*The Anjuman - e - Taraqqi - e - Urdu ( India ) series No. 107*

## THE STUDENTS'

# STANDARD
# ENGLISH-URDU DICTIONARY

EDITED BY

ABDUL HAQ

Honorary Secretary, Anjuman - e - Taraqqi - e - Urdu ( India ).
&
Professor of Urdu, Osmania University, Hyderabad ( Dn . )

PRINTED AT THE ANJUMAN - E - URDU PRESS

AURANGABAD , ( DECCAN )

1938.

# دیباچہ

یہ بڑی لغات کا اختصار ہے - لیکن باوجود اختصار کے بہمہ وجوہ مکمل اور جامع ہے - بڑی کتاب میں سے صرف وہ الفاظ جو قدیم اور متروک ہیں اور اب ادب میں مستعمل نہیں یا ایسی اصطلاحات جو کسی خاص فن سے مخصوص ہیں اور عام طور پر ادب میں کام نہیں آتیں، خارج کردی گئی ہیں - بعض الفاظ کے معانی میں جو غیر ضروری مترادف تھے وہ بھی نکال دیے گئے ہیں - اس سے لغت کی جامعیت اور خوبی میں کوئی فرق نہیں آیا - ایک اعتبار سے یہ لغت زیادہ صحیح اور مکمل ہے کیونکہ یہ بڑی کتاب کے بعد تیار ہوئی اور اُس میں جو کہیں کہیں خامیاں رہ گئی تھیں وہ اِس میں درست کردی گئیں اور بعض الفاظ کے خاص معنے جو بعد میں معلوم ہوئے وہ اضافہ کردیے گئے -

کالج اور مدارس کے طالب علموں، عام پڑھنے والوں نیز مترجموں کے لیے بہت کارآمد ثابت ہوگی، کیونکہ اب تک کوئی انگریزی اردو ڈکشنری اس جامعیت اور صحت کے ساتھ ہماری کسی زبان میں نہیں لکھی گئی - اور اسی خیال سے باوجود ضخامت کے اُس کی قیمت کم رکھی گئی ہے -

عبدالحق

سکریٹری انجمن ترقیء اردو (ہند)

## LIST OF ABBREVIATIONS USED IN THE TEXT.

*a.*, adjective.
*aa.*, adjectives.
*abb.*, abbreviation.
*adv.*, adverb.
*advv.*, adverbs.
*attrib.*, attributive etc.
*aux.*, auxiliary.
*compd.*, compound.
*conj.*, conjunction, conjugation.
*coord.*, co-ordinate.
*cop.*, copulative.
*d.*, died.
*F.*, French
*f.*, from.
*fem.*, female, feminine.
*i.*, intransitive.
*imperat.*, imperative.
*int.*, interjection.
*n.*, noun.
*nn.*, nouns.
*part.* present, participle.
*phr.*, phrase.
*pl.*, plural.
*p.p.*, past or passive participle.
*pred.*, predicate.
*pref.*, prefix.
*prep.*, preposition.
*pres.*, present.
*pron.*, pronoun etc. pronounce etc.
*ref.*, reference.
*refl.*, reflective.
*rel.*, relative.
*subord.*, subordinate.
*subst.*, substantive.
*suf.*, suffix.
*t.*, transitive.
*U. S.*, United States.
*usu.*, usual, usually.
*v.*, *vb.*, verb.
*vv.*, verbs.
*w.*, with.



# A
# NEW STUDENT'S
# ENGLISH-URDU DICTIONARY



**A**, letter (pl. A's, A's, Aes): انگریزی حروف تہجی کا پہلا حرف؛ A1 (اے ون) اوّل چال اعلیٰ درجے کا؛ بہترین؛ چوٹی کا؛ بڑھیا۔

**A, an**, *a.*: ایک؛ کوئی۔

**Aback**, *adv.*: پیچھے کو؛ پشت کی جانب۔

*to be taken a.*: ہکا بکا رہ جانا؛ ششدر رہ جانا۔

**Abaft**, *adv. & prep.*: (۱) (بحری) سکان کی طرف؛ سکان رخ؛ پشت کی جانب۔

**Abandon**, *v.t.*: (۱) چھوڑ بیٹھنا؛ دے دینا؛ سونپ دینا؛ حوالے کردینا۔ (۲) (کسی جذبے یا خواہش کے زیر اثر) تنقل جانا۔ (۳) چھوڑ دینا؛ ترک کرنا۔ (۴) دست بردار ہونا؛ کنارہ کش ہونا؛ ساتھ چھوڑ دینا؛ دغا دینا۔

**Abandon**, *n.*: بے پروائی؛ لاابالی پن۔

**Abandoned**, *a.*: آوارہ؛ اوباش؛ بے باک؛ بد۔

**Abandonee**, *n.*: (قانون) سپرد دار (جس کے سپرد ٹوٹے اور تباہ شدہ جہاز اور سامان کا نکالنا اور انصرام کرنا ہوتا ہے)۔

**Abandonment**, *n.*: (۱) ترک؛ دست برداری؛ ترک رفاقت۔ (۲) کس مپرسی؛ بے چارگی۔ (۳) (کسی جذبے کے زیراثر) تعلق۔ (۴) لاابالی پن۔

**Abase**, *v.t.*: ذلیل کرنا۔

**abasement**, *n.*: تذلیل۔

**Abash**, *v.t.*: شرمانا؛ شرمندہ کرنا۔

**abashment**, *n.*: شرمندگی۔

**Abate**, *v.t. & i.*: (۱) گھٹانا؛ گھٹنا؛ کم کرنا؛ کم ہونا۔ (۲) دھیما کرنا؛ روکنا؛ تھامنا؛ مدھم کرنا (نشے یا تشدد کا)۔ (۳) اترنا؛ کم ہونا؛ زور ٹوٹنا (سیلاب یا وبا وغیرہ کا)۔

**abatement**, *n.*: کمی؛ تخفیف؛ روک تھام۔

**Abatis, Abattis**, *n.*: گرائے ہوئے درختوں سے مورچہ بندی۔

**Abbacy**, *n.*: صدر راہب کا منصب یا حدود عمل۔

**Abbatial**, *a.*: خانقاہی؛ خانقاہ یا صاحب خانقاہ سے متعلق۔

**Abbess**, *n.*: دیر راہبات کی سردار؛ صدر راہبہ۔

**Abbey**, *n.*: (۱) خانقاہ؛ دیر۔ (۲) راہبوں یا راہبات کی جمعیت۔

**Abbot**, *n.*: صدر راہب؛ راہبوں کی خانقاہ کا صدر۔

**Abbotcy, Abbotship**, *nn.*: رئیس خانقاہ کا عہدہ؛ ریاست خانقاہ۔ دیکھو ABBACY۔

**Abbreviate**, *v.t.* : مختصر کرنا؛ کم کرنا-
**abbreviation**, *n.* : اختصار؛ کمی -
**A B C**, *n.* : (۱) حروف تہجی؛ الف بے؛ ابجد-(۲) کسی مضمون کی ابتدائی باتیں؛ مبادیات : موٹی موٹی باتیں - (۳) (ریل کا) وقت نامہ ؛ دستورالعمل وغیرہ جو حروف تہجی کے لحاظ سے مرتب کیا جائے -
**Abdicate**, *v.t. & i.* : (۱) دست بردار ہونا ؛ چھوڑ دینا (کسی قبضے ' عہدے یا حق کا) - (۲) راج پاٹ تجنا ؛ تخت چھوڑنا-
**abdicated**, *a.* : چھوڑا ہوا؛ ترک کردہ -
**abdication**, *n.* : دست برداری ؛ علیحدگی -
**Abdomen**, *n.* : (۱) پیٹ؛ شکم-(۲) کیڑوں' مکڑیوں' وغیرہ کا پچھلا حصّہ -
**Abdominal**, *a.* : شکمی؛ پیٹ کے متعلق -
**Abduct**, *v.t.* : بھگا لیجانا ؛ اِغوا کرنا ( خاص کر عورت کا بجبر یا بفریب ) -
**Abduction**, *n.* : (قانون) اِغوا -
**Abductor**, *n.* : مغوی؛ بھگالیجانےوالا -
**Abeam**, *adv.* : (جہاز کے طول سے زاویۂ قائمہ بناتا ہوا ) عرضاً -
*a. of us* : ہمارے پہلو پر -
**Abed**, *adv.* : بستر پر؛ سوتا ہوا-
**Abele**, *n.* : سفیدہ (درخت) -
**Aberrant**, *a.* : (راہ راست سے ) بھٹکا ہوا؛ گمراہ ؛ کج رو؛ خلاف معمول؛نوع سے مختلف-
**aberrance, aberrancy**, *nn.* : گمراہی؛ کج روی ؛ خلاف معمول ہونا-
**Aberration**, *n.* : (۱) اِنحراف؛ رستے سے بھٹکنا - (۲) لغزش؛بھول؛ چوک؛ خطا-(۳) فتور (دماغی)-(۴) نوع سے اختلاف؛خلاف معمول ہونا-(۵) (فلکیات ) اِنحراف (دیکھنےوالے کے اعتبار سےستارےوغیرہ کا اپنی جگہ سے ہٹنا)-
**Abet**, *v.t.* : ( جرم میں مجرم کی ) اعانت کرنا -
*aid and abet*=abet.
**abetment**, *n.* : اعانت -
**abettor, abetter**, *n.* : (قانون) معین (جرم) -
**Abeyance**, *n.* : التوا ( حقوق وغیرہ کا ) -
*be in* or *fall into a.* : التوا میں پڑنا؛ کھٹائی میں پڑنا-
**Abhor**, *v.t.* : نفرت کرنا؛ کراہت کرنا ؛ گھن کرنا -
**Abhorrence**, *n.* : (۱) نفرت ؛ گھن ؛ کراہت- (۲) چڑ؛ وجہ نفرت؛ موجب کراہت -
**Abhorrent**, *a.* : (۱) نفرت انگیز؛ مکروہ؛ گھنونا - (۲) بے جوڑ ؛ بے میل (جب *from* کے ساتھ ہو ) -
**Abidance**, *n.* : (۱) جاری رہنا؛ قیام - (۲) بود و باش؛ سکونت - (۳) پابندی؛ قایم رہنا (کسی قاعدے یا وعدے پر) -
**Abide**, *v.t.&i.* : (۱) باقی رہنا؛ جاری رہنا (یا) رکھنا ؛ قائم رکھنا (یا) رہنا - (۲) ( جب *by* کے ساتھ آئے ) پابند رہنا- (۳) جھیلنا ؛ برداشت کرنا - (۴) ماننا ؛ تسلیم کرنا-
**Abigail**, *n.* : (بیگمات کی) خواص ؛ پیش خدمت -
**Ability**, *n.* : (۱)صلاحیت؛ قابلیت؛ اہلیت- (۲) اِستعداد ؛ ہوشیاری؛ ذہانت -
**Abject**, *a. & n.* : (۱) حقیر؛ پست؛ کمینہ- (۲) ذلیل؛ اسفل -
**Abjection**, *n.* : (۱) ذلت؛ خواری؛ زبوں حالی؛ پستی-(۲) تذلیل؛ تحقیر -
**Abjuration**, *n.* : قسم یا حلف (اِنکاری) ؛ توبہ ؛ سوگند ؛ تحاشی ؛ دست برداری ؛ لا دعویٰ ہوجانا -
**Abjure**, *v.t.* : (۱) اِنکاری قسم کھانا-

(۲) (ترک وطن وغیرہ کی) قسم کھا نا -

**Ablative**, *a.* & *n* : اسم کی اِخراجی حالت (جس سے فعل کے ماخذ، سبب، وغیرہ یعنی "سے" کے معنے مستفاد ہوتے ہیں) -

**Ablaut**, *n* : اِشتقاق میں حروف عِلت کی قاعدۂ عام کے مطابق تبدیلی -

**Ablaze**, *adv.*&*pred.a.*: جلتا ہوا ؛ روشن -

**Able**, *a.*: (۱) ہوشیار؛ ذکی-(۲) قابل؛ لائق (کِسی کام کرنے کے)- (۳) کار آزمودہ ملاح؛

-*a.*~ *bodied seaman* (abbr. A.B.)

**Abloom**, *adv.*&*pred.a* : شگفتہ؛ کِھلتا ہوا؛ شاداب؛ بہار پر-

**Ablush**, *adv.*&*pred.a.* (شرم سے) لال

**Ablution**, *n.* : (صرماً جمع میں) (۱) وضو؛ اشنان - (۲) غسل؛ نہانا؛ حمام کرنا؛ دھونا؛ پاک کرنا؛ صاف کرنا -

**Abnegate**, *v t.* : (کِسی چیز کا) ترک کرنا؛ اِنکار کرنا؛ دست کش ہونا -

**Abnormal**, *a.* : غیر معمولی ؛ خلاف معمول؛ کسی اصول یا نوع وغیرہ سے مختلف -

**abnormality**, *n.* : غیر معمولی پن؛ شذوذ ؛ استثنائیت -

**abnormally**, *adv.*: خلاف معمول طور پر وغیرہ -

**Abnormity**, *n.* : عجیب الخلقت؛ عجیب و غریب؛ وحشت انگیز (شے)-

**Aboard**, *adv* &*prep.*: جہازپر؛ پہلوبہ پہلو-

*fall a.*: لڑ پڑنا؛ متصادم ہونا (دوسرے جہاز سے) -

*lay a.* : جہاز بھڑانا -

**Abode**, *n.* : (۱) مکان ؛ مسکن ؛ گھر- (۲) توطن -

**Abolish**, *v.t.* : موقوف کرنا؛ بندکرنا(رسم و رواج وغیرہ کو) -

**abolishment**, *n.* : موقوفی؛ بند ہو جانا -

**Abolition**, *n.*: انسداد؛ مسدودی؛ موقوفی؛ (اٹھارویں اور اُنیسویں صدی میں) رسم غلامی کا انسداد-

**abolitionist**, *n.*: اِنسداد غلامی کا حامی-

**Abominable**, *a.* : کریہہ ؛ مکروہ ؛ قابل نفرت-

**Abominate**, *v t.* : نفرت کرنا ؛کراہت کرنا-

**Abomination**, *n.* : (۱) نفرت؛ کراہت؛ تنفر - (۲) شناعت؛ بدکاری؛ قابل نفرت عادت یا کام؛ مذموم (حرکت یا عادت) -

**Aboriginal**, *a.* & *n.* : اصلی؛ مُلکی؛ دیسی؛ پُرانا؛ قدیم -

**Aborigines**, *n. pl* : پراچین لوگ؛ قدیم یا اصلی باشندے -

**Abort**, *v.i.*: (۱) اسقاط ہونا ؛ حمل گرنا ؛ پیٹ گرنا - (۲) بانجھ رہ جانا ؛غیر مثمر رہنا؛ مرجھاجانا و مارا جانا -

**Abortion**, *n.* : اِسقاط؛ پیٹ گرنا -

**abortionist** : پیٹ گرانے والا ؛ اِسقاط کرانے والا

**Abortive**, *a.* : (۱) ناقص؛ کچا؛ غیر مکمل (ولادت وغیرہ) - (۲) لا حاصل ؛ فضول - (۳) ابتدائی؛ اصلی -

**Abound**, *v.i.* : چھلکنا؛ لبالب ہونا ؛ اُبل پڑنا (کِسی طرف سے رقیق شے کا) ؛ بھرپور ہونا -

*a. in* : مالا مال ہونا -

*a. with* : بھرا پُرا ہونا (کسی چیز سے)

**About**, *adv.*&*prep.* : (۱) چاروں طرف- (۲) کسی مرکز کے گرد؛ گرد- (۳) آس پاس؛ دروازے کے آس پاس (*hang a. the door*) رہنا - (۴) یہاں وہاں؛ اِدھر اُدھر- (۵) کم وبیش؛ تخمیناً (*a. midnight, a. half.*) ؛ تقریباً؛ لگ بھگ-(۶) پھرکر؛ گھوم کر؛ پلٹ کر؛

- *right-a. turn, the wrong way a.*
(۷) چاروں طرف مخاطب ہوکر؛ ہر طرف پھر کر -(*take turns a., read verse a.*)
(۸) مشغول؛ مصروف؛ (*what are you a.?*) فکر میں- (۹) بابت ؛ نسبت؛ بارے میں (*quarrels a. trade*) - (۱۰) چکر کاٹ کر؛ گھوم گھام کر (*went a long way a.*) -

**About**, *v.t.* : جہاز کا رخ بدل کر دوسرے رستے پر لانا -

**Above**, *adv.& prep.*: (۱) (*Adv.*) اوپر؛ بالا-(۲) کوٹھے پر؛ اوپر ( چشمے کے منبع کی طرف؛ چڑھاو کے رخ ) - (۳) آسمان پر؛ عالم بالا میں؛ دوسری دنیا میں(*over and a.*) - (۴) علاوہ ؛ مزید (برآں) - (*Prep.*) (۱) پر؛ بالا؛ پر؛ اوپر؛ زیادہ (*a. par*) - (۲) اوپر؛ باہر (*head a. water*) ؛ آگے ؛ اوپر - (*not traced a. third century*)
(۳) ارفع ؛ اعلیٰ (*a. criticism*) -
(۴) ارفع؛ بلند تر: *he is a. meanness*-
(۵) اہم ترین؛ سب سے زیادہ (*a. all*)-

**Above-board**, *adv. & pred.a.*: علانیہ؛ کھلم کھلا؛ برملا-

**Abrade**, *v.t.* : کھرچنا؛ چھیل ڈالنا؛ رگڑ ڈالنا (جلد وغیرہ کو زور سے ) -

**Abreast**, *adv. & prep.*: پہلو بہ پہلو؛ دوش بدوش؛ برابر برابر؛ زمانے کے ساتھ ساتھ- *a. the times*: زمانے کے ہم قدم-

**Abridge**, *v.t.* : (۱) مختصر کرنا ؛ کم کرنا ( ملاقات وغیرہ کو ) - (۲) خلاصہ کرنا ؛ تلخیص کرنا ( کتاب وغیرہ کی) - (۳) گھٹانا؛ کم کردینا (آزادی کو) - (۴) محروم کرنا (کسی شخص کو حق وغیرہ سے ) -

**Abridgment, -ement**, *n.*: تخفیف؛ گھٹانا؛ کمی؛ اختصار ( وقت یا محنت کا )-

**Abroach**, *adv.& pred. a.*: سوراخ دار؛ چھید کیا ہوا ( پیپے وغیرہ میں ، تا کہ عرق بہ سکے ) -

**Abroad**, *adv.&n.*: (۱) سب طرف؛ ہر طرف-(۲) پھیلی ہوئی (افواہ وغیرہ)-(۳) باہر؛ پردیس میں ؛ غیر ملکوں میں ؛ (*n.*) غیر ملک - (۴) غلط؛ کہیں کا کہیں ؛ اناپ شناپ (*all a.*) -

**Abrogate**, *v.t.* : منسوخ کرنا ؛ ترک کرنا؛ اٹھادینا (قانون یا رسم کو)-

**Abrogation**, *n.* : فسخ ؛ تنسیخ ؛ ترک -

**Abrupt**, *a.* : (۱) یکایک؛ دفعۃً؛ بے سان گمان؛ اچانک؛ ناگہاں؛ بےربط ؛ بےجوڑ - (۲) ڈھالو ؛ کھڑا نشیبی -

**abruption**, *n.*: انقطاع؛ چھوٹ پڑنا (جسم کے کسی حصے کا ) -

**Abscess**, *n.* : پھوڑا ؛ جسم میں پیپ کا پڑنا -

**Abscond**, *v.i.*: فرار ہونا؛ بھاگنا ؛ خفیہ طور پر چل دینا؛ روپوش ہونا-

**Absence**, *n.* : (۱) غیر موجودگی؛ غیر حاضری - (۲) فقدان؛ کسی چیز کا نہ ہونا - (۳) خیال کا بھٹکنا؛ دماغ کا حاضر نہ ہونا (*a. of mind*) - (۴) پکار ؛ اسم واری حاضری-

**Absent**, *a.* : (۱) غیر حاضر؛ غیر موجود؛ غائب؛ مفقود-(۲) کھویا ہوا ؛ پراگندہ دماغ؛ گم صم –

**absent-minded**, *a.*: کھویا ہوا؛ گم؛ پراگندہ دماغ -

**absent-mindedness**, *n.* : بے خیالی؛ خیالات کی پراگندگی-

**Absent**, *v.refl.* : اپنے آپ کو غیر حاضر رکھنا -

**Absentee**, *n.* : (۱) غیرحاضر ( شخص یا فریق ) - (۲) غیرحاضر باش (وہ جو بالعادت

اپنے گھر سے علیحدہ رہتا ہو، خصوصاً ایسا زمیندار) -

**bsenteeism**, *n.* : غائب باشی؛ غیر حاضر باشی -

**bsinth**, *n.* : (۱) افسنتین؛ دونا مروا (درخت) - (۲) جوہرِ افسنتین؛ افسنتینی شراب -

*sit omen* : (لاطینی فقرہ) "خدا کرے میرے الفاظ میں کوئی فال بد نہ ہو" خدا نخواستہ -

**bsolute**, *a.* : (۱) بالکل؛ مطلق؛ پورا؛ کامل؛ خالص - (۲) خود مختار؛ غیر پابند آزاد - (۳) (نحو) نحوی تعلق سے آزاد -

**bsolutely**, *adv.* : کلیۃً؛ قطعاً؛ مطلقاً؛ بالکل -

**bsolution**, *n.* : (۱) خلاصی؛ آزادی؛ بریت؛ برائت؛ گلوخلاصی؛ چھٹکارا (کسی گناہ، حکم یا ذمہ داری سے) - (۲) مغفرت بخشش؛ عفو گناہ؛ اعلانِ نجات؛ عذاب سے مذہبی سزا سے معافی؛ آمرزش - (۳) معافی؛ بخشش؛ آمرزش؛ نجات (عام معنوں میں)

**bsolutism**, *n.* : مطلق العنانی؛ استبدادیت؛ اصول حکومت شخصی؛ استبداد پسندی -

**bsolve**, *v.t.* : معافی دینا؛ بری الذمہ کرنا؛ چھٹکارا دینا (گناہ، الزام یا ذمہ داری سے) -

**bsorb**, *v.t.* : (۱) ہضم کرجانا؛ گھل مل جانا (اس طرح سے کہ اپنی شخصیت گم ہوجائے)؛ داخل کرلینا؛ مدغم کرلینا - (۲) انہماک توجہ یا منہمک کرلینا - (۳) پی جانا؛ چوسنا (مائعات وغیرہ کو) -

**bsorbed** *a.* : منہمک؛ مشغول؛ دھن میں لگا ہوا؛ ڈوبا ہوا؛ مستغرق -

**bsorbent**, *a.&n.* : کھینچنے والا؛ چوسنے والا؛ جاذب؛ جالب -

**Absorption**, *n.* : جذب؛ تحلیل؛ حل؛ (کسی چیز کا دوسری میں) گھل مل کر غائب ہونا -

**Absquatulate**, *v.i.* : چل دینا؛ بھاگ کھڑا ہونا -

***Abstain***, *v.i.* : (۱) باز رہنا؛ دور رہنا؛ اجتناب کرنا - (۲) (منشیات سے) پرہیز کرنا -

**Abstemious**, *a.* : (۱) روایتی سوکھی؛ موٹی جھوٹی (غذا) - (۲) پرہیزگار؛ محتاط (خاص کر کھانے پینے میں) -

**abstemiousness**, *n.* : پرہیز گاری؛ احتیاط -

**Abstention**, *n.* : پرہیز؛ اجتناب -

**Abstergent**, *a & n.* : (۱) صاف کرنے والا؛ میل نکالنے والا - (۲) منقی -

**Abstinence** *n.* : باز رہنا؛ احتراز؛ اجتناب؛ پرہیز گاری (منشیات وغیرہ سے) -

*total a.* : منشیات سے قطعی یا کلی اجتناب -

**Abstinent** *a.* : پرہیز گاری؛ کم خوری -

**Abstract** *a.* : (۱) منتزع (وہ شے جو مادے، مثال یا دستور سے علیحدہ ہو) - (۲) ذہنی؛ خیالی - (۳) دقیق؛ باریک؛ پیچیدہ؛ نازک؛ مشکل؛ مجرد -

**abstractness**, *n.* : تجرید؛ تشریت -

**Abstract**, *n.* : روح؛ مغز؛ جوہر؛ خلاصہ؛ ملخص؛ ماحصل -

**Abstract**, *v.t.* : اخذ کرنا؛ جدا کرنا؛ علیحدہ کرنا - (۲) چرانا؛ نکال لے جانا - (۳) ہٹانا؛ بٹانا؛ مصروف رکھنا (توجہ وغیرہ کو کسی چیز میں) -

***Abstracted***, *a.* : محو؛ منہمک؛ مستغرق (کسی دھن میں) -

**Abstraction**, *n.* : (۱) علیحدگی؛ جدائی؛ ہٹانا؛ الگ کرنا؛ چوری؛ سرقہ - (۲) تجرید؛

انتزاع (کِسی کلی کو اُس کے مادّے اور مقرون لواحقات سے علیحدہ کرنا) -

**Abstruse**, *a.*: دقیق؛ مشکل؛ عسیرالفہم؛ پیچیدہ؛ کٹھن -

**Absurd**, *a.*: مہمل؛ فضول؛ لغو؛ بےسروپا؛ خلاف عقل؛ نامعقول؛ بیہودہ؛ لچر -

**Abundance**, *n.*: (۱) کثرت؛ زیادتی؛ وفور؛ افراط؛ بہتات؛ فراوانی - (۲) اُبل پڑنا (جذبات کا) - (۳) دولت؛ مال؛ ثروت -

**Abundant**, *a.*: کثیر؛ زیادہ؛ وافر؛ بہت -

*ab urbe condita*, *adv.*: (قدیم رومیوں کا برسوں کے شمار کرنے کا طریقہ) : شہر روما کے آباد ہونے کے وقت سے -

**Abuse**, *v.t.*: (۱) غلط اِستعمال کرنا؛ ناجائز اِستعمال کرنا؛ بیجا فائدہ اُٹھانا - (۲) (متروک) دھوکا دینا؛ فریب دینا -

**Abuse**, *n.*: (۱) غلط اِستعمال؛ بے جا صرف - (۲) بری ریت؛ برا دستور؛ برا رواج - (۳) گالی؛ دشنام؛ آبرو ریزی؛ سخت کلامی -

**abusive**, *a.*: تہتک آمیز؛ مُنہ پھٹ؛ بد لگام؛ بیہودہ؛ نامہذب -

**Abut**, *v.i.*: (۱) متصل ہونا؛ مِلا ہوا ہونا؛ سرے پر ہونا؛ ہم سرحد ہونا - (۲) ٹِکا ہوا ہونا (کِسی چیز پر، عمارتوں کے لیے) -

**Abutment**, *n.*: اڑواڑ؛ (سہارا جو پہلو کی طرف سے دیا جائے یا جس پر کوئی محراب یا پل قایم ہو) دھقّی؛ پایہ؛ ستون -

**Abutter**, *n.*: وہ شخص جو متصل یا محاذی جائداد کا مالک ہو -

**Abysmal**, *a.*: عمیق؛ اتھاہ؛ بے پایاں -

**Abyss**, *n.*: (۱) پاتال؛ عالم اسفل؛ تحت الثریٰ - (۲) قعر؛ غار؛ عمق -

**Abyssal**, *a.*: قعر بحر (سطح سمندر سے ۳۰۰ بلی نیچے) -

**Acacia**, *n.*: (۱) ببول؛ کیکر - (۲) نقلی ببول - (۳) صمغ عربی -

**Academic**, *a.& n.*: (۱) درس افلاطونی سے متعلق؛ مذہب افلاطون کا پیرو - (۲) تشکیکی؛ مشکک - (۳) علمی؛ غیر عملی؛ معقولی؛ خشک منطقی - (۴) (واحد میں) رکن جامعہ؛ کٹھ مُلّا؛ اندھا پیرو (کِسی جماعت علمی کے اصول کا) - (۵) (جمع میں) دلائل عقلی؛ منطق -

**Academical**, *a.*: متعلق بہ کلیہ یا جامعہ (کالج یا یونیورسٹی سے متعلق) -

**Academically**, *adv.*: اصولاً؛ نظری طور پر؛ غیر عملی طور پر -

**Academician**, *n.*: مجلس علمی یا مجلس فنون کا رکن (خصوصاً Royal Academy of Arts کا) -

**Academy**, *n.*: (۱) ایتھنس کے نزدیک ایک باغ جہاں افلاطون درس دیا کرتا تھا؛ اکیڈیمی - (۲) افلاطونی نظام فلسفہ؛ فلسفہ اشراقی - (۳) درسگاہ؛ تعلیم گاہ؛ جامعہ - (۴) کوئی علمی یا ادبی مجلس جس کی رکنیت باعث افتخار ہو (خصوصاً Royal A. of Arts) - (۶) Royal Academy کی سالانہ نمائش -

**Acadian**, *a. & n.*: نووا آسکوشیا (امریکا) کا باشندہ؛ اکادی -

**Acanthus**, *n.*: خار دار درختوں کی ایک نوع -

**Accadian**, *a. & n.*: عکاد کے متعلق (کتاب پیدائش، باب ۱۰ آیت ۱۰) - (۲) قدیم اشوری اور عکادی زبان جو پیکانی خط میں پائی گئی ہے -

**Accede**, *v. i.*: (۱) آغاز کرنا؛ شروع کرنا (کسی عہدے کے کام کو) - (۲) شریک ہونا؛ جا ملنا (کسی جماعت میں) - (۳) راضی ہونا؛ رضامندی ظاہر کرنا؛ مان لینا (کسی رائے یا مصالحت کا) -

**Accelerate,** *v.t.& i.:* (۱) جلدی کرنا (کام وغیرہ) - (۲) جلد وقوع میں لانا - (۳) تیز ہوجانا یا کردینا -

**Accelerated,** *a.* : (طبیعیات) مسترع؛ مستعجل ( جو درجہ وار تیز تر ہوتا جائے)-

**Acceleration,** *n.:* (۱) إسراع؛ تیز کرنا - (۲) تیز کیاجانا- (۳) (طبیعیات) إسراع (رفتار فی ثانیہ)؛شرح إسراع-(۴) (فلکیات) ستاروں کی رفتار؛ حرکت کا تسرع-

**Accelerative,** *a.* مسرع؛ تسریعی؛تیزکن؛ رفتار تیز کرنے والا -

**Accelerator,** *n.:* ( وہ شخص یا شے جو کسی چیز کی رفتار تیز کرے ) تیز کنندہ؛ مسرع؛ خاص کر موٹر میں -

**Accent,** *n.:* (۱) تاکید؛ زور؛ دباو جو کسی رُکن لفظ (syllable) پر دیا جاے ؛ نبرہ- (۲) لہجہ ؛ تلفظ؛ ( اِنفرادی؛ مقامی؛ یا قومی ) لب و لہجہ-

**Accent,** *v.t.* : تاکید یا زور دینا ؛ زور یا تاکید کے ساتھ تلفظ کرنا -

**Accentual,** *a.* : تاکیدی؛ زور کے متعلق؛ لب و لہجہ کے متعلق -

(عروض) وہ عروض *a. prosody* or *verse* یا نظم جو نبرے پر مبنی ہو نہ کہ ارکان لفظی پر-

**Accentuate,***v.t.:* دیکھو 'ACCENT(*v.t.*) لیکن اِس کا اِستعمال استعارے میں زیادہ ہوتا ہے -

**Accept,** *v.t.:* (۱) قبول کرنا؛ تسلیم کرنا - (۲) قبول کرنا؛ اقرار کرنا؛ ہامی بھرنا ؛ اثبات میں جواب دینا- (۳) نظر عنایت سے دیکھنا؛ کرم یا مہربانی کرنا (خاص کر ناواجب مہربانی)- (۴)کافی سمجھنا؛ موزوں سمجھنا- (۵) یقین کرنا؛ باور کرنا - (۶) قبول کرنا؛ ذمہ لینا ( عہدے وغیرہ کا )- (۷) سکھارنا (ہنڈی وغیرہ)-

**Acceptable,** *a.:* قابل قبول ؛ قابلِ تسلیم؛ مقبول؛ پسندیدہ -

**Acceptance,** *n.:* (۱) قبولیت؛ رضامندی- (۲) پسندیدگی ؛ مقبولیت- ( ۳ ) سکھارنا؛ قبول کرنا؛ ادائی کا ذمہ لینا - (۴) سکھاری ہنڈی -

**Acceptation** , *n.:* عام معنے؛ تعبیر-

**Accepted** , *a.* : مانا ہوا؛ تسلیم کیا ہوا؛ مسلم ؛ قبول کیا ہوا ؛ مروجہ ؛ مقبول -

**Acceptor,** *n.:* ہنڈی سکھارنے والا ؛ سکھاریا-

**Access** , *n.:* (۱)رسائی؛ پہنچ؛ گزر؛ راہ- (۲) إضافہ - (۳) حملہ ؛ شدّت ؛ ہیجان (مرض؛ جذبے؛ غصے ؛وغیرہ کا)-

**Accessary,** *a.&n.:* } مدد ؛ معاون ؛ مددگار؛ شریک -
**Accessory,** *a.& n.:* }

**Accessible,** *a.* : دسترس پذیر ؛ قابل رسائی؛ جہاں تک پہنچ یا رسائی ہوسکے-

**Accession** *n.:* (۱) فائز ہونا؛ تقرر؛ پہنچنا ( کسی عہدے یا حالت پر ) ؛ تخت نشینی- (۲) إضافہ؛ بڑھوتری -

**Accessory,** *a. & n.* : (۱) دیکھو ACCESSARY- لواحقات؛ زائد(جمع:زوائد)- (۲) شریک؛ ممد؛ مساعد-

**Accidence,** *n.:* تصریف ؛ گردان-

**Accident**, *n.:* (۱)ناگہانی واقعہ ؛ واردات- (۲) غیر ارادی فعل؛ إتفاق ؛ قِسمت-

**Accidental** *a.& n.:* (۱)ناگہانی؛ إتفاقی؛ غیرارادی؛ غیرمتوقع- (۲)(موسیقی) وہ نشانات جو منفرد سوتیوں پر لگاے جاتے ہیں ؛ علامت؛ نشان-

**Accidentally,** *adv.* : اتفاقاً ؛ ناگہاں ؛ غیر ارادی؛ غیر متوقع طورپر؛ یکایک؛ اچانک-

**Acclaim,** *v.t.:* (۱)تالیاں بجانا؛ نعرہ ہاے مسرت یا تحسین و آفرین کے نعرے بلند کرنا- ( ۲ ) خوش آمدید کہنا؛ استقبال کرنا -

**Acclaim**, *n.*: صدائے تحسین و آفرین -
**Acclamation**, *n.*: پر جوش تائید -
**Acclimation**, *n.*: موافقت آب و ہوا؛ آب و ہوا کا راس آنا -
**Acclimatize**, *v.t.& i.*: **Acclimate**, *v.t.& i.*: (جانور، درخت یا خود کو) نئی آب ہوا کا راس آنا-
**acclimatization**, *n.*: **acclimatation**, *n.*: آب و ہوا کا موافق ہوجانا- رس بساو-
**Acclivity**, *n.*: چڑھائی (پہاڑ کی) -
**Accolade**, *n.*: (۱) وہ رسم جو نائٹ کا خطاب دیتے وقت ادا کی جاوے مثلاً بوسہ دینا، معانقہ کرنا، یا آڑی تلوار کندھے پر مس کرنا- (۲) وہ کھڑی پٹی جس سے کسی باجے کی پٹڑیاں جڑی ہوئی ہوں-
**Accommodate**, *v.t.*: (۱) مطابق کرنا؛ موافق کرنا (ایک شخص یا چیز کو دوسرے سے)- (۲) ہم رنگ کرنا؛ ہم آہنگ کرنا-
**Accommodating**, *a.*: بامروت؛ آشتی پذیر؛ صلح پسند؛ مرنجان مرنج؛ نرم طبیعت-
**Accommodation**, *n.*: (۱) جمانا؛ مطابق کرنا؛ تطبیق- (۲) تصفیہ؛ مصالحت؛ سمجھوتا-
**Accompaniment**, *n.*: (۱) لوازمہ؛ لاحقہ؛ ضمیمہ؛ ساتھ - (۲) (موسیقی) آواز یا سُر (جو ساز یا راگ کے ساتھ ملایا جاوے)-
**Accompany**, *v.t.*: (۱) شریک ہونا؛ ملنا؛ ساتھ ہونا- (۲) ہمراہ ہونا؛ معیت میں جانا؛ ساتھ جانا؛ ہمرکاب یا ہم سفر ہونا - (۳) (موسیقی) آواز ملانا؛ ساتھ دینا؛ سُر ملانا؛ دمساز ہونا؛ آس دینا -
**accompanist**, *n.*: (موسیقی) آس دینے والا؛ ساتھ دینے والا؛ سُر ملانے والا -
**Accomplice**, *n.*: ساتھی؛ شریک؛ ساجھی؛ شریک جرم؛ رفیق جرم (جو جرم میں بحیثیت ماتحت کے شریک ہو)-

**Accomplish** *v.t.*: پورا کرنا؛ ختم کرنا؛ مکمل کرنا؛ انجام دینا -
**accomplished**, *a.*: شائستہ؛ مہذب؛ باہنر؛ باکمال؛ گُنی -
**Accomplishment**, *n.*: (۱) تکمیل؛ سر انجام؛ پورا کرنا- (۲) شائستگی؛ کمال؛ جوہر؛ گن؛ ہنر - (۳) (اہانت کے طور پر) ظاہری تراش خراش-
**Accord**, *v.t.&i.*: (۱) ہم آہنگ ہونا؛ ہم نوا ہونا؛ موافق یا مطابق ہونا؛ یکساں ہونا؛ میل کھانا- (۲) منظور کرنا؛ قبول کرنا-
**Accord**, *n.*: (۱) یک دلی؛ رضا؛ مرضی؛ باہمی رضامندی؛ تراضی- (۲) صلحنامہ؛ اقرار نامہ؛ معاہدہ؛ راضی نامہ- (۳) موزونیت؛ ہمرنگی؛ ہم آہنگی؛ میل (رنگ، آواز وغیرہ کا)-
**According**, *adv.*: (اب صرف *to* اور *as* کے ساتھ آتا ہے) -
*a. as* : حسب؛ مطابق؛ جیسے؛ جس طرح -
*a. to* : بقول؛ بہ سند (فلاں) -
**Accordingly**, *adv.*: (۱) چنانچہ؛ نظر برین (حالات)- (۲) اس لیے؛ پس؛ لہذا-
**Accordion**, *n.*: ایک قسم کا ارگن با جا (ایک چھوٹا باجا جس میں دھو نکنیاں، فلزاتی پردے، سرگم، وغیرہ ہوتے ہیں) -
**Accost**, *v.t.*: صاحب سلامت کرنا؛ مخاطب کرنا-
**Account** *v.t.&i.*: جاننا؛ سمجھنا؛ خیال کرنا؛ شمار کرنا -
*a. for*: (۱) حساب دینا؛ حساب سمجھانا؛ حساب فہمی کرانا (اُس روپیے کا جو امانت وغیرہ میں ہو) - (۲) جوابدہ ہونا؛ ذمہ دار ہونا؛ جواب دہی کرنا - (۳) توجیہہ کرنا؛ سبب بتلانا؛ علت بتلانا؛ سبب ہونا جیسے: (*that accounts for it*) -
*be accounted of*: معزز؛ ذی وقعت ہونا؛ جس کی قدر و منزلت کی جائے-

**Account**, *n.*: (۱) گنتی؛ شمار؛ حساب - *cast aa.* حساب لگانا - *money of a.* زر حسابی (یعنی جو سکہ رائج الوقت نہیں لیکن حساب میں بطور رقم شمار ہوتا ہو جیسے گنی، دینار، وغیرہ)-(۲) کھاتا؛ حساب کتاب - *current a.* چالو کھاتا؛ حساب جاری - *joint a.* مشترک حساب؛ ساجھے کا کھاتا - *keep aa.* آمد و خرچ کا حساب رکھنا- *balance* or *square aa with some one* حساب بیباق کرنا؛ حساب چکتا کرنا (لین یا دین کا) - *cash, profit-and-loss*, etc., *a.* کھاتے کی مدات - *sale for the a.* میعادی بیباقی (ایسی فروخت جس کی قیمت نقد نہیں بلکہ بعد میں وقت معہودہ پر ادا کی جائے) - *to be in a. with* داد و ستد رکھنا؛ لین دین یا کھاتا ہونا (کسی کے ساتھ)- *for a. of* برائے فلاں؛ فلاں کے حساب میں (فروخت) - *on a.* وقفے سے (ادائی)؛ بالقسط - *on* one's *own a.* ذاتی ذمہ داری پر - *on a. of* بہ سبب؛ بہ وجہ؛ واسطے؛ بابت - *on no a.* کسی صورت نہیں؛ ہرگز نہیں؛ قطعاً نہیں - (۳) فائدہ؛ منافع؛ بیشی- *find* one's *a. in* فائدہ اٹھانا؛ نفع میں رہنا- *turn to a.* مفید مطلب بنانا؛ فائدہ اٹھانا؛ نفع نکالنا - (۴) حسابی تفصیل؛ فرد حساب (جو قرضخواہ انتظامی عہدہ داروں سے طلب کرے) - *call to a.* جواب طلب کرنا - *bring to a.* مواخذہ کرنا؛ گرفت میں لانا- *the* great *a.* قیامت؛ روز حشر - *gone to his a.* وفات پائی - *give a. of* وجہ بتانا؛ توجیہہ کرنا؛ تشریح کرنا؛ جواب دینا- *give a good a. of* (کھیل یا مخالف کے مقابلے میں) رر رہنا - (٥) عزت؛ وقعت (جیسے کسی شخص یا شے کے متعلق کہا جائے کہ :-) *held in an a., of a.*, etc. اہم؛ قابل لحاظ؛ با وقعت - *of no a.*: غیر اہم؛ غیر ضروری؛ ہیچ - *take into a.* اہمیت دینا؛ خاطر میں لانا - *leave out of a.* خارج از بحث سمجھنا؛ ہیچ سمجھنا؛ قطع نظر کرنا - *take a. of* جائزہ لینا؛ خیال رکھنا؛ ملحوظ رکھنا - *lay* one's *a. with* توقع رکھنا؛ بھروسا رکھنا - (٦) بیان؛ تفصیل؛ روئداد؛ کیفیت (کسی واقعے یا شخص کی) -

**Accountable**, *a.* (۱) ضامن؛ کفیل - (۲) قابل تشریح-

**Accountant**, *n.* محاسب؛ جمع خرچ نویس-

**Accoutrement**, *n.* (۱) (عموماً جمع میں) ساز و سامان؛ سامان آرائش؛ لوازمات - (۲) سپاہی کا اسباب (ہتھیار اور لباس کو چھوڑ کر) پرتلا، تھیلا، وغیرہ -

**Accredit**, *v.t.*: (۱) اعتماد و اثر حاصل کرنا- (۲) ایلچی یا سفیر روانہ کرنا -

**Accredited**, *a.* معتبر؛ معتمد علیہ شخص (جو سرکاری طور پر تسلیم کرلیا گیا ہو)؛ مقبول؛ مروج (عقیدہ وغیرہ) -

**Accretion**, *n.*: (۱) بروز؛ نشو و نما (جو عضوی زوائد کے ذریعے ہو)؛ ہم نموی - (۲) وصل؛ یکجان ہو جانا (مختلف اجزا کا ایک ہو جانا)-

**Accrue**, *v i.*: حاصل ہونا؛ ملنا؛ میسر آنا (کسی فائدے یا نتیجے وغیرہ کا خاص کر سود کا لگائے ہوئے روپئے پر) -

**Accumulate**, *v t &i.*: (۱) جمع ہونا یا کرنا؛ اکٹھا ہونا یا کرنا؛ جوڑ جوڑ کے پیدا کرنا (دولت وغیرہ کا)؛ (۲) دولت سمیٹنا- (۳) زیادہ ہونا؛ ڈھیروں ہونا؛ ڈھیر کا ڈھیر ہونا -

**Accumulation**, *n.*: (۱) اجتماع؛ مجموعہ-

(۲) روپیہ جمع کرنا - (۳) سود در سود سے سرمائے کا اِضافہ - (۴) ڈھیر؛ کثرت -

**Accumulative**, *a.*: (۱) اِجتماعی؛ مجموعی ( *a. proof*, مجموعی ثبوت ) -
(۲) جمع پذیر -

**Accumulator**, *n.*: (۱) جوڑنے والا؛ جمع کرنے والا؛ اکٹھا کرنے والا- (۲) خزانہ؛ مخزن (بجلی کا ' جس میں برقی قوت جمع کی جاے)-

**Accurate**, *a.*: محتاط؛ ٹھیک ٹھیک؛ درست؛ صحیح -

**accuracy**, *n.*: صحت؛ ٹھیک ٹھیک ہونا؛ درستی -

**Accursed, Accurst**, *a.*: (۱) ملعون؛ مردود؛ راندۂ درگاہ؛ کمبخت؛ تیرہ بخت-
(۲) قابلِ نفرت؛ منحوس -

**Accusation**, *n.*: (۱) تہمت؛ شکایت؛ الزام؛ علت- (۲) ملزم قرار پانا - (۳) الزام جرم - (۴) استغاثہ؛ نالش -

**Accusative**, *a.* & *n.*: (نحو) اسم منصوب؛ مفعول -

*Accusative case*: حالت مفعولی -

**Accusatory**, *a.*: الزام آمیز؛ تہمت آمیز-

**Accuse**, *v.t.*: تہمت لگانا؛ اِلزام لگانا؛ اِستغاثہ دائر کرنا -

**accuser**, *n.*: مدعی؛ تہمت لگانے والا؛ مستغیث؛ اِلزام عائد کرنے والا-

**Accustom**, *v.t.*: عادی بنا لینا؛ عادت ڈال لینا؛ مطابق کرلینا (اپنے آپ کو کسی شخص یا حالت سے ) -

**Ace**, *n.*: ایک کا نشان جو پانسے یا گنجفے کے پتے پر ہوتا ہے؛ (چوسر وغیرہ میں) پو *ambs -ace* دو پوؤں کا پھینکنا- *deuce ace* دو اور ایک کا پھینکنا؛ تین کانے- ایک نمبر؛ پہلا نشان- (*within an ace of*)

بہت تھوڑے یا بال برابر فاصلے پر -

**Acerbity**, *n.*: (۱) تیز ترشی ' کھٹاس-
(۲) ترش روئی؛ تندی؛ خشونت؛ درشتی؛ تند مزاجی؛ آتش مزاجی -

**Acetated**, *a.*: جس میں acetic acid (حامضین) ملا ہو؛ حامضینی؛ سرکہ آمیز -

**Acetic**, *a.*: سرکے کے متعلق؛ سرکے کا؛ خلی-

**Acetify**, *v t.* & *i.*: (۱) سرکہ بنانا -
(۲) ترش ہونا؛ کھٹا ہو جانا -

**Acetous**, *a.*: (۱) سرکہ صفت -
(۲) کھٹا؛ ترش -

**Acetylene**, *n.*: ایک بے رنگ گیس جس کا شعلہ روشن ہوتا ہے -

**Ache**, *v.i.*: دکھنا؛ درد کرنا؛ ٹیسیں اُٹھنا -

**Ache**, *n.*: درد؛ دکھ؛ کرب؛ ٹیس -

**Achieve**, *v.t.*: (۱) پورا کرنا؛ ختم کرنا؛ انجام دینا؛ تکمیل کرنا - (۲) پہنچنا ( کسی مقصود تک)؛ جا لینا؛ پالینا (مقصود کو) -

**Achievement**, *n.*: (۱) تکمیل؛ انجام دہی؛ پورا کرنا- (۲) کارنمایاں؛ مُراد؛ حاصل؛ کامیابی؛ کامرانی -

**Achromatic**, *a.*: بے رنگ ( جس میں سے شعاعیں بغیر منکسر ہوئے گزریں)؛ عدیم اللون؛ بے لون -

**Acid**, *a.*: (۱) کھٹا؛ ترش- (۲) ( کیمیا ) تیزابی؛ ترشی -

**acidity**, *n.*: تیزابیت؛ ترشویت؛ حموضیت -

**Acidimeter**, *n.*: تیزاب کی طاقت ناپنے کا آلہ؛ تیزابیت پیما؛ ترشویت پیما -

**Acidulated**, *a.*: تیزاب دار؛ ترشایا ہوا؛ محموض؛ جو کسی قدر تیزاب بن گیا ہو -

**Acidulous**, *a.*: تیزابیت رکھنے والا؛ ترشہ آمیز -

**Acknowledge**, *v.t.*: (۱) ماننا؛ قبول کرنا؛ تسلیم کرنا - (۲) تسلیم کرنا (کسی حق یا

دعوے کو)؛ بجا سمجھنا - (۳) رسید دینا؛
وصول یابی کی اطلاع دینا - (۴) صلہ دینا؛
انعام دینا (کسی خدمت کا) -

**Acknowledgment,-ement,** *n.*: (۱) قبولیت؛ اقرار؛ قدر؛ اقبال -
(۲) رسید؛ صلہ؛ معاوضہ -

**Aclinic,** *a.*: *a. line* مقناطیسی خطِ اِستوا
(جہاں مقناطیسی سوئی جھکتی نہیں) -

**Acme,** *n.*: عروج؛ انتہا؛ اوج -

**Acne,** *n.*: کیل دانہ؛ پھنسی؛ مہاسا روگ -

**Acock,** *adv.*: (ٹوپی کے متعلق) ٹیڑھی؛
ترچھی؛ بانکی؛ جرنیلی -

**Acolyte,** *n.*: (۱) گرجا کا ادنیٰ ملازم یا
خادم - (۲) مددگار ملازم (کلیسا) - (۳) کار آموز؛
امید وار (کلیسا) -

**Aconite,** *n.*: (۱) جدوار؛ ایک قسم کا
زہریلا درخت اور اس کی نوع کے دوسرے درخت -
(۲) روح جدوار؛ جدوار کا ست -

**Acorn,** *n.*: بلوط؛ شاہ بلوط کا پھل -
*a.-shell:* بالدار گھونگا -

**Acoustic,** *a.*: متعلق بہ سماعت؛ سماعتی؛
صوتی -

**Acquaint,** *v.t.*: (۱) خبر دینا؛ اطلاع دینا؛
آگاہ کرنا؛ واقف کرنا - (۲) جاننا یا خبر ہونا؛
آگاہ ہونا؛ مطلع ہونا -

**Acquaintance,** *n.*: (۱) ملاقات؛
شناسائی؛ جان پہچان؛ واقفیت - (۲) ملاقاتی؛
شناسا؛ آشنا -

**Acquiesce,** *v.i.*: متفق ہونا؛ راضی ہونا؛
رضامند ہونا؛ چپ چاپ مان لینا -
*a. in:* ماننا؛ قبول کرنا؛ تسلیم کرنا؛ منظور کرنا -

**Acquire,** *v.t.*: (۱) حاصل کرنا؛ پانا -
(۲) پیدا کرنا؛ اکتساب کرنا -
*an acquired taste:* ایسا ذوق جو طبعی
نہ ہو؛ اکتسابی ذوق -

**acquirement,** *n.*: اکتسابی استعداد
(ذہنی یا جسمانی) -

**Acquisition,** *n.*: (۱) حصول؛ تحصیل؛
اکتساب - (۲) وہ چیز جو حاصل ہو؛ دستیابی -

**Acquit,** *v.t.*: (۱) ادا کرنا؛ بیباق کرنا؛
چکانا (قرضہ وغیرہ) - (۲) رہا کرنا؛ چھوڑنا؛
بری کرنا - (۳) انجام دینا؛ پورا کرنا؛ بجا لانا
(فرض یا پابندی کا) -

**Acquittal,** *n.*: (۱) بریت (از روئے فیصلۂ
عدالت) - (۲) بجا آوری؛ ادائی؛ انجام
دہی (فرائض کی) -

**Acquittance,** *n.*: ادائی قرضہ؛ بیباقی؛
چکوتا؛ پوری رقم کی بھرپائی؛ فارغ خطی -

**Acre,** *n.*: ایکڑ؛ زمین کا پیمانہ ۴۸۴۰ مربع گز
زمین؛ گھری ہوئی زمین؛ کھیت -

**Acreage,** *n.*: (۱) رقبہ (ایکڑوں میں) -
(۲) ایکڑوں کی مجموعی تعداد -

**Acrid,** *a.*: چڑ چڑا؛ درشت؛ تند؛ سخت مزاج
جھلا -

**acridity,** *n.*: چڑچڑا پن؛ درشتی؛ تندی؛
جھلا پن -

**Acrimony,** *n.*: (مزاج کی) تیزی؛ تندی؛
درشتی؛ جھلا پن - خشونت -

**Acrobat,** *n.*: رسی پر ناچنے والا نٹ؛ قلابازی؛
(استعارۃً) نئے نئے رنگ بدلنے والا؛ سیاسی گرگٹ -

**Acropolis,** *n.*: یونانی شہروں کا بالا حصار؛
گڑھی؛ کوٹ (خاص کر شہر ایتھنس کا) -

**Across,** *adv.&prep.*: (۱) صلیب نما؛
پھیلا ہوا؛ چلیپائی؛ کانٹے کی شکل کا -
(۲) آرپار؛ وار پار - آڑا؛ ترچھا؛ (۳) ایک طرف
سے دوسری طرف - (۴) دوسری طرف؛ اُس پار -

**Acrostic,** *n.*: (۱) ایسی نظم یا عبارت
جس کی سطروں کے پہلے، یا پہلے اور آخری
یا پہلے، درمیانی اور آخری حروف ایک یا
کئی لفظ بنائیں؛ موشّحہ (جس میں توشیح

کی صنعت ہو ) - (۲) اِس طریقے پر جو چیستاں بنے -

acrostic, a.: توشیحی؛ موشح؛ چلیپائی؛ صلیب نما؛ آڑا؛ ترچھا -

acrostically, adv.: (صنعت) توشیح کے ساتھ؛ چلیپائی انداز سے -

Act, n.: (۱) کام؛ کاج؛ عمل؛ حرکت؛ دوران حالت عمل؛ کارروائی -

A. of God: مشیت ایزدی؛ قضا و قدر (کا فعل)؛ تقدیر ربانی - (۲) قانون؛ ایکٹ؛ جو مجلس وضع قوانین کی طرف سے نافذ ہو -

'I deliver this as my a. and deed' کسی دستاویز کے قانونی الفاظ قبولیت؛ جیسے اردو میں "منکہ فلاں بصحت ہوش و حواس و برضا مندیء خود"-

(۳) (ناٹک کا) ایکٹ؛ حصّہ؛ باب -

Act, v.t. & i.: (۱) کام کرنا؛ عمل میں لانا - (۲) سوانگ بھرنا؛ روپ بھرنا؛ نقل کرنا - (۳) عمل پیرا ہونا؛ انجام دینا؛ کاربند ہونا؛ اثر کرنا -

a. upon a suggestion: تجویز یا رائے کو عمل میں لانا -

a. up to a principle: کسی اصول کے بموجب عمل کرنا -

Acting, a. & n.: (In verbal senses) (۱) قایم مقام؛ نگران کار - (۲) خود اکیلے اُن فرائض کو انجام دینا جن میں دوسرے بھی برائے نام شریک ہیں؛ کار گزار -

Actinism, n.: سورج کی شعاعوں کی وہ خصوصیت جس سے کیمیاوی تبدیلیاں (مثلاً فوٹو گرافی میں) واقع ہوتی ہیں -

Action, n.: (۱) عمل؛ طریق؛ فعل؛ حرکت؛ اثر؛ کام -

men of a.: مردان عمل؛ مردان کار -

put in a.: عمل کرنا؛ عمل میں لانا -

(۲) عمل؛ فعل؛ کام - (۳) (ڈراما میں) سلسلۂ واقعات؛ فسانے کا تسلسل - (۴) نرت یا بھاو - (۵) کسی آلے کی ساخت؛ پرزہ بندی - (۶) قانونی کارروائی؛ مقدمہ؛ دعویٰ؛ نالش؛ چارہ جوئی - (۷) لڑائی؛ جنگ؛ معرکہ؛ فوجوں کی مٹ بھیڑ -

A. Front!: توپ خانے کا حکم بوقت کارگزاری -

Action, v.t.: دعویٰ کرنا؛ مقدمہ چلانا؛ قانونی کارروائی یا چارہ جوئی کرنا -

Actionable, a.: قابل گرفت؛ قابل چارہ جوئی (عدالتی)؛ قانونی گرفت کے قابل؛ قابل مواخذہ -

Active, a.: (۱) کام کاجی - (۲) عملی - (۳) محنتی؛ پھرتیلا؛ مستعد؛ سرگرم - (۴) عامل؛ موثر - (۵) (صرف ونحو میں) فعل معروف -

Activities, n. pl.: (۱) سرگرمیاں؛ مساعی؛ عامل قوتیں - (۲) میدان عمل؛ حلقۂ عمل؛ عمل کے مواقع -

Activity, n.: پھرتی؛ مستعدی؛ سرگرمی؛ جوش -

Actor, n.: ایکٹر؛ ناٹکی؛ ڈراما کرنے والا -

actress, n.: ڈراما کرنے والی؛ ناٹکن -

Actual, a.: (۱) واقعی؛ اصلی؛ صحیح؛ حقیقی - (۲) رائج؛ موجود -

Actuality, n.: حقیقت؛ اصلیت؛ واقعیت -

Actualize, v.t.: (۱) قوۃ سے فعل میں لانا؛ عمل میں لے آنا - (۲) جیتا جاگتا بناکر پیش کرنا؛ (بیان سے) جان ڈال دینا -

Actually, adv.: (۱) درحقیقت؛ اصل میں؛ فی الواقع - (۲) فی الوقت؛ حالات موجودہ میں - (۳) (استعجاب کے طور پر) "واقعی؟" -

Actuary, n.: (۱) ماہر بیمہ؛ وہ شخص جو شرح اموات اور زندگی اور آگ کے

حادثات وغیرہ کے بیمے کے متعلق ماہرانہ واقفیت رکھتا ہو -

**Actuate**, *v.t.* : (۱) حرکت پہنچانا؛ متحرک کرنا؛ چلانا (کسی آلے کو)- (۲) اُکسانا؛ تحریک کرنا؛ ترغیب دینا؛ باعث ہونا؛ شہ دینا -

**Acuity**, *n.* : حدّت؛ تیزی؛ چبھن؛ شدّت (سوئی؛ تیزاب؛ بیماری؛ عقل؛ وغیرہ کی )-

**Acumen**, *n.* : رسائی؛ ذکا؛ تیز فہمی؛ زیرکی؛ فراست؛ دقیقہ رسی-

**Acute**, *a.* : (۱) تیز؛ نوکدار؛ نکیلا؛ دھاردار- (۲) (زاویہ) حادّہ- (۳) (بیماری) تیز؛ شدید؛ پُراشتداد (کہنہ کا ضد) - (۴) ذکی؛ فرِیس- (۵) (آواز) کرخت؛ سخت؛ تیز؛ اونچی- (۶) (حروف کے متعلق) جن کا تلفظ پر زور ہو -

**Adage**, *n.* : ضرب المثل؛ مقولہ؛ کہاوت -

**Adam**, *n.* : حضرت آدم؛ بابا آدم -

*A.'s ale* or *wine* : پانی -

*A.'s apple* : کنٹھ ؛ کنٹھا؛ جو جوان ہونے پر گلے میں نکلتا ھے-

*old A.* : غیر ترقی یافتہ -

**Adamant**, *n.* : سخت پتھر -

**Adamantine**, *a.* : سخت؛ کڑا؛ الماسی-

**Adapt**, *v.t.* : (۱) بٹھانا؛ جمانا؛ لگانا (ایک چیز کا دوسری میں ) - (۲) مناسب ' موزوں یا مطابق بنانا؛ حسب منشا بدلنا؛ تصرف کرنا-

**adaptability**, *n.* : مادّۂ قبول؛ صلاحیت؛ مطابقت پذیری-

**adaptable**, *a.* : تصرف پذیر؛ بدلنے کی صلاحیت رکھنے والا -

**adaptation**, *n.* : تصرف؛ بدلنا؛ جمانا؛ ٹھیک کرنا-

**Add**, *v.t.* & *i.* : جمع کرنا؛ جوڑنا؛ ملانا؛ شریک کرنا؛ شامل کرنا؛ بڑھانا؛ اضافہ کرنا؛ ایزاد کرنا (آخر میں)؛ جمع کا عمل کرنا؛ جوڑنا -

*a. in* : شامل کرنا؛ ملانا (کسی دوسری چیز میں)-

*a. up* or *together* : جمع کرنا؛ جوڑنا؛ میزان لگانا -

**Addendum**, *n.* : (۱) وہ چیز جسے جمع کرنا ھے؛ قابلِ جمع یا اِضافہ - (۲) ضمیمہ؛ اضافہ؛ تتمہ -

**Adder**, *n.* : افعی؛ سانپ -

**Addict**, *v.t.* : خوگر ہونا؛ ( کسی کو کسی چیز کی) لت ہوجانا -

**Addition**, *n.* : (۱) جمع کرنے کا عمل؛ جمع؛ میزان - (۲) اِضافہ؛ بڑھوتری؛

*in a. to* : اُس کے سوا؛ مزید برآں -

**Additional**, *a.* : زائد؛ اِلحاقی؛ ضمنی-

**Addle**, *a.* : (۱) گندا؛ گندا انڈا' جس سے بچّہ نہیں نکلتا - (۲) خالی؛ تہی مغز؛ تنک ظرف - (۳) مختل؛ اول جلول؛ بوکھل -

**Addle**, *v.t.* & *i.* : (۱) گھبرانا؛ پریشان کرنا یا ہونا؛ مختل کرنا یا ہوجانا؛ بوکھلا جانا؛ بوکھلانا - (۲) (انڈوں کے لیے) گندے ہوجانا؛ خراب ہوجانا؛ بوکھلا دینا-

**Addled**, *a.* : (۱) مختل؛ بوکھلایا ہوا؛ پریشان؛ اول جلول - ( ۲ ) خراب؛ گندے (انڈوں کے لیے)-

**Address**, *v.t.* : (۱) خطاب کرنا؛ تبادلۂ خیال کرنا؛ لکھنا؛ مخاطب کرنا؛ (خط پر) پتا لکھنا - (۲) متوجہ ہونا؛ مصروف ہونا -

**Address**, *n.* : (۱) مستعدی ؛ ہوشیاری ؛ چابکدستی؛ مہارت ؛ آمادگی - (۲) پتا (جو خط کے اوپر لکھا جائے)؛ عنوان- (۳) بات چیت کا طرز؛ ڈھنگ؛ اندازِ گفتگو؛ وضع؛ سلیقہ- (۴) سپاس نامہ؛ خطبہ؛ معاشقہ (کورٹ شپ)-

**Addressee**, *n.* : (خط وغیرہ کا) مکتوب الیہ؛ مرسل الیہ -

**Adduce**, *v.t.*: بطور ثبوت بیان کرنا؛ مثال دینا؛ سند پکڑنا -

**adduceable**, *a.*: } قابلِ استناد؛
**adducible**, *a.*: } قابلِ اشتہاد -

**Adduct**, *v. t.*: ایک ھی مرکز کی طرف کھینچنا -

**Adduction**, *n.*: (۱) پیش کرنا (واقعات؛ ثبوت؛ نظیر یا بیان کا) -(۲) تقریب؛ ایک مرکز کی طرف کھنچاؤ -

**Adenoids**, *n. pl.*: گلے کے غدود؛ اسفنجی منسوجات (جو ناک یا حلق کی پشت پر ھوتے ھیں) -

**Adept**, *n. & a.*: پورا؛ ماھر؛ اُستاد؛ ھنرمند؛ کاریگر-

**Adequate**, *a.*: (۱) موزوں؛ مناسب؛ شایاں (ضرورت کے لحاظ سے)-
(۲) کافی؛ حسب ضرورت -

**adequacy**, *n.*: اکتفا؛ مناسبت؛ موزونیت-

**Adhere**, *v.i.*: چپکنا؛ چمٹ جانا؛ پابند رھنا؛ (بات پر) جما رھنا؛ (کسی سے) وابستہ رھنا -

**Adherent**, *a.&n.*: (۱) چمٹا ھوا؛ لگاھوا؛ لپٹا ھوا-

**adherence**, *n.*: حمایت؛ وابستگی؛ ھوا خواھی -

**Adhesion**, *n.*: چپکاؤ؛ وابستگی؛ لگاؤ؛ پابندی-

**Adhesive**, *a.*: چپچپا؛ لیسدار؛ لعاب دار-

**Adiabatic**, *a.*: مزاحمِ حرارت؛ یکساں درجے کی حرارت رکھنے والی؛ جتنی حرارت رکھتی ھے اُس سے زیادہ حرارت کو قبول کرنے والی (چیز) -

**Adieu**, *int. & n.*: خداحافظ؛ فی امان اللہ؛ خدا نگہبان؛ الله بیلی-

*make, take,* one's *a.*: خداحافظ کہنا؛ الوداع کہنا -

*ad infinitum, adv.*: لامتناھی؛ غیرمختتم؛ لاانتہا؛ دوامی؛ ھمیشہ؛ ھمیشہ کے لیے -

**Adipose**, *a. &n.*: (۱) چربیلا؛ چکنائی دار؛ چکنا؛ روغنی- (۲) چربی -

**Adit**, *n.*: (۱) (کسی جگہ تک پہنچنے کا) راستہ؛ راہ؛ گزر - (۲) (معادن میں) سیدھا رستہ؛ منفذ؛ گلیاری - (۳) رسائی؛ پہنچ-

**Adjacent**, *a.*: مِلا ھوا؛ متصل؛ نزدیک؛ پاس؛ ملحق-

**Adjective**, *a. & n.*: (۱) زائد؛ ضِمنی؛ قائم بالغیر؛ عرضی- (۲) (صرف) اسم صفت-

*a. colours*: عارضی رنگ؛ کچے رنگ -

**Adjoin**, *v.t.*: مِلانا؛ ملحق کرنا؛ ملا ھوا ھونا -

**Adjourn**, *v .t.& i.*: (۱) اُٹھا رکھنا؛ ملتوی کرنا؛ (کارروائی کو) روک دینا؛ (۲) (کارروائی کو چھوڑ کر لوگوں کا) الگ ھوجانا؛ (جلسے کا) مقام بدل دینا-

**Adjudge**, *v.t.*: (۱) تجویز کرنا؛ رائے دینا؛ قرار دینا؛ (کسی معاملے کے متعلق) حکم دینا -
(۲) فیصلہ کرنا؛ حکم دینا- (۳) سزا دینا؛ ملزم قرار دینا-

**Adjudgement**, *n.*: حکم؛ تصفیہ؛ فیصلہ؛ محاکمہ -

**Adjudicate**, *v.t.& i.*: (۱) (عدالتی) فتوی دینا؛ فیصلہ کرنا -
(۲) ٹھیرانا (مجرم یا بری)-

**Adjudication**, *n.*: (۱) (عدالتی) حکم؛ فتوی؛ فیصلہ یا تجویز؛ اِنفصال- (۲) دیوالیا قرار دینا -

**Adjunct**, *n.*: (۱) ماتحت؛ متعلق؛ منحصر؛ ملحق -
(۲) (صرف نحو) (فعل، فاعل، وغیرہ کے) (جمع میں) متعلقات؛ لاحقات -

**adjunctive**, *a.*: اِلحاقی؛ زائد-

**Adjure**, *v.t.*: (۱) بقسم کہنا؛ واسطہ دلا کر

کہنا ؛ حلف دینا- (۲) التجا کرنا -

**adjuration**, *n.*: قسم؛ سوگند؛ حلف؛ ساجد-

**Adjust**, *v.t.*: (۱) ٹھیک کرنا؛ ترتیب سے دھرنا- (۲) مطابق کرنا؛ موافق کرنا -

**Adjustable**, *a.*: توافق پذیر؛ تطابق پذیر؛ ترتیب پذیر -

**Adjustment**, *n.*: ترتیب؛ تطبیق؛ توافق؛ اِنضباط؛ ہم آہنگی؛ سُلجھاؤ -

**Adjutant**, *a. & n.*: (۱) نائب؛ مددگار- (۲)(فوج) احیٹن (جو افسران بالا دست کی سہولت کے لئیے خط کتابت کرتا ہے اور دوسروں تک اُن کے احکام پہنچاتا ہے)- (۳) لم ڈھینگ؛ لم ٹنگا؛ سارس-

**Administer**, *v.t.& i.*: (۱) اِنتظام کرنا؛ بندوبست کرنا - (۲) انجام دینا ؛ ادا کرنا (انصاف؛ مذہبی رسوم کا)- (حلف) اُٹھوانا- (۳) مہیّا کرنا؛ بہم پہنچانا؛ دینا؛ فراہم کرنا- (۴) لگانا ؛ مالش کرنا - (۵) اِنتظام کرنا؛ اِنصرام کرنا - (۶) مدد پہنچانا؛ سہارا دینا؛ اعانت کرنا-

**Administration**, *n.*: (۱) اِنتظام ؛ بندوبست؛ اِنصرام (کاروبار کا)- (۲) نظم و نسق (امور عامہ یا حکومت کا) - (۳) وزارت؛ حکومت-

**Administrative**, *a.*: (۱) انتظامی ؛ عملی؛ نظامی -

**Administrator**, *n.*: (۱) منتظم؛ مہتمم - (۲) منتظمی کی قابلیت رکھنے والا- (۳) ناظم؛ عامل (امور مذہبی؛ عدالتی؛ وغیرہ) - (۴) دینے والا؛ لگانے والا - (۵) وصی؛ مہتمم ترکہ (جو مالک اصلی کی صغر سنی میں اِملاک کا انتظام یا متوفی بلا وصیت کی جائداد کی نگرانی کرے) -

**Administratrix**, *n.*: منتظمہ -

**Admirable**, *a.*: پسندیدہ؛ تعریف کے لائق؛ قابل تعریف؛ قابل ستایش؛ بہت عمدہ-

**Admiral**, *n.*: (۱) امیر البحر؛ بیڑے کا اعلیٰ سردار - (۲) ماہی گیر یا تجارتی جہازوں کا مخصوص افسر اعلیٰ-

*Red A.*:<br>*White A.*: } یورپی تتلی کی دو قسمیں-

**Admiration**, *n.*: (۱) مدح؛ ثنا؛ تحسین؛ توصیف؛ قدر؛ پسندیدگی- (۲) (سابق میں) حیرت؛ اچنبھا -

**Admire**, *v. t.*: (۱) مدح کرنا؛ پسند کرنا؛ حیرت کی نظروں سے دیکھنا ؛ سراہنا - (۲) (سابق میں) تعجب کرنا؛ متحیر ہونا - (۳) ( عام محاورہ میں ) اظہار تعریف کرنا؛ داد دینا -

**Admirer**, *n.*: (۱) مداح؛ ثنا خواں- (۲) عاشق؛ شیدائی؛ چاہنے والا -

**Admissible**, *a.*: (۱) قابل پذیرائی؛ قابل تسلیم؛ قابل قبول؛ روا؛ جائز - (۲) (قانون) قابل سماعت ( جو بحیثیت عدالتی ثبوت کے قبول کیا جا سکے)- (۳) اہل؛ قابل تقرر -

**admissibility**, *n.*: قابل قبول ہونا؛ قابل تسلیم ہونا؛ جواز؛ روا ہونا؛ سماعت پذیری -

**Admission**, *n.*: شمولیت ؛ داخلہ ؛ شرکت ؛ پہنچ؛ رسائی؛ گزر-

**Admissive**, *a.*: مائل بہ اعتراف؛ معترفانہ -

**Admit**, *v.t. & i.*: (۱) داخل کرنا؛ شریک کرنا ؛ آنے دینا؛ اجازت دینا - (۲) ماننا ؛ قبول کرنا ؛ اقبال کرنا ؛ مہلت دینا؛ گنجائش ہونا (شک ؛

*a. of*: اصلاح وغیرہ کی) -

**admittedly**, *adv.*: (۱) مسلمہ طور پر؛ بے شک و شبہ -

**Admittable**, *a.*: قابل اجازت؛ قابل شرکت؛

روا ؛ جائز۔

Admittance, n.: داخلہ ؛ اجازت ۔

Admix, v.t. & i.: ملنا ؛ ملانا؛ آمیزکرنا ؛

Admixture, n.: ملاوٹ ؛ آمیزش ۔

Admonish, v.t.: (۱)سمجھانا۔ (۲)نصیحت کرنا ؛ مشورہ دینا ؛ ھدایت کرنا ۔ (۳) متنبہ کرنا ؛ کان کھولنا ۔ (۴) جتانا ؛مطلع کرنا ۔

admonishment, n.: تنبیہہ؛ ھدایت؛ فہمائش۔

Admonition, n.: (۱) فہمائش ؛ تنبیہہ۔ (۲) ملامت ؛ شرم دلانا ؛ بُرا بھلا کہنا ۔

admonitory, a.: تنبیہی؛ نصیحت آمیز؛

Ado, n.: کام کاج؛ گڑبڑ؛ گھبراھٹ؛ مشکل ؛ پریشانی ؛ درد سری ۔

Adolescent, n.&a.: بالغ؛ نو جوان ۔

adolescence, n.: بلوغ؛ عنفوان شباب؛ اُٹھتی جوانی ۔

Adopt, v.t.: (۱)گود لینا ؛متبنی کرنا۔ (۲) لے لینا ؛ قبول کرنا؛ اختیار کرنا ۔ (۳) اِنتخاب کرنا ؛ پسند کرنا ۔

adoptability, n.: اِنتخاب پزیری؛ اخذ کیے جانے کی صلاحیت ۔

adoptable, a.: قابلِ قبول؛ قابلِ اختیار؛ قابلِ پسند؛ قابلِ تبنیت ۔

adoption, n.: قبول؛ اختیار؛ تبنیت؛

Adoptive, a.: لے پالک ؛ متبنی؛ گود لیا ھوا ۔ (۲) اخذ و اِنتخاب کی صلاحیت رکھنے والا ۔

Adore, v..: (۱)عزت کرنا ؛ قدر و منزلت کرنا ؛ ادب اور محبت کرنا۔(۲) (شعر)پوجنا ؛ پرستش کرنا ۔

adorable, a.: واجب التعظیم؛ قابلِ عزت۔

adorably, adv.: محترمانہ ؛ وغیرہ ۔

adoration, n.: احترام ؛ عزت؛ پرستش۔

Adorer, n.: (۱)مداح؛ پرستار۔ (۲)عاشق؛ شیدائی ۔

Adorn, v.t.: (۱) سجانا ؛آراستہ کرنا ؛ (۲) سنگار کرنا ؛ بناو کرنا ۔

Adornment, n.: آرایش؛ سجاوٹ؛بناو سنگار۔

Adown, adv.&prep.:-DOWN, adv. نیچے

Adrift, adv.: ادھر اُدھر بہتا ھوا ؛ آوارہ ؛ بے ٹھکانے ۔

Adroit, a.: چالاک ؛ ھوشیار ؛ مستعد ۔

adroitly, adv.: چالاکی سے؛ مستعدی سے۔

adroitness, n.: چالاکی ؛ مستعدی ۔

Adry, adv.&pred.a.: (۱)سوکھا۔(۲)پیاسا۔

Adscititious, a.: الحاقی؛ ضمنی؛ زائد۔

Adulate, v.t.: احسان پرچڑھانا ؛ خوشامد کرنا ؛ چاپلوسی کرنا ۔

Adulation, n.: خوشامد ؛ چاپلوسی۔

Adulator, n.: خوشامدی ۔

Adulatory, a.: خوشامدانہ ۔

Adult, a. & n.: جوان ؛ بالغ ۔

Adulterant, a. & n.: ملاوٹ؛ آمیزش ۔

Adulterate, a.: (۱)حرام کار؛زانی؛ حرامی۔ (۲) (اشیا کے متعلق) کھوٹی ؛ مصنوعی ۔

Adulterate, v.t.: ملانا ؛ آمیزش کرنا ؛ نقلی بنانا؛ بگاڑنا ۔

adulteration, n.: آمیزش؛ملاوٹ؛کھوٹ۔

adulterator, n.: کھوٹ ملانے والا۔

Adulterer, n.: زناکار ؛ بدکار ۔

Adulteress, n.: چھنال؛ فاحشہ ۔

Adulterine, a.: زنا کا ؛ حرامی۔ ملایا ھوا ؛ کھوٹا ؛ جعلی ۔ (۳) ناجائز؛ ممنوعہ ۔

Adultery, n.: حرام کاری ؛ بدکاری۔

adulterous, a.: بدکار ؛ فاسق ۔

adulterously, ad.: بدکاری سے ؛ حرام کاری سے ۔

umbrate, v.t.: (۱) خا کا کھینچنا یا بنانا - (۲) جھلک دکھانا - (۳) پہلے قیاس لگا لینا - (۴) چھا جانا؛ ڈھانک لینا
umbration, n.: پرچھائیں؛ جھلکی دکھانا؛ خاکا؛ اِشارہ -
umbrative, a.: مظہر؛ جھلک دکھانے والا -
ust, a.: جھلسا ہوا؛ خشک؛ جلا بھنا -
vance, v.t. & i.: (۱) آگے بڑھانا یا لےجانا - (۲) ترقی دینا - (۳) پیش کرنا؛ دائر کرنا (دعویٰ؛ رائے؛ وغیرہ کا)- (۴) سرِعہ تکمیل کو پہنچانا؛ (۵) پیشگی دینا (۶) اُدھار دینا؛ قرض دینا- (۷) بڑھانا؛ زیادہ کرنا (قیمت کا) - (۸) (لازمی) آ. بڑھنا؛ کوچ کرنا - (۹) ترقی کرنا؛ (۱۰) ... جانا (قیمت کا) -
dvanced, a.: بڑھا ہوا؛ اعلیٰ؛ ترقی یافتہ-
dvancement, n.: ترقی؛ اِضافہ؛ اقدام؛ پیشگی وغیرہ -
lvance, n.: (۱) چڑھائی؛ کوچ؛ بڑھنا- (۲) ترقی - (۳) پیش قدمی؛ پہل (اپنی طرف سے کسی کے پاس جانا)؛ سبقت (۴) زیادتی (قیمت یا رقم میں) - (۵) پیشگی ادائی؛ قرض -
. copy: پیش نسخہ (جو اِشاعت سے قبل کسی کو دیا جائے) -
n a.: قبل؛ سامنے؛ پہلے؛ پیش از پیش-
dvantage, n.: (۱) منفعت؛ بہتری؛ فوقیت؛ برتری - (۲) مناسب صورت یا موقع - (۳) ٹینس کی ایک اصطلاح -
advantageous, a.: سپھل؛ مفید؛ سودمند-
advantageously, adv.: سودمندانہ-
a.-ground: (۱) عمدہ موقع؛ پر قابو جگہ - (۲) مقام برتری -

have the a. of : } برتری حاصل کرنا؛
gain the a. over : } ور رہنا؛ فائق ہونا-
take a.: قابو یا موقع پانا؛ فائدہ اُٹھانا -
take a. of a person : دو شخصوں میں ایک کو دوسرے کے متعلق ذاتی علم ہونا اور دوسرے کا اُس سے نہ واقف ہونا -
take a person at a.: کسی شخص کو اچانک آلینا؛ بے خبری میں آ پہنچنا -
to a.: ایسے طریق پرجس سے کسی شئے کی خوبیاں عیاں ہوجائیں-
Advantage, v.t.: (۱) مفید ہونا؛ سود مند ہونا - (۲) ترقی دینا؛ بڑھانا -
Advent, n.: (۱) زمانۂ قبل ولادت حضرت عیسیٰ - (۲) بعثت حضرت مسیح - (۳) (کسی مشہور واقعے کا) ظہور؛ وقوع -
Adventitious, a.: (۱) خارجی؛ بیرونی- (۲) اِتفاقی؛ عارضی-
adventitiously, adv.: خارجی طور پر؛ اِتفاقاً -
Adventure, n.: (۱) مہم؛ قسمت آزمائی؛ اولوالعزمی کا کام - (۲) حادثہ؛ واقعہ؛ سانحہ (جو غیر متوقع ہو) - (۳) تجارتی جوا؛ سٹا؛ جوکھوں کا کام؛ جاں بازی کا کام -
Adventure, v. t. & i.: (۱) خطرے میں ڈالنا؛ جوکھوں میں پڑنا- (۲) خطرے میں پڑنا؛ جان پر کھیلنا - (۳) ہمت کرنا - (۴) بیڑا اُٹھانا -
Adventurer, n.: (۱) جاں باز؛ مہم جو؛ قسمت آزما - (۲) سٹے باز - (۳) زمانہ ساز؛ عیار -
Adventuresome, a.: حوصلہ مند؛ جاں باز؛ با ہمت؛ سر فروش (اشخاص)؛ ہمت آزما (اشیا) -
Adventuress, n : (۱)(عورت) دیکھو

— ADVENTURER

**Adventurous**, *a.*: سورما؛ جری؛ جیوٹ؛ من چلا؛ جاں باز -

**adventurously**, *adv.*: جرأت سے؛ جاں بازانہ وغیرہ-

**Adverb**, *n.*: متعلق فعل -

**Adverbial**, *a.*: متعلق فعل کا -

**Adverbially**, *adv.*: متعلق فعل کے طور پر-

*ad verbum*, *adv.* & *a.*: لفظ بہ لفظ؛ حرف بحرف -

**Adversary**, *n.*: مخالف؛ حریف؛ دشمن-

**Adversative**, *a.*: (الفاظ وغیرہ کے متعلق) متضاد؛ نقیض -

**adversativ ly**, *adv.*: بالعکس؛ بطور نقیض -

**Adverse**, *a.*: (۱) مخالف؛ برخلاف - (۲) نقصان دہ؛ مضر-(۳) عکس؛ د؛ بالمقابل؛ اُلٹا-

**Adversity**, *n.*: (۱) مصیبت؛ آفت؛ بپتا؛ اُفتاد- (۲) ادبار؛ نحوست؛ بد بختی؛ عسرت-

**Advert**, *v.i.*: اِشارہ یا کنایہ کرنا؛ حوالہ دینا؛ ذِکر کرنا -

**Advertise**, *v.t.&i.*: (۱) اِطلاع دینا؛ آگاہ کرنا؛ (۲) اشتہار دینا؛ اعلان کرنا؛ مشتہر کرنا؛ مشہور کرنا -

**Advertisement**, *n.*: اِشتہار؛ اعلان؛ اِطلاع عام -

**Advice**, *n.*: (۱) نصیحت؛ ہدایت؛ صلاح؛ مشورہ؛ راے؛ مصلحت- (۲) اِطلاع؛ خبر -

**advices**, *n.pl.*: خبریں؛ دور کی اِطلاعیں یا پیام - باضابطہ اِطلاع -

**Abvisable**, *a.*: (۱) مناسب؛ بہتر؛ باموقع- (۲) قرین مصلحت؛ مقتضاے وقت -

**advisability**, *n.*: }
**advisableness**, *n.*: } قرین مصلحت ہونا؛ مناسب ہونا -

**Advise**, *v.t.&i.*: (۱) نصیحت کرنا؛ مشورہ دینا؛ صلاح دینا - (۲) (تجارت) اِطلاع کرنا؛ مشورہ دینا-(۳) مشورہ کرنا؛ صلاح کرنا؛ راے لینا -

**adviser**, *n.*: مشیر؛ صلاح کار -

**Advised**, *a.*: (۱) دانستہ؛ سوچا سمجھا- (۲) مصلحت آمیز؛ پُر از احتیاط -

**advisedly**, *adv.*: عمداً؛ سوچ سمجھ کر؛ دانستہ؛ با لقصد -

*ill-a.*: غیر محتاط؛ بعید از احتیاط؛ نا عاقبت اندیشانہ -

**Advisory**, *a.*: (۱) مستشار (جماعت یا مجلس)- (۲) مشورت آمیز؛ نصیحت آمیز -

**Advocacy**, *n.*: (۱) وکیل کا کام یا پیروکاری - (۲) وکالت؛ حمایت؛ عذرداری-

**Advocate**, *n.*: (۱) وکیل؛ مختار؛ پیروکار- (۲) حامی؛ موئید؛ پیشہ ور وکیل؛ مختار؛ ایڈووکیٹ؛ مشیر قانونی -

**Advocate**, *v.t.*: حمایت کرنا؛ تائید کرنا؛ وکالت کرنا -

**Advowson**, *n.*: وقف کرنے کا حق؛ کسی عبادت گاہ کے لیے کوئی جاگیر وقف کرنے کا حق؛ کسی معبد کی سرپرستی -

**Adytum**, *n.* (pl.-*ta*): (۱) حرم؛ زیارت؛ خانقاہ یا مندر کا اندرونی حصہ- (۲) خاص کمرا؛ خلوت گاہ -

**Adze**, *n.&v.t.*: (۱) کلھاڑی؛ بسولا؛ تیشہ- (۲) کلھاڑی یا بسولے سے کاٹنا -

**Aedile**, *n.*: "ایڈائل" (قدیم روما کا ایک عہدہ دار جو عمارات، تماشاگاہ، پولیس، وغیرہ کی نگرانی کرتا تھا) -

**Aedileship**, *n.*: "ایڈائل" کا عہدہ -

*aeger*, *n.*: (انگریزی یونیورسٹیوں میں) علالت نامہ؛ بیماری کا صداقت نامہ -

**Aegis**, *n.*: (۱) پناہ؛ سرپرستی- (۲) (یونانی دیو مالا) جو پیٹر دیوتا یا اتھینے (یا اثینا) دیوی کی ڈھال -

*aegrotat, n.*: (انگریزی یونیورسٹیوں میں) معذوری نامہ؛ اِس بات کا صداقت نامہ کہ طالب علم بیماری کے باعث امتحان میں شریک ہونے کے قابل نہیں -

**Aeolian, *a.***: (۱) ایولیسی؛ ایشائے کوچک کے ایک قدیم ضلع ایولیس کا - (۲) ہوا کے دیوتا ایولیوس کا؛ وایو کا -

*A. harp*: باو ترنگ؛ ایک قسم کی ہوائی سارنگی جو ہوا میں رکھنے سے بجے؛ ہوا سارنگی؛ ساز ہوائی -

**Aeolic, *a & n.***: ایولیسی؛ ایولوی (بولی)

**Aeon, Eon, *n.***: (۱) جُگ- (۲) ابدیت -

**Aerate, *v.t.***: (۱) ہوا میں رکھنا یا ہوا دینا - (۲) کاربونک ایسڈ گیس بھرنا -

**Aeration, *n.***: کاربونک ایسڈ گیس بھرنے کا عمل-

**Aerial, *a. & n.***: (۱) ہوائی - (۲) ہوا کی طرح (سبک)؛ اثیری- (۳) غیرمادی؛ خیالی؛ موہوم- (۴) فضائی ہوا؛ فضا کے متعلق؛ ہوا یا فضا میں- (۵) ہوائی؛ فضائی (جو ہوا میں موجود ہو یا ہوا میں حرکت کرتا ہو)- (۶) لاسلکی کا وہ تار جو ہوائی لہروں کو جمع کرتا ہے -

**Aeriality, *n.***: فضائیت؛ ہوائیت؛ موہوم ہونا؛ بے بودی -

**Aerie, Aery, Eyrie, Eyry, *n.***: (۱) شکاری پرندوں، مثلاً عقاب، شاہین، وغیرہ کا گھونسلا - (۲) بلند مسکن -

**Aeriform, *a.***: (۱) ہوا کی طرح کا؛ ہوا پیکر - (۲) غیر مادّی؛ موہوم -

**Aero- (Aero)**: ہوائی جہاز -

*aerodrome*: طیارہ گاہ -

*aerodynamics*: ہوائی حرکیات؛ حرکیات کی وہ شاخ جو چلنے والی ہوا سے بحث کرے -

*aerofoil*: ہوائی جہاز کا بازو -

*aerogram*: لا سلکی کا پیام -

*aerolite, aerolith*: سنگ شہاب -

*aeronaut*: غبارہ باز؛ غبارچی؛ طیارچی؛ ہواباز-

*aeronautic(al), aa.*: ہوابازی کے متعلق-

*aeronautics, n.*: ہوا میں اُڑنے کا علم؛ ہوا بازی -

*aeroplane*: ہوائی جہاز؛ طیارہ -

*aerostat*: ہوا باز؛ طیارچی-

*aerostatics*: ہوائی سکونیات؛ ہوا کے توازن اور دباو کا علم -

*aerostation*: علم ہوا بازی -

**Aesculapius, *n.***: (۱) قدیم رومیوں میں طب کا دیوتا؛ اِسقلابیوس- (۲) طبیب -

**Aesculapian, *a.***: اِسقلابی؛ طبی -

**Aesthete, *n.***: حسن پسند؛ حسن شناس-

**Aesthetic, Aesthetical, *aa.***: (۱) حسن شناسی سے متعلق؛ حسن پسندانہ - (۲) ذوقی؛ جمالیاتی -

**aesthetically, *adv.***: جمال شناسانہ؛ حسن شناسی کی راہ سے -

**aestheticism, *n.***: حسن شناسیت -

**aesthetics, *n.***: جمالیات؛ فنون لطیفہ کا علم -

**Aetiology, *n.***: (۱) علت کو ڈھونڈ نکالنا یا تشخیص کرنا؛ فلسفۂ علت و معلول- (۲) - (طب) علم اسباب (الامراض) -

**aetiological, *a***: علت یا اسباب الامراض کے متعلق -

**Afar, *adv.***: (۱) دور سے؛ فاصلے سے - (۲) دور؛ فاصلے پر -

**Affable, *a.***: خلیق؛ خوش خلق -

**affability, *n.***: خلق؛ لطف؛ تلطف-

**affably, *adv.***: خلق؛ کشادہ پیشانی سے-

**Affair, *n***: کام؛ بات؛ معاملہ؛ دھندا؛ (جمع میں) امور؛ کاروبار؛ معاملات -

*a. of honour*: مبارزہ؛ جنگ؛ یکیکی

جاندار- (۲) کل؛ مشین ؛ پرزہ- (۳) کٹھ پتلی؛ بے شعور یا بےعقل شخص؛ ایسا شخص جس کے افعال غیرارادی ہوں -
*automobile, n.*: دیکھو AUTOCAR
**Autonomous**, *a.*: سوراجی؛خوداختیاری-
**Autonomy**, *n.*: (۱) خود اختیاری حکومت سوراج - (۲) خود مختار قوم یا جماعت -
**autonomic**, *a.*: سوراجی؛ خود اختیاری-
**autonomist**, *n.*: سوراج پسند-
**Autopsy**(*or* ᵗᵃᵘᵗᵒ-), *n.*: (۱) ذاتی نگرانی یا معائنہ - (۲) مردے کی چیر پھاڑ؛ لاش کا طبی معائنہ -
**autoptic(al)**,*aa.*: لاش کی طبی جانچ سے متعلق -
**Autotype**, *n.&v.t.*: (۱)ہوبہو نقل؛ عکس یا چربہ - (۲) پکا عکس ( فوٹو ) جسے بعد کو اکرنگ چھاپتے ہیں - (۳) پکا عکس لینا ؛ ہو بہو نقل کرنا -
**Autumn**, *n.*: (۱) خزاں ؛ پت جھڑ ؛ خریف - (۲) ( مجازاً ) انحطاط کا دور یا زمانہ ؛ عہد زوال -
**Autumnal**, *a.*: خزاں کا یا اُس سے متعلق وغیرہ -
**Auxiliary**, *a.* & *n.*: (۱) مددگار ؛ معاون؛ ممد- (۲)امدادی افواج-(۳) امدادی (فعل)-
**Avail**, *v.t.* & *i.*: معاون ہونا ؛ مدد کرنا یا دینا - (۲) مفید ثابت ہونا ؛ کارآمد ہونا -
*a.* one *self of*: کام لینا ؛ کام میں لانا؛ فائدہ اُٹھانا ( موقع وغیرہ سے ) -
**Avail**, *n.*: کام ؛ فائدہ؛ مطلب؛ مدد - ( صرف اِن فقروں میں مستعمل ہے (*of a.,of no a.,without a., to little a.*:
**Available**, *a.*: استعمال کے قابل؛دستیاب؛ ممکن‌الحصول؛استفادے کےلائق؛ دسترس میں-
**availability**, *nn.*: دستیابی-

**Avalanche** (-sh), *n.*: برف؛ مٹی اور یخ کا ڈھیر؛ جو تیزی سے پہاڑ سے پھسلے -
**Avarice**, *n.*: لالچ؛ طمع؛ حرص-
**avaricious**, *a.* لالچی؛ حریص؛ طامع -
**Avast**, *int.*: ( جہاز رانی ) بس! ٹھیرو! -
**Avatar**, *n.*: اوتار -
**Avaunt**, *int.*: دورا ؛ دفان ! -
*ave* ( - i ), *int.* & *n.*: (۱) اہلاً و سہلاً! خوش‌آمدید ؛ (۲)نعرۂ خوش‌آمدید یا الوداع- تحیۃوسلام
*A.Maria* (Hail, Mary): تجھ پر اے مریم -
**Avenge**, *v.t.*: بدلا لینا؛ انتقام لینا -
*be avenged*: ذاتی انتقام لینا -
**Avenue**, *n.*: (۱) رستہ؛ راہ ؛ سڑک ( نیز : مجازاً ) - (۲) رستہ جس کے دونوں طرف پیڑوں کی قطاریں ہوں -
**Aver**, *v.t.*: دعوے سے کہنا ؛ حتمی طور پر بیان کرنا ؛ بزور کہنا -
**Average**, *n. a.* & *v t.*: (۱) عام ؛ مقررہ ؛ معمولی ( شرح ؛ درجہ ؛ مقدار ؛ وغیرہ ) - ( ۲ ) عام معیار؛ معمولی معیار- (۳) اوسط- (۴) (a) اوسط درجہ کا ؛ معمولی؛ متوسط- (۵) (vt)اوسط نکالنا ؛ اوسط معیار دریافت کرنا-
*on the* or *on a.*: اوسط -
**Averment**, *n.*: دیکھو (Avey)
**Averse**, *a.*: (۱) مخالف؛ متنفر؛ بیزار - (۲) ناراض؛ نا خوش ( کسی‌کام کے کرنےسے ) -
**Aversion**, *n.*: مخالفت؛ بیزاری؛ کراہت - ناپسندیدگی؛ ناراضی ؛ نفرت ؛ مکروہ؛ گھنونی چیز جس سے فطری نفرت ہو -
*pet a.*: لاہی بغض؛ خواہ مخواہ کی یا ناحق کی نفرت یا کراہت -
**Avert**, *v.t.*: (۱) پھیرنا ؛ ہٹانا ؛ موڑ دینا (نظر؛ خیالات وغیرہ کو) (۲) دور کرنا؛دفع کرنا-
**Aviary**, *n.*: چڑیا گھر؛ چڑیا خانہ -

**viate**, *v. i.* : طیارے میں اُڑنا ؛ ہوا بازی کرنا ؛ ہوائی جہاز یا غبارے میں اُڑنا -

**aviation**, *n.*: ہوا بازی ؛ طیارہ بازی -

**aviator**, *n.*: طیارہ باز؛ ہوا باز -

**vid**, *a.* (*of for*): مشتاق؛ حریص؛ آرزومند -

**vidity**, *n.*: حرص ؛ اشتیاق ؛ ہوکا -

**vocation**, *n.* : کام ؛ دھندا ؛ پیشہ -

**void**, *v.t.* (۱) احتراز کرنا؛ بچنا؛ باز رہنا ( کسی کام کے کرنے سے)-(۲) بچنا؛ ٹالنا؛ پہلو بچانا -

**avoidable**, *a.*: جس سے گریز یا بچاؤ ہو سکے؛ قابل احتراز -

**avoidance**, *n.*: بچاؤ؛ احتراز؛ حذر؛ ٹال مٹول؛ کنارہ کشی -

**avoirdupois**, *a.* & *n.* ; *A.* (*weight*): آوارڈپوائز؛ وزن کا پیمانہ جو برطانیہ میں تمام چیزوں کے لیے (سوا قیمتی دھاتوں اور ادویہ کے ) استعمال ہوتا ہے -

*A. pound*: آوارڈ پوائز پونڈ (۷۰۰۰ گرین)-

**avouch**, *v.t.* & *i.* : (۱) ضمانت لینا یا کرنا ؛ ذمہ لینا - (۲) دعوے سے کہنا ؛ زور دے کر کہنا - (۳) اقرار کرنا ؛ اقبال کرنا -

**avouchment**, *n.* ذمہ ؛ ضمانت ؛ اقبال-

**avow**, *v.t.* : اقبال کرنا ؛ تسلیم کرلینا ؛ (خود اپنے متعلق کسی بات کا) اعتراف کرنا ؛ اپنے کو ... ٹھیرانا یا قرار دینا -

**avowal**, *n.*: اقرار؛ اقبال؛ اعتراف -

**avowedly**, *adv.* : علی الاعلان ؛ مسلمہ طور پر -

**Await**, *v.t.* : منتظر رہنا؛ راہ دیکھنا-

**Awake**, *v.t.* & *i.* : (۱) جاگنا؛ اُٹھ بیٹھنا؛ سو اُٹھنا - (۲) ( مجازاً ) ہوشیار ہو جانا ؛ چوکس ہو جانا - (۳) جگانا ؛ بیدار کرنا ؛ ( نیز مجازاً ) -

*a. to* : خبردار ہونا ؛ واقف ہونا -

**Awake**, *pred. a.* : (۱) بیدار ؛ جاگا ہوا؛ ہوشیار ( نیند سے ) - (۲) مستعد ؛ ہوشیار؛ چوکنا ؛ چوکس -

*a. to* : باخبر ؛ واقف -

**Awaken**, *v.t.* & *i.* : ( ۱ ) دیکھو AWAKE, *v.t.* & *i.* - ( ۲ ) واقف کرنا ؛ آگاہ کرنا ؛ جتلانا؛ کان کھولنا -

**Award**, *v.t.* : (۱) فیصلہ کرنا ؛ حکم دینا- (۲) دینا ؛ بخشنا -

**Award**, *n.* : (۱) عدالتی فیصلہ- (۲) جرمانہ سزا وغیرہ ( جو عدالت سے دلائی جائے ) -

**Aware**, *pred. a.* : باخبر ؛ واقف؛ آگاہ -

**Awash**, *pred. a.* : ( زمین یا ساحل ) جس پر پانی تھپیڑے مارتا ہو ؛ موج زُدہ -

**Away**, *adv.* : (۱) دور؛ الگ ؛ ایک طرف؛ باہر ؛ پرے ( نیز مجازاً ) - (۲) لگاتار؛ پیہم ( جیسے : *work a* *peg a.* ) - (۳) فوراً ؛ بلاتاخیر ؛ بے درنگ ( جیسے : *fire a.* ) - (۴) دور ہو ؛ ہٹ پرے ہو -

*a. with*: اُڑالیجانا ؛ لے بھاگنا -

(*cannot*) *a with* : بسر کرنا ؛ نبھانا -

*explain a.* : تاویل کرکے اُڑا جانا -

*make a. with* : نیست نابود کر دینا ؛ برباد کر دینا ؛ (کسی چیز کا ) صفایا کر دینا -

*out and a.* : مافوق ؛ بالاتر؛ سب سے بڑھ کر -

**Awe**, *n.* : رعب ؛ احترام ؛ دھاک ؛ جلال ؛ تحیر ؛ استعجاب -

*awe-struck* : متحیر ؛ رعب زدہ -

**awesome**, *a.* : با رعب ؛ پررعب ؛ پرجلال -

**Awe**, *v t.* : مرعوب کرنا ؛ رعب ڈالنا ؛ رعب جمانا ؛ دھاک بٹھانا ؛ رعب داب بٹھانا ؛ سکہ بٹھانا -

**Awe**, *n.* : زیر آب پہیے کا تختہ ؛ رن پہیے کا تختہ -

**Awful,** *a.* : (۱) بارعب ؛ دهشت ناک وغیرہ ؛ (۲) پر اثر - (۳) (عامیانہ) حد درجے کا ؛ پرلےسرے کا ؛ جیسے :: *a. scrawl, a. bore* :
**awfully,** *adv.* : نہایت ؛ بہت -
**Awhile,** *adv.* : ذراکےذرا- تھوڑی دیرکےلیے ؛
**Awkward,** *a.* : (۱) ناکارہ ؛ بے مصرف ؛ ناموزوں ؛ جو کام کا نہ ہو - (۲) بھدا ؛ بے ڈول ؛ بد وضع ؛ بد قوارہ ؛ بھونڈا (شخص یا چیز) - (۳) اناڑی ؛ پھوہڑ ؛بد سلیقہ - (۴) پریشان کن ؛ بےڈھب ؛ بینڈا - (۵) گو مگو (کی حالت) ؛ شش و پنج (کی حالت) ؛ ٹیڑھا (شے ، شخص) -
**Awl,** *n.* : سوجے کی قسم کا اوزار (خاص کر چماروں کا) ؛ ستاری ؛ ستالی ؛ ٹوچن -
**Awn,** *n.* : بالو ؛ بانھر (جوار ، مکئی وغیرہ کے باریک ریشے) -
**Awning** *n.* : (۱) شامیانہ ؛ نمگیرا (خاص کر جہاز کے عرشےکے اوپرکا) (۲) مامن ؛جائےپناہ-
**Awry,** *adv.* & *a.* : ٹیڑھا ؛ ترچھا -
*go, run, tread, a.* : غلطیکرنا ؛ غلطکامکرنا-
*look a.* : ترچھی نظر سے دیکھنا ؛ کن انکھیوں سے دیکھنا نیز مجازاً )
**Ax (e),** *n.* & *v.t.* : کلھاڑی ؛ تیشہ -
*an a. to grind* : ذاتی اغراض پورے کرنا ؛ اپنا مطلب نکالنا -
**Axial,** *a.* : محوری ؛ محور ؛ یا دُھرے کا یا اس کی شکل کا - دُھرے کے چاروں طرف -
**Axiom,** *n.* : اصول موضوعہ ؛ بدیہیات -
**Axiomatic,-ical,** *aa.* : بدیہی ؛ پر اصول ؛ پر کلیات -
**axiomatically,** *adv.* : بداھتاً -
**Axis,** *n.* (pl. *axes*) : (۱) محور ؛ دُھرا ؛ وہ (فرضی) خط جس پر کوئی جسم گردش کرتا ہو - (۲) محوری خط ؛ خط فارق وہ خط جو کسی باقاعدہ شکل کو دو متناسب حصوں میں تقسیم کرتا ہو - (۳) محور ؛ خط مستقیم جو کسی جسم کے ایک سرے سے ہوکر دوسرے سرے تک گزرے ؛ جیسے : محور استوا - *a. of equator,*
**Axle,** *n.* : دھرا ؛ دھری -
*a.-tree* : دھرے کا ڈنڈا -
**Ay,** *int* & *n.* (pl. *ayes*) : (۱) ہاں ؛ہاں جی ؛ جی ؛ہاں جی - (۲) (*n.*) ہامی ؛ ہاں ؛ اثباتی جواب ؛ " ہاں " کہنے والا ؛ موافقت میں رائے دینے والا ؛
*the ayes have it* : جیسے -
**Ayah,** *n.* : آیا ؛ کھلائی -
**Aye,** *adv.* : ہمیشہ -
*for a.* : ہمیشہ ہمیشہ کے لیے -
**Azimuth,** *n.* : قوس آسمانی جو سمت الراس سے اُفق تک پھیلی ہوئی ہے اور اُفق کو زاویہ قائمہ پر کاٹتی ہے - [ یہ لفظ عربی " سمت " سے بنا ہے ] -
**azimuthal,** *a.* : سمت الراسی -
**Aztec,** *a.* & *n.* : میکسکو کا ایک قبیلہ -
**Azure** (azher, azhyer), *n.* & *a.*, & *v.t.* : (۱) نیلا ؛ آسمانی - (۲) گنبد نیلگون ؛ صاف مطلع - (۳) اودا رنگ ؛ لاجورد ؛ لاجوردی رنگ - (۴) (*v.t.*) نیلا رنگنا -

# B

**B,** letter (pl, *Bs*, *B's*, *Bees*) : انگریزی الف بے کا دوسرا حرف - (۱) (موسیقی) سرگم کا ساتواں سر - (۲) (بحث وغیرہ میں) دوسرا مفروض شخص یا دوسری مفروضہ چیز - (۳) (جبرو مقابلہ) دوسری مقدار معلومہ -
**Baa,** *n.* & *v.i.* : بھیں بھیں کرنا ؛ بھیڑ کی آواز -
*baa-lamb.* : (بچوں کی بولی میں) بھیڑ کا بچہ -

**Baal,** *n.* : بعل ' اشوریوں ' سریانیوں اور فنیقیا والوں کا ایک دیوتا؛ معبود باطل -

**Babble,** *v. i. & t.* : بڑبڑانا؛ بک بک کرنا؛ (بھید) افشا کر دینا؛ کھولدینا؛ شور کے ساتھ (پانی کا) بہنا - (۲) *n.* بڑ؛ بکواس؛ یاوہ گوئی؛ پانی کے بہنے کی آواز -

**Babbler,** *n.* : پیٹ کا ھلکا؛ بکی -

**Babe,** *n* : (۱) شیرخوار؛ ننھا - (۲) معصوم یا ناتجربہ کار شخص -

**Babel,** *n* : (۱) بابل کا بڑا مینار؛ برج بابل - (۲) بلند عمارت (۳) خیالی پلاو - (۴) چیخ پکار؛ کائو کائو؛ ہلڑ؛ شورش انگیز مجمع -

**Baboo,** *n.* : (۱) انگریزی داں ھندوستانی محرر؛ بابو - (۲) (طنزاً) نیم انگریز ھندوستانی -

**Baboon,** *n.* : بن مانس؛ افریقہ اور جنوبی ایشیا کا بڑا بندر؛ میمون -

**Baby,** *n.* : (۱) بچہ - (۲) وہ شخص جو بچوں کا سا مزاج رکھتا ھو - (۳) چھوٹی چیز -

*b.-farmer* : جو شخص معاوضہ لے کر بچوں کو پالتا ھے -

**babyhood,** *n.* : بچپن؛ طفولیت -

**Babylon,** *n.* : (۱) بابل ؛ قدیم کلدانی دارالسلطنت - (۲) (استعارتاً) کوئی بڑی سلطنت یا ایسا شہر جس میں بدکاری پھیل گئی ھو - (۳) (مجازاً) روما ' لندن وغیرہ -

**babylonian,** *a. & n.* : متعلق بہ بابل؛ بابلی -

**Baccalaureate,** *n.* : بی - اے کی سند مرتبہ یا فضیلت -

*baccara, -at,* *n.* : تاش کا ایک کھیل ' جو بازی لگا کر کھیلا جاتا ھے -

**Baccato** : (سابقہ) انگوروں یا انگور نما چیز -

**Bacchanal,** *a. & n.* : (۱) باخوسی ؛ شراب کے دیوتا باخوس یا اُس کے مراسم کے متعلق - (۲) عیاش ؛ اوباش ؛ بدمست -

**Bacchanalia,** *n. pl.* : (۱) جشن باخوس - (۲) عیاشی ؛ رنگ رلیاں ؛ بدمستی -

**Bacchalian,** *a & n.* : (۱) مخمور ؛ بدمست ؛ (۲) باخوسیوں کے متعلق -

**Bacchant,** *n.* : مے پرست ؛ شرابی ؛ باخوس پرستوں ؛ باخوس کا پجاری - (اُسی سے مونث ھے **Bacchante**)

**Bacchantic,** *a.* :
**Bacchic,** *a.* : } دیکھو -BACCHANAL

**Bacchus,** *n.* : یونانی دیو مالا میں شراب کا دیوتا ' باخوس -

**Baccy,** *n.* : (سوقیانہ) تمباکو -

**Bachelor,** *n.* : (۱) کنوارا ؛ ناکتخدا - (۲) طیلسانی ؛ سند رکھنے والا - (۳) (تاریخ) وہ سہ سوار ' جو دوسرے کے تحت جنگ میں شریک ھو ؛ بانکا -

*b's buttons* : (۱) پھول بسکٹ ؛ خوشبودار بسکٹ - (۲) بوتام نما پھول - (۳) بٹن جسے سینے کی ضرورت نہ ھو -

**Bacillary,** *a* : جراثیمی -

*bacillus,* *n.* (pl. *-illi*) جرثومہ (خاص کر جو امراض میں پائے جاتے ھیں) -

**Back,** *n & a* : (۱) پشت ؛ پیٹھ - (۲) (فٹبال) اُن کھیلنے والوں میں سے ایک ' جو پیچھے کھیلتا ھے ؛ بیک - (۳) جسم کا حصہ (جو کپڑوں سے ڈھانکا جائے) ؛ کاندھا (جس پر بوجھ اُٹھایا جائے) ؛ کسی چیز کے پیچھے کا حصہ ' جیسے : پشتِ دست - (۴) کسی چیز کا وہ حصہ ' جو دیکھنے والے سے دور ھو ؛ جہاز یا پہاڑی وغیرہ کی اوپر کی سطح - (۵) جو پشت پر ھو ؛ پس اُفتادہ - (۶) دور دراز - (۷) ادنیٰ - (۸) بقایا - (۹) اُلٹی (لہر وغیرہ) - (۱۰) پوشیدہ ؛ خفیہ -

**back boned,** *a.* : جفاکش ؛ مضبوط ؛ ھمت والا -

*backboneless,* *a.* : (۱) بے ریڑھ - (۲)

غیر مستقل مزاج؛ بے همت؛ هیٹا -

*backband*: پشتہ (کتاب کا) -

*backboard*: گاڑی کا پچھلا تختہ؛ روکوال -

*backbone*: (۱) ریڑھ کی هڈی (۲) پشت پناہ (۳) مضبوط (۴) (جغرافیہ) پنڈھال؛ فاصل آب (۵) بل؛ کس؛ سرمایہ قوت؛ استقلال -

*backdoor*: پچھلا دروازہ؛ چور دروازہ -

*b.-end*: خزاں کا آخری زمانہ -

*backfall*: پیٹھ لگنا؛ چت هونا -

*backfriend*: چھپا دشمن -

*background*: (تصویر، منظر وغیرہ) کی پچھواڑ یا زمین؛ پس منظر؛ گوشۂ عزلت؛ خمول؛ گوشۂ گمنامی -

*backhanded*: ناگہانی؛ بالواسطہ؛ پشت دست سے -

*b. number*: رسالے یا اخبار کا کوئی گزشتہ نمبر؛ (عامیانہ) دقیانوسی (شخص یا طریقہ) -

*backmost*: سب سے پیچھے -

*backset*: الٹی لہر؛ هزیمت؛ رکاوٹ -

*backside*: چوتڑ؛ سرین -

*b.-sight*: پچھلا دیدبان -

*backstairs*: چور زینہ -

*backstays*: جہاز کے پچھلے رسے، وہ رسے جو دونوں جانب لٹکتے رهتے هیں -

*backstroke*: جوابی ضرب؛ پشت دست کی ضرب -

*backsword*: ایک دھار کی تلوار؛ گتکا -

*backwash*: پس رو موج -

*backwater*: بند کھاڑی؛ بندپانی -

*backway*: گلی؛ کوچہ -

*backwoods*: کچلی بن؛ گھنا جنگل -

*at the b. of*: پشت پر؛ مدد پر -

*behind* one's *b.*: پیٹھ پیچھے؛ غائبانہ -

*break* one's *b.*: حد سے زیادہ بوجھ ڈالنا؛ لاد دینا -

*give, make a b.*: پشتیبانی کرنا؛ سہارا دینا -

*have on* one's *b.*: (کسی چیز کا) ذمہ دار هونا -

*on* one's *b.*: پیٹھ کے بل -

*on the b. of*: علاوہ؛ مزید برآں -

*take b. seat*: اپنی تحقیر کرنا -

*to the backbone*: پوری طرح؛ کماحقہ -

*turn* one's *b. upon*: بھاگ نکلنا؛ چھوڑبھاگنا -

*with* one's *b. to wall*: تنگ آکر؛ هر طرف سے مجبور هوکر -

Back, *v.t.& i.*: (۱) مدد دینا؛ تائید کرنا (۲) (کسی چیز پر) شرط لگانا (۳) (شکاری کتوں کا) رهبر کتے کے پیچھے چلنا (۴) (گھوڑے کو) سواری کرنا؛ پھیرنا (۵) تصدیق کرنا؛ دستخط کرنا (۶) پیچھے هٹانا (۷) رخ بدل کر سورج کے مخالف چلنا -

*b. down*: دعوے یا حق سے دستبردار هونا -

*b. cut (of)*: (جس کا ذمہ لیا تھا اسے) چھوڑ بھاگنا؛ اپنی بات سے پھر جانا -

*b. up*: دل بڑھانا؛ شہ دینا؛ (کسی کی) مدد پر رهنا -

Back, *adv.*: (۱) پیچھے (کی طرف) (۲) خلاف وعدہ (۳) پہلے؛ گزشتہ زمانے میں -

*b. and forth*: آگے پیچھے -

*backbite*: غیبت کرنا؛ پیٹھ پیچھے براکہنا؛ چغلی کھانا؛ (کسی کی) بدی کرنا -

*backlash(ing)*: نوری دباو یا مشین کی خرابی سے پہیوں کا بے قاعدہ اور الٹا چلنا -

*backslide*: (توبہ کر کے) پھر گناهوں میں پھنس جانا؛ برگشتہ هونا -

*backstitch*: بخیہ کرنا؛ بخیہ -

*for years b.* : بہت دن ہوئے؛ پہلے -

**backditer**, *n.* : چغل خور -

**backslider**, *n.* : برگشتہ ہونے والا؛ منحرف ہونے والا؛ خطا کار -

**backsliding**, *n* : برگشتگی؛ اِنحراف -

**Back**, *n.* : تسلا ( جو رنگنے کے لیے اِستعمال ہو ) ؛ کونڈا ؛ ناند -

**Backgammon**, *n.* : چوسر کی طرح کا ایک کھیل ' جو دوہری بساط پر کھیلا جاتا ھے -

**Backing**, *n.* : (۱) ٹیکا ؛ روک ؛ پشتہ - (۲) سہارا ؛ تائید ؛ جماعت موئدین -

**Backsheesh** : دیکھو BAKSHEESH -

**Backward**,(s) *a.* & *adv.* : (۱) (*a.*) پھسڈی؛ سست ؛ پیچھے ( سبق میں یا کام میں ) - (۲) (*adv.*) مخالف سمت میں ؛ پیچھے کی طرف ؛ تنزل کی طرف - (۳) نارضا مند ؛ بے دل ؛ جھجھو -

**backwardness**, *n.* : (۱) بے دلی ؛ نا رضا مندی - (۲) پھسڈی پن - (۳) پستی ؛ سستی ؛ تنزل -

**Backwardation**, *n.* : دیر-تاوان ' وہ فی صدی تاوان ' جو دکاندار ' گاھکوں کو اُس وقت دیتے ھیں جب وہ مال روانہ کرنے میں دیر کریں ؛ تاوان تاخیر -

**Bacon**, *n.* : سور کا ' نمک لگایا ھوا اور سکھایا ھوا گوشت -

*save one's b.* : اپنی جان بچانا؛ ضرر سے بچنا -

**Baconian**, *a.* & *n.* : (۱) طریق استقرائی کا موئد ؛ فرانسس بیکن کا پیرو ؛ بیکنی - (۲) استقرائی ؛ تجربی ؛ بیکن کے فلسفے سے متعلق -

**Bacony**, *a.* : سور کے گوشت کا سا -

*bacterium*, *n.* (pl. *-ria*) : نباتی جراثیم کی ایک نوع -

**bacterial**, *a* : جراثیمی -

**bacteriologist**, *n.* : عالم جراثیمیات -

**bacteriology**, *n.* : جراثیمیات؛ علم جراثیم -

**Bad**, *a.* & *n.* : (۱) (*a.*) باطل؛ گھٹیا ؛ ناقص ؛ کم درجے کا؛ نکما ؛ بے کار؛ ناکارہ؛ خراب - (۲) تکلیف دہ ؛ ناگوار؛ بد اخلاق؛ بدکار؛ شریر - (۳) بیمار؛ ضرر رسیدہ ؛ درد میں مبتلا - (۴) (*n.*) بدقسمتی ؛ تباھی - (۵) غلط اندراج ( حساب میں ) -

*b. air* : گندی ھوا -

*b. blood* : مخاصمانہ جذبات -

*b. coin* : کھوٹا سکہ -

*b. debt* : ایسا قرض' جس کی ادائی کی اُمید نہ ھو؛ ناقابل وصول قرض؛ ڈوبا ھوا قرض -

*b. food* : غیر مقوی؛ غذائیت سے خالی غذا -

*b. form* : بھونڈی طرح ؛ برا اسلوب ؛ بد نما شکل -

*b law* : مضرت رساں یا نامناسب قانون -

*b. pre-eminence* : بد نامی -

*b. shot* : غلط نشانہ ؛ غلط قیاس -

*go b.* : گھٹنا ؛ تنزل کرنا -

*in a b sense* : برے معنوں میں -

*with b. grace* : تنگ چشمی سے ؛ بے دلی سے ؛ طوعاً و کرھاً -

**baddish**, *a* : گھٹیا سا؛ واھیات سا ؛ رذیل سا -

**Bade** : دیکھو BID -

**Badge**, *n.* : بلا؛ نشان؛ کسی سردار یا رئیس کا امتیازی نشان -

**Badger**, *n.* : بجو -

**Badger**, *v. t* : تکلیف دینا ؛ ستانا -

*badinage*, *n.* : چھیڑ ؛ دل لگی ؛ ٹھٹول - (تلفظ : - " بادی ناژ ") -

**Badly**, *adv.* : ( ۱ ) بری طرح سے ؛ غلط طور پر ؛ اناڑی پن سے - ( ۲ ) شرارت سے ؛ ظالمانہ طریقے سے ؛ خطرناک طور پر ؛ شدت سے مثلاً (*I want it b.*) -

**Badminton**, *n.* : (۱) تھنڈائی (جو کلارت شراب، سوڈا اور شکر سے تیار ھوتی ھے) - (۲) بیڈ منٹن (کھیل) -

**Badness**, *n.* : (۱) کھوٹا پن - (۲) برائی؛ بری حالت - (۳) بد معاشی - (۴) نقص؛ عدم صحت (دلیل وغیرہ) (۵) مضرت -

**Baffle**, *v.t.* & *n* : چکرا دینا؛ توڑ کرنا؛ روکنا؛ ھرانا؛ مات کرنا-

**Bag**, *n.* : (۱) تھیلا؛ بورا؛ خریطہ؛ کیسہ - (۲) آنکھ کا حلقہ - (۳) گائے کا تھن - (۴) زھر یا شہد کی تھیلی، جو کیڑوں یا مکھیوں کے جسم میں ھوتی ھے -

*b. and baggage* : انگڑ کھنگڑ کے ساتھ؛ جملہ سامان کے ساتھ؛ مع اپنے رخت ادبار کے-

*b. fox* : کشاں کشاں لایا ھوا؛ زبردستی آیا ھوا : پکڑا دھکڑا -

*bagman* : پھیری والا؛ دورہ کرنے والا سوداگر-

*b. of bones* : پتلا دبلا آدمی؛ قاق -

*bagpipe (s)* : بین کی قسم کا ایک باجا، جو اسکاٹ لستان میں استعمال ھوتا ھے -

*bb* : پا ئنجامہ (سوتیانہ) -

*b. -sleeve* : ڈھیلی ڈھالی آستین، جو کلائی پر تنگ ھو -

*game-b.* : فتراک؛ شکار کا تھیلا-

*in bottom of b.* : آخری تدبیر کے طور پر-

*let cat out of b.* : بلا ارادہ بھید کھول دینا؛ بے خیالی میں بات بتا دینا-

*mail-b.* : ڈاک (یا تپے) کا تھیلا -

*money-b.* : روپیہ رکھنے کا بٹوا؛ ھمیانی -

*travelling-b.* : سفری تھیلا یا بقچہ -

*whole b. of tricks* : ساری عیاریاں؛ ساری ترکیبیں -

**bagging**, *n.* : اسباب -

**Bag**, *v. i.* & *t.* : (۱) تھیلے میں رکھنا- (۲) قبضے میں کرنا؛ ھتیا لینا؛ - (۳) درانتی سے (غلہ وغیرہ) کاٹنا -

**Bagatelle**, *n.* : (۱) ایسی کسر، جو نظر انداز کی جا سکے - (۲) حقیر رقم؛ حقیر چیز - (۳) ایک طرح کا بلیرڈ کا کھیل -

**Baggage**, *n.* : (۱) سامان؛ چیز بست؛ انگڑ کھنگڑ- (۲) فوج کا سامان - (۳) چنچل یا شوخ لڑکی -

**Baggy**, *a.* : پھولا ھوا؛ ڈھیلا ڈھالا -

**Bagnio**, *n.* : مشرقی قید خانہ؛ چکلا - (تلفظ :- " بن یو ") -

**Bah**, *int.* : تحقیری فجائیہ -

**Bail**, *n.* : (۱) کفالت؛ ضمانت-(۲) ضامن -

*accept, admit to, b.* : ضمانت منظور کرنا -

*forfeit one's b.* : حاضر عدالت نہ ھونا -

*give b., go b. for* : ضامن ھونا؛ ضمانت دینا یا کرنا-

*give leg b.* : چمپت ھوجانا؛ بھاگ جانا -

*save one's b.* : حاضر عدالت ھونا -

**Bail**, *v. t.* : (۱) ضمانت پر رھا کرنا؛ مچلکا لینا- (۲) تحویل شدہ سامان داخل کرنا - (۳) ضمانت قبول کرنا؛ ضمانت پر رھا کرنا اور کرانا -

**Bail**, *n.* : (۱) (تاریخ) قلعے کے صحن کی دیوار یا صحن - (۲) فوجی استحکامات کی آخری حد، جہاں لکڑی کی باڑ ھوتی ھے - (۳) وہ بلی، جو کھلے اصطبل میں گھوڑوں کو علیحدہ رکھنے کے لیے لگائی جاتی ھے- (۴) کرکٹ کی گلیاں، جو وکٹوں پر رکھی جاتی ھیں -

**Bail, Bale**, *v. t.* : ڈول سے کشتی کے اندر کا پانی باھر پھینکنا یا الیچنا-

**Bailable**, *a.* : قابل ضمانت -

**Bailee**, *n.* : وہ شخص جس کی تحویل میں کسی خاص غرض سے سامان رکھا جائے-

er, *n* : وہ گیند جو کرکٹ کی
گلیوں پر لگے -
ley, *n.* : قلعے کی اندرونی دیوار یا
صحن ؛ قلعے کی بیرونی فصیل -
*f B.* : لندن کی قدیم عدالتِ فوجداری -
ie, *n.* : ( اسکاٹستان ) منصف بلدیہ -
iff, *n.* : (۱) سرکاری افسر ( میئر ؛
قرق امین وغیرہ ) ؛ اہلکار ضبطی ؛
امین - (۲) تعلقداروں یا زمینداروں کا کارن
iwick, *n.* : قرق امین یا کارندے
کا حلقہ -
ment, *n.* : (۱) قیدی کی ضمانت
دینا ؛ اِدخالِ ضمانت - (۲) تحویل
چیزوں کی واپسی -
lor, *n* : امانت رکھانے والا؛ تحویل کنندہ -
lsman, *n.* : ضامن -
rn, *n.* : چھوٹا بچہ ( اِسکاٹستان ) -
t, *v. t. & i.* (۱) زنجیر میں بندھے
ہوئے جانور پر کتے چھوڑنا - ( ۲ ) (
مجبور شخص پر ) طعنہ زنی کرنا - (۳) گ
کو چارا دینا یا گھوڑے کا چارا کھانا
میں ) - (۴) پھسلانا ؛ ترغیب دینا ؛
ڈالنا ؛ چارا لگانا (کانٹے وغیرہ میں جانو
کو پکڑنے کے لیے ) -
t, *n.* : (۱) چارا؛ دانہ جو شکار کے
لیے ڈالا جاتا ھے - ( ۲ ) وہ چیز
سے ترغیب دلائی جائے ؛ ذریعہ تحریص
( ۳ ) قیام ( دوران سفر میں ) ؛ سست
دم لینا -
ze, *n.* : پٹو یا بانات کی قسم کا کپڑا -
e, *v. t. & i.* : (۱) سخت کرنا ؛
سکھانا ( آگ پر ) ؛ تنور میں پکانا ؛
پر یا کڑھائی میں بھوننا - (۲) جھڑ
کھانا؛ پک جانا؛ بھن جانا -
*ehouse* : تنور خانہ؛ بھٹی -

*baking-powder:* خمیر اُٹھانے کا سفوف -
*half-baked* : ناتجربہ کار؛ خام؛ نیم بریاں -
**Baker,** *n.* : نانبائی -
*b.'s dozen* : تیرہ؛ ۱۳ ( تیرھویں روٹی کو
بیچنے والا نفع میں لیتا ھے ) -
**Baksheesh, Bakhshish,** *n.*: انعام -
**Balaam,** *n.* : (۱) مایوس کن پیشین گو یا
حلیف - (۲) (صحافت) وہ مواد جو اخبارات
کی خالی جگہوں کے لیے محفوظ رکھا جاتا ھے -
**Balance,** *n.*: (۱) ترازو؛ کانٹا؛ توازن -
(۲) پاسنگ - (۳) بال کمان - (۴) باقی ؛
فاضلات ؛ بچت - (۵) قسمت کا اُلٹ پھیر -
(۶) غالب وزن یا قوت - (۷) ( ھیئت )
میزان ؛ برج ھفتم - (۸) موازنہ ( اعمال
و آرا کا ) ؛ فیصلہ کن قوت - (۹) (فنون
لطیفہ) تناسب - (۱۰) ( سوقیانہ ) کسی
چیز کا بقیہ حصہ -
*b due* : زر واجب الادا؛ خسارہ -
*b. in hand:* بقایا -
*b of Cr. and Dr* : آمد و خرچ کا توازن -
*b of power* : (سیاسیات) توازنِ قوت -
*b. of trade* : برآمد درآمد کا فرق -
*b -sheet* : چٹھا؛ واصل باقی؛ روشن باقی -
*lose* one's *b.* : توازن کا قائم نہ رھنا؛
گھبرا جانا -
*strike a b.* : (جمع و خرچ کی) میزان لگانا -
**Balance,** *v t. & i* : (۱) موازنہ کرنا؛ توازن
قائم کرنا یا رکھنا؛ تولنا؛ وزن کرنا - (۲) چیزوں
کا مقابلہ کرنا یا اِن کا جوڑ ملانا - (۳) تلافی
کرنا ؛ وزن برابر کرنا ؛ اِدھر اُدھر ھلنا -
(۴) شش و پنج میں ھونا - (۵) (حسابات)
واصل باقی یا روشن باقی بنانا ؛ چٹھا بنانا ؛
خسارہ ادا کر کے حساب برابر کرنا - (۶) (رقاصی)
اپنے ساتھی کی مقابل سمت میں حرکت کرنا -
**Balcony,** *n.* : (۱) بالا خانہ؛ شہ نشین ؛

بالا خانے کا برآمدہ۔ (۲) (ناٹک) نشستوں کی وہ قطار' جو شہ نشینوں پر ہو -

**Bald,** *a.*: (۱) بے شجر؛ بے برگ؛ لنڈورا ؛ بے پر؛ گنجا - (۲) وہ گھوڑا' جس کے جسم (بالخصوص چہرے) پر سفید داغ ہوں- (۳) کھلی ہوئی (بری صفات وغیرہ)؛ (اسلوب بیان سے متعلق) روکھا؛ پھیکا؛ سست-

*baldhead, baldpate:* گنجے سر والا -

*go b.-headed:* بغیر کر گزرنا؛ انجام اور خیال کئے کوئی کام کر ڈالنا -

**Baldachin, -quin,** *n.*: چھوٹا مکلف شامیانہ یا نمگیرہ -

**Bald-coot, Baldicoot,** *n.*: (۱) ایک قسم کی مرغابی ' جس کا ماتھا سفید ہوتا ہے - (۲) گنجا آدمی —

**Balderdash,** *n.*: سوقیانہ گفتگو ؛ بکواس-

**Baldric,** *n.*: پرتلہ ؛ پٹا —

**Bale,** *n.*: (قدیم شاعری ) مضرت؛ تکلیف ؛ بدنصیبی؛ تباھی ؛ برائی —

**baleful,** *a.*: مصیبت انگیز ؛ تباہ کن ؛ مضرت رساں —

**Bale,** *n.*: لوھے یا رسی سے کسی ھوئی گانٹھ ؛ گٹھا -

**Bale:** دیکھو BAIL, BALE, *v.t.* -

**Baleen,** *n.& a.*: ویل مچھلی کی ھڈی -

**Balefire,** *n.*: (۱) خطر الاؤ ؛ خبر الاؤ ( وہ آگ جو خطرے وغیرہ کی اطلاع کے لیے روشن کی جائے ) - (۲) چتا -

**Balk, Baulk,** *n.*: (۱) رستےکا روڑا؛ روک ؛ مینڈ - (۲) موانع - (۳) بھدا شہتیر؛ دھنی؛ کڑی ؛ چھت کا آڑا شہتیر ؛ ماھی جال کا ڈنڈا - (۴) بلیرڈ کی میز کا ممنوع حصہ —

*make a b.:* گیند کو بلیرڈ کی میز کے ممنوع حصے میں پہنچانا —

**Balk, Baulk,** *v.t.& i.*: (۱) بھول جانا؛ چھوڑ دینا ؛ چھوٹ جانا - (۲) بگاڑنا ؛ مانع ھونا - (۳) چونکانا - (۴) مایوس کرنا ؛ محروم کرنا ؛ ھمت پست کرنا - (۵) مزاحم ھونا؛ اڑجانا ؛ رک جانا ؛ بھڑکنا-

**Ball,** *n.*: (۱) اون یا سوت کا گولا؛ پیچک؛ چھوٹی یا بڑی گیند ؛ خالی یا ٹھوس گولا - (۲) اجسام فلکی - (۳) کرہ - (۴) بندوق کی گولی؛ توپ کا گولا —

*b. and socket:* وہ جوڑ' جو بہت آسانی سے حرکت کریں ؛ متحرک جوڑ —

*b.-bearings:* گولے دار ڈھرا ؛ وہ دھرا ' جس میں رگڑ کم کرنے کے لیے گولیاں لگادی جائیں -

*b.-cock, b.-tap:* گولا ٹونٹی ( حوض کی وہ ٹونٹی ' جس کے ساتھ تیرنے والا گولا لگا رھتا ھے اور پانی کے بڑھنے اور گھٹنے سے اٹھتا اور گرتا ھے جس سے ٹونٹی خود بخود کھلتی اور بند ھوتی ھو ) -

*b.-flower:* عمارت کے نقش و نگار -

*b. of eye:* آنکھ کا ڈھیلا ؛ دیدہ -

*b. of foot:* انگوٹھے کی گدی -

*have the b. at one's feet:* کامیابی کی تدبیر معلوم ھونا -

*keep up the b., keep the b. rolling:* سلسلۂ کلام جاری رکھنا -

*the b. is with you:* اب تمہارا وار ( یا موقع ) ھے ؛ اب تمہاری باری ھے -

**Ball,** *n.*: مجلس رقص -

*b.-room:* ناچ گھر ؛ رقص گاہ -

*give a b.:* ناچ کی دعوت دینا ؛ محفل رقص منعقد کرنا -

*open the b.:* رقص کا آغاز کرنا -

**Ball,** *v. t. & i.*: گولا سا بن جانا ؛ دباکر یا لپیٹ کر گولا بنادینا -

Ballad, n. : (۱) جذبات سے بھرا گیت جس میں کئی بند ھوں اور ایک ھی لے میں بوا نام ساز کے ساتھ گائے جائیں -(۲) چھوٹے چھوٹے بندوں کی رزمیہ نظمیں ؛ آلہا ؛ چاربیت -

ballad-monger, n. : وہ شخص جو چار بیت کہتا ھو ؛ چار بیت گو -

balladry, n. : چار بیت گوئی -

Ballade, n. : تین بند کی نظم، جس کا ھر بند سات یا آٹھ مصرعوں کا ھو؛ وہ نظم جس کے ھر بند میں مساوی مصرعے ھوں -

Ballast, n : (۱) کوئی وزنی چیز، جو جہاز پر توازن قایم کرنے کے لیے رکھی جاے - (۲) تجربہ یا اصول وغیرہ، جس سے سیرت میں پختگی پیدا ھو؛ جوعرمتانت- (۳) بھرت ؛ کنکریٹ -

Ballast, v.t. : بھرائی کرنا (سڑک وغیرہ)؛ پختہ کرنا؛ توازن قایم کرنا -

Ballet, n. : سنگت ناچ؛ رھس -

Ballista, n. : سنگ اندازی کی قدیم کل ؛ منجنیق -

Ballistic, a. : پھینکنے والا؛ دھکیلنے والا (منجنیق سے متعلق) -

ballistics, n. : منجنیقیات -

Ballonet, n. : ھوائی جہازکااندرونی گیس بیگ-

Balloon, n. : (۱) غبارہ؛ ھوا بھری ھوئی چیز - (۲) غبارے میں اُڑنا -

balloonist, n. : غبارچی ؛ غبارہ باز -

ballooner, n. : غبارچی؛غبارہ باز -

Ballot, n. : قرعہ اندازی؛پوشیدہ راے دھندگی-

b.-box : قرعہ اندازی کا یا رایوں کی چٹّھیاں جمع کرنے کا صندوق-

Ballot, v.i. : پوشیدہ راے دینا -

b. for : پوشیدہ راے دھندگی سے انتخاب کرنا-

Ballotage, n. : مکرر راے شماری (فرانس میں جب کسی انتخاب میں کسی امیدوار کے لیے اکثریت رائیں نہیں آتیں جتنی انتخاب کے لیے مقرر ھیں تو دو سب سے زیادہ راے پانے والوں کے لیے دوبارہ راے لی جاتی ھے ) -

Bally, a. & adv. : وہ لفظ، جس سے متکلم بیزاری نفرت یا خوشی وغیرہ کا اظہار کرتا ھے-

Ballyrag, v.t. & i. (سوقیانہ) عملی مذاق کرنا؛ ھاتھاپائی کرنا -

Balm, n. : (۱) خوشبودار پانی، جو بعض درختوں سے نکلتا ھے اور طبی خواص رکھتا ھے (تلفظ "بام") - (۲) مرھم -(۳) بلسان کا درخت - (۴) خوشبو؛ مہک - (۵) تسکین -

Balmoral, n : (۱) فیتہ لگا ھوا جوتا - (۲) لہنگا ؛ سایا ؛ اسکاتی ٹوپی -

Balmy, a. : (۱) روغن دار ( درخت ) - (۲) خوشبودار - (۳) ھلکا ؛ نرم ؛ مسکّن ؛ مفرح ؛ صحت بخش -

Balsam, n. : (۱) بلسان ؛ گل مہندی - (۲) درخت بلسان (۳) روغن؛ مرھم -

balsamic, a. : بلسانی-

Baluster, n : جنگلے یاکٹہرے کے چھوٹے کھمبے-

Balustrade, n : جنگلے یاکٹہرے کا سلسلہ -

Bamboo, n : بانس -

Bamboozle, v.t. : دم دینا؛ جھانسا دینا-

bamboozlement, n. : فریب ؛ جھانسا-

Ban, v.t. & i. : (۱) بددعا کرنا-(۲) ممنوع کرنا-

Ban, n. : (۱) سراپ ؛ بددعا - (۲) اِمتناع (مذھبی جلسوں وغیرہ سے ) - (۳) باضابطہ ممانعت - (۴) قانونی حقوق سے محرومی (خصوصاً مقدس رومی سلطنت کی طرف سے)- (۵) لعنت ملامت ( قدیم ) - (۶) ممانعت ( راے عامہ کی طرف سے ) -

Banal, a. : پیش پا افتادہ ؛ معمولی -

Banality, n. : پیش پا افتادہ یا معمولی بات-

Banana, n. : کیلا ؛ موز -

**Band,** *n.*: (۱) بند؛ بندھن؛ فیتہ؛ تسمہ؛ ڈوری - (۲) لوھے یا فیتے وغیرہ کا حلقہ - (۳) گروہ؛ منڈلی؛ ٹکڑی؛ جتھا - (۴) (میکانیات) چرخیوں کے تسمے؛ چاک پٹا - (۵) (جمع میں) دو پٹیاں؛ جو پادری اور وکیل وغیرہ کالر کی جگہ لگاتے ھیں -

*bandbox*: دفتی یا کاغذ کا ڈبا -

*bandmaster*: بینڈ باجے کا افسر -

*B. of Hope*: تارکین مسکرات کی انجمن -

*b. saw*: پہیے پر چلنے والا گول آرا -

*bandsman*: باجے والا -

*bandstand*: باجے کا چبوترا -

**Band,** *v. t.*: (۱) رسی یا پٹی لپیٹنا - (۲) دھاریاں بنانا - (۳) جماعت بندی کرنا -

**Bandage,** *n.* & *v. t.*: (۱) پٹی (زخم وغیرہ پر باندھنے کے لیے) - (۲) پٹی؛ جو آنکھ پر لپیٹی جائے - (۳) پٹی سے باندھنا -

**bandaging,** *n.*: مرھم پٹی کرنا -

**Bandanna,-ana,** *n.*: شوخ رنگ کا رومال؛ جو زرد ھو اور جس پر سفید بندکیاں ھوں -

**Bandeau,** *n.*: ڈورا؛ سربند؛ (تلفظ: "باندو")

**Bandicoot,** *n.*: آسٹریلیا کا ایک کرم خور جانور؛ (ھند) گھوس -

**Bandit,** *n.* (pl.-*itti*-*its*): قزاق؛ ڈاکو -

**Bandog,** *n.*: زنجیر میں بندھا کتا؛ کھوجی کتا -

**Bandoleer,-ier,** *n.*: چمڑے کا پرتلا؛ جس میں کارتوس رکھے جاتے ھیں؛ کارتوس پیٹی -

**Bandoline,** *n.*: ایک قسم کا لس دار روغن؛ جس سے بال جمائے جاتے ھیں -

**Bandy,** *v.t.*: (۱) پھینکنا - (۲) مارنا - (۳) لینا دینا؛ ادل بدل کرنا -

*b. about*: کسی چیز پر بحث کرنا -

**Bandy,** *n.*: ایک قسم کا ٹینس کا کھیل؛ ھاکی کا ڈنڈا؛ (کھیل) -

**Bandy,** *n.*: چھکڑا؛ گھوڑا گاڑی؛ بنڈی (دکن) -

**Bandy,** *a.*: ...جس کے گھٹنوں میں زیادہ ناصلہ ...ھو؛ بنگا -

**Bane,** *n.*: (۱) زھر - (۲) تباھی کا سبب (۳) آفت؛ بپتا -

**baneful,** *a.*: خطرناک؛ مہلک؛ مضر -

**Bang,** *v.t.* & *i.* (۱) زور سے مارنا؛ زور سے بند ...رنا؛ دھماکا پیدا کرنا - (۲) مارنا پیٹنا؛ ٹھوکنا -

**Bang,** *n.*: (۱) دھماکا؛ ضرب کی آواز -

**Bang,** *adv.* & *int.*: (۱) دفعتاً - (۲) پورا ...را؛ مکمل طور سے - (۳) دھماکے کے ساتھ -

*go b.*: ...پھٹنا -

**Bang,** *v.t.* & *n.*: (۱) سامنے کے بالوں کو اس ...رح کاٹنا کہ پیشانی پر لٹکتے رھیں - (۲) برابر ...ے ھوے بال جو پیشانی پر لٹکتے ھوں -

**Banian, Banyan,** *n.*: (۱) مہاجن؛ بنیا؛ ...اھوکار؛ دلال - (۲) شلوکا؛ مرزئی - (۳) بڑ یا برگد درخت -

*b.-day*: ...دن جب گوشت نہ پکے (بحری) -

*b.-hospital*: ...جانوروں کا شفا خانہ -

**Banish,** *v.t.*: ...در کرنا؛ دل سے نکال دینا؛ ...شہر بدر کرنا؛ جلا وطن کرنا -

**banishment,** *n.*: ...دیس نکالا؛ جلا وطنی -

**Banister,** *n.* (usu. pl): ...زینے کا کٹہرا؛ سیدھی ...لکڑیاں جن پر آڑا شہتیر رکھا ھوتا ھے جسے پکڑ ... زینے پر چڑھتے ھیں -

**Banjo,** *n.* (pl.-*os*, -*oes*). ...چتارا؛ ستار کی ...قسم کا باجا -

**banjoist,** *n.*: ...چتارا بجانے والا -

**Bank,** *n.*: ...کنارا؛ ساحل؛ ٹیلا؛ سمندر یا دریا ...کے تہ میں اونچی زمین؛ غار یا کھوہ کا کنارہ؛ ...برف کا ٹکڑا یا برف کا تودہ -

**Bank,** *v.t.* & *i.*: ...کنارہ بنانا؛ کنارے کا کام دینا؛ ...کناروں میں گھیرنا؛ انبار ھونا؛ تودہ بن جانا -

*b. up*: ...(الاؤ میں لکڑیاں) خوب جما کر رکھنا ...تاکہ آگ دھیمی جلے) -

Bank, n.: (۱) بنک؛ لین دین کی کوٹھی؛ ساھوکارا-
b.-book: بنک کا کھاتا -
b.holiday: عام تعطیل؛ بنک کے بند رہنے کا دن-
b.-note: بنک کا کاغذی سکہ؛ نوٹ-
b.-rate: بٹا؛ شرح سود -
The B.: بنک آف انگلینڈ -
Bank, v.t. & i.: بنک میں روپیہ جمع کرنا؛ صرافہ کرنا؛ ساھوکاری کرنا؛ چک یا ھنڈی تڑانا -
Bank, n.: (۱) کشتی میں ملاحوں کی جگہ- (۲) (کشتی میں) چپوؤں کی قطار - (۳) ارگن باجے کی کنجیاں- (۴) کام کرنے کی میز (بعض پیشوں میں) -
Bankable, a.: سکھار؛ وہ ھنڈی یا ضمانت وغیرہ جو بنک میں قبول کرلی جائے-
Banker, n.: صراف؛ مہاجن؛ ساھوکار؛ بنک کا منتظم (بعض کھیلوں میں) پتے بانٹنے والا؛ (جوا) ھارجیت کی رقم لینے دینے والا-
Banket, n.: سونا ملے ھوئے کنکر -
Banking, n: (۱) صرافہ؛ ساھوکاری - (۲) سمندر کے کنارے مچھلی کا شکار کھیلنا -
Bankrupt, n.&v.t.: دیوالیا؛ دیوالہ نکالنا؛ دیوالیا بنانا -
Bankrupt a.: مہاجن جس کے دیوالیا ھونے کی کارروائی زیر سماعت ھو؛ دیوالیا؛ محروم؛ کورا (کسی صفت سے) -
Bankruptcy, n.: دیوالیاپن؛ محرومی؛ (کسی صفت سے) -
Banksia, n.: پھولدار جھاڑی -
Banner, n.: پھریرا؛ جھنڈا؛ علامت؛ نشانی-
Banneret, n: (۱) سورما جس کے جھنڈے تلے اس کے اطاعت‌گزار جمع ھوں - (۲) وہ شخص جسے میدان جنگ میں نائٹ کا خطاب ملے -
Bannerol, n.: وہ جھنڈا جو امرا کے جنازہ کے ساتھ رھتا ھے اور ان کی قبر پر رکھ دیا جاتا ھے؛ ماتمی جھنڈا -
Banns, n. pl.: اعلان مانیل (شادی کا اعلان جو نکاح سے پہلے تین بار گرجے میں کیا جاتا ھے) -
*forbid the b*: نکاح کے خلاف عذرداری کرنا-
*publish the b.*: (نکاح کا) اعلان پہلے سے کرنا -
Banquet, n.v.t. & i.: (۱) امیرانہ یا شاھانہ ضیافت یا دعوت - (۲) اعزازی دعوت - (۳) دعوت کرنا؛ دعوت میں شریک ھونا-
Banquette n: (۱) گولہ‌اندازی کا رخ قلعے کی دمدمہ بندی - (۲) پشت کی نشست -
Banshee, n: وہ روح جس کا گریہ منحوس ھے اور موت کی علامت ھے-
Bantam, n.: (۱) (جاوا کا) اصیل مرغ - (۲) پست قد مگر جیوٹ آدمی -
*b.- weight*: سب سے ھلکا وزن (گھونسے بازی میں) -
Banter, n. & v.t & i: (۱) بنانا؛ مذاق کرنا؛ چھیڑنا - (۲) تمسخر؛ دل لگی -
Banting, n.: امراس بادی کا پرھیز -
*bant*: پرھیز کرنا -
Bantling, n.: چھوٹا بچہ -
Bantu, n.& a.: جنوبی افریقہ کی بعض زبانیں اور قومیں؛ بنٹو؛ بانٹو-
Banyan: دیکھو BANIAN
Baobob, n.: افریقہ کا ایک درخت جس کا پتا بہت بڑا ھوتا ھے؛ بوباب-
Baptism, n.: بپتسما؛ اصطباغ؛ جہازوں کی نام رکھائی؛ کلیسا کی گھنٹیوں کی نام رکھائی-
*b. of blood*: شہادت -

*b. of fire.*: سپاهی کی پهلی جنگ -

**baptismal**, *a.*: اصطباغی -

**Baptist**, *n.*: (۱) اصطباغ دینے والا، خصوصاً یوحنا اصطباغی ؛ بپتسما دینے والا- (۲) عیسائیوں کا ایک فرقہ، جو شیر خوار بچوں کے اصطباغ کا مخالف هے -

**Baptist(e)ry**, *n.*: بپتسما دینے کا حوض ؛ اصطباغ خانہ -

**Baptize**, *v.t.*: (۱) بپتسما دینا؛ نام رکھنا؛ حلقہ عیسائیت میں شامل کرنا؛ - (۲) پاک کرنا؛ مرتبہ بڑھانا -

**Bar**, *n.*: (۱) سلاخ؛ سیخ- (۲) رنگ وغیرہ کی پٹی- (۳) دروازے کی آگل یا بیلن یا ڈنڈا - (۴) چاندی کی پٹی (تمغے کے نیچے پر) - (۵) سپر کی افقی لکیریں- (۶) روک (مثلاً چنگی کی چوکی کی)؛ هوٹل میں وہ جگہ، جہاں سے شراب تقسیم هوتی هے؛ بار - (۷) جماعت وکلاء - (۸) مجرم کا کٹہرا - (۹) (قانون) ناجائز دعوے یا کارروائی روکنے کی عذر داری - (۱۰) (پارلیمینٹ) وہ کٹہرا، جس کے آگے سوائے ممبروں کے اور کوئی نہیں جاسکتا -

*b. bell*: ڈمبل کی قسم کی ایک چیز -

*barman, barmaid*: هوٹل کے شراب خانے کا خادم؛ خادمہ -

*be called to the b.*: وکالت کی سند پانا-

*the b.*: هوٹل کا شراب خانہ -

**Bar**, *v.t.*: (۱) کواڑوں کی آگل چڑھانا - (۲) روکنا؛ موانع پیدا کرنا - (۳) قانونی عذرات سے کسی کارروائی کو روکنا - (۴) قطع نظر کرنا- (۵) (سوقیانہ) ناپسندکرنا- (۶) کسی چیز پر رنگین پٹیاں کھینچنا -

**Barb**, *n.v.t*: (۱) باربل مچھلی کے خار یا گل مچھے - (۲) پروں کا ریشہ - (۳) پھل (تیر یا نیزے کا) - (۴) (مجازاً) ؛ چبھن - (۵) پھل لگانا (تیر میں) -

*barbed wire*: یا کٹیلا تار -

**Barb**, *n.*: وتروں اور گھوڑوں کی نسل-

**Barbarian**, *n.& a.*: بی؛ غیرملکی- وحشی؛ جاهل -

**Barbaric**, *a.*: نہ؛ جاهلوں کے مانند-

**Barbarism**, *n.*: وحشت؛ وحشیانہ ت؛ جہالت - (۲) غیرزبان کے سوقیانہ ظ کا استعمال -

**Barbarity**, *n.*: مانہ طرز عمل یا ظلم-

**Barbarize**, *v.t. & i.*: وحشی بنانا یا بننا- (زبان کا) راب کرنا یا هونا؛

**barbarization**, *n.*: بان کا بگاڑنا؛ زبان کی تخریب -

**Barbarous**, *a.*: (۱) غیر یونانی یا غیر لاتینی (زبان یا قوم) - (۲) غیر خالص؛ جاهلانہ (زبان) - (۳) غیر متمدن؛ وحشی؛ جاهل؛ بد تمیز (قوم) -

**Barbecue**, *n.*: (۱) دیگ؛ کڑھاو - (۲) قہوے کے دانے خشک کرنے کا فرش - (۳)(امریکا) مسلم بھنا هواسور یا بیل- (۴) دعوت جس میں مسلم بھنے هوے جانورهوں-

**Barbel**, *n.*: گل مچھوں والی مچھلی -

**Barber**, *n.*: نائی؛ حجام؛ اصلاح ساز-

*b.'s block*: مصنوعی بال بنانے اور خریداروں کو دکھانے کی جگہ -

*b.'s itch*: وہ جلدی بیماری جو ڈاڑھی بنانےمیں (استرے کے خراب هونے یا لگ جانے سے) لاحق هوتی هے -

*b.'s pole*: رنگین ڈنڈا جو خصوصاً فرانس کے نائیوں کی دکانوں پر لگا هوتا هے -

**Barber(r), Berber(r)y**, *n.*: ایک قسم کا پودا، جس میں زرد پھول اور چھوٹے سرخ پھل هوتے هیں -

**Barbette,** *n.* : قلعے میں گولہ‌اندازی کا برج؛ دمدمہ؛ دمدمہ –

**Barbican,** *n.* : (۱) فصیل - (۲) پل یا پھاٹک کا دوہرا مینار –

**Barcarole,-olle,** *n.* : ملاحوں کا گیت –

**Bard,** *n.* : کیلٹی قوم کا بھاٹ؛ بھاٹ؛ گویا شاعر –

**bardic,** *a.* : شاعرانہ؛ مغنیانہ؛ گویے شاعر یا بھاٹ سے متعلق –

**bardling,** *n.* : بھاٹ؛ گویا –

**Bare,** *a.* : (۱) برہنہ - (۲) عاری - (۳) غیر محفوظ - (۴) معری؛ خالی؛ محض - (۵) سادہ - (۶) غیر آراستہ - (۷) قلیل (۸) کھلا ہوا –

*bareback, a. & adv.* : ننگی پیٹھ –

*barefaced, a.* : بے ڈاڑھی مونچھ کا؛ ڈھیٹ؛ گستاخ؛ بے شرم؛ بے حجاب –

**Bare,** *v.t.* : (۱) بے نقاب کرنا؛ ننگا کرنا؛ (۲) ظاہر کرنا –

**Barely,** *adv.* : صرف؛ محض؛ مشکل سے –

**Bargain,** *n v.t.* : سودا؛ چیز جو خریدی جائے؛ معاملہ –

*a b.* : اچھا؛ سستا سودا –

*into the b.* : مفت میں؛ مزید برآں –

*make best of bad b.* : نقصان یا مصیبت کو خندہ پیشانی سے برداشت کرنا؛ جو سر پڑ جائے اسے نبھانا –

*strike a b.* : سودا کرنا؛ معاملہ کرنا –

**Bargain,** *v.i. & t.* : معاملہ کرنا؛ سودا چکانا –

*b. away* : کسی چیز کو بیچ ڈالنا –

*b. for* : تیار رہنا یا توقع کرنا (کسی چیز کی) –

*b. with* : کسی چیز کے بدلے (کوئی چیز) دے دینا –

**Barge,** *n & v.i.* : (۱) ناؤ؛ کشتی؛ امیروں کا بجرا؛ جنگی جہاز کی کشتی (افسروں کے استعمال کے لیے) - (۲) کشتی لڑا دینا؛ (کسی چیز پر) چڑھا دینا –

*b.-pole* کشتی دھکیلنے کی بلی –

**Bargee,** *n.* : ملاح –

**Barium,** *n.* : (ایک قسم کا معدنی عنصر) القلینی عنصر؛ بیریم –

**Bark,** *n.* : چھال؛ چھلکا؛ بلوط وغیرہ کی چھال؛ جو دباغت کے کام آتی ہے؛ کنین (بخار کی دوا) –

*b.-bound* : ایسا درخت جس کی باڑھ چھال کے سخت پڑ جانے سے ماری گئی ہو –

**Bark,** *v.t.* : (۱) مقشر کرنا؛ درخت کی باڑھ مارنا؛ چھال چھیلنا - (۲) گھٹنے وغیرہ کا رگڑنا؛ چھلنا - (۳) تہ جمانا –

**Bark, Barque,** *n.* : تمستولی کشتی؛ (شاعری) کشتی یا جہاز –

**Bark,** *n.* : (۱) کتے، لومڑی، گلہری وغیرہ کی آواز - (۲) بندوق کی آواز - (۳) کھکھار؛ بھونک؛ بھونکنے کی آواز –

*b. worse than bite* : کاٹے کم بھونکے زیادہ؛ ایسے لوگ جو جھلے ہوں، مگر کسی کو نقصان نہ پہنچائیں –

**Bark,** *v.i. & t.* : بھونکنا؛ غصے میں یا تحکمانہ لہجے میں بولنا؛ (عامیانہ) کرانسنا- برا بھلا کہنا؛ گالی دینا –

*b. at* :

**Barker,** *n.* : (۱) بھونکنے والا - (۲) چیخنے والا؛ حملہ آور؛ (عامیانہ) پستول؛ بندوق –

**Barley,** *n.* : جو؛ جوکی گری –

*b.-broth* : جو کی تیز شراب –

*barleycorn* : (۱) جو کا دانہ - (۲) جو بھر (⅓ انچ) - (۳) بندوق کا دیدبان یا شست –

*b.-sugar* : دانہ دار مصری یا مٹھائی –

*b.-water* : آش جو –

**Barm,** *n.* : شراب کا جھاگ ؛ خمیر –
**Barmecide,** *n.* & *a.* : (۱) برمکی - (۲) خیالی؛ وھمی؛ مایوس کن ( الف‌لیلہ کی دعوت برمکی کی تلمیح) –
**Barmy,** *a.* : (۱) جھاگدار - (۲) سنکی ؛ بے مغز –
**Barn,** *n.* : کھتا ؛ کوٹھا ( غلہ بھرنے کا ) -
*b.-door* : بڑا نشانے کا چاند جس پرآسانی سے نشانہ لگ سکے –
**Barnacle,** *n.* : (۱) بحر منجمد شمالی کا ھنس؛ شمالی ھنس - (۲) سخت مادہ جو جہاز کی تہ میں‌لگ‌جاتا ھے(۳) نک‌چمٹی، جو نعلبندی کے وقت گھوڑے کی ناک پر لگا دیتے ھیں -
**Barometer,** *n.* : باد پیما؛مقیاس الہوا -
**barometric(al),** *aa.* : علم پیمائش‌ھوا سے متعلق –
**Baron,** *n.* : (۱) تعلقدار ؛ جاگیردار - (۲) (انگلستان میں) وہ امیر ، جس کو لارڈ کا خطاب ملاھو؛ (دیگر ممالک) چھوٹےامیر-
*b. of beef* : جڑواں پٹھے(گائےکے گوشت‌کے)-
**Baronage,** *n.* : طبقۂ امرا –
**Baroness,** *n.* : نواب بیگم –
**Baronet,** *n.* : موروثی‌امیر' جو نائٹ سے بڑا ھوتا ھے –
**Baronet,** *v.t.* : نواب بنانا ؛ بیرونٹ کا خطاب دینا -
**Baronetage,** *n.* : نوابوں کے حالات کی سرکاری کتاب ؛ نوابوں کا طبقہ –
**Baronetcy,** *n.* : رتبہ یا اعزاز نوابی –
**Baronial,** *a.* : نوابی ؛ نواب سے متعلق-
**Barony,** *n.* : زمیندار کا عالیشان محل (اسکاتستان) ؛ ضلع یا حصۂ‌ملک (آئرستان)؛ نوابی جاگیر یا نوابی اعزاز –
**Baroque,** *a.* & *n.* : انوکھا بےتھنگا طرز ( عمارت یا آرائش) –
**Barouche,** *n.* : چو پہیا بگھی‌جس کا ٹپ گرایا جاسکتا ھے، چار آدمیوں کے لیے –
**Barque,** *n.* : دیکھو BARK, *n.* -
**Barquentine, Bark-,** *n.* : سہ مستولی کشتی –
**Barrack,** *n.* : (۱) فوجی لوگوں کے رھنے کے مکانات ؛ بارک - (۲) ایسا مکان جس میں بہت سے لوگ رھتے ھوں ؛ بدنما بھدی عمارت جس میں ذرا بھی تنوع نہ ھو –
**Barrack,** *v.t.* : سپاھیوں وغیرہ کو بارکوں میں جگہ دینا ؛ کسی پر آوازہ کسنا (جیسے کرکٹ وغیرہ کے کھیل میں ) –
**Barracoon,** *n.* : باڑا یا چرپال (غلاموں ، قیدیوں وغیرہ کے لیے ) -
**Barrage,** *n.*: بند ؛ پشتہ ( خصوصاً دریائے نیل کا) –
**Barrator,-ter,** *n.* : جھگڑالو؛ مقدمے باز؛ لڑاکا ؛ فسادی –
**Barratry,** *n.* : (۱) ( بحری قانون) جہاز کے ملازموں کی سخت غفلت یا دغا بازی جس سے جہاز کے مالکوں کا نقصان ھو - (۲) پریشان کن مقدمے بازی یا اس کی ترغیب –
**Barred,** *a.* : بند ؛ رکا ھوا ؛ سلاخ دار ؛ ریت سے رکا ھوا ( دریا کا دھانہ وغیرہ ) –
**Barrel,***n.v.t.*: (۱) لکڑی‌کاپیپا۔ (۲) مشین کا سلنڈر -(۳) اسطوانہ‌نما پرزہ؛ (۴)گھوڑے کی کمر اور پیٹ (۵) بندوق کی نال (۶) کوئی اسطوانی چیز (۷) پیپوں میں بھرنا یا رکھنا -
*b.-organ* : وہ باجا جس میں گھومنے والا ڈھولنا ( سلنڈر ) لگا ھو –
*barrelled* : اسطوانی ؛ مدور –
**Barren,** *a.* & *n.* : (۱) بانجھ ، جو پھل

یا اولاد پیدا نہ کرے یا نہ کرسکے۔ (۲) بنجر ؛ (زمین) (۳) کم، تھوڑا (۴) کند ؛ بے لطف۔

barrenness, n. : بانجھ پن ؛ بنجر پن۔

Barricade, -ado, n. v.t. : (۱) کچی مورچہ بندی ؛ دھس بندی۔ (۲) آڑ یا دھس بنا کر مدافعت کرنا ؛ مورچہ بندی کرنا۔

Barrier, n. v.t. : (۱) روک جنگلہ ؛ کٹہرا (۲) چنگی دروازہ۔ (۳) باڑہ یا جنگلہ لگانا۔

Barring, prep. : بجز ؛ الا ؛ سوا ... کے۔

Barrister, n. : کونسلی ؛ بیرسٹر۔

Barrow, n. : ٹھیلا ؛ ہاتھ گاڑی۔

Barter, v.t. & i.n. : (۱) بدلائی کرنا ؛ چیز کے بدلے چیز کا لین دین کرنا ؛ مبادلہ کرنا (۲) چیز کے بدلے چیز کا لین دین۔

barterer, n. : اشیاء کا باہم مبادلہ کرنے والا۔

Bartizan, n. : کنگورے دار برج جو فصیل کے کونے میں آگے کو نکلا ہوا ہو۔

Barton, n. : کسان کی باڑی۔

Baryta, n. : بریتا ؛ بیریم کا پروٹاکسائیڈ ؛ القلی دار بھاری مٹی۔

barytic, a. : بریتی۔

baryto-, comb form. : بریتی۔

Barytes, n. : دیکھو BARIUM

Basal, a. : (۱) اساسی ؛ بنیادی۔ (۲) زیریں۔

Basalt, n. : گہرا سبز یا بادامی آتش انگیز پتھر جس میں اکثر کوزے پرت ہوتے ہیں ؛ بسالت۔

basaltic, a. : بسالت سے متعلق یا اس کے رنگ کا۔

basaltiform, a. : بسالت کی شکل کا۔

bas bleu, n. : عورت (Bluestocking) جسے علم اور ادب میں دخل یا اس کا ادعا ہو۔

Bascule, n : ایک بیرمی کل جس سے (b -bridge) (ایک خاص قسم کے پل)

میں کام لیا جاتا ہے۔

Base, n. : (۱) بنیاد ؛ اساس۔ (۲) تلا۔ (۳) اصول۔ (۴) بنیادی کام ؛ مبادی۔ (۵) نقطۂ آغاز ؛ (تعمیرات) بیٹھک ؛ کرسی ؛ پایہ۔ (۶) (نباتیات ؛ عضویات) پیندی ؛ جوڑ۔ (۷) (ہندسہ) قاعدہ۔ (۸) (کیمیا) تیزاب کا ہم رشتہ ترشہ ؛ وہ عنصر جو تیزاب سے مل کر نمک ہوجاتا ہے۔ (۹) (جنگ) فوجی صدر کیمپ (بحالت جنگ) (۱۰) (پیمائش) بنیادی خط۔ (۱۱) (ریاضی) اکائی۔

b.-ball : راؤنڈر کا سا مگر اس سے پیچیدہ کھیل جو ممالک متحدہ امریکا میں رائج ہے۔

Base, v.t. : (۱) نیو قائم کرنا ؛ بنیاد رکھنا (۲) اعتماد کرنا۔

Base, a. : (۱) پست قد ؛ برنا۔ (۲) بزدل۔ (۳) خود غرض (۴) کمینہ ؛ سفلہ۔ (۵) ادنیٰ (۶) (زبان) تو ما کی زبان کے خلاف۔

b.-born : ارذل ؛ کم اصل ؛ ناجائز اولاد۔

b. coin : کھوٹا سکہ۔

b. metals : ادنیٰ دھات ؛ گھٹیا دھات۔

Baseless, a. : بے بنیاد ؛ بے اصل۔

Basement, n. : (۱) نیو ؛ پایہ ؛ بھورے۔ (۲) تہ خانہ۔

Bash, v.t. : پاش پاش کرنا۔

Bashaw, n. : ترکی خطاب "پاشا"۔

Bashful, a. : شرمیلا ؛ جھینپو۔

Bashi-bazouk, n. : باشی بزوق ؛ بے قاعدہ ترکی فوج کا سپاہی۔

Basic, a : (۱) اساسی ؛ زیریں۔ (۲) (کیمیا) ایسا مرکب جس میں اساسی ترشے کا عنصر دوسرے عناصر سے زیادہ ہو۔

Basicity, n. : (کیمیا) اساسیت۔

Basil, n. : ریحان ؛ نازبو ؛ کالی تلسی۔

Basilic, a. : شریانی۔

Basilica, n. : (۱) قصر ؛ محل ؛ گرجا کا

هال - (۲) قسطنطین کے بنائے ہوئے سات گرجاؤں میں سے ایک گرجا کا نام ؛ کلیسائے باسلیق -

**Basilicon**, *n.* : مرہم ؛ روغن ؛ مومیائی -

**Basillisk**, *n.* : افعی ؛ قدیم افسانوں کا سانپ جس کے متعلق کہا جاتا ھے کہ مرغی کے انڈے سے پیدا ھوا تھا جس کی سانس اور آنکھ میں بھسم کردینے کی قوت تھی -

**Basin**, *n.* : (۱) تسلا ؛ چلمچی -(۲)نشیبی زمین- (۳) مصنوعی بندرگاہ - (۴) وادی ؛ دریاگذار - (۵) زمین کے اندر کی معدنیاتی تہیں جو ھر طرف سے ایک مرکز پر مائل بہ نشیب ھوں؛ گودی جس میں میل دروازہ ھو-

**Basis**, *n.* (Pl. *bases*) -(۱) بنیاد؛ اساس- (۲) اساسی عنصر -(۳)اصل اصول - (۴)ابتدا - (۵) متفق علیہ امر- (۶)فوجی صدر کیمپ -

**Bask**, *v.i.* : دھوپ کھانا ؛ دھوپ میں بیٹھنا یا پڑے رھنا -

**Basket**, *n.* & *v.t.*: (۱) ٹوکرا ؛ ٹوکری ؛ پٹاری؛ ڈلیا؛ جھابا ؛ گھاس یا بید کا ٹوکرا ؛ بید کا دستانہ (جو سنگل اِسٹک یاپٹے بازی میں اِستعمال ھوتا ھے ) - (۲) کسی چیزکو رکھنا یا ڈالنا (ٹوکری میں )-

*basketful* : ٹوکرا بھر -

*b.-hilt* : (بید کے کام کا) قبضہ؛ مونٹھ -

*pick of the b.* : گل سرسبد ؛ چیدہ -

[illegible]ketry, *n.* : ٹوکری‌سازی؛ بیدکا کام -

[illegible] : دیکھو BASI[illegible] -

[illegible] *a.* : (۱) [illegible] ؛ مغربی [illegible]

پیرو [illegible] [illegible]بان یاپا[illegible]

**Bass**, *n.* : کٹرنا ؛ ایک قسم کی مچھلی ؛ پن بھیڑیا -

**Bass, Bast**, *n.* لیمو کے درخت کی اندر چھال جو چٹائی اور ٹوکری کے بنانے کے کام آتی ھے -

*b.-wood* : امریکن لیمو یا اُس کی لکڑی-

**Bass**, *a.* & *n.*: (۱)گہری آواز والا - (۲) زیر ؛ نیچا سُر - (۳) نیچی آواز والا شخص -

*b.-viol* : سارنگی کی قسم کا باجا -

**Bass**, *n.* : باس کے ھاں کی بنی ھوئی بیر (شراب) -

**Basset**, *n.* : چھوٹے پانوؤں کا شکاری کتا -

**Bassinet**, *n.*: بچوں کی گاڑی یا بیدکا جھولا-

**Bassoon**, *n.*: اَلغوزا -

**bassoonist**, *n.*: اَلغوزا بجانے والا -

**Bast**, *n.*: ( دیکھو BASS 2 )

**Bastard**, *n.* & *a.*: (۱) ناجائز اولاد؛ حرامی لڑکا؛ ولدالزنا -(۲) غیر مستند- (۳) جھوٹا؛ بنا ھوا - (۴) دوغلا - (۵) (نباتات ) کسی دوسری نوع کے مشابہ -

*b. slip*: درخت کی وہ شاخیں جو زمین کے اندر ھوتی ھیں اور زمین سے درخت کی غذا کو کھینچتی ھیں -

**Bastardize**, *v.t.*: ناجائز یا حرامی قراردینا-

**Bastardy**, *n.*: حرامی ھونا ' حرامی پن -

**Baste**, *v.t.*: کچی سلائی کرنا ؛ ٹپا ڈالنا -

**Baste**, *v.t.*: (۱) گوشت کو ( بھونتے وقت ) چرب کرتے جاناکہ جل نہ جائے- (۲) ٹھوکنا ؛ پیٹنا ؛ ڈنڈے لگانا -

**Bastille**, *n.*: (۱) قلعہ ؛ گڑھی - (۲) پیرس کا پرانا قلعہ جس میں شاھی مجرم قید کئے جاتے تھے اور جو سنہ ۱۷۸۹ ع میں مسمار کردیا گیا - (۳) قید خانہ -

**Bastinado**, *n.*, & *v.t.*: تلووں پر ڈنڈے مارنا -

**Bastion**, *n.*: برج -

B. stone: دانہ دار عمارتی پتھر -
Bath,v.t.: نہلانا؛ غسل دینا (بچے یا مریض کو) - پانی، گرد، یا بالو وغیرہ میں نہلانا یا نہلا دینا؛ پانی میں غوطہ دینا -
bathing - machine.: کاٹھ کا پہیے دار غسل خانہ جس میں بیٹھ کر سمندر میں نہاتے ھیں -
Bathe, n.: غسل کرنا (خصوصاً دریا یا سمندر میں) -
bather,n.: (۱) غسل- (۲) غسل کرنے والا-
Bathos,n.: (۱) ترقی معکوس؛ بلندی سے یکایک پستی میں گرنا؛ تنزل -(۲) رکاکت (کلام میں) - (۳) موقع محل کے لحاظ سے بہت گری ھوئی بات -
Batiste,n. & a.:(adj.) باریک ململ - اس کپڑے کا یا اُس سے متعلق -
Baton,n. & v.t.: (۱) عصا؛ کانسٹیبل کا ڈنڈا - (۲) مارنا - (۳) (موسیقی) بینڈ ماسٹر کی چھڑی، جس کے اشارے سے وہ باجا بجنے کے وقت ھدایت کرتا جاتا ھے -
b. sinister: بادشاہ کی حرامی اولاد کا مارکہ-
Batrachian, a.&n.: صفدعی؛ مینڈک سے متعلق؛ وہ جانور جن کی دمیں اور گلپھڑے جھڑ جاتے ھیں -
Battalion,n.: (۱) (فوجی) دستہ - (۲) پلٹن - (۳) انجینیروں کی جماعت -
Batten, n.: (۱) لکڑی کی بلیاں یا پٹیاں جن سے مکانوں کے فرش بنائے جاتے ھیں- (۲) خاص؛ لکڑی کی پٹی جو کواڑ کے تختوں کو جوڑا رکھنے کے لیے لگائی جاتی ھے - (۳) بادبان کو رگڑ سے بچانے کے لیے جو لکڑی کی پٹی لگائی جاتی ھے (۴) (کسی چیز کو) لکڑی کی پٹیوں سے مضبوط کرنا -
b. down: جہاز کے حوض کو بند کرنا -

bastioned,a.: برج دار (فصیل وغیرہ) -
Bat,n.: چمگادڑ -
b.- blind: اندھاپن؛ بالکل اندھا -
Bat, n. & v i.: بلا؛ تھاپی؛ بلے سے کھیلنا -
carry one's b.: کھیل کے آخر تک آوٹ نہ ھونا -
off one 's own b.: بغیر کسی کی مدد کے؛ اپنے ھی بل بوتے پر -
Bat,n.: (عامیانہ) رفتار (کی تیزی) -
Bat-, Bat-, comb. form: (سابقہ جو صرف چند مرکبات میں آتا ھے) -
b.- horse: فوجی افسروں کی بار برداری کا کا گھوڑا -
b - man: بار برداری کے گھوڑے کا سائیس-
b.- pay or-allowance.: باربرداری کا بھتا-
Batavian,a. & n.: بٹاویا کا رھنے والا -
Batch,n.: (۱) جتھا؛ (ایک ھی) جتھے میں - (۲) روٹیوں کا گھان -
Bate,v.t. & i.: (۱) کم کردینا (امید کا)؛ روکنا (سانس کا) (۲) منہا کرنا - (۳) زور گھٹ جانا؛ کم زور ھو جانا -
Bate,n. & v.t.: (۱) چمڑا صاف کرنے کا محلول (القلی کا)-(۲) اس محلول میں ڈبونا -
Bate, Bait,n.: (عامیانہ) غصہ؛ جھانجھ-
Bath,n.v.t.: (۱) غسل؛ اشنان- (۲) نہانے کا برتن (۳) غسل خانہ؛ حمام (۴) صحت گاہ؛ وہ شہر جہاں کے صحت بخش چشموں میں غسل کرنے کے لیے لوگ جاتے ھیں (۵) ایک اعزازی درجہ- (۶) باتھ؛ سومرسٹ شائر کا ایک شہر جہاں گرم پانی کے چشمے ھیں (۷) غسل دینا بچے یا مریض کو-
B. brick: دھاتوں کے صاف کرنے کا مسالا-
B. chair: مریضوں کی کرسی -
B. olivce - B.bun.: ایک قسم کا بسکٹ جس میں مغزیات ھوں-

**Batten**, *v.i.* : (۱) فربہ ہونا ؛ موٹا تازہ ہونا - (۲) ذتت کے کھانا -

**Batter**, *v.t. & i.* : (۱) مار مار کر گرا دینا ؛ توڑ دینا ؛ مسمار کردینا ؛ گولہ باری کرنا - (۲) صورت بگاڑ دینا - (۳) (مجازاً) سخت نکتہ چینی کرنا ؛ خوب خبرلینا - (۴) چند چیزوں کی ملاوٹ جنھیں پکانے کے لیے پانی میں خوب حل کر لیا جائے -

*battering-ram*: قدیم قلعہ شکن مشین -

**Battery**, *n.*: (۱) (قانون) زدوکوب؛ ماربیٹ-(۲) (فوجی) توپ خانہ ؛ مورچہ- (۳) مورچہ (برقی) - (۴) دھاتوں کا تیز آبی سلسلہ - (۵) پیتل یا تانبے کے گھڑے (گھن سے پیٹ کر بنائے ہوئے) برتن -

*turn a man's b. against himself*: کسی کی دلیل کو اسی پر اُلٹ دینا -

**Battle**, *n.v.t.*: جنگ؛ لڑائی ؛ کارزار؛لڑنا؛ جنگ کرنا -

*b.-axe*: تبر -

*b.-bowler*: خود ؛ سپاہی کی آہنی ٹوپی (عامیانہ) -

*b.-plane*: بڑا جنگی ہوائی جہاز -

*b.-ship*: مسلح جہاز؛ جنگی جہاز -

*line of b.*: فوج یا جنگی جہازوں کی قطار -

*pitched b.*: وہ لڑائی جو جم کےلڑی جاوے -

*soldier's b.*: وہ لڑائی جس کا وارا نیارا صرف بہادری پر ہو -

**Battledore**, *n.*: تھاپی (کپڑے دھونے یا آٹا پھینٹنے کی) ؛ بلا (بیڈ منٹن کا) -

**Battlement**, *n.*: (usu. in Pl.) (۱) قلعے کی فصیل ؛ دندانے دار برج نما دیوار - (۲)فصیل نما دیوار اور اس سے محصورچھت -

*battue*, *n.*: جنگلی جانوروں کا ھانکا ؛ ھانکے کا شکار؛ قتل عام -

**Bauble**, *n.*: (۱) سستا نمائشی زیور - (۲) کھلونا ؛ بے حقیقت چیز -

**Baulk**, : دیکھو BALK -

**Bawbee**, *n.*: آدھی پینی -

**Bawd**, *n.*: (۱)کٹنی؛ دلالہ - (۲) کلام فحش

*b.-house*: چکلا؛ چھنال گھر -

**bawdiness**, *n.* : فحش کلامی-

**Bawl**, *v.t.&i.*: چلانا ؛ چیخ کر بولنا ؛

**Bay**, *n.*: کھاڑی؛ خلیج ؛ کھانچا (پہاڑ کا) -

*b.salt*: نمک جو پانی اُڑا کر حاصل کیاجائے

**Bay**, *n.*: (۱) کھانچا (دیوار) - (۲) دیوار میں دوستونوں یا پشتوں کے بیچ کا فصل -

*b. window*: کھڑکی جو دیوار سے آگے کو نکلی ہوئی ہو -

**Bay** *n.*: شکاری کتوں کا بھونکنا - بھونکنا

*hold* or *have at*, *bring* or *drive to, b*: آ دبانا (شکار کو) -

*stand* or *be at*, *turn to*, *hold hounds &c. at, b.* (جانور کا) پلٹ کرمقابلہ کرنا (شکاری کتوں سے یا شکاری سے)-

**Bay**, *a.&n.*: کمیت ؛ سرنگ ؛ (گھوڑا) -

**Bayard**, *n.*: سورما -

**Bayonet**, *n.v.t.*: سنگین (سیدھی چھوٹی تلوار) ؛ سنگین بھونکنا یا مارنا -

*the b., or bb.* : فوج (کسی تعداد میں) ؛ پیدل فوج -

**Bazaar**, *n.* : بازار؛ میلا ؛ خیراتی میلا ؛ مینا بازار -

**Be**, *v.substantive*, *copulative*, & *auxiliary*. : (۱) ہونا ؛ موجود ہونا ؛ واقع ہونا ؛ زندہ ہونا - (۲) جاری رہنا ؛ باقی رہنا - (۳) موید ہونا - (۴) عازم ہونا - (۵) کسی حالت میں ہونا - (۶) مراد ہونا ؛ معنی ظاہر کرنا ؛ مترادف ہونا -

*be-all* : نچوڑ ؛ سب کچھ -

*be off* : دور ہو ؛ چلا جا –
*do not be long* : زیادہ دیر نہ لگا –
*I am for tariff reform*: میں تجارتی محصول بندی کی اصلاح کا حامی ہوں –
*I am for London*: میں لندن جارہا ہوں -
*let it be* : رہنے بھی دو؛ جانے بھی دو –
*were, to tell you*: اگر میں تم سے کہتا -
*what are you at ?*: کس شغل میں ہو؟
*woe is me* : وائے برحال من -
*would-be* : (کسی بات کا ) مدعی ؛ اپنے آپ کو ( کچھ ) سمجھنے والا ؛ متمنی –
Beach, *n. v.t*: (۱) ساحل؛ دریا کا کنارہ ؛ (۲) دریا کے کنارے کی بٹیاں یا کنکر - (۳) ساحل پر لنگر انداز کرنا؛ ساحل پر چڑھ جانا -
*b.-comber* : (۱) بڑی موج جو سمندر سے ساحل تک جاتی ہے - (۲) آوارہ گرد جو آسٹریلیا ؛ جزائر بحرالکاہل وغیرہ کے ساحلوں اور بندرگاہوں پر گشت لگاکر اپنی معاش حاصل کرتا ہے -
Beacon, *n.* : (۱) روشن مینار؛ رہنما مینار- (۲) چراغ راہ ؛ باعث عبرت- (۳) خبر اگر وہ آگ جو خطرے وغیرہ کی اطلاع کے لیے جلائی جائے- (۳) سگنل اسٹیشن؛ اشارہ گاہ-
Beacon, *v.t*: (۱) آگاہ کرنا (۲) رہنمائی کرنا-
Bead, *n.v.* : (۱) تسبیح کا دانہ ؛ پوت - (۲) (تعمیرات) پوت : مہرہ - (۳) بندوق کی مکھی - (۴) پرونا؛ گوندنا -
*b. roll* ناموں کی فہرست؛ لمبا سلسلہ-
*beadsman*: وروزینہ خوار؛ دعاگو؛ بھکاری –
*draw a b. on* : نشانہ باندھنا –
*tell one's bb*: مالا جپنا؛ تسبیح پڑھنا –
Beading, *n.* : ( تعمیر ) مہرہ دار آرائش ( کا کام ) –
Beadle, *n.* : کارندہ ؛ جمعدار (گرجا کا) –
Beadledom, *n.* : بیجا یا بے ضرورت مستعدی –
Beady, *a.* : (۱) آویزوں ؛ مہروں یا منکوں سے لدا ہوا- (۲) چھوٹی چمک دار (آنکھیں)-
Beagle, *n.* : (۱) سراغی کتا ؛ کھوجی کتا (۲) جاسوس ؛ سراغ رساں –
Beak, *n* : (۱) چونچ - (۲) تھوتھنی (۳) توتے کی سی ناک- (۴) جہاز کی چونچ ( قدیم جنگی جہازوں میں ) – (۵) ٹونٹی - (۶) (عامیانہ) مجسٹریٹ -
beaked, *a.* : ٹونٹی دار ؛ چونچ دار –
Beaker, *n.* : (۱) بے ٹوشی کا بڑا پیالہ - (۲) کھوریا ( وہ ظرف جس میں انڈیلنے کی جگہ بنی ہوتی ہے ) –
Beam, *n., v.*: (۱) لٹھا- (۲) شہتیر- (۳) ( کرگھے کا ) تُر - (۴) ہوس ( ہل کا ) - (۵) ترازو کی ڈنڈی - (۶) کنارہ ؛ پہلو - (۷) لنگر کا دستہ - (۸) وہ بیرم جو انجن کے دھرے کو نشارے (piston) سے جوڑتا ہے - (۹) وہ شہتیر جس پر جہاز کا عرشہ قائم ہوتا ہے - (۱۰) روشنی کی شعاع - (۱۱) تبسم ؛ دمک ؛ شگفتگی ( چہرے کی ) - (۱۲) جگمگانا ؛ مسکرانا ؛ شگفتہ ہو جانا -
*kick the b.* : ہلکا ثابت ہونا ؛ ہار جانا -
*on her b.- ends* : جہاز کا اُلر -
Beamy, *a.* : چوڑا ( جہاز )
Bean, *n.*: سیم ؛ باقلا ؛ لوبیا یا تھوے کی بن کی قسم کا بیج یا دانہ -
Bean-feast, Beano(slang, pl.-os), *n.*: (۱) سالانہ دعوت جو کارخانوں کے مالک مزدوروں کو دیتے ہیں - (۲) کھیل کود ؛ خوش وقتی -
Bear, *n.* : (۱) ریچھ ؛ بھالو (۲) کندۂ ناتراش ؛ بد تمیز آدمی - (۳) سٹا کرنے والا ؛ سٹے باز -

**Carotid**, *a. & n.*: اِن دونوں شریاں کے متعلق یا وہ شریاں جن کے وسیلے سے خون دماغ تک پہنچتا ہے -

**Carouse**, *v.i., & n.*: تت کے شراب پینا؛ بدمست ہونا ؛ بدمستی ؛ مے نوشی - ا ے نوشی ؛ سیہ مستی -
**carousal**, *n.*: سیہ مستی -

**Carp**, *n.*: سیم ماہی؛ ایک قسم کی مچھلی جو عموماً تالابوں میں پائی جاتی ہے -

**Carp**, *v. i.*: عیب چینی ؛ نکتہ چینی ؛ خوردہ گیری کرنا ؛ جیسے :
*carping criticism; tongue.*

**Carpal**, *a*: کلائی کے متعلق -

**Carpel**, *n.*: (نباتیات) بقچہ؛ نباتات کے اندام نہانی کا خانہ خواہ ایک ہو یا کئی -

**Carpenter**, *n., & v. i. & t.*: (ا) بڑھئی ؛ نجار - (۲) بڑھئی کا کام کرنا -
**carpentry**, *n.*: نجاری ؛ بڑھئی کا کام -

**Carpet**, *n., & v.t.*: (ا) قالین؛ غالیچہ؛ بساط ؛ فرش - (۲) پھولوں کا تختہ ؛ سبزی کا فرش - (۳) فرش بچھانا -
*c.-bag*: خورجی ؛ سفری تھیلا -
*c.-bagger*: اُمیدوار اِنتخاب -
*c.-bed*: چمن کی کیاری -
*c.-knight*: (ا) شیرقالین ؛ وہ سپاہی جو کبھی میدان جنگ میں نہ گیا ہو ؛ گھر کا شیر - (۲) زن فریب -

*carpus, n.*: کلائی ؛ گھوڑے وغیرہ میں گھٹنا وغیرہ -

**Carriage**, *n.*: (ا) باربرداری ؛ حمالی - (۲) تعلوائی؛ خرچۂ باربرداری - (۳) چال ؛ تمکنت؛ وضع؛ قطع ؛ انداز ؛ روش - (۴) گاڑی (آدمیوں کی سواری کے لیے) - (۵) مشین کا وہ حصہ جو دوسرے حصوں کو ایک مقام سے دوسرے مقام پر کرسکے؛ پھیلنا حصہ -
*c. & pair*: بگھی جوڑی دار -
*c.-dog*: چتی دار ڈلمے شیا کا کتا -
*c.-drive*: باغات وغیرہ میں گاڑی کے لئے سڑک ؛ گاڑی روش -
*c.-free*: بے محصول ؛ محصول ادا شدہ -
*c.-forward*: محصول طلب -
*gun-c.*: توپ گاڑی -

**Carriagable**, *a.*: گاڑی گذر سڑک -

**Carrier**, *n.*: (ا) بار بردار ؛ بار کش ؛ حامل ؛ (۲) حمال ؛ قلی - (۳) بائسکل کا وہ حصہ جس پر اسباب یا سامان رکھ سکتے ہیں ؛ بارگیر -
*c.-pigeon*: نامہ بر کبوتر -

**Carriole**, *n.*: ایک آدمی کے لئے چھوٹی کھلی گاڑی ؛ ٹمٹم -

**Carrion**, *n. & a.*: (ا) سڑا ہوا گوشت - (۲) تفلہ ؛ آلائش -

**Carronade**, *n.*: چھوٹی بڑے دہانے کی جہازی توپ -

**Carrot**, *n.*: گاجر ؛ گزر - (جمع) سرخ بال ؛ سرخ بالوں والا آدمی -
**carrot**, *a.*: سرخ بالوں والا؛ للسرا(ج)-

**Carry**, *v.t.& i.*: (ا) لے جانا؛ لے چلنا؛ ڈھونا (گاڑی ، جہاز وغیرہ کے ذریعے) ؛ پہنچانا (خبر وغیرہ کا) - (۲) (حساب میں) ایک عدد کا اعلیٰ درجہ میں لے جانا ؛ حاصل گننا - (۳) اپنا خیال دوسروں کے دلوں پر بٹھادینا - (۴) گولی وغیرہ کا ٹھیلا یا مار ہونا - (۵) سر کرنا ؛ فتح کرنا - (۶) منوانا ؛ تسلیم کرالینا - (۷) پہننا ؛ پاس رکھنا (ہتھیار ، گھڑی وغیرہ) - (۸) سہارنا ؛ تھامنا -
*c. all before one*: بازی سبقت لے جانا ؛ لے جانا -

*c. away* : آپے سے باھر کردینا : رو میں بہا لے جانا -
*c. conviction* : اپنا خیال دوسرے کے ذھن نشین کرنا -
*c. fortress* : قلعہ فتح کرنا : سر کرنا -
*c. into effect* : تعمیل کرنا : بجا لانا -
*c. it, the day* : جیتنا ( انعام کا ) ؛ سر کرنا : کامیاب ھونا -
*c. off* : بھگا لے جانا : جیتنا -
*c. on* : چلاتے رھنا : جاری رکھنا -
*c.* one's *point, a motion, bill* : اپنی تجویز" وغیرہ منظور کرالینا -
*c. on with* : ( روز مرہ ) ڈورے ڈالنا : عشق بازی کرنا -
*c. out* : تعمیل کرنا : بجا لانا -
*c. over, forward* : ( سیاق ) میزان ماسبق نئے صفحے یا نئے حساب میں درج کرنا -
*c. through* : انجام کو پہنچانا -
*c. weight* : گھڑ دوڑ میں ہیٹا رھنا - صاحب اثر ھونا : وزن رکھنا -

**Cart**, *n.*, & *v.t.* & *i.* : ( ١ ) چھکڑا : گاڑی - (٢) گاڑی یا چھکڑے پر لاد کے لے جانا -
*c.- horse*: لدو گھوڑا یا ٹٹو -
*c.-load*: چھکڑا بھر -
*c.-road,- way*: چھکڑے کی سڑک : کچی سڑک -
*c.-wheel* : چھکڑے کا پہیا : مجازاً بڑا سکہ -
*c.-wright* چھکڑا بنانے والا -
*dog - c.*: ٹمٹم -
*mail-c.*: ڈاک لانے لے جانے کی گاڑی -
*put c. before horse*: اُلٹی بات کرنا : اُلٹی گنگا بہانا -
*turn c. -wheel*: قلا بازی کھانا ( بچوں کا سڑکوں پر ) -

**cartage**, *n.*: بار برداری : چھکڑے کا کرایہ -

**cartful**, *n.*: چھکڑا بھر : پوری کھیپ -

**Carte, quarte**, *n.*: ھول : ھول کا پینترا -

*carte blanche*, *n.*: (١) دستخط کرکے سادہ کاغذ دے دینا کہ جو جی چاھے لکھ لو- (٢) اختیار کلی : سیاہ سفیدکا اختیار -

**Carte-de-visite**, *n.*: چھوٹا فوٹو کارڈ -

**Cartel**, *n.*: (١) مبارزت نامہ - (٢) قیدیوں کا آپس میں بدلنے کا عہد و پیمان : چیزوں کی قیمتیں طے کرنے کے لئے کارخانہ داروں کی انجمن -

**Carthusian**, *a.* & *n.*: (١) راھب برونو کے قائم کردہ سلسلۂ راھبان کے متعلق : اس سلسلے کا رکن یا ممبر : کارتھوزی - (٢) کارتھوزی خانقاہ کے مذھب یا مدرسے کے متعلق : اس مدرسے کا ممبر -

**Cartilage**, *n.* : (١) ذوی الفقرات یعنی ھڈی دار جانوروں میں مضبوط و لچک دار بافت - (٢) کرکری ھڈی -

**Cartography**, *n.*: نقشہ نگاری -
**cartographer**, *n.*: رسّام : نقشہ نگار -
**cartographic** (al), *aa.*: نقشہ کشی کے متعلق -

**Cartomancy**, *n.*: تاش کے ذریعے پیشین گوئی کرنا -

**Carton**, *n.*: بلزی : گلزی : چاند یعنی چاند ماری کی تختی پر سفید قرص -

**Cartoon**, *n.*, & *v.i.* & *t.*: (١) موٹے کاغذ پر خاکہ - (٢) پورے صفحے کی تصویر خصوصاً سیاسی جو پنچ اخباروں میں ھوتی ھے : کارٹون - (٣) کارٹون بنانا -

**cartoonist,** *n.*: کارٹون نگار –
**Cartouche** (-oosh), *n.*: (۱) ستون کی کارنس پر بیل - (۲) بیضوی حلقہ جس پر خط تصویری میں مصری بادشاہوں وغیرہ کے نام اور خطاب درج ہوں –
**Cartridge,** *n.*: کارتوس –
*c.-belt*: کارتوس داں –
*c.-paper*: کارتوسی کاغذ -
*ball c.*: گولی کا کارتوس –
*blank c.*: خالی کارتوس -
**Caruncle,** *n.*: گوشت کا لٹکا ہوا حصہ ؛ دھٹنا -
**Carve,** *v. t.& i.*: (۱) کاٹنا - (۲) تراش کر شکل بدل دینا - (۳) نقش و نگار کھود کر مزیں کرنا؛ منبت کاری کرنا - (۴) کھاتے وقت گوشت کاٹنا -
*carving-knife*: چھری؛ کارد –
*c. one's way*: اپنے بل یا قوت بازو سے بڑھنا –
**carving,** *n.*: تراش؛ نقاشی؛ منبت کاری ؛ کندہ کاری –
**Carvel**: دیکھو CARAVEL
**Carver,** *n.*: (۱) کندہ گر؛ سنگ تراش؛ بت تراش؛ منبت کار - (۲) چھرا؛ بندہ –
**Caryatid,** *n.*: عورت کا بت جو ستون کے بجائے بنایا جائے –
**Cascade,** *n. & v. i.*: جھرنا؛ (۱) آبشار؛ (۲) لیس' بیل وغیرہ کا لہریا -
**Cascara sagrada,** *n.*: کسکارا ؛ ملین دوا جو ایک درخت کی چھال سے حاصل ہوتی ہے –
**Case,** *n.*: (۱) حالت ؛ معاملہ ؛ وقوعہ ؛ صورت - (۲) حیثیت حالات ؛ کیفیت - (۳) (طب) کسی بیمار کی حالت مرض - (۴) مقدمہ ؛ دعوی، نالش - (۵) نظیر عدالت ؛ حوالہ - (۶) عرض حال؛ گذارش - (۷) (نحو) اسم کی حالت –
*c.-law*: نظیری قانون پہلے وہ قانون جو از روئے نظیر مقرر کیا جائے –
*c. of conscience*: ضمیر کا معاملہ –
*in any c.*: ہر حال؛ بہرکیف ؛ ہرچہ بادا باد –
*in c.*: در صورت ؛ مبادا –
*in c. of*: بہ حالت ؛ دربارہ –
*in that c.*: اس صورت میں –
**Case,** *n. & v.t.*: (۱) غلاف ؛ میان' خانہ ؛ صندوق ؛ ڈبیا ؛ بیگ ؛ بوتلوں کے الگنے کے لئے چوکھٹا - (۲) عجائبات وغیرہ دکھلانے کے لئے شیشے کا صندوق - (۳) (چھاپہ) حروف داں (ح) – (۴) غلاف چڑھانا ؛ میان میں رکھنا ؛ بکس میں بند کرنا -
*c.-bottle*: ایسی بوتل جو بآسانی کسی صندوق میں دوسری بوتلوں کے ساتھ رکھی جاسکے عموماً چوکور -
*c.-harden*: سطح کو سخت یا کڑا کرنا؛ (استعارتاً) سنگ دل کردینا –
*c.-knife*: میان میں رکھا چھرا -
*c.-shot*: ڈبے میں بند گولہ یا گولی جو بغیر فتیلے کے توپ سے چھوڑا جائے -
*dressing-c.*: جامہ داں -
**Caseine,** *n.*: پنیر کی اصل؛ جبنین (ح) -
**Casemate,** *n.*: قلعے کا کمانچہ جس میں توپیں لگی ہوتی ہیں –
**Casement,** *n.*: آئینہ دار جھروکہ ؛ کھڑکی ؛ دریچی -
**Cash,** *n.* (no pl.) *& v.t.*: (۱) زرنقد ؛ روپیہ - (۲) کاغذ - (۳) بھنانا ؛ تڑانا -
*c.-account*: نقد کا حساب -
*c.-book*: رجسٹر نقدی -

c. down: نقد (ادھار کی ضد)۔
c. on delivery: عندالوصول -
c. payment: نقد ادای -
c. price: نقد قیمت -
**Cash**, *n.* (pl. cash): (جمع میں بھی آتا ھے) جزائر مشرقی اور چین کے چھوٹے چھوٹے سکے -
**Cashew**, *n.*: کا جو کا درخت -
c. nut: کاجو -
**Cashier** *n.*: صراف؛ خزانچی -
**Cashier**, *v.t.*: معزول کرنا؛ موقوف کرنا -
**Cashmere**, *n.* کشمیری شال؛ اون -
**Casino**, *n.*: عام ناچ گھر -
**Cask**, *n.*: پیپا (لکڑی کا) -
**Casket**, *n.*: صندوقچہ؛ زیور یا جواھرات کا ڈبا -
**Casque**, *n.*: خود؛ توپ -
**Cassandra**, *n.*: (۱) کل جگا - (۲) ایسا کاھن یا پیشین گو جسے کوئی نہ مانے -
**Cassation**, *n.*: ابطال؛ منسوخی؛ تنسیخ -
*Court of C.*: عدالت مرافعہ خصوصاً غیر ممالک میں -
**Cassava**, *n.*: جزائر غربی ھند کا ایک پودا جس کی جڑیں گرہ‌دار ھوتی ھیں -
*casserole*, *n.*: مٹی کی ھانڈی -
**Cassia** (*also*-sha), *n.*: تج؛ تیز پات -
**Cassock**, *n.*: پادریوں کا نیچا کرتا -
**Cassowary**, *n.*: شتر مرغ کی قسم کا ایک بڑا پرند -
**Cast**, *v.t. & i.*: (۱) پھینکنا؛ ڈالنا (۲) مقدمے میں ھرادینا (فریق ثانی کو)- (۳) حساب لگانا؛ جوڑنا - (۴) ترتیب دینا- (۵) ڈھالنا (پگھلی ھوئی دھات کا)-

*c. about*: جتن کرنا؛ ھاتھ پاؤں مارنا -
*c. accounts*: حساب لگانا یا جوڑنا -
*c. actors for parts*: ایکٹر کو اس کا کھیل سپرد کرنا -
*c. a horoscope or nativity*: زائچہ کھینچنا -
*c. anchor*: لنگر ڈالنا -
*c. an eye*: نظر ڈالنا -
*c. ashore*: ساحل پر آلگنا؛ کنارے پر جا پڑنا -
*c. a vote*: ووٹ یا رائے دینا -
*c. away*: خارج کر دینا؛ رد کر دینا -
*c. blame upon*: الزام دینا؛ متہم کرنا -
*c. dice*: پانسہ پھینکنا -
*c. down*: اداس یا دل گیر ھونا -
*c. glance, look*: سرسری نظر ڈالنا؛ ایک نظر دیکھنا -
*c. in* one's *lot with*: کسی کی بھلائی برائی یا نفع نقصان میں شریک ھونا -
*c. in* one's *teeth*: ملامت کرنا -
*c. light on*: روشنی ڈالنا -
*c. lots*: قرعہ ڈالنا؛ چٹھی نکالنا -
*c. net, hook, fly*: جال ڈالنا؛ جال پھینکنا؛ کانٹا ڈالنا؛ بنسی ڈالنا -
*c. off*: ترک کر دینا؛ موقوف کرنا؛ دور کرنا؛ (موزہ پائی وغیرہ) پھندے کھینچنا یا ڈالنا- اپنی بلا دوسرے کے سر ڈالنا -
*c. type*: حروف ڈھالنا -
*c. up*: حساب لگانا -
*cow casts calf*: گائے بچہ گراتی ھے یا ڈالتی ھے یا دیتی ھے؛ گابھہ ڈالتی ھے -
*deer casts horns* ھرن سینگ گرا دیتا ھے -
*snake casts slough*: سانپ کیچلی بدلتا ھے -

**Casting**, *n.*: (۱) ڈھالنا - (۲) ڈھلی ہوئی شے - (۳) سانچہ؛ قالب -

**Cast**, *n.*: (۱) پھینک؛ پلہ؛ مار؛ (متروک) - (۲) پانسے کی پھینک؛ اِتفاق؛ موقع (مجازاً) - (۳) جال ڈالنا - (۴) چھکڑے وغیرہ میں اِتفاقی سواری - (۵) ایکٹروں میں کام کی تقسیم - (۶) ہیئت؛ صورت - (۷) سانچہ؛ قالب - (۸) ڈھنگ؛ وضع؛ ساخت -

*c. in eye*: خفیف بھینگا پن -

*c. of features*: چہرے کا نقشہ -

*c. of mind*: مزاج کی اُفتاد -

**Castalian**, *a.*: شاعرانہ -

**Castanet**, *n.*: چوبی جھانجھ؛ چوبی مجیرے؛ کھڑتال -

**Castaway**, *n. & a.*: (۱) خراب خستہ (۲) کشتی شکستہ -

**Caste**, *n.*: (۱) ذات پات؛ جات - (۲) فرقہ؛ جماعت - (۳) ذات پات کا نظام -

*lose c.*: ذات جاتی رہنا -

**Castellan**, *n.*: قلعہ دار -

**Castellated**, *a.*: حصین؛ قلعہ جیسا؛

**Castigate**, *v. t.*: سرزنش کرنا؛ سزا دینا؛ تادیب کرنا؛ کوڑے مارنا -

**castigation**, *n.*: سرزنش؛ سزا وغیرہ -

**castigator**, *n.*: سرزنش یا تادیب کرنے والا -

**Casting-vote**, *n.*: ووٹ یا رائے جو دو برابر کے فریقوں میں فیصلہ کرے؛ رائے فیصل -

**Cast iron**, *n., &v. t. & i.*: (۱) ڈھلا ہوا لوہا - (۲) ڈھلے ہوئے لوہے کا -

**Castle**, *n.*: (۱) کوٹ؛ گڑھی؛ قلعہ؛ قصر؛ ارک - (۲) (شطرنج) رخ - (۳) (vb.) رخ سے بادشاہ کو شہ دینا یا کشت دینا؛ رخ بندی کرنا -

*C.-builder*: خیالی پلاؤ پکانے والا -

*c. in the air*: خیالی پلاؤ؛ خیالی تکے -

*The C.*: (آئرلینڈ) نظام حکومت (از ڈبلن کاسل؛ مستقرِ حکومت) -

**castled**, *a.*: قلعہ بند؛ متحصن؛ جس میں قلعہ ہو -

**castlewise**, *adv.*: قلعے کی طرف؛ قلعے وار -

**Castor**, *n*: ایک شے جو اود بلاؤ سے حاصل ہوتی ہے اور جس کو دوا اور خوشبو کے لئے اِستعمال کرتے ہیں؛ جند بید ستر (سوتیانہ) ٹوپی -

**Castor, -er**, *n.*: (۱) (دستر خوان کی) مسالہ دانی - (۲) کرسی، میز وغیرہ کے پایوں میں چھوٹا سا پہیا جو کیل پر گھومتا ہے؛ کرسی پہیا؛ وغیرہ -

*c. sugar*: سفید پسی ہوئی شکر؛ بورا -

**Castor**, *n.*, **(Chestnut)**: موترا (گھوڑے کا) -

**Castor oil**, *n*: رینڈی کا تیل؛ روغن بید انجیر -

**Castrate**, *v.t*: خصی کرنا؛ آختہ کرنا -

**castration**, *n*: خصی یا آختہ کرنا -

**Casual**, *a.& n*: (۱) ناگہانی؛ اِتفاقی - (۲) بے قاعدہ؛ بے ٹھکانا - (۳) بے ضابطہ؛ نوکلی -

*c. labourer*: وہ مزدور جو موقع ملے تو کام کرے -

*c. poor*: وقتی حاجت مند؛ وقتی محتاج -

**casually**, *adv.*: ناگاہ؛ اِتفاقاً؛ نادیدہ و دانستہ -

**casualty**, *n.*: حادثہ؛ سانحہ؛ (pl.) فہرست مجروحین و مقتولین جنگ -

**Casuist**, *n.*: (۱) وہ شخص خصوصاً وہ

جان دے دینا یا مٹ جانا -
*rain cc. & dogs:* موسلادھار مینہ برسنا -
*Tom c.:* بلاو -
*see which way the c. jumps:* دیکھو اونٹ کس کروٹ بیٹھتا ھے -
**Catachresis,** *n.:* لفظوں کا بےجا اِستعمال؛ تحریف لفظی -
**Cataclasm,** *n.:* زور سے پھٹ پڑنا؛
**Cataclysm,** *n.:* (مجازاً) ھیجان عظیم؛ طغیان عظیم؛ سیاسی یا معاشرتی اِنقلاب -
**cataclysmal, cataclysmic,** *aa.:* طوفان یا سیلاب کے متعلق؛ طوفانی؛ اِنقلابی -
**Catacomb,** *n.:* زمین دوز قبرستان؛ مردوں کے رکھنے کا تہ خانہ -
**Catafalque,** *n.:* تابوت گاہ؛ کسی بڑے شخص کی تابوت کو رکھنے کے لئے آراستہ اِسٹیج یا مسہری -
**Catalan,** *a. & n.:* کے ٹے لونیا کا یا کے ٹے لونیا کی زبان -
**Catalectic,** *a.:* کم قافیہ یا کم ردیف (بیت یا شعر) -
**Catalepse,** *n.:* سکتہ (مرض) -
**Cataleptic,** *a. n&.:* مریض سکتہ امرض؛ سکتہ کے متعلق -
**Catalogue,** *n., & v. t.:* فہرست کامل عموماً بترتیب حروف تہجی؛ فہرست تیار کرنا -
*c. raisonne:* فن وار فہرست (تلفظ: رے زونے) -
**Catalpa,** *n.:* جزائر مغربی ھند میں ایک پھول کا درخت -
**Catamaran,** *n.:* (۱) لکڑ ناو - (۲) لڑاکا عورت -
**Catamite,** *n.:* مابون؛ مفعول -
**Catamountain, Cat-o,-m-,** *n.:* (۱) تیندوا - (۲) جھگڑالو شخص؛ لڑاکا -

فقیہ جو احکام مذھبی واخلاقی کے اِطلاق خاص خاص صورتوں میں کرتا؛ اِس کی مختلف تاویلوں پر غور کرتا اور اِس میں مستثنیات پیدا کرتا ھے -
**casuistry,** *n.:* سخن سازی؛ سوفسطائیت -
*casus belli:* وجہ جواز جنگ -
*c. foederis:* (صلح نامے کی) مشروط دفعات -
**Cat,** *n.:* (۱) بلی - (۲) چھلے مزاج کی عورت - (۳) نوچنے کھسوٹنے والا بچہ - (۴) گربہ خاندان کا جانور جیسے: شیر، تیندوا وغیرہ -
*c.-&-dog life:* ھر وقت لڑتے جھگڑتے رھنا، خصوصاً میاں بیوی کا -
*catcall:* سیٹی؛ زنیل؛ زور کی سیٹیاں جس سے تھیٹر وغیرہ میں اِظہار ناراضی کیا جاتا ھے -
*c.-eyed:* گربہ نظر (جو تاریکی میں دیکھ سکے) -
*c.-ice:* دردھیا؛ دردہ کا سا؛ شیر نما؛ بلبلہ دار؛ رقیق؛ برف کی نا ھموار سطح -
*c. may look at king:* ایک گدا بھی بادشاہ کو جھڑک سکتا ھے -
*c.-nap, -sleep:* کرسی وغیرہ پر سو جانا؛ تھوڑی دیر سونا؛ نکھ لگنا؛ اُونگھ؛ قلیل اِستراحت؛ بلی کی سی اونگھ -
*c.-o'-nine-tails:* کانٹھ کوڑا؛ درہ -
*c.'s-cradle:* بچوں کا ایک کھیل -
*c.'s-eye:* عین الھر، ایک قیمتی پتھر -
*c.'s-paw:* آلۂ کار؛ وہ شخص جس سے دوسرے اپنا مطلب نکال لیں؛ ھلکی ھوا جس سے پانی میں ھلکورے پیدا ھوں -
*bell the c.:* بلی کی گردن میں گھنٹی باندھنا -
*fight like Kilkenny cc.:* لڑتے لڑتے

**Catapult,** *n.*: منجنیق - ربڑ کی غلیل -

**Cataract,** *n.*: آبشار - پتا جھوڑنا - موتیا بند - موسلا دھار -

**Catarrh,** *n.*: نزلہ ؛ زکام؛ سردی -

**Catastrophe,** *n.*: انجام ڈراما - (۲) آفت ؛ بپتا - (۳) اِنقلاب عظیم -

**catastrophic (al)** *aa.*: حادثۂ عظیم وغیرہ کے متعلق ؛ پر آشوب -

**Catch,** *v. t. & i.*: (۱) پکڑنا ؛ لپکنا - (۲) پھانسنا ؛ گرفت میں لینا - (۳) پکڑلینا - (۴) وقت پر پہنچنا ( ریل گاڑی وغیرہ کے لیے ) - (۵) بے خبری میں آلینا - (۶) مارنا ( عموماً مارکی جگہ کا ہی ذکر کردیا جاتاہے ) - (۷) لگنا یا لگ جانا (آگ وغیرہ کے متعلق ) ؛ جلنا ؛ جل اُٹھنا - (۸) لپکنا ؛ لپک لینا ؛ ہاتھ مارنا ؛ چھیننا ؛ اُچک لینا - (۹) کسی چیز کی حرکت روک دینا - (۱۰) دفعتاً روک لینا - (۱۱) میٹھ ہونا ؛ اپنے اوپر لینا ؛ قبول کرلینا - (۱۲) سمجھ لینا حواس یا ذہن کے ذریعے سے ( آواز یا اسرار وغیرہ کا ) - (۱۳) اپنی طرف کھینچ لینا ؛ مفتوں بنا لینا ؛ گرویدہ کرلینا ( توجہ ؛ نظر ) -

*c. a cold, a fever*: سردی لگ جانا ؛ بخار ہو جانا -

*c. at*: ہاتھ مارنا ؛ جھپٹنا -

*c. a tartar*: اپنے سے زبردست سے جا بھڑنا -

*c. ball*: ( کرکٹ میں ) گیند لپک لینا -

*c. fire*: آگ لگ جانا -

*c. glimpse of*: ایک جھلک دیکھنا -

*c. hold of*: پکڑنا ؛ دھر لینا -

*c. napping*: سوتے میں یا غافل جالینا؛ غفلت یا غلطی پر گرفت کر لینا -

*c. one's breath*: دم سادھ لینا -

*c. Speaker's eye*: انگلستان کے دارالعوام میں تقریر کرنے کے لیے بلائے جانے میں کامیاب ہونا -

*c. up habit*: عادت ڈال لینا ؛ عادی ہو جانا -

*catchword*: (۱) لفظ جو ایسی جگہ لکھا گیا ہو کہ دیکھنے والے کی نظر کو اپنی طرف کھینچ لے - (۲) ترک ؛ صفحے کے آخر کا لفظ جو دوسرے صفحے پر دوہرا یا جائے - (۳) سیاست یا مذہب وغیرہ میں وقتی زود اثر لفظ -

*caught in a storm*: طوفان میں گھر گیا -

**Catch,** *n.*: (۱) پکڑ ؛ گرفت - (۲) ایک بار میں جتنی مچھلیاں پکڑی جائیں؛ جھول - (۳) کرکٹ میں گیند دبوچنے کا موقع یا کامیابی - (۴) مغالطہ یا دھوکا دینے والا سوال - (۵) ( دروازہ کو روکنے کی ) بلی -

*a good, safe, c.*: گیند اچھا دبوچنے والا -

*no c.*: برا سودا ؛ نکما سودا -

**Catching,** *a*: (۱) دل کش - (۲) اُڑ کے لگنے والی ( بیماری ) ؛ متعدی -

**Catchment, (basin, -area:** *n.*: ماس؛ وہ رقبۂ زمین جہاں کا پانی بہ کر کسی دریا یا تالاب میں جائے -

**Catchpole,** *n.*: قرق امین -

**Cate,** *n.*: ترسال ؛ لذیذ کھانے -

**Catechetic (al),** *aa.*: (۱) سوال وجواب کا؛ سوال و جواب کے ذریعے سے - (۲) عیسائیوں کے مذہبی سوال و جواب یا اصول کے مطابق؛ سوال و جوابی -

**catechetically,** *adv.*: سوال جواب کے طور پر -

**Catechism,** *n.*: (۱) سوال و جواب کے ذریعے تعلیم - (۲) سوال و جواب نامہ

خصوصاً دینی اصولوں پر -

**Catechize,** *v. t.*: (۱) سوال جواب کے ذریعے سے تعلیم دینا - (۲) سوال کرنا -

**catechist,** سوال جواب کرنے یا پڑھانے والا -

**Catechumen,** *n.*: اُمید وار عیسائیت -

**Categorical,** *a.*: (۱) (منطق) مشروط؛ مطلق - (۲) صاف؛ قطعی -

*c. imperative:* ضمیر کا حکم آخر -

**Categore,** *n.*: (۱) اُن ابواب میں سے ایک باب جس میں تمام چیزیں تقسیم کی جا سکیں - (۲) درجہ؛ قسم -

*catena, n.*: سلسلۂ متواصل؛ متواصلات -

**Catenare,** *n.*: جو ایک یکساں زنجیر کو دو نقطوں سے لٹکانے پر بنے -

**Cater,** *v. i.*: سر براہی کرنا - (۲) ضیافت طبع یا تفریح کا سامان کرنا -

**caterer,** *n.*: سر براہی کرنے والا -

**Cateran,** *n.*: (اسکاچستان) پہاڑی جنگ جو آدمی؛ قزاق -

**Caterpillar,** *n.*: تتلی یا پتنگے کا پہل روپ -

**Caterwaul,** *v. i.*, & *n.*: بلی کی طرح چلانا -

**Catharsis,** *n.*: (۱) اِسہال؛ دست -(۲) اِظہار جذبات کا موقع ڈرامے کے ذریعے سے -

**Cathartic,** *a.* & *n.*: دست آور؛ مسہل -

**Cathedral,** *n.*: بڑا گرجا جس میں اسقف کا تخت ہوتا ہے -

**Catherine-wheel,** *n.*: (۱) (آتش بازی) گھن چکر - (۲) کروٹ کی قلا بازی -

**Catheter,** *n.*: پیشاب نکالنے کی نلی یا سلائی -

**Catholic,** *a.* & *n.*: (۱) ہمہ گیر؛ عالم گیر - (۲) وسیع مشرب؛ بے تعصب - (۳) (کنیسیات) کل عالم عیسوی؛ جملہ عیسائی - (۴) راسخ الاعتقاد یا کٹر عیسائی خصوصاً رومن کیتھولک بمقابلہ دیگر عیسائی فرقوں کے؛ رومن کیتھولک مذہب کا پابند -

*C. emancipation*: رومن کیتھولک والوں کی نجات -

**catholicism,** *n.*: (۱) کیتھولک مذہب میں راسخ الاعتقادی (۲) بے تعصبی؛ عام واداری -

**catholicize,** *v.t.*: عالم گیر بنانا -

**Catholicite,** *n.*: (۱) ہمہ گیریت؛ (۲) بے تعصبی؛ رواداری - (۳) رومن کیتھولک مذہب پر اعتقاد -

**Catiline,** *n.*: بد باطن؛ مفسد -

**Catkin,** *n.*: بید مجنون؛ صنوبر وغیرہ کا لٹکتا ہوا پھول -

**Catoptric,** *a.*: آئینے، عکس اور عکاس کے متعلق -

**catoptrics,** *n.*: علم النور کا وہ حصہ جس میں عکس سے بنی ہوئی صورتوں کا بیان ہوتا ہے -

**Cattle,** *n.*: مویشی؛ ڈھور؛ گائے بیل -

*c.-lifter,-stealer*: مویشی چور -

*c.-piece*: تصویر جس میں مویشی دکھلائے ہوں -

*c.-plague*: مویشی وبا؛ مری -

**Caucasian,** *a.* & *n.*: سفید نسل کا؛ ھندو یورپی نسل کا (آدمی) -

**Caucus,** *n.*: مقامی سیاسی، اِنتخابی جماعت کی کمیٹی جو اِنتخابات میں جد و جہد کرے اور اپنے مسلک وغیرہ کا تعین کرے -

**Caudal,** *a.*: دم سا؛ ذنبی -

**caudate,** *a.*: دم دار؛ ذوذنب -

**Caudle,** *n.*: گرم دلیا جس میں مسالے وغیرہ پڑے ہوتے ہیں -

**Caught** : دیکھو CATCH –

**Caul**, *n.* : وہ برقع یا جھلی جس میں بچہ لپٹا ہوا پیدا ہوتا ہے –

**Cauldron, Cal-**, *n.* : دیگ ؛ کڑاہ –

**Cauliflower**, *n.* پھول گوبھی –

**Caulk**, *v. t.* : جہازوں کی درزیں بند کرنا –

**Causal**, *a.* : (۱) سبب یا علت کے متعلق ؛ علتی ؛ موجب – (۲) علت اور معلول کی نوعیت کا –

**Causality**, *n.* : (۱) سببیت ؛ علیت – (۲) یہ اصول کہ ہر شے کی علت یا علل ہیں ؛ علیت –

**Causation**, *n.* : (۱) سبب بننا ؛ علتۂ علت و معلول ؛ علتۂ علیت – (۲) یہ اصول کہ ہر شے کی علت یا عللهیں ؛ علیت –

**causationist**, *n* : قائل اصول علیت –

**Causative**, *a.* : (۱) سبب یا علت ہونے والا ؛ مسبب ؛ سببی – (۲) (نحو) متعدی بہ و اہل –

**Cause**, *n.* : (۱) باعث ؛ سبب ؛ علت ؛ وجہ ؛ (۲) مقدمات جن کے بعد ہمیشہ یہ شرط چند مظاہر ظہور پذیر ہوں – (۳) شخص یا شے جو کسی چیز کا باعث ہو ؛ بانی ؛ بانی مبانی ؛ بانئی کار ؛ باعث – (۴) داعیہ ؛ مراد ؛ منشا (۵) کافی سبب یا واجبیت – (۶) وجہ نالش – (۷) کسی قضیئے یا جھگڑے کا کوئی ایک پہلو جو کوئی شخص یا جماعت اختیار کرے – (۸) تبلیغ ؛ پروپیگنڈا – (۹) مقدمہ ؛ نالش ؛ دعویٰ – (*v. t.*) وجود میں لانا ؛ باعث ہونا ؛ وقوع میں لانا –

*c.-list* : مقدمات فیصلہ طلب کی فہرست –

*efficient c.* : علت فاعلی –

*final c.* : اصل بنیاد ؛ علت غائی –

*first c.* : علت العلل ؛ مسبب الاسباب –

*formal c.* : علت صوری –

*make common c. with* : شریک ہوجانا ؛ حمایت کرنا –

*material c.* : اصل باعث ؛ علت مادی –

*plead a c.* : مقدمے کی پیروی کرنا –

*show c.* : وجہ بتلانا –

*cause celebre*, *n.* وہ عدالتی مقدمہ جو بہت دلچسپی کاباعث ہو ؛ ہنگامہ آرا مقدمہ –

**Causeless**, *a.* : بےسبب ؛ بلاوجہ ؛ ناحق –

*causerie*, *n.* (*pl.-s, pr. as sing.*) : اخبار یا ادبی رسالے کا مضمون جو غیر رسمی اور گفتگو کے پیرائے میں ہو ؛ ادبی بات چیت –

**Causewal, Causey** *n.* : (۱) سنگ بستہ رستہ (پانی میں یا مرطوب مقام پر) – (۲) سڑک کے کنارے پیدل چلنے والوں کے لیے رستہ –

**Caustic**, *a.* & *n.* : (۱) جلانے والا ؛ سوزش ناک – (۲) طعن آمیز ؛ جلے کٹے (لفظ) – (۳) کھار ؛ جلانے والی دوا –

**caustically**, *adv.* : طعن آمیزانہ ؛ جل کر –

**causticity**, *n.* : حدت ؛ سوزش ناکی –

**Cauterize**, *v. t.* : داغنا ؛ کاوی سے کاٹنا یا جلانا –

**cauterization**, *n.* : گرم لوہے سے داغنا –

**Cautere**, *n.* : داغ دینے یا گل دینے کا آلہ ؛ گرم لوہے سے داغ یا گل –

**Caution**, *n.*, & *v.t.* : (۱) خبرداری ؛ احتیاط ؛ حذر ؛ تحفظ – (۲) تنبیہ ؛ جتانا – (۳) (سوقیانہ) غیر معمولی چیز ؛ عجیب یا کریہ المنظر شخص ؛ بدبلا – (۴) (*vb.*) جتانا ؛ خبردار کرنا ؛ متنبہ کرنا –

*c. money* : زرکفالت (جو بطور نیک چلنی کی ضمانت کے تعلیمی جامعوں وغیرہ میں جمع کرالیا جائے) –

**cautionare**, *a.* تنبیہی ؛ ہدایتی –

**cautious**, *a.*: محتاط؛ دور اندیش۔

**Cavalcade**, *n.*: سواروں کا پرا یادستہ۔

**Cavalier**, *n.* & *a.*: (۱) سوار؛ گھڑچڑھا۔ (۲) جشن پرست؛ بانکا (خصوصاً عورتوں کے ہمراہ بطور بدرقہ جانے والا) - (۳) سترھویں صدی عیسوی میں انگلستان میں شاہی کا طرف دار - (۴) بلا تامل؛ بے دھڑک؛ اکھڑ -

**Cavalry**, *n.*: سواروں کا رسالہ -

*cavatina*, *n.*: چھوٹا سادہ گیت -

**Cave**, *n.*: (۱) کھوہ؛ غار - (۲) کسی مسئلہ پر جماعت کے ایک حصے کا علاحدہ ہوجانا؛ اس طرح علاحدہ ہوجانے والے - (*v. t. & i.*) غار کھودنا؛ غار بنانا -

*c.-dweller* غارباش؛ خصوصاً وہ لوگ جو عہد قبل التاریخ میں غاروں میں رہتے تھے -

*c. in*: بیٹھ جانا؛ دب جانا (زمین وغیرہ؛ غار یا کسی دیوار کا اندر کو دھس جانا)؛ لاچاری قبول کرنا -

**Cave**, *int.*: (طالب علموں میں) خبردار!؛ ہشیار! (استاد کی آمد کی اطلاع) -

**Caveat**, *n.*: عدالت کا حکم امتناعی؛ حکم یہ امتناع انفصال مقدمہ -

*caveatemptor*: مشتری خود دیکھ لے یعنے بائع کو ذمہ داری سے بری کرنا مقصود تھا -

**Cavendish**, *n.*: تیز تمباکو -

**Cavern**, *n.*: غار؛ کھوہ؛ کہف، گپھا -

**Caverned**, **Cavernous**, *aa.*: غار کے مانند؛ غاردار؛ غاروں سے بھرا ہوا؛ بہت گہرا؛ مجوف -

**Caviar**, *n.*: ماہی اچار -

*c. to the general*: اچھی چیز جس کو جاہل ناپسند کریں؛ (مثل) چہ داند بوزنہ لذات ادرک -

**Cavil**, *v.i.* (-*ll*-), & *n.*: (۱) خواہ مخواہ کا اعتراض؛ خوردہ گیری - (۲) (*vb.*) اعتراض یا حرف گیری کرنا؛ مین میخ ...؛ ناحق عیب پکڑنا -

**Cavity**, *n.*: ...جسم کے اندر خالی ...؛ خلا؛ جوف -

**Cavort**, *v.i.*: ...ریکا سوتیانہ)؛ بناوٹ ... یا اِترا کے چلنا -

**Caw**, *n.* & *int.*, & *v.i.* & *t.*: ...ے کی ...یں کائیں؛ کائیں کائیں کرنا -

**Cayenne**, *n.*: ...ی ہوئی لال مرچ -

**Cayman**, *n.*: ...ریکا کا مگرمچھ -

**Cease**, *v.i.* & *t.*: (۱) چھوڑ دینا؛ ترک کرنا - (۲) ہوچکنا؛ باز رہنا؛ دست بردار ہونا؛ (۳) ختم کرنا؛ ختم ہونا (جذبات و اعمال کا)۔ (*n.*) اسم کے چکانا (قضیئے، وغیرہ کا)۔ معنوں میں اب متروک سوائے *without c.* بمعنے دواماً، لگا تار -

*c. fire*: گولہ باری یا گولہ اندازی بند کرنا -

**ceaseless**, *a.*: لگاتار؛ پے درپے؛ دائم -

**Cedar**, *n.*: ایک قسم کا درخت جس میں دیودار، صنوبر وغیرہ شامل ہیں -

**Cede**, *v.t.*: دے ڈالنا (ملک کا)؛ حوالے کرنا -

**Cedilla**, *n.*: ہمزہ (ء) کا نشان جو حرف C کے نیچے لکھا جاتا ہے تا کہ اس سے سنسناہٹ کو ظاہر کرے -

**Ceil**, *v.t.*: چھت گیری لگانا -

**ceiling**, *n.*: بھیتری چھت؛ چھت گیری -

**Celandine**, *n.*: ایک قسم کا زرد پھول -

**Celebrant**, *n.*: عیسائیوں کے مذہبی رسوم ادا کرنے والا پادری، خصوصاً عشائے ربانی کے موقعے پر -

**Celebrate**, *v.t.* & *i*: ادا کرنا؛ منانا (مذہبی رسم وغیرہ -) (۲) جشن منانا؛ تہوار منانا؛ مشہور کرنا؛ تعریف کے پل باندھنا -

**celebrated**, *a.*: مشہور؛ نامی -

**celebration,** *n.*: رچاو ؛ منانا ؛ ذکر ؛ شہرت ؛ اِشتہار -
**Celebrity,** *n.*: ناموری ؛ نامور شخص -
**Celerity,** *n.*: جلدی ؛ عجلت ؛ چستی -
**Celery,** *n.*: اجمود -
**Celestial,** *a.* & *n.*: (۱) آسمانی ؛ سماوی - (۲) بہشتی ؛ پاک ؛ ملکوتی ؛ چینی -
*C. Empire*: (مراد) چین -
*c. globe*: فلکی کرہ -
*c. map*: فلکی نقشہ -
**Celibate,** *a.* & *n.*: شادی نہ کرنے کا عہد کیا ہوا ؛ مجرد -
**celibacy,** *n.*: تجرد ؛ کنوار پن -
**celibatarian,** *a.* & *n.*: اصول تجرد کا حامی -
**Cell,** *n.*: (۱) تارک الدنیا یا سیاسی کا حجرہ یا کٹی - (۲) (نظم میں) جھونپڑا - (۳) خانقاہ یا تین خانے کا حجرہ یا کوٹھری - (۴) شہد کے چھتے کا ایک خانہ - (۵) (برق) خانہ (مورچے کی اکائی) - (۶) (حیاتیات) خانہ ؛ خلیہ -
*cc. of brain*: خلایائے دماغی -
**Cellar,** *n.* & *v.t.*: تہ خانہ ؛ سردابہ (خصوصاً شراب کے لئے) -
**cellarage,** *n.*: تہ خانے کی گنجائش -
**Cellarer,** *n.*: تہ خانے کا محافظ ؛ گوداموں -
**Cellaret,** *n.*: شراب رکھنے کی الماری یا صندوقچہ -
**Cellular,** *a.*: (۱) خانہ دار ؛ جوف دار - (۲) (عضویات) خلیہ دار -
**Cellule,** *n.*: (عضو) خلیہ یا جوف ؛ دیکھو CELL
**Celluloid,** *a* & *n.*: مسالا جو مثل ہاتھی دانت کے ہوتا ہے اور سیلولوس سے بنتا ہے -
**Cellulose,** *n.*: وہ شے جس سے پودوں کے خوس حصے بنتے ہیں -

**Celsius:** دیکھو CENTIGRADE
**Celt, kelt,** *n.*: قدیم گالی قوم (جس میں برطانوی ، کارنوالی ، ویلزی ، آئرستانی وغیرہ شامل ہیں) کی ایک شاخ ؛ کلٹی -
**Celt,** *n.*: کانسے یا پتھر یا لوہے کا بنا ہوا قبل تاریخی بسولی نما اوزار -
**Celtic, k-,** *a.* & *n.*: کلٹی زبان -
**celticism,** *n.*: کلٹیت ؛ تقلید -
**celtomaniac,** *n.*: وہ شخص جس کو کلٹی قوم یا زبان سے شغف ہو -
**celtophil,** *n.*: کلٹ دوست -
**Cement,** *n.*, & *v.t.*: (۱) مسالا جس سے پتھر یا اینٹوں کو یا فرش وغیرہ کو جوڑتے ہیں جو خشک ہونے پر سخت ہوجاتا ہے اور جوڑ کو مضبوط کردیتا ہے - (۲) جوڑنے کا مسالا ؛ سیمنٹ - (۳) دانت بھرنے کی چیز - (۴) دانت کا اُستخوانی غلاف - (۵) سیمنٹ سے جوڑنا ؛ سیمنٹ بھرنا -
**Cemetery,** *n.*: قبرستان جو گرجا کے حدود میں نہ ہو -
**Cenobite:** دیکھو COENOBITE
**Cenotaph,** *n.*: خالی قبر ؛ جس میں کوئی مدفون نہیں رہتا جس کی یادگار میں بناتے ہیں وہ اور ہی کہیں مدفون ہوتا ہے -
**Cense,** *v.t.*: بخورات سے معطر کرنا (پرستش کے وقت) -
**Censer,** *n.*: عود دان ؛ دھوپ دان -
**Censor,** *n.* & *v.t.*: (۱) پرانے زمانے میں رومی مجسٹریٹ جو شہریوں کی مردم شماری اور ان کی فہرست رکھتا تھا اور اخلاق عامہ کی نگرانی کرتا تھا ؛ محتسب - (۲) وہ شخص جو دوسروں کی روش اور اخلاق پر رائے زنی کرے - (۳) سرکاری طور سے کتابوں ، تماشوں یا فوجی معلومات کو مخرب الاخلاق ؛

باغیانہ یا نامناسب قراردینے والا؛ محتسب-

censorial, a.: احتسابی؛ عیب جویانہ -

censorship, n.: عہدۂ احتساب یا نظارت -

Censorious, a.: عیب جو؛ خردہ گیر -

censoriousness, n.: عیب جوئی؛ خردہ گیری؛ عیب بینی؛ نکتہ چینی -

Censure, n. & v.t.: (۱) اظہار ناراضی؛ ملامت - (۲) الزام لگانا؛ ملامت کرنا -

Census, n.: مردم شماری -

Cent, n.: (۱) سیکڑا؛ سو- (۲) امریکہ کا ایک کم قیمت سکہ ڈالر کا سواں حصہ-

c. per c.: سوفی صدی یعنی سود مساوی اصل

don't care a c.: ذرہ برابر پروا نہ کرنا؛ کوڑی کو نہ پوچھنا -

Cental, n.: فی صدی سو پونڈ کا وزن غلے کی ناپ کے لیے -

Centaur, n.: دیو مالا میں ایک جانور جس کا جسم گھوڑے کا اور گردن کی بجائے آدمی کا اوپر کا دھڑ؛ قنطور -

Centaury, n.: مختلف قسم کے پودوں کا نام -

Centenarian, a.& n.: سو برس کا؛ صد سالہ -

Centenary, a.& n.: (۱) ۱۰۰ برس کا. (۵) صد سالہ برسی؛ صد سالہ سالگرہ -

Centennial, a.& n.: صد سالہ؛ سو برس کا؛ جو سو برس تک قائم رہے -

Centesimal, a.: سوویں حصے لے لے کے حساب لگانا -

Centigramme, n.: $\frac{1}{100}$ سنٹی گرام = گرام کا

Centilitre, n.: $\frac{1}{100}$ سنٹی لیٹر = لیٹر کا -

centimetre, n.: $\frac{1}{100}$ سنٹی میٹر = میٹر کا -

Centigrade, a.: جس میں سو درجے ہوں (یعنی تپش پیما کے درجے جن میں نقطۂ انجماد اور نقطۂ جوش ۱۰۰ ہوتا ہے) -

Centillion, n.: ملیون یا ملین بہ طاقت سو (۱ ملین = ۱۰ لاکھ ملین بہ طاقت سو؛ جس کے ساتھ ۶۰۰ صفر ہوں) -

centime, n.: $\frac{1}{100}$ فرانسیسی سکہ = فرانک کا

Centipede, n.: کنکھجورا؛ ہزار پا -

Centner, n.: جرمن وزن تقریباً ایک ہنڈرویٹ کے مساوی ' ۵۶ سیر -

Cento, n.: وہ مضمون جو مختلف مصنفوں سے خوشہ چینی کے بعد بنایا گیا ہو؛ منتخبات؛ بیاض -

Central, a.: مرکز: مرکز سے؛ مرکز کا؛ (۱) مرکز پر؛ مرکز میں؛ مرکزی؛ وسطی (۲) خاص؛ ممتاز -

centrality, n.: مرکزیت -

Centralism, n. - نظام مرکزی؛ مرکزیت -

Centralist, n.: مرکزی نظام کا حامی -

Centralize, v.i.& t.: (۱) مرکز میں آنا؛ مرکز میں لانا - (۲) حکومت کو ایک مرکز پر لانا - (۳) مرکزی نظام حکومت کو جاری کرنا -

centralization, n.: مرکزی نظام؛ مرکزیت -

Centre, n. & a.: (۱) وسطی نقطہ؛ مرکز - (۲) گردش کا نقطہ؛ محور یا اس کی چول - (۳) نقطۂ ارتکاز یا انتشار؛ جس کے گرد اور چیزیں جمع ہوں - (۴) گنبد یا محراب بنانے کے لیے لکڑی کا ڈھانچا؛ گردہ - (۵) قلب لشکر -

c.- bit: ولایتی برما -

-board : کشتی میں رهوا اوت تفتہ -
. of gravity : مرکز جاذبہ ؛ مرکز ثقل -
ft-c., left : انتہا پسند جماعت -
ight- c, right : قدامت پسند جماعت -
he C. : اوسط پسندوں کی جماعت -
entric (al), aa. : مرکزی ؛ درمیانی -
entricity, n. : مرکز پر؛ مرکز میں ہونا
ntre, Center, v.i. & t. : (۱) مرکز میں ، مرکز پر ، مرکز کے چاروں طرف ؛ مرکز کے گرد جمع ہونا ؛ یکجا ہونا- (۲) مرکز میں رکھنا ؛ مرکز معلوم کرنا -
ntrifugal, a. : جو مرکز سے بھاگے یا بھاگنے پر مائل ہو ؛ مرکز گریز-
ntripetal, a. : مرکز کی طرف مائل؛ مرکز جو یا درمرکز -
ntuple, a. & n. & v.t. : صد چند ؛ سوگنا ؛ سوگنا کرنا ؛ سو سے ضرب دینا
ntuplicate, a. & n., & v.t. : جس کی سو نقلیں کی جائیں یالی جائیں- سو نقلیں لینا یا کرنا -
nturion, n. : رومی فوج میں سوجوانوں کا کپتان -
ntury, n. : (۱) (رومی تاریخ) سو جوانوں کا دستہ - (۲) رائے دهندگی کے لیے سیاسی حلقہ - (۳) کسی چیز کا سو عدد (خصوصاً کرکٹ کھیل کے ۱۰۰ رن) (۴) سو برس؛ صدی خصوصاً عیسوی صدی
ramic, (k-), a. : فن کوزہ گری کے متعلق -
ramics, n : فن کوزہ گری -
ramist, n. : کوزہ گر -
rberus, n. : تین سر کا کتا جو عالم سفلی کا دربان ھے ؛ دوزخ کا کتا -
re, n. : موم کی سی جھلی جو بعض پرندوں کی چونچوں کی جڑ میں ہوتی ھے

Cereal, a. & n. : (۱) غلے یا اناج کا؛ غلے یا اناج کے متعلق- (۲) (عموماً بصیغۂ جمع) غلہ ؛ اناج -
cerebellum, n. : پیچھے کا دماغ -
Cerebral, a. : دماغ کا ؛ دماغی -
Cerebration, n. : دماغ کا عمل -
cerebrum, n. : دماغ؛ مغز -
Cerement, n. : موم جامہ ؛ مومی کپڑا -
Ceremonial, a. & n. : (۱) رسمی - (۲) رسم ؛ ریت ؛ دستور ؛ آداب ؛ رسوم یا آداب کی پابندی-
ceremonialism, n. : رسمیت -
ceremonialist, n. : پابند رسوم -
Ceremonious, a. : پابندرسوم؛رسم پرست -
Ceremony, n. : (۱) ظاہری مذہبی ریت یا رسم؛ شعار- (۲) ظاہری اخلاق؛ آداب؛ تکلف- (۳) ظاہرداری ؛ دکھاوا - (۴) رسم پرستی-
stand upon c. : تکلف کرنا یا برتنا ؛ بے تکلف نہ ہونے دینا؛ لیے دئے رہنا -
without c. : بے تکلفی سے ؛ سادگی سے -
Ceriph, Serif, n. : حروف کی نوک پلک (خوش نویسی میں) -
Cerise, a. & n. : کھلے ہوئے ہلکے سرخ رنگ کا ؛ ہلکا سرخ رنگ -
Certain, a. : (۱) پکا ؛ تحقیق ؛ معین - (۲) یقینی ؛ مؤکد - (۳) غیر معین ؛ کوئی ؛ کچھ ؛ کسی قدر؛ (۴) حکمی؛ کارگر -
for c. : بے شک ؛ یقیناً ؛ قطعاً -
Certainly, adv. : ضرور؛ بالضرور؛ بے شک؛ یقیناً ؛ (جواب دینے میں) مجھے اعتراف ھے ؛ بے شک ؛ ہاں ؛ اور کیا -
Certainty, n. : (۱) متحقق واقعہ؛ یقینی- (۲) شے جو فی الوقت قبضے میں ہو - (۳) یقین ؛ تیقن ؛ ایقان-

*bet on a c.*: عموماً بے ایمانی سے شرط لگانا یا بدنا جب کہ دوسرے ذرائع سے نتیجے کا پورا پورا علم ہو -

*to, for, a c.*: بلاریب؛ بغیر امکان شک -

**Certes**, *adv.*: (متروک) یقیناً -

**Certificate**, *n.* & *v.t.*: (۱) صداقت نامہ؛ سند؛ وثیقہ - (۲) صداقت نامہ دینا؛ تصدیق کرنا -

**Certify**, *v.t.*: (۱) حسب ضابطہ تصدیق کرنا - (۲) یقین کے ساتھ اطلاع دینا -

**Certitude**, *n.*: ایقان؛ یقین؛ تحقق -

**Cerulean**, *a.*: گہرا آسمانی؛ لاجوردی -

**Ceruse**, *n.*, سفید سیسا خصوصاً وہ مسالا جس کو بطور غازہ استعمال کرتے ہیں -

**Cervical, Servical**, *a.*: (عضویات) گردن کا؛ عنقی -

**Cervine**, *a.*: ہرن کا؛ ہرن کے مانند -

**Cesarevitch, -witch**, *n.*: زار روس کا ولی عہد -

**Cess**, *n.*: چنگی؛ محصول (آئرستان اسکا چستان اور ہندستان میں) -

**Cessation**, *n.*: موقوفی؛ التوا -

**Cession**, *n.*: سپردگی؛ حوالگی؛ (خصوصاً حقوق مالکانہ کا؛ مثلاً کسی حکومت کا دوسری حکومت کو ملک دینا) -

**Cesspool**, *n.*: بدررو؛ نابدان -

**Cetacean**, *a.* & *n.*: ذوات الثدی کی راس خاندان کی جنس جس میں نیل ماہیاں شامل ہیں؛ نیل ماہیہ -

*cetaceous*, *a.*: نیل ماہیہ سلسلے کا -

**Ceterach**, *n.*: فرن کی ایک قسم -

**Chablis**, *n.*: ایک سفید شراب -

**Chafe**, *v.t.* & *n.*: (۱) ملنا؛ مالش کرنا؛ مل کر گرمی پہنچانا - (۲) کھجانا؛ ملنے سے بدن کا چھل جانا - (۳) رگڑنا؛ گھسنا - (۴) بھڑکانا؛ مشتعل کرنا؛ خفا کرنا؛ خفا ہونا؛ غصہ ہونا؛ پیچ و تاب کھانا - (۵) رگڑ سے پیدا شدہ زخم؛ خراش؛ رگڑ؛ (۶) غیظ؛ غضب؛ پیچ و تاب -

**Chafer**, *n.*: گبریلا کی قسم -

**Chaff**, *n.* & *v.t.*: (۱) بھوسی؛ چوکر - (۲) کٹی ہوئی گھاس یا چری - (۳) آخور؛ گھاس پھوس؛ فضلہ - (۴) نوک جھونک کرنا؛ پھبتی کہنا -

**Chaffer**, *v.i.* & *t.* & *n.*: جھگڑ کے مول لینا؛ چکانا -

**Chaffinch**, *n.*: ایک قسم کی گانے والی چڑیا -

**Chagrin** (shagren), *n.* & *v.t.*: (۱) جھنجھلاہٹ؛ جھانجھ - (۲) دق کرنا؛ آزردہ کرنا -

**Chain**, *n.* & *v.t.*: (۱) زنجیر - (۲) (زیور) توڑا؛ کنٹھا؛ گھڑی کی زنجیر؛ سونے یا چاندی ی زنجیر - (۳) لڑی؛ قطار؛ سلسلہ (ثبوت، اقعات، ستون، پہاڑ وغیرہ کا) - (۴) دھات کا چھیاسٹھ فٹا ناپ - (۵) (بحری) مستول ند رسیوں کی بندش؛ زیر تختی - (۶) نجیر سے باندھنا؛ جکڑنا؛ حلقہ بگوش کرنا -

*c. armour, mail*: ہ بکتر -

*c. bridge*: ھولے کا پل -

*c.-stitch*: جیرہ سلائی -

*c.-Wheel*: جیردار پہیا جو اپنی حرکت جیر کے ذریعے سے منتقل کرے -

**Chair**, *n.* & *v.t.*: ) کرسی - (۲) کرسی؛ لاس - (۳) پروفیسر، رئیس بلدیہ وغیرہ عہدہ - (۴) کرسی؛ صدارت - صدر نشین - ) لوہے یا فولاد کا جوڑ جس سے ریل کی ی اپنے مقام پر رہے؛ (۶) (تاریخ) جہام؛ ڈولی - (*vb.*) کرسی صدارت پر انا؛ مسند نشین کرنا (دنگل، انتخاب ہ میں جو جیتے اس کو) کرسی پر بٹھا کر

کندھوں پر اٹھا لے جانا -

*leave the c.:* کرسیٔ صدارت کو چھوڑ دینا ؛ جلسے کی کارروائی بند کرنا -

*take a c.:* تشریف رکھیے ؛ بیٹھیے -

*take the c.:* کرسی صدارت پر بیٹھنا؛ جلسے کا آغاز کرنا -

**Chairman,** *n.* (pl. *-men*) - (۱) کسی جلسے کا منتخب شدہ صدر ؛ میر مجلس - (۲) کسی مجلس وغیرہ کا مستقل صدر - (۳) مریضوں کے لیے پہیے دار کرسی یا مریض کرسی کا رکھنے والا یا معاونہ - (۴) (تاریخ) پالکی بردار -

**Chaise,** *n.:* سیر گاڑی ؛ مختلف شکلوں کی سیر یا سواری گاڑی جو آج کل کھلی نیچی اور چار پہیوں کی ہوتی ہے اور ایک یا دو یابو جتے ہوتے ہیں -

**Chalcedony (k-),Cal-,** *n.:* بلور کی قسم کا قیمتی پتھر -

**Chaldean,** *a.& n.:* کلدانی قوم ؛ کلدانی ؛ کلداں یا بابل کا رہنے والا -

**Chaldee,** *a.& n.:* کاہن ؛ منجم -

**Chaldron,** *n.:* کوئلے کا ایک پیمانہ ۳۶ بوشل -

**Chalet(shala),** *n.:* (۱) سوئٹزرلینڈ کے کسان کی چوبی جھونپڑی - (۲) بم پولیس ؛ سڑک کے کنارے بیت الخلا -

**Chalice,** *n.:* (۱) (شعر) جام ؛ ساغر - (۲) عشائے ربانی کا جام ، شراب -

**Chalk,** *n. & v.t.:* (۱) کھریا مٹی ؛ کھریا - (۲) کھریا نما رنگین مسالا جو نقشہ کشی کی پنسلوں میں کام آتا ہے - (۳) کھریا سے رگڑنا ، نشان ڈالنا یا لکھنا -

*c.-bed:* کھریا کی تہ ؛ کھریا کا طبقہ -

*c. out (for oneself):* منصوبہ باندھنا ؛ ڈول ڈالنا ؛ راہ یا تدبیر نکالنا -

**Chalky,** *a.:* کھریا سے بھرا ہوا ؛ کھریا سا سفید -

**Challenge,** *n* - (۱) للکار - (۲) اعتراض (قانون) - (۳) صدا آئی ؛ مقابلہ چاہنا ؛ مبارز طلبی ؛ چنوتی -

**Challenge,** *v.t.:* (۱) للکارنا ، ٹوکنا (سنتری کا اور مجازاً) - (۲) اعتراض کرنا ؛ کلم ہونا - (۳) مبارزت طلبی کرنا ؛ مقابلہ چاہنا - چنوتی دینا - (۴) تحسین کا مستحق ہونا ؛ جالب توجہ ہونا -

**challengeable,** *a.* قابل اعتراض ؛ قابل عذر -

**Chalybeate,** *a.* لوہا ملا پانی -

**Cham(k),** *n.:* مستبد ؛ مطلق العنان ، خصوصاً چھایا ہوا مصنف یا نقاد -

*chamade*(sh-), *n.* پس پائی کے لیے طبل یا نقارہ بجانا ؛ طبل پس پائی -

**Chamber,** *n* - (۱) کمرہ ؛ حجرہ ؛ خصوصاً خلوت گاہ ؛ خواب گاہ - (۲) وہ ہال جس میں عدالتی مجلس بیٹھے ؛ ایوان عدالت - (۳) ایوان پارلیمنٹ - (۴) جاندار درخت یا مشین وغیرہ کے جسم میں جوف ؛ جوف ؛ (جمع میں) بڑی عمارتوں میں کمروں کے ست ، خصوصاً اِنس آف کورٹ میں جو علحدہ علحدہ کرایے پر دے جائیں ؛ وہ کمرہ جس میں جج ان مقدموں کو سنے جن کو عدالت میں لے جانے کی ضرورت نہیں ہوتی ؛ جج کا خلوت گاہ -

*chambermaid:* (سرائے کی) خادمہ ؛ نوکرنی -

*c.-pot* · پیشاب دان -

(-) *chambered, a.:* خانہ دار -

**Chamberlain,** *n.:* حاجب ؛ وہ افسر جو کسی بادشاہ یا امیر کے امور خانہ داری کا انتظام کرے -

**Chameleon (k-),** *n.:* (۱) گرگٹ ؛ بوقلموں -

(۲) غیر مستقل مزاج ؛ متلون ؛ بے اصولا (مجازاً) -
chameleonic, *a*. : گرگٹ کا؛ گرگٹ سا -
Chamfer, *v.t.*& *n*. : (۱) مسطح کرنا (عمودی کنارے یا کونے کو) - (۲) نالی بنانا؛ خط ڈالنا - (۳) مسطح سطح -
*hollow* or *concave c.* : بجائے بسولے کے چھینی سے مسطح کی ہوئی سطح -
Chamois, *n*. : یورپی سانبھر -
*c.-leather,shammy,shammy-leather*: سابر کا چمڑا -
Chamomile : - CAMOMILE دیکھو
Champ, *v.t.*& *i.* & *n*. : چپڑ چپڑ چبانا -
Champagne(sh-),*n*. : ایک قسم کی شراب؛ شیمپین -
Champaign(tshampan),*n*.:- کھلا میدان
Champerty, *n*. : (قانون) کسی مقدمے میں ایک فریق کو اِس نظر سے مدد دینا کہ جائداد متنازعہ میں اِس کا حصہ بھی رہے -
Champion,*n*. & *a*. & *v.t.*: - (۱) حمایتی - (۲) میری؛ میرمیدان؛ میر یا شہ (مرکبات میں؛ جیسے : میر کشتی؛ میر کلہ؛ شہ گل وغیرہ)؛ کشتی باز؛ جانور؛ پودے، وغیرہ جو مقابلے میں سب سے اول رہیں - (۳) حمایت کرنا -
*c. blunder* : فاش غلطی -
*c. boxer* : میر گھونسا -
*c. turnip* : شہ شلغم؛ میر شلغم -
Chance,*n*. & *a*.: (۱) اتفاق - (۲) نصیب ؛ قسمت - (۳) موقع - (۴) اِمکان؛ احتمال - (۵) (*vb*) (متروک) وقوع میں آنا - (۶) قسمت آزمائی کرنا ؛ جوکھم اٹھانا -
*a c. meeting* : - اِتفاقی ملاقات؛ سنجوگ
*by c.* : اتفاقاً؛ اِتفاق سے -
*stand a (good, fair) c.* : زیادہ اُمید ہونا ؛ زیادہ موقع ہونا -
*take* one's *c.* : قسمت آزمائی کرنا -
*the main c.* : دولتِ مند بننے کا موقع -
*c. upon* : اتفاقیہ ملنا؛ آپڑنا؛ اِتفاقیہ پالینا -
Chancel, *n*. : انگریزی گرجا یا کلیسا کا مشرقی حصہ جہاں پادری کھڑا ہوتا ہے اور جس کے گرد کٹہرا بھی ہوتا ہے ؛ صدر کلیسا -
Chancellery,- ory. *n*. : (۱) عہدۂ وزارت کا دفتر ، عملہ ، وغیرہ - (۲) سفارت یا قنصل خانے کا دفتر -
Chancellor, *n*. : (۱) وزیر ؛ وکیل ملک - (۲) کسی یونیورسٹی کا افسر اعلیٰ ؛ امیر جامعہ - (۳) (جرمنی آسٹریا ، وغیرہ) وزیر اعظم ؛ صدر اعظم -
*C. of Exchequer*: وزیر مالیہ -
*Lord C., C. of England, Lord High C.* : دارالا مرا کا میر مجلس ؛ عدالتِ مرافعہ کا میر مجلس ؛ قاضی القضاۃ -
*Vice-C.* : نائب امیر جامعہ -
Chancery, *n*. : (۱) لارڈ چانسلر کی عدالت - (۲) محافظ خانہ -
*in c.* : پیچ جس میں حریف کی گردن بغل میں آجائے -
Chandelier, *n*. : شیشے کا جھاڑ -
Chandler, *n*. : شمع فروش؛ بتی ، روغن ، صابون ، وغیرہ بیچنے والا -
Change, *n*. : (۱) بدل ؛ تبدیلی ؛ اُلٹ پلٹ ؛ تغیر ؛ فرق ؛ اِنقلاب ؛ اِختلاف - (۲) ایک کے بدلے دوسری چیز رکھنا؛ تبادلہ؛ مبادلہ ؛ ادلا بدلی - (۳) چاند کا گھٹاو بڑھاو ؛ تحویل قمر - (۴) سودا لینے کے بعد بقیہ دام - (۵) ریزگاری ؛ خردہ -
*Change(wrongly, 'Change)* : وہ مقام جہاں سوداگر و مہاجن ملتے ہیں؛ ساہوکارہ -
*c. of clothes* : کپڑوں کا فاضل جوڑا -

رپاٹ یعنی اٹھانے کی لے -

Chanticleer, n.: مرغا -

Chantress, n.: گانے والی عورت ؛ مغنیہ -

Chantry, n.: وقف پادریوں کے نام کہ وہ وقف کنندہ کے ایصال ثواب کے لیے دعا مانگا کریں -

Chanty, n.: ملاحوں کا گیت جو بوجھ اٹھاتے وقت گاتے ہیں -

Chaos (k-), n.: (۱) مادہ یا ہیولی - (۲) گڈمڈ ؛ ابتری ؛ افرا تفری -

chaotic, a.: درھم برھم ؛ گڈمڈ -

Chap, Chop, n.: (۱) جبڑے ' خصوصاً جانوروں کے (بصیغۂ جمع) - (۲) گال ؛ رخسار - (۳) (واحد) نیچے کا جبڑا یا آدھاگال خصوصاً سور کا جو کھایا جاتا ہے -

c.-fallen: مغموم ؛ ملول -

Chap, n.: مرد آدمی ؛ بھلا مانس -

Chap-book, n.: عام مذاق کی چھوٹی چھوٹی کتابیں جن میں قصے ' گیت وغیرہ ہوتے ہیں -

Chapel, n.: (۱) عیسائیوں کی عبادت کا مقام جو کسی مکان یا معبد سے ملحق ہو ؛ خانۂ گرجا - (۲) کسی بڑی عبادت کی نماز گاہ جہاں محراب وغیرہ بھی ہو - (۳) رومن کیتھلک گرجا - (۴) دفتر مطبع ؛ مطبع والوں کی انجمن یا اس کا جلسہ -

c. of ease: دور کے نمازیوں کی سہولت کے لیے گرجا -

Chaperon, n., & v.t.: (۱) آتون ؛ اتالیقہ - (۲) اتالیقی کرنا -

chaperonage, n.: نگرانی ؛ اتالیقی -

for a c.: تبدیل آب و ہوا کے لیے -

changeful, a.: کبھی کچھ کبھی کچھ ؛ متلون -

changeless, a: پائدار ؛ برقرار ؛ ثابت -

Change, v.t. & i.: (۱) بدلنا ؛ ادلا بدلی کرنا ؛ تبدیل کرنا ؛ تغیر کرنا ؛ تغیر وتبدل کرنا - (۲) بھنانا ؛ بدلوانا (ایک سکے کو دوسرے سکے میں) - (۳) جوڑا بدلنا - (۴) دست بدست جانا ؛ ایک ہاتھ سے دوسرے ہاتھ میں جانا - (۵) لینا دینا ؛ داد وستد کرنا - (۶) متغیر ہونا - (۷) چاند کا نئی ہیئت میں آنا -

c. colour: رنگ اُڑ جانا ؛ شرما جانا -

c. front: دلیل میں پہلو بدلنا ؛ محاذ بدلنا -

c. one's condition: شادی کرنا -

c. one's mind: اپنی رائے بدلنا -

c. one's note or tune: دھیما پڑجانا -

Changeable, a.: (۱) غیر مستقل ؛ بے ثبات ؛ متلون - (۲) تبدیل پذیر -

changeability, n.: تلون ؛ تغیر پذیری -

Changeling, n.: وہ بچہ جو پریاں کسی انسانی بچے کے عوض ڈال جاتی ہیں -

Channel, n. & v.t.: (۱) بہتے پانی کا قدرتی یا مصنوعی نالہ - (۲) خلیج ؛ کھاڑی - (۳) مائع کے لیے نل دار رستہ ؛ نل - (۴) وسیلہ ؛ واسطہ ؛ ذریعہ - (۵) نالی ؛ جدول (۶) نالی بنانا ؛ جدول بنانا ؛ رستہ نکالنا یا کاٹنا -

The C., English C.: رود بار انگلستان -

Chant, n. & v.i & t.: (۱) گیت - (۲) کلیسائی بھجن کی دھن - (۳) گنگنانا ؛ ترنم - (۴) گانا ؛ الاپنا ؛ لے سے باتیں کرنا یا پڑھنا -

c. horses: دھوکا دے کر بیچنا ؛ فریب سے بیچنا -

chantage, n.: استحصال بالجبر -

Chanter, n.: (۱) گویا ؛ مغنی - (۲) بیگ

**Chapiter**, *n.* : ستون کا سر یا چوٹی -

**Chaplain**, *n.*: پادری جو کسی بڑے یامقتدر شخص کے عبادت خانے میں کام کرے ؛ کسی خاندان کا پادری -

**chaplaincy**, *n.* : ایسے پادری کا عہدہ -

**Chaplet**, *n.* : (۱) سہرا ؛ ہار( سر کے لیے) (۲) تسبیح ؛ مالا -

**Chapman**, *n.* : بساطی ؛ پھیری والا -

**Chappie,-y**, *n.* : چھیلا ؛ بانکا -

**Chapter**, *n.*: (۱) کتاب کا باب ؛ فصل- (۲) (مجازاً) خاص مضمون، حکایت، وغیرہ- (۳) کسی گرجا یا خانقاہ کے پادریوں کی پوری جماعت -

*c. & verse* : کسی اقتباس کا پورا پورا حوالہ؛ کسی دعوے کے لیے پوری پوری سند -

*c.-house* مجلس خانہ -

**Char**, *n.* : ٹراوٹ مچھلی کی قسم -

**Char** : دیکھو CHARE -

**Char**, *v.t. & i.* : جل کر کوئلہ ہو جانا ؛ جھلسنا؛ جھلسانا-

**Char-a-banc (s)**, *n.* : (تلفظ: شار بانک) لمبی گاڑی جس میں بہت سی نشستیں ہوں اور جس میں تعطیل کے دن مضافات میں جاتے ہیں -

**Character**, *n. & v.t.*: (۱) اِمتیازی نشان- (۲) (بصیغۂ جمع) ھندسہ؛ حروف -(۳) رسم خط ؛ خط - (۴) کسی شخص کا خط - (۵) شخص یا قوم کی خصوصیت- (۶) اخلاقی قوت؛ مستقل مزاجی - (۷) نام؛ آبرو ؛ نیک نامی - (۸) سیرت ؛ خاصیت ؛ خصلت؛ چال چلن ؛ (۹) صداقت نامہ؛ سند لیاقت - (۱۰) حیثیت ؛ منصب - (۱۱) شخص جو ناول نویس یا ڈراما نویس اِیجاد کرتے ہیں ؛ شخص ناول یا ڈراما - (۱۲) ایکٹر یا ریاکار کا سوانگ - (۱۳) وہمی شخص؛ سلکی ؛ (۱۴) (نظم میں) کندہ کرنا ؛ نقش کرنا -

**Characteristic**, *a. & n.* : (۱) اِمتیازی؛ مخصوص ؛ نمایاں - (۲) صفت ؛ خصلت ؛ خصوصیت -

**Characterize**, *v.t.* : سیرت یا خصلت بیان کرنا؛ کسی وصف سے متصف کر دینا -

**characterization**, *n.* : سیرت نگاری ؛ کردار نگاری-

**Charade (sharahd)**, *n.* : ایک پہیلی جس کی بوجھ ایک لفظ کے ٹکڑے جوڑنے سے نکلتی ھے ؛ لغز ؛ چیستان -

**Charcoal**, *n.* : لکڑی کا کوئلہ ؛ کوئلہ ؛ کاربن کی ایک صورت -

**Chare, Char**, *n.*, (usu. pl) ; & *v.i.* : (۱) گھر صاف کرنے کا کام ؛ پھٹکل کام - (۲) پھٹکل کام کرنا -

**Charge**, *n.* : (۱) بوجھ ؛ بار (نیز مجازاً) - (۲) کسی چیز کی صحیح مقدار جو کسی چیز میں رکھی جائے؛ مثلاً : بندوق میں بارود کی مقدار-(۳) خرچ ؛ لاگت ؛ قیمت-(۴) خدمت کی اُجرت یا قیمت - (۵) امر مفوضہ؛ فریضہ؛ منصب - (۶) حفاظت ؛ نگرانی- (۷) شے یا شخص سپرد کردہ یا حوالہ شدہ ؛ امانت - (۸) ھدایت ؛ تنبیہ - (۹) اِلزام ؛ تہمت - (۱۰) دھاوا؛ چڑھائی- (۱۱) (نشانیت)طغریٰ ؛ مارکہ -

*c.-sheet* : فرد جرم -

*give* person *in c.* : پولیس کی حراست میں دے دینا-

*judge's c. to jury*:-جیوری کو جج کی ھدایت

*lay to one's c.* : اِلزام لگانا ؛ ذمے دار ٹھیرانا -

**Charge**, *v.t. & i.* : (۱) بار کرنا؛ لبالب بھرنا (برتن کا) ؛ پورا پورا بھرنا (بندوق، توپ، وغیرہ کا) - (۲) بھر دینا ( ھوا کا

بخارات سے ' پانی کا کیمیاوی اجزا سے ' جامع کا برق سے ' حافظہ کا واقعات سے ) -
(۳) سپرد کرنا؛ تحویل میں دینا- (۴) حکم دینا ؛ تاکید کرنا ( خصوصاً پادری ' یا جج کا) - (۵) الزام دینا ؛ متہم کرنا - (۶) ذمہ داری عائد کرنا - (۷) قیمت طلب کرنا ؛ مطالبہ کرنا - (۸) حملہ کرنا ؛ هلہ کرنا ( خصوصاً سواروں کا ) -

**Chargeable** *a.*: (۱) قابل باز پرس - (۲) قابل مطالبہ زر؛ قابل وضع- (۳) واجب الادا- (۴) حساب میں شمار کئے جانے کے قابل-

*charge(d'affaires)*, *n.* (pl. *-es d.-*): (تلفظ : شارژادفار ) نائب سفیر -

**Charger**, *n.*: ( متروک ) قاب ؛ مشقاب-

**Charger**, *n.*: جنگی گھوڑا-

**Chariot**, *n* & *v. t.*: (۱) رتھ ؛ جلوسی گاڑی ( نظم میں ) (۲) ( تاریخ ) جنگی رتھ - (۳) رتھ میں لے جانا -

**charioteer**, *n.*: رتھ بان -

**Charitable**, *a*: (۱) مخیر ؛ دریا دل ؛ فیاض - (۲) نیک دل؛ کریم النفس -

**Charity**, *n.*: (۱) انسانی همدردی - (۲) مہربانی ؛ نرم دلی - (۳) اخلاص ؛ نیک گمانی؛ شفقت - (۴) خیرات ؛ داد دهش - (۵) خیرات خانہ -

*c. begins at home.* اول خویش بعدہ درویش؛ پہلے اپنے پیچھے فیر -

*c.-boy, -girl.* وہ لڑکا یا لڑکی جو خیرات خانے میں پلی هو -

**Charivari**, *n.*: غل غپاڑہ ؛ هڑبونگ -

**Charlatan (sh-)**, *n.* & *a.*: (۱) نیم حکیم؛ عطائی- (۲) جھوٹا مدعی ؛ ڈھونگیا -

**charlatanism, charlatanry**, *nn.*: ڈھونگ بازی ؛ ادعا ؛ دعوی باطل -

**Charles's wain**, *n.*: سات ستاروں کا جھمکا؛ بنات النعش -

**Charlock**, *n.*: رائی ؛ سرسوں -

**Charlotte**, *n.*: پکائے هوئے سیب کی مٹھائی جس پر روٹی کے بھورے جمے هوں -

**Charm** *n.*: (۱) افسوں ؛ جادو ؛ منتر - (۲) تعویذ ؛ گنڈا - (۳) گھڑی کی زنجیر کا آویزہ - (۴) دل کشی ؛ دل ربائی -

*charms* حسن ؛ جمال -

**Charm**, *v. t.*: (۱) جادو یا ٹونا کرنا - (۲) موہ لینا ؛ فریفتہ کرنا ؛ (۳) خوش کرنا ؛ مسرور کرنا -

*c. away.* جادو کے زور سے دور کرنا -

*bear a charmed life:* طلسماتی زندگی رکھنے والا ؛ جس پر کوئی وار نہ چل سکے -

**charming**, *part.* : دلربا؛ دلفریب ؛ دلآویز -

**Charmer**, *n.* من موہن؛ نازنین؛ بالخصوص حسینہ -

**Charnel-house**, *n.* مکان جہاں هڈیاں یا لاشیں رکھی جائیں -

**Charon**, *n.* خیراں ؛ یونانی دیو مالا میں وہ کشتی بان دیوتا جو روحوں کو تحت الثری میں لے جاتا هے -

**Chart**, *n.* & *v. t.*: (۱) جہازرانوں کا بحری نقشہ جس میں ساحل چٹان ' وغیرہ دکھلائے جاتے هیں - (۲) جدول اعداد و شمار یا معلومات کا تختہ - (۳) ایسے نقشے بنانا-

**Charter**, *n.* & *v.t.*: (۱) سند؛ منشور؛ فرمان- (۲) حق؛ استحقاق- (۳) سند دینا ؛ حق عطا کرنا - (۴) قول و قرار کر کے جہاز کرائے پر دینا ؛ گاڑی وغیرہ کرائے پر کرنا -

*chartered accountant* : سند یافتہ محاسب -

*chartered libertine* : آزاد قلندر -

**Charter-party**, *n.*: جہاز کے مالک اور

پر دینے وغیرہ کا -
سودا گر کے درمیان قول یا اقرار جہاز کرائے

**Chartism**, *n.* : سنہ۱۸۳۷ء تا سنہ۱۸۴۸ء کی اصلاحی تحریک کے اصول -

**chartist**, *n.* : اصول بالا ماننے والا -

**Chartography**(k-) دیکھو CARTOGRAPHY -

**Chartreuse**(shartrerz),*n.*: کارتھوزی خانقاہ ؛ ایک قسم کی شراب -

**Charwoman**, *n.* : دن دن کی نوکر -

**Chary**,.:*a* محتاط ؛ پھونک پھونک کے قدم رکھنے والا؛ تعریف وغیرہ کرنے میں بہت محتاط-

**Charybdis** (k-), *n.* : دیکھو SCYLLA -

**Chase**,*n.* & *v.t.*: (۱) پیچھا ؛ تعاقب - (۲) بے کٹھرا رمنا یا سبزہ گاہ - (۳) پیچھا کرنا؛ تعاقب کرنا -

*give c.* : پیچھا کرنا ؛ تعاقب کرنا ؛ رگیدنا؛ شکار کھیلنا -

*the c.* : صید افگنی ؛ شکار ؛ تعاقب کردہ جہاز -

**Chase**, *n.* : بندوق کی نال ؛ نل وغیرہ رکھنے کی نالی -

**Chase**, *v.t.* : منبت‌کاری کرنا ؛ کھودنا -

**Chasm**(kazm), *n.* : (۱) غار؛ تعر؛ رخنہ (۲) اختلات جذبات، اغراض، وغیرہ ؛ شدید اختلات - (۳) خلا ؛ خالی جگہ -

*chasse* (shahs), *n.* : قہوہ کے بعد پینے کی شراب-

*chasse* (shasa),*n* . & *v.i.*: لغزش‌رقص؛ناچ میں پاؤں کا پھسلانا -

**Chassis** (shase), *n.* (pl. same) : توپ گاڑی یا موٹر گاڑی کا ڈھچر یا ڈھانچہ -

**Chaste**, *a.* : (۱) پاک؛ پاک دامن ؛پارسا (۲) پاکیزہ؛ شستہ تقریر ؛ شستہ و رفتہ (۳) سادہ مذاق ؛ سادہ مزاج ؛ پا

**Chasten**, *v. t.* : ...ب دے‌کرسدھارنا؛ ...نا- (۲) سنوارنا ؛ نکھارنا ؛ معتدل ...س مارنا -

**Chastise**, *v.t.* : ...زا دینا ؛ سرزنش (۲) مارنا پیٹنا -

**chastisement**, *n.* : ... سزا ؛ ...ش -

**Chastity**, *n.* : ...عصمت ؛ عفت ؛ دامنی - (۲) کنوار پن - (۳ سادگی؛ ...گی -

**Chasuble**, *n.* : ...و بل ؛ عیسائیوں کی ... کے موقع پر رسوم ادا کرنے والے کے ...ت درش کا حلہ عبادت -

**Chat**, *v.i.* & *n.* : (۱) بات چیت؛ غپ ...پ - (۲)خوش آواز چڑیوں‌کی قسم-(۳) بات چیت کرنا ؛ گپ شپ اڑانا -

*chateau* ( shato ) , *n* . (pl.-*x*,pr.-*z*) : جاگیر داروں کی گڑھی یا دیہاتی حویلی -

**Chatelaine** (sh- ), *n.* : تگڑی ؛ چھوٹی زنجیریں جو عورت کی پیٹی کنجی، وغیرہ کے لیے لگی رہتی ہیں -

**Chattel**, *n.* : چیز بست ؛اشیاے منقولہ -

**Chatter**, *v .i.* & *n.* : (۱) (طیور کا) چوں چوں کرنا - (۲) یاوہ گوی کرنا ؛ بک بک کرنا ؛ احمقانہ یا بے موقع گفتگو کرنا - (۳) (دانت) بجنا ؛ کٹکٹانا؛ مشین کے ڈھیلے حصوں کا بجنا ؛ کھٹ کھٹ ہونا - (۴) چڑ چڑ ؛ ٹیں ٹیں ؛ بک بک ؛ یاوہ گوی -

*chatterbox* : باتونی ؛ بکی ؛ یاوہ گو -

**Chauffer**, (shofer), *n.* : موٹربان -

**Chauvinism**(sho-), *n.* : جنگ جویانہ وطن پرستی -

**chauvinist**, *n.* & *a.*: جنگ‌جووطن‌پرست-

**chauvinistic**, *a.* : شارنی ؛ شاریانہ ؛ جار حانہ وطن پرستی کے متعلق -

**Chaw**, *v.t.* & *n.* : (سوقیانہ) چابنا؛ چبانا -

*c. up* : شکست فاش دینا -

**Cheap**, *a.* : (۱) ارزاں ؛ سستا - (۲) لاگت یا خرچ کے لحاظ سے ارزاں - (۳) سہل الحصول - (۴) بے قدر ؛ نکما -

*c. & nasty* : سستا اور نکما -

*c. jack* : پھیری والا ؛ بساطی -

*dirt c.* : کوڑیوں کے مول -

*feel c.* : (سوقیانہ) افسردہ ؛ اداس -

*hold c.* : حقیر جاننا ؛ بے قدری کرنا -

**Cheapen**, *v.t.* & *i.* (۱) (متروک) قیمت چکانا - (۲) ارزاں کرنا ؛ مول گھٹانا یا گھٹنا -

**Cheat**, *n.*, & *v.t.* & *i.* : (۱) دم ؛ جھانسا؛ دھوکا - (۲) دغا باز؛ فریبی - (۳) ٹھگنا؛ جھانسا دینا ؛ دھوکا دینا - (۴) خرید و فروخت میں بے ایمانی کرنا - (۶) (وقت) گذارنا یا بہلانا -

**Check**, *int.* & *n.* : (۱) شطرنج میں بادشاہ پر زد ؛ شہ ؛ کشت ؛ ایسے موقع پر کشت کہنا - (۲) حرکت میں یکایک روک ؛ رکاوٹ؛ مزاحمت؛ جھڑکی؛ ڈانٹ - (۳) خفیف فوجی شکست - (۴) (شکار) بو کا غائب ہو جانا - (۵) تعرض - (۶) روک تھام - (۷) شے یا شخص جو مزاحمت کرے - (۸) جانچ ؛ پڑتال ؛ تنقیح (حسابات) - (۹) شناخت چٹھی - (۱۰) چار خانہ کپڑا -

*c.-string* : گاڑیوں میں رسی جس کے کھینچنے سے گاڑی بان گاڑی روک دیتا ہے -

*keep in c.* : ضبط میں یا قابو میں رکھنا -

**Check**, *v.t.* & *i.* : (۱) کشت دینا ؛ شہ دینا - (۲) یکا یک روکنا - (۳) (شکاری کتوں کا) بو نہ پاکر رک جانا یا بو کا پتہ لگا لینا - (۴) روکنا ؛ تھامنا ؛ ٹھہرانا ؛ اٹکانا ؛ قابو میں رکھنا ؛ باز رکھنا - (۵) جانچنا ؛ تنقیح کرنا (بیان ، حساب ، وغیرہ کا) -

**checked**, *a.* : چارخانہ دار -

**Check** : دیکھو CHEQUE -

**Checker** : دیکھو CHEQUER -

**Checkmate**, *int.* & *n.* & *v.t.* : (*n.*) شہ مات؛ (*v.t.*) شہ مات دینا ؛ مات دینا ؛ ہرا دینا ؛ باطل کر دینا؛ (*int.*) مات ! -

**Cheddar**, *n.* : ایک قسم کا پنیر -

**Cheek**, *n.*, & *v.t.* : (۱) رخسارہ ؛ گال - (۲) گستاخانہ تقریر (بیزفعل) - (۳) ڈھٹائی ؛ شوخ چشمی - (۴) (بصیغۂ جمع) آہنی شکنجہ یا زنبور کے دندانے جو ایک دوسرے میں بیٹھ جائیں -

*c.-bone* : آنکھ کے نیچے گال کی ہڈی -

*c. by jowl* : بہت ہی قریب ؛ چولی دامن کا ساتھی ؛ پاس پاس ؛ ساتھ ساتھ -

*have the c. to:* جسارت کرنا -

**cheeky**, *a.* : گستاخ؛ شوخ؛ ڈھیٹ -

**Cheep**, *v. i.* & *n.* : پرند بچے کی باریک آواز ؛ چیں چیں ؛ چیں چیں کرنا -

**cheeper**, *n.* تیتر بچہ یا چوزہ -

**Cheer**, *n.* & *v. t.* & *i.* . (۱) مزاج کی کیفیت - (۲) غذا ؛ طعام ؛ خوراک ؛ کھانا - (۳) نعرۂ آفرین و تحسین - (۴) دلاسا دینا ؛ ڈھارس دینا - (۵) دل بڑھانا - (۶) (پکار کر) تحسین کرنا ؛ مرحبا کہنا -

*be of good c.* : جی نہ ہارنا -

*three cc.* : تین نعرۂ تحسین -

**Cheerful**, *a.* : خوش ؛ ہشاش بشاش ؛ زندہ دل ؛ رضا مند -

**Cheerless**, *a.* : تیرہ و تار ؛ اداس؛ سونا ؛

**Cheerly**, *adv.* : (بحری) دل و جان سے -

**Cheery** *a.* : خوش وقت زندہ دل -

**Cheese**, *n.* : پنیر - (۲) غلطی کا

پھل -
*c.-cake*: پنیری کیک جس میں دھی، پنیر، وغیرہ کی مٹھائی بھری جاتی ھے -
*cheesemonger*: پنیر فروش؛ پنیر ساز -
*c.-paring*: کنجوس؛ بخیل؛ کنجوسی -
*c.-scoop*, : وہ چمچہ جس سے تھوڑا تھوڑا پنیر نمونے کے لیے نکالتے ھیں -
*c.-straws*: پنیر کی لوزین -
*make cc.*: گھاگرا ناچ ناچنا؛ (مدرسے کی لڑکیوں کا) چکر کھاتے کھاتے یکایک بیٹھ جانا جس سے سایہ یا پاجامہ پھول جاتا ھے -
**The cheese** *n.*: ٹھیک بات (فارسی) -
**Cheesy**, *a.*: مثل پنیر؛ پنیر ذائقہ؛ (سوقیانہ) طرحدار؛ بانکا -
**Cheetah**, *n.*: چیتا (درندہ) -
*chef*, *n.*: رکاب دار؛ بکاول -
*chef-d' œuvre* (shedervr), *n.* (pl. *chefs*) - شہکار
**Chelsea Hospital**, *n.*: بوڑھے اور ناکارہ سپاھیوں کا ھسپتال -
**Chemical** (ke-), *a.* & *n.*: کیمیا کے متعلق؛ کیمیاوی -
*c. combination*: کیمیاوی ترکیب -
**Chemist** (ke-), *n.*: کیمیا داں؛ دوا ساز -
**Chemistry**, *n.*: علم کیمیا -
**Chenille** (shinel), *n.*: مخمل کی جھالر یا ڈوری -
**Cheque**, *n.*: چک؛ ھنڈی -
*c.-book*: چکوں کی کتاب -
*crossed c.*: خط کشیدہ چک جس کا مطلب یہ ھے کہ صرف اسی بینک کے ذریعے سے رقم ادا ھو جس کے نام یہ چک ھے -
**Chequer, Checker**, *n.* & *v.t.*: (۱) بساط شطرنج - (۲) رنگ برنگ بنا ھوا؛ چار خانہ دار کپڑا - (۳) چوپڑ کا سا بنانا؛ رنگ برنگ بنانا -
*chequered lot, fortunes, life*: بوقلموں زندگی -
**Cherish**, *v.t.*: (۱) پالنا پوسنا؛ پرورش کرنا - (۲) عزیز رکھنا یا جاننا؛ لو لگائے رھنا (اُمید یا احساسات وغیرہ کے لیے) -
**Cheroot** (sh-), *n.*: سگار؛ چرٹ -
**Cherry**, *n.* & *a.*: (۱) آلو بالو؛ شاہ دانہ؛ گیلاس - (۲) سرخ -
*c.-wood*: شاہ دانے کی لکڑی -
**Cherub**, *n.* (pl.-*s*, *im*): (۱) فرشتہ - (۲) (فنون لطیفہ) پردار بچہ (مورتی) - (۳) خوبصورت یا معصوم بچہ -
**Chervil**, *n.*: یخنی، سلاد، وغیرہ میں استعمال کرنے کا ایک ساگ -
**Cheshire**, *a.*: باچھیں پھٹنا -
*C. cat*: ۔۔ پھٹا شخص -
**Chess**, *n.*: شطرنج -
*c.-board*: شطرنج کی بساط -
*c.-men*: شطرنج کے مہرے -
**Chest**, *n.*: (۱) بڑا صندوق - (۲) خاص صندوق - (۳) روکڑ کا صندوق (۴) کسی چیز کے رکھنے کا ڈبا یا صندوق، خصوصاً چائے، اوزار، ادویہ وغیرہ کے لئے - (۵) سینہ؛ صدر -
*c. of drawers*: ششدرہ -
*c.-protector*: سینہ بند؛ صدری -
**-chested**, *a.*: سینہ دار -
**Chesterfield**, *n.*: ایک قسم کا اوٹ؛ چسٹر -
**Chestnut**, *n.* & *a.*: (۱) شاہ بلوط کا درخت؛ اُس کا پھل؛ جوز - (۲) فرسودہ، پامال قصہ - (۳) سرخی مائل بھورا - (۴) سرنگ، کمیت گھوڑا -
*horse-c.*: موترا -
**Cheval-glass** (she-), *n.*: بڑا جھولنا

آئینہ جو قندوں میں آویزاں ہو -

**Chevalier** (sh-), *n.*: (۱) ایک قسم کا نائٹ - (۲) فرنچ لیجن آف آنر کا رکن - (۳) قدیم فرانسیسی اُمرا میں سے نوجوان سپاہی -

*c. of industry*: عیار؛ قسمت باز -

*chevaux de frise* (shevodefrez) *n.pl.*: خار دار جنگلا -

**Cheviot**, *n.* & *a.*: شیوئی اون یا کپڑا (مقام) -

**Chevron** (sh-), *n.*: کیکری؛ خاندانی اُمرا کی ڈھالوں پر، عمارتوں اور نان کمیشنڈ افسروں کی آستینوں پر یہ علامت ہوتی ہے -

**Chevy, Chivy**, *n.*, & *v.t.* & *i.*: (۱) پیچھا کرنا؛ تعاقب کرنا - (۲) ایک قسم کا کھیل مثل کبڈی کے -

**Chew**, *v.t.* & *i.* & *n.*: (۱) چابنا؛ چبانا - (۲) سوچنا؛ غور کرنا - (۳) جگالی کرنا - (۴) (*N.*) چبائی؛ جگالی - (۵) تمباکو کی گولی یا انٹا -

*c. the cud*: جگالی کرنا -

**Chianti** (kiah-), *n.*: سرخ اِیتالوی شراب؛ کانتی -

**Chiaroscuro**, (kygaroskooro), *n.* (۱) تصویر کشی میں دھوپ چھاؤں دکھانا - (۲) ادب میں یہ کیفیت پیدا کردینا -

**Chiasmus** (k-), *n.*: صنعت تقلیب -

**Chibouk**, **-que**, *n.* لمبا ترکی پائپ تمباکو پینے کا؛ چبوق -

*chic*, (sh-) *a.*: وضع دار؛ طرحدار -

**Chicane** (sh-) *v.t.* & *i.*: (۱) حیلہ بازی کرنا؛ قانونی حیلہ نکالنا - (۲) دھوکا دینا -

**Chicanery**, *n.*: شرعی یا قانونی حیلہ؛ عیاری سوفسطائیت -

**Chick**, *n.*: چوزہ؛ چینگا؛ پٹھا -

*the cc.*: کسی خاندان کے ننھے ننھے بچے؛ چینگی پوٹے -

**Chicken**, *n.* (pl. *-ens*, *-en*): اعلی پرندوں کا بچہ؛ چوزہ؛ چوزے کا گوشت -

*c.-breast* (*ed*): چوزا سینہ -

*c. hazard*: پانسے کا ایک کھیل -

*c.-heart* (*ed*): بزدل؛ ڈرپوک -

*c.-pox*: موتیا سیتلا؛ چھوٹی چیچک -

**Chickling**, *n.*: مرٹ (مرٹھ) -

**Chick-pea**, *n.*: چھوٹا مٹر -

**Chicory** *n.*: ہیئہ. کاسنی جو کبھی قہوے یا قہوے کی بجائے اِستعمال ہوتی ہے -

**Chide**, *v.t.* & *i.*: ڈانٹنا؛ جھڑکنا -

**Chief**, *n.* & *a.*: لیڈر؛ راہ نما؛ پیشوا؛ حاکم - (۲) قوم، فرقے یا جرگے کا سردار؛ (۳) افسر بالا - (۴) اول و اعلیٰ؛ بلحاظ اہمیت یا اثر یا خطاب کے نمایاں؛ سربرآوردہ؛ خاص -

*Colonel-in-c.*: کرنل اعلی -

*Commander-in-c.*: سپہ سالار اعظم - اعلی؛ اعظم -

*-in c.*: اعلی؛ اعظم -

**chiefdom**, *n.*: سردار کا علاقہ یا حلقہ -

**chiefship**, *n.*: افسری؛ سرداری -

**Chiefly**, *adv.*: سب سے پہلے؛ خاص طور پر؛ اغلباً -

**Chieftain**, *n.*: (۱) فوجی سردار؛ سرخیل (نظم میں) - (۲) قزاقوں کا سرغنہ؛ (۳) قبیلے کا سردار -

**chieftaincy**, *n.*: چودھرایت؛ سردار کا حلقہ -

**chieftainry, chieftainship**, *nn.*: سرداری؛ سالاری -

**Chiffy-chaff**, *n.*: ایک گانے والی چڑیا -

*chiffon, n.* : ( عموماً جمع ) زنانہ پوشاک کی آرائش و زیبائش کی چیزیں ؛ جیسے: بیلیں ؛ لیسیں ؛ جھالریں - (واحد) پتلی جالی -

**Chiffonier, n.** :- خانہ دار الماری؛ ششدرہ

**Chignon, n.** : گدی پر بالوں کا جوڑا -

**Chilblain, n** : سردی سے ھاتھ پیروں کا پھٹنا؛ بوائی -

**chilblained, chilblainy, aa**: بوائی دار ؛ پھٹے ہوئے ( ھاتھ پاؤں ) -

**Child, n.** (pl. *children*): (۱) جنین ؛ نوزائیدہ آدمی کا بچہ- (۲) بچہ ؛ بالک - (۳) طفل مزاج شخص ؛ سادہ لوح- (۴)اولاد؛ ولد - (۵) آل اولاد ؛ خلف ؛ نسل؛ پیرو ؛ متوسل - (۶) نتیجہ ؛ زادہ -

*childbed* : زچگی یا وضع حمل کی حالت -

*c.-birth* : ( درد ) زہ ؛ وضع حمل -

*c.'s-play* : بازیچۂ اطفال ؛ آسان کام -

*c. wife* : بالک دلہن ؛ بال استری -

*fancy's c.* : نتیجۂ فکر ؛ اولاد معنوی -

*with c.* : پیٹ سے ہونا ؛ حمل سے؛ حاملہ-

**childless, a.** : بے اولاد ؛ لاولد ؛ نپوت-

**Childermass, n.** : عید معصومین ( ۲۸ دسمبر ) -

**Childhood, n.** : (۱) بچپن - (۲) زمانۂ طفلی ؛ بچپنے کا زمانہ -

*second c.* : سترا بہترا ؛ بڈھا پیوس -

**Childish, a.** : طفلانہ؛ طفل مزاج؛ بچوں کا سا -

**Childlike, a.** : طفل وش ؛ معصوم صفت-

**Chill, n. &a. & v. t& i.**:(۱)ٹھر؛ ٹھنڈ؛ لرزہ - (۲)انسردگی؛ اداسی- (۳) سردمہری؛ رکھائی - (*a*) (۴)ٹھنڈا ؛ سرد - (۵)سردی زدہ- (۶) بے حس ؛ ٹھس - (*vb*) (۷) سرد ہو جانا ؛ سرد کرنا - (۸)انسردہ کرنا یا ہونا یا اُمید کرنا یا ہونا؛ اوس پڑنا- (۹) پگھلے ہوئے لوھے کو سرد لوھا ڈال کر جمانا - (۱۰) سردی مارنا ( مانع کی ) -

اوس پڑنا ؛ اُداسی چھانا-

*cast a c. over* :

*catch a c.* : زکام ہو جانا ؛ نزلہ ہوجانا -

**chillness, n.** : خنکی ؛ ٹھنڈک ؛ ٹھٹھرن ؛ ٹھر -

**Chilli,-y, n.** : لال مرچ -

**Chilly a.** : (۱) سرد ؛ ٹھنڈا - (۲) ٹھرا ٹھنڈا - (۳) جو کسی قدر سردی محسوس کرے - (۴) سرد مہر ؛ کم ملنسار -

**chilliness, n.** : ٹھنڈک ؛ سرد مزاجی ؛ رکھائی ؛ بے رخی-

**Chiltern Hundreds, n.** ( *Appl for, accept, the* C. H.) : انگلستان کے دارالعوام سے استعفا دیدینا -

**Chime, n. &v.i. & t.** : (۱) هم آهنگ گھنٹوں کا ساز- (۲) گھنٹیوں کے ساز کی سریلی آواز؛ جھنکار؛ چھم چھم -(۳)موسیقیت؛ ہم آهنگی- (۴) گھنٹوں کا سریلا بجنا یا بجانا- (۵) سریلی آوازیں نکالنا یا نکلنا (۶) گھنٹہ بجا کر وقت بتانا ؛ گجر بجانا- (۶) هم آواز ہونا ؛ هم آهنگ ہونا - (۷) موافقت ظاہر کرنا؛ ھاں میں ھاں ملانا؛ سر میں سر ملانا-

**Chimera, (k-), n.** : (۱) عجیب الخلقت جانور - (۲) وهم ؛ خیال باطل -

**Chimney, n.** : (۱) بھٹی یا انجن سے دھواں یا بھاپ نکلنے کا رستہ؛ دود کش؛ چمنی - (۲) چمنی کا حصہ جو مکان کی چھت سے اوپر رہے- (۳) لیمپ کی چمنی - (۴) تنگ شگاف یا راہ جس سے پہاڑی پر چڑھ سکیں -

*c.-piece*: لکڑی یا پتھر کی تختی جو انگیٹھی کے اوپر لگی ہوتی ہے -

*c.-pot*: کے چھت کی چمنی جو ٹھیکرا

اوپر کے حصے پر لگا رہتا ہے -

c. -pot hat: ریشم کی اونچی ہیٹ -

c. -sweep: چمنی روب ؛ چمنی صاف کرنے والا -

**Chimpanzee**, *n.*: افریقہ کا لنگور جو انسان سے مشابہ ہوتا ہے -

**Chin**, *n.*: ٹھوڑی ؛ ٹھڈی -

**China**, *n.* & *a.*: (۱) چین کا ؛ چینی - (۲) چینی (جس کے برتن بناتے ہیں)- (۳) چینی کے برتن -

c. aster: گل مینا -

c. -clay: چینی مٹی -

chinaman: چین کا باشندہ ؛ چینی -

chinamania, *n*: چین پرستی ؛ چین مانیا ؛ چین زدگی -

chinamaniac, *n.*: چین پرست -

**Chinchilla**, *n.*: (۱) جنوبی امریکا کا ایک چھوٹا کترنے والا جانور- (۲) اس کی کھال-

**Chine**, *n.*: (۱) تنگ گہرا نالہ (خصوصاً جزیرۂ وائٹ میں) - (۲) ریڑھ کی ہڈی - (۳) ٹکر -

**Chinese**, *a.* & *n.*: (۱) چین کا باشندہ ؛ چینی - (۲) چینی زبان ؛ چینی :

C. lantern: چینی قندیل؛ کاغذی فانوس -

C. white: سفیدۂ چینی -

**Chink**, *n.* & *v. i.* & *t.*: (۱) دراز؛ دراڑ؛ چھید - جھنکار شیشے کے برتنوں ' روپئے وغیرہ کی - (۲) (سوقیانہ) نقد روپیہ - (۳) کھنکھنانا (روپیہ ' برتن ' وغیرہ کا) کھنکھنانا ؛ جھنکانا؛ جھنجھنا نا -

**Chintz**, چھینٹ ؛ قلمکار -

**Chip**, *n.* & *v.t.* & *i.*: (۱) چھپٹی - (۲) قاش ؛ ورق ؛ پرت - (۳) چینی کے برتنوں وغیرہ میں ایسی جگہ جہاں سے کوئی ریزہ ٹوٹ گیا یا اتر گیا ہو ؛ چھپ - (۴) لکڑی چھیلنا - (۵) (پتھر ' ظروف ' وغیرہ سے) کنارے پر سے توڑنا ؛ چھپٹی اتارنا - (۳) پترے اتارنا یا کاٹنا - (۵) خستہ ہونا (کناروں سے ' ٹکڑے) - (۶) (نقش کا) تراشنا - (۷) پھوڑنا (خول کا ؛ جیسے : چوزے انڈا پھوڑ کے نکلتے ہیں) ؛ نکلنا -

c. in. (سوقیانہ) بیچ میں بول اٹھنا ؛ بات کاٹنا -

c. of old block جیسا باپ ویسا بیٹا -

**Chipmuck**, **-munk**, *n.*: شمالی امریکائی ایک گلہری -

**Chippendale**, *n.*: ٹرانگ روم کا ہلکا فرنیچر -

**Chippy**, *a.* (سوقیانہ) (۱) خشک ؛ بے لطف - (۲) نشے کے بعد تشنگی - (۳) تنک مزاج ؛ چڑ چڑا -

**Chiropodist**, *n.*: ہاتھوں ' پیروں ' ناخنوں ' گھٹنوں ' وغیرہ کا علاج کرنے والا؛ ڈیلکٹ -

**Chiropody**, *n.* گھٹنوں ' ڈیلوں ' وغیرہ کا علاج ؛ ڈیلکٹائی -

**Chirp**, *v.i.* & *t.*, & *n.* (۱) چوں چوں کرنا ؛ چرکنا ؛ چہچہانا - (۲) چہچہانا ؛ خوش ہوکے باتیں کرنا-

**Chirpy**, *a.*: خوش ؛ بشاش -

**Chirr**, *v.i.*, & *n.* (۱) چچیانا ؛ ٹڈے کی سی آواز نکالنا - (۲) چچیاہٹ -

**Chirrup**, *v.i.*, & *n.*: (۱) چرکنا ؛ چرکنا ؛ چوں چوں کرنا؛ (*n.*) چوں چوں ؛ چہچہاہٹ - (۲) بچے سے آفوں آفوں کرنا

**Chisel**, *n.*, & *v.t.* (۱) چھینی ؛ بسولی- (۲) چھینی سے لکڑی ' پتھر ' وغیرہ کاٹنا ؛ (۳) (سوقیانہ) دھوکا دینا ؛ ٹھگنا -

chiselled features : کھڑا نقشہ -

Chit, *n.* : (۱) چھوٹا بچہ؛ (۲) پستہ قد یا نازک عورت (حقارتاً) -
*c. of a girl* : چھوکری؛ چھوری -
Chit, Chitty, *n.* : چٹھی؛ رقعہ؛ پرچہ -
Chit-chat, *n.* : بات چیت؛ گپ شپ
Chitterling, *n.* : جانوروں کی آنتیں اوجھڑی وغیرہ (کھانے کے لیے) -
Chivalrous,-ric, *a.* : (۱) عہد شجاعت کا یا اِس کے متعلق (۲) سورما کا یا اِس کے متعلق - (۳) بہادر؛ سورما؛ اُولوالعزم؛ جانباز -
Chivalry, *n.* : (۱) ازمنۂ وسطیٰ میں یورپ میں نائٹوں کا نظام جس کے مذہبی، اخلاقی اور معاشرتی قوانین مقرر تھے؛ نظام فتوۃ - (۲) نائٹوں کے خصوصیات - (۳) صنف نازک کے لیے فداکاری - (۴) زیر دستوں کی حمایت -
Chive, *n.* : گندنا کی قسم کی نباتات -
Chivy : دیکھو CHEVY -
Chloral, *n.*, Chloral hydrate : ایک خواب آور اور بے حس کرنے والی دوا؛ کلورال -
Chloride, *n.* : (۱) کلورین کا مرکب؛ کلورائیڈ - (۲) رنگ اُڑانے والی دوائیں -
Chlorine, *n.* : (کیمیا) ادھاتی عنصر؛ زردی مائل سبز اور بدبود دار گیس؛ کلورین -
Chlorodyne, *n.* : ایک مشہور دوا جو دافع درد ھے -
Chloroform, *n.*, & *v.t.* : (۱) ایک رقیق دوا جو بے ہوشی پیدا کرتی ھے؛ کلورو فارم - (۲) کلورو فارم سنگھانا؛ کلورو فارم سے بیہوش کرنا -
chloroformist, *n.* : بے ہوش کرنے والا -
Chlorophyll, *n.* : پودوں کے سبز حصوں کا رنگین مادہ -
Chlorosis, *n.* : (۱) نوجوان عورتوں کی ایک بیماری جس میں ضعف کے ساتھ رنگ سبز ہوجاتا ھے؛ ھرا روگ (ج) -
Chock, *n.*, & *v.t.* & *adv.* : (۱) لکڑی کا کندا خصوصاً فانہ جس سے پیپے یا پہیے کی حرکت کو روکتے ھیں، نیز جہازوں پر کشتی کو تختے پر روکنے کے لیے بھی استعمال کرتے ھیں؛ اڑانہ (ج) - (۲) اڑانوں سے قایم کردینا - (۳) کشتی کو اڑانوں پر رکھنا - (۴) (کمرے وغیرہ کو) سامان وغیرہ سے بھردینا - (۵) (*adv.*) نزدیک نزدیک -
*c.-full* : بھرپور؛ کھچا کھچ -
Chocolate, *n.* & *a.* : (۱) چاکلیٹ خوردنی و نوشیدنی - (۲) (A) لاکھیا؛ کا کریزی -
*c. cream* : چاکلیٹ کی مٹھائی جس کے اندر شیرہ بھرا ھوتا ھے -
Choctaw, *n.* : "اسکیٹنگ" کی ایک اِصطلاح -
Choice, *n.* : (۱) پسند؛ مرضی؛ اِنتخاب - (۲) حق اِنتخاب؛ اِختیار - (۳) اِنتخاب کے لیے انواع و اقسام کی چیزیں - (۴) چارہ؛ علاج -
*at c.* : مرضی پر؛ حسب پسند -
*have no c.* : کچھ بھی ھو -
*have no c. but* اِس کے سوا کوئی چارہ نہیں -
Choice, *a.* : (۱) چیدہ پسندیدہ؛ تحفہ - (۲) منتخب؛ مناسب؛ موزوں -
Choir, (kwir), Quire, *n.*, & *v.t.* & *i.* : (۱) گرجوں میں عبادت کے وقت گانے بجانے والوں کی جماعت؛ سرود خوانوں کی ٹکڑی یا چوکی - (۲) سماع خانہ - (۳) گانے والے پرندے (۴) (*vb.*) مل

کر کانا -

:- organ : چوکی ارگن -

hoke, v.t. & i. & n. : (۱) کلکھوتنا ؛ گلا گھٹنا ؛ پھندا پڑ جانا ؛ (پانی دھوئیں، وغیرہ سے) گرہ پڑ جانا - (۲) دم گھٹنا ؛ قبضے وغیرہ سے دم بند ہوجانا - (۳) (N.) قبضے وغیرہ سے دم بند ہوجانے کی حالت ؛ حبس دم - (۴) (درشت آگ، وغیرہ کا روشنی، ہوا، وغیرہ بند کر کے) بجھانا ؛ سکھا ڈالنا - (۵) جذبات کا روکنا، ضبط کرنا - (۶) کلیتاً یا جزیتاً روک دینا ؛ اٹکا دینا ؛ اڑانا (نلی کو اس کا ایک حصہ تنگ کر کے) -

c.-damp : کاربونک ایسڈ گیس جو کانوں، کاروں، وغیرہ میں پیدا ہوتی ہے -

white c. : سفید ثانی (-وتیانہ) -

holer(k-), n. : (طب) چار خلطوں میں سے ایک خلط ؛ صفرا ؛ (شاعری) غصہ ؛ طیش -

holera (k-), n. : تخمہ ؛ ہیضہ -

choleraic, a. : وبائی ؛ ہیضے کا ؛

holeric, a. : غصیل ؛ محرور المزاج ؛ تند مزاج ؛ چڑ چڑا ؛ خفا ؛ غصہ -

hoose, v.t. & i. : (۱) چننا ؛ چھانٹنا ؛ انتخاب کرنا ؛ فیصلہ کرنا (کسی فعل کے کرنے کا) - (۲) کرنے کے لیے آمادہ ہونا -

cannot c. but : چار و نا چار کرنا ہی ہے ؛ (متروک) -

hop, v.t. & i. & n. : (۱) کاٹ ڈالنا ؛ قلم کرنا ؛ (۲) قیمہ کرنا ؛ ٹکڑے ٹکڑے کرنا ؛ (۳) (الفاظ وغیرہ میں) کتر بیونت کرنا - (۱) ضرب ؛ وار ؛ ہاتھ ؛ چوٹ - (۲) ٹکڑا ؛ پارچہ ؛ بوٹی ؛ تکا - (۳) سمندر کی طوفانی حرکت -

c. at : ضربیں لگانا ؛ چوٹیں لگانا -

c. back : پلٹ پڑنا ؛ یکا یک گھوم جانا -

c. in : بات کاٹنا ؛ دخل در معقولات -

c. off, away : اڑا دینا ایک ضرب مارکے -

chopping sea : طوفانی سمندر -

c. through : چیرتے پھاڑتے نکل جانا -

Chop & change : بدل جانا ؛ ڈگمگانا -

c.-house : سستی نان بائی کی دکان -

Chop : دیکھو CHAP, n. -

c. logic : منطق بگھارنا ؛ کٹ حجتی کرنا -

choppy, a. : رخ بدل دینے والا -

Chop, n. : (۱) چھاپ ؛ مہر (۲) مارکہ ؛ تجارتی نشان -

first, second, -c. : (انگلو انڈین) درجۂ اول ؛ درجۂ دوم -

Chopper, n. : کاٹنے والا ؛ تبر ؛ چھرا -

Chopstick, n. : ہاتھی دانت وغیرہ کی دو پتلی پتلی تیلیاں جو چینی کھاتے وقت استعمال کرتے ہیں -

Choral (k-), a. : سرود خوانوں کا یا ان کے متعلق -

Choral (e) (korahl) n. : جرمانیا کے گرجوں میں بھجن گانے کی سادہ تال -

Choralist, n. : گانے کا گو یا -

Chord (k-), n. : (۱) تار ؛ تانت (باجے کی) (۲) (عضویات) تار یا تانت جیسا عضو - (۳) (ریاضیات) وتر -

spinal c. : حرام مغز -

touch the right c. : حسب منشا دوسرے کے جذبے کو ابھارنا (کام لینے کے لیے)

vocal c. or cord : گویائی کی رگیں -

Chord (k-), n. : (موسیقی) تین یا زیادہ (کمتر دو) سروں کا ملاپ -

Chore, n. & v.i. : دیکھو CHARE -

Choric, a. : گانے والی جوکی کے متعلق -

جس پر لکڑی رکھ کر خرادتے ہیں ؛ چاک -
**Chucker**, *n.* : (پولو) چکر ؛ دور -
**Chuckle**, *v.i.*, *n.* : (۱) منہ بند کرکے ہنسنا ؛ (۲) تفاخر کی ہنسی ہنسنا ؛ (کسی کو ہرا کر یا ذلیل کر کے) بغلیں بجانا - (۳) مرغیوں کی کٹ کٹ - (۴) مرغیوں کی آواز نکالنا -
**Chuckle-head**, *n.*, **Chuclek-headed**, *a.* : کند ذہن ؛ غبی ؛ کودن -
**Chum**, *v.i.*, & *n.* : (۱) ساتھ رہنا ؛ ایک کمرے میں رہنا - (۲) ہم پیالہ ہم نوالہ ہونا ؛ (۳) (*N*) بے تکلف دوست ؛ یار غار ؛ ہم حجرہ ؛ رفیق -
*c. up* : بے تکلفی پیدا کرنا ؛ میل جول بڑھانا -
*new c.* : (آسٹریلیا میں) نو وارد -
**chummery**, *n.* : ایک ساتھ رہنا سہنا ؛ ساتھ رہنے کا مکان -
**Chump**, *n.* : (۱) لکڑی کا کندا ؛ (۲) بکری کی پٹھ - (۳) سر ؛ غبی -
*off* one's c. : آپے سے باہر -
**Chunk**, *n.* : موٹا ٹکڑا ؛ تتلہ ؛ قاش -
**Church**, *n.* : (۱) گرجا ؛ کلیسا ؛ (۲) نصاریٰ ؛ مذہب عیسوی کے پیرو - (۳) عیسایوں کی جماعت ؛ مذہب - (۴) مذہبی لوگوں کی انجمن - (۵) پادریوں کا پیشہ - (۶) عبادت باجماعت -
*churchman -woman*: گرجاکی جماعت کا (یاکی) رکن -
*C. of England* : کلیسائے انگلستان جو پوپ کے اقتدار کا منکر ہے -
*c.service* : عیسائیوں کی نماز با جماعت -
*churchwarden*: گرجا کا منتظم ؛ ایک لمبا تمباکو پینے کا پائپ -
*churchyard* : گرجا کا قبرستان -
*go into the G.* : مذہبی پیشہ اختیار کرنا -
*go to c.* : گرجا میں جانا (نماز کے لیے) -
**Church**, *v.t.* : وضع حمل کے بعد عورت کے گرجا میں شکرانہ ادا کرنا -
**Churchy**, *a.* : کٹر کلیسائی ؛ غالی کلیسائی -
**Churl**, *n.* : رذیل؛ دھقانی؛ گنوار؛ بدتمیز؛ اجڈ ؛ ناشایستہ ؛ کنجوس -
**Churlish**, *a.* : بد تمیز ؛ اجڈ -
**Churn**, *n.* & *v.t.*& *i.* : (۱) مکھن نکالنے کی مشین ؛ رئی - (۲) (*vb.*) مکھن نکالنا ؛ بلونا ؛ (۳) ادھر ادھر لہروں کا اٹھنا ؛ (۴) بڑا شیر دان -
*c.-dash(er),-staff* : رئی ؛ متھنی ؛ مکھن نکالنے کا آلہ -
**Chut**, *int.*: جلد جلد ؛ جلدی جلدی ؛ جھٹ ؛ چٹ پٹ -
**Chute**, ( shoot ), *n.* : (۱) پانی کا ڈھلان پر سے بہنا - (۲) ڈھلوان نالی کوڑا وغیرہ ہائے جانے کےلیے -
**Chutney**,-nee, *n.*: چٹنی -
**Chyle**, (k-), *n.*: بلوس -
**Chyme**, (k-), *n.*: بھوس ؛ رس -
**Chymist** : دیکھو CHEMIST -
**Cicada**, **Cicala**, **Cigala**, *n.*: [illegible] ؛ تتی -
**Cicatrice**, **Cicatrix**, *n.* (-ix, pl *ices*) : زخم کا نشان؛ داغ -
**Cicatrize**, *v. t.* &. زخم بھرنا ؛ مند مل [illegible]رنا -
**cicatrization**, *n.* : [illegible]دمال ؛ زخم کا [illegible]راو -
**Cicely**, *n.*: [illegible]ک پھول دار درخت -
**Cicerone(tshitsheroni)**, *n.* (pl.-*o[illegible]* pr.- *one*), & *v.t.*: [illegible]ار قدیمہ کا رہبر -
**Ciceronian**, *a.* & *n.*: [illegible] سرسو جیسا ؛

= KINEMATOGRAPH

Cinema: تھیٹر جس میں حرکت کرتی ہوئی تصویریں دکھائی جاتی ہیں -

Cineraria, n.: ایک قسم کا پھول دار درخت جو شیشۂ بند اُگایا جاتا ہے -

Cinerary, a.: خاکستر کا -

c. urn: جلانے کے بعد مردوں کی خاکستر رکھنے کا ظرف -

Cingalese, a. & n.: لنکا کا (شخص یا زبان) -

Cinnabar, n. & a.: شنگرف -

Cinnamon, n. & a.: دار چینی؛ دار چینی کے رنگ کا -

Cinq (ue,) (sink), n.: تاش پنجا (وکنجفہ) -

Cinq (ue) foil, n.: پنج پتیا؛ پنج مرغول -

Cinque Ports, n. pl.: انگلستان کے جنوب مشرقی کی پانچ بندر گاہیں جن کے بعض حقوق باقی ہیں -

Cipher, n. & v. i. & t.: (۱) صفر؛ بندی؛ ناکارہ؛ نا چیز؛ ہیچ؛ صفر - (۲) عربی کا کوئی ہندسہ - (۳) خفیہ تحریر؛ یا اُس کا قاعدہ؛ معما - (۴) ہارمونیم وغیرہ میں پردے کی خرابی - (۵) تھیٹر میں نشستوں کی پہلی قطار - (۶) حساب کرنا؛ سوال نکالنا - (۷) خفیہ خط میں لکھنا - (۸) بے بجائے بھی بجتے جانا -

circa, prepp. (abbr. c. or circ.) تقریباً (معسنہ) -

Circe, n.: جادو گرنی؛ عیارہ؛ ساحرہ -

Circean, a.: ساحرہ یا جادو گرنی کا -

Circle, n.: (۱) دائرہ؛ کنڈل؛ حلقہ - (۲) انگوٹھی کا حلقہ - (۳) دور؛ چکر - (۴) مکمل سلسلہ؛ کامل دور - (۵) وہ حلقہ

فصیح طرز بیان - (۲) سرور کی تصنیفات سے شغف رکھنے والا -

Cid, n., The Cid: ایک ہسپانوی سردار کا لقب جو گیارھویں صدی میں گذرا -

Cider, n.: سیب کی شراب -

c.-press: سیب کا عرق نکالنے کا آلہ -

ci-devant, a. or adv.: سابق؛ گذشتہ -

Cigar, n.: سگار؛ چرٹ -

Cigarette, n.: سگرٹ -

c. holder.: سگارگیر (ح) -

cilia, n. pl.: پلک؛ پتوں کی جھالر؛ تتلیوں کے پر؛ ادنیٰ آبی جانوروں کے حرکی روئیں -

Ciliary, a.: پلک دار -

ciliate (d), aa.: مژگانی؛ موحاشیہ -

Cimmerian, a.: تاریک؛ اندھیری گھپ -

Cinch (sintsh), n.: (۱) (امریکا) گھوڑے کا زیر بند - (۲) (سوقیانہ) یقینی یا پکی بات -

Cinchona (-ko-), n.: (۱) سنکونا کا درخت - (۲) اس کی چھال جس سے کچھ کونین نکلتی ہے -

Cincinnatus, n.: عزلت نشین بڑا آدمی جسے خطرے کے وقت ملکی خدمت کے لیے طلب کرلیا جاتا ہے -

Cincture, n., & v.t.: پٹکا؛ کمر بند؛ پٹکا باندھنا؛ گھیرا کرنا -

Cinder, n.: دھات کا میل؛ کچا ہوا کوئلہ؛ راکھ؛ خاکستر -

c.-path: رستہ جس پر پسے ہوئے کوئلے بچھے ہوں -

cindery, a.: بھوبلسا؛ خاکستری -

Cinderella, n.: ایسا شخص جس کی قدر نہ کی جاتی ہو؛ کشتۂ نا قدر شناسی -

Cinematograph: دیکھو

اور رد عمل جو ایک دوسرے کو شدید کردیں؛ تعامل دوری - (۶) هم مذاق لوگوں کا حلقه - (۷) حلقه؛ جماعت - (۸) حلقۂ عمل؛ حلقۂ اثر -

…ome full c.: جہاں سے چلے تھے اُسی مقام پر پہنچ جانا -

…icious c.: استدلال دوری -

…rcle, v. t. & i.: (۱) گھیرنا؛ احاطه کرنا - (۲) دور چلنا (شراب وغیرہ کا)؛ گر گھومنا - (۳) (فوجی) چکر کاٹ کے حملۂ آور ہونا -

…irclet, n.: (۱) چھوٹا حلقه - (۲) کمر بند؛ پٹکا (مرصع جو سر وغیرہ میں باندھتے ہیں) -

…ircuit (-kit), d.: (۱) چکر؛ حلقه؛ دور - (۲) چکر کے اندر کا رقبه - (۳) دورہ؛ گشت - (۴) علاقۂ دورہ - (۵) کسی حلقے کے بیرسٹر - (۶) برقی رو کا رستہ -

Circuitous, a.: چکردار؛ پھیر کا؛ هیر پھیر سے -

Circular, a. & n.: (۱) گول؛ مدور؛ (۲) دائرے میں حرکت کرنے والي - (۳) (متعلق) استدلال دوری کے متعلق - (۴) گروہ کے نام خط؛ گشتی - (۵) دائرے؛ دائرہ نما -

c. letter or c.: گشتی چٹھی -

c. note: وہ خط جو مہاجن یا ساهوکار اپنے مسافر گاهک کو دے جس سے اس کو دوسرے مقامات پر بھی روپیه مل سکے؛ گشتی هنڈی -

c. tour: ایسا دورہ کہ جہاں سے شروع ہو وهیں ختم بھی هو -

Circularize, v.t.: گشتی اعلانات جاری کرنا -

Circulate, v. i. & t.: (۱) گردش کرنا؛ جاری هونا؛ رواج پانا؛ گھومنا - (۲) مشہور کرنا؛ رائج کرنا -

circulating library: گشتی کتب خانه -

Circulation, n.: (۱) دوران (خون) - (۲) گردش؛ دورہ؛ چکر - (۳) نشر و إشاعت (خبروں؛ کتابوں؛ وغیرہ کی) - (۴) اخبارات وغیرہ کی بکری کی تعداد - (۵) (سکه وغیرہ کي) گردش -

Circulator, n.: گردش دینے یا کرنے والا؛ مشتہر؛ رواج دینے والا -

Circulatory, a.: گردش کے متعلق -

Circumambient, a.: گھیرے ہوئے؛ محیط -

Circumambulate, v.t. & i.: (۱) گرد پھرنا یا پھرانا؛ گھومنا - (۲) هیر پھیر کی باتیں کرنا -

Circumbendibus, n.: هیرپھیر کا طریقه؛ هیر پھیر کی بات -

Circumcise (-z), v.t.: (۱) ختنه کرنا - (۲) تزکیه کرنا -

Circumcision (-izhn), n.: ختنه -

the c.: (۱) یہودی (۲) عید ختنۂ مسیح (یکم جنوری) -

Circumference, n.: (۱) دور؛ گھیرا - (۲) محیط -

circumferential, a.: محیطی؛ متعلق به محیط -

Circumflex, a. & n., & v.t. Circumflex accent: …نوشته؛ نشان؛ اعراب لگانا) -

Circumfluent, a.: …رد بہنے والے؛ چاروں …طرف رواں -

Circumfuse (-z), v. t.: (۱) چاروں …طرف ڈالنا؛ سب طرف پھیلانا - (۲) …بھگونا؛ پانی سے گھیرنا -

**Circumgyrate**, *v.i.*: گھومنا : طواف کرنا -

**circumgyration**, *n.*: طواف : گردش -

**Circumjacent**, *a.*: چو طرفہ -

**Circumlittoral**, *a.*: ساحل کے گرد -

**Circumlocution**, *n.*: (۱) زیادہ گوئی : طول کلم - (۲) ٹالنے والی بات : اُڑن گھائیاں - (۳) ھیر پھیر کی بات -

**circumlocutory**, *a.*: زیادہ گوئی کے متعلق : ھیر پھیر کی باتوں کا -

**Circumnavigate**, *v.t.*: دنیا کے گرد جہاز میں سفر کرنا -

**circumnavigator** *n.*: دنیا کے گرد سفر کرنے والا -

**Circumpolar**, *a.*: قطب کے قریب یا آس پاس -

**Circumscribe**, *v.t.*: (۱) گھیرنا : محدود کرنا : (۲) (هندسہ) ایک شکل کے گرد دوسری شکل کھینچنا - (۳) تعریف کرنا : تحدید کرنا - (۴) حدود مقرر کرنا -

**Circumscription**, *n.*: (۱) اسم * مذکورۂ بالا معنوں میں - (۲) سکے کے اِرد گرد نقش کاری -

**Circumsolar**, *a.*: سورج کے گرد گھومنے والا : آفتاب گرد -

**Circumspect**, *a.*: محتاط : چوکس -

**circumspection** *n.*: احتیاط : خبر داری -

**Circumstance** *n.*: (۱) (جمع) حالات : صورت حال - (۲) کسی فعل کا ماحول - (۳) حقیقت حال : حالت - (۴) واقعہ : وقوعہ - (۵) (واحد) تفصیل : شرح -

*in bad, reduced, straitened*, *cc.* تنگ حال : برے حالوں -

*in good, easy, cc.* آسودہ حال : مرفہ حال -

*in, under, the cc.* اِن حالت میں : ایسی صورت -

*pomp & cc.* شان و شوکت : تکلف -

**circumstanced**, *a.*: حالت میں : صورت میں -

**Circumstantial**, *a.*: (۱) مبنی بر قرائن (شہادت) - (۲) اِتفاقی - (۳) تفصیلی (بیان وغیرہ) -

**circumstantiality**, *n.*: اِتفاق : شرح وبسط -

**Circumvallation**, *n.*: مورچہ بندی : قلعہ بندی -

**Circumvent**, *v. t.*: پھانسنا : جل دینا : جھانسا دینا -

**Circus**, *n.*: چوک : چوراہا : سرکس -

**Cirque** (-k) *n.*: (نظم) دنگل : اکھاڑا : میدان -

**Cirrus**, *n.* (pl. *-ri*): اون جیسے بادل : سنبل نما بادل -

**cirrous**, *a* پیچواں : گھونگروالا -

**Cis-**, اِس پار : اِس طرف -

*cisatlantic*: اٹلانٹک کے اِس پار -

*cis- Elizabethan*: از زمانۂ ایلی زبتھ -

**Cistercian** (-shn), *a.* & *n.*: سسٹرونی راهب : سسٹرونی مسلک کا -

**Cistern**, *n*: پانی کا خزانہ : حوض -

**Cistus**, *n.*: ایک قسم کی جھاڑی جس کے سرخ یا سفید پھول ھوتے ھیں -

**Citadel**, *n*: گڑھی : قلعہ : کوٹ -

**Cite**, *v. t.*: (۱) طلب کرنا : سمن جاری کرنا - (۲) قول نقل کرنا : نظیر لانا : حوالہ دینا -

**citation**, *n.*: طلبی : حوالہ : مقولہ -

**Cither** (n), **Cittern**, *n.* (متروک) طنبور : بین -

**Citizen**, *n*: شہری (شہری حقوق رکھنے والا) - (۲) شہر کا رھنے والا : شہری - (۳) کسی

سلطنت کا باشندہ؛ رعایا - (۴) باشندہ؛ ساکن -

*c. of the world*: ہر دیسی (ج) -

**citizenship**, *n.*: رعیتی حق؛ شہریت -

**Citrate**, *n.*: لیموں کا نمک -

**Citric**, *a.*: (کیمیا) نیبو کا تیزاب -

**Citron**, *n.*: ترنج؛ چکوترا -

**City**, *n.*: شہر؛ بلدہ

*C. article*: اخبار میں اقتصادیات یا مالیات پر مضمون -

*C. man*: لندن کا باشندہ جو تجارت یا مالیات کا کام کرے -

*C. of the Seven Hills*: روما -

*the C.*: لندن کا تجارتی حصہ؛ بلدۂ لندن -

**cityward (s)**, *adv.*: شہر کے رخ -

**Civics**, *n.*: حضریات؛ شہریات -

**Civil**, *a.*: (۱) مدنی؛ معاشرتی - (۲) شہری؛ ملکی - (۳) شایان شہری - (۴) خلیق؛ بامروت؛ شریف؛ شائستہ - (۵) مالی؛ غیرفوجی - (۶) دیوانی؛ غیرفوجداری -

*c. day, year*: سرکاری دن ' سال -

*c. law*: قانون دیوانی -

*c. list*: فہرست عہدہ داران دیوانی؛ پارلیمنٹ کی طرف سے شاہ انگلستان و اراکین خاندان شاہی کا وظیفہ -

*c. marriage*: قانونی شادی -

*c. rights*: شہری حقوق -

*C. servant*: ملازم دیوانی؛ غیر فوجی عہدہ دار -

*C. service*: ملازمت دیوانی (غیر فوجی)

*c. war*: خانہ جنگی -

**civility**, *n.*: اخلاق؛ مروت؛ اِنسانیت -

**Civilian**, *n & a*: غیر فوجی محکمے کا ملازم -

**Civilization**, *n.*: (۱) اصلاح؛ درستگی - (۲) تمدن؛ تہذیب؛ شایستگی - (۳) متمدن اقوام؛ مہذب حکومتیں -

**Civilize**, *v. t.*: مہذب بنانا؛ اِنسان بنانا؛ شائستہ کرنا -

**Clack**, *n., & v. i.*: (۱) کھٹ کھٹ - (۲) کئی شخصوں کی ایک ساتھ بولنے کی پٹر پٹر آواز - (۳) (*vb*) بک بک اور کھٹ کھٹ کرنا -

**Clad**: دیکھو CLOTHE -

**Claim**, *v. t. & n.*: (۱) مطالبہ کرنا؛ حق جتانا - (۲) مدعی ہونا؛ دعویٰ کرنا - (۳) اِدعا کرنا؛ حکم لگانا - (۴) حق رکھنا؛ مستحق ہونا -

**claimant**, *n.*: مدعی؛ دعوی دار -

**Claim**, *n.*: (۱) حق؛ مطالبہ؛ دعوی؛ طلبی؛ تقاضا؛ حق مطالبہ - (۲) دعوی؛ اِستغاثہ؛ اِستحقاق - (۳) (کان کنی وغیرہ) وہ قطعۂ زمین جس میں ایک شخص کو کھودنے کی اِجازت ہوتی ہے -

**Clairvoyance**, *n.*: (۱) غیب دانی؛ روشن ضمیری - (۲) غیر معمولی بصیرت -

**Clairvoyant**, *n.*: غیب دان؛ روشن ضمیر؛ غیر معمولی بصیرت رکھنے والا -

**Clam**, *n.*: ایک قسم کا گھونگھا جو کھایا بھی جاتا ہے -

**Clamant**, *a.*: جھگڑالو؛ تکراری -

**Clamber**, *v. i., & n.*: چاروں ہاتھ پاؤں سے یامشکل سے چڑھنا -

**Clammy**, *a.*: لجلجا؛ چپچپا -

**Clamour**, *n., & v. i. & t.*: شور؛ غوغا؛ غل غپاڑہ؛ دھاڑی دینا؛ دھاڑنا؛ غل غپاڑہ کرنا -

**clamorous**, *a.*: تکراری؛ راڑی -

**Clamp**, *n, & v. t.*: (۱) پتر؛ پٹی؛ جوڑ - (۲) شکنجہ - (۳) (*vb.*) پتر لگانا یا

چڑھانا؛ پتروں سے مضبوط کرنا؛ شکنجے میں کسنا -

**Clan,** *n.* : قوم؛ قبیلہ؛ جتھا؛ جرگہ -

*clansman* : ہم قوم؛ ہم جیل -

*clannish, a.* : قبائلی؛ قبیلہ دوست -

**Clandestine,** *a.* : خفیہ؛ چوری چھپے کی؛ مخفی -

**Clang,** *n & v.i. & t.* : (۱) جھنکار؛ جھنجھنا ہٹ - (۲) جھنجھنانا؛ ٹھنٹھنانا -

**Clangour** (-ngg-) *n.* : جھنکار؛ ٹھن ٹھن -

*clangorous, a.* : جھنکار کی آواز دینے والا -

**Clank,** *n., & v.i & t.* : جھنکار؛ جھنجھناہٹ؛ کھڑکھڑاہٹ ہونا -

**Clanship,** *n.* : قبیلہ بندی کا نظام؛ جتھا بندی -

**Clap,** *n.* : (۱) تالی؛ دستک - تھپڑ؛ تھپکنا؛ ٹھوکنا (پیٹھ) (متروک) -

**Clap,** *v.i. & t.*, **Clap one's hands** : (۱) تالی بجانا - (۲) اظہار تحسین و مسرت پر تالیاں بجانا - (۳) پھڑ پھڑانا؛ پھڑ پھڑانا - (۴) جھٹ سے کرنا (کسی فعل کا) -

*c. eyes on* : نظر پڑنا؛ دیکھنا -

*c.-net* : چڑی مار کا جال یا پھندا -

*c. on the back* : پیٹھ ٹھوکنا؛ شاباشی دینا؛ تھپکنا -

**Clapper,** *n.* : (۱) گھنٹے کا لنگن - (۲) ٹٹیری؛ ڈرو (پرندے اڑانے کے لیے) -

**Clapperclaw,** *v.t.* : مارنا؛ نوچنا -

**Claptrap,** *n.& a.* : (۱) ایسا خیال یا ایسی بات جو واہ واہ کے لیے کہی جائے؛ چلتا ہوا فقرہ - (۲) ٹیپ ٹاپ؛ نمائش؛ ضمطراق -

*claque* (-akh), *n.* : بھاڑے کا بھاٹ؛ کرائے کا تعریف کرنے والا؛ بھاند -

**Clarence,** *n.* : شکرم؛ بروم جیسی گاڑی -

**Clarenc(i) eux(-su),** *n.* : نقیب دوم -

**Clarendon,** *a.& n.* : ایک قسم کا جلی ٹائپ -

**Claret,** *n.& a.* : لال شراب؛ (سرقیانہ) خون؛ لہو -

*c.-colour(ed)* : ارغوانی؛ سرخ رنگ کا -

**Clarify,** *v.t. & i.* : (۱) صاف کرنا؛ واضح کرنا - (۲) مقطر کرنا؛ صاف کرنا؛ (۳) صاف ہونا؛ شفاف ہونا؛ سلجھا ہونا (بیان، عبارت، وغیرہ کے لیے بھی) -

**Clarinet,** *n.* : (۱) الغوزہ - (۲) ارگن باجے کی کھونٹی -

*clarinettist, n.* : الغوزہ بجانے والا -

**Clarion,** *n.& a.* : (۱) ترئی؛ نرسنگا - (۲) جوش میں لانے والی آواز؛ للکار - (۳) باجے کی کھونٹی جس سے تند، تیز آواز نکلے -

**Clarionet,** *n.* - دیکھو CLARINET

**Clarity,** *n.* : صفائی؛ وضاحت -

**Clarkia,** *n.* : ایک قسم کا باغی (ماغاتی) پھول -

**Clary,** *n.* : ایک بوٹی کا نام -

**Clash,** *v. i. & t., & n.* : (۱) ٹکرانے کی آواز ہونا - (۲) تصادم ہونا - (۳) اختلاف ہونا؛ مخالفت ہونا - (۴) ایک ساتھ بہت سی گھنٹیوں کا بجنا؛ بجانا - (۵) (.N) جھنکار؛ جھنک؛ کھٹا کھٹ وغیرہ (باہم ٹکرانے کی آواز) - (۶) تصادم؛ ٹکر - (۷) رکاوٹ؛ مزاحمت؛ اختلاف -

**Clasp,** *n.* : (۱) نر مادہ ٹیکوا؛ کانٹا - (۲) کتاب کی جلد کا قبضہ - (۳) بند؛ آنکڑا - (۴) گرفت؛ مصافحہ - (۵)

تہغا جس پر عطائے تہغا کی تفصیل لکھی ہوتی ھے - (۱) (*v.t.*) بند کرنا؛ باندھنا
(۲) بکسوا لگانا - (۳) بغل گیر ہونا؛
(۴) پکڑنا -

*c.-knife*: کھٹکے دار شکاری چاقو -
*c. hands*: مصافحہ کرنا (گرم جوشی سے) -

**Class**, *n.*, & *v. t.*: (۱) درجہ؛ مرتبہ؛ رتبہ؛ پایہ؛ طبقہ - (۲) ذات؛ پات - (۳) جماعت؛ درجہ - (۴) ایک کالج کے ہم حیثیت طلبہ - (۵) (تاریخ طبعی) جنس - (۶) ترتیب دینا؛ درجہ بندی کرنا -

*c.-fellow, -mate*: ہم جماعت؛ ہم سبق -
*classman*: کامیاب بدرجۂ اعلیٰ -
*no c.*: بہت حقیر؛ گھٹیا -
*take a c.*: اعزاز سے کامیاب ہونا -
*the cc.*: اُمرا؛ تعلیم یافتہ طبقہ -

**Classic**, *a.* & *n.*: (۱) اعلیٰ درجے کا؛ مستند - (۲) قدیم یونانی یا رومی زمانے کا - (۳) فصیح؛ شستہ؛ بلیغ (بمقابلۂ روما نتک) - (۴) ادبی روایات کا حامل - (۵) (*N.*) مسلم الثبوت استاد - (۶) قدیم یونانی و لاتینی کا ماہر - (۷) یونانی و رومی قدیم مصنفوں کا پیرو - (۸) (جمع) یونانی و لا تینی ادبیات؛ ادبیات عالیہ -

**Classical**, *a.*: (۱) مسلم الثبوت؛ ٹکسالی (خصوصاً ادبیات) - (۲) قدیم رومی و یونانی زمانے کا - (۳) یونانی و لا تینی کا فاضل - (۴) قدیم اساتذۂ یونان و روما کا پیرو (اُستادانہ ضبط کے اعتبار سے) -

**classicality**, *n.*: (۱) ٹکسالی ہونا - (۲) یونانی و رومی ادبیات میں تبحر -

**Classicism**, *n.*: (۱) یونانی اور لا تینی طرز تحریر کی تقلید - (۲) یونانی اور لا تینی ادبیات میں تبحر - (۳) یونانی و لا تینی تعلیم کی حمایت - (۴) لاتینی محاورہ -

**classicist**, *n.*: اسم فاعل مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Classicize**, *v. t.* & *i.*: قدیم اساتذہ کے رنگ میں لکھنا؛ قدیم رنگ کی تقلید کرنا -

**Classify**, *v. t.*: قسم وار کرنا؛ درجہ بندی کرنا -

**classification**, *n.*: ترتیب؛ تقسیم؛ اصطفاف -

**classificatory**, *a.*: درجہ بندی کے متعلق؛ اصطفافی -

**Classy**, *a.*: (سوقیانہ) اعلیٰ؛ عمدہ -

**Clatter**, *v.i.* & *t.*, & *n.*: (۱) کھڑکھڑاہٹ؛ پٹ پٹ - (۲) شور سے گونج اُٹھنا - (۳) چخ چخ؛ بک بک (۴) چخ چخ یا بک بک کرنا -

**Clause**, *n.*: (۱) چھوٹا جملہ؛ فقرہ - (۲) دفعہ (عہد نامے یا قانون کی) -

**Claustral**, *a.*: خانقاہ جیسا؛ خانقاہ کا؛

**Clavichord**, *n.*: ایک قسم کا آلۂ موسیقی -

**Clavicle**, *n.*: ہنسلی؛ ھانس -

**clavicular**, *n.*: ہنسلی کا؛ ہنسلی دار -

**Claw**, *n.* & *v. t.* & *i.*: (۱) چنگل؛ پنجہ - (۲) ایک اوزار پکڑنے اور کسنے کے لیے؛ مارتول؛ زنبور - (۳) پنجے مارنا؛ نوچنا؛ کھسوٹنا -

*pare, cut, the cc. of*: نہتا کرنا؛ ہتھیار چھیننا -

(-) **clawed**, *a.*: پنجے دار؛ ناخن دار -

**Clay**, *n.*: چکنی مٹی ؛ پنڈول -
*c.-pipe*: مٹی کا پائپ -
**clayey**, *a.*: مٹی کا ؛ مٹی سا -
**Claymore**, *n.*: ایک قسم کی دو دھاری تلوار ؛ تیغ دو دم -
**Clean**, *a.*: (۱) صاف ؛ اجلا ؛ بے داغ - (۲) رسمی نجاستوں سے پاک ؛ طاہر - (۳) خوراک کھانے کے لائق (جانور وغیرہ) ؛ حلال - (۴) صفائی پسند ؛ صاف - (۵) خوبصورت ؛ سڈول ؛ خوش قطع - (۶) سلیقہ مند ؛ سگھڑ ؛ (۷) یکساں ؛ ہموار - (۸) کامل ؛ مکمل ؛ پورا -
*c. bill*: بے باق ؛ حساب پاک -
*c. breast*: کھرا -
*c. breast (make c. breast of)*: صاف صاف کہہ دینا ؛ کھول دینا -
*c.-fingered*: رشوت نہ لینے والا -
*c. hands*: بے قصوری ؛ بے گناہی -
*c. ship*: خوش قطع یا تنشہ ہوا جہاز -
*c. sweep*: پورا صفایا -
*c. tongue*: فحش کلامی سے احتراز کرنا -
*show c. pair of heels*: دم دبا کر بھاگنا -
**cleanness**, *n.*: صفائی ؛ پاکیزگی ؛ پاکی -
**Clean**, *adv.* بالکل ؛ سراسر -
*c. bowled*: صاف آوٹ (کرکٹ میں) -
*c.-cut*. نک سک سے درست ؛ ہموار ترشا ہوا -
*c. gone*: بالکل غائب -
*c. mad*: نرا پاگل -
**Clean**, *v.t.*, *n.*: (۱) صاف کرنا ؛ جھاڑنا ؛ مانجھنا ؛ دھونا - (۲) صفایا کرنا ؛ صاف کرجانا ؛ ختم کرنا - (۳) اپنے آپ کو صاف کرنا - (۴) (*n.*) صفائی ؛ جھاڑ پونچھ -
*c. down*: پونچھنا ؛ برش سے صاف کرنا -
*c. out*. دیوالہ نکال دینا ؛ قلاش ہوجانا -
*c. up*: صاف ستھرا رکھنا -
**Cleanable**, *a.*: قابل صفائی ؛ صاف ہونے کے قابل -
(–) **Cleaner**, *n.*: (کاسہ) روب ؛ صاف کرنے والا -
**Cleanly**, *adv.* صفائی سے ؛ نفاست سے -
**Cleanly**, *a.* پاکیزہ ؛ صفائی کا خیال رکھنے والا -
**cleanliness** *n.* صفائی پسندی -
**Cleanse**, *v.t.*: (۱) صاف کرنا - (۲) پاک کرنا (گناہوں سے) (۳) اچھا کرنا ؛ تندرست کرنا -
**Clear**, *a.* & *adv.* (۱) بے گرد و غبار ؛ صاف شفاف ؛ بے داغ - (۲) واضح ؛ غیر مبہم ؛ بین ؛ صاف ؛ کھلا - (۳) یقینی ؛ قطعی ؛ (۴) بعد وضع اخراجات جو باقی رہے ؛ خالص (نفع) - (۵) کھلا ؛ بے روک ؛ صاف - (۶) خالص ؛ نرمل - (۷) جو آسانی سے سنا جا سکے ؛ صاف آواز - (۸) مکمل ؛ کامل ؛ پورا - (۹) بے باق ؛ بری (قرض سے) - (۱۰) بری الذمہ ؛ بری - (۱۱) (*adv*) صاف صاف ؛ کھلا کھلا - (۱۲) بالکل ؛ سراسر - (۱۳) جدا ؛ علحدہ -
*c. away, off, out, through* (یہاں بالکل کے معنے میں) اچھوتا ؛ بے داغ ؛ صاف (بے لاگ کے معنوں میں ہے) -
*c.-cut*. صاف ترشا ہوا ؛ سڈول -
*c.-sighted*. تیز نظر ؛ تیز فہم -
*coast is c.*: میدان صاف ہے -
*get c.*: ہٹ جاؤ ؛ دور ہو -
*stand c.*: الگ کھڑے رہو -
*steer c.*: جہاز کو صاف نکال لے جانا -
*three c. days* تین پورے دن -

**Clear**, *v.t.* & *i.*: (۱) صاف کرنا ؛ صاف ہونا ؛ واضح کرنا ؛ اِبہام دور کرنا - (۲) بری کرنا ؛ بے جرم قرار دینا ؛ رہا کرنا - (۳) رکاوٹ دور کرنا - (۴) پگھل جانا ؛ گل جانا - (۵) میل کا تنا ؛ صاف کرنا ؛ نتیار نا - (۶) پہلا نگنا ؛ پھاندنا - (۷) (بحری) جہاز کا پروانہ راہ داری حاصل کرنا ؛ لنگر اُٹھانا - (۸) یک مشت ادا کرنا ؛ بارخطی حاصل کرنا -

*c. away*: دستر خوان ہٹانا ؛ صاف کرنا ؛ بڑھانا ؛ کافور ہونا -

*c. off*: چھٹکارا حاصل کرنا ؛ خلاصی پانا ؛ کافور ہو جانا -

*c. out*: خالی کرنا ؛ چلے جانا -

*c. the air*: مطلع صاف کرنا ، کدورت ، شک وغیرہ رفع کرنا -

*c. up*: حل کرنا ؛ سلجھانا ؛ مطلع صاف ہونا -

**Clearance**, *n.*: (۱) رفع موانع ؛ رکاوٹوں کو دور کرنا - (۲) حساب گھر سے چکوں کا گذرنا - (۳) جہاز کا پروانۂ راہ داری ؛ چالان -

**Clearing** *n.*: (۱) دیکھو CLEAR, *v.t.* & *i.* وغیرہ - (۲) جنگل کا وہ قطعہ جو زراعت کے لیے صاف کیا جائے -

*c.-house*: (۱) لندن کا ایک بنک جس میں چکوں کا تبادلہ ہوتا ہے اور صرف نقد بقایا ادا کیا جاتا ہے - (۲) حساب گھر جہاں ہنتی پٹائی جائے -

**Clearly**, *adv.*: صاف طور پر ؛ بلاشبہ صریحاً ؛ قطعی -

**Cleat**, *n.*: (۱) فانہ ؛ پچانہ - (۲) ھک ؛ چڑیا -

**Cleavage**, *n.*: شگاف ؛ درز ؛ بال -

**Cleave**, *v.t.* & *i.* (*clove* or *cleft*; *cloven* or *cleft*): (۱) پھاڑنا ؛ پھٹنا - (۲) بال درز یا کم زور جگہ سے توڑنا - (۳) رستہ کاٹنا (پانی ، ہوا میں) -

*cloven hoof*: پھٹے کھر -

*in a cleft stick*: ایسے تنگ مقام پر جہاں مفرنہ ہو ؛ نہ جائے ماندن نہ پائے رفتن -

*show the cloven hoof*: خباثت نفس ظاہر کرنا -

**Cleave**, *v. i.* (*cleaved* or *clave*; *cleaved*): (۱) چمٹنا ؛ چپکنا - (۲) وفادار رہنا (مت) -

**Cleaver**, *n.*: قصائی کا چھرا ؛ بغدا -

**Cleavers**, *n.*: سر والا ؛ ایک قسم کی گھاس جو کپڑوں میں چمٹ جاتی ہے -

**Cleek**, *n.*: گولف کھیلنے کا شام دار ڈنڈا -

**Clef**, *n.*: (موسیقی) ایک علامت جس سے اِمتداد نوا معلوم ہوتا ہے -

**Cleft**, *n.*: شگاف ؛ درز -

**Cleft**: دیکھو CLEAVE, *v.t.* & *i.* -

**Cleg**, *n.*: گھڑ مکھی ؛ بگھی -

**Clem**, *v.t.* & *i.*: بھوکا مرنا ؛ بھوکا مارنا -

**Clematis**, *n.*: بیل کی ایک قسم -

**Clemency**, *n.*: نرم دلی ؛ حلم ؛ رحم -

**clement**, *a.*: حلیم ؛ رحم دل -

**Clench, Clinch**, *v.t.*, & *i.*, & *n.*: (۱) بند کرنا ؛ بھینچنا ؛ مضبوط پکڑنا - (۲) مستحکم کرنا ؛ قطعی طور پر طے کرنا - (۳) (میخ وغیرہ کا) سرا موڑ کر مضبوط کرنا ؛ جڑنا - (۴) (*N.*) گرفت ؛ پکڑ -

**Clencher**, : دیکھو CLINCHER -

**Clepsydra**, *n.*: پن گھڑی ؛ پرانے زمانے کا گھنٹا جو پانی کے بہنے سے چلتا تھا -

**Clerestory**, *n.*: گرجا کی بالائی منزل کی دیوار کا وہ حصہ جس میں کھڑکیاں ہوتی ہیں -

**Clergy**, *n.*: (۱) پادریوں کا فرقہ ؛

اهل کلیسا - (۲) پادری؛ قسیس (۳) (تاریخ) جماعت کلیسا کی رکنیت -

*benefit of c.*: پادریوں کا وہ حق جس کی رو سے اِن پر دنیا داروں کی عدالتوں میں مقدمہ نہیں چلایا جاسکتا تھا اور جس کی رو سے بعد ازاں اِن کو پہلا جرم بھی معاف تھا؛ اهل کلیسا کا حق اِستثنا -

*clergyman*: قسیس؛ پادری -

**Cleric**, *a.*, & *n.*: پادری؛ پادریوں کے متعلق -

**Clerical**, *a.* & *n.*: (۱) پادریوں کا؛ پادریانہ - (۲) محررانہ - (۳) (*N.*) پارلیمنٹ میں مذہبی جماعت کا نمائندہ -

*c. error*: کتابت کی غلطی -

**clericalism**, *n.*: کلیسائیت؛ پادریت -

**clericalist**, *n.*: کلیسا پرست -

**clericalize**, *v.t.* پادری بنانا -

**Clerk**, *n.*, **Clerk in holy orders** (۱) پادری؛ قسیس (مت) - (۲) محرر؛ منشی - (۳) پادری کا نائب - (۴) منشی؛ عالم (مت) -

*C. of the weather*: موسم کا دیوتا -

*c. of the works*: داروغۂ تعمیر -

**clerkdom**, *n.*: محرر شاہی -

**clerkly**, *a.*: منشیانہ؛ محررانہ -

**clerkship**, *n.*: منشی گری؛ محرری -

**Clever**, *a.*: هوشیار؛ چالاک؛ چابک دست؛ پھرتیلا؛ چست؛ چتر - (۲) ذهین؛ طباع - (۳) هنرور؛ باکمال -

*c. horse*: تیز چست گھوڑا -

**cleverness**, *n.*: هوشیاری؛ چالاکی وغیرہ

**Clew**, *n.*, & *v.t.*: (۱) پیچک؛ سوت کی انٹی - (۲) وہ تاگے کی گولی جو بھول بھلیاں میں رستہ یاد رکھنے کے لیے اِستعمال کی جاتی تھی - (۳) (بحری) وہ رسیاں جن سے جھولی کھٹولا یعنی سفری پلنگ لٹکا هوتا هے - (۴) باد بان کا نیچلا حصہ -

*cliche* (-esha), *n.*: پامال جملہ؛ فرسودہ فقرہ -

**Click** *n.* & *v. i.*: (۱) کٹ؛ بندوق کا گھوڑا چڑھاتے وقت کی آواز - (۲) پرزہ جو پہیے کو اُلٹا پھیرنے سے روکتا هے؛ (۳) ٹک کی آواز هونا -

**Client**, *n.* (۱) قدیم رومی امیر کے متعلقین یا رعایا - (۲) موکل (۳) گاهک -

**Clientele**, *n.* - (۱) متعلقین؛ نوکر چاکر - (۲) گاهک؛ موکل؛ مرجوعہ -

**Cliff**, *n.* ڈھلواں چٹان -

*cliffsman* مشاق چڑھنے والا -

**Climacteric**, *a* & *n.*: (۱) نازک؛ اهم - (۲) (طب) زمانۂ انحطاط میں واقع هونے والی؛ بڑھاپے کا - (۳) عمر کا اِنقلابی سن -

*grand c.*. ترسٹھواں سال -

**Climate**, *n.*. آب و هوا -

**climatic**, *a.* آب و هوا کے متعلق -

**climatology**, *n.* موسمیات -

**Climax** *n.*, & *v. i.*, & *t.*. (۱) تدریجی ترقی - (۲) عروج؛ کمال؛ اِنتہا - (۳) کمال کو پہنچنا یا پہنچانا -

**Climb**(-im), *v. t.* & *i.*, *n.*: (۱) چڑھنا؛ (۲) بلند هونا؛ چڑھنا (سورج کا) - (۳) کوشش سے جاہ؛ مرتبے وغیرہ میں ترقی کرنا - (۴) (بیل کا) دیوار وغیرہ کے سہارے چڑھنا - (۵) (*N.*) چڑھائی؛ چڑھان -

*c. down* (۱) اِسی طرح اُترنا - (۲) بلند پروازی چھوڑ دینا؛ اعتدال پر آ جانا؛ مزاج ٹھکانے لگنا -

**Climber** (-imer), *n.*: چڑھنے والا؛ بیل -
**Clime,** *n.*: (نظم) ملک؛ اقلیم؛ دیس؛ دیار؛ سر زمین -
**Clinch:** دیکھو CLENCH -
**Clincher, Clencher,** *n.*: (۱) مضبوط پکڑنے والا؛ مستحکم کرنے والا - (۲) برھان قاطع؛ جواب شافی -
*clincher-built:* جڑے ھوے تختوں کی کشتی -
**Cling,** *v. i.* (clung): (۱) لگا رھنا؛ چمٹنا؛ لپٹنا؛ پیوستہ ھونا - (۲) قائم رھنا؛ جما رھنا؛ ثابت قدم رھنا -
*clinging garments:* چست لباس -
*clingstone:* ایک قسم کا شفتالو؛ آڑو -
**Clinic,** *n.*: (طب) جراحی اور طبابت کی عینی تعلیم جو مریض کے بستر کے پاس دی جاے -
**Clinical,** *a.*: جراحی یا طبابت کی عینی تعلیم سے متعلق -
*c. thermometer:* بخار دیکھنے کا آلہ -
**Clink,** *n., & v. i. & t.*: (۱) جھنکار؛ جھن جھن - (۲) جھنکارنا -
**Clink,** *n.*: قید خانہ -
**Clinker,** *n.*: (۱) زرد رنگ کی بہت سخت ولندیزی اینٹ - (۲) کھنگر - (۳) اُن اینٹوں کا تودہ جو باھم جڑ گئی ھوں -
**Clinker-built:** دیکھو clincher-BUILT
**Clio,** *n.*: تاریخ (کی دیوی) -
**Clip,** *v. t., & n.*: مضبوطی سے پکڑنا -
**Clip.** *v. t., & n.*: (۱) کاٹنا؛ چھانٹنا - تراشنا - (۲) (سکے کا) کنارہ تراشنا - (۳) حروف چھوڑ جانا؛ شوشے نہ دینا - (۴) (*N.*) کاٹ چھانٹ؛ قطع برید - (۵) کتری ھوئی اون کا کھان یا چنگی -
*c. one's wings:* مجبور اور لاچار کر دینا -
**Clipper,** *n.*: (۱) کاٹنے یا کترنے والا - (۲) مقراض؛ قینچی - (۳) تیز رفتار گھوڑا یا جہاز - (۴) ایک قسم کا جہاز - (۵) بہترین شے اپنی طرز کی (سوقیانہ) -
**Clipping,** *n.*: (۱) تراشنا - (۲) کترن؛ چھانٹن -
**Clipping,** *a.*: (۱) کاٹنے والا یا کترنے والا؛ کٹا ھوا - (۲) (سوقیانہ) اعلیٰ درجے کا -
**Clique,** *n.*: جتھا؛ منڈلی؛ چکڑی -
**cliqu(e)y,** *aa.*: جتھے بندی کا؛ جتھے بنانے والا -
**Clivers:** دیکھو CLEAVERS -
**Cloak, cloke,** *n. v.i. & t.*: (۱) نرغل؛ چوغا - (۲) چادر یا پوشش - (۳) بہانہ؛ حیلہ - (۴) (*ob.*) لبادہ پہننا - (۵) چھپانا؛ پردہ ڈالنا -
*c.-room:* لبادہ وغیرہ رکھنے کا کمرا -
*under the c. of:* کسی آڑ میں؛ کسی بہانے سے -
**Clock,** *n.*: (۱) گھنٹا؛ گھڑی - (۲) بعض پھولوں کا روئیں دار سر -
*clockwise:* گھڑی کی سوئیوں کی سی حرکت یعنی بائیں سے دائیں کو -
*like c.-work:* گھڑی کی طرح باقاعدہ پابندی کے ساتھ -
**Clock,** *n.* (shop pl., *clox*): موزے کی ساق پر ریشمی کام -
**Clocking,** *a* (of hen:) انڈے سیتی ھوئی مرغی -
**Clod,** *n. & v. t.*: ڈھیلا؛ ڈلا؛ ڈھیلوں سے مارنا -
*c. hopper:* گنوار؛ اناڑی -
**cloddish,** *a.*: گنوار سا؛ گاودی سا -
**Clog,** *n.*: (۱) لکڑی کی تختی جو ٹانگ سے اس لیے باندھی جاتی ھے کہ حرکت

آسانی سے نہ ہو سکے ؛ پیکڑا - (۲) رکاوٹ ؛ مزاحمت - (۳) پاؤزیاں ؛ لکڑی کے تلے کے جوتے ؛ کھڑاویں -

*c.-dance* : وہ رقص جو لکڑی کے جوتے پہن کر ہوتا ہے ؛ کھڑاؤں ناچ -

**Clog**, *v.t. & i* : پیکڑا ڈالنا ؛ بوجھل ہونا ؛ رکاوٹ ہونا ؛ روکنا ؛ مزاحم ہونا ؛ کسی شے کے ٹھس جانے ، اڑجانے یا بھر جانے سے خلل پڑنا -

**Cloggy**, *a.* : (۱) گٹھل ؛ گرہ دار - (۲) چپچپا ؛ لیسدار -

**Cloister**, *n. & v.t.* : (۱) خانقاہ ؛ صومعہ - (۲) چھتا ؛ مسقف رستہ - (۳) (*vb*) حجرہ نشین کرنا ؛ خانقاہ میں رکھنا -

*the c.* : عزلت نشینی ؛ گوشہ نشینی -

**cloistered**, *a.* : چھتےدار ؛ مسقف -

**cloistral**, *a.* : خانقاہی ؛ خانقاہ سے متعلق -

**Cloke** : دیکھو CLOAK

**Close**, *a. & adv.* : (۱) تنگ ؛ چست ؛ بند ؛ دم گھونٹنے والی - (۲) دبتی ہوئی آواز (حروف علت کی) - (۳) خفیہ ؛ پوشیدہ ؛ راز کا ؛ گمبھیر ؛ گہرا - (۴) بخیل ؛ کنجوس - (۵) محدود ؛ مخصوص - (۶) ممنوع ؛ زیر ممانعت - (۷) گاڑھا ؛ کٹ ؛ گنجان - (۸) قریب ؛ نزدیک ؛ آمنے سامنے - (۹) ٹھیک ؛ پورا - (۱۰) دلی ؛ گہرا - (۱۱) قریب قریب ؛ پاس پاس - (۱۲) گہرا ؛ عمیق ؛ جما ہوا - (۱۳) مجتمع ؛ کڑا -

*c. air* : بند ہوا ؛ اُمس -

*c. analysis* : دقیق تحلیل -

*c. argument* : جید استدلال -

*c. attention* : گہری توجہ -

*c. by, to, upon* : قریب ؛ نزدیک -

*c. cap* : چست ٹوپی ؛ مڑھی ہوئی ٹوپی -

*c. combat* : گھمسان ؛ گھمسان کی لڑائی -

*c. contest* : برابر کا مقابلہ -

*c. -grained* : باریک دانے یا مہین ریشے کا -

*c. prisoner* : سخت نگرانی میں قیدی -

*c. quarters* : متصل ؛ مڈ بھیڑ -

*c. resemblance* : گہری مشابہت -

*c. scholarship* : مخصوص وظیفہ جو عام نہ ہو -

*c. season* : موسم جس میں کسی چیز کی ممانعت ہو مثلاً شکار وغیرہ کی -

*c. -stool* : پاخانے کی چوکی -

*c. texture* : مہین بناوٹ -

*c. thicket* : گنجان جھاڑی -

*c. writing* : گنجان تحریر -

*a c. shave* : خوب گھٹی ہوئی حجامت -

*keep, lie, c.* : چھپا رہنا ؛ دب کے رہنا -

**Close - fisted**, *a.* : کنجوس ؛ خسیس -

**Closely**, *adv.* : (۱) قریب قریب ؛ پاس پاس - (۲) غور سے ؛ دھیان سے -

**Close**, *n.* : احاطہ ؛ گھیرا ؛ گھیر ؛ صحن - (۲) گرجا کا احاطہ - (۳) مدرسے کے لڑکوں کے کھیلنے کا میدان -

**Close**, *v. t. & i. & n.* : (۱) بند کرنا ؛ موندنا ؛ میچنا - (۲) ختم کرنا ؛ تکمیل کو پہنچانا ؛ چکانا ؛ طے کرنا ؛ انجام کو پہنچانا - (۳) ملانا ؛ ملنا ؛ جوڑنا ؛ قریب آنا ؛ بہت ہی نزدیک آجانا - (۴) منظور کرنا ؛ قبول کرنا - (۵) (*n.*) انجام ؛ نتیجہ ؛ خاتمہ - (۶) دست بدست لڑائی -

*c. bargain* : سودا ختم کرنا -

*c.* electric *current* or *circuit* : برقی رو یا دور کو قائم کرنا -

*c. in* : احاطہ کرنا ؛ گھیرنا ؛ قریب آنا - (۲) بتدریج چھوٹے ہونا دنوں کا -

*c. the ranks* : صفوں کا پاس پاس ہو جانا -

*c. up* : (۱) بند ہونا ؛ مسدود ہونا - (۲) قریب ہونا - (۳) جڑنا ؛ ملنا -
*c. upon*: بند کرنا ؛ دبا (یا چھپا) لینا ؛ گرفت کرنا -
*closing - time* : کاروبار بند ہونے کا وقت -
**Closet** (-oz-), *n.* (۱) کمرا ؛ خلوت گاہ ؛ (۲) برتنوں کی الماری -
*be closetted with, together* : کسی کے ساتھ خلوت میں گفتگو کرنا -
*water - c.* طہارت خانہ ؛ بیت الخلا -
**Closure** (-zher-), *n.* & *v.t.* : (۱) بندش - (۲) دارالعوام کا بعض حالات میں بلا مباحثے کا فیصلہ - (۳) (*vb.*) روک دینا ؛ بند کر دینا (کسی تحریک، مقرر، وغیرہ کو) -
**Clot**, *n.*, & *v. i.* & *t.* : تھکا، چکتا ؛ (خون وغیرہ کا) - (*vb*) چکتے بننا ؛ منجمد ہونا -
*clotted hair* : چکٹے ہوئے بال -
**Cloth** (-awth, - oth, pl. - awdhz, - oths), *n.* - (۱) پارچہ ؛ کپڑا ؛ جامہ - (۲) اونی کپڑا ؛ کشمیرا ؛ پٹو ؛ پٹی ؛ شال ؛ پشمینہ - (۳) پیشہ ؛ دھندا (جو لباس سے معلوم ہو، خاص کر پادریوں کا لباس)
*c. - binding*: کپڑے کی جلد -
*c. of gold, silver* : زربفت ؛ کمخواب -
*American c.*: امریکن کپڑا ؛ چمڑا کپڑا ؛ مارکین -
*cut coat according to c.* : جتنی چادر ہو اُتنے پاؤں پھیلانا -
*lay the c.* : دسترخوان بچھانا ؛ میز لگانا -
*talbe - c.* : میز پوش -
**Clothe** (-odh), *v.t.* : (۱) کپڑے پہنانا ؛ پوشاک مہیا کرنا - (۲) ڈھانپنا ؛ ڈھکنا -
**clothing**, *n.*: پوشاک ؛ ملبوس -
**Clothes** (- oz, - odhz), *n.pl.* : پہننے کے کپڑے ؛ لباس -

*c. - bag; - basket* میلے کپڑوں کا تھیلا ؛ میلے کپڑوں کی ٹوکری یا پٹاری -
*c. - horse* . لکڑی کی الگنی کپڑے ڈالنے کے لئے -
*c. - line*, ڈوری کی الگنی وغیرہ کپڑے سکھانے کے لئے -
*c. - press* : کپڑوں کی الماری -
**Clothier** ( - odh - ), *n.* : جولاہا ؛ بزاز -
**Cloud**, *n.*, & *v.t.* & *i.*: (۱) بادل ؛ ابر ؛ گھٹا - (۲) غبار ؛ گرد یا دھوئیں وغیرہ کا بادل - (۳) پرندوں، کیڑوں، سواروں، تیروں کے دل بادل - (۴) فکر ؛ غم ؛ رنج تکلیف ؛ پریشانی کی گھٹا - (۵) (*vb.*) گھٹا آنا ؛ ابر چھانا ؛ بادل آنا ؛ تاریک ہونا - (۶) رنگ برنگ ہونا ؛ بوقلموں ہونا - (۷) اداس ہونا ؛ افسردہ ہونا -
*cloudberry* : ایک پہاڑی جھاڑی -
*c.-burst* : ابر اور مینھہ کا طوفان -
*c.-capped* : بادلوں سے ڈھکی ہوئی (پہاڑی) :
*c.-castle* : خیالی پلاؤ ؛ خیالی سیر -
*c.-compeller* : بادلوں کا دیوتا ؛ اِندر -
*c.-drift* : اُڑتے ہوئے بادل -
*c.-kissing* : آسمان سے باتیں کرنے والی ؛ اونچی ؛ فلک بوس -
*c.-land, -world* : خیالی عالم -
*c.-scape* : بادلوں کا خوش نما منظر ؛ بادلوں کی تصویر -
*a c. of words* : الفاظ کا گورکھ دھندا -
*under a c.* : معتوب ؛ ساقط الاعتبار ؛ معرض اِشتباہ میں -
*under c. of night* : رات کی تاریکی میں ؛ شب کے اندھیرے میں -
**cloudless**, *a.*: بے ابر ؛ صاف ؛ کھلا -
**cloudlet**, *n.* : چھوٹا سا بادل کا ٹکڑا

لگا ابر -

**cloudy**, *a.*: (۱) غبار آلود ؛ ابر آلود؛ بادل چھایا ہوا ؛ بادل گھرا ہوا - (۲) مکدر ؛ ملول ؛ افسردہ -

**Clough**, *n.*: گھاٹی ؛ پہاڑوں میں چشمے کا رستہ ؛ کھاٹا -

**Clout**, *n.* & *v.t.*: (۱) چیتھڑا ؛ پیوند ؛ تھگلی - (۲) گھونسا؛ مکا ؛ ڈُک - (۳) (*vb.*) پیوند لگانا ؛ تھگلی لگانا ؛ گانٹھنا - (۴) گھونسا مارنا ؛ ٹکرانا ؛ چپتیانا -

**Clove, Cloven** - CLEAVE *v.t.* & *i* دیکھو

**Clove**, *n.*: لہسن وغیرہ کی پوتھی یا گنٹھی -

**Clove**, *n.*: لونگ؛ قرنفل- لونگ کادرخت -

*c.-gillyflower*: ایک قسم کا پھول جس میں لونگ کی خوشبو آتی ہے -

**Clove hitch**, *n*: ایک طرح کا آنکڑا -

**Clover**, *n.*: تپتیا گھاس ' جوچارے کےکام آتی ہے -

**Clown**, *n.*: (۱) گنوار؛ دیہاتی ؛ اُجڈ - (۲) مسخرہ ؛ بھانڈ ؛ نقال (خصوصاً سرکس وغیرہ میں) -

**clownish**, *a.*: گنوارو ؛ غیر مہذب ؛ بے تمیز -

**Cloy**, *v.t.*: سیر کردینا ؛ چھکانا (خصوصاً شیرنی وغیرہ سے) -

**Club** *n.*: (۱) ڈنڈا ؛ سونٹا ؛ لٹھ ؛ گتکا - (۲) گولف کے کھیل وغیرہ کا ڈنڈا - (۳) (نباتیات) فراخ سر - (۴) تاش کے کھیل میں پھول کا رنگ؛ پھول ؛ چڑیتی - (۵) انجمن ؛ مجلس ؛ سبھا ؛ کلب ؛ بزم -

*c.-foot (ed)*: پتو پیرا ؛ ٹڑہ پیرا -

*c.-land*: انجمن زار؛ لندن میں سینٹ جیمس کا محلہ جہاں انجمنوں کی بہت کثرت ہے -

*c.-law*: جس کی لاٹھی اُس کی بھینس؛ ڈنڈے کی حکومت ؛ زبردستی -

*c.-moss*: ایک قسم کا پودا -

*c.-root*: شلغموں میں ایک قسم کی بیماری ؛ شلغم کا کیڑا -

*Indian cc.*: مگدر ؛ جوڑی -

**Club**, *v.t.* & *i.*: (۱) ڈنڈے لگانا ؛ ڈنڈے سے پیٹنا - (۲) بندوق کے کندے سے مارنا - (۳) ملنا ؛ ملانا ؛ اکٹھا ہونا؛ مل جانا - (۴) متحد ہونا ؛ شرکت کرنا (درمے سخنے) -

**Clubbable**, *a.*: ملنسار؛ انجمن کی رکنیت کے لائق ؛ کلب کے قابل -

**Club-haul**, *v.t.*: (بحری) رسے کاٹ کر جہاز کو موڑنا -

**Cluck**, *n.*, & *v.i.*: کٹ کٹ کرنا ؛ کٹکٹانا ؛ کڑ کرانا ؛ کٹ کٹ اور کڑ کڑ -

**Clue(-oo)**, *n.*: (۱) کھوج؛ اشارہ ؛ اتا پتا ؛ سراغ - (۲) سلسلۂ خیالات ؛ قصے کا سلسلہ - (۳) کبھی کبھی CLEW کے معنوں میں -

**Clumber**, *n.*: ایک قسم کا چھوٹا کتا ؛ کلمبر ؛ اسپینیل کی قسم -

**Clump**, *n.* & *v.t.* & *i.*: (۱) جوتڈ ؛ کنج - (۲) (*vb.*) گنوار پن سے چلنا ؛ بے ڈھنگے پن سے چلنا - (۳) درختوں کا جھنڈ لگانا ؛ تغیر لگانا - (۴) جوتے میں تلے کے اوپر تلا لگانا -

*c.-sole.*: دھرا تلا ؛ تلے کے اوپر تلا -

**Clumsy(-zi)**, *a.*: (۱) بے ڈھنگا ؛ اٹکوڑ ؛ بھونڈا ؛ بھدا ؛ بدوضع ؛ کثعب - (۲) اناڑی ؛ پھوہڑ ؛ بے سلیقہ -

**clumsily**, *adv.*: اناڑی پن سے؛ بے ڈھنگے پن

سے ؛ بھونڈے پن سے -
**clumsiness**, *n.* : اناڑی پن وغیرہ -
**Clung** : دیکھو CLING -
**Cluster**, *n.*, & *v. t.* & *i.* : (۱) گچھا ؛ خوشہ ؛ جھر مٹ ؛ جھومر ؛ عقد ؛ غول ؛ پرا - (۲) تتی دل ؛ گروہ ؛ جم غفیر - (۳) (*vb.*) جھنڈ ہونا یا بنانا ؛ غول در غول ہونا ؛ گچھا ہونا یا بنانا -
*clustered columns, pillars, shafts* : ستونوں وغیرہ کا جھرمٹ -
**Clutch**, *v. t.* & *i.* : مضبوطی سے پکڑنا ؛ اُچک لینا - چنگل میں لے لینا - جھپٹنا ؛
**Clutch**, *n.* : (۱) مضبوط پکڑ ' گرفت - (۲) (جمع) پنجے ؛ پنجۂ ستم - (۳) (حیل) مشین کا وہ پرزہ جس سے مشین چلائی یا ٹھہرائی جاتی ہے -
**Clutch**, *n.* : (۱) انڈوں کی جھول - (۲) ایک ساتھ نکلے ہوئے بچے ؛ جھول -
**Clutter**, *n.*, & *v. i.* & *t.* : (۱)شور ؛ بوکھلاہٹ ؛ پریشانی - (۲) بوکھلا جانا ؛ گھبرا جانا ؛ ہاتھوں کے توتے اُڑ جانا -
**Co-**, *pref.* : (سابقہ) مع ؛ ساتھ ؛ ہم ؛ سنگ -
**Coach**, *n.*, & *v.i* & *t.* : (۱) شاہی گاڑی ؛ پالکی گاڑی - (۲) ریل کا ڈبا (ریلوے والوں کی اصطلاح میں) - (۳) گھر پر پڑھانے والا اُستاد ؛ خانگی معلم - (۴) ورزش سکھانے والا اُستاد - (۵) (*vb.*) پالکی گاڑی میں سفر کرنا ؛ کوچ گاڑی کے ذریعے سے جانا - (۶) خانگی طور سے تعلیم دینا ؛ امتحان کے لیے تیار کرنا ؛ کشتی کھینا سکھانا - (۷) سکھانا ؛ پڑھانا -
*c.-house* : گاڑی خانہ ؛ بگھی خانہ -
*coachman* : کوچوان ؛ گاڑی بان -

*c. & six, four* : چھ گھوڑوں کی گاڑی ؛ (چار گھوڑوں کی گاڑی) — چوکڑی
**Coadjutor**, *n.* : نائب ؛ مددگار ؛ معین -
**Coagulate**, *v.t.* & *i.* : جمنا ؛ جمانا ؛ منجمد ہونا ؛ سخت ہونا ؛
**coagulant**, *n.* : منجمد کرنے والی شے ؛ جمانے والی چیز -
**coagulation**, *n.* : بستگی ؛ جماو ؛ اِنجماد ؛ جماوٹ -
**Coal**, *n.*, & *v.t.* & *i.* : (۱) پتھر کا کوئلا ؛ معدنی کوئلا - (۲) کوئلہ لادنا ؛ کوئلہ لینا -
*c.-bed, -seam* : کوئلے کی تہ -
*c.-black* : کالا ؛ کوئلے کی رنگت کا -
*c.-box, -scuttle* : فوجی زبان میں جرمنی گولا جس کے پھٹنے سے کالا دھواں نکلتا ہے -
*c.-dust* : کوئلے کا چورا -
*c.-field* : کوئلے کا میدان ؛ وہ علاقہ جس میں کوئلے کی کانیں ہوں ؛ کوئلے کا علاقہ -
*c.gas* : کوئلے کی گیس -
*c. heaver* : کوئلہ نکالنے والا ؛ کوئلہ ڈھونے والا -
*c.-hole* : کوئلوں کی کوٹھڑی -
*c.-master, -owner* : کوئلے کی کان کا ٹھیکیدار یا مالک -
*c.-measures* : (ارضیات) وہ چٹان جو کوئلوں کے پرتوں سے بنی ہوئی ہو -
*c.-mine, pit* : کوئلے کی کان -
*cc. to Newcastle* : اُلٹے بانس بریلی -
*c.-tar* : تار کول ؛ ڈامر -
*c.-tit* : سیاہ رنگ کا چھوٹا پرندہ -
*haul, call, over the cc.* : ملامت کرنا ؛ سرزنش کرنا ؛ خبر لینا —
**coalless**, *a.* : بغیر کوئلے کا ؛ جس میں کوئلہ نہ ہو -
**coaly**, *a.* : کوئلے دار ؛ کوئلے والا -

**Condenser,** *n.* : آلۂ تکثیف ؛ بھاپ کے کثیف ہونے کا خانہ (انجن میں) -
**Condescend,** *v. i.* : جھکنا ؛ اِنکسار یا تواضع کرنا ؛ ( چھوٹوں سے ) اِتفاق رائے کرنا -
**Condescending,** *a.* : ملتفت ؛ شفیق ؛ مائل بہ سر پرستی ؛ کرم فرما -
**Condescension,** *n.* : اِلتفات ؛ شفقت ؛ کرم فرمائی ( چھوٹوں پر ) -
**Condign,** *a.* : مناسبِحال؛ واجبی ( سزا ' اِنتقام وغیرہ ) -
**Condiment,** *n.* : مسالہ ؛ چاشنی؛ چٹنی -
**Condition,** *n.* : ( ۱ ) حالت ؛ احوال ؛ کیفیت - ( ۲ ) شرط - ( ۳ ) جملۂ شرطیہ -
*out of c.* : بُرے حال میں -
*on c. that* : اس شرط پر کہ ؛ بشرطیکہ -
**Condition,** *v.t.* : شرط لگانا ؛ شرط عائد کرنا ؛ کسی شرط پر راضی ہونا ؛ عہد پیماں کرنا -
*the size is conditioned by the requirements* ; عرض و طول کا اِنحصار ضروریات پر ہے -
*the two things c. each other* دونوں چیزیں لازم و ملزوم ہیں -
**Conditional,** *a. & n.* : مشروط؛ منحصر -
*c. clause* : جملۂ شرطیہ -
**conditionality,** *n* : مشروطیت؛ حصریت -
**Condolatory,** *a.* : تعزیتی ؛ ہمدردانہ -
**Condole,** *v. i.* : ماتم پرسی کرنا ؛ تعزیت کرنا؛ ہمدردی کرنا -
**condolence,** *n.* : پرسا ؛ ماتم پرسی -
*condominium, n.* : مشترک نگرانی ( کسی ملک پر' دو یا زیادہ سلطنتوں کا مل کر نگرانی کرنا ) -

**Condone** *v.t.* : معاف کرنا ؛ نظر انداز کرنا ( قصور یا افعال کا ) ؛ چشم پوشی یا اِغماض کرنا؛ تلافی کرنا -
**condonation,** *n.* : معافی وغیرہ -
**Condor,** *n.* : جنوبی امریکا کا ایک بڑی قسم کا گدھ -
*condottiere* ( -tjari ) *n.* (pl.-*ri*, pron.-*re*) : کرائے کی فوج کا سردار ؛
**Conduce** *v.i.* : رجوع ہونا ؛ مائل ہونا ؛ رہ نما ہونا؛ ( واقعات کا کسی خاص نتیجے کی طرف ) باعث ہونا ؛ ممد ہونا ( کسی نتیجے تک پہنچانے میں ) -
**conducive.** *a.* : مائل ؛ ممد ؛ باعث -
**Conduct,** *n. & v.t.* : ( ۱ ) اِنصرام - ( ۲ ) ( کار و بار وغیرہ کے چلانے کا ) طریقہ ؛ طور - ( ۳ ) چال چلن ؛ اطوار ؛ روش - ( ۴ ) رہ نمائی کرنا ؛ سیادت کرنا ؛ ( باجے یا گانے کے متعلق ) ہدایت کرنا ؛ ( کار و بار کا ) انتظام کرنا ؛ طرز عمل اِختیار کرنا ؛ ( طبیعیات ) ایصال ( حرارت ) کرنا -
**Conduction,** *n.* : ایصال یا نقل (حرارت)؛ رسائی ( کسی سیال یا پانی کی ) -
**conductive,** *a.* : ایصالی ؛ ناقل -
**conductivity,** *n* : ایصالیت ؛ ناقلیت -
**Conductor.** *n.* : (۱) رہ نما ؛ منتظم ؛ ( کرائے کی گاڑیوں کا ) چلانے والا ؛ ٹریم بان - ( ۲ ) موصل ؛ ناقل ( حرارت وغیرہ ) ؛ موصل ؛ برق کش ( وہ تار یا کلس جس سے بجلی عمارت کو نقصان پہنچائے بغیر زمین میں اُتر جاتی ہے ) -
**conductress,** *n.* : CONDUCTOR کا اِسم مؤنث -
**Conduit,** *n.* : نالی یا نل ( جو سیال اشیا کو منتقل کرے ) -
**Conduplicate,** *a.* : لمبا لمبا تہ کیا ہوا -

**Cone**, *n.* : (۱) مخروطہ ؛ مخروطا ؛ ہرم ؛ صنوبر وغیرہ کا (پھل) - (۲) طوفان نما (ایک مخروطی شکل کا آلہ جو آندھی اور مینہ کا آنا بتاتا ھے) -

**Coney** : دیکھو CONY -

**Confabulate**, *v. i.* : بات چیت کرنا -

**confabulatory**, *a.*: بات چیت کا سا -

**Confection**, *n.*, *v. t.*: (۱) ملانا ؛ مخلوط کرنا ؛ مرکب ، خاص کر متھائی ؛ شیرینی ؛ مربا ؛ حلوا - (۲) بنانا ؛ تیارکرنا -

**confectionary**, *a.* : لباس خاص کر زنانہ لباس کی تیار شدہ چیز -

**Confectioner**, *n.* : حلوائی -

**confectionery**, *n.* : حلوائی کا پیشہ ؛ حلوائی کی دکان ؛ متھائیاں -

**Confederacy**, *n.* : اِتحاد ؛ سازش ؛ تعاهد ؛ (متحد افراد یا ریاستوں کا) جتھا -

**Confederate**, *a.* & *n.* & *v. t.*: متحد؛ امریکا کی متاهد ریاستیں ؛ شریک کار یا حلیف (خاص کر برے معنوں میں) ؛ اِتحاد میں شریک کرنا -

**confederation**, *n.* : (۱) گروہ ؛ جتھا - (۲) متحد ریاستیں (جو اندرونی معاملات میں آزاد هوں) -

*confer*, *v.* (abbr. *cf.*) : مقابلہ کرو ' (کتاب وغیرہ کا حوالہ دیتے وقت لکھتے هیں-

**Confer**, *v.t.* & *i.* (-rr-). (*on*) : خطاب ' ڈگری وغیرہ عطا کرنا ؛ مشورہ کرنا -

**conferment**, *n.*: عطا ؛ مرحمت؛ مشورہ -

**conferrable**, *a.* : قابل عطا وغیرہ -

**Conference**, *n.* : مشاورت؛ مشاورت کا جلسہ ؛ کانفرنس -

**Confess**, *v.t.* & *i.* : تسلیم کرنا ؛ اِقبال کرنا (باقاعدہ گناهوں کا اعتراف کرنا خصوصاً پادری کے سامنے) ؛ توبہ ؛ استغفار -

**confessedly**, *adv.* : بلا اِقرار ؛ معترفانہ -

**Confession**, *n.* : اقبال ؛ اِعتراف ؛ (قصور ' واقعے وغیرہ کا) -(۲) وہ بات جس کا اعتراف کیا گیا هو -

*c. of faith* : اِقرار مذهب ؛ اِظہار عقیدہ -

**Confessional**, *a.* & *n.* : (۱) اِقراری ؛ اِقبالی - (۲) وہ کرسی یا نشستگاہ جہاں بیٹھہ کر پادری اِقرار گناہ سنتا ھے -

**Confessor**, *n.* : (۱) مقر؛ معترف؛ مجیب - (۲) راسخ العقیدہ - (۳) پادری (جو اعتراف گناہ سنتا ھے) -

**Confetto**, *n.* (usu. in pl.-*ti*) : متھائی کے نقل ؛ رنگین کاغذ کی ٹکلیاں وغیرہ (جو نو روز اور شادی وغیرہ میں ایک دوسرے پر پھینکتے هیں) -

**Confidant**, *n.* (fem.-*ante*, pron. -ant) : خانگی (خصوصاً محبت کے) معاملات کا معتمد علیہ ؛ هم راز -

**Confide**, *v.t.* & *i.* (*in*, *to*) : (۱) بھروسا کرنا ؛ اعتماد کرنا - (۲) حوالے کرنا ؛ تفویض کرنا - (۳) راز داربنانا -

**Confidence**, *n.* : (۱) پورا بھروسا ؛ اعتماد - (۲) زعم ' داعیہ ؛ جسارت ؛ بے باکی - (۳) هم رازی ؛ رازداری -

c. *trick* : جھانسا ؛ پھسلاا ؛ عیاری سے دوسروں پر اعتبار جمانا -

**Confident**, *a.* & *n.* : (۱) بھروساکرنے والا ؛ متیقن - (۲) بے باک ؛ صاحب داعیہ -

**Confidential** (-shl), *a.* : (۱) راز میں ؛ بصیغۂ راز (تحریراً یا تقریراً) - (۲) محرم راز - (۳) راز کے کام کرنے والا (ملازم) -

**Configuration**, *n.* : ترتیب اجزا ؛

ہیئت ؛ وضع -

**Confine**, *n.* & *v.t.* & *i.* : (۱) سرحد ؛ حد ؛ خیر - (۲) (شخص ؛ شے ؛ خود کو) روکنا یا روک رکھنا ؛ حد سے تجاوز نہ کرنے دینا - (۲) قید کرنا ؛ مقید کرنا - (۳) زچہ خانے میں ہونا ؛ صاحب فراش ہونا -

**Confinement**, *n.* : (۱) قید ؛ بند ؛ روک - (۲) زچگی - (۳) حد -

**Confirm**, *v.t.* (*in*) : (۱) مضبوط کرنا ؛ مستحکم کرنا - (۲) توثیق کرنا ؛ منظوری دینا (صلح ؛ قبضے ؛ خطاب کی) یا بر قرار رکھنا ؛ (بیان یا شہادت کی) تصدیق کرنا - (۳) (کسی شخص کو اس کی عادت یا رائے میں) پختہ کرنا - (۴) عیسائی بچوں کی دینی تلقین و توثیق کی رسم ادا کرنا -

*confirmed* : پکا ؛ سخت ؛ (مرض کے لیے) کہنہ ؛ مزمن -

**confirmative**, *a.* : تصدیق کنندہ ؛ ثبوت رساں -

**confirmatory**, *a.* : تصدیقی -

**confirmee**, *n.* : توثیق ؛ تصدیق یافتہ وغیرہ -

**Confirmation**, *n.* : (۱) استحکام ؛ بحالی ؛ تصدیق ؛ توثیق ؛ منظوری - (۲) عیسائی بچوں کے سن شعور کو پہنچنے پر ان کو عیسوی دین کی تعلیم و تلقین کی رسم -

**Confiscate**, *v.t.* : ضبط کرنا ؛ قرق کرنا -

**confiscator**, *n.* : ضبط کرنے والا ؛ قرق امین -

**confiscatory**, *a.* : ضبطی کا -

**Confiscation**, *n.* : ضبطی ؛ قرقی -

**Conflagration**, *n.* : آگ ؛ آتش زدگی -

**Conflict**, *n.* & *v.i.* : لڑائی ؛ آویزش ؛ تصادم ؛ لڑنا ؛ ٹکرانا ؛ مقابلہ کرنا -

**Confluent**, *a.* & *n.* : ساتھ بہنے والے ؛ ہم رو (ندی ؛ چشمے ؛ سڑک وغیرہ) -

**confluence**, *n.* : ملنے کی جگہ ؛ سنگم -

**Conflux**, *n.* : ہم روی ؛ اجماع -

**Conform**, *v.t.* & *i.* (*to*) : (۱) کسی نمونے کے مطابق ہونا یا بنانا ؛ مطابق یا موافق کرنا - (۲) تعمیل یا پیروی کرنا -

**conformance**, *n.* : تعمیل ؛ پیروی ؛ تطابق -

**Conformable**, *a.* : مشابہ ؛ مطابق -

**Conformation**, *n.* : (۱) ترتیب ؛ بناوٹ -

**Conformist**, *n.* کلیسائے انگلستان کا پیرو یا مقلد -

**Confirmity**, *n.* : مشابہت ؛ مطابقت ؛ تعمیل ؛ پیروی -

**Confound**, *v.t.* : (۱) گڈ مڈ یا بے ترتیب کرنا ؛ پریشان یا حیران کرنا - (۲) زک دینا ؛ (منصوبوں اور امیدوں کو) خاک میں ملانا - (۳) شرمانا -

*c. it* خدا ستیاناس کرے ؛ ناس جائے -

**Confraternity**, *n.* گروہ ؛ مواخات ؛ برادری -

*confrere*, *n.* : ہم پیشہ ؛ رفیق یا رکن -

**Confront**, *v.t.* : (۱) روبرو ہونا ؛ مقابل ہونا ؛ مقابلہ کرنا - (۲) (مشکلات یا مخالفین سے) دوچار ہونا ؛ سابقہ پڑنا - (۳) سامنے لے آنا ؛ (اشیا کا) آمنے سامنے لانا ؛ مقابلہ کرنا ؛ ٹکرانا -

**confrontation**, *n* مقابلہ ؛ آمنے سامنے ہونا -

**Confucian**, *a.* & *n.* : کنفوشیس کا پیرو -

**confucianism**, *n.* : کنفوشی مذہب -

**Confuse**, *v.t.* : درہم برہم کردینا ؛ خلط مبحث کردینا ؛ پریشان کرنا ؛ بے ترتیب

یا کُتّہ مَتّ کرنا -

**Confusion,** *n.* : گڑ بڑ ؛ ابتری ؛ پراگندگی ؛ انتشار ؛ اُلجھن ؛ برھمی ؛ پریشانی ؛ ھنگامہ -

**Confute,** *v.t.* : خطا وار ثابت کرنا ؛ (استدلال کو) غلط ثابت کردینا -

**confutation,** *n.* : اسم ' مذکورہ بالا معنوں میں -

*conge* (konzha), **Congee** (-ji), *n.* : (فرانسیسی) برطرفی ' موقوفی -

**Congeal,** *v. t.* & *i.* : جمنا یا جمانا ؛ منجمد کرنا ؛ یخ بستہ کرنا یا ھونا -

**Congelation,** *n.* : انجماد ؛ بستگی -

**Congener,** *n.* & *a.* : ھم جنس ؛ ھم قسم ؛ متحدالنوع -

**Congenial** *a.* (*with*, *to*) : (۱) (اشخاص یا مزاج وغیرہ) ھم مزاج ؛ ھم رنگ ؛ مناسب (حال) ؛ خوش گوار ؛ موافق -

**congeniality** *n.* : ھم رنگی ؛ موافقت وغیرہ -

**Congenital,** *a.* : پیدائشی ؛ طبعی ؛ خلقی -

**Conger** (-ngg-), *n.* : بڑی بام (مچھلی) -

**Congeries** (-j-), *n.* : ڈھیر ؛ تودہ ؛ مجموعہ ؛ ذخیرہ -

**Congested,** *a.* : اختناق یا انجماد میں مبتلا -

**Congestion,** *n.* : اِشتداد ؛ اِنجماد ؛ اِختناق ؛ کثرت آبادی ؛ بھیڑ بھاڑ (مسافروں وغیرہ کی) -

**Conglobate,** *v.t.* & *i.*, & *a.* : (۱) گولانا (ج) ؛ گول یا مدور بنانا - (۲) گول ؛ مدور ؛ گیند کا سا -

**conglobation,** *n.* : تدویر ؛ اِستدارت ؛ مدوریت -

**Conglomerate,** *a.* & *n.* : گول تودے یا ڈھیر کی شکل میں جمع کیا ھوا ؛ (ارضیات) ڈھیر ؛ ذروں کا پانی میں بیٹھ کر جمنا یا پتھر بن جانا -

**Conglomerated,** *a.* : جم کر ڈھیر بنا ھوا ؛ ڈھیر -

**conglomeration,** *n.* : ڈھیر ھونا ؛ رکام -

**Congou,** *n.* : (چین کی) کالی چاے -

**Congratulate,** *v. t.* : مبارک باد کہنا یا دینا -

*c. oneself* : اپنے آپ کو خوش نصیب سمجھنا -

**congratulatory,** *a.* : مبارک باد کا ؛ تہنیتی -

**congratulator,** *n.* : تہنیت گزار -

**Congratulation,** *n.* : تہنیت ؛ مبارک باد -

**Congregate,** *v.t.* & *i.* : جمع کرنا یا ھونا ؛ اِکٹھا کرنا -

**Congregation,** *n.* : (۱) سبھا ؛ انجمن - (۲) اراکین جامعہ کا عام اِجتماع - (۳) (بائبل) بنی اسرائیل (بحالت سرگردانی) - (۴) عبادت گزاروں کا مجمع یا جماعت -

**Congregational,** *a.* : جماعت سے متعلق ؛ اِجتماعی ؛ یا جماعت -

**Congregationalism,** *n.* : کلیسا کی خود مختاری (اپنے معاملات میں) -

**congregationalist,** *n.* : کلیسائی خود مختاری کا حامی -

**Congress,** *n.* : (۱) (نائبین یا مبعوثین کی) مجلس ؛ انجمن (خصوصاً معاملات ملکی کی) - (۲) امریکا کی مجلس ملکی یا جمہوری -

**Congressional,** *a.* : مجلس کا ؛ مجلسی -

**Congruence,** -cy, *n.* : توافق ؛ اِتحاد ؛ مناسبت (باھمی) -

**Congruent,** *a.* (*with*) : مناسب ؛

موزوں؛ موافق -

**Congruous,** *a.*: موافق ؛ مناسب ؛ شایاں ؛ موزوں؛ متجانس -

**congruity,** *n.*: موزونیت ؛ متجانست -

**Conic,** *a.* & *n.*: مخروطی شکل ؛ مخروطا -

*c. section*: تراش مخروطی -

**conical,** *a.*: مخروطی -

**Conifer,** *n.*: صنوبر کی قسم کے پودے -

**coniferous,** *a.*: صنوبری -

**Coniform,** *a.*: مخروطی شکل یا وضع کا -

**Conjectural,** *a.*: قیاسی ؛ خیالی -

**Conjecture,** *n.* & *v.t.* & *i.*: قیاس؛ ظن؛ اٹکل ؛ قیاس کرنا ؛ اٹکل چلانا -

**Conjoin,** *v.t.* & *i.*: جوڑنا ؛ جڑ جانا ؛ منضم ہونا -

**Conjoint,** *a.*: جڑا ہوا ؛ ملا ہوا -

**Conjugal,** *a.*: ازدواجی ؛ نکاحی -

**conjugality,** *n.*: ازدواجیت -

**Conjugate,** *v.t.* & *i.*: (صرف) گردانانا ؛ (۱) فعل کی گرداں کرنا - (۲) (حیاتیات) آمیز ہو جانا ؛ مواصل ہونا ؛ گھل مل جانا -

**Conjugate,** *a.* & *n.*: جڑا ؛ جفت ؛ زوج ؛ (نحو) ایک ہی مادے سے مشتق الفاظ -

**Conjugation,** *n.*: (صرف) فعل کی گرداں ؛ (حیاتیات) دو (متوالد) خانوں کی مواصلت -

**Conjunct,** *a.* & *n.*: آپس میں ملے ہوئے ؛ جڑواں ؛ لازم و ملزوم -

**Conjunction,** *n.*: (۱) ساتھ ؛ میل ؛ تلازم - (۲) (نجوم) دو اجرام فلکی کا اجتماع یا قران - (۳) حالات یا واقعات کا ایک ہی زمانے میں ہونا - (۴) (نحو) حرف عطف - (۵) سنجوگ ؛ اجتماع -

**conjunctional,** *a.*: اقترانی ؛ عطفی ؛ اجتماعی -

**Conjunctive,** *a.* & *n.*: (نحو) عطفیہ -

**Conjuncture,** *n.*: نازک وقت ؛ تلاطم کا وقت ؛ دشوار موقع -

**Conjuration,** *n.*: استدعا (قسم دے کے یا خلوص دل سے) ؛ منت؛ التجا ؛ حلف؛ معاہدہ - (۲) جادو ؛ منتر؛ جھاڑ پھونک؛ ٹوٹکا -

**Conjure,** *v.t.* & *i.*: (۱) بلا قسم یا صدق دل سے درخواست کرنا - (۲) افسوں یا سحر کرنا؛ شعبدہ بازی کرنا ؛ حاضرات کرنا - (۳) خیال کے سامنے لا کھڑا کرنا (بھوت ، پریت کا) ؛ موکل بلانا -

**Conjurer, -or,** *n.*: جادوگر ؛ شعبدہ باز -

**Conk,** *n.*: (بازاری) ناک -

**Connate,** *a.*: خلقی ؛ پیدائشی ؛ (نباتیات) توام (پتے) -

**Connatural,** *a.*: خلقی ؛ ہم فطرت -

**Connect,** *v.t.* & *i.*: (دو چیزوں کو) جوڑنا ، ملانا ؛ (استدلال وغیرہ میں) ملانا ؛ ربط دینا ؛ (خیال میں) متحد کرنا -

**Connected,** *a.*: جڑا ہوا ؛ مسلسل ؛ مربوط وغیرہ -

**Connective,** *a.*: ملانے والا ؛ جوڑ لگانے والا -

*c. tissue*: (تشریح) نسیج موصل -

**Connexion, -nection,** *n.*: (۱) سلسلہ ؛ تعلق ؛ جوڑ ؛ میل ؛ لگاؤ ؛ بندش - (۲) جوڑ لگانے والا - (۳) ناجائز تعلق - (۴) رشتہ داری ؛ رشتہ دار - (۵) زمرہ ؛ مذہبی گروہ - (۶) گاہک ؛ (جمع) خریدار (ساکھ والے) - (۷) میل (ریل یا جہاز وغیرہ کا) -

**Connivance,** *n.*: چشم پوشی؛ اِغماض -

**Connive,** *v.i.*: چشم پوشی کرنا ؛ اغماض

کرنا ؛ نثار انداز کرنا -

**Connoisseur** (konaser), *n.* : نقاد ؛ مبصر ( ذوقی معاملات میں ) -

**Connote,** *v.t.* : اصلی کے ساتھہ اضافی معنی دینا ؛ اصل یا جنس ظاہر کرنا ؛ نتیجۃ (ضمنی) ظاہر کرنا -

**connotation,** *n.* : تعبیر ؛ عبارت ؛ (منطق) تضمین -

**connotative,** *a.* : تعبیری ؛ متضمن -

**Connubial,** *a.* : اِزدواجی ؛ زن و شو سے متعلق -

**Conoid,** *a.* & *n.* : مخروطی ؛ مخروط نما ؛ گاؤ دم ؛ هرم -

**Conquer,** *v. t.* & *i.* : غالب آنا ؛ مطیع کرنا ؛ فتح کرنا ؛ جیتنا ؛ تسخیر کرنا ؛ سر کرنا ؛ مغلوب کرنا ؛ حاصل کرنا -

**Conqueror,** *n.* : فاتح ؛ غالب -

**Conquest,** *n.* : ( ۱ ) فتح ؛ غلبہ ؛ تسلط ( کسی ملک پر ) - (۲) ملک مفتوحہ- ( ۳ ) کسی کی محبت کا گرویدہ ؛ ( کسی کا ) کشتہ -

**Consanguine,-ous,** *a.* : ایک خون ؛ هم خاندان؛ رشتہ دار ؛ یک جدی -

**Consanguinity,** *n.* : یگانگت ؛ قرابت -

**Conscience**(-shens), *n.* : اچھے برے کی اخلاقی تمیز ؛ ضمیر ؛ ایمان -

c. *clause*(in act) : اِستثنا بربنائے ضمیر ( قانون میں ) -

c. *money* : ایماں بہا؛ یعنے وہ رقم جو نا جائز طریقے سے حاصل کی گئی هو یا نہ ادا کی گئی هو ، اُسے اپنے ضمیر کی تشفی کے لیے گمنام طور پر ادا کرنا -

**Conscientious** (-shiensh-), *a.* : ایمان دار؛ با اُصول -

**conscientiousness,** *n.* : تدین؛ راست بازی ؛ ایمانداری -

**Conscious,** *a.* : آگاہ ؛ واقف ؛ صاحب احساس ؛ هوش مند ؛ با خبر -

**Consciousness,** *n.* : شعور ؛ احساس ؛ وقوف ؛ علم ؛ آگاهی -

**Conscribe,** *v.t.* : جبراً فوج میں بھرتی کرنا ؛ قانوناً داخل فوج کرنا -

**Conscript,** *a.* & *n.* : جبراً بھرتی کیا هوا ؛ بیگاری کا سپاهی -

**Conscription,** *n.* : جبری خدمت ؛ جبری بھرتی ( فوج میں ) -

**Consecrate,** *a.* : متبرک ؛ نذر (دیا هو ) ؛ نذر نیاز کا -

**Consecrate,** *v.t.* : وقف (مذهبی ) کرنا ؛ ( کسی دینی کام کے لیے ) مخصوص یا موسوم کر دینا ؛ بھینٹ چڑھانا -

**consecrator,** *n.* : نذر دهندہ ؛ بھینٹ چڑھانے والا -

**consecratory,** *a.* : نذر کردہ ؛ متبرک؛ موقوفہ ؛ موسومہ -

**Consecration,** *n.* : (۱) نذر ؛ نیاز؛ بھینٹ وقف - (۲) تقدیس ؛ ( مذهبی اغراض سے ) تخصیص ؛ نامزدگی - (۳) مذهبی عہدہ یا بی کی رسم ( خاص کر عہدۂ اسقف ) -

**Consecution,** *n.* : تسلسل ؛ منطقی نتیجہ ؛ واقعات ؛ مطابقت ( کلمے یا زمانے کی) -

**Consecutive,** *a.* : مسلسل ؛ لگاتار ؛ متوالی ؛ ( نحو ) جزا -

**consecutively,** *adv.* : متواتر ؛ مسلسل ؛ وغیرہ -

**consecutiveness,** *n.* : تسلسل ؛ تواتر -

**Consensus,** *n.* : اِتفاق ( رائے وغیرہ کا ) -

**Consent,** *v.i.* : مان لینا ؛ منظور کرنا ؛ قبول کرنا -

**Consent,** *n.* : منظوری ؛ رضا مندی ؛

اِجازت -

*age of c.* : (۱) سن بلوغ ؛ سن شعور ( یعنی وہ عمر جب کوئی شخص قانوناً رضا مندی دینے کا مجاز ہو) - (۲) لڑکیوں کا قانونی سن بلوغ -

**Consentaneous**, *a.*: آہنگ ؛ ہم رائے ؛ موافق ؛ متفق -

**Consentient**(-shnt),*a* : متفق؛ رضامند -

**Consequence**, *n.*: (۱) نتیجہ ؛ ماحصل؛ ثمرہ - (۲) منطقی نتیجہ - (۳) اہمیت؛ قدر؛ منزلت ؛ مرتبہ ؛ اِمتیاز -

*in c.* ( اس کا ) نتیجہ یہ ہوا کہ ؛ نتیجہ یہ کہ -

*of c.* اہم -

*of no c.* غیر اہم ؛ ہیچ -

*take the cc.* اپنے کیے کو بھگتنا -

**Consequent**, *n.& a.*: نتیجہ؛(شرط) جزا؛ متتبع ؛ موخر ؛ متعاقب -

**Consequential**, *a.*: (۱) تبعی ؛ ذیلی ؛ ( بالواسطہ ) لازمی ؛ متبعی - (۲) خود بین؛ خود پسند -

**consequentiality** (-shi-), *n.*: لزوم؛ متبعیت -

**consequentially**, *adv.* لزوماً -

**Consequently**, *adv. & conj.*: لہٰذا -

**Conservancy**, *n.* : (۱) تحفظ ؛ رکھ یا رکھانت (یعنی گھاس؛ جنگل؛ دریا کا سرکاری طور پر محفوظ ہونا) ؛ نگرانی (سرکاری) - (۲) محکمۂ نگرانی -

**Conservation**, *n.*: حفاظت؛ بچاؤ؛ تحفظ -

*c. of energy*: بقا یا دوام توانائی(مجموعی قوت کا نظام عالم میں ہمیشہ یکساں رہنا)-

**Conservative**, *a. & n.*: (۱) مستحفظ ؛ حفاظت خواہ ؛ معافظ - (۲) قدامت پسند ؛ اعتدال پسند ؛ لکیر کا فقیر ؛ انگلستان کا قدامت پسند سیاسی گروہ یا جماعت ( جو اصول حکومت میں تغیر کے خلاف ہے ) -

**conservatism**, *n.*: قدامت پسندی وغیرہ -

**Conservator** *n.* : معافظ ؛ ( عجائب خانے وغیرہ کا ) نگران کار مہتمم -

**Conservatory**, *n.* : پود گھر (جس میں پودے حفاظت اور پرورش کے لیے رکھے جاتے ہیں ) -

**Conserve**, *n. & v.t.*: مربا؛ مٹھائی وغیرہ ؛ ( نقصان یا بربادی سے ) بچانا -

**Consider**, *v t. & i.*: (۱) سوچنا؛ غورکرنا - (۲) پاس؛ لحاظ یا توجہ کرنا ؛ سمجھنا - (۳) قیاس کرنا - (۴) جانچنا ؛ پرکھنا -

**Considerable**, *a* : قابل لحاظ ؛ معقول ؛ کثیر ؛ معتدبہ -

**Considerate**, *a.*: دوسروں کا لحاظ رکھنے والا ؛ محتاط ؛ ہوشیار -

**considerateness**, *n.* : اسم مذکور؛ بالا معنوں میں -

**Consideration**, *n.* : (۱) غور ؛ تامل ؛ اِلتفات - (۲) پاس و لحاظ ؛ ملحوظہ - ( ۳ ) اہمیت ؛ قابل لحاظ امر ؛ جیسے : *that is a c.* - (۴) تلافی ؛ معاوضہ؛ اجر-

*in c. of*: بعوض ؛ بوجہ -

*take into c.*: لحاظ کرنا ؛ غور کرنا -

*under c.*: زیر غور -

**Considering**, *prep.* : اس لحاظ سے -

**Consign**, *v. t.* : (۱) دینا ؛ سپرد کردینا؛ سونپ دینا ؛ تفویض یا حوالے کرنا - (۲) اِرسال کرنا - (۳) امانت رکھنا -

**consignee**, *n.* : پانے والا ؛ مرسل الیہ -

**consignor**, *n.* : بھیجنے والا؛ مرسل -

**Consignation** (-ig-), *n.* : ادائی (رقم) ؛ تحویل ؛ تفویض ؛ ( مال کی ) ترسیل -

**Consignment**, *n.*: (۱) حوالگی؛ تفویض؛

سپرد کیا ہوا مال -

Consist, v. i.: مشتمل یا مرکب ہونا ؛ ہم آہنگ ہونا ؛ ہم وجود ہونا -

Consistence, -cy, n.: (۱) دبازت؛ ٹھوس پن - (۲) استقامت ؛ وضع داری ؛ یک رنگی ؛ یکساں روی -

Consistent, a.: یکساں ؛ یک رنگ ؛ با وضع ؛ مستقیم ؛ با اُصول -

consistory, n.: مجلس اساقفہ ؛ پوپ کی مجلس ؛ پادریوں کی جماعت یا عدالت -

Consolation, n.: تسلی ؛ تشفی ؛ دلاسا ؛

c. prize, race, stakes: اشک شوئی کا اِنعام ؛ اشک شوئی کی بازی یا دوڑ (ہارنے والوں کی دوڑ یا بازی جس میں ایک مرتبہ پھر اِنعامی مقابلہ کرایا جاے ) -

Consolatory, a.: تسکین بخش ؛ پرتسلی ؛ تسلی آمیز -

Console, v. t.: تسلی، تشفی، ڈھارس دینا

Consolidate, v. t. & i.: (۱) منجمد، سخت یا بستہ کرنا ؛ ( قوت کو) مضبوط کرنا - (۲) ( ریاستوں، صوبوں ، کمپنیوں یا قرضوں کو ) ملانا ؛ اِلحاق کرنا ؛ ملاکر ایک کردینا -

consolidation, n.: اِنجماد ؛ بستگی ؛ اِستحکام ؛ اِنضمام -

consolidatory, a.: جما ہوا ؛ بستہ ؛ پیو ستہ وغیرہ -

consolidator, n.: جمانے و لا ؛ اِستحکام دہ وغیرہ -

Consols, n. Pl.: برطانی حکومت کے تمسکات قرض -

Consonance, n.: ہم آہنگی ( الفاظ یا ترتیل میں ) ؛ ( موسیقی ) سریلا پن ؛ ہم نوائی ؛ ہم رائی ؛ اِتحاد ؛ موانقت -

Consonant, a. & n.: موزوں؛ہم آہنگ؛ موافق ؛ ( موسیقی ) سر ملائی ؛ (n) حرف صحیح ؛ حرف یا صوت ( جو کسی حرف علت کے ساتھہ مل کر آواز دے سکے ) -

Consort, n. & v.i.: زوج (شوہر یازوجہ) ؛ ہمراہی یا ساتھہ کا جہاز ؛ رفیق جہاز -

king, prince, -c.: شوہر ملکہ؛ ہم نوا یا رفیق ہونا -

Conspecific, a.: ہم نوع ؛ متحد النوع -

Conspectus, n.: (ذہنی ) تبصرہ ؛ سرسری نظر ؛ ( مضمون کا ) خاکہ یا منصوبہ -

Conspicuous, a.: ظاہر ؛ نمایاں ؛ بیّن ؛ جالب توجہ ؛ جالب شہرت -

Conspiracy, n.: سازش ؛ ساز باز ؛ منصوبہ؛ سازش مجرمانہ -

Conspirator, -tress n.: سازشی -

Conspire, v. i. & t.: ساز باز کرنا ( خاص کر قتل یا بغاوت کے لیے ) ؛ سازش کرنا؛ جمع ہونا ( نا مساعد واقعات کا ) -

Constable, n.: کوتوالی کا سپاہی ؛ کانسٹبل ؛ شاہی عہدہ دار -

Constabulary, a. & n.: کوتوالی کی جمعیت -

Constancy, n.: استقلال ؛ ثبات ؛ وفاداری ؛ استقامت -

Constant, a. & n.: ثابت قدم ؛ راسخ ؛ وفادار ؛ ( طبیعیات و ریاضی ) ( مقادیر ) مستقلہ ، ثابتہ -

Constantly, adv.: ہمیشہ ؛ اکثر -

Constellation, n.: (ستاروں کا ) مجمع ؛ جھمکا؛ تارا منڈل ؛ مجموعۂ نجوم -

Consternation, n.: ہیبت ؛ خوف ؛ حیرانی ؛ سراسیمگی؛ اضطراب -

Constipate, v.t.: قبض ہونا یا کرنا -

Constipation, n.: قبض، یبس (معدہ) -

Constituency, n.: جماعت منتخبین ؛ حلقۂ انتخاب ؛ رائے دینے والوں کی جماعت

جو اپنے نمایندے کا انتخاب کرتی ہے ؛ گاہک لوگ ؛ مجھان ؛ خریدار -

**Constituent,** *a.& n.* : (۱) جز ؛ عنصر - (۲) انتخاب کنندہ ؛ رائے دہندہ ؛ مختار نمایندہ - (۳) بنانے والا ؛ واضع -

*c. assembly,* : وہ جماعت جسے آئین ملکی میں رد و بدل کا اختیار ہو -

**Constitute,** *v. t.* : (۱) مقرر یا مامور کرنا - (۲) مرتب کرنا ؛ تشکیل دینا - (۳) مشتمل ہونا ؛ ترکیب پانا - (۴) آئینی یا قانونی صورت دینا (کسی جماعت یا محکمے کو) -

**Constitution,** *n.* : (۱) ساخت ؛ بناوٹ (جسم یا دماغ کی) - (۲) آئین ؛ دستور اساسی - (۳) سرشت ؛ فطرت - (۴) (قدیم تاریخ) فرمان ؛ ضابطہ -

**Constitutional,** *a. & n.* : جسمانی ؛ خلقی (جسم یا دماغ کی ساخت سے متعلق) - (۲) آئینی ؛ دستوری -

**Constitutionalism** *n.* : نظام آئینی ؛ حکومت مشروط ؛ آئین پسندی -

**Constitutionalist,** *n.* : آئین پسند ؛ آئینی ؛ حامی آئین ؛ نظام آئینی کا ماہر -

**Constitutionalize,** *v.t & i.* : آئینی بنانا ؛ آئین کا رنگ دینا -

**Constitutive,** *a.* : تعمیری ؛ ترکیبی ؛ اساسی ؛ جز ترکیبی -

**Constitutor,** *n.* : تعمیر کنندہ ؛ ترکیب دہندہ (شخص یا شے) -

**Constrain,** *v.t.* : مجبور کرنا ؛ دبانا ؛ روکنا ؛ جبراً باز رکھنا ؛ قید کرنا -

**constrainedly,** *adv.* : (بالا) متعلق فعل -

**Constraint.** *n.* : جبر ؛ دباؤ ؛ بندش ؛ ضبط ؛ قابو (جذبات پر) -

**Constriction,** *n* : انقباض ؛ کھنچاؤ وغیرہ -

**constrictive,** *a.* : انقباضی ؛ کھنچاؤ کرنے والا -

**Constrictor,** *n.* : (۱) (طب) عضلۂ قابضہ - (۲) ایک دبانے والا آلہ ؛ مقباض -

**Constringency,** *n.* : کھینچ ؛ سکڑاؤ -

**Construct,** *v. t.* : بنانا ؛ تعمیر کرنا ؛ تیار کرنا ؛ مرتب کرنا -

**Construction,** *n.* : (۱) بناوٹ ؛ ترکیب ؛ تعمیر - (۲) تعبیر ؛ تاویل ؛ تفسیر ؛ توجیہ -

**Constructional,** *a.* : ترکیبی ؛ تعمیری -

**Constructive,** *a.* : (۱) اصلاحی یا تعمیری (تخریبی کے مقابلے میں) - (۲) تاویلی ؛ تعبیری (بالواسطہ) ؛ حقیقی -

**Constructor,** *n.* : ترکیب ؛ عمارت ساز ؛ ترکیب دینے والا وغیرہ -

**Construe,** *v. t & i.* : (۱) ترکیب کرنا یا دینا (الفاظ کو) - (۲) لفظاً لفظاً ترجمہ کرنا ؛ معنے لگانا ؛ تعبیر یا تفسیر کرنا -

**Consubstantial,** *a.* : متحد ؛ عین ذات ؛ الجواہر ؛ بالخصوص " واحد فی الثلثہ" -

**Consubstantiation,** *n.* : عینیت مسیح ؛ (یہ عقیدہ کہ عشائے ربانی میں نان و شراب کے ساتھ حضرت عیسیٰ کا حقیقی جسم و خون بھی موجود ہوتا ہے) -

**Consuetude(-swi-),** *n.* : (۱) رواج (خاص کر وہ جسے قانونی قوت حاصل ہو جائے) ؛ عادت ؛ معاشرت ؛ میل جول -

**Consuetudinary,** *a.* : رواجی ؛ معتاد -

**Consul,** *n.* : (۱) قونصل (جمہوریۂ روما کے دو اعلیٰ حاکم جو ہر سال قنصل کے نام سے منتخب ہوتے اور ملکی انتظام کرتے تھے) - (۲) وکیل ؛ نائب (جو ممالک غیر میں کسی سلطنت کی طرف سے مقرر ہوتا ہے) -

**Consular**, *a.* & *n.*: متعلق بہ قنصل ؛ : روما میں وہ شخص جو قنصل رہ چکا ہو -
**Consulate**, *n.*: قنصل خانہ ؛ قنصل دفتر یا عملہ ؛ ( تاریخ فرانس میں ) عہد قنصلیت -
**Consult**, *v.t.* & *i.*: (۱) مشورہ کرنا؛ رائے یا صلاح طلب کرنا ؛ رجوع کرنا ( کتاب یا شخص کی طرف ) - (۲) لحاظ رکھنا ؛ پاس کرنا ( دوسروں کے اغراض و جذبات کا ) -
**consultative**, *a.*: مشورے کا ؛ مشورہ دینے کا مجاز ؛ مجلس شوریٰ -
**Consultant**, *n.*: (۱) مشورہ چاہنے والا ؛ مشورہ گیر ؛ راجع - (۲) مشیر طبی -
**Consultation**, *n.*: مشورہ ؛ صلاح -
**Consume**, *v. t.* & *i.*: خرچ کر ڈالنا ؛ کھا پی جانا ؛ اُڑا دینا ؛ ( حسد سے ) جلنا -
**Consumedly**, *adv.*: نہایت ؛ بے حد -
**Consumer**, *n.*: CONSUME کا فاعل ؛ ( معاشیات ) مستفید؛ متمتع ؛ خرچ کرنے والا ( " پیدا کرنے والا " کے مقابلے میں ) -
**Consummate**, *a.*: کامل ؛ انتہائی -
**Consummate**, *v. t.*: کمال کو پہنچانا ؛ ( خاص کر تعلق زنا شوئی کی ) تکمیل کرنا -
**consummator**, *n.*: تکمیل یا پختہ کرنے والا -
**Consummation**, *n.*: (۱) تکمیل (زنات)؛ کمال ؛ نہایت ؛ غایت - (۲) تکمیل شدہ شے -
**Consumption**, *n.*: (۱) صرف؛ اِتلاف ؛ گھلا دینے والی تپ ( خاص کر سل یا دق ) - (۲) مقدار خرچ شدہ -
**Consumptive**, *a.* & *n.*: (۱) مائل بہ اِسراف وغیرہ - (۲) مدقوق ؛ دق والا -
**Contact**, *n.*: مس ؛ اِتصال ؛ ربط ؛ تعلق ؛ ( برقیات ) برقی حلقہ ؛ ( ریاضی ) تماس - ( نفسیات ) اِتصال -
*come into c. with*: دو چار ہونا؛ ملاقی ہونا -
**Contagion**, *n.*: تعدیہ ؛ چھوت ؛ وبا ( متعدی یا وبائی )؛ ( اِستعارتاً ) اخلاقی خرابی ؛ متعدی اثر ( بد اخلاقی کا ) -
**Contagious** ( -jus ), *a.*: متعدی ؛ وبائی (بیماری) ؛ ( اِستعارتاً ) عادت وغیرہ-
**Contain**, *v. t.*: (۱) مشتمل ؛ حامل ہونا ؛ ( کسی شے کو ) لیے ہوئے ہونا؛ ( اپنے اندر ) داخل کئے ہوئے ہونا؛ گھرا ہوا ہونا - (۲) مساوی ہونا - (۳) پورا تقسیم ہونا - (۴) آپے میں رہنا ؛ ضبط کرنا - (۵) (جنگی اِصطلاح) روکے رکھنا ( فوج کو ) -
**Contaminate**, *v. t.*: نجس؛ آلودہ کرنا ؛ چھوت ہوجانا ؛ بھرشٹ کرنا ؛ بگاڑنا -
**contamination**, *n.*: (۱) چھوت ؛ نجاست - (۲) (نقد ادب) دو ڈراموں یا قصوں کو ملا کر گڈ مڈ کردینا -
**Contango**, *n.* ( pl. -oes ): ہرجانہ (جو مال اُٹھوانے میں تاخیر یا اِلتوا پر دیا جائے ) -
**Contemn** ( -em ), *v. t.*: حقیر جاننا ؛ اہانت سے پیش آنا -
**contemner** ( -mn ), *n.*: ذلت دینے والا ؛ اہانت کرنے والا -
**Contemplate**, *v. t.* & *i.*: سوچنا ؛ نیت کرنا ؛ تصور کرنا ؛ مستغرق ہونا -
**contemplation**, *n.*: غور و فکر ؛ تصور ؛ دھیان وغیرہ -
**contemplator**, *n.*: اِسم فاعل (بالا) -
**Contemplative**, *a.*: دھیان والا ؛ مستغرق ؛ گیان دھیان کی ( زندگی ) -
**Contemporaneous**, *a.*: ہم وقت ؛ ہم عہد ؛ ہم عصر ؛ یک زمانی -
**Contemporaneity**, *n.*: معاصرت ؛ ہم عہدی ؛ ہم عصری -

**Contemporary,** *a.* & *n.*: معاصر؛ ہم عصر؛ ہم عمر؛ ہم سن۔

**Contempt,** *n.*: توہین؛ حقارت؛ ذلت؛ نا فرمانی؛ عدول حکمی۔

c. *of court*: توہین عدالت۔

**Contemptible,** *a.*: ذلیل؛ دنی؛ حقیر۔

**Contemptuous,** *a.*: حقارت آمیز؛ ذلت آمیز؛ متکبرانہ (طرز عمل)۔

**Contend,** *v. i.* & *t.*: (۱) لڑنا؛ جد و جہد کرنا۔ (۲) بحث یا حجت کرنا۔ (۳) مقابلہ کرنا۔

**Content,** *n.*: (۱) (جمع) مضمون (کتاب)؛ مافیہ۔ (۲) سمائی؛ گنجائش (جہاز کی)؛ ضخامت (ٹھوس اشیا کی)۔

(*table of*) cc.: فہرست مضامین۔

**Content,** *n.* & *a.* & *v. t.*: (۱) قناعت؛ اطمینان۔ (۲) آسودہ خاطر؛ قانع مطمئن۔ (۳) مطمئن ہونا؛ قانع ہونا۔

c., *not c.*: (انگلستان کے دار الامرا میں رائے لینےوقت کی اصطلاح). "ہاں" "نہیں"۔

contents: وہ لوگ جو تجویز کے ساتھ یا اس کے موید ہوں۔

**contentedness,** *n.*: حالت اطمینان۔

**contentment,** *n.*: قناعت؛ آسودہ خاطری؛ دل جمعی؛ اطمینان۔

**Contention,** *n.*: (۱) لڑائی جھگڑا؛ جد و جہد؛ بحث۔ (۲) مقابلہ؛ منافسہ۔

**Contentious,** *a.*: (۱) جھگڑالو؛ حجتی۔ (۲) نزاع انگیز؛ جھگڑے کا (کی)۔

**Conterminous,** *a.*: ہم سرحد؛ متحد الراس (خطوط جن کے سرے ایک نقطے پرمل جاتے ہوں)؛ باہم دگر (زماں و مکاں)۔

**Contest,** *n. v. t.* & *i.*: مقابلہ؛ مناقشہ؛ مباحثہ؛ لڑنا؛ جھگڑنا؛ بحثنا؛ جد و جہد کرنا؛ مقابلہ کرنا (انتخاب وغیرہ)۔

**Context,** *n.*: سیاق عبارت؛ سیاق و سباق۔

**contextual,** *a.*: سیاقی۔

**Contexture,** *n.*: (۱) تانا بانا؛ ساخت؛ بافت۔ (۲) (کلام کی) بندش؛ ربط۔

**Contiguity,** *n.*: اتصال؛ قرب۔

**Contiguous,** *a.*: متصل؛ مقرون۔

**Continent,** *a.*: پرہیزگار؛ پارسا؛ (*n*) براعظم۔

**continence,** *n.*: زہد؛ پرہیزگاری۔

**Continental,** *a.* & *n.*: براعظم کا؛ براعظم سے متعلق؛ قاری۔

**continentalize,** *v t.*: براعظم کا رنگ اختیار کرنا یا اس رنگ میں رنگ جانا۔

**Contingency,** *n.*: (۱) حالات کا غیر متیقن ہونا؛ اتفاق؛ اتفاقی واقعہ؛ حادثہ۔ (۲) حالت منتظرہ؛ موقوف یا مبنی ہونا (کسی دوسری شے پر)۔ (۳) اتفاقی مصارف وغیرہ (صادر)۔

**Contingent,** *a.* & *n*: (۱) اتفاقی؛ ناگہانی۔ (۲) موقوف یا مبنی (کسی دوسری شے پر)۔ (۳) وقتی یا معاونتی۔

**Continual,** *a.*: جاری؛ مسلسل۔

**Continuance,** *n*: قیام؛ دوام۔

**Continuation,** *n.*: (۱) سلسلہ؛ اجرا؛ استمرار؛ (مہاجنی اصطلاح) کھاتا چلانی؛ بچھلی میزان نئے کہاتے میں جوڑنا یا لکھنا۔ (۲) توسیع؛ بیشی۔ (۳) (عامیانہ محاورہ) پاجامہ؛ پتلون۔

c. *school* فرصتی مدرسہ (جس میں ایسے لوگوں کی تعلیم فرصت کے اوقات میں جاری رکھی جاتی ہے جو ابتدائی تعلیم کے بعد مدرسہ چھوڑ چکے ہیں)۔

**Continuative,** *a.*: مسلسل؛ رواں؛ جاری۔

**Continue,** *v.t.* & *i.*: جاری رکھنا؛ چلائے

جانا ؛ قائم یا بر قرار رکھنا ؛ دوبارہ شروع کرنا ؛ بند نہ ہونا -

**Continuity,** *n.*: دوام ؛ تواتر ؛ تسلسل -

**Continuous,** *a.*: مسلسل ؛ علی الاتصال ؛ پیہم ؛ غیر منقطع -

**Continuum,** *n.*: مادے ، احساسات یا واقعات کا دور تسلسل -

**Cont-line,** *n.*: خط رس البیت لکیر ؛ (رسی کی لٹوں کے بیچ کی خالی جگہ یا لکیر جو بل کھاتی ہوئی آخر تک چلی جاتی ہے ) -

**Contort,** *v. t.*: مروڑنا ؛ بل دینا -

**Contortion,** *n.*: مروڑی ؛ اینٹھن ؛ تشنج (خاص کر چہرے یا بدن کے رگ پٹھوں کا ) -

**Contortionist,** *n.*: نٹ -

**Contour,** *n. & v. t.*: (۱) ناک نقشہ ؛ خط و خال ؛ ( زمین کا ) نشیب و فراز ؛ ساحل کا پیچ و خم -

*c. line:* لہریا جس سے نقشے میں سطح زمین کی بلندیاں دکھاتے ہیں -

**Contra,** *prep. & n.*. Pro & contra: موافق و مخالف ( پہلو یا دلائل ) ؛ مخالف پہلو ( خاص کر ) خرچ یا قرض کا حساب -

**Contra-,** *pref.*: مخالف ؛ بالعکس ؛ برخلاف -

**Contraband,** *n. & a.*: (۱) ممنوع تجارت ؛ چھپواں لین دین - (۲) قابل گرفتاری مال -

*c. of war:* ممنوعات جنگ ( ہر قسم کی اشیا جو قانون بین الاقوام کی رو سے متحاربین کو پہنچانی ناجائز ہوں ) -

**Contrabandist,** *n.*: محصول چور -

**Contract,** *n. v. t.* (۱) اقرار ؛ تعہد ؛ ٹھیکا ؛ اقرار نامہ - (۲) نکاح نامہ ؛ شرائط شادی ؛ قرار داد یا معاہدہ - (۳) اقرار نامہ لکھنا ؛ تعہد کرنا ؛ ٹھیکا دینا یا لینا - (۴) حاصل یا اختیار کرنا ( دوستی یا عادت ) - (۵) سر لینا ؛ گراں بار ہونا ( قرض سے ) - (۶) چڑھانا یا بل ڈالنا ( تیوری پر ) - (۷) قصر کرنا ؛ مختصر کرنا - (۸) سمٹنا ؛ سکڑنا ؛ اکڑ جانا ؛ تنگ یا کوتاہ کرنا ؛ ( p. p. ) مختصر ؛ تنگ ؛ محدود ؛ کوتاہ ؛ ( نحو ) تخفیف یا ترخیم کرنا ؛ ( مرکب الفاظ میں سے کچھ ) حذف کر دینا -

*c. bridge:* تاش کے "برج" کھیل کی ایک قسم -

*c. marriage:* عقد نکاح کرنا -

**Contractile,** *a.*. انقباض پذیر ؛ انقباض پیدا کرنے والا ؛ انقباضی -

**contractility,** *n.*: انقباض پذیری وغیرہ -

**Contraction,** *n.*: (۱) کھینچ ؛ اینٹھن ؛ انقباض - (۲) تنگی - (۳) ترخیم ؛ اختصار (حروف کے حذف یا ترکیب باہمی سے) تخفیف - (۴) مخففات ؛ علامات - (۵) اخذ ؛ (عادت) اختیار کرنا ؛ ( بیماری میں ) مبتلا ہوجانا - (۶) گراں باری ( قرض میں ) وغیرہ -

**Contractor,** *n.*: ٹھیکے دار ؛ مستاجر ؛ بل ڈالنے والا یا اینٹھانے والا -

**Contractual,** *a.*: ٹھیکے کا ؛ تعہدی -

**Contradict,** *v. t.*: تردید ، تغلیط کرنا ؛ انکار کرنا ؛ نقیض یا متناقض ہونا -

**contradictor,** *n.*: اسم فاعل ، مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Contradiction,** *n.*: انکار ؛ تردید ؛ تخالف ؛ تناقض -

**Contradictious,** *a.*: منکرانہ ؛ مائل بہ تردید ؛ تردیدی ؛ تناقض انگیز -

**Contradictory,** *a. & n.*: تردیدی ؛ متناقض ؛ متبائن ؛ انکاری یا تردیدی بیان -

**Contradistinction,** *n.*: تمیز ؛ امتیاز یا تفریق ( بین الاشیا ) -

**Contradistinguish,** *v. t.*: امتیاز کرنا ؛

پہچان لینا ؛ الگ کرلینا -

**Contraposition,** *n.*: تقابل ؛ مقابلہ -

**Contraption,** *n.*: (عامیانہ) انوکھی کل -

**Contrapuntal,** *a.*: کمکی ؛ سر (ساتھ) ملانے والا -

**Contrapuntist,** *n.*: کمکیا ؛ کمک دینے میں استاد یا مشاق -

**Contrariety,** *n.*: تضاد ؛ نا موافقت -

**Contrariwise,** *adv.*: برخلاف اس کے ؛ برعکس اس کے -

**Contrary,** *a. n. adv.*: برخلاف ؛ معکوس ؛ متضاد ؛ مخالف -

*on the c.*: اس کے برعکس ؛ نہیں بلکہ -

**Contrast,** *v. t. & i.*: (۱) مقابلہ کرنا ؛ مقابلہ کرکے جانچنا ؛ فرق دیکھنا - (۲) ممتاز ، نمایاں یا سب سے الگ ہونا -

**Contrast,** *n.*: (۱) امتیاز ؛ فرق (نمایاں) - (۲) مقابلہ ؛ آمنا سامنا - (۳) ممتاز یا علیحدہ یا نمایاں شے -

**Contravene,** *v. t.*: (۱) خلاف ورزی یا تجاوز کرنا - (۲) رد و قدح کرنا ؛ معارضہ کرنا - (۳) مزاحم ہونا ؛ ٹکرا جانا (باہم) -

**Contravention,** *n.*: تجاوز ؛ خلاف ورزی -

*contretemps* (kontretong), *n.*: بدنصیبی ؛ سوء اتفاق ؛ رکاوٹ -

**Contribute,** *v. t. & i.*: (۱) شرکت کرنا (کسی صرف میں) ؛ چندہ دینا - (۲) مدد ہونا (کسی شے کے واقع ہونے میں) -

**Contribution,** *n.*: (۱) چندہ ؛ امداد - (۲) مضمون ؛ مراسلہ (کسی جریدے یا کتاب

**Contrite,** *a.*: نادم ؛ پشیماں پر انفعال -

**Contrition,** *n.*: توبہ ؛ ندامت -

**Contrivance,** *n.*: (۱) حیلہ ؛ تدبیر ؛ ترکیب ؛ اختراع - (۲) آلہ ؛ کل -

**Contrive,** *v.t.*: حیلہ کرنا ؛ اختراع کرنا ؛ جتن کرنا ؛ تدبیر نکالنا ؛ کام چلانا -

**contriver,** *n*: اسم فاعل -

**Control,** *n. & v.t.*: (۱) اختیار ؛ قابو ؛ نگرانی - (۲) محاسبہ ؛ جانچ پڑتال - (۳) معیار مقابلہ (تجربات کے نتائج کے جانچ کے لیے) - (۴) روک ؛ رکاوٹ ؛ ضبط - (۵) قابو یافتہ شخص ؛ مسلط روح یا ہم زاد ؛ موکل - (۶) (جمع) پرزے جن سے ہوائی جہاز کے موڑنے میں مدد ملتی ہے - (۷) اختیار یا قابو میں لانا ؛ تسلط یا حکومت کرنا ؛ روکنا ؛ ضبط کرنا ؛ جانچنا ؛ محاسبہ کرنا وغیرہ -

**Controller,** *n.*: (۱) افعال مذکور کا فاعل - (۲) محاسب سرکاری ؛ صرف خاص وغیرہ کا میر سامان -

**Controversial,** *a.*: نزاعی ؛ متنازع فیہ -

**controversialist,** *n.*: نزع انگیز ؛ مباحثہ جو -

**Controversy,** *n.*: مباحثہ ؛ نزاع ؛ مناقشہ -

**Controvert,** *v.t.*: بحث کرنا ؛ حجت کرنا ؛ نہ ماننا -

**Contumacious,** *a.*: سرکش ؛ نافرماں -

**contumacy,** *n.*: اسم مذکورۂ بالا -

**Contumelious,** *a.*: تعیت ؛ گستاخ -

**Contumely,** *n.*: بیہودگی ؛ زبان درازی ؛

**Convalesce**, *v.i.* : صحت بحال ہونا ؛ إفاقہ ہونا -

**Convalescent**, *a.* & *n.* : إفاقہ یاب ؛ روبہ صحت -

**convalescence**, *n.* : إفاقہ ؛ روبہ صحت ہونا -

*convenance*, ( pl. ) : آداب مجلس ؛ رسمی اخلاق -

**Convene**, *v.t.* & *i.*: إنعقاد یا اجلاس ہونا یا کرنا -

**Convenience**, *n.*: (۱) موزونیت؛ مناسبت- (۲) گنجائش ؛ فرصت - (۳) آرام آسائش؛ سہولت؛ فائدہمندی ( مالی )- (۴) بیت‌الخلا (جس میں نل لگا ہو)؛ بمبا؛ (متروک)گاڑی -

*conveniences*: ضروریات؛ اسباب‌آسائش -

*make a c. one* : کسی کو اسامی بنانا ؛ کسی کی نیک دلی سے فائدہ اٹھانا -

*marriage of c.* : روپے کے لیے شادی -

**Convenient**, *a.*: مفید ؛ موزوں گنجائش کا ؛ آسان ؛ سہولت ؛ فرصت یا راحت کا -

**Convent**, *n.* : (۱) عیسائی اہل خانقاہ ؛ مذہبی گروہ سالکین ( بالعموم عورتیں جو کسی ایک جگہ رہیں سہیں ) - (۲) عیسائی خانقاہ ؛ مذکورۂ بالا گروہ کے رہنے کا مقام -

**Conventicle**, *n.* : ( تاریخ ) مخالفان کلیسائے انگلستان کی ناجایز مخفی مجلس یا مجلس گاہ -

**Convention**, *n.* : (۱) اجتماع ؛ انعقاد مجلس ( تاریخ انگستان میں پارلیمنٹ کا اجتماع بلا حکم شاہی ۱۶۶۰ ء اور ۱۶۸۸ ع میں ) - (۲) معاہدہ ؛ قول و قرار - (۳)رواج؛ ریت رسم -

**Conventional**, *a.* : رسمی ؛ رواجی ؛ غیر طبعی ؛ تقلیدی -

**conventionalist**, *n.* : پابند رسوم ( مقلد ) -

**conventionality**, *n.* : قید رسمی ؛ آداب مقررہ -

**conventionalize**, *v.t.* : رواج بنانا ؛ رسمی کردینا -

**Conventionary**, *a.* & *n.*: شکمی‌کاشتکار -

**Conventual**, *a.* & *n.* : خانقاہی -

**Converge**, *v.i.* & *t.* : جھکنا ؛ جھکانا ؛ مائل ہونا یا کرنا ( ایک ہی نقطے کی طرف)-

**convergence,-ency**, *nn.*: میل کلی -

**convergent**, *a.* : مائل کلی -

**Conversable**, *a.* : خوش بیان؛ ملنسار -

**Conversance, -cy**, *n.*: واقفیت ؛ آگہی -

**Conversant**, *a.*: واقف ؛ ماہر -

**Conversation**, *n.*: گفتگو؛ بات چیت؛کلام-

**Conversational**, *a.* : (۱) گفتگو سے متعلق - (۲) باتونی؛ باتیں کرنے کا شائق -

**conversationalist**, *n.*: خوش تقریر ؛ ذلیق اللسان -

**Conversazione**, *n.* علمی مذاکرہ؛ صحبت علمی -

**Converse**, *v. i.*: باتیں یا گفتگو کرنا -

**Converse**, *a.* & *n.*: متخالف؛ معکوس ؛ مقلوب ؛ عکس ؛ قلب ؛ الٹ -

**conversely**, *adv.*: متعلق نقل اقوال بالا-

**Conversion** *n.*: (۱) ضد؛ عکس؛معکوسیت ( خاص کر منطق میں ) شرطہ (۲) تبدیلی ؛ تغیر(کسی رائے یا مذہب کا) - (۳) انابت؛ رجوع ( الی‌اللہ ) - (۴) مبادلہ ( ایک قسم کے تجارتی حصص کا دوسرے قسم کے حصص میں ) -

**Convert**, *v.t.* : (۱) تبدیل کرنا یا کرانا ( رائے یا مذہب کا ) ؛ خدا کی طرف پھیرنا ؛ رجوع کرنا و غیرہ (۲) (تجارتی اصطلاح - دیکھو لفظ ماتبل ) -

Convert, n.: نو مذہب؛ جیسے: نومسلم وغیرہ -
Convertible, a.: (۱) تغیر پذیر ؛ تغیر قبول - (۲) (هنڈی وغیرہ) مبادلہ پذیر؛ قابل بدل (اجناس کی صورت میں) -
Convex, a.: محدب ؛ کروی -
convexity, n.: حدبیت ؛ کرویت -
Convey, v. t.: (۱) منتقل کرنا ؛ لے جانا؛ پہنچانا (آواز، بو وغیرہ کا) - (۲) سمجھانا؛ ذهن نشین کرنا (معنی وغیرہ کا) ؛ معنے رکھنا یا ہونا ؛ (قانون) جائداد کا منتقل کرنا -
Conveyance, n.: (۱) انتقال (جائداد)؛ ایصال - (۲) سواری -
Conveyancer, n.: مختار؛ انتقال جائداد کی دستاویز کا کاتب -
Conveyancing, n.: دستاویز نویسی -
Convict, n. & v. t.: مجرم ؛ سزایاب (جو سزا بھگت رها هو) ؛ مجرم قرار دینا ؛ سزا سنانا (عدالت کا) -
Conviction, n.: (۱) اثبات جرم ؛ سزا دهی - (۲) یقین کلی - (۳) احساس قصور -
Convince, v. t.: یقین دلانا ؛ باور کرانا -
Convivial, a.: (۱) جلسۂ یاراں کا ؛ جشنی - (۲) یارباش ؛ زندہ دل -
conviviality, n.: یار باشی؛ زندہ دلی -
Convocation, n.: (۱) بلاوا ؛ طلبی اجتماع - (۲) یارک یا کنٹربری کے پادریوں کا جلسہ - (۳) آکسفورڈ یا ڈرهم یونیورسٹی کی مجلس قوانین - (۴) جامعہ کا سالانہ جلسہ تقسیم اسناد ؛ اجتماع جامعہ -
convocational, a.: اجتماعی؛ جامعی -
Convoke, v. t.: جمع یا طلب کرنا ؛ بلانا (جلسے میں) -
Convolute, a. & n.: بل کھایا ہوا ؛ بٹا ہوا -
Convolution, n.: پیچ ؛ بل لپیٹ -
Convolve, v. t. & i.: لپیٹنا؛ گولا بنانا -
Convolvulus, n.: شاخ پیچاں (ایک قسم کی بیل) -
Convoy, v. t.: پہنچانا ؛ (جنگی جہازوں کا) بدرقہ دینا ؛ مسلح بدرقہ ساتھ ہونا -
Convoy, n.: (۱) بدرقہ (اعزاز یا حفاظت کے لیے) ؛ محافظت؛ مشایعت - (۲) تجارتی بیڑا یا فوجی دستہ یا سامان رسد (جس کے همراہ بدرقہ هو) -
Convulse, v t: هلادینا ؛ جھنجھوڑ دینا ؛ (هنسی سے) لوٹ جانا یا پیٹ میں بل پڑنا -
Convulsion, n.: (۱) اینٹھن؛ (اعضامیں) تشنج ؛ لرزہ ؛ کپ کپی ؛ أم الصبیان - (۲) (بصیغۂ جمع) خندۂ بے اختیار ؛ (هنسی کی) لوٹن - (۳) (ملکی یا تمدنی) هنگامہ ؛ هل چل -
Convulsive, a.: لرزہ انگن وغیرہ (نیز استعارتاً) -
Cony, -ney, n.: خرگوش (ولایتی) ؛ سرخ چشم؛ ارنب؛ (انجیل میں) جووتا -ور -
Coo, v.i. & t. & n.: فتّو غوں یا غوں غوں کرنا - فتّوغوں ؛ کو کو -
bill & c.: پیارمحبت کی باتیں؛ بوس و کنار -
Cooee, Cooey, n.: هوت ؛ بلانے کی آواز (آسٹریلیا کے دیسیوں کی) -
Cook, n.: باورچی ؛ طباخ -
c. -room: مطبخ (جہاز کا) -
c. -shop: نان بائی کی دکان -
Cook, v. t. & i.: پکانا (کھانا) ؛ (عام محاورہ) فرضی حساب تیار کر دینا؛ جعل بنا لانا -
Cooker n.: (۱) آلۂ طباخی ؛ چولھا - (۲) ترکاری یا پھل وغیرہ جو اچھی پکتی ہوں - (۳) جعلی حساب بنانے والا -

ery, n.: طباخی ؛ باورچی گری -

, a. v.t & i.: (۱) خنک؛ ہلکا ٹھنڈا - (۲) دھیمے یا معتدل مزاج کا - (۳) بے مہار؛ بے مروت - (۴) ٹھنڈا ہونا؛ ٹھنڈا کر

- headed: ضابط ؛ معتدل مزاج -

Coolness, n.: خنکی؛ سرد مہری؛ ضبط۔

Cooler, n. ٹھنڈا کرنے کا برتن -

Coolie, -ly, n.: قلی ؛ حمال -

Coomb, Combe (koom), n.: گھاٹی -

Coon, n., Racoon: عیار -

gone c.: لا علاج (جس کے معاملے میں کوئی اُمید باقی نہ ہو) -

Coop, n. & v.t.: ٹوکرا؛ ٹاپا (مرغیوں کا)؛ ٹاپے میں بند کرنا -

c. up, in: پکڑ بٹھانا -

Cooper, n., & v.t.: (۱) پیپے ساز؛ کپیاں بنانےوالا - (۲) پیپوں کا بنانا یا مرمت کرنا - (۳) ایک قسم کی مرکب شراب - (۴) (جہازی اصطلاح) کپوں کی مرمت کرنے والا؛ کپی گر؛ کپے گر -

Cooperage, n.: کپے سازی؛ اُس کا کار خانہ -

Co-operate, v.i.: (۱) مل کر یا بالا شتراک کام کرنا ؛ مدد دینا (کام میں) - (۲) مل جانا ؛ مدد ہوجانا (مختلف چیزوں کا کسی ایک نتیجہ پیدا کرنے میں)- (۳) تعاون کرنا -

co-operant, a.: ہم کار؛ ہم غایت -

co-operator, n.: معاون ؛ شریک کار ؛ مدد کار ؛ (کسی کام میں) ساتھی -

Co-operation, n.: اتحاد عمل ؛تعاون ؛ (معاشیات) امداد باہمی -

Co-operative, a.: اشتراک کا ؛ معاونت کرنے والا ؛ انجمن امداد باہمی کا رکن-

c. society: انجمن امداد باہمی -

c. store: انجمن امداد باہمی کا گدام -

Co-opt, v.t.: (ساتھی یا شریک کار) منتخب یا نامزد کرلینا -

co-optation, n.: انتخاب شریک -

Co(-)ordinate, a. & n.: ہم رتبہ ؛ ہم درجہ؛ ہم قسم؛ مشتمل بر اشیائے ہم درجہ؛ (ریاضی) منظم ؛ محدد (خطوط وغیرہ)؛ (vb) ہم پلہ ہم وزن بنانا یا ہو جانا؛ ترتیب دینا ؛ تنظیم کرنا -

co-ordination, n.: ہم وزن سازی ؛ ربط دہی ؛ ترتیب -

co-ordinative, a.: معاون ؛ مربوط کن وغیرہ مثل ماقبل -

Coot, n.: پن ڈبی ؛ ایک قسم کی مرغابی خاص کر وہ جس کا سر سفید ہوتا ہے -

Cop, v.t.: (بازاری) پکڑ لینا؛ لپک لینا -

Copaiba, -va, n.: برازیلی بلساں (ایک طرح کا نباتی روغن جو مرہم وغیرہ کے کام آتا ہے) -

Copal, n.: ایک قسم کا گوند یا مدہ جو وارنش کے کام آتا ہے -

Coparcenary,: دیکھو PARCENARY

Copartner, n.: ساجھی ؛ حصہ دار ؛ شریک ؛ رفیق -

copartnership, n.: شراکت ؛ ساجھے داری ؛ رفاقت -

Copartnery, n.: شراکت ؛ ساجھا -

Cope, n. & v.t.: (۱) پادریوں کا چغا؛ عبا - (۲) سر قالب - (۳) منڈیر یا مانگ بنانا -

c.-stone: منڈیر ؛ آخری ردا ؛ مانگ -

Cope, v. i.: (کسی سے) مقابلہ ہونا ؛ جد و جہد کرنا -

Copeck, n.: تانبے کا روسی سکہ -

Copernican, a.: کو پرنیکوس کا

( نظام شمسی ) -
**Coping**, *n.*: منڈیر؛ مانگ؛ چوبچا -
*c.-stone*: مانگ یا چوبچے کے پتھر -
**Copious**, *a.*: (۱) لبریز؛ کثیر؛ پر گو؛ صاحب معلومات- (۲)وسیع؛جامع ( زبان )؛ کثیراللغات -
**Copper**, *n.* & *a.*: (۱) تانبا - (۲) مسی سکہ؛ پیسا وغیرہ - (۳) تانبے کے برتن - (۴) (*v. t.*) جہازکے پیندے پر تانبا چڑھانا -
*copperhead*: ایک قسم کا زہریلا سانپ ( امریکی ) تامڑا -
*copperplate*: مسی لوح؛ کندہ کاری کی تختی (جس پر اشکال یا تصاویر کندہ کر کے عکس چھاپتے ہیں)؛ خوش خط -
*c.-smith*: ٹھٹیرا؛ مس گر -
*hot cc.*: تشنگی؛ خشکی؛ حلق اور ملق کی سوزش (جوکثرت مےخواری سے ہوتی ھے)-
**coppery**, *a.*: مسی؛ مس نما -
**Copperas**, *n*: نیلا تھوتھا؛ زنگار -
**Coppice**, *n.*: بنی ( جھاڑیوں کا جنگل ) -
*c.-wood*: بن کی لکڑی؛ جھاڑیاں -
**Copse**, دیکھو COPPICE
**Copt**, *n.*: قبطی؛ مصر کے اصلی عیسائی باشندے -
**Coptic**, *a.* & *n.*: قبطی؛ قبطی زبان -
**Copula**, *n.*: (نحو و منطق) إسناد؛ ربط ( خاص کر فعل "ھونا" ) -
**Copulate**, *v. i.*: هم بستر ھونا؛ مباشرت کرنا؛ جفتی کرنا -
**Copulation**, *n.*: هم بستری؛ مباشرت؛ ( نحو ) ربط؛ تعلق -
**Copulative**, *a.* & *n.*: (۱) ( نحو ) حرف عطف؛ عاطفہ - (۲) مباشرتی -
**Copy**, *n.*: نقل ( تحریر یا تصویر کی )؛ نسخہ ( کتاب وغیرہ کا )؛ ( قانون میں ) نقل‌خسرہ یا جمع‌بندی (دیکھو COPYHOLD)-
*c.-book*: مشقی یا تعلیمی تختیاں؛ کتکیفے کی کتاب؛ سرمشقی کاپی -
*c.-book maxims, morality*: فرسودہ یا پیش پا اُفتادہ مقولے -
*fair, clean c.*: مبیضہ؛ صاف نقل -
*rough, foul, c.*: مسودہ؛ اصل -
**Copy**, *v t.* & *i.*: نقل کرنا؛ ریس کرنا؛ نقالی کرنا؛ نقل نویسی کرنا -
**copyist** *n.*: نقل نویس -
**Copyhold**, *n.* & *a.*: کاشت یا قبضہ بروے جمع بندی؛ ( اراضی کا ) پٹا؛ إجارہ -
**Copyright**,*n.* & *a.*, & *v. t.*: (۱) حق طبع یا إشاعت - (۲) حق طبع حاصل کرنا -
**Coquet, Coquette**, *v. i.* (-tt-): نخرا یا غمزہ کرنا؛ ناز دکھانا؛ ٹالنا؛ أڑانا ( بات کو )؛ ناز و غمزہ کرنا -
**Coquetry**, *n.*: غمزہ؛ ناز نخرا -
**Coquette**, *n*: نازنین؛ عشوہ گر -
**coquettish**, *a.*: نخرے باز؛ عشوہ نما -
**Coracle**, *n*: قت بند ناو؛ پن روک ناو -
**Coral**, *n* & *a.*: (۱) مونگا؛ مرجان؛ ( *adj.* ) مرجانی - (۲) مونگے کا کھلونا؛ چسنی جو دانت نکالنے کے لئے بچوں کے منہ میں دیتےھیں؛ کیکڑے کے خاکی انڈے-
*c.-island*: جزیرۂمرجان -
*c. reef*: مونگے کی چٹان -
**Coralline**, *a.*: مرجاں رنگ؛ مرجاں آسا؛ مرجاں آمیز -
*coram*, *prep.*: بموجودگی؛ ( کسی کے ) سامنے -
*c. populo*: سب کے سامنے -
*c. judice*: عدالت کے سامنے -
**Corbel**,*n.*,& *v. t.*& *i.*(-ll-): (تعمیرات) مورتی؛ توڑا؛ ( پتھر یا لکڑی کے مثلث نما

ٹکڑے جو دیوار سے آگے کونکلے ہوتے ہیں کہ اُن پر چھجا یا سائبان رکھا جائے ) -
c. -table: چوڑا چھجا یا چھتا -
corbelled, a.: مورنی والا؛ مورنیوں والا -
Corbie, n.: جنگلی کوا ؛ غراب -
c. -steps: کھپریل کے مکان کا بالائی روکار جس کے دونوں طرف زینہ نما کنارہ بنا ہو -
Cord, n., & v. t.: (۱) ڈوری ؛ تانت ؛ ( تشریح ) عصبہ ؛ پٹھا - (۲) کپڑے کی بناوٹ کی اُبھری ہوئی ڈوریاں - (۳) کارڈرائی ( موٹا دھاری دار کپڑا جس کی دھاریاں اُبھری ہوئی ہوتی ہیں ) ( جمع میں ) - (۴) (v. t.) باندھنا ؛ جکڑنا ( رسی سے ) - (۵) کارڈ رائی کی پتلون یا برجس - (۶) لکڑی ناپنے کا ایک پیمانہ ( عموماً ۱۲۸ مکعب فٹ ) -
Cordage, n.: رسے ( خاص کر مستول کے ) -
Cordate, a.: پان کاسا ؛ دل کی شکل کا -
Cordelier, n.: فرانسسکن اِخوان ( جن کی کمر میں ڈوری پڑی رہتی تھی ) ؛ مسیحی راہبوں کا ایک فرقہ -
Cordial, a. & n.: (۱) مفرح ؛ مقوی ( قلب ) شراب وغیرہ - (۲) دلی ؛ پرتپاک ؛ مخلصانہ -
cordiality, n.: خلوص ؛ تپاک -
Cordite, n.: بے دخان بارود -
Cordon n.: (۱) سپاہیوں کا حلقہ ؛ گھیرا - (۲) حاشیہ ؛ کنارا ( زری وغیرہ کا ) ؛ فیتا ( تمغے کا ) - (۳) چھانٹا ہوا درخت ( جس کی شاخیں اِس لیے کاٹی گئی ہوں کہ تنا مضبوط ہوجائے ) -
Cordovan, a. & n.: قرطبی ؛ قرطبی چمڑا -
Corduroy, n. & a.: موٹا ڈوریا ؛ ڈوریا ؛ گزی ؛ ( جمع ) پتلون -
Cordwainer, n.: قدیم موچی -
Core, n., (۱) بیج دان - (۲) ( کسی چیز کا اندرونی حصہ - (۳) قلب ؛ بطن البطون -
Co-religionist, n.: ہم مذہب ؛ ہم فرقہ -
Coreopsis, n.: ایک پیلے پھولوں والا درخت -
Co-respondent, n.: مدعا علیہ ثانی ؛ جس پر ( طلاق کے مقدمے میں ) اصل مدعا علیہ کے ساتھ نالش کی گئی ہو -
Coriaceous, a.: چرمی ؛ چمڑے جیسا -
Coriander, n.: دھنیا ؛ کوتھمیر -
Corinthian, a. & n.: کورنتھی ؛ کورنتھ ( یونان ) کا باشندہ ؛ ( متروک ) چھیلا ؛ بانکا ؛ عیاش -
Cork, n. & a., & v. t.: (۱) کارک (چھال) ؛ کاگ (ڈاٹ وغیرہ) ؛ تررندا (کارک کا ٹکڑا جو مچھلی کی شست کے سرے پر باندھ دیتے ہیں اور پانی پر تیرتا رہتا ہے) - (۲) (نباتیات) انتر چھال - (۳) کاکی - (۴) تیرتا چلنا - (۵) روکنا ؛ ڈاٹ لگانا - (۶) کاک کا کاجل پھیرنا ؛ جلے کاک سے رنگنا -
c. jacket: کارک صدری ( جو تیرنے میں تونبی کا کام دیتی ہے ) -
c. -screw: کاک پیچ ؛ پیچ کش -
corkwood: کارک کی قسم کی لکڑی -
Corkage, n.: (۱) بوتلوں کو کھولنا یا اُن میں کاگ لگانا - (۲) بوتل کھلوائی یا کاگ کشی ( یعنی شراب کی بوتل کھولنے کی اُجرت جو ہوٹل والا اُس حالت میں لیتا ہے کہ کوئی شخص شراب باہر سے مول لاکر ہوٹل میں پیے ) -
Corked, a.: (۱) کاگ یا ڈاٹ لگایا ہوا - (۲) ککیہندی ( یعنی وہ شراب جس میں کاک کی بو آ گئی ہو ) -
Corker, n.: ( عامیانہ ) ایسی بات ( خاص کر جھوٹ ) جس کے بعد آگے گفتگو کرنے کی گنجائش نہ رہے ؛ کھلا جھوٹ -
Corky, a.: کارک کا سا ؛ چلبلا ؛ زندہ دل -

**Cormorant**, *n.*: حواصل؛ ماهی خور (پرند)؛ حریص (شخص) -

**Corn**, *n.* & *v. t.*: غلہ؛ دانہ؛ اناج نیز اُس کا پودا؛ نمک لگاکے رکھنا؛ اچار ڈالنا۔

*c.-chandler*: غلے کا خردہ فروش -

*c.-cob*: کلڑی؛ گلی -

*c.-factor*: غلہ فروش؛ کھتّے دار -

*c.-flour*: میدا؛ آٹا -

*c.-flower*: مختلف قسم کی بوٹیاں جو غلے کے کھیتوں میں ہوتی ہیں -

*c.-stalk*: (اِستعارتاً) لمبا (شخص) -

**Corn**, *n.*: گھٹّا (خاص کر پانو کا) -

*tread on* one's *cc.*: دل دکھانا؛ جذبات کو صدمہ پہنچانا؛ پتّے کی کہنا -

**Cornea**, *n.*: آنکھہ کے ڈھیلے کا بیرونی پردہ -

**Cornel**, *n.*: ایک درخت جس کا پھل زیتون کے برابر اور اِس سے مشابہ ہوتا ہے -

**Cornelian**, car-, *n.*: عقیق -

**Corner**, *n.*, & *v. t.* & *i.*: (۱) کونا؛ گوشہ؛ زاویہ؛ نکڑ (گلی یا سڑک کا)؛ کھونٹ - (۲) خلوت؛ دوراُفتادہ مقام - (۳) (تجارتی اِصطلاح) کسی جنس کا سارا ذخیرہ جو بازار میں موجود ہو خرید لینا تاکہ من مانی قیمت پر بیچا جاسکے؛ (۴) گھیر نا؛ (استعارتاً) مجبورکرنا؛ زچ کرنا - (۵) بازار خرید لینا -

*c.-man*: (۱) حبشی سازندوں کی قطار میں سرے کا آدمی - (۲) لفنگا -

*c.-stone*: بھرڑا؛ بھرڑے کا پتھر؛ (اِستعارتاً) نیو کی اینٹ؛ بنیادی یا اصلی شے -

*cut off a c*: کتراکے نکل جانا -

*drive into a c.*: زچ کردینا؛ اِس طرح گھیر لینا کہ بچنے کی جگہ نہ ہو -

*turn the c.*: ایک گلی سے دوسری میں مڑجانا؛ (استعارتاً) مشکل موقع سے نکل جانا؛ بیماری وغیرہ میں بحران سے گزرجانا۔

**Cornet**, *n.*, **Cornet-a-piston (s)**, **Cornopean**: (۱) بوق - (۲) پرّا (پنساریوں کا) - (۳) (اگلے زمانے میں) فوجی عہدہ دار -

**Cornice**, *n.*: کانس؛ کنگنی؛ کگر؛ برف جو غار کے کنارے پر چھجے کی طرح جم جائے -

**corniced**, *a.*: کانس دار؛ کنگنی دار -

**Cornish**, *a.* & *n.* کارنوالی (آدمی یا زبان) -

**Cornopean** بمعنی CORNET -

**Cornucopia**, *n.* (pl. *-as*): بکری کا سینگ جو قدیم ظروں میں آسودہ حالی کی علامت کے طور پر بناتے تھے -

**Corolla**, *n.*: (نباتیات) کاسۂ گل -

**corollaceous**, *a.*: کاسۂ گل کا؛ کاسہ نما -

**Corollary**, *n* تتیجۂ بدیہی؛ ضمنی نتیجہ -

**Coronal**, *n.* & *a.*: (۱) سر پیچ؛ مکٹ - (۲) (تشریح) کاسۂ سر اور اُستخوان پیشانی - (۳) اکلیلی؛ بالائے جبین کا؛ کاسۂ سر کا -

**Coronation**, *n*: تاج پوشی کی رسم -

**Coroner**, *n*: مفتش موتی؛ کارونر (ایک عہدہ دار جو غیر طبعی موت کے اسباب کی تفتیش کرتا ہے) -

**Coronet**, *n.* چھوٹا تاج -

**Coroneted**, *a.*: تاج پوش (اُمرا) -

**Corozo**, *n.*: ایک قسم کا درخت (امریکی)؛ اس کا پھل -

**Corporal**, *a.*: جسمانی -

*c. punishment*: جسمانی سزا -

**Corporal**, *n.*: دفعدار؛ فوج کا چھوٹا عہدہ دار -

**Corporality**, *n.*: جسمانیت؛ مادیت -

**Corporate**, *a.*: منظم یا سند یافتہ

(جماعت جو قانوناً ایک شخصیت تصور کی جاۓ ) ؛ جماعت بمنزلۂ فرد -
*c. town*: بلدیہ ( قصبہ جسے حقوق بلدی حاصل ھوں) -
**corporately**, *adv.*: مجتمع یااجتماعی طور پر -
**Corporation**, *n.*: ھیئت اجتماعیہ ؛ جماعت ( بمنزلۂ فرد ) ؛ کارپوریشن ( جو فرمان شاھی یا قانون کے ذریعے قائم کی گئی ھو اور ایک یا متعدد اشخاص پر مشتمل ھو ) ؛ ( عام محاورے میں ) ٹونڈ -
*municipal c.*: بلدیہ ؛ حکومت شھری -
**Corporator**, *n.*: بلدیہ یا کارپوریشن کا رکن -
**Corporeal**, *a.*: مادی؛ جسمانی -
**corporeality**, *n.*: مادیت ؛ جسمیت -
**Corporeity**, *n.*: تجسم ؛ مادیت -
**Corposant** ( -znt ), *n.*: اگیا بیتال ( ایک طرح کی روشنی جو جہاز والوں کے عقیدے میں طوفان کے وقت مستول کے قریب نظر آتی ھے جسے سینٹ المو کی " آگ " بھی کہتے ھیں ) -
**Corps** ( kor ), *n.* ( pron. korz ): دستہ ؛ حصۂ فوج -
**Corpse**, *n.*: لاش ؛ میت ؛ مردہ -
**Corpulent**, *a.*: موٹا ؛ فربہ -
**corpulence, -ency**, *nn*: فربھی ؛ مٹاپا -
**Corpus**, *n.*: کل کتابوں اور تحریروں کا مجموعہ جو کسی خاص موضوع پر لکھی گئی ھوں ؛ مکمل مواد -
**Corpuscle** ( - sl ), **Corpuscule** ( -kul ), *n.*: (۱) مادے کا چھوٹے سے چھوٹا جز ؛ جو ھر فرد - (۲) کسی عضویے خصوصاً خون کا چھوٹا سا جز ؛ جسیمہ -
**Corpuscular**, *a.*: جوھر فرد یا جسیمے سے متعلق -
**Corral**, *n.*, & *v. t.* (-ll) : (۱) امریکا میں مویشیوں کا باڑا ؛ اصطبل ؛ کھڑک - (۲) گاڑیاڑ ( گاڑیوں کی باڑ حفاظت کے لیے ) - (۳) گھیرا ( جنگلی جانور پکڑنے کے واسطے ) - (۴) گاڑیاڑ بنانا - (۵) کھڑک یا اصطبل میں بند کرنا -
**Correct**, *v. t.*: (۱) درست کرنا ؛ ٹھیک کرنا ؛ سدھارنا ؛ تصحیح یا اصلاح کرنا - (۲) تنبیہ و تادیب کرنا (خطا یا غلطی پر) ؛ اثر زائل کرنا؛ توڑ کرنا (کسی بری چیز کا ) - (۳)ملانا ( گھڑی کے وقت کو صحیح کرنا ) ؛ معیار کے مطابق کرنا ( ھوا پیما وغیرہ کو) -
**Correct**, *a.*: درست ؛ ٹھیک ؛ صحیح ؛ پسندیدہ ( اطوار وغیرہ ) -
*the c. card*: کھیلوں ، مقابلوں وغیرہ کا پیشنامہ -
**Correction**, *n.*: (۱) تصحیح ؛ درستی ؛ اصلاح - (۲) تادیب ؛ تنبیہ -
**Corrective**, *a.* & *n.*: اصلاح کن ؛ مصلح ( دوا وغیرہ ) -
**Corrector**, *n.*: مصحح ؛ مودب ؛ نقاد ؛ محتسب ؛ خردہ گیر -
**Correlate**, *n. v. i.* & *t.*: لازم یا ملزوم ؛ لازم یا ملزوم ھونا یا بنانا -
**Correlative**, *a.* & *n.*: لازم ملزوم ؛ متلازم ؛ ( نحو ) جوابی حروف ( جیسے : خواہ یہ ، خواہ وہ ) -
**correlation**, *n.*: لزوم ؛ تعلق باھمی -
**correlativity**, *n.*: متلازم ھونا -
**Correspond**, *v. i.*: (۱) مطابق ھونا ؛ جواب یا جوڑ ھونا ( رتبے یا دولت وغیرہ میں )- (۲) خط و کتابت کرنا -
**Correspondence**, *n.*: مطابقت ؛ خط

کتابت ؛ خطوط -

**Correspondent,** *n.* & *a.*: (۱) نامہ نگار (اخبار وغیرہ کا) ؛ خط کتابت کرنے والا - (۲) (تجارت) آڑھتی (ایک تاجر یا دکاں جس کا کسی دوسرے تاجر یا دکاں سے خصوصاً غیر ملک میں کاروبار رہتا ہو) -

**Corridor,** *n.*: غلام گردش (متعدد کمروں کے سامنے کا راستہ) ؛ چھتا ؛ کسی سلطنت کی مقبوضہ زمین کا ایک تنگ قطعہ جو کسی دوسری سلطنت کے مقبوضات سے گذرتا ہو -

*c. train*: ریل جس میں ایک سرے سے دوسرے تک جانے کا راستہ رکھتے ہیں ؛ گلیاری ریل -

**Corrigendum,** *n.* (pl.*-da*): تصحیح طلب چیز ؛ غلط نامہ (کتاب کا) -

**Corrigible,** *a.*: (۱) اصلاح پذیر - (۲) سلیم الطبع (جو اپنی غلطی کی اصلاح کرلے) -

**Corroborant,** *a.* & *n.*: (۱) مقوی (دوا) - (۲) مصدق ؛ تصدیق کنندہ ؛ موید (واقعات) -

**Corroborate,** *v.t.*: تصدیق یا توثیق کرنا -

**corroborative, corroboratory,** *aa.*: موثق ؛ تائیدی -

**corroborator,** *n.*: موید ؛ مصدق -

**Corroboration,** *n.*: تصدیق ؛ تائید (مزید شہادت سے) -

**Corroboree,** *n.*: (آسٹریلیا کا) ناچ -

**Corrode,** *v. t.* & *i.*: کھا جانا (تیزاب وغیرہ کا کسی سخت چیز کو) ؛ گھن لگنا ؛ گل جانا (تیزاب وغیرہ سے) -

**Corrosion** *n.*: کھا جانا (زنگ کا دھات کو) ؛ گلا دینا (تیزاب کا کسی چیز کو) ؛ کھلا دینا (بیماری کا جسم کو) -

**Corrosive.** *a.* & *n.*: کھاجانے والا (زنگ وغیرہ) ؛ گلا دینے والا (تیزاب) ؛ کھلا دینے والا (مرض) -

**Corrugate,** *v. t.* & *i.*: شکن پڑنا ؛ شکن ڈالنا -

*corrugated iron*: نالی دار (یا نالیوں دار) لوہے کی چادر -

**corrugation,** *n.*: شکن ؛ سلوٹ -

**Corrugator;** *n.*: رگ پیشانی ؛ تیور کا پٹھا (جس کے کھینچنے سے بل پڑتا ھے) -

**Corrupt,** *a. v. t.* & *i.*: (۱) فاسد ؛ ناقص ؛ خراب ؛ تصحیف شدہ (عبارت یا تحریر) - (۲) مرتشی ؛ رشوت خوار ؛ بد چلن ؛ بد اطوار - (۳) بگاڑنا ؛ خراب کرنا ؛ رشوت دینا ؛ تصحیف کرنا (کتاب میں) ؛ بگڑنا ؛ خراب ھونا -

**corruptive,** *a.*: مضرب ؛ بگاڑنے والا -

**Corruptible,** *a.*: بگڑنے یا سڑنے والا ؛ رشوت پذیر ؛ مائل بہ فسق -

**corruptibility,** *n.*: فساد پذیری وغیرہ -

**Corruption,** *n.*: (۱) فساد ؛ خرابی ؛ سڑن ؛ گلن - (۲) بد اخلاقی (رشوت ستانی وغیرہ) - (۳) بگاڑ ؛ تصحیف (کتاب میں) -

**Corsage.** *n.*: انگیا ؛ محرم -

**Corsair,** *n.*: بحری قزاق (خاص کر ملک بربر کے) -

**Corse,** *n.*: صرف شعر میں - دیکھو CORPSE -

**Corset,** *n.*: ایک قسم کی چوڑی پیٹی کمر کے نیچے سے لےکر چھاتیوں تک (جسے یورپی عورتیں لباس کے اندر لگا لیتی ھیں) -

**Corslet, Corse-,** *n.*: زرہ ؛ چار آئینہ -

*cortege* (-azh), *n.*: جلو یا خواصی کے لوگ ؛ خدم و حشم -

*Cortes, n. pl.*: (اسپین ؛ پرتگال) پارلیمنٹ -

**Cortex,** *n.* (pl.*-tices*): (۱) چھال ؛ چھلکا ؛ پوست - (۲) بھیجے کی بیرونی تہہ -

**Cortical,** *a.*: (نباتیات) قشری ؛ چھال کا - دماغ وغیرہ کی بیرونی تہہ سے متعلق -

**Corticate(d)**, *a.* : پوست دار؛ چھال دار -

**Corundum**, *n.* : ایک طرح کا نیلم یا یاقوت ( مختلف رنگوں کا) -

**Coruscate**, *v. i.* : چمکنا ( شعلے کی طرح ) -

**coruscant**, *a.* چمکیلا -

**coruscation**, *n.* : چمک دمک -

**Corvee** (-va), *n.* : بیگار -

**Corvette**, *n.* : ایک قسم کی جنگی کشتی -

**Corvine**, *a.* : کوے کا یا کوے جیسا -

**Corybant**, *n.* (pl.-*s*,-*es*) : ( یونانی ) سیبیلے دیوی کا کٹھک پجاری -

**Corydon**, *n.* : گنوار؛ دھقانی -

**Corymb**, *n.* : لمبا ڈنٹھل جس میں پھول برابر برابر لگے ھوں -

**Coryphaeus**, *n.* : گانے والی منڈلی کا سر دار؛ سر طائفہ -

**Cos**, *n.*, (Also *C. lettuce*): کاھو -

*cosaque* ( -ahk ), *n.* : کڑاکے دار نقل ' ( مٹھائی جو زیوڑی کی طرح بہ آواز ٹوٹتی ھے ) -

**Cosher**, *v. t.* : کھلانا پلانا؛ ( کھلا پلاکے تیار کرنا -

**Co-signatory**, *a.* & *n.* : شریک معاھدہ؛ ساتھہ دستخط کرنے والا -

**Cosmetic** (-z-), *a.* & *n.* : خوش بو دار (موم) روغن جو منھ یا بالوں پر ملاجاتا ھے -

**Cosmic** (al), *aa.* : کائناتی -

**Cosmo-**: کوس موس کا مخفف ترکیبی؛ جیسے :-

**cosmogeny**, *n.* : آفرینش؛ تخلیق ( کائنات ) -

**cosmological**, *a.* : متعلق بہ علم کائنات -

**cosmologist**, *n.* : عالم کائنات -

**cosmology**, *n.* : علم کائنات -

**Cosmogony**, *n.* : مسئلۂ آفرینش؛ نظریۂ تخلیق -

**Cosmography**, *n.* : احوال عالم؛ بیان یا نقشۂ عالم -

**cosmographer**, *n.* : جہاں نگار ( احوال عالم بیان کرنے یا اُس کا نقشہ کھینچنے والا) -

**cosmographic**(al),*aa.* : جہاں نگارانہ -

**Cosmopolitan**, *a.* & *n.* : ھر دیسی؛ وسیع المشرب؛ صلح کل ( جو ملک و ملت کے تعصبات سے آزاد اور تمام عالم کو اپنا وطن سمجھتا ھو ) -

**cosmopolitanism**, *n.* : ھر دیسی پن -

**Cosmopolite**, *n.* & *a.* : ھر دیسی -

**cosmopolitism** *n.* : ھر دیسی پن -

**Cosmorama** *n.* : سیر بین؛ ممالک عالم کے مختلف مناظر کی تصاویر -

**Cosmos**(-z-),*n.* : (۱) کائنات؛ موجودات- (۲) نظام عالم -

**Cossack**, *n.* : کاسک؛ قزاق ( ایک تاتاری قبیلے کا نام جو بحراسود کے شمال میں آباد ھے اور جس کے افراد اکثر روسی رسالوں میں بھرتی ھوتے ھیں )؛ ( جمع ) پا جامہ ( دکانداروں کی اصطلاح) -

**Cosset**, *v. t.* : چاھنا؛ لاڈ کرنا -

**Cost**, *n.* & *v. i.* : (۱) قیمت؛ مول؛ لاگت- (۲) وقت اور محنت وغیرہ کا صرف - (۳)(جمع قانونی اصطلاح ) خرچۂ عدالت ( جو اکثر جیتنے والے کو دلوایا جاتا ھے ) - (۴) مول ھونا؛ قیمت ھونا ' پڑنا - (۵) ( تجارت ) بھاو مقرر کردیا جانا -

*at the c. of* : اُس کا نقصان اُٹھا کے ؛ اسے کھو کر -

*to a person's c.*: نقصان اٹھاکر ؛ مصیبت جھیل کر -

*c. him dear*(ly): (ﯾﮧ اسے) بہت مہنگا پڑا یا خسارہ کا باعث ہوا -

**Costal**, *a.*: پہلو کا؛ پسلی کا -

**Costard**, *n.*: بڑا سیب؛ کھوپڑی -

**Coster** (monger), *n.*: میوہ فروش ؛ خوانچے والا -

**Costive**, *a.*: قبض کی شکایت رکھنے والا -

**Costly**, *a.*: قیمتی ؛ بیش قیمت -

**costliness**, *n.*: بیش قیمتی -

**Costume**, *n.*, & *v. t.*: (۱) وضع قطع (لباس کی)؛ پوشاک ؛ لباس - (۲) لباس بنوا دینا -

*c. piece*: تاریخی ڈراما (جسمیں ایکٹر اسی زمانے کا لباس پہنتے ہیں) -

**Costumier**, *n*: پوشاک ساز یا پوشاک فروش -

**Cosy**,-**zy**, *a.* & *n.*: آرام دہ؛ پر چین؛ سکھ کی جگہ؛ سکھ چین سے بیٹھا یا لیٹا ہوا (شخص)؛ ایک قسم کا شہ نشین یا رواق (جو کمرے کے کونے میں بنادیتے ہیں) -

*tea, egg, -c.*: چائے دانی کا ٹوپ ؛ بیضہ پوش -

**Cot**, *n.*, & *v. t.*: (۱) باڑا؛ چھپر ؛ آسارا - (۲) (شعر میں) جھونپڑی - (۳) مویشی باڑے میں بند کرنا -

*bell, sheep, c.*: گھنٹی کی چھتری؛ نوھرا -

**Cot**, *n.*: (۱) کھاٹ - (۲) زخمی یا بیمار سپاہیوں کی ڈولی ؛ جھولا ؛ پنگوڑا (بچوں کا) -

**Co-temporary** & c.: دیکھو - CONTEMPORARY & c.

**Coterie**, *n.*: (۱) حلقہ ؛ جتھا (مشترک الاغراض اشخاص کا) ؛ معاندین کا حلقہ -

**Cothurnus**, *n.*: موٹے تلے کا جوتا جسے ایتھنس کے ایکٹر پہنتے تھے ؛ (استعارتاً) اعلی انشا پردازی کا -

**Cotillion**, *cotillon*, *n.*: ناچ کی بعض قسمیں -

**Cottage**,*n.*: چھپر ؛ جھونپڑا؛ دیہاتی مکان

*c. hospital*: سفری یا عارضی دواخانہ -

**Cottager**, *n.*: جھونپڑی کا رہنے والا

**Cottar**,-**er**, *n.*: اسکاٹستان کا کسان (جس کی جھونپڑی کھیت میں ہو اور طلبی پر معین اجرت لے کر کھیتی کا کام کرے) -

**Cotter**, *n.*: کیلی ؛ پچر (جو دو جوڑ مضبوط بٹھانے کے لیے لگاتے ہیں) -

**Cotton**, *n.* & *v. i.*: روئی؛ کپاس- (۲) سوت (۳) سوتی کپڑا - (۴) متفق ہونا؛ ہم آہنگ ہونا ؛ مل جانا ؛ کسی کا ہو رہنا -

*c.-cake*: کھل ؛ کھلی -

*c.-grass*: لمبی نرم گھاس -

*c.-lord*: روئی کا ملک التجار -

*c.-spinner*. سوت (کاتنے) والا کاریگر یا سوداگر -

*c. waste* سوت کا گودڑ (کلیں صاف کرنے کے لیے) -

*c. wool*: کچی روئی -

**cottony**, *a.*: روئی کا سا یا روئی کا -

*c. up*: ڈورے ڈالنا ؛ سلسلہ جنبانی کرنا ؛ میل نکالنا ؛ راغب یا مائل کرنا -

**Cottonocracy**, *n.*: روئی کے بڑے بیوپاریوں (کی جماعت) -

**Cotyledon**, *n.*: اکھوا ؛ بیج پتی (جو بیج میں سے پھوٹتی ہے) -

**Couch**, *n.*, & *v. t.* & *i.*: (۱) کوچ ؛ صفہ- (۲) لیٹنا (صرف couched مستعمل ہے) - (۳) (خیالات کو الفاظ میں) ادا کرنا؛

( جانوروں کا ) لیٹنا ؛ دبکنا ؛ گھات لگانا -

**Couch,** *n.* : عام طور پر *c.-grass*، ایک قسم کی گھاس جس کی جڑیں دور تک پھیلتی ھیں ؛ دوب -

**Couchant,** *a.* : ( تمغوں یا طغروں میں جانور کی تصویر ) اکڑوں ؛ سگ نشست -

**Cougar,** ( koo ) *n.* : امریکی تیندوا -

**Cough,** *n.* & *v. i.* & *t.*: کھانسی ؛ کھنکھار ؛ کھانسنا ؛ کھنکھارنا -

*c. down* : کھانس کھانس کے چپ کرادینا ( مقرر کو ) -

**Could** : دیکھو CAN -

**Coulisse,** (kooles) *n.*: (۱) (تماشے میں) ضمنی یا گوشۂ منظر (ایک طرف ھوکر ایکٹ کرنا)- (۲) دو ضمنی منظروں کا فصل- (۳) نال ؛ لیک (جس پرکواڑ اِدھر اُدھر ھٹا یا جا سکتا ھے ) -

**Couloir,** ( koolwarr ) *n.* : پن کٹاو ( پھاڑوں میں پانی کے بھاو کا رستہ ) -

**Coulomb,** (koolom) *n.* : بجلی کی مقدار جو ایک دقیقے میں منتقل کی جا سکتی ھے -

**Coulter** ( ko- ), *n.* : نسی ؛ پھالی ( ھل کی ) -

**Council** *n.* : مجلس ؛ مجلس شوریٰ -

*c.-board* : مجلس کی میز ( جس کے گرد اھل مجلس بیٹھیں ) -

*c.-chamber*: ایوان مجلس -

*C. of War* : شورائے جنگ ؛ مجلس جنگ ( جو عین میدان میں منعقد ھو یا مستقل طور پر قایم ھو ) -

*cabinet c.* : دیکھو CABINET -

**Councillor,** *n.* : رکن مجلس -

**Counsel** *n.* & *v. t.*: (۱) مشورہ ؛ صلاح - (۲) تجویز ؛ منصوبہ -(۳) وکلا ؛ پیروکار - مشورہ دینا -

*keep* one's(*own*)or *another's* c. : رکھنا ؛ راز میں رکھنا -

**Counsellor,** *n.* : مشیر ؛ صلاح کار -

**Count,** *n. v. t.* & *i.*: (۱) گنتی ؛ تعداد (۲) وقفہ یا مہلت مقابلہ ( تقریباً دس سیکنڈ کا وقفہ ) جو چوٹ کھائے ھوئے مکےباز کو دیتے ھیں کہ وہ دوبارہ مقابلے کے لیے تیارھو- (۳) اِلزام (جن پر فرد قرارداد جرم مشتمل ھو )- (۴) شمارکرنا؛ گنتی گننا - (۵) شامل حساب کرنا ؛ محسوب کرنا - (۶) خیال کرنا ( کسی شے کے متعلق ) -

*c.-out* : ( پارلیمنٹ کا) اِلتوا ؛ یعنی چالیس ارکین نہ ھونے کی وجہ سے -

*c. on, upon*: بھروساکرنا؛ کامل اُمیدرکھنا -

*c. out* : ذخیرے سے گن گن کر نکالنا -

*c. up* : میزان بتانا -

**Count** (kow-) *n.* : امیر ( ایک لقب جو ممالک یورپ میں: اِنگلستان کے ارل کا مرادف ھے ) -

**Countenance** , *n.* : شکل ؛ حلیہ ؛ چھرہ ؛ حمایت -

*keep* one's *c.* : ضبط کرنا ( خاص کر ھنسی کو ) -

*put out of c.* : پریشان کر دینا ؛ کڑبڑا دینا -

*keep* ( person ) *in c.* دم دینا ؛ دل جمعی کر دینا ؛ خاطر جمع کر دینا ؛ مطمئن کردینا (عموماً منہ کے حیلے حوالے سے) -

**Countenance,** *v. t.* : حمایت یا پشت پناھی کرنا ؛ جایز رکھنا -

**Counter,** *n.* : (۱) گٹا ؛ کنکری ( جوے میں خاص کر تاش کی ھار جیت کا حساب رکھنے کے لیے ) - (۲) ( روپئے گننے کی ) میز یا تختہ -

c.-jumper : دکان کا ملازم –

**Counter,** *n. & a. & v. t. & i.* (گھوڑے کا) سینہ یا چھاتی ؛ (جہاز کی) کھنی یا گردنا (جو پانی سے اوپر اُبھرا رہتا ہے) – (بنوٹ میں) گھماو کا ہاتھ ؛ جوتے کی ایڑی؛ مقابل ؛ عکس ؛ مخالفت کرنا یا ہونا؛ روکنا ؛ چال کا توڑ کرنا (شطرنج میں) ؛ (جواب میں) چال چلنا ؛ (مکے بازی میں) وار چلانا – (*adv.*) بالعکس ؛ سمت مخالف میں –

**Counter-,** *pref.*: مرکب الفاظ میں ترکیبی جز بمعنے مخالف، مخاصمی، مخالف سمت یا رخ؛ جوڑ یا جواب (ایسی چیزوں میں جن کے دو حصے ہوں)؛ عوض ؛ بدل –

**Counteract,** *v. t.* : دفعیہ یا توڑ کرنا؛ روک تھام کرنا ؛ (تریاق وغیرہ دوا یا کسی مخالف عمل سے) اثر کم کرنا ؛ زائل کر دینا –

**counteraction,** *n.*: دفعیہ؛ توڑ وغیرہ –

**counteractive,** *a.*: دافع؛ مزاحم وغیرہ –

**Counter-agent or force,** *n.* : دافع عمل یا قوت –

**Counter-attraction,** *n.*: جوابی کشش؛ ترغیب مخالف ؛ کشاکش –

**Counterbalance,** *n., & v.t.*: (۱) توازن؛ پاسنگ – (۲) مقابل میں وزن رکھنا؛ جوابی توڑ کرنا –

**Counterblast,** *n.* : دنداں شکن تردید ؛ کلہ بکلہ مخالفت –

**Countercharge,** *n.* : جوابی یا اُلٹی نالش (جو مدعی یا مستغیث کے خلاف دائر کی جائے)؛ اِلزامی جواب –

**Countercheck,** *n.*: توڑ ؛ روک (جواب میں) –

**Counter-claim,** *n.* : جوابی دعوی –

**Counter-clockwise:** دیکھو CLOCK –

**Counterfeit,** *a. n. & v. t.*: (۱) مصنوعی؛ بناوٹی (سکہ ؛ تحریر وغیرہ) ؛ تلبیس – (۲) جعلی (دستاویز وغیرہ) بنانا – (۳) بناوٹ کرنا ؛ فریب دینا – (۴) اشبہ ہونا ؛ ملتبس ہونا –

**Counterfoil,** *n.* : مثنی ؛ نصف ثانی (رسید بہی، حساب کی کتاب وغیرہ کا) –

**Counter-irritant,** *n.* : اُپاز کی دوا (سوزش پیدا کرنے والی ادویہ) –

**Countermand,** *v. t., & n.*: (۱) منسوخ کرنا (حکم کا) ؛ پھروا دینا ؛ واپس بلوانا (کسی شخص یا فوج کو پہلے حکم کے خلاف)؛ (مال کی فرمایش) منسوخ کردینا – (۲) تنسیخی حکم –

**Countermark,** *n.* : نشان ؛ چھاپہ یا علامت شناخت (تجارتی مال یا مصنوعات پر مزید احتیاط کے لیے) –

**Countermine,** *n., & v.t.& i.*: (۱) چور سرنگ (جو دشمن یا محاصرین کی سرنگ بے کار کرنے کے لیے بنائی جائے) ؛ (استعارتاً) جوڑ کا توڑ؛ داؤ – (۲) چور سرنگ بنانا وغیرہ –

**Counterpane,** *n.* : پلنگ پوش –

**Counterpart,** *n.* : نقل ؛ مثنی؛ جوڑ ؛ جواب (یعنی تکمیلی جز) –

**Counterplot,** *n., & v. t.* : جوڑ کا توڑ ؛ جوابی چال؛ توڑ کرنا؛ چال کرنا؛ سازش روکنا –

**Counterpoint,** *n.* : جوڑ (جو کسی راگ، راگنی میں لگایا جائے) –

**Counterpoise,** *n. & v. t.* : دھڑا ؛ پاسنگ؛ توازن ؛ متوازن یا ہم وزن کردینا ؛ پاسنگ رکھنا ؛ کمی پوری کرنا؛ تلافی کردینا –

**Counter-reformation,** *n.* : جوابی اِصلاح (سابقہ اِصلاحی تحریک کے توڑ پر) –

**Counterscarp,** *n.* : خندق کی باہر کی

طرت کا پشتہ –

**Countersign,** *n.* & *v. t.* : (۱) پَرول (فوج والوں کا مقررہ لفظ جو پہرے والوں کو بتانا پڑتا ھے) – (۲) تصدیقی دستخط؛ (مقابل میں یا دوسرے کے بعد) دستخط کرنا ؛ اِثبات کرنا –

**Countersink,** *v. t.* : (۱) گُھریا روزن بنانا (کھٹکا یا پیچ بٹھانے کے لیے) – (۲) پیچ بٹھانا (روزن یا نشانے میں) –

**Countervail,** *v. t.* & *i.* : ھم‌پلہ کرنا یا ھونا ؛ تلافی کرنا ؛ تلافی محصول (غیر ملک کے ایسے مال پر جس کے لیے وھاں کی حکومت سے حفاظتی اِمداد ملتی ھو) –

**Counterwork,** *v. t.* : مخالفانہ کار روائی کرنا ؛ توڑ کرنا ؛ سدباب کرنا –

**Countess,** *n.* : کاونٹ کی بیوی یا بیوہ –

**Counting-house,** *n.* : دفتر حساب (تاجروں کا) –

**Countless,** *a.* : بے شمار ؛ بے حساب –

**Countrified,** *a.* : دھقانی (وضع‌قطع میں) –

**Country,** *n.* : (۱) ملک ؛ خطہ ؛ سر زمین – (۲) دیس ؛ وطن – (۳) دیہات ؛ (خاص کر پاے تخت کے باھرکا) علاقہ ؛ اضلاع ؛ مفصلات –

*c. cousin* : دھقانی بھائی –

*c.-house,-seat* : دیہات میں اُمرا کامکان –

*c.-side* : دیہات کا علاقہ ؛ بیرون (شہر) دیہاتی آبادی –

*in the c.* : (کرکٹ) وکٹ سے دور –

**Country dance,** *n.* : دیہاتی ناچ (خاص کر وہ یورپی ناچ جس میں مرد و عورت کے جوڑے آمنے سامنے دو قطاروں میں کھڑے ھوکر ناچتے ھیں) –

**Countryman,** *n.* : ھم وطن ؛ دیہات کا باشندہ –

**County,** *n.* : (اِنگلستان میں) ایک ضلع ؛ اھل ضلع –

*c. borough* : ضلع نما (پچاس ھزار سے زیادہ آبادی کے مقامات جو بعض اِنتظامی اغراض کے لیے ضلع کے برا بر مان لیے جائیں) –

*c. corporate* : کوئی آبادی یا شہر جو اِنتظامی اغراض کے لیے ضلع مان لیا جائے –

*c. council* : مجلس ضلع –

*c.-court* : عدالت ضلع (خاص کر قرض کے چھوٹے معاملات فیصل کرنے والی عدالت) –

*c. court* (*v. t.* colloq.) : عدالت ضلع میں نالش کرنا –

*c. family* : زمینداری خاندان (جن کی آبائی جاگیر اضلاع میں ھو) –

*c. town* : ضلع کا مستقر –

**Coup** (koo-) *n.* : بھرپور وار ؛ کارگر ضرب یا عمل –

*c. d'etat* (detah) : (حکومت میں) اِنقلاب ؛ ناگہانی تغیر –

*c. de grace* (de grahs) : کاری ضرب –

*c. de main* : ناگہانی حملہ ؛ یورش –

*c. d'oeil* : تفصیلی نگاہ؛ جامع نظر یاتبصرہ –

*c. de theatre* : (ناٹک کا سا) ناگہانی موقع ؛ (تھی آتر) ششدر کن ماجرا –

**Coupe** (کُوپے) *n.* : (۱) ایک قسم کی تَن (جس میں اندر صرف دو آدمی اور باھر کوچوان ھوتا ھے) – (۲) (ریل کی گاڑی کے سرے پر) چھوٹا ڈبا –

**Couple,** *n.* & *v. t.* & *i.* : (۱) جوڑی کی زنجیر (جس میں دو کتے بندھے ھوں) – (۲) جوڑا (کتوں کا) ؛ جفت ؛ جوڑ ؛ جٹ (خاص کر ناچ میں) – (۳) میاں بیوی ؛ جوڑی (شادی یا نسبت شدہ مرد عورت کی) – (۴) جوڑنا؛ باندھنا (خاص کر کتوں کی جوڑیوں کو)؛ (ریل کی گاڑیوں میں)

حلقہ یا کڑی لگانا – (٥) ملنا ؛ نکاح یا مواصلت کرنا – (٦) ساتھ دینا ؛ ہم آہنگی کرنا (خیالات یا تقریر میں) –

*a c. of* : دو عدد ؛ ایک جوڑ –

*go, hunt, run, in cc.* : کتوں کی جوڑی لے کے نکلنا ؛ شکار کھیلنا ؛ دوڑنا –

**Coupler**, *n.*: (۱) اِسمِ فاعل؛ اتصال ماقبل کا – (۲) کانٹا ؛ حلقہ ؛ کھٹکا ( دو پرزوں کو ملانے والا ) –

**Couplet**, *n.* : بیت ؛ فرد –

**Coupling**, *n.* : مثل اتصال ماقبل؛ خاص کر : ریلوں کے جوڑنے کا کُندا ؛ حلقہ ؛ کانٹا (دو پرزوں کو ملانے کے لیے) –

**Coupon** (koopon), *n.* : کوپن –

**Courage**, *n.* : ہمت ؛ دلاوری ؛ جرأت –

*c. of* one's opinions: خیال کے مطابق عمل کرنے کی ہمت –

*Dutch c.* : نشے کی مردانگی –

**Courageous**, *a.*: باہمت ؛ دلیر ؛ نڈر –

**Courier**, *n.* : ہرکارہ ؛ اہل کار سفر –

**Course**, *n.*, Race-c. : (۱) رفتار ؛ روش ؛ طریق ؛ رستہ – (۲) چال چلن ؛ طرز ؛ رویہ – (۳) گھڑدوڑ کا میدان ؛ چکر – (۴) گذرگاہ آب – (۵) کھانے کا دور – (۶) ردا (پتھر یا مٹی وغیرہ کا) ؛ چنائی کا ایک دور –

*c. of lectures* : اسباق یا خطبات کا سلسلہ –

*by c. of* : معمول کے مطابق –

*matter of c.* : معمولاً –

*of c.* : بے شک ؛ لاکلام –

**Course**, *v. t. & i.* : (۱) پیچھا لینا ؛ رگیدنا؛ (کتے) دوڑانا؛ (شکار کے تعاقب میں)۔ (۲) دوڑنا؛ تیز بہنا –

**Courser**, *n.* : ( شعر میں ) اسپ باد پا –

**Court** *n.*, C. yard : (۱) صحن خانہ ؛ انگنائی؛ چوک – (۲) خانہ یا حصہ (دارالفنون یا نمایش گاہ) – (۳) احاطہ؛ چوک کھیل کی جگہ ( کھلی یا پٹی ہوئی ) ؛ ٹینس کا میدان – (۴) راج محل؛ قصر شاہی؛ دولت سرا؛ ( شاہی ) دربار ؛ درباری لوگ ؛ بادشاہی یا حکومت – (۵) منتخب یا مقرر اراکین کی جماعت – (۶) درباداری ؛ آستاں بوسی؛ خوشامد درآمد –

*c. martial* : جنگی عدالت ( جس کے قوانین علحدہ اورنہایت سخت ہوتے ہیں)؛ اس کے مطابق مقدمہ –

*High c.* : عدالعالیہ ؛ ہائی کورٹ –

*out of c* : خارج ازبحث ؛ ناقابل سماعت ( دعویٰ یا دلیل وغیرہ ) –

**Court**, *v. t.* : (۱) درباداری ؛ خوشامد یا چاپلوسی کرنا – (۲) رجھانا ؛ پرچانا ؛ محبت؛ لگاوٹ یا عشق بازی کرنا – (۳) چاہنا؛ طالب ہونا –

**Courteous** (kortyus, ker-), *a.*: خلیق؛ شایستہ ؛ متواضع –

**Courtesan**- zan, *n* : ڈیرےدار بیسوا –

**Courtesy**, *n* : تواضع ؛ خوش خلقی –

*by c.* : ازراہ عنایت ( نہ بربنائے حق) –

*c. title*: تکریمی خطاب ( غیر سرکاری جس کی کوئی قانونی حیثیت نہ ہو ) –

**Courtier**, *n.* : درباری ؛ مصاحب یا ندیم –

**Courtly**, *a.* : (۱) درباری ؛ شایستہ – (۲) خوشامدی ؛ دنیاساز –

**Courtship**, *n.* : شادی سے قبل لڑکے لڑکی میں محبت و راز و نیاز کی باتیں –

**Cousin**, *n., first c., c. german.* : چچیرا ممیرا ؛ خلیرا یا پھپیرا ( بھائی یا چچیری وغیرہ بہن ) ؛ ابن عم یا بنت عم –

*c. twice removed Second c.* : ایک دادا یا نانا کی اولاد میں ( بھائی بہن ) –

**cousinhood, cousinship,** *nn.* : عمزادگی ؛ قرابت قریبہ –

**cousinly,** *a.* : برادرانہ ؛ عزیزانہ –

**Cove,** *n.* & *v. t.* (تعمیرات) کھاڑی ؛ گودی ؛ مجوف کمان ؛ اندر کو ڈھال رکھنا –

**Cove,** *n.* : (بازاری) یار ؛ آدمی –

**Covenant.** *n.*, & *v. t.* & *i.* : معاہدہ ؛ اقرار نامہ ؛ معاہدہ کرنا ؛ رضامند ہونا –

**Covenanted,** *a.* : معہودہ ؛ پابند شرائط –

*the c. service* : ملازمت متعہدہ (خاص کر ہندوستان کی سول سروس جس کے عہدہ داروں سے میعاد وغیرہ کی تحریر لکھوالی جاتی ہے) –

**Covenanter,** *n.* : معاہدہ کرنے والا ؛ (اسکاٹستان کی تاریخ) فرقۂ متعہدین کا پیرو (جو ایک مذہبی فرقہ ۱۶۳۸ ع میں قائم ہوا تھا) –

**Covent Garden,** *n.* : لندن کا ایک چوک جہاں پہلے ایک خانقاہ تھی –

**Coventry,** *n.*: (انگلستان) وارورک شائر کا ایک قصبہ –

*send person to c.* : برادری سے خارج کرنا ؛ ملنا جلنا موقوف کردینا –

**Cover,** *v. t.* : ڈھانپنا ؛ چھپادینا ؛ (اوپر) پھیلادینا ؛ (۲) حفاظت کرنا ؛ آڑمیں لینا – (۳) (فوج) پیچھے کھڑا ہونا (اگلی صف کے آدمی سے) – (۴) شامل ، حاوی یا جامع ہونا – (۵) کافی ہونا (ادائے مصارف کے لیے) – (۶) سانڈ چھوڑنا (گھوڑی پر) ؛ گھوڑی بیہرنا –

*c. in* : بھر دینا ؛ بھرت کرنا ؛ پاٹنا (قبر یا گڑھے کو) –

*covering letter* : تشریحی مراسلہ ؛ ساتھ کا خط –

*c. -point* : فیلڈر جو پائنٹ کے پیچھے کھڑا ہو ؛ فیلڈر کے کھڑے ہونے کی جگہ –

*c. up* : چھپا دینا ؛ مخفی کرنا –

*c. with gun*: نشانہ لینا ؛ بندوق چھتیانا –

**covering,** *n.* : پوشش ؛ غلاف وغیرہ –

**Cover,** *n.* : ڈھانکنے والی چیز ؛ ڈھکنا ؛ سرپوش ؛ لفافہ ؛ پوشش ؛ غلاف ؛ وغیرہ (کتاب کا) پٹھا ؛ دفتی ؛ آڑ ؛ اوٹ ؛ پناہ کی جگہ ؛ حیلہ ؛ بچاو (کی صورت) ؛ (تجارت) محافظ سرمایہ (جو آئندہ نقصان کی صورت میں کام آوے) ؛ کھانے کی میز پر ایک شخص کی جگہ –

**Coverlet,** *n.* : بالا پوش ؛ چادر –

**Covert,** *a.* : مخفی ؛ پوشیدہ ؛ دزدیدہ (نظر) ؛

**covertly,** *adv.* : پوشیدہ طور پر –

**Covert.** *n.* : جھاڑی ؛ جنگل –

*c. coat* : ہلکا اوورکوٹ –

**Coverture,** *n.* : (۱) پناہ ؛ آسرا – (۲) حالت زوجیت (جب کہ عورت شوہر کی حفاظت و تولیت میں ہو) –

**Covet,** *v. t.* : لالچ کرنا ؛ طمع کرنا ؛ ہوس کرنا –

**covetable,** *a.* : قابل طمع ؛ مرغوب –

**Covetous,** *a.* : لالچی ؛ حریص –

**Covey,** *n.* : جھول (خاص کر تیتر کی) ؛ جھرمٹ ؛ ٹکڑی –

**Cow,** *n.* گائے ؛ مادہ گاو ؛ ہتنی ؛ گینڈے اور ویل وغیرہ کی مادہ کے لیے بھی یہ لفظ آسکتا ہے) –

*c.boy* : گوالیا ؛ چرواہا –

*c.-catcher* : انجن کا چھاج (انجنوں وغیرہ کی سامنے گائے بھینس وغیرہ کو ہٹا دینے کے لیے) –

*c. -heel* : گائے بیل کے پائے کی منجمد یخنی –

*cowherd* : چرواھا ـ

*c.-hide* : گاے کی کھال کا چمڑا یا کوڑا ـ

**Cow**, *v. t.* : ڈرانا ؛ مرعوب کرنا ـ

**Coward**, *n.* & *a.*, **Cowardly**, *a.* : بزدل؛ ڈرپوک ـ

**Cowardice**, *n.* : بزدلی ؛ نامردی ـ

**Cower**, *v. i.* : دبکنا ( خاص کر خوف سے ) ـ

**Cowl**, *n.* : (۱) ( راھبوں کا ) جبہ قبہ ؛ کلاہ درویشی ـ (۲) دود کش یا روشندان کا ڈھکنا ـ

**Cow-pox**, *n.* : گرتھن سیتلا ؛ تھنوں کے دانے (جن سے ٹیکے کا مادہ حاصل کرتے ھیں) ـ

**Cowrie, -y**, *n.* : کوڑی ـ

**Cowslip**, *n.* : ولایتی پودا جس کے پھول خوش بودار زرد ھوتے ھیں ؛ گاؤزباں ـ

**Coxcomb(-om)**, *n.* : چھیلا ؛ شیخی خور ؛ نمردیا ـ

**coxcombical** ( -mi- ), *a.* : بانکا ؛ چھچھورا ؛ شیخی باز ـ

**Coxcombry** (-komri) *n.* : چھیلا پن ؛ شیخی ـ

**Coxswain**, *n.* : پتواری ؛ صدر ملاح ( جو کسی بالادست عہدہ دار کی عدم موجود گی میں کشتی یا جہاز کا ناخدا ھوتا ھے ) ـ

**Coxy** : دیکھو COCKY ـ

**Coy**, *a.* : شرمیلی ؛ لاجونتی ـ

**Coyote**, *n.* : شمالی امریکا کا بھیڑیا ـ

**Coz** (kuz), *n.* : (متروک) Cousin کا مخفف ـ

**Cozen** (kuzn), *v. t.* : ٹھگ لینا ؛ دم دینا ـ

**cozenage**, *n.* : دغابازی ؛ فریب دھی ـ

**Crab**, *n.* : (۱) کیکڑا ؛ سرطان ـ (۲) (ھیئت) برج سرطان ـ (۳) کانٹا ؛ ( وزن اٹھانے کی ) کل ـ

*c. louse* : جوں ـ

*catch a c.* : چپو کا الجھنا یا پھنس جانا ـ

**Crab**, *v. t.* & *i.* : نوچنا ؛ کھسوٹنا ؛ دھجیاں اڑانا ؛ ذلیل کرنا ـ

**C.-apple** : جنگلی سیب ـ

**Crabbed**, *a.* : (۱) ترش ؛ بدخو ؛ چڑچڑا ؛ (۲) ( عبارت یا تحریر ) غامض ؛ الجھی ھوئی ؛ بدخط ـ

**Crack**, *n.* & *a.* : (۱) چٹاخا ؛ تڑاقا ؛ کڑک ؛ گرج ؛ دھماکا ـ (۲) ضرب ؛ چوٹ ( اچانک ) ـ (۳) ( بازاری ) گپ ؛ زٹل ـ (۴) دراڑ ؛ درز ؛ شگاف ـ (۵) نقب زن نیز نقب زنی ؛ (*adj*) تڑاقے کا ؛ زور کا ؛ اعلی ؛ عمدہ ـ

*c.-brained* : پگلا ؛ مخبوط ـ

*c. of doom* : رعد قیامت ـ

*in a c.* : آنا فانا ؛ پلک مارتے ـ

**Crack**, *v. t.* & *i.* : (۱) تڑخنا ؛ تڑخانا ؛ چٹخارنا ؛ کڑکنا ؛ (۲) چٹر پٹر باتیں کرنا ـ (۳) توڑنا ؛ پھوڑنا ( سر یا اخروٹ وغیرہ کا کرانے سے ) ـ (۴) دراڑ ؛ درز یا شگاف ڈال دینا ـ (۵) ( آواز کا ) بھاری پڑ جانا ؛ (سن بلوغ کے وقت) کنٹھ پھوٹنا ـ (۶) صدمہ پہنچنا ؛ نقصان پہنچنا ( ساکھ وغیرہ کو ) ـ

*c. a bottle* : بوتل چڑھا جانا ؛ سب پی جانا ـ

*c. a crib* : ( عامیانہ ) نقب لگانا ـ

*c. a joke* : دل لگی اڑانا ؛ ھنسی کرنا ـ

*cracked* : مخبوط الحواس ـ

*c.-jaw* : ثقیل (لفظ) مشکل سے ادا ھونے والا ـ

*c. up* : تعریفیں کرنا ؛ بڑھانا چڑھانا ـ

**Cracker**, *n.* : اسم فاعل ؛ افعال مذکور کا نیز بالخصوص : (۱) پٹاخا ؛ گولا ( آتش بازی کا ) ـ (۲) ایک قسم کی مٹھائی ـ (۳) کرارا بسکٹ ـ (۴) ( طالب علموں کی اصطلاح ) گپ ؛ جھوٹ ـ

**Crackle**, *v. i.* & *n.* : چٹخنا ؛ چر چرانا ؛

(*n.*) چٹنی ؛ چر چراھٹ -

**Crackling,** *n.* : - چٹنی ؛ چٹاخا ؛ خستہ‌پن

**Cracknel,** *n.* : - کرارا بھر بھرا بسکٹ

**Cracksman,** *n.* : نقب زن ؛ سینڈھ لگانے والا -

**Cracky,** *a.* : - درزدار ؛ دراڑیں پڑا ؛ خبطی

**Cradle** *n.,* & *v. t.* : (۱) پنگوڑا ؛ پالنا ؛ جھولا ؛ گہوارہ ؛ (استعارتاً) وہ مقام جہاں کسی چیز کا آغاز یا ابتدائی پرداخت ہوئی ہو - (۲) کوئی ڈھانچا یا قالب جو پنگوڑے سے ملتا جلتا ہو (کسی چیز کو لے جانے یا سہارا دینے کے لیے) - (۳) (کان کنی کی اصطلاح) مٹی چھاج (جس کو ہلا کر مٹی الگ کرتے ہیں) - (۴) گہوارے میں ڈالنا ؛ پنگورے میں ہونا یا پناہ لینا -

**Cradling,** *n.*: (تعمیرات) گہوارہ جنبانی وغیرہ ؛ (لوھے یا لکڑی کا) ڈھانچا -

**Craft,** *n.* : (۱) ھوشیاری ؛ دست کاری ؛ اُستادی (فن یا صنعت میں) - (۲) پیشہ ؛ خاص کر مرکب الفاظ میں جیسے : handicraft, priestcraft - (۳) کشتی ؛ ناو -

*craftsman* : - دست کار ؛ کاری گر

*the gentle c.* : - مچھلی کا شکار

**craftsmanship,** *n.* : دست کاری ؛ اُستادی -

**Crafty,** *a.* - چالاک ؛ مکار ؛ عیار

**craftiness,** *n.* : - مکاری ؛ عیاری

**Crag,** *n.* : - کڑاڑا ؛ ڈھلواں چٹان

*cragsman*: - پہاڑی کی چڑھائی میں مشاق

**craggy,** *a.* : - ناھموار ؛ چٹانوں بھرا

**Crake,** *n.*: (۱) دیکھو CORN ؛ ایک قسم کا تیتر ؛ تیتر کی آواز "پٹیلو" -

**Cram,** *v. t.* & *i.* & *n.* : بھرنا (لبالب یا کھچاکھچ) ؛ ٹھونسنا ؛ بھرانا (مرغیوں وغیرہ کو) ؛ (ندیدے کی طرح) کھانا ؛ (استعارتاً) رٹنا یا تیاری کرنا (امتحان کے لیے) ؛ (خاص غرض کے لیے) ازبر کرنا ؛ رٹائی ؛ پڑھائی (امتحان کے لیے) ؛ (بازاری) بھیڑ ؛ جھوٹ -

**Crambo,** *n.* : قافیہ بازی ؛ تک بندی ؛ (ایک کھیل جیسے بیت بازی) -

*dumb c.*: گونگی مکھر (ایک کھیل جس میں ایک فریق لفظ دل میں لے کے اُس کا صرف قافیہ بتاتا اور چپ ھوجاتا ھے اور دوسرا فریق اصل لفظ بوجھنے کی کوشش کرتا ھے) -

**Crammer,** *n.* : - (خاص کر) رٹو

**Cramp,** *n.* : اینٹھن ؛ مروڑ (جو پٹھوں میں سردی وغیرہ سے ھوجائے) -

*c.-fish* : راعدہ یا رعاد (مچھلی جسکے چھونے سے بجلی کا سا صدمہ پہنچتا ھے) -

**Cramp,** *n.* & *a.* **C.-iron** (۱) اڑواڑ ؛ تینچی (لوھے کی سلاخ وغیرہ جس کے سرے خمیدہ ھوتے ھیں کہ کڑیاں اور دیوار تھامے رکھے) - (۲) سنڈاسی (تختوں کو ملاکے دبانے کا اوزار) - (۳) (*a*) گنجلک ؛ عسیرالفہم (لفظ یا تحریر) - (۴) اینٹھا ھوا ؛ مڑا تڑا -

**crampness,** *n.* : - اینٹھن وغیرہ

**Cramp,** *v. t.,* **c. up** : (۱) اینٹھ جانا ؛ اکڑن ھوجانا (پٹھوں میں) - (۲) گھیر لینا ؛ گھوٹ لینا ؛ مقید یا محدودکرنا (قوی وغیرہ کو) - (۳) اڑواڑ لگانا ؛ تینچی ڈالنا -

**Crampon,** *n.* : کیلوں دار لوھے کا تلا (برف پر چلنے کے لیے) -

**Cranage,** *n.* : (۱) دمکلا لگائی - (۲) اُٹھوائی ؛ ڈھلوائی (سماک کی اُجرت یا کرایہ) -

**Cranberry,** *n.* : شمالی یورپ اور شمالی امریکاکی ایک جھاڑی کا پھل (جیسے کروندا) -

**Crane**, *n.* & *v.*: (۱) کللک؛ کونج-(۲)دمکلا (وزن اُٹھانے کا ایک بڑا آلہ) -(۳) سماک دمکلے سے اُٹھانا ؛ سارس کی طرح گردن آگے نکالنا -

*c. at*: پیچھے ہٹنا (مشکلات سے) -

**Cranium**, *n.* (pl. -*ia*): کھوپڑی؛ کاسۂ سر -

**cranial**, *a.*: قحفی -

**Crank** *n.*, & *a.*: (۱) چکر کہنی محور یا دھری کا وہ پرزہ جو اُسے موہدی اور دوری دونوں قسم کی حرکتیں دے سکتا ہے - (۲) کہنی (گھنٹا لٹکانے کی) - (۳) دور ازکار اِستعارہ یا ترکیب - (۴) مراقی - (*a*) بودا ؛ ڈھیلا ؛ ڈگمگاتا (جہاز یا کشتی جس کے اُلٹ جانے کا اندیشہ ہو) -

**Cranky**, *a.*: (۱) بودا؛ ڈھیلا - (۲) خبطی؛ مراقی -

**Cranny**, *n.*: درز ؛ شگاف ؛ روزن -

**crannied**, *a.*: درازدار وغیرہ -

**Crape**, *n.*: ایک قسم کا باریک چلٹ دار کپڑا ؛ کریپ -

**crapy**, *a.*: کتانی ؛ کریپ دار -

**Craped**, *a.*: چلٹ پڑا (کپڑا) -

**Crapulent**, *a.*: کثرت سے نوشی کا عادی؛ عیاش ؛ بے اعتدال -

**crapulence**, *n.*: کثرت سے خواری وغیرہ -

**crapulous** *a.*: مبتلائے شراب خواری وغیرہ -

**Crash**, *v. i.* & *t.*, & *n.*: (۱) دھما کے سے توڑنا گرانا یا ڈھکیلنا - (۲) دھڑاکا ؛ کرچ ؛ کڑ کڑاھٹ ؛ جھنکار ؛ (اِستعارتاً) تباھی ؛ بربادی ؛ ساکھ کا خاتمہ -

**Crash**, *n.*: موٹا کپڑا ؛ کھیس (تولیوں وغیرہ کا کپڑا) -

**Crasis**, *n.*: (یونانی نحو) اِمتزاج حروف علت یعنی جب دو متصل لفظوں میں سے پہلے کے آخر اور دوسرے کی اِبتدا میں حرف علت ہو تو یہ دونوں ممزوج ہو کر ایک سادہ حرف علت میں بدل جائیں (جیسے یونانی *kai* اور *ego* مل کر *kago* ہو گیا) -

**Crass**, *a.*: موٹا ؛ بھدا ؛ (اِستعارتاً) انتہائی ؛ سراسر -

**Crassitude**, *n.*: بھدا پن ؛ حماقت -

**Crate**, *n.*: جھپیا ؛ ٹوکرا -

**Crater**, *n.*: جوالا مکھی ؛ آتش فشاں پہاڑ کا دھانہ -

**Cravat**, *n.*: گلوبند (متروک) -

**Crave**, *v. t.* & *i.*: اِلتجا' التماس کرنا ؛ آرزومند ہونا -

**Craven**, *a.* & *n.*: ڈرپوک ؛ پست ہمت ؛ کم مایہ -

**Craw**, *n*: پوٹا؛ پیٹ (پرند یا کیڑے کا) -

**Crawfish**: دیکھو CRAYFISH -

**Crawl**, *v. i.*, & *n.*: (۱) رینگنا ؛گھسٹنا ؛ پیٹ کے بل چلنا - (۲) آھستہ آھستہ چلنا؛ غلامانہ خوشامد کرنا - (۳) (کیڑے مکوڑوں کا ھرطرف) رینگتے پھرنا ؛ سرسری محسوس ہونا -

**Crawler**, *n.*: رینگنے والا وغیرہ -

**Crayfish, Craw-**, *n.*: جھینگا (مچھلی) -

**Crayon**, *n.*, & *v. t.*: رنگین کھریا (نقاشی کے لیے)' (اِستعارتاً) تصویر' رنگین کھریاکی -

**Craze**, *v. t.*, & *n.*: (۱) مخبوط کردینا ؛ حواس بگاڑنا - (۲) خبط ؛ سودا -

**Crazy**, *a.*: (۱) (عمارات و بحریات) کمزور ؛ بودا - (۲) مخبوط ؛ سودائی -

**Creak**, *n.*, & *v. i.*: (۱) چوچراھٹ ؛ چرمراھٹ (کواڑ یا جوتے وغیرہ کی) - (۲) چرمرانا ؛ چوں چوں کرنا -

**creaky**, *a.*: چرمرتا؛ چوں چوں کرتا ہوا -

Cream, n. & v. : (۱) ملائی ؛ بالائی - (۲) ملائی کی مٹھائی ( لڈو پیڑے وغیرہ ) - (۳) خلاصہ ؛ لب لباب ( کسی شے کا ) - (۴) ( رنگ یا تیاری میں ) ملائی کے مثل - (۵) ملائی نکالنا ؛ ملائی پڑنا - (۶) عطر یا لب لباب نکالنا -
c. cheese : دودھیا پنیر -
c. -coloured : سفیدی مائل ؛ دودھیا ؛ (گھوڑے کے لیے ) نقرہ -
c. -laid, -wove, paper : شربتی رنگ کا کاغذ -
c. separator : ایک کل جس سے ملائی نکالتے ھیں -
creamy, a. : ملائی دار ؛ ملائی جیسا -
Creamer, n. : ملائی اُتارنے کا کفچہ -
Creamery, n. : مسکہ خانہ ؛ دودھ والے کی دکان -
Crease, n., & v. t. & i. : (۱) سلوٹ ؛ شکن- (۲) شکن یا چرس ڈالنا یا پڑجانا -
creasy, a. : چرسیں پڑا ؛ جھری‌دار -
Create, v. t. : پیدا یا خلق کرنا ؛ وجود میں لانا ؛ بنا ڈالنا -
creative, a. : موجدہ (قوت ) ؛ مخترعہ ؛ تخلیقی -
Creation, n. : (۱) تخلیق ؛ خلقت ؛ کائنات ؛ موجودات - (۲) تصنیف ؛ اختراع -
Creator, n., The C. خالق ؛ خلاق -
creatress, n. : مصنف ؛ موجد (عورت) -
Creature, n. : (۱) مخلوق ؛ حیوان مطلق - (۲) آوردہ ؛ دست پروردہ ؛ بنایا ہؤا (جو کسی دوسرے کی بدولت ترقی کرتا ھے) -
c. comforts : دیکھو COMFORTS -
Creche (krash), n. : بچوں کی سرکاری پرورش گاہ ؛ دایہ خانہ -
Credence, n. : (۱) یقین ؛ اعتبار - (۲) تبرکات کی چھوٹی‌میز ( جس پر عشاے ربانی کے بعض تبرکات رکھے ہوتے ھیں )-
give c. to : یقین دلانا ؛ اعتبار کرنا -
letter of c. : تعارت کا خط - مراسلۂ تعارت
Credential, n. (pl.) : ؛ تصدیق سرکاری ؛ ( اِستعارتاً ) اسباب تصدیق یا روشناسی -
Credible a. : قابل اعتبار ( روایت یا شخص) ؛ قابل اعتبار ؛ قرین عقل -
credibility n. : قابل یقین ھونا ؛ صداقت -
Credit, n. & v. t. : (۱) اعتماد ؛ بھروسا ؛ یقین- (۲) شہرت ؛ نیک نامی ؛ ساکھ ؛ آبرو ؛ وقعت ؛ رسوخ ؛ اِقتدار ( جو نیک نامی سے حاصل ھو ) - (۳) مجرائی رقم (جو کھاتے میں جمع کرانے والے کے نام سے چڑھائی جائے ) ؛ جمع ؛ وصول -- (۴) قرض ؛ پاتنی ؛ اُدھار ( استعارتاً ) (کسی سے کوئی فعل یا وصف ) منسوب کرنا ؛ اِنتساب ؛ اِتصاف - باور کرنا ؛ یقین لانا ؛ ماننا ؛ ( کھاتے میں) جمع کرنا ؛ وصولی لکھنا ؛ ( نیز اِستعارتاً ) -
give c. to : اعتبار کرنا ( کسی روایت کا) -
letter of c. : ھنڈی ؛ پرچہ یا رقعہ ( دوسری جگھ وصول زر کے لیے ) —
Creditable, a. : مستحسن ؛ پسندیدہ ؛ لائق تعریف -
Creditor, n. : (۱) قرض خواہ- (۲)(مخفف Cr. ) کھاتے میں خانہ جمع یا وصول ( دائیں طرف ) —
Credo, n. : عقیدہ ؛ ایمان ؛ بھجن -
Credulous, a. : خوش اعتقاد ؛ بھولا ؛ ضعیف الاعتقاد —
credulity, n. : خوش اعتقادی وغیرہ —
Creed, n. : عقائد ؛ مذھب ؛ مسلک ؛ معتقدات ( مذھبی نیز غیر مذھبی ) —
Creek, n. : (۱) کھاڑی ؛ ساق یا شاخ‌دریا -

(۲) ( امریکا وغیرہ ) معاون دریا -
Creel, n. : مچھلی جھاب ؛ ماہی گیری ٹوکرا -
Creep, v. i. (crept), & n. : (۱) رینگنا جوں کی چال چلنا ؛ آہستہ بلا آواز یا دبے پاؤں چلنا - (۲) گھس بیٹھ کرنا - (۳) (ذلت سے ) بسر کرنا - (۴) بیل چڑھنا (درختوں دیواروں پر) - (۵) گون ہونا - (۶) (N.) رینگنا - (۷) گھن اور خوف (عام محاورے میں اکثر جمع میں بولتے ہیں ) -
flesh cc. : ( جسم میں) سنسنی پڑجانا - چیونٹیاں سی چلنا ( خوف یا طیش کے موقع پر ) -
Creeper, n. : خصوصاً بیل -
Creepy, a. : (۱) رینگنے والا - (۲) (بدن میں) سنسنی ڈالنے والا -
creepy-crawly, a. : رینگتا -
Cresse, Kris, n. : جمبیا ؛ لہر یا خنجر ( ملا یا والوں کا ) -
Cremate, v. t. : جلانا (خاص کر مردے کو) -
cremation : n. : میت سوزی ؛ لاش جلانا -
cremationist, n. : میت سوز یا حامی میت سوزی -
Cremator, n : میت کو جلانے والا ؛ نیز بھٹی ( جس میں کوڑا کرکٹ جلایا جائے ) -
crematorium, crematory, nn. لاش بھٹی -
Cremona, n. : کرمونا ( واقع اٹالیا ) کی سارنگی یا وائیولن -
Crenel(l)ate, v. t. : ( فصیل میں ) بندوق کے لیے روزن رکھنا -
crenellation, n. : اسم مذ کورۂ بالا -
Creole, n. & a. : ویسٹ انڈیز کا ( حبشی یا فرنگی) مولد نیز حیوانات جو باہر سے آکر وہاں کے ہوگئے ہوں -

Creosote, n. : روغن قطران؛ کوئلے کا ست ؛ کاربولک ایسڈ -
Crepe, n. : کریپ -
Crepitate, v. i. : ( پھونروں کا ) چٹخنا ؛ پھٹکارنا یا کلی مارنا -
crepitant, a. : چٹخنا ؛ تہتکارتا ہوا -
crepitation, n. : چٹخنا ؛ پھیپڑوں کی آواز (جو ڈاکٹر آلہ سے سنتے ہیں ) -
crepon, n. : کریپ کا سا مگر اس سے مضبوط کپڑا -
Crept : دیکھو CREEP دھندلا -
Crepuscular, a : (حیوانیات) جھٹ پٹا؛ جھٹ پٹے میں نکلنے والا -
crescendo (kresh-), چڑھتے سروں کا گانا ؛ ( استعارتاً ) صعود ؛ چڑھاؤ -
Crescent, n. & a. : (۱) ہلال - (۲) قوس؛ ( خاص کر مکانات کی ) قوسی قطار ؛ ترکی سلاطین کے علم یا پھریرے کا نشان؛ (استعارتاً) دولت عثمانیہ یا ملت اسلامی - (۳) ترقی پذیر ؛ بڑھنے والا ؛ قوس نما ؛ ہلالی -
Cress, n : کاہو -
Cresset, n. : مشعل ؛ قندیل ؛ ہانتی ( خاص کر وہ جو آج تک بحری گداموں میں روشنی کے لیے لگاتے ہیں ) -
Crest, n., & v. t. & i. : (۱) کلغی ؛ چوٹی؛ کلغا (پروں کا )؛ کلغی (جانوروں کی)؛ جھاگ ( پانی کی ) - (۲) ایال ؛ خط گردن ( حیوانات کا ) ؛ ہتی کا ابھار - (۳) طغرا؛ ترقیع ( جو تمغاں یا کاغذ وغیرہ پر ابھرواں بنایا جائے ) ؛ کلس یا تاج لگانا ؛ چوٹی یا کلغے کا کام دینا؛ چوٹی تک پہنچنا (پہاڑ یا موج کی )؛ ( موجوں کا) چوٹی بن جانا؛ (پانی کی ) جھاگ ہوجانا -
c. fallen : سرنگوں؛ دل شکستہ؛ شرمندہ؛ ہارا یا پٹا ہوا -

**Cretaceous**, *a.* : کھریا (کی خاصیت) کا -

**Cretic**, *n.* : بحر شعر کا وہ رُکن جس میں ایک " وتد " اور ایک " سبب " ہو ' فاعلن ( -v- ) -

**Cretin**, *n.* : فاترالعقل و ناقص الخلقت -

**cretinism**, *n.* : فتورعقل -

**cretinize**, *v. t.* : فاترالعقل بنانا -

**cretinous**, *a.* : فاترالعقل -

**Cretonne**, *n.* : کری ٹون ؛ ایک قسم کا کف سوتی پھول دار کپڑا -

**Crevasse**, *n.* : دراڑ ( گلیسیر کی ) -

**Crevice**, *n.* : درز ؛ شگاف -

**Crew**, *n.* : (۱) ( جہازیا کشتی کے سارے ) ملاح؛ مانجھی - (۲) جماعت؛ گروہ ؛ٹولی -

**Crew** : دیکھو CROW -

**Crewel**, *n.* : کچرا ' ایک قسم کا موٹا تاگا جس سے کشیدہ کاری کرتے ہیں -

**Crib**, *n.* : (۱) ( سلاخ دار ) کھور ؛ کھرلی ؛ ناند ؛ کنڈالی - (۲) پنگورا ؛ پالنا ( بچوں کا جس کے گرد کٹھرا لگا ہو ) - (۳) ( تاش میں ) ہار یا جیت کے پتے ؛ بھرتی کے پتے (۴) ( عام محاورہ ) سرقہ ( خاص کر اِمتحان کے وقت طالب علموں کا ) نیز ترجمہ ' خلاصہ یا نقل کا - ( *vb.* ) (۱) موندنا ؛ (دڑبے میں ) بند کرنا - (۲)سرقہ یا نقل کرنا (بلا اِجازت) -

*c. -biting.* : توبڑا چبانا گھوڑوں کا دانتوں میں اور اُسی کے ساتھ زور زور سے سانس لینا -

**Cribbage**, *n.* : تاش کا ایک کھیل -

**Crick** *n., & v. t.* : اکڑن ' جھٹکا گردن کے پٹھوں میں ) نیز جھٹکا آنا -

**Cricket**, *n.*, جھینگر -

**Cricket**, *n. & v. i.* : (۱) کرکٹ ( کھیل ) - (۲) کرکٹ کھیلنا -

*not c.* : بے قاعدہ یا بے اِنصافی کی بات -

**cricketer**, *n.* : کرکٹ کا کھلاڑی -

**Cricoid**, *a. & n.* : حلقہ نما ؛ چھلے جیسا ؛ گلے کا کنٹھ -

**Crier**, *n.* : چلانےوالا ؛ ڈھنڈوری پیٹنے والا -

**Crikey**, *int.* : ( بازاری) کلمۂ اِستعجاب -

**Crime**, *n.* : جرم ؛ خلاف قانون فعل -

*c. sheet* : سپاہیوں کی فرد جرائم -

**Criminal**, *a., & n.* : مجرم ؛ مجرمانہ ( فعل ) -

*c. connexion,conversation* : ناجائز تعلق ( مرد عورت کا )

**criminality**, *n* : مجرمیت؛ معصیت -

**Criminate**, *v. t.* : مجرم گردانتا ؛ قابل ملامت سمجھنا -

**crimination**, *n.* : مجرم گردانتا وغیرہ -

**criminative, crimnatory**, *aa.* مجرم ٹھرانے والا -

**Crimine, -ny**, *int.* : ارے -

**Criminology**, *n.* : علم جرائم ؛ جرمیات -

**Criminous**, *a.* : مجرم پادری ( صرف *clerk* کے ساتھ آتا ھے ) -

**Crimp**, *n., & v. t.* : (۱) فوجی دلال یا کارندہ ( جو لوگوں کو بہلا پھسلا کر بھرتی کراتا ھے ) - ( ۲ ) بہلا پھسلا کر بھرتی کرنا-

**Crimp**, *v. t.* : (۱) چنٹ ڈالنا ؛ چننا - (۲) کچو کے دینا ( مچھلی کو ) تاکہ خستہ ہوجائے - (۳) سانچے یاشکنجے میں دباکر بنانا ( چمڑے وغیرہ کو ) -

**Crimson**, *a. & n., & v. t. & i.* : (۱) قرمزی ؛ گہرا سرخ ( رنگ ) - (۲) سرخ کرنا یا ہوجانا -

**Cringe**, *v. i., & n.* : (۱) جھکنا ؛ دبکنا ( خوشامد سے ) ؛ عاجزی ؛ لجاجت یا تملق کرنا - (۲) لجاجت ؛ تملق خوشامد ؛ بے غیرتی کی خوشامد -

**Crinkle,** *v. t. & i., & n.* : (۱) بلدینا ؛ چرس یا شکن ڈالنا - (۲) بل ؛ چرس ؛ شکن -

**crinkly,** *a.* : شکن دار —

**Crinkum-crankum,** *n. & a.* : پرپیچ ؛ پیچ درپیچ -

**Crinolette,** *n.* : پشتی ( سائے کو اُبھرا ہوا رکھنے کے لیے سہارے کی کوئی چیز) -

**Crinoline,** *n.* : (۱) گھوڑے کے بالوں وغیرہ کا کف کپڑا جو سائے کے استر کے کام میں آتا تھا -(۲) جالی ( جنگی جہازوں کی حفاظت کے لیے ) -

**Cripple,** *n., & v. t.* : ( ۱ ) لنگڑا ؛ لنجا - (۲) لنگڑا کرنا ؛ ( اِستعارتاً ) کچلنا ؛ بے بس کر دینا -

**Crisis,** *n.* (pl. *crises*) : بحران ؛ نازک یا تنت کا وقت ؛ خطرناک موقع یا حالت -

**Crisp,** *a., & n., & v. t. & i.* : (۱) کرارا ؛ کُرکُرا ؛ بھربھرا ؛ خستہ - (۲) کھرا ؛ چھریا ( طرز تحریر وغیرہ ) ؛ تازگی بخش (ھوا) - (۳) گھونگر والے یا گھونگریالے (بال) - (۴) ( عامیانہ ) بنک کے نوٹ- (۵) بل دینا ؛ گھونگر دار بنانا ؛ بھربھرا ، خستہ بنانا یا ھونا —

**Crispate,** *a.*: ( نباتیات ) بلدار -

**Criss-cross,** *n., a., adv., & v. i.* : (۱) دیکھو CHRIST- CROSS- ROW ؛ (*n*) آڑی ترچھی لکیروں یا لہروں کا جال - (۲) ( *adj.* ) جال دار - (۳) جڑجڑا - (۴) ( *adv.* ) آڑا ترچھا ؛ ایک دوسرے کے مخالف - (۵) ( *vb.* ) آڑا ترچھا چلنا یا چلنا ؛ جالدار کام بنانا -

**Cristate,** *a.* : ( حیوانیات ، نباتیات ) کلغی یا طرہ دار -

**Criterion,** *n.* (pl.-*ia*) : اُصول ؛ معیار ( تنقید کا ) -

**Critic,** *n.* : نقاد ( ادبی ) ؛ نکتہ چیں -

**criticaster,** *n.* : (تحقیراً ) تنقید چی -

**Critical,** *a.* : (۱) تنقیدی ؛ مبصرانہ ؛ - (۲) دقیقہ رس ؛ باریک بیں - (۳) نازک ؛ اندیشہ ناک -

**Criticism,** *n.* : تبصرہ ؛ نقد ؛ تنقیدی مضمون ؛ نکتہ چینی -

*textual c.* : تنقید متن ؛ تحقیق عبارات (خاص کر توراۃ و اِنجیل کی ) -

*the Higher c.* : تنقید معنوی (جو محض لفظی بحث سے بالا تر ھو ) -

**Criticize,** *v. t.* : تنقید کرنا ؛ نکتہ چینی کرنا -

**Critique,** *n.* : تنقید؛ فن نقد؛ تنقیدی تحقیق-

**Croak,** *n., & v. i. & t.* : (۱) ٹرٹر ( مینڈک کی ) ؛ ٹراھٹ ؛ کائیں کائیں - (۲) ٹرٹر، کائیں کائیں کرنا ؛ بڑبڑانا ؛ بری آواز نکالنا ؛ (۳) بری فال نکالنا ؛ مصیبت کے شگون نکالنا -

**croaky,** *a* : بڑبڑ کرنے یا ٹرانے والا -

**Croaker,** *n* : اِسم فاعل مذکورۂ بالا خصوصاً کل جبھا ؛ بدفالی کرنے والا -

**Crochet(-shi),** *n. & v. t.* : سوزن کاری ؛ موزہ یا شال بننا وغیرہ - (۲) کاڑھنا یا بننا ( مڑے ھوئے سوے سے ) -

**Crock,** *n. v.t.* : مٹی کا برتن ؛ کوزہ ؛ ٹھیکرا ؛ ( بازاری ) نالایق یا ناکارہ شخص ؛ تھکا ھارا گھوڑا ؛ تھک جانا ؛ تھکا دینا -

**Crockyery,** *(n.)* : مٹی یا چینی کے برتن -

**Crocket,** *n.* : ایک قسم کا پتا یا آویزہ ( جو مکان کے در و دیوار پر بطور آرائش بناتے ھیں ) -

**Crocodile,** *n.* : گھڑیال ؛ مگرمچھ -

*c. tears* : جھوٹ موٹ کا رونا ؛ ٹسوے -

crocodilian, *a.* :- نہنگانہ ؛ مگرمچھ کا
Crocus, *n.*: کرکم (پودا) -
Crocus, *n.* :- دولت مند آدمی ؛ قارون -
Croft, *n.* : باڑا ؛ چھوٹاکھیت -
Crofter, *n.* : (اسکا چستان میں) شکمی پٹے دار یا شریک کاشت کار -
Cromlech(-k-), *n.* : (زمانۂ ماقبل تاریخ کا) کھڑے پتھروں پر آڑے پتھروں کا گھیرا -
Crone, *n.* : بڑھیا ؛ کھتو -
Crony, *n.* : - لنگوٹیا (یار) ؛ گہرادوست -
Crook, *n.* & *a.*, & *v. t.* & *i.*: (۱) آنکس؛ آنکڑا ؛ ترسول (پادری کا) - (۲) موڑ ؛ خم ؛ (تیز هو) خمیدہ شے - (۳) (عام) بد معاش - (۴) مڑنا ؛ کج یا خم هونا ؛ موڑنا —
*c. -back (ed)*: کوزہ پشت ؛ کبڑا -
*on the c.*:- (عامیانہ) بد معاشی ؛ بد دیانتی -
Crooked, *a.*: (۱) مڑا هوا ؛ خم دار ؛ ٹیڑھا بنگا - (۲) کوزہ پشت؛ کبڑا ؛ بے ڈول ؛ (استعارتاً) غیر متدین ؛ کھوٹا -
Croon, *v. t.* & *i.*, & *n.* گنگنا هٹ ؛ گنگنانا ؛ منہ هی منہ میں بولنا یا گانا -
Crop, *n.* : - (۱) پوٹا (پرندوں کا) - (۲) دستہ ؛ سرا (کوڑے کا) - (۳) فصل ؛ کاشت ؛ فصل کی کل پیداوار - (۴) (بالوں کی) وضع ؛ (خاص کر) خشخشی بال -
*hunting-c.*: بید جس کے سرے پر چمڑے کی جیب لگی هوتی هے -
*neck & c.* : دیکھو NECK -
Crop, *v. t.* & *i.*: (۱) کاٹنا چھانٹنا (درختوں کا) ؛ قلم کرنا ؛ ٹہیروے کے سرے چر جانا (جانوروں کا) - (۲) بونا ؛ کھیتی کرنا؛ کھیتی اگنا - (۳) پیداوار هونا - (۵) (خلاف توقع) آپہنچنا ؛ آدھمکنا -
Cropper, *n.* : کاٹنے یا کترنے یا بونے والا (آدمی یا آلہ) ؛ زور سے گرنا -

Croquet (-ki), *n.*, & *v. t.*: (۱) ایک قسم کا کھیل "کروکے" - (۲) گیند هٹانا (حریف کی) ؛ کمان میں گیند پہنچانا -
Croquette ( -ket ), *n.* : گولی کے کباب (چاول، آلو یا گوشت وغیرہ کے) -
Crore, *n.* : کروڑ ؛ سو لاکھ -
Crosier, -zier, (-zhyer), *n.* ; عصائے أسقف ؛ ترسول -
Cross ( -aw-, -o- ), *n.* : (۱) سولی ؛ چلیپا ؛ صلیب (بالعموم چوپارا) ؛ خاص کر وہ سولی، جس پر حضرت عیسی مصلوب هوے تھے - (۲) صلیب کا نشان (هاتھ کے إشارے سے جو عیسائی برکت کے خیال سے هوا، ماتھے یا سینے پر بناتے هیں) - (۳) عصائے صلیبی (جس کے سر پر صلیب کی شکل هو) -(۴) آزمائش؛ ابتلا ؛ زحمت ؛ - (۵) (دو نسلوں کی) آمیزش؛ پیوند ؛ جوڑ ؛ دوغلا (جانور)- (۶) آمیزش ؛ میل (دو چیزوں کا) ؛ بین بین (یعنی دو مختلف چیزوں کی خصوصیات کا جامع) ؛ (عامیانہ محاورہ) فریب؛ دغا -
*(Southern) C.* : کواکب جنوبی ' تاروں کے ایک جھمکے کا نام -
*c. -bearer*: صلیب بردار -
*fiery c.*: خونی صلیب (إسکاچستان میں لوگوں کو إشتعال دلانے یا جہاد پر أبھارنے کی ایک مقررہ علامت) -
*Greek, Latin* etc., c. : یونانی ' لاتینی وغیرہ مختلف اشکال و اوضاع کی صلیبیں -
*Victoria, Grand*, C. : ایک اعلی رتبے کا تمغا وغیرہ -
crosslet, *n.*: چھوٹی صلیب -
crosswise, *adv.* : مثل صلیب ؛ بہ انداز چلیپا -
Cross, *v. t.* & *i.* : (۱) چلیپا بنانا؛ صلیب بنانا (بلیات سے محفوظ رہنے کے لیے) -

(۲) کاٹ دینا ؛ قلم زد کردینا - (۳) لکھی
ہوئی عبارت پر لکیر کھینچنا (خط کے) - (۴) پار ہونا ؛
طے کرجانا (رستے، دریا وغیرہ کو)؛ پار اُتارنا -
(۵) سوار ہوجانا - (۶) گزر جانا (ایک
دوسرے کے پاس سے)؛ رستے میں ملنا -
(۷) (دو نسلوں کو) پیوند لگانا یا ملانا ؛
دوغلا بنانا -

*c. cheque*: جس پر دو آڑی لکیریں کھینچی
ہوں اور رقم کسی کے کھاتے میں درج کردی جائے-

*c. fortune-teller's hand with*: کسی
کے ہاتھ دھرنا (روپیہ وغیرہ) ؛ دینا -

*c. one's mind*: دل میں آنا ؛ سوجھنا -

*c. the path of*: دو چار یا مڈ بھیڑ ہونا ؛
مخالفت کرنا ؛ روکنا -

*two persons' letters c*: دو شخصوں کے
خطوط کا ، جو ایک دوسرے کے نام ہوں ایک
ہی وقت میں راستے میں ہونا -

**Cross**, *a.* (۱) آڑا ؛ ترچھا - (۲)
متقاطع ؛ ایک دوسرے کو کاٹتے ہوئے -
(۳) متضاد؛ مخالف؛ تنک مزاج؛ ترش رو -

*c. bench*: غیر جانب داروں کی نشست
(پارلیمنٹ میں)؛ غیر جانب دار -

*c.-bred*: دوغلا ؛ دُ نسلا -

*c. -patch*: بد مزاج ؛ بد خو -

*c. referecne*: اندرونی حوالہ یا اشارہ
(یعنی کتاب کے ایک حصے میں دوسرے
حصے کا حوالہ) -

*c. voting*: (خود اپنے فریق کے) خلاف
رائے دہی -

*c. fire*: دو رخی باڑ یا گولہ اندازی -

*c. breed.*: دوغلے جانور

*c.-country*: جنگل یا میدان کی راہ سے -

**Crossbill**, *n.*: پرندوں کی وہ قسم جس
کی چونچ کے سرے اوپر نیچے ، نکلے رہیں -

**Cross-bow**, *n.*: ایک قسم کی کماں جس
میں تیر یا پتھر رکھ کر پھینکتے ہیں -

**Cross-buttock**, *n., & v. t.*: اڑنگا ؛
کولہے کا داؤ ، کولہے پر لاد کے پھینکنا -

**Cross-cut**, *n.*: (۱) پاس کا رستہ ؛
اڑنگ رستہ - (۲) پہیے دار کھڑاؤں (اسکیٹنگ)
کی ایک شکل یا چک پھیری -

**Cross-examine**, *v. t.*: جرح کرنا ؛ پھیر
پھار کے پوچھنا -

**cross-examination**, *n*: جرح -

**Cross-grain**, *n.*: (لکڑی ؛ دانہ دردانہ
کی بناوٹ میں) الٹا ریشہ -

**Cross-grained**, *a.*: (۱) کج دری ؛
بے قاعدہ یا الٹے ریشے کی (لکڑی) - (۲)
اوندھی کھوپڑی کا؛ سرپھرا -

**Cross-hatch**, *v t*: چو خانے بنانا ؛
چلیپا کاٹنا یا کندہ کرنا -

**Crosshead(ing)**, *n.*: اخبار وغیرہ کے
مضامین کی وہ سرخیاں جو مضمون کے ہر
پارے کے شروع میں دی جاتی ہیں -

**Crossing**, *n*: چوپڑ ؛
خصوصاً چو راہا ؛
دو رستوں کے ایک دوسرے کو قطع کرنے
کی جگہ -

*c-sweeper*: چوراہے کا مہتر -

*level c.*: ریل چوپڑ -

**Cross-legged**, *a.*: چار زانو ؛ ٹانگ
پر ٹانگ رکھے ہوئے -

**Cross-light**, *n.*: جوابی یا مقابل کی
روشنی ؛ (کسی) مضمون کی توضیح دوسرے
پہلو سے کرنا -

**Cross purposes**, *n. pl.*: مختلف یا
متضاد مقاصد؛ آں ملبازی (ایک قسم کا کھیل)-

*be at c.*: ایک ہی مقصد کے لیے دو
یا زیادہ شخصوں کا مختلف منصوبے سوچنا ؛
باہمی غلط فہمی ہوجانا -

**Cross-question**, *n.*: جرح -

*c. questions & crooked answers* : ایک قسم کا کھیل ؛ جیسے : مکھو یا کہہ مکرنی -

**Cross-road**, *n.* : چار سو ؛ چوراھا -

**Cross-stitch**, *n.* : (کشیدہ) کاڑھنے میں چو پارے کے ٹانکے یا زنجیرہ -

**Cross-trees**, *n. pl.* : مستول چوب (ڈنڈے جو دوسرے مستول کے سنبھالنے کے لیے لگے ہوتے ہیں) -

**Cross-word**, *n.* : لفظی معموں کا نقشہ -

**Crotchet**, *n.* : (۱) (موسیقی) چوتھائی سرکی علامت - (۲) للک ؛ ترنگ - (۳) آنکڑا ؛ کانٹا -

**crotcheteer**, *n.* : ترنگیا ؛ موجی -

**crotchety**, *a.* : موجی ؛ انوکھا -

**Crouch** (-ow-), *v. i.*, & *n.* : دبنا ؛ دبکنا ؛ پانو پڑنا ؛ لجاجت کرنا -

**crouching**, *n.* : لجاجت وغیرہ -

**Croup(e)** (-oo-), *n.* : دھڑکا پچھلا حصہ ؛ پٹھا (خاص کر گھوڑے کا) -

**Croup** (-oo-), *n.* : اِلتہاب یا ورم حلق جس سے بچوں کو کھانسی ھوجاتی ھے -

**Croupier** (-oo-), *n.* : (۱) جواریوں کا خزانچی جو میز کے ایک سرے پر بیٹھا رھتا ھے ؛ نال لینے والا - (۲) نائب صدر (پبلک ڈنر میں) -

**Crow** (-o), *n.* & *v. i.* : کوا ؛ زاغ وغیرہ -

**Crow**, *n.* : مرغ کی بانگ یا ککڑوں کوں - بچے کی غوں غوں -

*c.* (*-bar*) : سابر ؛ سبل -

*crowfoot* : درختوں کی بعض قسمیں خاص کر مروا یا تلسی ؛ (بحری) رسوں یا الگنیوں کا چار خانہ ؛ گوکھرو (لوھے کے کانٹے جو دشمن کے رستے میں بچھاتے ھیں) -

*c. quill, c.-quill,* : لوھے کے قلم کی بہت مہین زبان یا پتی -

*c.'s-foot* : (بیرونی گوشۂ چشم کی) جھریاں -

*c.'s-nest* : کشتی کا دیدبان -

*c. -toe* : CALTROP کا مرادف -

*as the c. flies*: ناک کی سیدھ ؛ بخط مستقیم -

*have a c. to pluck with him*: جھگڑا یا حجت نکالنا ؛ عیب -

*white c.* : سفید کوا (یعنی نادرالوجود) -

**Crow** (-o), *v. i.* (past *crowed*) : (مرغ کا زور سے) کڑ کڑانا ؛ (بچے کا) غوں غوں کرنا ؛ کل کاری مارنا -

**Crowd**, *n.* : بھیڑ ؛ ازدحام ؛ ڈھیر -

**Crowd**, *v. i.* & *t.* : بھیڑ بھاڑ ھونا ؛ ازدحام ھونا ؛ بھر جانا ؛ ٹھنس جانا ؛ دھنسے پڑنا -

*c. of sail* : (بحری) بہت سے بادبان -

*the c.* : عوام الناس ؛ خلقت ؛ مجمع -

*would pass in a c.*: بہت گھٹیا نہ ھونا ؛ کوئی نمایاں نقص نہ رکھنا -

*c. out* : جگہہ نہ ملنا ؛ رہ جانا (بھیڑ کی وجہ سے) -

*c. sail* : پال یا بادبان کھولنا (غیر معمولی تعداد میں) -

**Crown**, *n.* : (۱) سہرا ؛ تاج ؛ مکٹ ؛ سر پیچ (پھولوں کا جو فتح و کامیابی کی علامت ھو) - (۲) تاج شاھی - (۳) (اِستعارتاً) بادشاہ یا شاھی اقتدار - (۴) تاج نما زیور (مختلف قسم کے) - (۵) ایک انگریزی سکہ = ۵ شلنگ - (۶) چوٹی ؛ سرا یعنی چند یا کھوپری - (۷) (عمارت) گولا (چھتر یا محراب کا) - (۸) چندوا (ٹوپی کا) - (۹) کاغذ کی ناپ (۱۵ × ۲۰ اِنچ) - (۱۰) دانت کا وہ حصہ جو مسوڑھے سے باھر ھوتا ھے -

*C.-Colony* : شاهی علاقہ ( براہ راست بادشاہ کی حکومت میں ) -

*c.-glass* : گول شیشا ( کھڑکیوں وغیرہ میں لگانے کا ) -

*c.-land* : صرف خاص ؛ بادشاہ کی نجی زمین -

*c. law* : قانون فوجداری -

*c. lawyer* : سرکاری وکیل -

*C. prince, C. princess* : ولی عہد ، ولی عہد بیگم ( خاص کر جرمانیا اور شمالی یورپ میں ) -

*c.-wheel* : سیدھے دندانوں کا پہیا ؛ نیز دیکھو CONTRATE -

*no cross no c.* : ( مثل ) سچی کامیابی کے لیے جانفشانی شرط ھے -

**Crown**, *v. t.* : ( ۱ ) تاج پہنانا ؛ تخت نشین کرنا ؛ ( استعارتاً ) سرفراز کرنا ؛ انعام دینا - ( ۲ ) زیب سر ، زیبائش ، موزوں ہونا ؛ ( استعارتاً ) سب سے بڑھ کر ہونا ؛ طرہ ہونا - ( ۳ ) کامیاب ہونا ؛ مکمل کردینا ؛ ( ڈرافٹس کے کھیل میں ) مہرے کا بادشاہ بننا -

*c. a tooth* : ناقص دانت کی حفاظت کے لیے اُس پر سونے وغیرہ کا ٹوپ چڑھانا -

**Crowned**, *a.* : صفت ، مذکورۂ بالا -

**Crowner**, *n.* : متروک بمعنی CORONER -

**Crucial** (-ooshal), *a.* : قطعی ؛ فیصلہ کن ؛ نازک ؛ معیاری ؛ ( تشریح ) چلیپائی -

**Crucible**, *n.* : کٹھالی ؛ ( استعارتاً ) سخت آزمائش ؛ نازک موقع -

**Cruciferous**, *a.* : ( نباتیات ) صلیب نما ( پھولوں کی ایک صنف جن میں چار پنکھڑیاں بشکل چلیپائی ہوتی ہیں ) -

**Crucifix**(-oo-), *n.* : حضرت عیسیٰ کی تصویر ( مصلوب ) -

**Crucifixion**, *n.* : حضرت عیسیٰ کا صلیب پر چڑھایا جانا ، نیز اُس کی تصویر -

**Cruciform**, *a.* : صلیب نما -

**Crucify**, *v.t.* : صلیب پر چڑھانا ؛ نفس مارنا ؛ دبانا ؛ گلا گھونٹنا -

**Crude**, *a.* : کچا ؛ خام ؛ ( حالت طبعی میں ) غیر پختہ ؛ غیر منہضم ؛ ادھورا ( استعارتاً ) نا مہذب ؛ بے ڈھنگا ؛ بھونڈا -

**crudity**, *n.* : خامی ؛ بھونڈا پن وغیرہ -

**Cruel**(-ooil), *a.* : ( ۱ ) ظالم ؛ سفاک ؛ بے رحم - ( ۲ ) ظالمانہ ؛ درد ناک -

**cruelty**, *n.* : ظلم ؛ سفاکی وغیرہ -

**Cruet**(-ooit), *n.* : ( ۱ ) چھوٹی بوتل یا سرکہ دانی ( جو کھانے کی میز پر رکھی جاتی ھے ) - (۲) عشائے ربانی کا برتن -

*c.-stand* : بوتل دانی -

**Cruise**(-ooz), *v.i.* & *n.* : ( ۱ ) بحری گشت کرنا ؛ دریا گردی کرنا - (۲) بحری سفر -

**Cruiser**, *n.* : بحر گرد جہاز ( جو گشت کے لیے خاص طور پر موزوں ہوتا ھے ) ؛ کروزر -

**Crumb** (-m), *n.*, & *v. t.* : ( ۱ ) ٹکڑے ( روٹی کے ) ؛ بھورے ؛ قدر قلیل - ( ۲ ) ( روٹی کا ) گودا ؛ ( بیچ کی ) ٹکیا - ( ۳ ) روٹی کے چورے سے ڈھانکنا -

*c.-cloth* : زیر انداز -

**crumby**(-mi), *a.* : چور چور ؛ نرم ؛ گودے دار -

**Crumble**(-bl), *v. t.* & *i.* : ریزہ ریزہ یا ٹکڑے ٹکڑے ہو جانا یا کردینا ( نیز استعارتاً ) -

**Crumbly** ( -bli ), *a.* : بوسیدہ ؛ چورا ہو جانے والا -

**Crummy**, *a.* : ( بازاری ) موٹی ؛ چکنی چپڑی ؛ موٹی چڑیا ( یعنی مالدار عورت ) -

**Crumpet**, *n.* : کلچا ( میدے ' انڈے اور دودھ سے بنا ہوا ) ؛ ( سوقیانہ ) سر -

**Crumple**, *v. t. & i.* : مروڑی دینا ؛ جھریں ڈالنا یا پڑ جانا -

**Crunch**, *v. t. & i., & n.* : چر مر کرنا ؛ کرم کرم کرنا ( دانتوں سے ' یا کنکروں کا ) ؛ کھندلتے ہوئے چلنا ؛ کرم کرم ؛ چرمر (آواز) ؛ چرمراھٹ -

**Crupper**, *n.* : دمچی ؛ (گھوڑے کی)سرین -

**Crural**(-oo-), *a.* : ( تشریح ) ٹانگ یا ران کا -

**Crusade**, *n., & v. i.* : صلیبی جنگ ' ( بیت المقدس مسلمانوں سے لینے کے لیے ) ؛ ( استعارتاً ) کسی بداخلاقی کے خلاف جہاد یا کوشش -

**crusader**, *n.* : مسیحی مجاہد -

**Cruse**(-s,-z), *n.* : (متروک) هنڈیا ؛ کوزہ -

*widow's C.* : عمر عیار کی زنبیل ؛ بے پایاں ذخیرہ -

**Crush**, *v. t. & i.* : پیسنا ؛ بھینچنا ؛ دبانا ؛ کچلنا ؛ مسل ڈالنا ( کپڑے کو ) ؛ ( استعارتاً ) کچل دینا ؛ پا مال کردینا -

*c. out* : مٹا دینا ؛ تہس نہس کردینا -

**Crush**, *n.* : بھیڑ بھڑکا ؛ مجمع کثیر -

*c. hat* : تہہ ہوجانے والی ٹوپی ( جس میں کمانی لگی ہوتی ہے ) -

**Crust**, *n., & v. t. & i.* : ( ۱ ) چھلکا ؛ پرت ؛ پپڑی یا پاپڑ ( روٹی کا ) ؛ ( پرت کی ) پپڑی - ( ۲ ) ( روٹی کا ) سوکھا ٹکڑا ؛ - ( ۳ ) بکل ؛ چھال ؛ خول ؛ قشر ؛ ( ارضیات ) قشرارض - ( ۴ ) ( استعارتاً ) بالائی چیز " لفافہ " - ( ۵ ) پرت جمانا ؛ پپڑی جم جانا -

*Crustacea*(-sha), *n. pl.* : خول والے جانور ( جیسے کیکڑا وغیرہ ) -

**crustacean**, *a. & n.* : قشری ؛ خول دار -

**Crustaceous**, *a.* : خول دار؛ (حیوانیات) قشری -

**Crusted**, *a.* : پرت والا ؛کہن سال؛ دیرینہ -

**Crusty**, *a.* : ( ۱ ) پر خول ؛ سخت - ( ۲ ) بد مزاج -

**Crutch**, *n.* : عصا ( مڑا ہوا ) ' بیساکھی -

**Crux**, *n.* : معما ؛ عقدہ ؛ مشکل معاملہ -

**Cry**, *n.* : ( ۱ ) چیخ ؛ چلاھٹ ( خوشی یا رنج میں ) - ( ۲ ) شور ؛ غوغا - ( ۳ ) فریاد ؛ التجا - ( ۴ ) منادی ( سامان بازار میں بکنے کی ) ؛ صدا ؛ بولی ( خوانچےوالوں کی ) - ( ۵ ) چرچا ؛ عام آوازہ ؛ افواہ - ( ۶ ) آہ و زاری واویلا - ( ۸ ) کتوں کا چلانا ( شکار کے تعاقب میں ) ( استعارتاً ) پیچھا ؛ تعاقب -

*c.-baby* : طفل مزاج ؛ بچوں کی طرح رو دینے والا -

*a far c.* : دور کی بات ؛ بعید -

**Cry**, *v.t. & i.* : ( ۱ ) چیخنا ؛ چلانا ؛ پکارنا ؛ آواز دینا وغیرہ - ( ۲ ) بیچنے کی چیز کا نام لے کر پکارنا' آواز لگانا - (۳) ( جانوروں کا ) زور سے بولنا ؛ آواز نکالنا - ( ۴ ) - مانگنا ؛ طلب کرنا ؛ ( کسی چیز کے لیے ) ضد کرنا ؛ مچلنا -

*c. down* : مذمت یا منقصت کرنا -

*c. halves* : حصہ مانگنا -

*c. off* : دست بردار ہوجانا -

*c. oneself to sleep* : روتے روتے سوجانا -

*c. shame upon* : تبرا بھیجنا ؛ مخالفت کرنا ؛ اعتراض کرنا -

*c. stinking fish* : اپنی چھاچھ کو کھٹی

بتانا ؛ خود اپنے ماں کو بڑا بتانا -
*c. up*: بڑھانا چڑھانا ؛ تعریف کرنا -
**Crying**, *a.*: صفت، مذکورۂ بالا معنوں میں -
*c. evils*: کھلی یا شدید خرابیاں -
**Crypt**, *n.*: تہ خانہ ؛ سرداب -
**Cryptic**, *a.*: مخفی ؛ پر اسرار -
**Cryptogam** *n.*: بے پھول کا پودا -
**cryptogamic, cryptogamous**, *aa.*: بے گل -
**cryptogamy**, *n.*: نباتیات کی وہ شاخ جس کا تعلق بے پھل پھول کے پودوں سے ہو -
**Cryptogram, -graph**, *nn.*: رمزی تحریر -
**cryptographer**, *n*: رمز نویس -
**cryptographic**, *a.*: رمزی -
**Crystal**, *a.* & *n.*: شفاف؛ بلور ؛ بلوریں -
*c. -gazing*: عمل حاضرات جو شیشے یا روشنائی پر نگاہ جما کر کیا جائے (آئندہ حالات معلوم کرنے کے لیے) -
*c. glass*: بلوری شیشہ ؛ نہایت شفاف شیشہ ؛ ظرف بلوری -
*C. Palace*: انگلستان کی ایک عمارت " شیش محل " جس میں نمائشیں، رقص، و سرود کے جلسے ہوا کرتے ہیں -
**Crystalline**, *a.*: بلوری ؛ بلور آسا ؛ صاف شفاف -
**Crystallize**, *v. t.* & *i.*: بلور بننا یا بنانا ؛ قلم بلور ہوجانا ؛ (استعارتاً) کسی شے کا معین یا قدیم شکل اختیار کرنا -
**crystallization**, *n.*: قلم بننے کی صلاحیت ؛ قلم پذیری -
**Crystalloid**, *a.* & *n.*: بلوری ؛ بلور شکل ؛ قلم نما -
**Cub**, *n., v. t.* & *i.*: (۱) بچہ ؛ (ریچھ، کتے یا کسی درندے کا) بچہ - (۲) بے تمیز لڑکا - (۳) بیانا ؛ بچہ جننا ؛ بچہ ڈالنا -
**cubbish**, *a.*: پلے جیسا -
**cubhood**, *n.*: بچپن -
**Cubbing**, *n.*: تیندوے وغیرہ کا شکار -
**Cube**, *n.,* & *v. t.*: (۱) مسدس مستوی کعب ؛ شش پہلو - (۲) مکعب ؛ تیسرے درجے کی قوت - (۳) عدد مکعب یا جسامت مکعب معلوم کرنا ؛ مکعب بنانا یا جانچنا -
*c. -root*: جذر الکعب -
*c. content* ( of solid ): مافی المکعب ؛ جو عدد میں متناظر کیا جائے -
*c. equation*: مساوات مکعب -
*c. yard*: مکعب گز -
**cubical**, *a*: کعبی ؛ مکعبی -
**Cubicle**, *n.*: طالب علموں کے کمرے (خواب گاہ) ؛ طالب علموں کی خواب گاہ -
**Cubiform**, *a.*: شبہ مکعب ؛ کعب نما -
**Cubism**, *n.*: مہندسانہ نقاشی (فن تصویر کا ایک جدید اسلوب جس میں اشیا کو اس طرح دکھاتے ہیں کہ وہ اشکال ہندسی کا مجموعہ نظر آئیں) -
**cubist**, *n.*: مہندسانہ نقاش -
**Cubit**, *n.*: ایک قدیم پیمانہ ۱۸ سے ۲۲ انچ تک -
**Cuboid**, *a.* & *n*: مکعب ؛ تیز سطح مستوی -
**cuboidal**, *a.*: مکعبی ؛ سطح مستوی کا -
**Cucking -stool**, *n.*: تادیبی کرسی ؛ غوطہ کرسی (ایک قسم کی کرسی جس میں بد زبان عورتوں یا دغاباز دکان داروں کو بند ہوا تے یا پانی میں بطور سزا غوطے دلواتے تھے) -
**Cuckold**, *n.,* & *v. t.*: (۱) قرمساق؛ دیوث - (۲) قرمساق بنانا -

**Cucoo** ( koo- ), *n.* : ککو ؛ کوئل جیسا پرند ؛ خوش آواز پرند ؛ (اِستعارتاً) بیوقوف ؛ سادہ لوح ؛ اُلو -
*c. clock* : گھڑی جو کوئل کی آواز کی طرح بجتی ھے -
**Cucumber**, *n.*: ککڑی ؛ کھیرا -
*cool as a c.*: مطمئن ؛ غیر مضطرب -
**Cud**, *n.* : جگالی ؛ پاگر (جگالی کرنے کا فعل اور وہ غذا جس سے جانور جگالی کرتا ھے)-
*chew the c.* : جگالی کرنا ؛ (اِستعارتاً) سوچ بچار کرنا -
**Cudbear** *n.*: سرخ (رنگ کا) سفوف -
**Cuddle**, *v. t.*, & *i.* & *n.* : چمٹانا ؛ گلے لگانا ؛ بغل گیر ھونا ؛ ھم آغوشی ؛ بغل گیری -
**Cuddy**, *n.*: چھوٹے جہاز کا کیبن؛ حجرہ؛ (اِسکا چستان) گدھا -
**Cudgel**, *n.*, & *v. t.*- ڈنڈا ؛ سونٹا - سونٹے سے پیٹنا ؛ ڈنڈے لگانا -
*c.* one's *brains for*: دماغ لڑانا ؛ سوچنے کی کوشش کرنا -
*take up the cc. for* : حمایت کرنا ؛ پشتی لینا -
**Cue**, *n.* : (۱) (ناٹک) تقریب (یعنی ایکٹر کا آخری کلمہ جس میں دوسرے ایکٹر کی آمد کا اِشارہ یا تمہید ھو) ؛ ھدایت (ٹھیک طریقے کی جو ایکٹر یا مطرب کو کنایتاً کی جائے) -
**Cue**, *n.*, **Queue**: انٹا کھیلنے کی لمبی چھڑ-
**Cueist**, *n.*: بلیرڈ یا انٹا کھیلنے والا -
**Cuff**, *v. t.*, & *n.* : کف (آستین کا) تمانچا یا مکا مارنا ؛ تمانچا ؛ تھپڑ؛
**Cufic**, K-, *a.* & *n.*: خط کوفی -
**Cuirass** (kwi-, ku-), *n.* : زرہ بکتر ؛ چارآئینہ -

**Cuirassier** (kwiraser,-), *n.*: زرہ پوش سوار ؛ اوپچی -
**Cuisine** (kwizen), *n.*: طرز طباخی ؛ پکوان کا اِنتظام -
*cul-de-sac*, *n.*: بند گلی؛ کوچۂ سربستہ ؛
**Culinary**, *a.*: مطبخی ؛ باورچی خانے سے متعلق -
**Cull**, *v. t.* & *n.*: چننا (پھول)؛ اِنتخاب کرنا؛ چھانٹنا -
**Cullender** : دیکھو COLANDER -
**Culminate**, *v. i.* : معراج کو پہنچنا ؛ اوج پر ھونا ؛ (ھیئت) سمت الراس یا نقطۂ نصف النہار پر ھونا -
**culmination**, *n.*: بلندی؛ معراج ؛ سمت الراس پر پہنچنا -
**Culpable**, *a.* : سزاکا مستوجب؛مجرمانہ-
**culpability**, *n.* : مجرمیت -
**Culprit**, *n.*: مجرم ؛ خاطی -
**Cult**, *n.* : طریق ؛ دین ؛ پرستش؛مسلک -
**Cultivate**, *v. t.* : (۱) زراعت کرنا ؛ کھیت جوتنا ؛ سنوارنا ؛ بہتر بنانا ؛ ذوق پیدا کرنا -
**Cultivation**, *n.* : زراعت ؛ کاشت ؛ سعی وغیرہ (نیز اِستعارتاً) -
**Cultivator**, *n.* : کاشت کار؛ مزارع -
**Culture**, *n.*: (۱) زراعت ؛ فلاحت ؛ پرورش ؛ پیداواری ؛ کھیتی (۲) جراثیم پروردہ ؛ نسل جراثیم - (۳) تہذیب ؛تربیت؛ ترقی (ذھنی) -
**cultural**, *a.*: فلاحتی ؛ تہذیبی وغیرہ -
**Culverin**, *n.*: پرانی وضع کی بندوق -
**Culvert**, *n.* : زمین دوز بدرو؛ پٹی ھوئی نالی ؛ نیز بجلی تار کی نالی -
*cum*, *prep.* : ساتھ ؛ مع -
*cum dividend* or div: بشمول منافع -

*c. grano* (salis) : تامل کے ساتھہ ؛ احتیاط سے -

Cumber, *v. t.*, & *n.* : (۱) بوجھل کرنا ؛ لدھڑ بنانا؛ لاد دینا- (۲) ھارج ھونا؛ رکاوٹ ڈالنا - (۳) ھرج ؛ رکاوٹ -

Cumbersome, *a.* : بوجھل ؛ بھدا ؛ بے ڈھنگا ؛ کثعب ؛ بے ڈول -

Cumbrous, *a.* : CUMBERSOME کا مرادف -

Cum(m)in, *n.* : زیرۂ؛ایک مسالے کا پودا-

Cummerbund, *n.* : کمربند ؛ پٹکا -

Cumulative, *a.* : مجموعی -

*c. evidence* : مجموعی شہادت یا ثبوت -

*c. preference shares* : حصص یتایا دادنی ( جن کے مالکوں کو پچھلے سود کا دوسرے حصے داروں سے پہلے حق حاصل ھو ) -

*c. voting* : تعدد آرا (جس میں حق ) ھر شخص کی اُتنی رائیں ھوں جتنے امیدوارھیں اور وہ چاھے تو سب رائیں ایک امید وار کو دے دے ) -

Cumulus, *n.* (pl.*-li*) : ڈھیر؛ دل بادل-

Cuneiform(kunei-), *a.* & *n.* : (۱)ناتد نما - (۲) خط میخی یا پیکانی ( قدیم آشور وفارس کا خط ) -

Cunning, *n.* & *a.* : (۱) چالاکی؛ عیاری؛ مہارت - (۲) اُستاد؛ ماہر؛ چالاک؛ عیار-

Cup, *n.* : (۱) پیالہ ؛ جام؛ کٹورا ؛ تھالی جزو ( خاص کر وہ جو عشاے ربانی کے موقع پر کام آتا ھے ) - (۲) صنوبر خلو ؛ جوف ( خاص کر ) کاسۂ گل؛ ھتی کے جزو کا کھو ؛ کلس - (۳) پیالہ بھر ؛ بقدر یک جام - (۴) بخشت ؛ نصیبا ؛ واردات - (۵) شراب ؛ جام شراب ( انگوری وغیرہ ) -

*c. & ball* : ایک قسم کا کھیل ؛ چٹے پٹے -

*c. -bearer* : ساقی -

*a bitter c.* : تلخ تجربہ ؛ ناکامی؛ بخشت -

*his c. was full* : خوش نصیبی یا بد نصیبی کی اِنتہا ھوگئی -

*in* one's *cc.* : مستی یا نشے کی حالت میں؛

cupful, *n.* : پیالہ بھر ؛ ایک پیالہ -

Cup, *v. t.* : پچھنے لگانا ؛ سینگی (*cupping-glass*) سے خون لینا -

Cupboard (kuberd), *n.* : نعمت خانہ ؛ برتنوں کی الماری -

*c. love* : غرض کی یاری -

Cupid, *n.* : عشق کا دیوتا ؛ کام دیو -

Cupidity, *n.* : لالچ ؛ حرص ؛ طماعی -

Cupola, *n.* : گنبد ؛ تیلہ گنبد نما چھتری ( جہازی توپوں کی حفاظت کے لیے ) -

Cupreous, *a.* : مسی ؛ تانبے کا -

Cupric, *a* : مس آمیختہ ؛ تانبا ملا -

cupriferous, cuprous, *aa.* : مسی ؛ نحاسی ؛ کثیرالصفر -

Cur, *n.* : لینڈی یا بازاری کتا ؛ پاجی ؛ رذیل آدمی ؛ بزدل-

Curacao, -coa, (-so), *n.* : تلخ نارنگی کی شراب؛ جزیرۂ کوراسو کی شراب -

Curacy, *n.* : نائب پادری کا عہدہ -

Curare, -i, *n.* : ایک قسم کا زھریلاگوند ( جوامریکا کے بعض درختوں سے نکلتا ھے ) -

Curassow( -o ), *n.* : امریکی فیل مرغ -

Curate ( -at), *n.* : نائب پادری -

Curative, *a.* & *n.* : (۱) شفا بخش - (۲) دوا -

Curator, *n.* : (۱) مہتمم ؛ محافظ (عجائب خانے وغیرہ کا ) - (۲) رکن مجلس اِنتظامی ( جامعہ ) -

curatorial, *a.* : مہتمم سے متعلق -

curatorship, *n.* : مہتمی -

**Curb**, *n.*, & *v. t.*: (۱) روکنا ؛ دھانہ لگانا (خاص کر منہ زور گھوڑے کو) ؛ (اِستعارتاً) روک تھام کرنا ؛ دبانا - (۲) زنجیر ؛ لگام ؛ دھانہ ؛ روک تھام وغیرہ ؛ تھڑا - (۳) حلقہ ؛ پٹی ؛ گردنی (کسی گول چیز کے گرد لوھے یا لکڑی کی) -

*c. roof*: چو ڈھالیا (جس کے دونوں طرف دوھرا ڈھال ھو) -

**Curd**, *n.*: دھی ؛ دوغ ؛ پھٹکی -

**curdy**, *a.*: پردوغ ؛ دھی کا سا -

**Curdle**, *v. t.* & *i.*: دھی جمانا یا جمنا ؛ بستہ ھونا یا کرنا -

*c. the blood*: (اِستعارتاً) خون جم جانا خوف یا طیش سے ؛ خون خشک ھو جانا یا کرنا -

**Cure**, *n.* & *v. t.*: (۱) دوا ؛ معالجہ ؛ تدبیر (خصوصاً کسی خاص دوا یا غذا سے) - (۲) اِصلاح ؛ درستی ؛ علاج کر دینا ؛ تندرست کردینا - (۲) سکھانا ؛ نمک لگانا (محفوظ کرنے کے لیے ' پھل ' گوشت وغیرہ کو) -

**cureless**, *a.*: لا علاج -

**curability**, *n.*: شفا پذیری -

**curable**, *a.*: قابل علاج -

**Cure**, *n.*: (عامیانہ) انوکھا یا مراقی شخص -

**Cure**, *n.*: پادری (فرانس) -

**Curette**, *n.*, & *v. t.* & *i.*: (۱) جراح کی چمچی (جس سے زخموں وغیرہ کا فاسد مادہ نکالتے ھیں) - (۲) چمچی سے مادہ فاسد کا نکالنا -

**Curfew**, *n.*: آگ بجھانے کا حکم یا وقت ؛ خانہ بندی کا حکم یا وقت (اِس غرض سے از منۂ وسطیٰ میں رات کو مقررۃ وقت پر گھنٹا بجایا جاتاتھا اور اب بھی بعض شہروں میں بجایا جاتا ھے) -

**Curia**, *n.*: (۱) عشیرہ ؛ برادری ؛ عشرقبیلہ ؛ ایوان مجلس اعیان (روما یا دیگر قدیم بلاد اِتالیا میں) - (۲) پوپ کی عدالت یا مجلس -

**Curio**, *n.* (pl. -os): صناعی کا نادر نمونہ ؛ نوادر -

**Curiosity**, *n.*: شوق تحقیق ؛ تجسس ؛ استعجاب -

*a c.*: نادرشے ؛ اُعجوبہ -

**Curious**, *a.*: (۱) مشتاق ؛ متجسس ؛ آگھی طلب - (۲) محتاط (باریک بیں) - (۳) عجیب ؛ نرالا ؛ انوکھا ؛ حیرت انگیز -

**Curl**, *n.* & *v. t.* & *i.*: (۱) گھونگریا چھلا (بالوں کا) ؛ کاکل ؛ حلقہ - (۲) خم ؛ پیچ -

*c.-paper*: گھونگرپٹی (ایک قسم کا کاغذ جس سے بالوں میں گھونگر بناتے ھیں)-

(۱) مڑنا ؛ مروڑنا ؛ پیچ دینا وغیرہ - (۲) چکرکھانا ؛ چکرکھاتے ھوئے جانا (دھوئیں وغیرہ کا) - (۳) پتھرکنڈلی کھیلنا -

*c. up*: لپیٹنا ؛ بل دینا ؛ لوٹ پوٹ ھوجانا ؛ نیچے آرھنا -

**Curlew**, *n.*: پن ککڑی (ایک قسم کی لمبی چونچ والی مرغابی) -

**Curling**, *n.*: (خصوصاً) ایک کھیل پتھر کنڈلی (جو برف پر کھیلتے ھیں)-

*c.-irons, -tongs*: گھونگر بنانے کا آلہ -

**Curly**, *a.*: گھونگروالے (قدرتی یا مصنوعی) -

*c.-pate*: گھنگریالا (شخص) -

**Currant**, *n.*: کشمش -

**Currency**, *n.*: (۱) دور ؛ زمانہ (کسی چیز کے رواج کا) - (۲) دوران ؛ گردش (روپیے کی) ؛ سکۂ رائج الوقت - (۳) رواج ؛ نفاذ (عام) ؛ شھرت یا اشاعت (خیالات یا کسی اطلاع وغیرہ کی) -

**Current**, *a.* & *n.*: (۱) مروجہ ؛ نافذ -

**cursorily**, *adv.*: سرسری طور پر ؛ مختصر؛ روکھا ؛ ٹکاسا ؛
**Curt**, *a.*: روکھا ؛ ٹکاسا ؛ بے اعتنائی یا کج ادائی کا ؛ تل و دل -
**Curtail**, *v. t.*: کم کرنا ؛ کوتاہ کرنا -
**curtailment**, *n.*: کاٹ چھانٹ؛ تخفیف -
**Curtain**( -tn), *n.* & *v. t.*: (۱) پردہ ؛ حجاب ؛ اوٹ ؛ چلمن - (۲) دیوار ؛ (قلعے کے دو برجوں کے درمیان کی ) - (۳) پردہ ڈالنا ؛ پردے میں چھپانا؛ بند کرنا -
*c. drops, falls is dropped*: پردہ گرتا ہے (خاص کر ناٹک کا) نیز اِستعارتاً -
*c lecture*: خلوت میں سرزنش ( بیوی کی طعن و تشنیع ) -
*c -raiser*: تمہیدی نقل ( جو اصل ڈرامے سے قبل کی جائے ) -
*draw the c.*: پردہ اُٹھانا -
*fire-proof c.*: آگ روک پردہ ( جست کی چادر جو اکثر تماشاگاھوں میں لگاتے ھیں)-
**Curtilage** *n.*: (قانون) اراضی مُتعلق مکان-
**Curtsy, -sey**, *n* & *v. i.*: زنانہ کورنش ( گھٹنے جھکا کے ) ؛ زانوزدگی -
*make, drop, a c.*: کورنش بجالانا ( عورتوں کی طرح ) -
**Curule**, *a.*: عہدہ دارانہ ؛ حاکمانہ -
*c. chair*: ( قدیم رومی تاریخ ) کرسی -
**Curvature**, *n.*: خمیدگی؛ اِنحنا ؛ موڑ ؛ اِنحنائی ( خط ) -
**Curve**, *v. t* & *i* & *n.*: جھکاھواھونا یا جھکانا ؛ موڑنا ؛ خط منحنی؛ کج ؛ اِعوجاج-
**Curvet**(Ker- ), *n.* & *v. i.* ( -tt- ): (۱) ( گھوڑے کی ) جست و خیز - (۲) لنگوری چال چلنا ؛ پھد کتے چلنا -
**Curvilinear**, *a.*: خط منحنی والا ؛ اِنحنائی ؛ منحنی دار -
**Cushat**, *n.*: قمری ( اسکا چستان )

(۲) رواں ؛ موجودہ ( وقت جیسے ماہ رواں وغیرہ ) ؛ حال کا لیبر ( اخبار وغیرہ ) - (۱) ( ندی کا ) بہاو ؛ دھارا ؛ (۲) رُخ ؛ میلان ( خیالات یا واقعات وغیرہ کا ) - (۳) ( برقی ) رو -
*c. handwriting*: رواں خط ؛ شکستہ ؛ قلم برداشتہ -
*pass c.*: مروج ھو جانا؛ عام طور پر صحیح مان لیا جانا -
**Curricle**, *n.*: دُپہیا گاڑی (دو گھوڑوں کی) -
**Curriculum**, *n.*: نصاب ( تعلیم ) -
**Currier**, *n.*: چرم ساز ؛ دباغ -
**Currish**, *a.*: سگ صفت ؛ ٹرا ؛ رذیل -
**Curry**, *n.*, & *v. t.*: (۱) سالن کا شوربا - (۲) مسالے سے تیار کرنا -
*c. paste, -powder*: پسا ھؤا مسالا ( سالن کا ) -
**Curry**, *v. t.*: کھریرا کرنا ؛ ملنا ؛ مالش کرنا ( گھوڑے کی ) ؛ کمائے ھوئے چمڑے کو بنانا ؛ ( اِستعارتاً ) اُدھیڑنا ؛ پیٹنا -
*c. favour*: خوشامد کرنا ؛ خوشنودی حاصل کرنا ؛ چکنی چپڑی باتیں کرنا -
**Curse**, *n* & *v. t.* & *i.*: (۱) بددعا ؛ سراپ؛ کوسنا - (۲) کلمات کفر؛دشنام؛ لعنت - (۳) لعنت ( یعنی ملعون شے ) ؛ بلا ؛ آفت - (۴) قہر خدا ؛ وبال ؛ عذاب ؛ کوسنا ؛ بد دعا دینا ؛ کفر بکنا ؛ وبال میں پھنسنا وغیرہ -
**Cursed**, *a.* & *adv.*: لعین ؛ شقی ؛ قابل نفرت ؛ ملعونانہ -
**Cursive**, *a.* & *n.*: رواں روی کا؛ شکستہ (خط)؛ قلم برداشتہ -
**Cursorial**, *a.*: دوڑ کے ( مناسب اعضا وغیرہ ) ؛ پھرتیلا ؛ چالاک ؛ سبک پا -
**Cursory**, *a.*: سرسری ؛ رواں روی کا -

**Cushion** (koo-), *n.*: گدا ؛ تکیہ ؛ مسند - (۲) گدگدے کنارے (انٹے کی میز کے)- (۳) گدی - (۴) (*vb*) گدے لگانا یا گدوں تکیوں سے آراستہ کرنا؛ گدگدا بنانا؛ چپ چاپ دبا دینا (شکایت کو) ؛ (انٹے کی اصطلاح) گدوں تک پہنچا دینا (گیند کو) ؛ گدیانا -
*c. tire*: (بائیسکل کے پہیے کا) ٹھوس ھال -
**Cushiony**, *a.*: گدی دار ؛ گدگدا -
**Cushy** (koo-), *a.*: (عامیانہ) سہل ' آرام کی [اردو لفظ "خوشی" سے] -
**Cusp**, *n.*: (ہیئت) قرن ؛ (عمارت) راس ؛ چوٹی ؛ (اشکال هندسہ) نعلی یا هلالی ؛ (نباتیات) نوک ؛ انی (پتے کی) -
**cusped**, **Cuspidal**, *aa.*: هلال آسا ؛ قرنی ؛ هلالی -
**Cuss**, *n.*: حیوان ؛ إنسان (بطور تحقیر) -
**Cussedness**, *n.*: (عامیانہ) مگرا پن ؛ اوندھی کھوپڑی کا ھونا ؛ ھیکڑی -
**Custard**, *n.*: کسٹرڈ ؛ انڈے کی لپسی -
*c.-apple*: شریفہ ؛ سیتاپھل -
**Custodian**, *n.*: محافظ ؛ نگران؛ نگہبان -
**Custody**, *n.*: حفاظت ؛ نگرانی ؛ تحویل - قید ' حراست -
*take into c.*: حراست میں لینا -
**Custom**, *n.*: (۱) رسم ؛ رواج ؛ عادت؛ قاعدہ ؛ (قانونی إصطلاح) رواج (جسے قانون کا مرتبہ حاصل ھو) - (۲) سر پرستی یا إمداد (تاجر کی) -
*c.-house*: محصول خانہ ؛ دفتر کروڑ گیری ؛ کسٹم -
*customs*: محصول در آمد -
**Customary** *a.* & *n.*: عام ؛ معمولی ؛ دستور کے مطابق ؛ مروجہ ؛ (قانون) رواجی (مقام یا علاقے کے رواج کے مطابق)-
**Customer**, *n.*: خریدار ؛ گاھک -
**Cut**, *n.*: (۱) کاٹ ؛ کٹائی ؛ تراش - (۲) ضرب ؛ کاٹ (تلوار یا چابک وغیرہ کی) - (۳) حذف ؛ ترک ؛ آڑا دینا (ناٹک وغیرہ کے کسی حصے کو) - (۴) چرکا ؛ خراش - (۵) (ٹینس یا کرکٹ وغیرہ کا) ترچھا ھاتھہ - (۶) بے اعتنائی کرنا (ذلیل کرنے کی غرض سے) - (۷) وضع؛ قطع؛ تراش (لباس یا بالوں وغیرہ کی) - (۸) زخم؛ گھاو - (۹) (گوشت وغیرہ) کا ٹکڑا ' پارچہ - (۱۰) دل خراش فعل یا تقریر -
*c. & thrust*: دست بدست لڑائی؛ شمشیر زنی -
*c.-out*: گیس روزن (جس کے ذریعے سے موٹر کی گیس جلد خارج کی جاتی ھے) -
*a c. above*: ایک درجہ اوپر -
*draw cc.*: (لکڑی کے غیر مساوی ٹکڑوں سے) قرعہ یا پاسہ نکالنا -
*short c.*: قریب کا رستہ ؛ آڑا رستہ -
*woodcut*: دیکھو WOOD -
**Cut**, *v. t.* & *i.*: (۱) کٹنا ؛ کاٹنا ؛ گھاو ڈالنا ؛ چرنا ؛ چیرنا - (۲) بے اعتنائی کرنا (تذلیل کی غرض سے) - (۳) جدا کردینا ؛ (کاٹ کر) الگ کردینا ؛ - (۴) قتلے کرنا - (۵) گزرنا ؛ (کسی چیز کے) پار ھونا - (۶) قطع کرنا (لباس وغیرہ کا) ؛ تراش خراش کرنا ؛ (۷) مارنا ' کھانا (چھلانگ ' قلا بازی) دیکھو CAPER, DASH؛ نکل آنا یا بن جانا دیکھو FIGURE - (۸) کاٹنا (تاش کے پتوں کو) - (۹) (گیند پر خاص طرز سے) بلا لگانا ؛ ترچھا ھاتھہ مارنا - (۱۰) انجان بن جانا (بے مروتی سے) -
*c. a loss*: نقصان کے بیوپار سے دست بردار ھوجانا -
*c. & dried* or *dry*: کھری کھرائی ' بے لوچ' (رائے' تجویز' منصوبہ وغیرہ) -
*c. a tooth*: دانت نکلنا یا پھوٹنا -

*ways* : دو دھاری تلوار کا کام کرنا؛
دونوں طرف کاٹنا -
*according to cloth* : دیکھو
CLOTH -
: کاٹ کے گرادینا؛ خرچ گھٹانا - :
*dead*: ذلیل کرنا (انجان بن کر) -
*ce* : کچھ نہ ہوسکنا ؛ کچھ
نہ بن پڑنا -
ختم کرنا ؛ قصہ پاک کرنا ؛
راستہ روک لینا یا قطع کردینا
رسد یا رسل و رسایل کا ) ؛ یا
( آمد کا راستہ ) -
*eye or wisdom teeth* : عقل
آنا ؛ سن تمیز کو پہنچنا -
(۱) جدا کرنا ؛ منقطع کرنا ؛
( اِستعارتاً ) بازی لے جانا ؛ نکال
(حریف کو) - (۲) وضع کرنا ؛ قطع
( نیز استعارتاً ) تراشنا؛ (
نکالنا -
*es*: دام گھٹانا ؛ نرخ کم کرکے
بیچنا -
*e*: گرہ کٹ ؛ چور -
مختصر کرنا ؛ بات کاٹنا ( نیز ؛
اِستعارتاً ) -
*not* : عمدہ کٹائی کرنا ( فوری
اور سرسری طور پر ) ؛ دیکھو IAN
*ecord*: بازی لے جانا ؛ اگلوں سے
بڑھ جانا -
*at*: خوشی ؛ مذاق -
*e heart*: دل کے پار ہونا -
(۱) ٹکڑے ٹکڑے اڑا دینا ؛ منصف
تنقید کرنا - (۲) منصف ونیم
*ough*: ناراض ہونا ؛ بگڑنا -
*k is c. out for him* : کام کا
منصوبہ مقرر کر دینا -

**Cutaneous** *a.*: جلدی ؛ جلد کے (امراض وغیرہ) -
**Cute,** *a.* : ہوشیار ؛ ذہین ؛ تیزدماغ -
**Cuthbert,** *n.* : جو جنگی خدمت سے پہلو بچائے (اِس بہانے سے کہ سول (دیوانی) میں اُس کی خدمات ناگزیر ہیں) -
**Cuticle,** *n.*: جھلی؛ بالائی پوست ؛ چھال -
**Cutis,** *n.*: اندر کی کھال -
**Cutlass,** *n.*: تلوار ( چھوٹی اور چوڑے پھل کی ) ؛ کھانڈا -
**Cutler,** *n.*: کارد گر یا کارد فروش -
**Cutlery,** *n* : چھری ؛ چاقو -
**Cutlet,** *n.*: تکے ؛ تکیے (گوشت کے تلنے کے لیے) ؛ قیمے کے تکے ہوے کباب -
**Cutter,** *n* : (۱) قاطع (۲) لباس قطع کرنےوالا : (۳) تک کشتی ؛ مستولہ ایک مستول کی کشتی ؛ رکابکشتی (جہاز کے ساتھ رہنے والی کشتی) -
**Cutting,** *n.* : کٹائی ؛ کھدائی ، جوریل یا سڑک کی سطح ہموار کرنے کے واسطے کی جائے ؛ زمیں کاری -
*press c.*: اخبار کی کترن ؛ اِقتباس یا ٹکڑا -
**Cuttle,** *n*, **C.-fish.** دہ شاخہ (مچھلی جس کے منہ سے کالی رال بہتی ہے -
*c bone*: استخوان ماہی ( جو صیقل کے کام آتی ہے ) -
**Cutty,** *a.* & *n* : چھوٹا پائپ ( تمباکو پینے کا) -
**Cyanogen,** *n.*: ایک مرکب عنصر کیمیاوی : کیانوجن ؛ نیلین -
**Cyclamen,** *n.*: پیالہ نما پھولوں کے درخت جو بہت جلد پھول لے آتے ہیں -
**Cycle,** *n.* & *v. i.* (۱) (سنین یاواقعات کا) دور ؛ دورہ ؛ چکر ؛ قرن ؛ ایام - (۲) زمانِ تکمیل ؛ عرصۂ تکمیل - (۳) کامل سلسلہ یا دور - (۴) مجموعۂ نظم ؛ سلسلہ

نظوم ( متعدد نظمیں ایک ہی موضوع پر )
- (۵) بائسکل وغیرہ - (۶) گھومنا؛ چکر
کھانا - (۷) بائسکل چلانا -
c. -car: ہلکے پہیوں کی موٹر -
*Metonic* or *Lunar c.*: نوزدہ سالہ
قرن ؛ دور قمر -
**Cyclic, -ical**, *aa.*: (۱) متواتر؛ متوالی -
(۲) قرنی؛ متعلق قرن یا دور - (۳)
(*-ic*) مجموعۂ نظم کے متعلق -
**Cyclist**, *n.*: سائیکل سوار؛ سائیکل راں -
**Cyclo-**: (ترکیبی جز) بمعنی دائرۂ جیسے :
*cyclometer*: دائرہ پیما ( پہیوں کی
گردش یا طے کردہ فاصلہ معلوم کرنے
کا آلہ ) -
**Cyclojd**, *n.*: دائرہ نما ؛ مستدیرہ ( اشکال
ہندسی کی ایک کروی شکل ) -
**cycloidal**, *a.*: مستدیری -
**Cyclone**, *n.*: طوفانی ہوا -
**cyclonic**, *a.*: طوفانی
**Cyclop (a) edia**, *n.*: قاموس ؛
محیط ؛ دیکھو ENCYCLOPAEDIA -
**cyclopaedic**, *a.*: قاموسی -
**Cyclopean, -clopian**, *a.*: عفریتی ؛
جناتی ؛ عظیم -
*C. masonry*: جناتی عمارات ( کانٹرا
شیدہ پتھروں کی بڑی بڑی عمارتیں ) -
**Cyclop (s)**, *n.* ( pl. *-ops*, *-opses* )
( یونانی انسانوں میں ) عفریت یک
چشم ؛ کانڑا دیو ؛ نیز یک چشم ؛
کانا ( آدمی ) -
**Cyclostyle**, *n.*: سلیٹ چھاپا ( ایک
دستی کل جس سے قلمی تحریریں مسالے کے
پتھر پر لکھ کر چھاپتے ہیں ) -
**Cygnet**, *n.*: ہنس چوزہ ؛ بط بچہ -
**Cylinder**, *n.*: (شکل) اسطوانی؛ اسطوانہ؛
بیلن ( مختلف کلوں اور چھاپنے کا ) -
**Cylindrical**, *a.*: اسطوانہ نما؛ اسطوانی -
**Cymbal**, *n.*: جھانجھ؛ مجیرا (باجا) -
**Cyme**, *n.*: گوبیا ( ایک شاخ پر ایک ہی
پھول کا کھلنا ) -
**cymose**, *a.*: گوبیا -
**Cynic**, *a.* & *n.*: (۱) کلبی؛ فلسفۂ کلبیہ کا
پیرو ( جو دنیا اور اسباب عیش سے نفرت
ظاہر کرتے تھے ) - (۲) نک چڑھا -
**cynicism**, *n.*: کلبیت؛ نک چڑھا پن وغیرہ -
**Cynical**, *a.*: (۱) خشک مزاج ؛ بد خو -
(۲) نوع انسان کی نیکی کا منکر -
**Cynosure** (or shoor), *n.*: (۱) دب
اصغر ؛ نیز قطب تارا - (۲) مرجع ؛ مرجع
نظر ؛ مرجع قلوب -
**Cypher**: دیکھو CIPHER -
**Cypress**, *n.*: سرو ؛ شاخ سرو ( سوگ کی
علامت ہے ) -
**Cyprian**, *a.* & *n.*: (۱) جزیرۂ قبرس کا
( باشندہ یا زبان) وغیرہ - (۲) عیش پرست ؛
بد چلن ؛ آوارہ -
**Cyrenaic**, *a.* & *n.*: سی رینی ( شمالی
افریقہ ) کا ؛ لذاتی ( قدیم فلسفۂ لذاتیہ
کا پیرو جس کا بانی ارس تپوس باشندہ
سیرینیا ہوا ہے ) -
**Cyrillic**, *a.*, **C. alphabet**: سریلی یا
کاتریلی خط یا حرف ( جو روس اور
بلغاریا وغیرہ مشرقی یورپ کے پادریوں
میں مستعمل ہے ) -
**Cyst**, *n.*: پھکنا ؛ مثانہ جوف ؛ (جس میں
حیوان یا درخت کا مادۂ رقیق و فاسد
بھرجائے ) ؛ ( طب ) حصالہ ؛ تھیلی -
**Cystic**, *a.*: مثانوی تھیلی کا -
**Czar, Tsar, Tzar**, (z-, ts-), *n.*: زار :
روس ؛ ملک روس کے بادشاہ کا لقب -

[ تلفظ "تسار"] -

**Czarevitch, -wich, Tsar-,** (tsari-vitshz, z-), *n.*:- زار زادہ؛ شہزادۂ روس -

**Czarevna, Tsar-,** *n.*: زار زادی؛ شہزادئی روس -

*czarina, tsar-,* (-e-), *czaritza, tsar-* *nn.*: زارینا؛ ملکۂ روس -

**Czech,** *n.* & *a.*: چیک؛ اھل بوھیمیا

**Czecho-Slovak**, *a.* & *n*: چیکو سلوواک باشندۂ جدید ریاست موسوم بہ چیکو سلوواکیا -

# D

**D** (de), **letter** (pl. **Ds. D's, Dees**): (۱) انگریزی حروف تہجی کا چوتھا حرف -

**D** *block, trap valve*: (۲) D کی شکل کا کندہ؛ پھندا یا تھکنا -

**Da**: دیکھو DAD -

**Dab,** *v. t.*: (۱) آہستہ سے لگانا یا تھپ تھپانا؛ تھپکنا - (۲) اسفنج وغیرہ سے دبانا؛ پچارا دینا -

**dabber,** *n.*: (ٹھپے وغیرہ پر روشنائی پھیرنے کی) گدی -

**Dab,** *n.*: (۱) تھپکی؛ دستک - (۲) اسفنج یارومال وغیرہ کا آہستہ سے پھیرنا؛ پچارا؛ ایک قسم کی چپٹی مچھلی -

**Dab,** *n.*: (روز مرہ) ھوشیار؛ استاد؛ کاریگر؛ ماھر -

**Dabble,** *v. t.* & *i.*: (۱) وقفے سے بھگونا؛ خفیف تر کرنا؛ آلودہ کرنا؛ چھینٹیں ڈالنا یا اُڑانا؛ کھنگولنا - (۲) پانی میں کھیلنا؛ پانی میں ھاتھ پانو یا چونچ ھلانا - (۳) کسی کام کو دل بہلاوے کے طور پر اختیار کرنا -

**dabbler,** *n.*: اناڑی؛ بطور دل بہلاوے کے کسی کام کو اختیار کرنے والا -

**Dabchick,** *n.*: ایک پانی کا پرند -

**Dabster,** *n.*: (۱) ماھر؛ ھوشیار - (۲) لیپنے والا؛ بھدا روغن کرنے والا -

**Dace,** *n.*: چھوٹی دریائی مچھلی -

*dachshund* (dahks-hoont), *n.*: چھوٹی ٹانگوں کی نسل کا کتا -

**Dacoit,** *n.*: ڈاکو؛ رھزن -

**Dacoity,** *n*: ڈکیتی؛ قزاقی -

**Dactyle,** *n.*: شعر کا ایک وزن جس میں ایک بڑا اور دو چھوٹے رکن ھیں -

**Dactylic,** *a* & *n*: وزن مذکور کے متعلق -

**Dad, Da**(dah), **Dada, Daddy,** *nn.*: (روز مرہ) ابا؛ باپ -

**Dado,** (۱) ستون کا وہ حصہ جو پائے اور اس کی کنگنی کے درمیان ھو - (۲) دیوار کے زیریں حصے پر لکڑی کا یا رنگ کا حاشیہ -

**dadoed,** *a*: چوبی یا رنگین حاشیہ لگایا ھوا -

**Daedal** (de-), *a*: پیچیدہ؛ پر اسرار -

**Daedalian,-ean,** *a.*: پیچ در پیچ؛ پیچ دار -

**Daffodil** *n.*: آبی نرگس؛ ھلکا زرد (رنگ) -

**Daft,** *a*: خبطی؛ سنکی؛ سودائی -

**Dagger,** *n.*: (۱) خنجر؛ کٹار - (۲) (طباعت) چلیپے کا نشان حوالے کے لیے × -

*at dd. drawn*: ایک دوسرے کے دشمن -

*look dd.*: زھریلی نظروں سے دیکھنا -

*speak dd.*: تلخ کلامی کرنا -

**Daguerreotype** (-gero-), *n.*: تصویر جو فوٹو گرافی کے ابتدائی طریقے سے لی

جاتی تھی -

*ahabeeyah* (dah-ha),-biah(-be-),*n.*: دریائے نیل کی باد بانی کشتی ؛ ذھبیۃ [ عربی ] -

**Dahlia** (dal-), *n.* : ڈالیا میکسکو کا ایک پودا رنگ برنگ کے پھول کا -

**Dail Eireann** (dhawlyaran), *n.*: آئر ستان کی لیجس لیٹو اسمبلی کا دارالعوام -

**Daily,** *a.*, *adv.*, & *n.* : (۱) روزانہ ؛ مسلسل ؛ لگا تار - (۲) روزانہ اخبار -

**daimio**(-yo), *n.*: جاپانی جا گیر دار -

**Dainty,** *n.* & *a.*: لذیذ یا نفیس غذا -

**Dainty,** *a.* : لطیف ؛ نفیس ؛ لذیذ ؛ نازک ؛ صاف ستھرا ؛ نفاست پسند ؛ حد سے زیادہ نفیس مزاج -

**Dairy,** *n.*: شیر خانہ ؛ پنیر اور مکھن بنانے کا کار خانہ -

**dairying,** *n.*: دودھ رکھنے یا پنیر وغیرہ اور مکھن بنانے کا طریقہ یا کام -

**Dais**(das), *n.* : چبوترا ؛ شہ نشین -

**Daisy** (-zi), *n.* : ڈیزی ؛ پھول -

*d.-chain* : ڈیزی کا ھار -

*d.-cutter* : گھوڑا جو قدم بہت کم اٹھائے ؛ (کرکٹ) گیند جو زمین پرلڑھکتی جائے -

**Dak, Dak** : ڈاک -

**Dale,** *n.* : وادی ؛ گھاٹی -

*dalesman* : شمالی انگلستان کی وادیوں کا باشندہ -

**Dally,** *v. i.* & *t.*: (۱) جی بہلانا - (۲) ھنسنا بولنا ؛ بوس و کنار کرنا - (۳) اٹھلانا ؛ نخرے کرنا - (۴) ٹالنا ٹال مٹول کرنا - (۵) دیر لگانا ؛ وقت ٹالنا ؛ تضیع اوقات کرنا -

**dalliance,** *n.* : ناز و نیاز بوس و کنار ؛ تساھل ٹال مٹول -

**Dalmatian**( -ashn) , *n.*, D.dog گل دار کتا -

**Dalmatic,** *n.*: ڈھیلا چغہ یا عبا جو بادشاہ تاج پوشی کے وقت اور بشپ خاص موقعوں پر پہنتا ھے -

*dal segno* ( sanyo ): (موسیقی کی ایک ھدایت) فلاں مقام سے دھراؤ -

**Daltonism** ( dawl- ), *n.*: رنگوندا پن ؛ سبز و سرخ میں اِمتیاز نہ کر سکنا -

**Dam,** *n.*, & *v. t.*: (۱) بند ؛ پشتہ - (۲) پانی جو بند کے ذریعے روک دیا جائے - (۳) بند باندھنا -

**Dam,** *n.*: ماں ( عموماً چوپائے کی ) -

**Damage** (-ij ), *n.*, & *v. t.*: (۱) نقصان ؛ ضرر؛ خسارہ؛ ٹوٹا -(۲) تاوان؛ ھرجہ - (۳) (سوقیانہ) قیمت - (۴) نقصان پہنچانا - (۵) صدمہ پہنچانا -

**Damascene** (-asen), **Damas-keen,** *v. t.*: (۱) دھات پر سونے یا چاندی کی پچی کاری کرنا -(۲) فولاد میں جوھر ڈالنا -

**Damask,** *n.* & *a.*, & *v. t.*: (۱) ایک قسم کا گلاب جو قدیماً دمشق سے لایا گیا تھا - (۲) گلاب مذکور کا رنگ -(۳) مشجر ؛ بوٹے دار ریشمی کپڑا ؛ گلاب کے رنگ کا سرخ (۴) بوٹے بنانایا بننا ؛ مشجر کا کام -(۵) (رخسار وغیرہ کو) سرخ کرنا -

**Dame,** *n.*: (متروک) (۱) بیگم ؛بیوی - (۲) ایٹن کے دارالاقامت کا منتظم یا منتظمہ - (۳) (قانون) نائٹ یا نواب بیگم - (۴) Primrose League اعلی رکن (خاتون) - (۵) مبر آف آرڈر آف برٹش اِمپائر (خاتون) -

*d. -school*: ابتدائی مدرسہ جس کی

نگراں کوئی بزرگ خاتون ہو -

**Damn**(dam), *v.t.* & *i.*, & *n.*: (۱) لعنت کرنا ؛ مردود کرنا - (۲) (ناٹک) حاضرین کا بے اِلتفاتی کرنا - (۳) مردود ٹھیرانا (۴) جہنم واصل کرنا - (۵) باعث لعنت یا عذاب ہونا - (۶) سراپ دینا ؛ بد دعا کرنا - (۷) بد دعا ؛ کوسنا ؛ سراپ ؛ نفریں - (۸) ہیچ پوچ -

*d. with faint praise*: تعریف میں اِتنا بخل کرنا کہ وہ تعریف نہ رہے -

**Damnable** (-mn-), *a.*: ملعون ؛ مردود ؛ موذی -

**Damnation** (-mn-), *n.* & *int.*: پھٹکار ؛ لعنت ابدی ؛ خلود فی النار ؛ لعنت ہو ؛ جہنم واصل ہو ؛ اس کا برا ہو -

**Damnatory** (-mn-), *a.*: موجب لعنت ؛ لعنت آمیز ؛ مذمت آمیز -

**Damned** (-md), *a.* & *adv.*: (۱) مردود ؛ ملعون - (۲) مکروہ ؛ موذی ؛ ناگوار - (۳) نہایت ؛ شدید -

**Damnify** (-mn-), *v. t.*: (قانون) نقصان یا ضرر پہنچانا -

dmnification,- نقصان رسانی ؛ ضرر رسانی

**Damning** (-mi-), *n.*: (۱) لعنت کرنا وغیرہ - (۲) کوسنا ؛ بد دعا دینا ؛ نفریں کرنا ؛ سراپ دینا -

**Damocles**, *n.*, Sword of D.: عیش کو منغض کرنے والا خطرہ جس کا کھٹکا ہر وقت لگا رہے -

**Damon & Pythias**, *n.* & *a.*: دلی دوست ؛ دلی ؛ جگری -

**Damp**, *n.*, *a.*, & *v. t.* & *i.*: (۱) نمی ؛ تری ؛ رطوبت ؛ سیلن - (۲) افسردہ دلی ؛ پژمردگی ؛ اِضمحلال ؛ اُداسی - (۳) تر ؛ نم ؛ سیلا ؛ مرطوب - (۴) افسردہ کرنا ؛ بجھانا - (۵) ہمت شکنی کرنا ؛ حوصلہ پست کرنا - (۶) تر کرنا ؛ نم کرنا ؛ گیلا کر دینا -

*d. (-proof) course*: سلیٹ وغیرہ کی تہ جو دیوار کو سیلن سے محفوظ رکھے (تری کا بچاؤ) -

*d. down a fire*: آگ پر ' مشتعل ہونے سے روکنے کے لیے راکھ ڈالنا یا آگ کو راکھ میں دبا دینا -

*d. off*: (باغبانی) (نمی کی وجہ سے) گل کر گر پڑنا -

**dampen**, *v. t* & *i.*: تر کرنا ؛ تر ھونا ؛ مرطوب کرنا یا ھونا -

**Damper**, *n.*: (۱) بجھا دینے والا ؛ افسردہ کرنے والا - (۲) (پیانو) ایک گدی جو آواز مدھم کرنے کے لیے لگا دی جاتی ھے - (۳) دود کش میں ایک دھات کی تختی یا پتر ہوا کو کم زیادہ کرنے کے لیے - (۴) کاغذ یا ٹکٹ کو تر کرنے کی گدی یا گل - (۵) تتیری روٹی جو ہویلد میں پکائی جاے ؛ بیونری -

**Damsel** (-zl), *n.*: (قدیم) دوشیزہ ؛ لڑکی ؛ کنواری ؛ باکرہ -

**Damson** (-zn), *a.* & *n.*: (۱) آلو بخارا - (۲) آلو بخارے کا درخت - (۳) آلو بخارے کے رنگ کا -

*d. -cheese*: آلو بخارے کا مربا -

**Dance**, *v. i.* & *t. n.*: (۱) ناچنا ؛ رقص کرنا - (۲) کودنا ؛ اُچھلنا ؛ اُچھلنا (دل کا یا خون کا) ؛ خوشی سے حرکت کرنا - (۳) پانی وغیرہ پر اُپ قدب کرنا ؛ تلے اوپر حرکت کرنا - (۴) (کوئی خاص قسم کا رقص) کرنا - (۵) نچانا - (۶) ناچ - (۷) (ناچ) دور ؛ گشت ؛ موڑ -

(۸) سُر جو رقص کی حرکت کے ساتھ ملایا جائے - (۹) صحبت رقص -
*d. attendance (upon person)* : حاضر باشی کرنا ؛ دربار داری کرنا -
*d. to* one's *tune* or *pipe* : اشارے پر چلنا -
*d. upon nothing* : پھانسی پانا -
D. *of Death*: ازمنۂ وسطیٰ کی تصاویر کا موضوع جن میں موت، امیر، غریب سب کو منزل گور تک پہنچا رہی ہے
*lead* (person) *a d.*: سبز باغ دکھانا؛ مفت کے چکر میں ڈال دینا -
**Dancer,** *n.* : (۱) ناچنے والا ؛ نچنیا -
**Dandelion,** *n.* : ککروندا -
**Dander,** *n.* : (شمالی امریکا) خفگی ؛ غصہ ؛ ناراضگی ؛ بد مزاجی -
*get* one's *d. up* : غصہ دلانا -
**Dandie,** *n.* : ٹیریر کتوں کی ایک قسم -
**Dandle,** *v. t.* : گود میں اچھالنا ؛ کھلانا ؛ ہلانا ؛ پیار کرنا ؛ لاڈ کرنا ؛ دلار کرنا -
**Dandruff, -iff.** *n.* : بفا -
**Dandy,** *n.* & *a.*: بانکا؛ چھیلا؛ بنا سنورا ہؤا -
**dandyism** *n.*: بانکپن ؛ چھیلا پن -
**Dane,** *n.* : باشندۂ ڈنمارک -
*Great D.*: طاقت ور نسل کا کتا -
**Danger,** *n.* : خطرہ ؛ جوکھم ؛ خوف ؛ ڈر -
**dangerous,** *a.* : خطرناک؛ مہلک -
**Dangle,** *v. i.* & *t.* : ھلکنا ؛ ھلکانا ؛ لٹکنا ؛ لٹکانا - للچانا ؛ سبز باغ دکھانا - (۳) پیچھے پیچھے پھرنا ؛ منڈلانا -
**dangler,** *n.* : پیچھے لگے پھر نیوالا (پیرو، عاشق وغیرہ) -
**Daniel,** *n.* : عادل، بےلاگ منصف -
**Danish,** *a.* & *n.* : (۱) ڈنمارک کا ؛ اصل ڈنمارک کا - (۲) ڈنمارک کی زبان -
**Dank,** *a.* : رستاھؤا ؛ لت پت -
**Dantesque,** *a.* : Dante شاعر کی طرز کا -
**Dantist,** *n.* : Dante کے کلام پر عبور رکھنے والا -
**Dap,** *v. i.* & *t.*, & *n.* : (۱) پانی میں چارا ڈال کر شکار کرنا - (۲) گیند اُچھالنا ؛ (گیند کا) اُچھلنا یا ٹپا یا گدا کھانا - (۳) گدا ؛ ٹپا -
**Daphne,** *n.* : ایک پھول دار جھاڑی -
**Dapper,** *a.* : صاف ستھرا ؛ پھرتیلا ؛ مستعد ؛ چست -
**Dapple,** *v. i.* & *t.*, & *n.* : (۱) دھبے ڈالنا ؛ رنگ برنگ کرنا ؛ پچرنگا کرنا یا ھونا - (۲) بوقلمونی ؛ رنگ برنگی -
*d.-grey* : چت کبرا ؛ ابلق ؛ (گھوڑا)
**Darbies,** *n. pl.* : (سوقیانہ) ھتکڑی -
**Darby & Joan** (jon), *n.* : بوڑھے میاں بیوی ایک دوسرے کے عاشق -
**Dare,** *v. t.* : (۱) جرأت کرنا ؛ جسارت کرنا - (۲) للکارنا ؛ مقابلے میں آنا -
*d.-devil* : بے دھڑک ؛ بے باک ؛ نڈر -
*I dare say* : ممکن ھے ؛ ھوگا -
**Daring,** *n.* & *a.*: (۱) جیوٹ؛ جرأت؛ دلیری؛ بے باکی؛ بہادری؛ مہم جوئی - (۲) جری؛ من چلا؛ جیوٹ؛ مردانہ؛ دلیر؛ مہم جو -
**Dark,** *a.* : (۱) تاریک ؛ اندھیرا گھپ ؛ بے رونق ؛ بیابانک ؛ سونا - (۲) سیاہ ؛ کالا ؛ سیاھی مائل - (۳) (رنگ) سانولا - (۴) دھشت ناک ؛ شدید - (۵) تاریک (پہلو یا رخ کسی چیز کا) - (۶) غمگین ؛ برھم ؛ ترش رو - (۷) نا معلوم ؛ مبہم - (۸) مخفی ؛ مستور ؛ مجہول - (۹) غیر معلوم ؛ نامعلوم ؛ غیر معروف -
*d. ages* : قرون مظلمہ ؛ ازمنۂ وسطیٰ -

*d. horse* : خلاف توقع جیتنے والا گھوڑا ؛ (استعارتاً) چھپا رستم -
*d. lantern* : چور لالٹین -
*keep d.* : چھپے رہنا -
*the D. Continent* : افریقہ -
darkness, *n.* : تاریکی ؛ اندھیرا ؛ دھندلا پن ؛ جہالت -
Dark *n.* : (۱) تاریکی ؛ اندھیرا ؛ تیرگی - (۲) شام ؛ جھٹ پٹا - (۳) سیاہی ؛ کالاپن ؛ کالارنگ - (۴) بے علمی ؛ جہالت ؛ ناواقفیت -
*in the d.* : بے خبری یا لاعلمی میں -
*leap in the d.* : بے دیکھے بھالے جو کھوں میں پڑنا -
darksome, *a.* : (شعر) تاریک ؛ تیرہ ؛دھندلا؛ اداس ؛ غمگیں -
Darken, *v. i. & t.* : تاریک کرنا ؛ سیاہ کرنا یا ہونا -
*d. counsel* : الجھے ہوئے معاملے میں اور الجھاؤ پیدا کرنا -
*I will not d. your door* : میں آپ سے نہیں ملونگا -
Darkle, *v. i.* : (۱) چھپے ہونا یا چھپ رہنا- (۲) اندھیرا ہوجانا -
Dark(e)y, *n.* :- (بول چال) حبشی ؛ زنگی
Darling, *n. & a.* : پیارا ؛ عزیز ؛ چہیتا ؛ لاڈلا -
Darn, *v. t. & n.* : (۱) رفو کرنا - (۲) وہ حصہ جس پر رفو کیا گیا ہو -
darning, *n.* : رفو؛ رفوگری -
Darn, *v. t.* : (سوقیانہ) بد دعا دینا ؛ سراپ دینا ؛ نفرین کرنا -
Darnel (-nl), *n.* : ایک ولایتی گھاس جو ناج کے ساتھ اُگ آتی ہے -
Dart, *n., & v. t. & i.* : (۱) برچھی؛بھالا - (۲) (کیڑے وغیرہ کا) ڈنک- (۳) جھپٹ ؛ لپک ؛ تڑپ - (۲) ) تیر، برچھی وغیرہ پھینکنا ، چلانا ، مارنا - (۵) تیزی سے ڈالنا ، پڑنا (نظر وغیرہ ) - (۶) جھپٹنا ؛ لپکنا ؛ تیزی سے بڑھنا -
Dartmoor, *n.* : - ڈارٹ مور کا جیل خانہ
Dartmouth, *n.* : ڈارٹ مت کا شاہی بحری مدرسہ -
Darwinian, *a. & n.* : ڈارونی ؛ ڈارون کے متعلق ؛ ڈارون کا پیرو -
Darwinism, *n.* :- ڈارون کا نظریہ (ارتقا)
Darwinist, *n.* : - ڈارون کے اصول کا معتقد
Dash, *v. t. & i.* : (۱) پاش پاش کرنا ؛ ٹکڑے ٹکڑے کرنا - (۲) ٹکرانا؛ دھکا دینا ؛ پھینکنا - (۳) چھینٹیں ڈالنا - (۳) تعدیل یا اعتدال پیدا کرنا ؛ سمونا (پانی کی آمیزش سے ) - (۵) (اُمید) توڑنا؛ خاک میں ملانا - (۶) گھسیٹ دینا (تحریر وغیرہ ) - (۷) عبارت یا الفاظ کے نیچے خط کھینچنا - (۸) (عامیانہ) لاحول بھیجنا - (۹) ٹکرانا ؛ جاپڑنا - (۱۰) ٹکرکھانا ؛ متصادم ہونا ؛ ٹکرانا ؛ مستعدی دکھانا -
*d. board* : گاڑی کے سامنے لکڑی کا تختہ یا چمڑے کا پردا کیچڑ پانی کے بچاؤ کے لیے ؛ کیچ روک -
dashing, *a.* : نمودیا؛ شان دکھلانے والا ؛ مستعد ؛ سرگرم -
Dash, *n.* : (۱)پانی کی یا پانی سے ٹکرانے کی آواز - (۲) رنگ کی جھلک - (۳) ملونی ؛ میل (شراب، نسل وغیرہ ) - (۳) قلم کی گھسیٹ - (۵) وقفہ یا جملۂ معترضہ ظاہرکرنے کا نشان (—) یا چھوٹے ہوئے حروف یا الفاظ ظاہر کرنے کا نشان - (۶) جھپٹ ؛ چڑھائی - (۷) پرجوش عمل ؛ جوش کا کام - (۸) دکھاوا ؛

نمائش ؛ بناوٹ —
cut a d.: خوب شان دکھانا -
Dasher, n.: (۱) پاش پاش کرنے والا ؛ ٹکرانے والا ؛ پٹکنے والا وغیرہ- (۲) متھانی —
Dastard, n.: بزدل ؛ نامرد ؛ ھیز -
dastardly, adv.: بزدلانہ ؛ نامردانہ —
Data: دیکھو DATUM —
Dataller, Day-taler, n.: دن کے دن کا مزدور —
Date, n.: خرما ؛ چھوارا ؛ کھجور (نیز درخت) یا ثمر خرما -
Date, n. v. t. & i.: (۱) تاریخ؛ زمانہ ؛ وقت؛ عہد - (۲) (vb) تاریخ ڈالنا- (۳) زمانے کا حوالہ دینا - (۴) گننا ؛ زمانے کا شمار کرنا - (۵) (کسی کاغذ پر) تاریخ کا موجود ہونا - (۶) شروع ہونا (کسی زمانے سے) - (۷) زمانے کا تعین ہوسکنا (کسی شے وغیرہ کے متعلق) -
(go) out of d.: متروک یا تقویم پارینہ (ہونا) -
up to d.: الی الآن ؛ تازہ ترین ضروریات یا علم کے مطابق ؛ ھنوزی (ج) -
Dateless, a.: (۱) بے تاریخ - (۲) قدیم -
Dative, a. & n. D. case: اسم کی حالت ظرفی -
datival, a.: صفت، مذکورۂ بالا معنے میں -
Datum, n. (pl.- ta): (۱) معلوم ؛ مفروض ؛ دیا ہوا ؛ مقدمہ - (۲) نقطۂ آغاز ؛ اکائی -
Datura, n.: دھتورا -
Daub, v. i. &t., & n.: (۱) [illegible] استر کرنا ؛ استر کاری کرنا ؛ لیپنا ؛ پوتنا - (۲) آلودہ کرنا ؛ (روغن یا چکنائی) لگانا یا تھوپنا - (۳) تصویر پر رنگ تھوپنا - (۴) لیپ پوت ؛ استر کاری ؛ آلودگی روغن - (۵) بھدی تصویر -
dauber, daubster, nn.: اناڑی مصور -
dauby, a.: بھدی (تصویر وغیرہ) -
Daughter, n.: (۱) دختر ؛ بیٹی - (۲) عورت (کسی خاص نسل یا خاندان کی) - (۳) دختر معنوی (مذھب وغیرہ) - (۴) دختر، بیٹی (وہ چیز جو کسی دوسرے سے نکلی یا پیدا ہوئی ہو ؛ جیسے زبان وغیرہ) -
d.-in law: لڑکے کی بیوی ؛ بہو -
daughterly, a.: دخترانہ؛ بیٹی کی طرح -
Daunt, v. t.: ھمت توڑنا ؛ دھمکانا -
Dauntless, a.: بے باک ؛ نڈر ؛ دلیر؛ مستقل مزاج ؛ دھن کا پکا -
Dauphin, Dauphiness, nn.: شاہ فرانس کا سب سے بڑا بیٹا ؛ (شاہ فرانس کی بڑی بہو) -
Davenport, n.: لکھنے کی چھوٹی خوبصورت میز
David & Jonathan, n.: دو یار غار ؛ دلی دوست ؛ جگری دوست -
Davit, n.: لنگر اٹھانے اور کشتی کو معلق رکھنے کی کل -
Davy (lamp), n.: کان کنوں کا محفوظ لیمپ (جس میں کان کے اندر آگ لگنے کا اندیشہ نہیں ہوتا) -
Davy, n., Take one's d.: (سوگندنامہ) بیان حلفی ؛ اظہار حلف ؛ حلف نامہ -
Davy Jones's locker, n.: قعر دریا ؛ مدفن بحر -
Daw, n.: ایک بڑی قسم کا کوا -
Dawdle, v. i.: وقت ضائع کرنا؛ کاھلی کرنا-
dawdler, n: تضیع اوقات کرنے والا -
Dawk, Dak, n.: (۱) چٹھی رسانی یا بار برداری بذریعۂ ڈاک - (۲) ڈاک ؛ آدمیوں یا گھوڑوں کی ڈاک -
Dawn, v. i., & n.: (۱) پو پھٹنا ؛ تڑکا

ہونا ؛ نمودار ہونا ؛ ظاہر ہونا ؛ کھلنا ( نقش پر) شروع ہونا - (۲) فجر ؛ تڑکا ؛ طلوع صبح ؛ آغاز ؛ شروع ؛ اِبتدا -

**Day**, *n.* : (۱) دن - (۲) تڑکا ؛ صبح - (۳) دن کی روشنی - (۴) ۲۴ گھنٹے (رات کے بارہ بجے سے اگلی رات کے ۱۲ بجے تک) - (۵) مخصوص دن یا تاریخ - (۶) مقرر یا معہود تاریخ - (۷) فتح ؛ کامیابی ؛ جیت - (۸) زمانہ ؛ عہد ؛ وقت ؛ دور -

*d. about* : ایک دن ناغہ کرکے -

*d.-boarder* : طالب علم جو اِقامت خانے میں کھانا کھائے مگر گھر پر سوئے -

*d.-book* : روز نامچہ ؛ بہی -

*d.-boy* : طالب علم جو اقامت خانے میں نہ رہے -

*d. by d., d. after d., from d. to d., every d.* : دن بہ دن ؛ روز بروز ؛ روزانہ -

*d.-dream*, خیالی پلاؤ -

*d.-labour* : دن کے دن کا مزدور -

*d.-long* : تمام دن ؛ دن بھر ؛ تمام دن کا -

*d.-school* : معمولی مدرسہ رات کے مدرسے اور اِتوار کے مدرسے کے مقابلے میں -

*d.-spring* : (شاعری) تڑکا ؛ صبح -

*d.-time* : دن کا وقت -

*better dd.* : خوش حالی کا زمانہ -

*civil d.* : آدھی رات سے آدھی رات تک -

*creature of a d.* : وہ شخص جس کا اِقتدار عارضی یا دو روزہ ہو -

*end* one's *dd.* مرنا -

*know the time of d.* : ہوشیار رہنا -

*men of the d.* : مشاہیر وقت -

*one d.* : کسی دن ؛ ایک دن -

*one of these dd. or fine dd.* : عنقریب کسی دن -

*on one's d.* : عروج کے زمانے میں -

*solar or astronomical d.* : دو پہر سے دو پہر تک -

*some d.* : کبھی (آئندہ) -

*the D.* : وہ دن جب کہ اہل جرمانیا کو برطانیا پر فتح کی امید ہے -

*the other d.* : کچھ دن پہلے -

*this d. week, month, year* : آج سے آٹھویں دن یا آٹھ دن پہلے وغیرہ -

**Daylight**, *n.* : (۱) دن کی روشنی ؛ روز روشن - (۲) شہرت ؛ اِشاعت - (۳) تڑکا - (۴) فصل دو چیزوں کے درمیان ؛ جیسے : سوار اور گھوڑے کی زین میں -

*let d. into* : خنجر بھونک دینا یا گولی سے مار ڈالنا -

**Daze**, *v.t.* : (۱) بدحواس کردینا ؛ گھبرا دینا - (۲) چوندھیانا ؛ خیرہ کرنا ؛ تلملا دینا -

**Dazzle**, *v. t.* : (۱) چوندھیانا ؛ خیرہ کرنا - (۲) دماغ کو چکرا دینا ؛ گھبرادینا ؛ حیران کرنا ؛ حواس باختہ کرنا -

**Deacon**(dekn), *n.* : (۱) مہتمم صدقات (پادری) - (۲) تیسرے درجے کا پادری یعنے بشپ اور قسیس کے بعد ؛ (پریسبٹیرین) مذہبی جماعت کے دنیوی معاملات کا منتظم افسر -

**deaconship**, *n.* : ڈیکن کا منصب یا عہدہ -

**Deaconess**, *n.* : وہ عورت جس کو ڈیکن کے خدمات سپرد ہوں -

**Dead**(ded), *a., n., & adv.* : (۱) مردہ ؛ میت ؛ بے جان - (۲) بے حس ؛ سن - (۳) مردہ روح ؛ روحانیت سے خالی - (۴) متروک ؛ منسوخ ؛ غیر موثر ؛ گزرا ہوا ؛ قدیم - (۵) بے جان ؛ غیر ذی روح - (۶) کند ؛ سست ؛ بے نور ؛ بے قوت ؛ مردہ

(۳) غور کرنا - (۴) نزاع ؛ حجت ؛ مباحثہ یا بحث ؛ مناظرہ ؛ عام مباحثہ -
**debater,** *n.*: مباحث ؛ مناظر -
**Debauch** (-tsh), *v.t.*, & *n.*: (۱) خراب کرنا ؛ بگاڑنا ؛ آوارہ کرنا - (۲) عیاش بنانا ؛ عیاشی پر لگانا - (۳) بہکانا ؛ اغوا کرنا ؛ (کسی عورت کو) ورغلانا ؛ پھسلانا - (۴) ذوق بگاڑنا - (۵) شراب خواری ؛ عیاشی -
**debauchery,** *n.*: عیاشی ؛ شراب خواری -
**Debauchee** ( deboshe ), *n.*: عیاش ؛ بد کار -
**Debenture** ( -tsher) , *n.*: کسی کمپنی یا کاروبار میں لگائے ہوئے روپئے کی دستاویز -
**Debilitate,** *v. t.*: کم زور یا ناتوان کرنا ؛ ضعیف کرنا ؛ نقیہہ کرنا -
**Debility,** *n.*: کم زوری ؛ نقاہت -
**Debit,** *n.*, & *v. t.*: (۱) جمع - (۲) جمع کا صفحہ - (۳) (کسی کے) ذمے لکھنا -
**Debonair,** *a.*: (قدیم) خوش مزاج ؛ بے تکلف -
**Debouch** (diboosh), *v. i.*: تنگ وادی سے کھلے میدان میں آنا ؛ (فوج یا دریا کا) -
**debouchment,** *n.*: تنگ جگہ سے نکل کر پھیلنا -
**Debris,** (debre), *n.*: (ٹوٹ پھوٹ کے بعد) منتشر ٹکڑے ؛ دریا آورد ؛ ملبا -
**Debt** ( det ), *n.*: (۱) قرض ؛ ادھار - (۲) قرض داری ؛ زیر باری -
*d. of honour*: قرض جو قانوناً قابل وصول نہ ہو (خاص کر وہ رقم جو جوے میں ہاری جاے) -
*d. of nature*: موت -
*floating d.*: حکومت کے قرضے کا وہ حصہ جو مطالبے پر یا معین وقت پر واپس ہو سکے -
*funded d.*: حکومت کے قرضے کا وہ حصہ جس پر صرف سود دیا جاے اور اصل واپس نہ ہو -
*National D.*: قومی قرضہ ؛ حکومت کا قرضہ -
**Debtor,** *n.*: (۱) قرض دار ؛ مقروض ؛ مرھون احسان - (۲) (کاروباری حساب) مد ؛ خرچ کا عنوان ( Dr. ) -
**Debus,** *v. t. & i.*: سامان یا آدمیوں کو گاڑی پر سے اتارنا -
*debut,* *n.*: سوسائٹی سے تعارف ہونا ؛ تماشا گاہ میں پہلے پہل ایکٹر وغیرہ بن کر آنا -
*debutant,* *n.* ( fem. *-ante*): تماشا کرنے والا جو پہلے پہل پبلک کے سامنے آے ؛ وہ لڑکی جس کا تعارف سوسائٹی سے پہلے پہل کیا جاے -
**Decade** (-ad ), *n.*: (۱) دھا ؛ دس کا مجموعہ - (۲) دس برس -
**Decadence,** *n.*, **Decadent,** *a. n.*: زوال ؛ تنزل ؛ انحطاط ؛ ابتری ؛ زوال پذیر ؛ مغلق اور بلند پرواز طرز والا (مصنف یا صناع) -
**Decagon,** *n.*: شکل معشر ؛ دہ پہلو شکل -
**decagonal,** *a.*: معشری ؛ شکل معشر کا -
**Decalogue** (-og), *n.*: دس احکام عشرہ ؛ احکام جو اللہ تعالیٰ نے حضرت موسیٰ کو دیے -
**Decamp,** *v. i.*: (۱) ڈیرا اٹھانا ؛ کوچ کرنا - (۲) اچانک چل جانا ؛ غائب ہونا ؛ چھپ جانا -
**decant,** *n.*: کوچ ؛ روانگی ؛ رحیل -
**Decanal,** *a.*: ڈین ( dean ) یا ڈین کے عہدے یا علاقے یا مکان کے متعلق ؛ گرجا کے سماع خانے کے جنوب کا -
*decani* : (موسیقی کی ایک ھدایت) یعنی گرجا کی سماع کی جنوبی جانب بیٹھنے والیاں باری باری سے گائیں -

**Decant**, *v.t.*: انڈیلنا؛ نتھارنا (شراب وغیرہ) -

**Decanter**, *n.*: شیشے کی صراحی -

**Decapitate**, *v.t.*: گردن مارنا؛ قتل کرنا -

**decapitation**, *n.*: گردن مارنا؛ قتل -

**Decapod**, *n.*: دہ پایہ خول دار سمندری جانور -

**Decasyllabic**, *a.* & *n.*, **Decasyllable**, *n* & *a.*: دس ارکان کا (مصرع) -

**Decay**, *v. i.* & *t.*: (۱) ناقص ہونا؛ زوال پذیر ہونا؛ گھٹنا - (۲) بگڑنا؛ سڑنا؛ سڑانا -

**Decay**, *n.*: (۱) زوال؛ انحطاط - (۲) بوسیدگی - (۳) صحت کی خرابی - (۴) سڑے ہوئے رگ ریشے -

**Decease** (-es), *n.*, & *v. i.*: موت؛ مرنا -

**deceased**, *a.* & *n.*: متوفی؛ مرحوم -

**Deceit**, *n.*: دھوکا؛ دغا؛ مکر؛ فریب؛ دغا بازی؛ مکاری -

**deceitful**, *a*: مکار؛ فریبی؛ دغاباز -

**Deceive**, *v.t.* & *i.*: (۱) جل دینا؛ دھوکا دینا - (۲) بھٹکنا؛ دغا کرنا؛ چال چلنا -

**deceiver**, *n.*: دغا باز؛ فریبی -

**December**, *n.*: انگریزی سال کا بارھواں مہینا؛ دسمبر -

**Decemvir**, *n.* (pl. *-rs, -ri*): (۱) (تاریخ روما) دس حکام کی جماعت کا رکن - (۲) (عام) دس حکام کی مجلس کا ممبر -

**decemvirate**, *n.*: دس حکام کی مجلس -

**Decency**, *n.*: (۱) سلیقہ؛ شایستگی - (۲) مذاق سلیم کا تقاضا؛ تہذیب؛ نفاست -

**Decennial**, *a.*: دہ سالہ مدت؛ دہ سالہ -

**Decent**, *a.*: (۱) مناسب؛ معقول؛ شایستہ - (۲) آبرو دار - (۳) خاصا؛ معقول -

**Decentralize**, *v. t.*: (۱) مرکزی حیثیت باطل کرنا؛ لامرکزی بنانا - (۲) مقامی حکومت عطا کرنا -

**decentralization**, *n.*: لامرکزیت؛ مرکزیت کو توڑ دینا -

**Deception**, *n.*: دغا؛ فریب؛ دھوکا؛ داؤ؛ چال -

**Deceptive**, *a.*: مغالطے یا دھوکے میں ڈالنے والا -

**Decide**, *v. t.* & *i.*: (۱) طے کرنا؛ چکانا - (۲) تجویز کرنا؛ فیصلہ دینا؛ حکم دینا - (۳) قطعی رائے قائم کرنا -

**decidable**, *a.*: قابل فیصلہ؛ طے کرنے یا طے ہونے کے قابل -

**Decided**, *a.*: (۱) طے شدہ؛ فیصل شدہ - (۲) قطعی؛ حتمی؛ مشخص؛ نا قابل اعتراض؛ غیر مشتبہ - (۳) قطعی؛ اٹل؛ پس و پیش نہ کرنے والا -

**decidedly**, *adv.*: قطعی طور پر -

**Deciduous**, *a.*: (۱) پت جھاڑ (درخت سالانہ یا فصل پر) - (۲) جانور جس کے پر جفتی کے بعد جھڑ جائیں (جیسے چیونٹی وغیرہ) - (۳) عارضی؛ نا پائدار -

**Decillion**, *n.*: وہ عدد جو ملین کو اسی میں دس بار ضرب دینے سے حاصل ہو -

**Decimal**, *a.* & *n.*: (۱) عشری؛ اعشاریہ - (۲) اُن سکوں کے متعلق جن میں حساب دس سے لگایا جاتا ہے -

*d. fraction*: کسور اعشاریہ -

*d. numeration*: اعشاریہ کا شمار -

**decimalization**, *n.*: کسور اعشاریہ میں تبدیلی -

**decimalize**, *v. t.*: کسور اعشاریہ میں تبدیل کرنا -

**Decimate**, *v. t.*: (۱) ہر دس میں ایک کو قتل کرنا - (۲) بڑے حصے کو ہلاک کردینا (وبا یا بیماری کا) -

**decimation**, *n.*: مذکورۂ بالا معنے میں -

**Decimo-sexto :** دیکھو - SEXTODECIMO

**Decimus :** دیکھو PRIMUS -

**Decipher**(di-), *v. t.* : (۱) (رموزی عبارت کو) معمولی تحریر میں لکھنا ؛ خط رموزی کو پڑھنا - (۲) حل کرنا ؛ تعبیر کرنا (بد خط تحریر وغیرہ) -

**decipherment**, *n.* : حل کرنا ؛ تعبیر ؛ ترجمانی -

**Decision** ( -izhn), *n.* : (۱) فیصلہ ؛ تجویز - (۲) عزم ؛ قطعی تجویز - (۳) استواری ؛ مستقل مزاجی -

**Decisive**, *a.* : فیصلہ کن ؛ دو ٹوک ؛ قطعی -

**decisively**, *adv.* : قطعی طورپر ؛ قطعاً -

**Deck**, *n.* : عرشہ ؛ (جہاز کی) چھتری -

*d.-chair* : جہازی آرام کرسی -

**Deck**, *v. t.* : آراستہ کرنا ؛ سجانا -

**Declaim**, *v. i.* & *t.* : (۱) خطیبانہ تقریر کرنا (خلاف) ؛ تقریر یا خوش خوانی کی مشق کرنا - (۲) جوشیلی تقریر کرنا -

**Declamation**, *n.* : فن تقریر کی مشق - (۲) جوشیلی تقریر -

**declamatory**, *a.* : خطیبانہ ؛ جذبات انگیز ؛ جذباتی ؛ ہیجانی -

**Declaration**, *n.* : (۱) قطعی ' قانونی طریقے پر بیان ' اعلان یا مشتہر کرنا : محضر - (۲) (قانون) اقرارنامہ ؛ عرضی دعوی ؛ محصولی مال کی تفصیل -

**Declare**, *v. t.* & *i.* : (۱) اظہار کرنا ؛ باضابطہ اور واضح طورپر عام اعلان کرنا - (۲) ظاہر کرنا ؛ بیان کرنا ؛ حکم لگانا - (۳) اقرار کرنا ؛ فاش کرنا - (۴) (محصولی مال کی) تفصیل بتانا -

*d. for* : طرف داری کا اظہار یا اعلان کرنا -

*d. against* : اختلاف یا مخالفت کا اعلان کرنا -

*d. inning closed*, or *d.* : باری بغیر کھیلے چھوڑ دینا -

*d. off* : فسخ کر دینا (سودے ' معاملے وغیرہ کا) -

*d.* one*self* : اپنا منشا یا اصل حقیقت ظاہر کردینا -

*Well, I. d.* : تعجب ظاہر کرنے کے لیے -

**declaratory**, *a.* : توضیحی ' تصریحی -

*declasse* (deklasa), *a.* ( fem.-*ee* ) : برادری سے خارج -

**Declension**, *n.* : (۱) انحراف ؛ گم راہی - (۲) انحطاط ؛ تنزل - (۳) (نحو) تصریف یا گردان (اسم کی) -

**Declination**, *n.* : (۱) جھکاؤ ؛ خم - (۲) (ہیئت) انحراف ؛ ستارے کا میل (خط استواے سماوی سے) ؛ عرض سماوی - (۳) (قطب نما) سوئی کا شمال و جنوب سے انحراف -

**declinational**, *a.* : جھکاؤ والا ؛ منحرف -

**Decline**, *v. i.* & *t.* & *n.* : (۱) جھکا ہونا ؛ ڈھلوان ہونا - (۲) جھکانا ؛ خمیدہ ہونا یا کرنا - (۳) ڈھلنا ؛ زوال پر ہونا (دن یا عمر کا) - (۴) (اخلاقاً) گرجانا ' بگڑ جانا - (۵) گھٹنا ؛ روبہ تنزل ہونا - (۶) انکار کرنا ؛ رد کرنا (دعوت وغیرہ کا) - (۷) (نحو) اسم کی گرداں کرنا ؛ تصریف کرنا - *n* (۱) تنزل ؛ زوال - (۲) دق ؛ سل - (۳) کساد بازاری ؛ ارزانی - (۴) غروب ؛ اختتام -

*d. on* : نوبت پہنچنا ؛ اترآنا -

**declinable**, *a.* : تصریف پذیر ؛ منصرف -

**Declivity**, *n.* : ڈھال ؛ اتار -

**Decoction**, *n.* : (۱) جوش دے کے نکالا ہوا عرق ؛ کشید - (۲) جوشاندہ ؛ عرق -

**Decode,** *v. t.* : رمز (code) میں لکھی ہوئی عبارت پڑھنا ۔

*decollete*(de- ,-ta), *a.* ( fem.-*ce* ): کھلے گلے کا (لباس) ؛ کھلے گلے کا لباس پہنے ۔

**Decompose,** *v. t. & i.* : (۱) تحلیل کرنا یا ہونا ؛ تجزیہ کرنا یا ہونا ۔ (۲) سڑنا ؛ سڑانا ؛ گلنا ؛ گلانا ۔

**decomposition,** *n.* : تجزیہ ؛ تحلیل ؛ سڑنا ؛ گلنا ۔

**Decontrol,** *v. t. & n.* : ( حکومت کا ) نگرانی کو (جو جنگ کے زمانے میں عائد کی گئی ہو ) اٹھا لینا ۔

*decor, n.* : ساز و سامان (کمرے یا اسٹیج کا) ۔

**Decorate,** *v. t.* : (۱) آراستہ کرنا ؛ سجانا ؛ سنوارنا ۔ (۲) زینت ہونا ؛ زیور ہونا ۔ (۳) تمغے وغیرہ سے مزین کرنا ۔

**decorated,** *a. & n.* : ایک خاص طرز عمارت جو انگلستان میں رائج تھا ؛ ڈیکور STYLE ۔

**decorative,** *a.* : آرائشی ؛ زیبائشی ۔

**Decoration,** *n.* : (۱) آرائش ؛ زینت ۔ (۲) (جمع) آرائش کا سامان ؛ جھنڈیاں ، ہار وغیرہ ۔ (۳) تمغا ؛ اعزازی نشان ۔

**Decorator,** *n.* : (۱) آراستہ کرنے والا وغیرہ ۔ (۲) وہ شخص جس کا پیشہ دیواروں وغیرہ پر کاغذ منڈھ کر یا رنگ آمیزی کر کے مکان کو آراستہ کرنا ہو ۔

**Decorous** ( or deko- ), *a.* : شایستہ ؛ مہذب ؛ متین ؛ معقول ۔

**Decorum,** *n.* : تمیز ؛ شایستگی ؛ تہذیب ۔

**Decoy,** *n. & v. t.*, **D.-duck** : (۱) تالاب جس میں جنگلی بطوں کو دھوکے سے لا کر پکڑتے ہیں ۔ (۲) پھانسنا ؛ دام میں لانا ۔ (۳) وہ چڑیا جس کے ذریعے سے دوسرے پرندوں کو پھانستے ہیں ۔ (۴) دور کا ساتھی ؛ ورغلانے والا ۔ (۵) آسا ؛ لالچ ؛ پھسلاوا ؛ ترغیب ۔

**Decrease,** *v. i. & t., & n.* : (۱) کم ہونا یا کرنا ؛ گھٹنا ؛ گھٹانا ۔ (۲) کمی ؛ تخفیف ۔

**decreasingly,** *adv.* : بتدریج گھٹتے ہوئے ؛ برابر کم ہوتے ہوئے ۔

**Decree,** *n., & v. t.* : (۱) فرمان ؛ حکم ۔ (۲) فیصلہ ؛ ڈگری ۔ (۳) فرمان قضا ؛ مشیت ۔ (۴) حکم جاری کرنا ؛ ڈگری صادر کرنا ۔

*d. nisi* : طلاق یا تنسیخ نکاح کا حکم جس میں چھ مہینے تک عذرداری ہو سکتی ہے ۔

**Decrement,** *n.* : کمی ؛ تخفیف ۔

**Decrepit,** *a.* : ( پیر ) زار و نزار ؛ نحیف ؛ فرتوت ؛ درماندہ ۔

**decrepitude,** *n.* : ضعف ؛ درماندگی ۔

**Decretal,** *n.* : پوپ کا فرمان یا فتوی ۔

**Decry,** *v. t.* : بدنام کرنا ؛ مذمت کرنا ۔

**Decuple,** *a. n., & v. t. & i.* : (۱) دس گنا (مقدار) ۔ (۲) دس گنا کرنا ؛ یا ہونا ۔

**Dedicate,** *v. t.* : (۱) نذر کرنا ؛ ( مذہبی کاموں کے لیے ) وقف کرنا ۔ (۲) وقف کرنا ۔ (۳) معنون کرنا ؛ تہدیہ کرنا ۔

**dedicator,** *n.* : وقف کرنے والا ؛ معنون کرنے والا ۔

**dedicatory,** *a.* : متعلق بہ نذر ؛ انتسابی ۔

**Dedication,** *n* : (۱) عبارت تہدیہ ۔ (۲) نذر ؛ تہدیہ ؛ انتساب ۔

**Deduce,** *v. t.* : نتیجہ نکالنا ؛ استخراج کرنا ؛ استنباط کرنا ۔

**Deduct,** *v. t.* : منہا کرنا ؛ مجرا کرنا ؛ وضع کرنا ؛ کاٹنا ۔

**Deduction,** *n.* : (۱) منہائی ؛ مجرائی ۔ (۲) منہا شدہ رقم ؛ وضعات ۔ (۳) استخراج ؛ استنباط ۔ (۴) نتیجہ ۔

**Deductive,** *a.* : استخراجی ؛ قیاسی یا

استنباطی ( مقابل استقرائی ) -

**Dee,** *n.* : D کی شکل کے ساز کا حلقہ -

**Deed,** *n.* : (۱) کام ؛ فعل ؛ عمل - (۲) مہم ؛ کارنمایاں - (۳) عمل، فعل ( قول کے مقابلے میں ) ؛ (۴) ( قانون ) دستاویز -

**Deem,** *v. t.* : سمجھنا ؛ باور کرنا ؛ خیال کرنا ؛ قیاس کرنا ؛ تصور کرنا -

*d. highly of* : بہت اچھی رائے رکھنا -

**Deemster,** *n.* : Isle of Man کا جج -

**Deep,** *a.* : (۱) گہرا ؛ عمیق - (۲) پکا ( جواری ، شرابی ) - (۳) نیچا ؛ چوڑا ( حاشیہ ) - (۴) گہرا، نکتہ رس ؛ گنبھیر (شخص) ؛ غیر سطحی ( خیال ) ؛ گہری ؛ غائر یادوربین ( نظر ) - (۵) دلی ، قلبی ( محبت وغیرہ ) ؛ انتہائی ( شوق ، دل چسپی ) ؛ محو ؛ غرق - (۶) تیز ؛ شوخ ( رنگ ) ؛ سخت ( ذلت وغیرہ ) - (۷) شدید ، سنگین ( جرم وغیرہ ) - (۸) گہرے سروں کی بھری ( آواز ) -

*d. draught* : بڑا سا گھونٹ -

*a d. one* : ( عامیانہ ) گہرا ؛ کائیاں -

*in d. mourning* : پورے ماتمی لباس میں -

*in d. waters* : سخت تکلیف یارنج میں -

**deepen,** *v. t. & i.* : گہرا کرنا یا ہونا -

**deeply,** *adv.* : شدت سے ؛ دل سے -

**deepmost,** *a.* : سب سے گہرا ؛ عمیق ترین -

**deepness,** *n.* : گہرائی ؛ عمق -

**Deep** , *n.*, **The d.** : بحر ؛ سمندر؛ غار ؛ گڑھا ؛ کھڈ ؛ گپھا -

**Deep,** *adv.* : (۱) گہری نظر سے ؛ دور تک ؛ اندر تک - (۲) ( بحالت ترکیبی ؛ جیسے (*d.-drawn, d.-laid, d.-rooted, d.-seated* : اندر تک ؛ اندر تے ؛ گہرا ؛ دلی ؛ راسخ -

**Deer,** *n.* (collect. sing. usu. for pl.) : ہرن ؛ غزال ؛ مرگ -

*d.-forest* : جنگل جس میں شکار کے لیے ہرن پالے جاتے ہیں -

*d.-hound* : بڑا شکاری کتا -

*deerskin* : ہرن کی کھال ؛ مرگ چھالا -

*d.-stalker* : ہرن کا شکاری ؛ ٹوپی جو آگے اور پیچھے سے اٹھی ہوئی ہوتی ہے -

*small d.* : چھوٹے چھوٹے شخص یا چیزیں -

**Deface,** *v.t.* : بدنما کرنا ؛ مٹانا (عبارت کو) -

**defacement,** *n.* : شکل بگاڑنا ؛ مٹانا (وغیرہ) -

*de facto, a. & adv.* : واقعی ؛ بالفعل -

**Defalcate,** *v. i.* : غبن ؛ تغلب یا خیانت کرنا -

**defalcator,** *n.* : خائن ؛ غبن کرنے والا -

**Defalcation,** *n.* : (۱) کوتاہی - (۲) غبن ؛ تغلب ؛ خیانت ؛ رقم غبن کردہ -

**Defame,** *v. t.* : بدنام یا رسوا کرنا ؛ ہتک عزت کرنا ؛ ازالۂ حیثیت عرفی کرنا -

**defamation** *n.* : بدنامی ؛ ہتک عزت ؛ ازالۂ حیثیت عرفی -

**defamatory,** *a.* : ہتک آمیز -

**Default,** *n. & v. i. & t.* : (۱) عدم موجودگی - (۲) عدم پیروی ؛ غفلت ؛ عدم ادائی - (*v.b.*) (۱) غفلت کرنا - (۲) پیروی نہ کرنا ؛ حاضر عدالت نہ ہونا - (۳) ادا نہ کرنا -

*in d. of* : بوجہ یا بصورت عدم موجودگی -

**defaulter,** *n.* : غیر حاضر ؛ باقی دار -

**Defeat,** *v. t., & n.* : (۱) پامال کرنا ؛ توڑنا - (۲) زک دینا ؛ شکست دینا ؛ ہار ؛ شکست ؛ توڑ -

**Defeatism,** *n.* : دشمن سے دبنے کی پالسی ؛ شکست پسندی -

**Defecate**, *v.t.*: نتھارنا؛ میل کاٹنا؛ پاک کرنا -
**defecation**, *n.*: صفائی ؛ نتھار ؛ تزکیہ -
**defecator**, *n.*: صاف کرنے والا ؛ نتھارنے
والا وغیرہ -
**Defect**, *n.*: (۱) کمی ؛ کوتاہی ؛ نقص ؛
خامی ؛ کسر - (۲) عیب ؛ برائی ؛ کھوٹ -
**Defection**, *n.*: پھرنائی؛ غداری؛ انحراف -
**Defective**, *a.*: (۱) ناقص؛ نا تمام ؛
عیب دار - (۲) (نحو) ناقص (فعل وغیرہ) -
**Defence**, *n.*: (۱) بچاؤ ؛ حفاظت ؛ دفاع -
(۲) (بحالت جمع) قلعہ بندی ؛ قلعہ ؛
مورچہ - (۳) روک ؛ پناہ - (۴) اثبات جواز ؛
توجیہ ؛ تائید - (۵) (قانون) عذرداری ؛
جواب دعوی -
**defenceless**, *a.*: نہتا ؛ بے کس -
**Defend**, *v. t. & i.*: (۱) حملہ روکنا؛
بچاؤ کرنا ؛ دفاع کرنا - (۲) حمایت کرنا ؛
طرف داری کرنا - (۳) (قانون) عذرداری یا
جواب دعوی کرنا ؛ مدعا علیہ کا ملزم کی
طرف سے پیروی کرنا -
*God d.*: خدا نہ خواستہ -
**Defendant**, *n.*: مدعا علیہ ؛ ملزم -
**Defender**, *n.*: محافظ ؛ حامی ؛ ناصر -
*D. of the Faith*: حامی دین ؛ ملک
معظم کا لقب -
**Defensible**, *a.*: (۱) محفوظ (قلعہ وغیرہ) ؛
(مقدمہ) جس کی جواب دعوی آسان ہو -
(۲) جائز ؛ قابل تائید -
**defensibility**, *n.*: حفاظت پذیری ؛
قابل جواب دعوی ہونا ؛ جواز ؛ جواز پذیری -
**Defensive**, *a. & n.*: دفاعی؛ مدافعانہ؛
دفاع ؛ مدافعت -
**Defer**, *v. t. & i.* (-rr-): ملتوی کرنا -
*deferred pay*: سپاہی کی تنخواہ کا وہ
حصہ جو سبک دوشی کے وقت یا مرنے کے
دیا جاتا ہے -
**deferment**, *n.*: التوا ؛ توقف؛ لیت و
لعل ؛ ٹال مٹول -
**Defer**, *v. t.* (-rr-): پاس یا لحاظ کرنا
(کسی کی رائے کا) -
**Deference**, *n.*: ادب ؛ پاس ؛ لحاظ -
**deferential**, *a.*: مودب ؛ تعظیمی -
**Defiance**, *n.*: دعوت مقابلہ ؛ مقابلہ
نافرمانی ؛ عدول حکمی ؛ سر کشی -
**Defiant**, *a.*: گستاخانہ؛ سرکشانہ ؛ سرکش؛
متمرد ؛ گستاخ -
**Deficiency** (-ishn-), *n.*: (۱) قلت ؛ کمی ؛
فقدان - (۲) جس چیز کی کمی ہو ؛ جو
موجود نہ ہو -
**Deficient** (-ishnt), *a.*: ناقص؛ ناتمام؛ ھیٹا؛
ناکافی ؛ قلیل ؛ تھوڑا ؛ کم -
**Deficit**, *n.*: (۱) گھاٹا ؛ کمی ؛
خسارہ - (۲) (میزانیہ میں) خرچ کا
تخمینہ آمدنی کے تخمینے سے زیادہ ہونا؛
فاضل (خرچ) -
**Defier**, *n.*: مد مقابل ؛ سر کشی کرنے والا -
**Defile**, *v. i. & n.* (۱) قطار میں چلنا -
(۲) تنگ گھاٹی ؛ درہ -
**Defile**, *v. t.*: گندا یا غلیظ کرنا؛ آلودہ کرنا ؛
نجس کرنا ؛ ناپاک کرنا -
**defilement**, *n.*: آلودہ کرنا ؛ نجس
کرنا وغیرہ -
**Define**, *v. t.*: (۱) محدود کرنا ؛ معین
کرنا ؛ واضح کرنا - (۲) (منطق) تعریف کرنا -
**Definite**, *a.*: معین؛ واضح؛ ممیز ؛ قطعی -
*d. article*: حرف تعریف یعنی the -
**definitely**, *adv.*: واضح ؛ قطعی طور پر -
**definiteness**, *n.*: وضاحت ؛ معین یا
ممیز ہونا -
**Definition**, *n.*: (۱) تعریف ؛ حد -

(۲) نمایاں یا اُجاگر ہونا ۔ (عکس یا نقش کا) ۔

**Definitive**, *a.*: قطعی ؛ ناطق ۔

**Deflate**, *v. t.*: (۱) (پھولی ہوئی چیز کو) خالی کرنا ؛ ہوا نکالنا ۔ (۲) (مالیات) مصنوعی طور پر سکے کی گھٹی ہوئی قیمت کو چڑھا کر اصلی قیمت کی طرف لے جانا ۔

**deflation**, *n.*: (۱) ہوا نکالنا ۔ (۲) (مالیات) اصلی قیمت کی طرف لانا ۔

**Deflect**, *v. t. & i.*: موڑنا ؛ جھکنا ؛ منحرف کرنا یا ہونا ۔

**Deflexion,-ction**, *n.*: موڑ ؛ جھکاؤ ؛ انحراف ؛ کجی ؛ (طبیعیات) انصراف (شعاع کا) ۔

**Deflower** (diflowr), *v. t.*: (۱) عصمت دری کرنا ؛ زنا بالجبر کرنا ۔ (۲) غارت گری کرنا (۳) پھول توڑ لینا ۔

**Deform**, *v. t.*: بد ہیئت کرنا ؛ بد نما کرنا ؛ شکل بگاڑنا ۔

*deformed*: بد قوارہ ؛ لولا ؛ لنگڑا ۔

**Deformation**, *n.*: (۱) بد صورتی ؛ بد نمائی ۔ (۲) خرابی ؛ تبدیل شدہ صورت ؛ بگاڑ ۔

**Deformity**, *n.*: بد صورتی ؛ عیب ؛ بد ہیئتی ؛ بد قوارگی ۔

**Defraud**, *v. t.*: حق مارنا ؛ ٹھگنا ؛ فریب دینا ؛ دھوکا دینا ۔

**Defray**, *v. t.*: ادا کرنا ؛ حساب چکانا ۔

**Deft**, *a.*: ہوشیار ؛ مشاق ؛ تیز دست ؛ سبک دست ؛ منجھا ہوا ۔

**Defunct**, *a.*: مردہ ؛ متوفی ؛

**Defy**, *v. t.*: (۱) (متروک یا مزاحاً) مقابلے کی دعوت دینا ۔ (۲) کسی بات کا چیلنج دینا ۔ (۳) کھلم کھلا مقابلہ کرنا ؛ خاطر میں نہ لانا ۔ (۴) طاقت

[...] امکان سے باہر ہونا ۔

*degage*, *a.* (fem. *-ee*): [...] تکلف ۔

**Degenerate**(-at), *a.*, & *n.*: (۱) بگڑا [...] ؛ خوار ؛ ذلیل ۔ (۲) (حیوانیات) [...] اپنی نسل کی خوبیاں کھوچکا ہو ۔

**degeneracy**, *n.*: [...] خلقی ؛ تنزل ؛ انحطاط ؛ خواری ۔

**Degenerate**, *v. i.*: بگڑ جانا ؛ اصالت [...] یا شرافت کھو دینا ؛ روبہ تنزل ہونا ۔

**Degeneration**, *n.*: تنزل ؛ انحطاط ؛ پستی ؛ خواری ۔

**Deglutition**(-gloo-), *n.*: نگل لینا ۔

**Degrade**, *v. t. & i.*: (۱) درجہ توڑنا ؛ تنزل کرنا ۔ (۲) معزول کرنا ۔ (۳) اخلاق خراب کرنا ؛ بگڑنا ؛ شرافت کھودینا ۔

**degradation**, *n.*: تنزل ؛ معزولی ؛ ذلت ۔

**degrading**, *a.*: ذلیل ؛ پست ؛ زبون ؛

**Degree**, *n.*: (۱) درجہ ؛ نمبر ۔ (۲) (نسب) واسطہ (رشتے میں) ۔ (۳) حیثیت ؛ رتبہ ۔ (۴) حد ؛ درجہ (۵) سند ؛ اعزازی سند (امتحان وغیرہ کی) ۔ (۶) (نحو) درجۂ تفضیل ۔ (۷) زاویۂ قائمہ کا ایک بٹے نوے یا محیط کا تین سو ساٹھواں حصہ ۔ (۸) (تپش پیما) درجہ ؛ پیمانۂ حرارت کی اکائی ۔

*by dd.*: بتدریج رفتہ رفتہ ۔

**Dehiscence**, *n.*: کشادگی (پودوں کے بیضہ دان کی) ۔

**dehiscent**, *a.*: کشادہ ۔

**Deify**, *v. t.*: (۱) خدا یا دیوتا بنانا ۔ (۲) شان ایزدی پیدا کرنا ۔ (۳) معبود گرداننا ؛ پوجنا ۔

**deification**, *n.*: معبود ٹھیرانا ؛ خدائی کا رتبہ دینا ؛ پرستش ۔

**Deign** (dan), *v. t.*: (۱) نوازش یا عزت افزائی کے طور پر کرنا : مناسب سمجھنا - (۲) از راہ نوازش دینا (جواب وغیرہ) -

**Deism, Deist,** *nn.*: وہ عقیدہ جس میں خدا کے وجود کا اقرار مگر وحی کا انکار ہو : یہ عقیدہ رکھنے والا -

**deistic(al),** *aa.*: ایسے عقیدے سے متعلق -

**Deity,** *n.*: (۱) اُلوھیت؛ خدائی - (۲) دیوتا - **the D.**: اللہ ؛ خدا -

**Deject,** *v. t.*: اُداس کرنا؛ دل شکستہ کرنا -

**Dejection,** *n.*: اُداسی ؛ افسردگی -

*dejeuner* (dezhona), *n.*: ناشتا؛ چاشت (خصوصاً رسمی دعوت کے طور پر) -

**de jure** (joori), *a. & adv.*: جائز؛ از روے حق ؛ قانوناً -

**Delaine** (di-), *n.*: ایک قسم کا باریک کپڑا -

**Delation,** *n.*: مخبری ؛ ریعہ -

**Delay,** *v. t. & i., & n.*: (۱) دیر کرنا ؛ تاخیر کرنا ؛ ڈال رکھنا ؛ کلفلی کرنا؛ توقف کرنا ؛ دیر ؛ تاخیر ؛ اِلتوا ؛ توقف - (۲) روکنا ؛ باز رکھنا ؛ مزاحم ہونا ؛ رکاوٹ ؛ مزاحمت ؛ روک -

**Dele** (abbr. *d.*): (پروف صحیح کرنے میں) کسی حرف یا عبارت کو مٹانے کی ہدایت -

**Delectable,** *a.*: (متروک یا طنزاً) خوش گوار ؛ مرغوب ؛ خوش آیند -

**Delectation,** *n.*: حظ ؛ لطف -

**Delectus,** *n.*: منتخبات (درس کے لئے)؛ درسی انتخاب کی کتاب -

**Delegacy,** *n.*: (۱) نیابت ؛ نمائندگی - (۲) نمائندوں کی جماعت -

**Delegate** (-at), *n.*: مندوب؛ نمایندہ -

**Delegate,** *v. t.*: (۱) نائب یا نمائندہ بنا کر بھیجنا - (۲) (اختیارات وغیرہ) سونپنا ؛ تفویض کرنا ؛ سپرد کرنا -

**Delegation,** *n.*: (۱) تفویض (اِختیارات) - (۲) جماعت مندوبین؛ نمائندے -

**Delete,** *v. t.*: مٹانا ؛ قلم زد کرنا -

**deletion,** *n.*: قلم زد کرنا ؛ خارج کرنا وغیرہ -

**Deleterious,** *a.*: مضر ؛ نقصان رساں -

**Delf** (t), *n.*: لک کا برتن (جو ولندیزکے مقام Delft میں بنتا ہے) -

**Deliberate** (-at), *a.*: (۱) اِرادی ؛ بالارادہ - (۲) سوچا سمجھا - (۳) سوچ سمجھ کر فیصلہ کرنے والا ؛ محتاط -

**deliberately,** *adv.*: عمداً ؛ اِرادتاً ؛ قصداً ؛ سوچ سمجھ کر؛ جان بوجھ کر -

**Deliberate,** *v. i. & t.*: (۱) سوچنا ؛ بچارنا ؛ تولنا (بات کا) - (۲) مشورہ کرنا؛ صلاح کرنا ؛ بحث کرنا -

**Deliberation,** *n.*: (۱) غور ؛ خوض - (۲) بحث ؛ اِستدلال - (۳) احتیاط -

**Deliberative,** *a.*: غور و فکر ؛ بحث یا مشورے سے متعلق ؛ جس میں غور و فکر یا مشورہ کیا جاے -

**Delicacy,** *n.*: (۱) سبک اندامی؛ لطافت؛ نزاکت؛ نفاست - (۲) کم زوری - (۳) نزاکت (معاملے کی) - (۴) زود حسی ؛ حساسی ؛ نکتہ رسی - (۵) دوسروں کے جذبات کا لحاظ ؛ پاس ؛ لحاظ - (۶) شرم و لحاظ ؛ حیا ؛ پاکیزگی - (۷) نفیس غذا ؛ مزے کی چیز - (۸) باریک بات؛ نکتہ ؛ باریکی -

**Delicate** (-at), *a.*: (۱) خوش گوار ؛ لذیذ ؛ مزے دار - (۲) نازوں کا پلا ؛ دوزا پھویا (بطور صفت کے) - (۳) دبلا پتلا ؛ باریک ؛ مہین ؛ ہلکا ؛ ملائم ؛ نرم؛ ہلکا ؛ سبک ؛ (۴) نفیس ؛ سبک ؛ اُستادانہ ؛ باریک کام کا - (۵) ہلکا (رنگ) نازک ؛ باریک ؛

دقیق - (۶) چھوٹی موٹی ؛ کم زور ؛ دھان پان - (۷) نازک؛ احتیاط طلب (معاملہ) - (۸) نکتہ رس ؛ تیز حس ؛ زود حس ؛ ذکی الحس ؛ (۹) منجھا ہوا ؛ مشاق - (۱۰) شرم و لحاظ کا ؛ باحیا ؛ ستھرا ؛ پاکیزہ- (۱۱) جس میں دوسروں کے جذبات کا لحاظ ہو -

**Delicious**, *a.* : لذیذ ؛ لطیف ؛ مرغوب ؛ پر لطف ؛ دل چسپ -

**Delight**, *v. t.* & *i.*, & *n.* : (۱)نہال کرنا ؛ خوش کرنا ؛ محظوظ کرنا ؛ شاد کرنا - (۲) لطف اٹھانا ؛ محظوظ ہونا ؛ مسرت ؛ حظ؛ لطف؛ راحت-

**delightful**, **delightsome**, *aa.* : دل کش ؛ فرحت بخش ؛ مسرت افزا -

**Delilah, Da-**, *n.* : ساحرہ حسین اور مکار عورت ؛ عیارہ -

**Delimit(ate)**, *vvt.* : حدود متعین کرنا ؛ حد بندی کرنا -

**delimitation**, *n.* : حدبندی؛تعین‌حدود -

**Delineate**, *v. t.* : خا کہ یا نقشہ کھینچنا یا اتارنا ؛ بیان کرنا -

**delineation**, *n.* : خا کہ ؛ نقشہ ؛بیان -

**delineator**, *n.* : نقشہ کھینچنے والا ؛ مصور ؛ بیان کرنے والا -

**Delinquency**, *n.* : (۱) غفلت ؛ خطا - (۲) جرم ؛ گناہ - (۳) سہو ؛ فروگذاشت -

**Delinquent**, *a.* & *n.* : خاطی ؛ قصور وار -

**Deliquesce** (-es), *v. i.* : پتلا (رقیق) ہو جانا ؛ پگھل جانا -

**deliquescent**, *a.* : پتلا؛ رقیق ؛ سیال-

**deliquescence**, *n.* : پیلا؛یاسیال‌ہوناوغیرہ-

**Delirious**, *a.* : (۱) هذیان کی حالت میں ؛ بدحواس - (۲) آپے سے باہر ؛ وجد میں - (۳)هذیانی؛ وجد کی( حالت وغیرہ )-

**Delirium**, *n.* : (۱)هذیان- (۲)سراسیمگی؛ وجد -

*d. tremens* : نشے کا هذیان -

**Deliver**, *v. t.* : (۱) آزاد کرنا ؛ چھڑانا ؛ رہا کرنا - (۲) جننا ؛ پیدا کرنا (۳) تقریر کرنا ؛ (خطبہ) دینا ؛ (رائے) ظاہر کرنا - (۴) حوالے کرنا ؛ سپرد کرنا ؛ سونپنا - (۵) (خطوط وغیرہ) بانٹنا؛ تقسیم کرنا- (۶) (حساب) پیش کرنا- (۷) (قانون)باضابطہ حوالے کرنا؛ سپرد کرنا (دستاویز وغیرہ کا) - (۸) پھینکنا (گیند) ؛ تاک کر مارنا ؛ حملہ کرنا -

*d. the goods* : (استعارتاً) کسی معاملے میں اپنی ذمے داری کا حق ادا کرنا -

**Deliverance**, *n.* : (۱) رہائی ؛مخلصی- (۲) اظہار رائے ؛ فیصلہ -

**Deliverer**, *n.* : (۱) آزاد کرنے یاچھوڑانے والا وغیرہ - (۲) نجات دہندہ ؛ شفیع -

**Delivery**, *n.* : (۱) ولادت ؛ وضع حمل- (۲) سپردگی ؛ تفویض- (۳) تقسیم خطوط (وغیرہ) ڈاک - (۴) حوالگیء جائداد یا مال فروخت کردہ - (۵) (گیند وغیرہ کا) پھینکنا ؛ پھینکنے کا طرز - (۶) طرز تقریر ؛ طرز ادا -

**Dell**, *n.* : وادی ؛ گھاٹی -

**Delphian, Delphic**, *aa.* : (۱) ڈیلفی کی غیبی آواز سے متعلق ؛ ڈیلفی کی غیبی آواز کا ؛ غیبی آواز جیسا- (۲) مبہم؛ گول گول-

**Delphin**, *a.*, *the D. classics* or *text*: یونانی اور لاتینی ادبی درسیات جو لوئی چہاردھم کے بیٹے کے خاطر مرتب کی گئی تھیں -

**Delta**, *n.* : (۱) یونانی حروف تہجی کے چوتھے حرف ( △ یعنی د کی شکل )- (۲) مثلث نما زمین جو کسی دریا کے دھانے

ہر بن گٹی ہو ؛ ڈیلٹا ۔

**Deltoid**, *a.* & *n.*: تکونیا؛ ڈیلٹا نما ۔

*d. muscle*: شانے کا پٹھا ۔

**Delude** (-ood-), *v. t.*: دغا دینا؛ دم دینا؛ سبز باغ دکھانا ۔

**Deluge** (-uj), *n.*, & *v. t.*: (۱) طوفان؛ طغیانی؛ سیلاب ۔ (۲) شدید بارش ۔ (۳) الفاظ وغیرہ کا طوفان' بوچھار ۔ (۴) ڈبونا؛ غرق کرنا؛ بوچھار کرنا ۔

*the D*: طوفان نوح ۔

**Delusion** (-oo-, -u-), *n.*: (۱) فریب دغا؛ مغالطہ؛ خیال خام ۔ (۲) توہم؛ وسوسہ ۔

**Delusive** (-oo-, -u-), *a.*: مغالطہ دہ؛ پر فریب؛ وہمی؛ بے اصل ۔

**Delve**, *v. t.* & *i.*; & *n.*: (متروک) (۱) کھودنا ۔ (۲) نشیب ۔

**Demagogue** (-og), *n.*: بازاری لیڈر؛ شورش انگیز مقرر ۔

**demagogic** (-gik), *a.*: فتنہ انگیز؛ خطیب کی طرح ۔

**demagogy** (-gi) *n.*: بازاری لیڈری؛ شورش انگیز مقرری ۔

**Demand**, *n.*: (۱) مطالبہ؛ تقاضا ۔ (۲) (معاشیات) مانگ؛ طلب ۔ (*v.b.*) (۳) مطالبہ کرنا؛ تقاضا کرنا ۔ (۴) چاہنا؛ ضرورت رکھنا؛ مقتضی ہونا؛ تقاضا ہونا ۔ (۵) دریافت کرنا؛ بہ اصرار پوچھنا ۔

*in d.*: (وہ چیز) جس کی بہت مانگ ہو؛ مطلوب ۔

*payable on d.*: مادالطلب؛ درشنی (ہنڈی)

*there are many dd. on my time*: مجھے بہت کام رہتے ہیں؛ میں بہت مصروف رہتا ہوں ۔

**Demarcation**, *n.*: حد بندی؛ تعین حدود ۔

**demarcate**, *v. t.*: حد بندی کرنا؛ حد مقرر کرنا؛ حد باندھنا ۔

*demarche* (-sh-), *n.*: سیاسی عمل یا کارروائی ۔

**Demean**, *v. refl.*: برتاؤ کرنا؛ پیش آنا ۔

**Demean**, *v. t.*: کسر شان کرنا؛ ذلیل کرنا؛ حقیر کرنا ۔

**Demeanour**, *n.*: برتاو؛ سلوک؛ طور طریق؛ تمکنت؛ وضع؛ روش ۔

**Demented**, *a.*: دیوانہ؛ آپے سے باہر ۔

*dementi*, *n.*: (افواہ وغیرہ کی) سرکاری تردید' باضابطہ تردید ۔

**Demerit**, *n.*: خرابی؛ عیب؛ نقص ۔

**Demesne**, (also -an), *n.*: (قانون) (۱) قبض و دخل؛ قبضۂ مالکانہ ۔ (۲) مقبوضہ جائداد یا املاک ۔ (۳) سیر ۔ (۴) ملک محروسہ؛ قلمرو ۔ (۵) جائداد؛ اراضی ۔ (۶) علاقہ؛ حلقہ ۔

**Demi**, *pref.*: (سابقہ) آدھا' نیم ۔

**Demigod**, *n.*: نیم دیوتا (جو دیوتا اور انسان کی اولاد ہو)؛ سورما جو دیوتا قرار دیا جائے ۔

**Demijohn** (-jon), *n.*: تنگ منہ کی محدب بوتل ۔

**Demilune** (-oon), *n.*: (قلعہ) برج کے سامنے کی ہلالی دیوار ۔

*demi-monde, Demi-rep*, *nn.*: مشتبہ چال چلن کی عورت ۔

**Demise** (-iz), *v. t* & *n.*: (۱) جائداد کو پٹے یا وصیت کے ذریعے منتقل کرنا؛ ہبہ کرنا ۔ (۲) انتقال جائداد پٹے یا وصیت کے ذریعے سے؛ ہبہ ۔ (۳) (خطاب وغیرہ کا) کسی شخص کی موت یا دست برداری پر دوسرے کی طرف منتقل ہونا ۔ (۴) انتقال

خطاب وغیرہ - (۵) انتقال؛ وفات ؛ رحلت -
**demisable**, *a.* : قابل انتقال -
**Demisemiquaver**, *n.* : (موسیقی) تین آنکڑوں والی علامت -
**Demob, Demobilize**, *v. t.* : (فوج کو خدمت سے) سبکدوش کرنا (عامیانہ) -
**demobilization**, *n.* : (فوج وغیرہ کی خدمت سے سبکدوشی -
**Democracy**, *n.* : (۱) جمہوری سلطنت ؛ جمہوریت - (۲) عوام ؛ جمہور (جو سیاسی حقوق سے محروم ہوں) -
**Democrat**, *n.* : (۱) جمہوریت کا حامی - (۲) (ممالک متحدہ امریکہ) جمہوری پارٹی کا رکن-
**Democratic**, *a.* : جمہوری ؛ جمہوریت پسندانہ -
*D. party*: ممالک متحدہ امریکہ کی ایک سیاسی پارٹی (جو منفرد ریاستوں کے حقوق کی حامی اور مرکزی حکومت کی مخالف ھے)-
**democratize**, *v. t. & i.* : جمہوری بنانا -
**democratization**, *n.* : جمہوری بنانا -
**Demolish**, *v. t.* : (۱) ڈھانا ؛ مسمار کرنا ؛ ملیامیٹ کردینا - (۲) زیر و زبر کر دینا ؛ باطل کرنا ؛ دھجیاں اڑادینا - (۳) چاٹ جانا ؛ کیا جانا -
**demolition**, *n.* : انہدام ؛ مسماری ؛ بربادی وغیرہ -
**Damon, Dea-**, *n.* : (۱) عفریت ؛ بھوت ؛ شیطان ؛ ابلیس - (۲) بےرحم' خونخوار یا ظالم شخص - (۲) بری عادت یا بری خواهش (جو آسیب کی طرح پیچھے پڑ جائے) ؛ بھوت -
*he is a d. for work* : وہ بھوت بن کے کام کے پیچھے پڑجاتا ھے -
**demonolatry**, *n.* : ارواح خبیثہ کی پرستش -
**Demonology**, *n.* : علم ارواح خبیثہ -
**Demonetize** (or - mu -), *v. t.* : (دھات کا) رواج زر کی حیثیت سے بند کردینا -
**Demoniac**, *a. & n.*, **Demoniacal**, *a.* : (۱) آسیب زدہ ؛ بھوت پریت کا ستایاھوا - (۲) شیطانی ؛ ابلیسی - (۳) بلا کا چست و چالاک ؛ بھوت -
**Demonic**, *a.* : (۱) آسیب زدہ - (۲) ابلیسی - (۳) بلا کا چست و چالاک ؛ بھوت - (۴) صاحب الہام ؛ الہامی -
**Demonstrable**, *a.* : قابل اثبات ؛ مشاھدہ پذیر -
**Demonstrate**, *v. t. & i.* : (۱) (جذبات وغیرہ) اظہار کرنا - (۲) تشریح کرنا ؛ توضیح کرنا ؛ مثال سے سمجھانا - (۳) دلیل یا برھان سے ثابت کرنا - (۴) (کسی چیز کے وجود کی) دلیل ھونا یا شہادت دینا - (۵) فوجی مظاھرہ کرنا - (۶) (جلسۂ عام کے ذریعےسے) کسی مظاھرے میں شریک ھونا-
**Demonstration**, *n.* : (۱) اظہار (جذبات وغیرہ کا) - (۲) اثبات ؛ استدلال - (۳) ثبوت ؛ دلیل ؛ برھان - (۴) تعلیم بذریعۂ مثال و تجربہ - (۵) فوجی مظاھرہ ؛ نمائش افواج - (۶) مظاھرہ ؛ جلسۂ عام میں اظہار رائے -
*to d.* : قطعی طور پر -
**demonstrational**, *a.* : مظاھرے کے متعلق ؛ اثباتی ؛ استدلالی -
**Demonstrative**, *a. & n.* : (۱) اسم اشارہ - (۲) مظہر - (۳) اثبات کنندہ ؛ مثبت - (۴) مدلل ؛ قطعی - (۵) اثباتی ؛ ثبوت سے متعلق - (۶) جو جذبات کا اظہار زیادہ کرتا ھو ؛ اظہار پسند -
**demonstratively**, *adv.* : مدلل طریقے

چھٹ جانا ؛ رخصت ہونا ۔ (۲) روانہ ہونا ؛ چھوٹنا (ریل وغیرہ کا) ۔ (۳) مرنا ؛ اِنتقال کرنا ۔ (۴) تجاوز کرنا ؛ اِنحراف کرنا ۔

**Departed**, *a.* & *n.* : گزشتہ ؛ گزرا ہوا ۔ متوفی ؛ مرحوم ۔

**Department**, *n.* : صیغہ ؛ شعبہ ؛ محکمہ ۔

**departmental**, *a.* : سررشتے کا ؛ متعلق سررشتہ ؛ محکمے کا ؛ قسم کا ؛ محکمانہ ۔

**departmentally**, *adv.* : سررشتے کی طرف سے ؛ محکمے کے قواعد کے لحاظ سے ۔

**Departure** (-tsher), *n.* : (۱) روانگی ؛ رخصت ۔ (۲) تجاوز ؛ اِنحراف (۳) روانگی (ریل کی) ؛ کوچ ۔ (۴) طریق عمل یا خیال میں جدت ۔

**Depend**, *v.i.* : (۱) (شعر یا قدیم زبان میں) لٹکنا ؛ معلق ہونا ۔ (۲) منحصر ہونا ؛ متعلق ہونا ۔ (۳) (کسی کا) دست نگر ہونا ۔ (۴) بھروسا کرنا ؛ اعتماد کرنا ۔ (۵) زیر تجویز ہونا ؛ فیصلہ طلب ہونا (مقدمے یا مسودۂ قانون کا) :

*d., upon it* : آپ یقین رکھیے ۔

*that depends* : جیسی صورت ہو ۔

**Dependable**, *a.* : قابل اعتماد ۔

**Dependant**, **-ent**, *n.* : دست نگر ؛ ملازم ؛ نوکر ؛ متوسل ۔

**Dependence**, *n.* : (۱) اِنحصار ؛ دارومدار ؛ تابعداری ؛ وابستگی ۔ (۲) دست نگر ہونا ۔ (۳) بھروسا ؛ سہارا ؛ اعتماد ؛ وثوق ۔ (۴) جس چیز پر بھروسا کیا جائے ؛ سہارا ۔

**Dependency**, *a.* : ماتحت صوبہ یا ملک وغیرہ ۔

**Dependent**, *a.* : منحصر ؛ ماتحت ؛ متوسل ؛ دست نگر ؛ (نحو) ماتحت ؛ متعلق ۔

**Depict**, *v. t.* : تصویر یا نقشہ کھینچنا ؛ الفاظ میں تصویر کھینچنا ۔

**depictor**, *n.* : مصور ؛ بیان کرنے والا ۔

**depiction**, *n.* : تصویر کشی ؛ بیان ۔

**Depilate**, *v. t.* : بال دور کرنا ؛ بال اُڑانا ۔

**depilation**, *n.* : بال اُڑانا ۔

**depilatory**, *a.* & *n.* : بال اُڑانے والی دوا ؛ بال صفا ۔

**Deplenish**, *v. t.* : خالی کرنا ۔

**Deplete**, *v. t.* : (۱) خالی کرنا ؛ بالکل ختم کردینا ۔

**depletion**, *n.* : خالی کردینا ۔

**Deplore**, *v. t.* : ماتم کرنا ؛ تاسف کرنا ۔

**deplorable**, *a.* : افسوسناک ؛ شرمناک ۔

**Deploy**, *v. t.* & *i.*, & *n.* : (فوج) صفیں باندھنا یا قائم کرنا ؛ پر اجمانا ۔

**deployment**, *n.* : صف بندی ۔

**Deponent**, *a.* & *n.* : (۱) (لاطینی اور یونانی نحو) (وہ فعل) جو صورت کے لحاظ سے مجہول مگر معنے کے لحاظ سے معروف ہو ۔ (۲) حلفیہ اِظہار دینے والا ؛ گواہ ۔

**Depopulate**, *v. t.* : آبادی گھٹانا ۔

**depopulation**, *n.* : آبادی میں کمی ۔

**Deport**, *v. t.* : (۱) خاص رویہ یا طرز اِختیار کرنا ۔ (۲) جلا وطن کرنا ۔

**deportation**, *n.* : جلا وطنی ؛ اِخراج ۔

**Deportment**, *n.* : چال ڈھال ؛ رویہ ؛ بیوہار ۔

**Depose** (-z), *v. t.* & *i.* : (۱) معزول کرنا ؛ تخت سے اُتارنا ؛ شہادت دینا ۔

**Deposit** (-z-), *n.* : (۱) امانت ؛ دھروت (۲) وہ رقم جو بنک میں ایک معین مدت کے لیے جمع کی جائے ؛ تحویل ۔ (۳) بیعانہ ؛ سائی ۔ (۴) تہ نشین مادہ ۔

**Deposit** (-z-), *v. t.* : (۱) رکھنا ؛ دھرنا ۔ (۲) (دریا کا) تہ نشین مادہ چھوڑ جانا ۔ (۳) امانت رکھنا ؛ تحویل میں رکھنا ۔ (۴) بطور بیعانہ ادا کرنا ؛ سائی دینا ۔

**Depositary,** *n.* : امانت دار ؛ تحویلدار -
**Deposition,** *n.* : (۱) مسیح کے صلیب سے اُتارے جانے کی تصویر - (۲) معزولی ؛ تخت سے اُتارا جانا - (۳) حلفی شہادت - (۴) امانت ؛ تحویل -
**Depositor,** *n.* : جمع کرنے والا ؛ امانت رکھانے والا -
**Depository,** *n.* : خزانہ ؛ گودام -
**Depot,** (-o), *n.* : (فوج) (۱) گودام - (۲) رجمنٹ کا صدر مقام - (۳) کوٹھی ؛ منڈی -
**Deprave,** *v. t.* : بگاڑنا ؛ اخلاق خراب کرنا -
**depravation.** *n.* : تخریب اخلاق ؛ بدچلنی -
**Depravity,** *n.* : فسق و فجور ؛ سیاہ کاری -
**Deprecate,** *v. t.* : (۱) (غصہ وغیرہ) روکنے کی التجا کرنا - (۲) ناپسندیدگی یا ناخوشی کا اظہار کرنا -
**deprecation,** *n.* : ناپسندیدگی یا ناخوشی کا اظہار -
**deprecatory,** *a.* : جس سے ناپسندیدگی یا ناخوشی کا اظہار ہو -
**Depreciate** (-shi-), *v. t.* & *i.* : (۱) قدر و قیمت یا وقعت گھٹانا یا گھٹنا - (۲) قیمت گرادینا یا گرجانا - (۳) حقیر یا خفیف سمجھنا -
**depreciatingly,** *adv.* : تحقیر کے طور پر -
**depreciatory** (-a-), *a.* : تحقیر آمیز -
**Depreciation** (-esi-,-eshi-), *n.* : (۱) بے قدری ؛ سبکی ؛ تحقیر وغیرہ - ٹوٹ پھوٹ کی منہائی ؛ فرسودگی کا اندازہ -
**Deprtedation,** *n.* : لوٹ ؛ غارت گری -
**Depredator,** *n.* : لٹیرا ؛ غارت گر -
**Depress,** *v. t.* : (۱) دبانا ؛ نیچا کرنا - (۲) پست کرنا ؛ گرانا - (۳) (تجارت کو) مندا کرنا ؛ بازار سرد کرنا - (۴) افسردہ کرنا ؛ دل شکستہ کرنا -
**deprsesible,** *a.* : دبانے کے قابل ؛ افسردگی پذیر وغیرہ -
**Depression** (-shn), *n.* : (۱) جھکاؤ ؛ پستی - (۲) (سطح میں) نشیب - (۳) مندا ؛ سردبازاری ؛ افسردگی ؛ بد دلی - (۵) باد پیما کا انخفاض ؛ ہوا کے دباؤ کا کم ہونا -
**Deprivation,** *n.* : حرمان ؛ محرومی ؛ معزولی -
**Deprive,** *v. t.* : (۱) محروم کرنا ؛ چھین لینا ؛ (کسی نعمت سے) محروم رکھنا - (۲) معزول کرنا -
**deprival,** *n.* : محرومی ؛ معزولی -
**Depth** *n.* : (۱) گہراپن ؛ عمق - (۲) دقت ؛ گہرائی (خیال کی) - (۳) رنگ کا گہراپن - (۴) (نیز جمع) بحر عمیق ؛ حضیض تعر ؛ تلا - (۵) وسط ؛ بیچ - (۶) قلب یا دماغ کی گہرائی ؛ بحر (فکر) ؛ لجہ (خیال) -
*d.-charge* : وہ بم جو آب دوز کو ڈبونے کے لیے استعمال کیا جائے -
*out of* one's *d.* : اتنے گہرے پانی میں جہاں آدمی نہ ٹھیر سکے ؛ (ایسے کام میں مصروف جو) اس کے بس کا نہیں یا اس کی بساط سے زیادہ ہے -
**Deputation,** *n.* : وفد ؛ نمائندوں کی جماعت -
**Depute,** *v. t.* : (۱) سپرد کرنا (خدمت) ؛ تفویض کرنا (اختیار) (نمائندے یا وکیل کو) - (۲) نمائندہ بنانا ؛ وکیل بنانا -
**Deputize,** *v. i.* : قائم مقامی کرنا -
**Deputy,** *n.* : (۱) قائم مقام ؛ وکیل ؛ گماشتہ - (۲) رکن وفد - (۳) وکیل ؛ نمائندہ (پارلیمنٹ) -
**Derail,** *v. t.* & *i.* : پٹری سے اُتار دینا یا اُترنا -
**derailment,** *n.* : پٹری سے اُتارنا یا اُترنا -
**Derange** (-anj), *v. t.* : (۱) ابتر کرنا ؛

تعریف - (۲) قسم ؛ نوع -
(*it*) *answers to the d.*: ( اُس پر ) یہ تعریف صادق آتی ھے -
**Descriptive**, *a.* (۱) بیانی- (۲) مناظر فطرت وغیرہ بیان کرنےکا شائق ( مصنف ) -
**Descry**, *v. t.*: معلوم کرلینا -
**Desecrate**, *v. t.*: (۱) بے حرمتی کرنا ؛ نجس کرنا - (۲) ( برے مقصد کے لیے ) وقف کرنا -
**desecration**, *n.*: بے حرمتی؛ بےادبی -
**Desert** ( -z- ), *n.*: (۱) اِستحقاق ؛ (۲) اهلیت ؛ خوبی - (۳) مستحقین -
**Desert** ( -z- ), *a. & n.*: (۱) ویران ؛ اُجاڑ ؛ سونا - (۲) بنجر - (۳) بیابان ؛ ریگستان؛ (مجازاً)خشک مضمون ( وغیرہ ) -
**Desert** (-z-), *v.t. & i.*: (۱) چھوڑنا ؛ ترک کردینا - (۲) (سکونت) ترک کردینا - (۳) ساتھ چھوڑنا ؛ منہ موڑنا - (۴) دغادینا - (۵) ( فوجی یا بحری نوکری ) چھوڑکر بھاگ جانا -
**deserter**, *n.*: فراری ؛ بھگوڑا -
**desertion**, *n.*: بے وفائی؛ فرار -
**Deserve** (-z-), *v.t. & i.*: مستحق هونا ؛ مستوجب هونا ؛ سزاوار هونا -
**deservedly**, *adv.*: اِستحقاق کےمطابق؛ واجبی طور پر ؛ انصاف سے -
**deserving**, *a.*: (۱) قابل تعریف ؛ مستحق - (۲) مستوجب ' سزاوار (تعریف یا ملامت وغیرہ کا ) -
*deshabille*, *n.*: DISHABILLE دیکھو
**Desiccate** ( also disik - ), *v. t.*: سکھانا ؛ خشک کرنا ؛ ( دودھ وغیرہ کو ) خشک کرکے سفوف یا ٹکیاں بنا لینا -
**desiccation, desiccator**, *nn.*: خشک کرنا ؛ سکھانے والا -
**desiccative**, *a.*: خشک کرنے والا -
**Desiderate**, *v. t.*: کمی محسوس کرنا -
**Desiderative** (-at-), *a. & n.*: ( نحو ) ( فعل ) تمنائی -
**Desideratum**, *n.* (pl.- *ta*): ضرورت؛ حاجت؛ احتیاج ؛ جس چیز کی کمی هو -
**Design** ( -zin ), *n.*: (۱) تدبیر؛تجویز؛ منصوبہ ؛ ( نیز ذم کا پہلو )- ( ۲ ) ارادہ ؛ قصد - (۳) غرض؛ غایت - (۵) نظم ؛ ترتیب ؛ علت و معلول کی مطابقت - (٦) نقشہ ' خاکہ - (۷) داغ بیل؛ساخت ؛ ترکیب ؛ ڈول ؛ ایجاد ؛ اختراع -
**Design** ( -zin ), *v. t. & i.*: (۱) ( کسی کے لیے ) مخصوص کرنا - (۲) منتخب کرنا (کسی شخص کو کسی کام کے لیے )؛ مخصوص کرنا ( کسی مقصد کے لیے ) - (۳) تدبیر کرنا ؛ منصوبہ باندھنا - (۴) اِرادہ هونا قصد کرنا - (۵) ( تصویر کا ) خاکہ بنانا - (٦) ( عمارت کا ) نقشہ بنانا - (۷) نقشہ کشی کرنا - (۸) خاکہ بنانا ؛ خاکہ سوچنا ( کسی کتاب وغیرہ کا ) -
**designedly**, *adv.*: قصداً ؛ اِرادتاً -
**Designate** ( -at ), *a.*: نامزد -
**Designate** ( -z- ), *v. t.*: (۱) تخصیص کرنا ؛ معین کرنا - (۲) موسوم کرنا -
**Designation** ( -z- ), *n.*: (۱) تقرر - (۲) نام؛ لقب ؛ وصف ؛ خطاب -
**Designer**, *n.*: (۱) مخصوص کرنے والا ؛ موجد؛ تدبیر کرنے والا ؛ خاکہ تیار کرنے والا- مشینوں کا نقشہ تیار کرنے والا -
**Designing**, *a.*: چالاک ؛ عیار ؛سازشی -
**Desirable** ( -z- ), *a.*: دل‌پسند ؛ مرغوب ؛ خاطر خواہ ؛ اچھا -
**desirability**, *n.*: دل‌پسندی؛ مرغوبیت-
**Desire** (-z-), *n. & v. t.*: (۱) خواهش ؛

آرزو ؛ شوق ؛ رغبت - (۲) درخواست ؛ إستدعا - (۳) شے مرغوب ؛ مطلوب - (۴) آرزو کرنا ؛ خواهش کرنا - (۲) (خواهش) محسوس کرنا - (۳) طلب کرنا ؛ چاهنا - (۴) إلتماس کرنا ؛ إستدعا کرنا ؛ حکم دینا ؛ خواهش ظاهر کرنا -

**Desirous**, *pred. a.*: خواهاں ؛ آرزومند ؛ خواستگار ؛ طالب -

**Desist** ( -zi-,-si- ), *v. i.*: باز رهنا ؛ دست بردار هونا ؛ ترک کرنا -

**Desk**, *n.*: تھلواں میز ؛ لکھنے کی میز -

*the d.*: دفتر کا کام ؛ تصنیف و تالیف -

**Desolate** (-at ) *a.* & *v. t.*: (۱) اکیلا ؛ تنها ؛ بے کس - (۲) غیر آباد - (۳) ویران ؛ اجاڑ ؛ بنجر ؛ سنسان ؛ اداس - (۴) وامانده ؛ دل شکسته ؛ بدنصیب ؛ اداس ؛ (*vb*) غیر آباد کرنا ؛ ویران کرنا ؛ اجاڑنا ؛ دل شکسته کرنا ؛ اداس کرنا -

**desolateness**, *n*: تنهائی ؛ بے کسی ؛ غیر آبادانی ؛ ویرانی وغیرہ -

**desolator**, *n.*: اجاڑنے والا ؛ غارت گر -

**Desolation**, *n.*: (۱) غارت گری - (۲) ویرانی ؛ بربادی وغیرہ - (۳) کس مپرسی ؛ بے کسی - (۴) اداسی ؛ دل شکستگی -

**Despair**, *n.*, & *v. i.*: (۱) یاس ؛ مایوسی (۲) مایوس کن چیز - (۳) مایوس هونا ؛ امید چھوڑ بیٹھنا ؛ همت هار بیٹھنا -

**despairingly**, *adv.*: مایوسی سے ؛ مایوسانه ؛ نا امیدانه -

**Despatch**: دیکھو *DISPATCH* -

**Desperado**, *n.*: پاک شھدا ؛ لُنگا ؛ بد معاش -

**Desperate** ( -at ), *a.*: (۱) قطعاً مایوس کن ؛ امید شکن ؛ نازک ؛ خطرناک - (۲) سر چڑھا ؛ بے باک ؛ بے تحرک ؛ شوریدہ پشت ؛ جان پر کھیل جانے والا - جیسے : *a d. storm*: غضب کا ؛ قیامت کا ؛ سخت -

**desperately**, *adv.*: مایوسانه ؛ بے جگری سے وغیرہ -

**desperation**, *n.*: بے باکی ؛ قطع امید وغیرہ -

**Despicable**, *a.*: ذلیل ؛ حقیر ؛ سفله -

**Despise** (-z- ), *v. t.*: حقیر یا ذلیل سمجھنا ؛ حقارت کرنا -

**Despite**, *n.* & *prep.*: (۱) بغض ؛ کینه ؛ عناد - (۲) باوجود ؛ با وجو دیکه ؛ علی الرغم -

**despiteful**, *a.*: کینه پرور ؛ بیری -

**Despoil**, *v. t.*: لوٹنا ؛ چھین لینا -

**despoiler**, *n.*: لٹیرا ؛ غارت گر -

**despoilment, despoliation**, *ns.*: لوٹ ؛ غارت گری ؛ دست برد -

**Despond**, *v. i.*: مایوس هونا ؛ همت هارنا -

**despondency**, *n*: مایوسی ؛ دل شکستگی -

**despondent**, *a.*: مایوس ؛ دل شکسته -

**Despot**, *n.*: مطلق العنان فرماں روا ؛ مستبد حکم راں - (۲) ظالم ؛ جابر -

**despotic**, *a.*: جابرانه ؛ مستبدانه ؛ إستبدادی -

**despotist**, *n*: حامیِ إستبداد -

**despotism**, *n.*: مطلق العنانی ؛ إستبداد ؛ إستبدادی حکومت ؛ شخصی سلطنت

**Desquamate**, *v. t.* & *i.*: (۱) (مچھلی وغیرہ کے ) کھپرے اترنا یا اتارنا -

**desquamation**, *n*: کھپرے اتارنا یا اترنا ( نباتیات ' حیوانیات ) -

**Dessert** ( -z- ), *n.*: پھل ' مٹھائی وغیرہ جسے کھانے کے بعد کھائیں ؛ نقل -

*d.-spoon*: دیکھو SPOON -

**Destination**, *n.*: منزل مقصود -

**Destine**, *v.t.* : مقرر کرنا ؛ مامور کرنا ؛ مقدر کرنا ؛ وقف کرنا ؛ مخصوص کرنا -
*to be destined* : مامور کیاجانا ؛ تقدیر یا مقدر میں ہونا -
**Destiny**, *n.* : (۱) شدنی امور ؛ تقدیری امور - (۲) قسمت ؛ تقدیر ؛ مقدر -
**Destitute**, *a.* : (۱) محتاج ؛ مفلس ؛ خالی ؛ بے نصیب -
**destitution**, *n.* : بے نوائی ؛ محرومی -
**Destroy**, *v. t.* : (۱) مسمار کرنا ؛ برباد کرنا ؛ منہدم کرنا ؛ اُجاڑنا - (۲) اکارت کردینا ؛ بے کار کردینا - (۳) ہلاک کرنا ؛ فناکرنا ؛ نیست و نابود کرنا ؛ تلف کرنا - (۴) باطل کرنا ؛ زائل کرنا (اثر وغیرہ) -
**Destroyer**, *n.* : (۱) تباہ یا مسمار کرنے والاوغیرہ - (۲) خاص کر TORPEDO-*boat d.* کا مخفف -
**Destructible**, *a.* : قابل بربادی ؛ فانی ؛ اِنہدام پذیر وغیرہ -
**Destruction**, *n.* : (۱) بربادی ؛ تباہی ؛ ویرانی ؛ اِنہدام ؛ فنا ؛ اِتلات ؛ تخریب ؛ اِبطال - (۲) باعث بربادی وغیرہ -
**Destructive**, *a.* & *n.* : (۱) تباہ کن ؛ ضائع کرنے والا ؛ باطل کرنے والا وغیرہ - (۲) مہلک ؛ قاتل - (۳) تخریبی ؛ غیر تعمیری - (۴) مہلک چیز یا مخرب شخص -
**Destructor**, *n.* : کوڑا کرکٹ جلانےکا آتش دان -
**Desuetude** ( -swi- ), *n* : عدم رواج ؛ متروک ہونا -
**Desultory**, *a.* : بے ترتیب ؛ غیر مسلسل ؛ بے نظام -
**Detach** ( -tsh), *v. t.* : (۱) علحدہ کرنا ؛ جدا کرنا - (۲) خاص مہم پر بھیجنا -
*detached*: دور-دور سے الگ -
*detached mind, ...view* : بے لوثی ؛ بے تعصبی ؛ غیر جانب داری -
**Detachment**, *n.* : (۱) علحدگی - (۲) فوج یا بیڑے کا وہ حصہ جو علحدہ مہم پر بھیجاجائے - (۳) ماحول سے عدم تاثر یا علحدگی ؛ آزادیٔ رائے ؛ (خود غرضانہ) بے تعلقی -
**Detail**, *n.* & *v.t.* : (۱) تفصیل - (۲) مفصل بیان ؛ تفصیلات - (۳) جزئیہ ؛ جزئیات - (۴) (فوج) روزمرہ کے احکام کی تقسیم ؛ چھوٹی مہم ؛ چھوٹا دستہ - (۵) تفصیل کرنا ؛ مفصل بیان کرنا - (۲) (فوج) خاص مہم پر روانہ کرنا -
**Detain**, *v. t.* : (۱) روکنا ؛ باز رکھنا - (۲) منتظر رکھنا ؛ بٹھائے رکھنا - (۳) حراست میں رکھنا ؛ ادا کرنے سے روکے رکھنا -
**Detainer**, *n.* : (۱) (قانون) (مال کو) حراست جائز میں رکھنا ؛ قرقی میں رکھنا - (۲) حبس یا حراست - (۳) حکم نامۂ حراست (جس کی رو سے ملزم جوزیر حراست ہے کسی دوسرے الزام میں بدستور حوالات میں رہے) -
**Detect**, *v. t.* : (۱) گرفت کرنا ؛ پکڑنا (غلطی ؛ جرم وغیرہ) - (۲) پتا لگالینا ؛ دریافت کرنا -
**detection**, *n.* : اِنکشاف ؛ دریافت ؛ گرفت -
**detector**, *n.* : دریافت کرنے والا ؛ گرفت کرنے والا -
**Detective**, *a.* & *n.* : (۱) کاشف - (۲) سراغ رساں ؛ خفیہ پولیس -
*detente*, *n.* : سلطنتوں کی باہمی کشیدگی رفع ہونا ؛ صفائی -
**Detention**, *n.* : روک ؛ مزاحمت ؛ بطور سزا روک لینا یا روکا جانا -
**Deter**, *v. t.* ( -rr- ) : باز رکھنا ؛ مانع ہونا -

deterrent, *a.* & *n.* : باز رکھنے والا ؛ مانع؛ سدراہ -

Detergent, *a.* & *n.* : صاف کرنے والا ؛ مصفی -

Deteriorate, *v. t.* & *i.* : بگاڑنا یا بگڑنا ؛ بدتر ہونا ؛ زوال پذیر ہونا -

deterioration, *n.* : ابتری ؛ خرابی ؛ تنزل ؛ زوال ؛ انحطاط -

Determinant, *a.* & *n.* : فیصلہ کن ؛ قطعی ؛ حدبندی کرنے والا؛ تعین کرنے والا -

Determinate *a.* : محدود؛ معین ؛ممیز -

Determination, *n* : (۱) مباحثے کا تصفیہ ؛ یا نتیجہ - (۲) عدالت کا فیصلہ - (۳) ( تاریخ یا وقت کا ) تعین - (۴) حدبندی ؛ تعریف - (۵) رقم کی صحیح تشخیص - (٦) مصمم ارادہ ؛ عزم ؛ فیصلہ -

Determinative, *a.* تعینی ؛ توصیفی -

Determine, *v. t.* & *i.* : (۱) ( قانون ) ختم کردینا یا ہوجانا - (۲) محدود کرنا ؛ معین کرنا - (۳) ( تاریخ یا وقت ) مقرر کرنا ؛ ٹھیرانا - (۴) فیصل کرنا ؛ ( جھگڑا ) چکانا (۵) تعین کرنا ؛ تشخیص کرنا - (٦) آمادہ کرنا - (۷) مصمم ارادہ کرنا ؛ ٹھان لینا -

Determined, *a.* : مصمم ؛ مضبوط ؛ ثابت قدم ؛ اٹل -

Determinism, *n.* : عقیدۂ جبر ( یہ عقیدہ کہ انسان کامل مختار نہیں بلکہ اُس کا ارادہ خارجی قوتوں کا پابند ہے ) -

determinist, *n.* & *a* : عقیدۂ جبری کا پیرو ؛ جبری -

deterministic, *a.* : عقیدۂ جبر سے متعلق ؛ جبری -

Detersive, *a.* & *n.* : صاف کرنے والا ؛ مصفی -

Detest, *v. t.* : بے حد نفرت کرنا -

detestable, *a.* : قابل نفرت ؛ قابل تنفر -

Detestation, *n.* : تنفر ؛ قابل تنفر شخص یا چیز -

Dethrone, *v. t.* : تخت سے اُتارنا ؛ معزول کرنا ؛ زور توڑنا -

dethronement, *n.* : معزولی ؛ تخت سے اُتارا جانا -

Detonate, *v. t.* & *i.* : ( زور سے ) پھٹنا -

detonation, *n.* : ( زور سے ) پھٹنا -

Detonator, *n* : (۱) پھٹنے والا مادہ ( بم کا گولہ وغیرہ ) - (۲) ( ریلوے ) کہر سگنل ( وہ گولہ جو کہر کے وقت سگنل کے طور پر داغا جاتا ہے ) -

Detour (-oor), *n.* : اصل رستے سے ہٹنا ؛ پھیر؛ چکر کا رستہ -

Detract, *v t* & *i* : گھٹانا ؛ کم کرنا ؛ بدنام کرنا ؛ قدر گھٹانا ؛ عزت گھٹانا -

detraction, *n.* : کم کرنا ؛ گھٹانا -

detractor, *n* : گھٹانے والا وغیرہ -

Detrain, *v. t* & *i.* : ریل سے اترنا یا اُتارنا -

Detriment, *n.* : نقصان ؛ ضرر ؛ مضرت -

Detrimental *a* & *n* : (۱) نقصاں دہ ؛ ضرر رساں ؛ مضرت رساں - (۲) وہ دعوے دار جس کا دعوی اکھڑتا ہو

Detritus, *n.* : گھسنے کے عمل سے جو مادہ پیدا ہو؛ مثلاً ریگ یا کنکر -

Deuce, *n* (۱) پاسے کا دُوّا یا تاش کی دُکی - (۲) ( ٹینس ) وہ پوائنٹ جس کے بعد گیم کے دو متواتر پوائنٹ جیتنا ضروری ہے -

Deuce, *n* : (۱) وبال ؛ مصیبت ؛ شرارت - (۲) شیطان ؛ ابلیس -

*d. a bit* : مطلق نہیں -

*play the d. with* : ٹھکانے لگادینا ؛ غارت کر دینا -

*the d. he is n't* : بھلا کوئی بات ہے کہ وہ نہ ہو -

*the d. is in it if I cannot* : میں یقیناً

(یہ) کرسکتا ھوں -
*the d. to pay* : اِس کی سزا بھگتنا پڑیگی؛ ( یہ حرکت ) رنگ لائے گی -

**Deuced** ( du-, doo- ) *a. & adv.*,
**Deucedly**, *adv.* : کم بخت؛ بے حد؛ سخت -

*deus ex machina* ( -k- ), *n.* : بر وقت غیبی تائید؛ لطیفۂ غیبی ( خاص کر ناول یا ڈراما میں ) -

**Deuteragonist** ( also -ago- ), *n.* : ( ڈراما ) وہ کریکٹر جو هیرو سے دوسرے درجے پر ھو -

**Deutzia**, *n.* : ایک جھاڑی جس کے پھول سفید ھوتے ھیں -

**Deux- temps**, *n.* : ناچ کی ایک قسم -

**Devastate**, *v. t.* : برباد کرنا؛ اُجاڑنا -

**devastation**, *n.* : بربادی؛ لوٹ؛ غارت؛ تاراج -

**Develop**, *v. t. & i.* : (۱) کھولنا؛ ظاھر کرنا؛ قوہ سے فعل میں آنا یا لانا - (۲) بڑھنا؛ بڑھانا؛ پختگی یا تکمیل کو پہنچنا یا پہنچانا؛ نشو و نما پانا یا دینا؛ منظم ھونا یا کرنا - (۳) ( عکسی مصوری) ( فلم وغیرہ کو ) خاص کیمیاوی مسالے سے دھونا تا کہ تصویر نظر آئے -

**Development**, *n.* : (۱) بڑھنا؛ ترقی؛ نمو - (۲) اِرتقا؛ نشو و نما - (۳) تکمیل؛ پختگی - (۴) مکمل تر صورت - (۸) ( فلم وغیرہ کو ) خاص کیمیاوی مسالے سے دھونا تا کہ تصویر نظر آئے -

*D. Commission* : وہ کمیشن جو زراعت اور صنعت و حرفت کو ترقی دے -

**Deviate**, *v. i.* : منحرف ھونا؛ ھٹنا؛ تجاوز کرنا؛ شاھراہ کو چھوڑنا -

**Deviation**, *n.* : (۱) اِنحراف؛ تجاوز- (۲) قطب نما کی سوئی کا اِنحراف -

**Device**, *n.* : (۱) ساخت؛ ترکیب؛ بناوٹ- (۲) ( صیغۂ جمع )خوشی؛ مرضی - (۳)تدبیر؛ تجویز؛ منصوبہ؛ ترکیب؛ چال - (۴) آلہ؛ اِیجاد؛ صنعت - ( ۵ ) نقشہ؛ خاکہ - (۶) ( نقابت ) مارکا؛ سردار یا رئیس کا اِمتیازی نشان - (۷) کتبہ -

**Devil**( -vl), *n.*, *the D.* : (۱) شیطان؛ اِبلیس -(۲) بھوت؛ پریت؛ خبیث روح - (۳)بد معاش؛ ظالم؛ خونخوار - (۴) عیار؛ خود سر؛ ضدی -(۵) بدنصیب؛ بد قسمت؛ (۶)چھوٹا (جونیر) وکیل جو کسی بڑے وکیل کی نگرانی میں سارا محنت کا کام کرتا ھے - (۷) کرائے کا ٹٹو؛ وہ شخص جو کرائے پر تصنیف وتالیف کرتا ھے - (۸) بری عادت یا گناہ جو شیطان کی طرح پیچھے پڑجائے- (۹) جرأت؛ جیوٹ - (۱۰) ایک قسم کی آتش بازی- (۱۱) چٹپٹا کھانا؛ مسالے دار کھانا -

*d. a one* : ایک بھی نہیں؛ کوئی بھی نہیں -

*D.-dodger* : پادری؛ واعظ -

*d.-may-care* : لاأبالی؛ وارستہ مزاج -

*d.'s advocate*, *-acy* : عیب جو؛ نکتہ چین -

*d.'s bit* : ایک طرح کی جھاڑی جس کے پھول مندی سے مشابہ ھوتے ھیں -

*d.'s bones* : پا سے؛ کعبتین -

*d.'s books* : تاش کے پتے -

*d.'s tattoo* : دیکھو TATTOO -

*d. take the hindmost* : جو پیچھے رہ جائے وہ جہنم میں جائے -

*a d. of a -* : برا؛ غیر معمولی یا دل چسپ (آدمی )؛ عجیب ( آدمی ) -

*between the d. & the deep sea*: ازیں سو رانده و ازآں سو مانده -

*give the d. his due*: دشمن کے ساتھ بھی انصاف کرو -

*go to the d.*: دور ھو ؛ دفع ھو -

*like the d.*: کمال مستعدی سے -

*printer's d.*: مطبع کا هرکارہ -

*talk of d. (& he will appear)*: شیطان کا ذکر کیا اور وہ آموجود ھوا -

*the d.*: جھنجھلاھٹ یا تعجب کا کلمہ -

*the d. among the tailors*: ھنگامہ ؛ هڑبونگ -

Devil, v. i. & t. (-ll-): (۱) (جونئیر وکیل کا) کسی بڑے کے لیے سارا محنت کا کام کرنا ؛ (کسی شخص کا) تصنیف و تالیف کا کام کرانا پر کرنا جسے دوسرے اپنے نام سے چھپوائیں - (۲) گرم مسالا ڈال کر بھوننا -

Devilish, a. - (۱) ابلیسانہ ؛ شیطانی - (۲) (adv.) سخت ؛ شدید -

Devilment, n.: شرارت ؛ شوریدہ سری ؛ شیطانی شعبدہ ؛ نیرنگ -

Devilry n.: (۱) جادو ؛ سحر - (۲) شیطان اور اس کا ساز و سامان - (۳) بدذاتی ؛ بدمعاشی ؛ بے رحمی ؛ ظلم - (۴) شرارت ؛ دلیری ؛ بے باکی - (۵) شیطانیں -

Devious, a.: دور افتادہ ؛ شاہ راہ سے الگ ؛ کج رو ؛ گم راہ -

Devise (-z), v. t. (۱) (قانون) تر کے میں دینا ؛ هبہ کرنا (۲) تدبیر کرنا ؛ ترکیب نکالنا ؛ منصوبہ ٹھیرانا -

*devisee, n.*: موصی لہ -

devisor, n.: موصی ؛ وصیت کنندہ -

Devitalize, v. t.: بے جان کرنا ؛ قوت زائل کردینا -

devitalization, n.: ازالۂ قوت وغیرہ -

Devoid, a.: معروم ؛ خالی -

Devoir (-vwar), n.: (۱) فرض ؛ فرض منصبی ؛ اپنی سی کوشش ؛ (صیغۂ جمع) لوازم ادب -

Devolution, n.: انتقال جایداد بطور ارث ؛ توارث ؛ تفویض اختیارات -

Devolve, v. t. & i.: (۱) سونپنا ؛ تفویض کرنا یا ھونا ؛ عائد ھونا (فرض کا) ؛ قسمت ھونا یا کرنا - (۲) ورثے میں ملنا -

Devonian, a. & n.: (۱) ڈیون شائر کا (باشندہ) - (۲) (ارضیات) چٹان کی وہ ساخت جو سلورین چٹان سے اوپر اور زغالی چٹان سے نیچے ھوتی ھے -

Devote, v. t.: مخصوص کرنا ؛ صرف کرنا ؛ وقف کرنا -

Devoted, a: (۱) وقف کیا ھوا ؛ نذر ؛ وقف - (۲) مخلص ؛ جاں نثار ؛ نذر هنگت - وفادارانہ

devotedly, adv: مخلصانہ -

Devotee, n.: (۱) پرستار ؛ سچا طالب ؛ (۲) زاهد ؛ مرتاض -

Devotion, n. (۱) زهد ؛ ریاضت - (۲) پوجا ؛ پرستش ؛ (صیغۂ جمع) مخصوص مذهبی عبادت مثلاً نماز - (۳) جاں نثاری خلوص ؛ پرجوش عقیدت -

devotional, a.: دین دارانہ ؛ عبادت سے متعلق -

Devour (-owr-), v. t.: (۱) کھاجانا ؛ نگل جانا - (۲) بے تحاشا کھانا - (۳) هلاک کرنا ؛ فناکرنا - (۴) بے حد شوق سے دیکھنا ؛ سننا یا پڑھنا - (۵) مسلط ھونا ؛ چھاجانا (خوف، فکر وغیرہ کا) -

Devout (-owt), a.: پارسا ؛ دیں دار ؛ عبادت گذار ؛ دیں دارانہ -

Dew, n. & v. i.: (۱) شبنم ؛ اوس - (۲) (اوس کا) پڑنا یا گرنا -

*dewberry*: BLACKBERRY کی ایک قسم -

*d.-claw*: (بعض کتوں کے پانو میں) ناخن -

جو اچھی طرح اُبھرا نہ ہو -

d.-drop : قطرۂ شبنم؛ اوس کی بوند -

d.-point : وہ درجۂ حرارت جس میں ہوا کی نمی اوس بن جاتی ھے -

dewy, a. : اوس سے تر -

Dewlap, n. : کھال جو بیل وغیرہ کے گلے سے لٹکتی رہتی ھے -

Dexter, a. : (ذنابت) داھنا؛ دایاں؛ مارکے میں داھنی طرف یعنی دیکھنے والے کی بائیں جانب -

Dexterity, n. : کاریگری؛ سبک دستی؛ مہارت؛ اُستادی -

Dextrous, -ter-, a.: (۱) سبک دست؛ مشاق؛ ماھر؛ ھنرور - (۲) طباع؛ ذھین -

D (h) ow (dow), n. : عربی جہاز خصوصاً وہ جو مشرقی افریقہ کے غلاموں کی تجارت میں کام آتے تھے -

Diabetes, n. : ذیابیطس -

Diabetic, a. & n. : ذیا بیطس کا؛ ذیابیطس کا مریض -

Diablerie( -ah-), n. : (۱) شیطانی کام - (۲) جادو؛ سفلی عمل - (۳) وحشت؛ اِنتہائی لاأبالی پن - (۴) بھوت پریت کے افسانے (یا کہانیاں)

Diabolic (al), aa. : شیطانی؛ اِبلیسانہ - خبیثانہ؛ سفاکانہ -

Diabolism, n. : (۱) جادو؛ سفلی عمل - (۲) شیطنا نی حرکت - (۳) شیطان کی پرستش -

Diabolo (or di-), n. : ایک کھیل جو دو نوکوں والے لٹو اور لکڑی سے کھیلتے ھیں -

Diachylon, (-k-), n. : مردارسنگ؛ روغن زیتون اور پانی کا پھایا -

Diaconal, a. : (deacon) منتظم کلیسا (deacon) کے متعلق -

Diaconate (-at), n. : (deacon) (۱)

...دہ - (۲) منتظمان کلیسا کی جماعت -

Diacritical, a. : اِمتیازی؛ ممیز کرنے ... - (۲) جو اِمتیاز کرسکے -

d. marks ...اب یا ایسی علامتیں جن سے ...رفوں کا تلفظ وغیرہ معلوم ھوسکے -

Diadem, n. : ...ج؛ مکٹ -

diademed, a. : ...ج دار -

Diaeresis, n. (pl.-eses): ...دو متصل حروف ...علت میں سے دوسرے پر وہ علامت جس سے معلوم ھو کہ دونوں کا تلفظ الگ الگ کرنا چاھیے؛ جیسے aërate میں -

Diagnose (-z), v. t. : (مرض) تشخیص کرنا؛ شناخت کرنا یا پہچاننا -

Dignosis, n. (pl.-oses): تشخیص -

Diagnostic, a. & n. : (۱) تشخیص کا؛ تشخیص سے متعلق؛ ممد تشخیص - (۲) علامت مرض؛ علامت -

diagosntician, n. : ماھر تشخیص -

diagnostics, n. : فن تشخیص (مرض) -

Diagonal, a. & n. : قطر؛ وتر؛ وتری - ترچھا یا آڑا؛ زاویۂ قائمہ سے منحرف -

Diagram, n. : (۱) خاکہ؛ نقشہ - (۲) علامات یا خطوط کے ذریعے سے اِظہار (کسی عمل یا کسی قوت کا) -

diagrammatic, a. : شکل سے متعلق -

diagrammatize, v.t. شکل یا نقشہ بنانا -

Dial, n. & v. t. (-l l-): (۱) گھڑی کا چہرہ - (۲) بھاپ یا گیس کا مقیاس - (۳) (بھاپ کے مقیاس سے) ناپنا یا ظاھر ھونا -

Dialect, n. : زبان (مخصوص طبقے یا مقام کی)؛ بولی؛ مقامی زبان -

dialectal, a. : مقامی زبان سے متعلق -

Dialectic, n. (often in pl.): منطقی بحث؛ مناظرۂ منطقی -

diallectician, n. : منطقی؛ ماھر کلام -

Dialectical, a. : منطقی؛ منطقی مناظر

سے متعلق -
Dialogue (-og), n. : (۱) مکالمہ ؛ گفتگو - (۲) تصنیف بہ شکل مکالمہ ؛ (۳) ناول کے مکالمے کا حصہ -
Diameter, n. : (۱) قطر - (۲) (عدسے کی) قوت تکبیر (magnification) کی اکائی -
diametral, a. : قطری ؛ قطر سے متعلق ؛
Diametrical, a. : (۱) قطری ؛ قطر سے متعلق - (۲) (اختلاف یا مخالفت) کلی ؛ قطعی -
Diamond, n. : (۱) الماس ؛ ہیرا - (۲) قلم الماس - (۳) (ہندسہ) شکل جو قطعۂ الماس سے مشابہ ہو ؛ معیّن - (۴) (تاش) اینٹ کا پتا - (۵) طباعت کا ایک چھوٹا ٹائپ (۶) ہیرے کا ؛ ہیرا جڑا ؛ الماس -
d. wedding: شادی کی ساٹھویں سال گرہ کا جشن -
black d. : کوئلہ -
rough d. : ناتراشیدہ ہیرا ؛ (مجازاً) ایسا شخص جو جوہر قابل رکھتا ہو مگر اُس میں شایستہ اطوار نہ ہوں -
Diana, n. : (۱) شہسوار عورت - (۲) وہ عورت جو شادی کرنے کے خلاف ہو -
Diapason (-zn) n. : (۱) متعدد سروں کا ہم آہنگ مجموعہ - (۲) آواز یا ساز کی پہنچ - (۳) سر کے اِستداد کا مقرر معیار -
open, close or stopped d. : ارغنوں (باجے) کے دو خاص پردے -
Diaper, n., & v. t. : (۱) ایک قسم کا سوتی کپڑا جس پر چھوٹے چھوٹے ماہی پشت چوخانے بنے ہوتے ہیں - (۲) ایسے کپڑے کا تولیا - (۳) دیوار وغیرہ پر ماہی پشت جال کی نقاشی -
Diaphanous, a. : صاف ؛ شفاف -
Diaphoretic, a. & n. : پسینا لانے والی (دوا) ؛ معرِّق -
Diaphragm (-am), n. : (۱) پردۂ شکم - (۲) موٹا کردہ جس میں متعدد سوراخ ہوں -
diaphragmatic (-gm-), a. : پردۂ شکم سے متعلق ؛ پردے یا جھلی کا -
Diarchy (-ki), n. : دو عملی -
Diarist, n. : روزنامچہ رکھنے یا لکھنے والا -
Diarrhoea (diarea), n. : تنقیہ ؛ اِسہال ؛
Diary, n. : (۱) روزنامچہ - (۲) روزنامچے کی بیاض -
Diastole, n. : دل یا شریان کا پھیلنا اور سمٹنا ؛ (مجازاً) عمل اور رد عمل -
Diathesis, n. (med.; pl. -eses) : خلقی اِستعداد -
Diatom, n. : ایک قسم کا (خوردبینی) سے نظر آنیوالا) صوت البحر Diatoma ڈیاٹم -
diatomaceous, a. : جس میں ڈیاٹم ہو -
Diatomic, a. : (کیمیا) (۱) جو دو جوہر کا ہو ؛ دو جوہر پر مشتمل ہو ؛ دو جوہری -
Diatonic, a. : (موسیقی) (۱) (سرگم) جس میں پورے آٹھ سر ہوں - (۲) آٹھ سروں کے سرگم کا نمونہ -
Diatribe, n. : مخالفانہ تنقید ؛ ہجو قبیح ؛ شتم آمیز تقریر -
Dibble, n., v. t. & i. : (۱) ایک قسم کی کدالی - (۲) (زمین کو) سبل سے تیار کرنا - (۳) بونا یا درخت لگانا -
Dibs, n. pl. : (عامیانہ) روپیہ ؛ زر -
Dicast, Dicastery, nn. : (یونان قدیم) (رکن) اتھینی پنچایت (کا) جو مقدمے میں رائے بھی دیتی تھی اور سزا بھی تجویز کرتی تھی -
Dice, n. pl. : دیکھو DIE -
Dice, v. i. & t. : پاسے سے جوا کھیلنا -
dicer, n. : جواری ؛ چوسر باز -
Dice-box, n. : ریت گھڑی کی شکل کی ڈبیا جس میں پاسے رکھ کر پھینکتے ہیں -

Dichotomy ( -k- ). n. : دو قسموں میں تقسیم ؛ دو قسمی ہونا -
dichotomic, dichotomous, aa. : دوقسمی -
Dichromatic, a. : دورنگا -
Dick, n. : ( سوقیانہ ) قسم -
take one's d., (that, to) : قسم کھانا -
Dickens n. : ( روزمرہ ) شیطان ؛ ابلیس -
Dicky,-ey, n.& a. : (۱) ( سوقیانہ) گدھا - (۲) چھوٹی چڑیا - (۳) قمیص کا بر یا سامنے کا حصہ جو الگ سے لگالیا جاتا ھے - (۴) گاڑی کے پیچھے کی نشست - (a) ( سوقیانہ ) ترتا پھرتا ؛ سڑا ( بوسیدہ ) -
Dicotyledon, n. : دودالا ( پودا ) -
dicotyledonous, a. : دودالا ؛ دُدالی -
Dictaphone, n. : املا گیر آلہ ؛ وہ آلہ جس میں تقریر محفوظ رہے اور بعد میں ٹائپ کی جاسکے -
Dictate, n. : ( اکثر جمع ) حکم ؛ فرمان ؛ ارشاد ؛ ہدایت -
Dictate, v, t. & i. : (۱) املا لکھانا ؛ ( عبارت ) لکھانا -(۲) حکم دینا ؛ ہدایت کرنا ؛ من مانی شرطیں کرنا ؛ حکم چلانا -
dictation, n. : املا ؛ حکم -
Dictator, n. : (۱) ( سلطنت کا ) حاکم مطلق - (۲) املا لکھانے والا -
dictatorship, n. : حکومت مطلق -
dictatress, n. : Dictator کا اسم مونث -
Dictatorial, a. : حاکم مطلق کا یا اس سے متعلق ؛ تحکمانہ ؛ استبدادی -
Diction, n. : طرز تحریر ؛ بندش -
Dictionary, n. : لغت ؛ فرہنگ ؛ قاموس -
Dictum, n. : ( ۱ ) قول ؛ ملفوظہ ؛ مقولہ ؛ مثل ؛ کہاوت -
Did : دیکھو DO-

Didactic, a. : ...ت آمیز ؛ ناصحانہ -
didacticism, n. : ناصحانہ طرز -
Didapper, n. : ...ا آبی پرند -
Diddle, v. t. : ...) دھوکا دینا -
Didst : ...ماضی ( واحد حاضر ) -
Die, n. (pl. dice, dies) : ( Dice ...کعب - (۲) ( Dies ) ( تعمیر ) ستون ...ی - (۳) ٹھپا -
d. -sinker : ...انے والا ؛ ٹھپے ساز -
the d. is cast : ...ہ اٹل ھے ؛ طے ... ھے -
Die, v. i. : ...مرنا ؛ فوت ہونا ؛ نیست ...د ہوجانا ؛ ختم ہونا - (۲) (پردوں وغیرہ کا) ...جھا جانا -(۳) بجھ جانا ؛ مٹ جانا -
d. hard : ...شکل سے جان دینا -
d. - hard : ...(۱) سخت جان - (۲) کٹر ...سیاسی لیڈر وغیرہ -
d. in harness : ...مرتے وقت تک کام کرتے رہنا -
d. in one's shoes ...مارا جانا -
d. of laughing : ...ہنستے ہنستے بے دم ہو جانا -
be dying for : حد سے زیادہ مشتاق ہونا -
never say d. : ہمت نہ ہارنا -
Diet, n. : (۱) مجلس ؛ کانفرنس ؛ بین الاقوامی کانفرنس - (۲) سلطنت کے مختلف طبقوں یا متفقہ ریاستوں کے نمائندوں کی مجلس -
Diet, n., & v. t. : (۱) مقررہ غذا ؛ پرہیزی غذا - (۲) معمولی غذا - (۳) پرہیزی یا مقررہ غذا دینا -
dietarian (-ar-), n. : پرہیزی غذا کا عادی -
Dietary, n. & a. : (۱) مقررہ غذا ؛ غذا کا یا غذا سے متعلق - (۲) ( شفاخانے وغیرہ کی ) غذا کی مقدار یا نوعیت -
Dietetic, a. : غذا کا یا غذا سے متعلق -

dietetics, *n.* : غذائیات -
Differ, *v. i.* : (۱) مختلف ہونا - (۲) ممتاز ہونا ؛ ممیز ہونا - (۳) مختلف رائے رکھنا ؛ اختلاف کرنا -
*agree to d* : ایک دوسرے کو معقول کرنے کی کوشش سے دست بردار ہوجانا -
Difference, *n.*, & *v. t.* : (۱) اِختلاف ؛ عدم مشابہت ؛ عدم مطابقت - (۲) تفاوت ؛ کمی بیشی ؛ باقی - (۳) اختلاف رائے ؛ نزاع - (۴) امتیازی ؛ فرق - (۵) ممیز کرنا ؛ علامت امتیازی ہونا -
Different, *a.* : مختلف ؛ جدا ؛ دوسرا -
Differentia (-shia), *n.* (pl.-*ae*) فصل ؛ تفریق ؛ مابہ الامتیاز -
Differential (-shl), *a.* & *n.* : (۱) اِختلاف سے متعلق ؛ اِختلافی ؛ اِمتیازی - (۲) مابہ الامتیاز ؛ نوعی یا ذاتی فرق پر مبنی - (۳) (طبیعیات) فرق نما - (۴) (میکانک) تبدیل پذیر - (۵) (ریاضی) تفریقی ؛ تفرقی -
Differentiate (-shi-), *v. t.* & *i.* : (۱) مابہ الامتیاز ہونا ؛ فصل ہونا - (۲) رفتہ رفتہ اِمتیاز یا تفریق پیدا ہونا یا پیدا کرنا ؛ مخصوص ہونا یا کرنا - (۳) امتیاز کرنا ؛ فرق کرنا ؛ ممیز کرنا -
differentiation, *n.* : امتیاز ؛ تمیز ؛ تقسیم عمل ؛ تفریق -
*difficile* (-el), *a.* : کڑا ؛ سخت گیر ؛ معاملے کا سخت ؛ ٹیڑھا (آدمی وغیرہ) -
Difficult, *a.* : مشکل ؛ دشوار ؛ کٹھن ؛ سخت ؛ ٹیڑھا ؛ پیچیدہ ؛ دقت طلب -
Difficulty, (-ikl-), *n.* : (۱) مشکل ؛ دشواری ؛ دقت - (۲) رکاوٹ - (۳) پریشانی ؛ خصوصاً مالی دشواریاں -
Diffidence, *n.* : اعتماد نفس نہ ہونا ؛ جھجک ؛ حجاب -
diffident *a.* : اعتمادنفس نہ رکھنے والا ؛ بے حوصلہ -
Diffluence, *n.*, Diffluent, *a.* : رقت ؛ رقیق یا سیال ؛ پگھل جانا ؛ رقیق ہوجانا -
Diffract, *v. t.* : (طبیعیات) شعاع کو تاریک اور روشن پٹوں میں منتشر کرنا -
diffraction, *n.* : اِنکسار شعاع ؛ کسر شعاع -
diffractive, *a* : کاسر شعاع -
Diffuse (-s), *a.* & *v. t.* : (۱) پھیلا ہؤا ؛ منتشر ؛ (۲) پھیلانا ؛ منتشر کرنا ؛ بکھرا ہؤا - (۳) (طبیعیات) (رقیق مادوں کا) نفوذ کرنا - طول طویل ؛ طولانی -
diffuseness, *n.* : پھیلاؤ ؛ انتشار ؛ طول ؛ طوالت -
diffusibility (-z-), *n.* : نفوذ پذیری -
diffusible (-z-), *a.* : نفوذ پذیر -
diffusion (-zhn), *n* : پھیلاؤ ؛ اِنتشار ؛ نفوذ ؛ طول ؛ نشر -
diffusive (-s-), *a.* : پھیلنے والا ؛ منتشر ؛ طولانی ؛ طول طویل -
diffusiveness (-s-), *n.* : انتشار ؛ طوالت ؛ پسلدی ؛ نفوذ پذیری -
Dig, *v t.* & *i.* (*dug*, formerly also *digged*), & *n.* : (۱) کھودنا - (۲) کرید کرنا ؛ تحقیق کرنا ؛ کھوج لگانا - (۳) سرنگ کھودنا - (۴) کھودکر نکالنا (۵) بھونکنا ؛ چبھونا ؛ گڑونا - (۷) (n.) کھدائی ؛ بھونکنا -
*d a pit for* : پھانسنے کی کوشش کرنا ؛ جال بچھانا -
*d. at* : (کسی پر) چوٹ ؛ فقرہ -
*d. in* : خندق کھود کر اُس میں پناہ لینا -
*d. out* : کھود کر نکالنا یا حاصل کرنا -
Digamma, *n.* : یونانی حروف

تہجی کا چھٹا حرف -

**Digest** ( -j- ), *n. v.t. & i.*: (۱) خلاصہ (خصوصاً قوانین کا) - (۲) خلاصہ کرنا ؛ مختصر کرنا - (۳) غور کرنا ؛ ذہن میں ترتیب دینا - (۴) ہضم کرنا ؛ ہضم ہونا ؛ تحلیل کرنا یا ہونا ؛ پچنا - (۵) (فتح کیے ہوئے ملک پر) تسلط جمانا - (۶) سہنا ؛ برداشت کرنا ؛ سن کر پی جانا - (۷) کسی چیز سے غذائے روحانی حاصل کرنا -

**digestibility**, *n.* : صلاحیت ہضم -

**digestible**, *a.* : قابل ہضم ؛ ہضم پذیر -

**Digestion** ( -stshn ), *n.* : گوارائی ؛ قوت ہضم ؛ ہاضمہ -

**Digestive**, *a. & n.* : (۱) ہاضمے کا ؛ ہاضم ؛ ممد ہضم - (۲) ہاضوم ؛ کوئی چیز جو ہاضمے میں مدد دے -

**Digger**, *n.* : (۱) کھودنے والا ؛ جستجو کرنے والا وغیرہ - (۲) سونا کھودنے والا یا تلاش کرنے والا -

**Digging**, *n.* : کھدائی ؛ کرید ؛ کھوج ؛ تحقیقات وغیرہ -

**Dight** ( ڈائٹ ), *v. t.* : (قدیم) (۱) سجانا ؛ سنوارنا ؛ آراستہ کرنا -

**Digit** (-j-), *n.* : (۱) انگلی ہاتھ یا پانو کی (ظریفانہ یا حیوانیات یا عضویات میں) - (۲) صفر سے ۹ تک کوئی ہندسہ، عدد -

**digital**, *a.* : انگلی کا ؛ ہندسے یا عدد سے متعلق ؛ (ہیئت) اِصبعی -

**Digitalis** ( -j- ), *n.* : ایک دوا جو ایک خاص پھول‌دار پودے سے بنتی ہے -

**Digitatigrade**, *a.* : (حیوانیات) پنجوں کے بل چلنے والا -

**Dignify**, *v. t.* : (۱) اصل بنانا - (۲) اعزاز عطا کرنا ؛ عزت بخشنا - (۳) شان‌دار بنانا ؛ پرشوکت بنانا - (۴) چھوٹے شخص یا چھوٹی چیز کو اونچے لقب سے مخاطب کرنا -

**Dignitary**, *n.* : بڑا عہدہ دار (خصوصاً کلیسا کا) -

**Dignity**, *n.* : (۱) عظمت ؛ حرمت - (۲) شان ؛ بلند درجہ یا رتبہ - (۳) معزز عہدہ یا درجہ ؛ معزز خطاب ؛ منصب - (۴) آن بان ؛ وجاہت ؛ وقار -

**Digraph**, *n.* : دوحرفوں کا مجموعہ جو مل کر ایک آواز دے، جیسے *ch* -

**Digress** ( or di- ) *v. i.* : (۱) بھٹک جانا ؛ ہٹ جانا - (۲) اصل موضوع سے ہٹ جانا (تقریر یا تحریر میں) -

**digression**, *n.* : ؛ ؛ انحراف ؛ تجاوز ؛ اصل موضوع سے ہٹ جانا ؛ لغزش -

**digressive**, *a.* : منحرف ؛ متجاوز وغیرہ -

**Dike, Dyke**, *n., & v. t.* : (۱) مینڈ ؛ پشتہ ؛ بند - (۲) مینڈ ؛ پشتہ یا بند باندھ کر محفوظ کرنا -

**Dilapidate**, *v. t. & i.* : ؛ توڑ پھوڑ دینا ؛ ٹوٹ پھوٹ جانا ؛ شکستہ حال کرنا یا ہونا -

**Dilapidation**, *n.* : شکست ؛ ٹوٹ پھوٹ ؛ و ریخت ؛ شکستہ حالی ؛ زوال -

**Dilate** , *v. t. & i.* : (۱) چوڑا کرنا یا ہونا ؛ پھیلانا ؛ پھیلنا ؛ کشادہ کرنا یا ہونا - (۲) تفصیل کرنا ؛ شرح و بسط سے بیان کرنا -

**dilatability**, *n.* : کشادہ کرنے یا ہونے کی قابلیت ؛ توسیع پذیری -

**dilatable**, *a.* : توسیع پذیر -

**dilatation, dilation**, *n.* : ؛ کشادگی ؛ توسیع ؛ پھیلنا -

**Dilatory**, *a.* : ؛ دیر لگانے والا ؛ تاخیری ؛ تعویقی -

**dilatoriness**, *n.* : تساہل ؛ تاخیر ؛ تعویق -

**Dilemma** ( or di- ), *n.* : دونوں طرح مشکل ؛ نہ روے رفتن نہ پاے ماندن ؛

سکہ جو — ڈالر (تقریباً پانچ آنے) کے برابر ہوتاہے - ۱۰

*d. novels* : ستّے ناول جنہیں پڑھ کر رونگٹے کھڑے ہوجائیں -

**Dimension**(*or* di-), *n.* : (۱) ابعاد ثلاثہ میں سے کوئی بعد؛ لمبائی، چوڑائی، موٹائی یا گہرائی - (۲) رقبہ؛ ناپ؛ حجم -

*fourth d.* : بعد رابع (آئین اشٹائن کے نظریے میں) -

*the three dd.* : ابعاد ثلاثہ -

(-) **dimensional**, *a.* : ابعادی -

**Dimeter**, *n* : وہ نظم جس کے دو وزن ہوں؛ ذو بحرین -

**Diminish**, *v. t. & i.* : گھٹانا؛ گھٹنا؛ کم کرنا یا ہونا؛ تقلیل کرنا، مختصر کرنا -

*diminuendo* : (۱) (ہدایت موسیقی) آواز کو تدریجاً دھیما کرو - (۲) گیت کا وہ جز جس میں آواز تدریجاً دھیمی کی جائے -

**Diminution**, *n* : تخفیف؛ تقلیل؛ کمی؛ کم کی ہوئی مقدار؛ گھٹائی ہوئی مقدار -

**Diminutive**, *a. & n* : (۱) (نحو) مصغر، اسم تصغیر - (۲) ننھا؛ مختصر -

**Dimity**, *n.* : ایک موٹا سوتی کپڑا جس پر ابھروان دھاریاں یا گل بوٹے بنے ہوں -

**Dimple**, *v. t. & i.* : (۱) چھوٹا گڑھا (خصوصاً رخسار یا ٹھوڑی کا)؛ چاہ ذقن؛ چاہ زنخداں - (۲) ہلکی لہر؛ ہلکورا؛ گڑھا - (۳) گڑھا پیدا کرنا یا پڑنا؛ ہلکورا ڈالنا -

**Din**, *n*, *v. t. & i.* : (۱) شور و غوغا - (۲) شور و غوغا سے بہرا کردینا - (۳) (کوئی ) کہتے کہتے ناک میں دم کردینا -

**Dine**, *v. i. & t.* : (۱) کھانا کھانا - (۲)

گومگو (کا معاملہ) -

**Dilettante**, *n* (pl.-*ti*, pr.-te) & *a.* : (۱) فنون لطیفہ کا شائق یا قدرداں - (۲) اناڑی - (۳) (کسی فن میں) شدبد رکھنے والا -

**dilettantism**, *n.* : (۱) فنون لطیفہ کا شوق - (۲) اناڑی پن -

**Diligence**, *n.* : سرگرمی؛ تن دہی؛ کرائے کی شکرم یا گاڑی -

**Diligent** *a.* : محنتی؛ مستعد -

**diligently**, *adv.* : مستعدی یا تن دہی سے -

**Dilly-dally**, *v. i.* : (روزمرہ) پس و پیش کرنا؛ ہچکچانا -

**Dilute**, *a.* : پانی ملا؛ ہلکا؛ پتلا -

**Dilute** (diloot, di-), *v. t.* : (۱) پانی ملاکر ہلکا یا پتلا کرنا - (۲) (رنگ) ہلکا کرنا، پھیکا کردینا - (۳) (عقیدہ یا جوش) دھیما کرنا؛ ٹھنڈا کرنا -

*d. labour* : فی صدی سیکھے مزدوروں کی جگہہ ان سیکھے مزدور یا عورتیں رکھنا -

**dilution**, *n.* : پانی کی ملونی -

**Diluvial** (-oo-, -u-) *a.* : طوفان کا؛ طوفان سے متعلق؛ طوفان نوح کا -

**Dim**, *a*, *& v. i. & t.* : (۱) دھندلا - (۲) بے نور؛ بے آب؛ ماند؛ غیر واضح؛ تاریک؛ غیرمعروف - (۳) دھندلا (ادراک؛ احساس یا نظر)؛ دھیمی؛ مدھم (آواز) - (۴) دھندلا کرنا یا ہونا؛ دھیما کرنا یا ہونا؛ ماند کردینا -

**dimly**, *adv.* : دھندلے یا غیر واضح طور پر وغیرہ -

**dimness**, *n.* : دھندلا پن؛ تاریکی؛ دھیما پن -

**Dime**, *n.* : (ممالک متحدہ) ایک نقرئی

هوتی ھے ' جاتی رھتی ھے -

Dock, n. : (۱) جانور کی دم کا ٹھونٹھ : گوشت دار حصہ - (۲) ساز کی دمچی -

Dock, v. t. : (۱) (دم) کاٹنا ؛ (انسان کے بال) باریک تراشنا - (۲) کم کرنا ؛ گھٹانا ؛ تخفیف کرنا ؛ محدود کرنا -

docktailed : دم کٹا ؛ دم بریدہ -

Dock, n., & v. t. & i. : (۱) گودی ؛ بندر - (۲) (صیغۂ جمع) ڈاک ؛ گودی کا احاطہ - (۳) (ریلوے) پلیٹ فارم - (۴) عدالت میں ملزموں کا کٹہرہ - (۵) جہاز کا گودی میں آنا یا لایا جانا - (۶) گودی تعمیر کرنا -

d. -due or dockage :- گودی کا محصول

d. -master : مہتمم لنگرگاہ -

dry or graving d. : جہاز سازی کے کارخانے کی گودی جس میں سے پانی نکال دیا جائے -

wet d. : وہ گودی جس میں پانی بیوا ھو -

d. brief : نادار ملزم کا مقدمہ جو وکیل مفت لڑے -

Docker, n. گودی کا مزدور -

Docket, n., & v. t. : (۱) (قانون) عدالتی فیصلوں کا رجسٹر ؛ (vb.) رجسٹر مذکور میں اندراج کرنا - (۲) کسی خط یا کاغذ کے مضمون کا خلاصہ جو اس کے گوشے پر لکھا دیا جائے - (vb.) اس طرح کا خلاصہ لکھنا - (۳) چنگی کی رونا -

Dockize, v. t. : (دریا کے کنارے) گودیوں کا سلسلہ تعمیر کرنا -

dockization, n.: اسم' مذکورۂ بالا معنوں میں -

Doctor, n. : (۱) (قدیم) استاد ؛ عالم ؛ حکیم - (۲) وہ شخص جسے کسی فن خصوصاً طب میں سب سے بڑی ڈگری ملی ھو -

بھگتنا (قید کا) - (Intr.) (۱) کام کرنا - (۲) کام انجام دینا - (۳) ختم کرنا - (۴) گذر کرنا ؛ بسر کرنا - (۵) موزوں ھونا ؛ کام چلجانا -

do away (with) : منسوخ ؛ موقوف کرنا ؛ ختم کرنا ؛ توڑ دینا -

do by : برتاؤ کرنا ؛ سلوک کرنا ؛ پیش آنا -

do in : (عامیانہ) مار ڈالنا -

done : (شرط یا تجویز قبول کرتے ھوئے) منظور ؛ مانا -

do-nothing : ناکارہ ؛ نکما ؛ کاھل -

do without : کسی چیز کے بغیر کام چلانا ؛ محتاج نہ رھنا ؛ غیر ضروری سمجھ کر ترک کرنا -

a to-do : ھنگامہ ؛ گڑبڑ ؛ ھلچل -

have to do with :- کسی سے سروکار یا واسطہ رکھنا -

nothing doing: کچھ ھوتا ھوا نہیں ؛ ناں ھونے کا -

well-to-do : خوش حال ؛ آسودہ ؛ کھاتاپیتا -

doer (doo-), n. : کرنے والا ؛ فاعل -

Do (doo), n. : (عامیانہ) فریب ؛ جعل ؛ چھانسا ؛ چکما -

Do, n. : (موسیقی) سرگم کا پہلا سُر -

Do : دیکھو DITTO -

Doat : دیکھو DOTE -

Dobbin, n. : چھکڑا یا ھل چلانے والا گھوڑا -

Docile (or -il), a. : (۱) تربیت پذیر ؛ تعلیم پذیر - (۲) اطاعت شعار - (۳) سیدھا (گھوڑا وغیرہ) -

docility, n. : (۱) تربیت پذیری - (۲) فرماں برداری - (۳) سیدھاپن -

Dock, n. : ایک بوٹی جس کے ملنے سے وہ جلن جو کوانچ کی پتلی وغیرہ کے چھونے سے

*d.'sstuff* : ڈاکٹر کی دوا -
doctoral, doctorial, *aa.* : ڈاکٹر کا ؛ ڈاکٹر کے متعلق -
doctorate, *n.* : ڈاکٹر کی ڈگری -
doctorhood, dcotorship, *nn.* : ڈاکٹری ؛ ڈاکٹر کا پیشہ -
Doctor, *v. t.* & *i.* : (۱) ڈاکٹر بنانا ؛ ڈاکٹری کی ڈگری دینا - (۲) علاج کرنا - (۳) جھوٹی رپورٹ لکھنا - (۴) مطب کرنا ؛ طبابت کرنا -
Doctors' Commons, *n. pl.* : (۱) لنڈن کے Doctors of Civil Law کی انجمن میں کھانے کا کمرا -
Doctrinaire, Doctrinarian, *nn.* & *aa.* : اُصول پرست؛ نظریہ پرست؛ اُصول پرستانہ ؛ ناقابل عمل-
doctrinairism, doctrinarianism, *nn.* : اُصول پرستی ؛ نظریہ پرستی -
Doctrinal (also doktri-), *a.* : نظری ؛ اِعتقادی -
Doctrine, *n.* : (۱) تعلیم ؛ وصایا - (۲) ( مذهبی' سیاسی یا علمی ) عقیدہ ؛ اُصول؛ مسئلہ؛ نظریہ -
*Monroe d.* : اُصول منرو ؛ جمہوریۂ امریکا کے صدر منرو کی پالیسی ( ۱۸۲۳ ع ) جس کی رو سے دول یورپ کی مد اخلت امریکا میں روکی گئی -
Document, *n.*, *v. t.* : دستاویز ؛ تحریر؛ نوشتہ- (۲)دستاویزی یا تحریری شہادت دینا-
documentry, *a.* : دستاویزی ؛ تحریری -
documentation, *n.* : ثبوت بذریعۂ دستاویز ؛ دستاویزی شہادت کی فراهمی -
Dodder, *n.* : ایک قسم کی بے پتّی کی بیل جو درختوں پر چڑھ جاتی ھے -
Dodder, *v. t* : (۱) رعشے یا ضعف وغیرہ سے کانپنا یا سر ھلانا- (۲) لغزش کرنا ؛ ڈگمگانا ؛ کمزور ھونا ؛ ضعیف ھونا -
Doddered, *a.* : درخت پھننگ یا ڈالیاں کٹا ھؤا ؛ سر بریدہ یا شاخ بریدہ -
Dodec (a)-, *pref* : (سابقہ) بمعنی دوازدہ یا بارہ ؛ مثلاً :-
*dodecagon* : دوازدہ اضلاع شکل ؛ بارہ ضلعوں کی شکل ؛ بارہ کُھنٹا -
*dodecahedron* : دوازدہ رُخ بارہ پہل ؛ جسم ؛ بارہ رخا جسم یا بارہ رُخے جسم کی شکل -
*dodecasyllable* : دوازدہ رکنی شعر -
Dodge, *v. i.* & *t.* : (۱) اِدھر اُدھر ھٹنا- (۲) بچنا ؛ خالی دینا ؛ آڑ میں ھوجانا - (۳) حیلے بہانے کرنا - (۴) دانو سے مارنا ؛ (۵) چرکا دینا ؛(مخالف سے) بچ کرنکل جانا - (۶) اِدھر اُدھر پھرانا یا گھمانا - (۷) گھماکر پوچھنا ؛ ترتیب بدل کر سوال کرنا -
Dodge, *n.* : (۱) بچنا ؛ خالی دینا - (۲) دانو ؛ پیچ ؛ حیلہ ؛ چال -
dodgy, *a.* : دانو پیچ کرنے والا ؛ حیلہ باز وغیرہ -
Dodger, *n.* : (۱) اِدھر اُدھر ھٹنے والا ؛ بچنے والا وغیرہ - (۲) فریبی یا حیلہ باز شخص -
Dodo, *n.* (pl. -*oes*, -*os.*) ماریشس کا ایک بڑا پرند جو اب نا پید ھے -
Doe (do), *n.* : هرنی ؛ مادۂ آھو ؛ مادۂ خرگوش -
*doeskin* : هرنی کی کھال ؛ هرنی کا چمڑا ؛ هرنی کی کھال سے مشابہ نفیس کپڑا -
Does, Doest : (Do کا واحد ؛ do دیکھو غائب اور واحد حاضر صیغۂ حال ) -
Doff, *v. t.* : (۱) اُتارنا ( ٹوپی یا لباس کا)- (۲) (شاذ) ترک کرنا ؛ چھوڑ دینا -

Dog, n. : (۱) کتا ؛ سگ ؛ کلب ؛ کوکر- (۲) شکاری کتا - (۳) نر کتا ' بھیڑیا یا لومڑی ( نیز d. - fox ' d. - wolf ؛ (مونث - bitch ) - (۴) کلب جوڑا - -
d. -biscuit : کتے کو کھلانے کی ٹکیا یا بسکٹ -
d. -box : ریل میں کتوں کا ڈبا -
d. -cart : ٹم ٹم -
d. -cheap : نہایت سستا -
d. -collar : کتے کا پٹا -
d. ('s) -ear : ورق کا مڑا ہؤا گوشہ جو زیادہ استعمال سے مڑ گیا ھو ؛ ( کتا ب کے ورقوں کا ) اِس طریقے سے توڑ موڑ ڈالنا -
d. -fish : چھوٹی " شارک ' مچھلی -
d. ('s) -grass : ایک قسم کی گھاس -
d. -hole, dutch : ذلیل کمرا -
d. in the manger : جو کسی ایک چیز سے نہ خود فائدہ اٹھائے نہ دوسرے کو اٹھانے دے -
d. latin : غلط لاطینی ؛ مخلوط لاطینی -
d. -lead : کتے کی زنجیر یا ڈوری -
d. -rose : جنگلی گلاب -
d. -skin : کتے کا چمڑا جو دستانوں کے کام میں آتا ھے؛ اِس طرح کا نقلی چمڑا -
d. -sleep : ھلکی نیند جو بار بار اُچٹ جائے -
d. 's meat : گھوڑے کا گوشت' اوجھڑی وغیرہ -
d.'s nose : "بیئر" اور " جن " شراب ( کا مخلوط ) -
d. -star : شعریٰ ؛ شعرائے یمانی -
d. -tired : شل ؛ چور ؛ بہت تھکا ہؤا -
d. -watch : (جہاز) دو گھنٹے کا پہرا -
d. -whip : کتے کا کوڑا -
die like a d., a d.'s death : کتے کی موت مرنا ؛ مصیبت یا ذلت سے مرنا -
every d. has his day : بارہ برس کے بعد گھورے کے دن بھی پھرتے ھیں -
go to the dd. : برباد ہوجانا ؛ تباہ ہوجانا -
Greater D. : کلب اکبر ؛ الکلب الاکبر -
help lame d. over stile : مصیبت میں مدد کرنا ؛ آڑے وقت میں کام آنا -
lead a d.'s life : تنگ یا عاجز ھونا یا کرنا -
Lesser D. : کلب اصغر ؛ الکلب الاصغر -
let sleeping dd. lie : سوتے کتے کو نہ جگاؤ ؛ فتنۂ خوابیدہ کو نہ چھیڑو -
not a d.'s chance : مطلق اُمید نہیں -
rain cats & dd. : موسلا دھار مینہ برسنا -
throw to the dd. : ضائع کرنا؛ قربان کرنا -
doggish, a. : کتے کی طرح ؛ احمق ؛ بد مزاج ؛ وحشی -
doggy, doggie (-y), n. : چھوٹا کتا -
Dog, v. t. : تعاقب کرنا ؛ پیچھے لگا رھنا ؛ سراغ لگانا ؛ کھوج لگانا -
Dogged ( - g - ), a. : ضدی ؛ مستقل مزاج ؛ مضبوط ؛ راسخ ؛ دھن کا پکا -
doggedly, adv : ضد سے ؛ مضبوطی سے ؛ استقلال سے -
doggedness, n. : ضد ؛ ھٹ ؛ مضبوطی ؛ استقلال -
Dogger ( -g- ), n. : دو مستول کی ولندیزی ماھی گیر کشتی -
Doggerel ( -g- ), a. & n. : تک بندی ؛ رذل قافیہ -
Doggo, adv. - lie d. : ( عامیانہ ) چپ چاپ پڑا رھنا -
Doggy, a. : کتے کا -
dogginess, n. : کتوں کا شوق -
Dogma, n. ( pl. - s , rarely -ta. ) : اذعانی اُصول ؛ مذھبی عقیدہ ؛ خصوصاً کلیسا کے مقررہ عقائد -

**Dogmatic**(rarely-ical), *a.* : (۱) أصول کے مُتعلق ؛ اعتقادی - (۲) إدعائی ؛ غیر إستدلالی - (۳) (شخص یا کتاب کی صفت میں) تحکمی؛ إدعائی ؛ إدعا یا تکبر سے پر -
**dogmatically**, *adv.* : إدعائی طور پر؛ تحکمانہ ؛ إدعائی طور پر -
**dogmatics**, *n.* : أصول دین یا عقائد کلیسا کا علم -
**Dogmatize**, *v. i.* & *t.* : (۱) قطعیت کے ساتھہ بے ثبوت بات کہنا ؛ بے دلیل دعوی کرنا - (۲) (کسی مسئلے کو) عقیدۂ مسلمہ کے طور پر بیان کرنا -
**dogmatism** *n.* : إدعا ؛ إدعائیت -
**dogmatist**, *n.* : إدعا پسند ؛ ادعائیت پسند -
**Doily**, *n.* : چھوٹا زیر انداز جو أنگلیاں دھونے کے ظرف کے نیچے رکھہ دیا جاتا ھے -
**Doit**, *n.* : (۱) حقیر مقدار یا سکہ؛ دمڑی - (۲) نا چیز شے -
**Doited**, *a.* : (اسکاٹ لینڈ) مختبوطالحواس (خصوصاً بڑھاپے کی وجہ سے) ؛ سٹھیا یا ھوا ؛ خرف -
**Doldrums**, *n. pl.* : (۱) بےکیفی؛ افسردگی؛ أداسی - (۲) (جہاز کے مُتعلق) حالت سکون - (۳) خط أستوا کے قریب وہ قطعہ جہاں سمندر ساکن رھتا ھے اور ھوا بدلتی رھتی ھے -
**Dole**, *n.*, & *v. t.* : (۱) (قدیم) نصیب؛ قسمت - (۲) خیرات (جس میں بہت کفایت کی) جائے - (۳) کفایت کے ساتھہ تقسیم کرنا؛ ھاتھہ روک کر بانٹنا (خصوصاً خیرات) -
*dolesman* : خیرات لینے والا -
*the d.* : (روز مرہ) سرکاری إمداد جو بے روزگاروں کو ملتی ھے -
**Dole**, *n.* : (۱) (شاعری) رنج ؛غم؛ الم - (۲) ماتم ؛ نوحہ -
**Doleful**, *a.* : (۱) سنسان ؛ أداس ؛ تاریک ؛ تیرہ و تار - (۲) رنجیدہ ؛ غمگین ؛ مغموم ؛ بے چین ؛ أداس ؛ ملول -
**dolefully**, *adv.* : أداسی سے؛ مغمومانہ -
**dolefulness**, *n.* : أداسی؛ غمگینی وغیرہ -
**Dolichocephalic** ( - ko - ), *a.* : لمبوتری یا بیضوی کھوپڑی کا -
**Doll**, *n.* : (۱) گڑیا ؛ گڈا ؛ لعبت - (۲) خوبصورت بیوقوف عورت ؛ مٹی کی مورت -
**dollish**, *a.* : گڑیا کی سی -
**dollishly**, *adv.* : گڑیا کی طرح سے -
**dollishness**, *n.* : گڑیا پن -
**Dollar**, *n.* : (۱) ممالک مُتحدہ امریکہ کا نقرئی طلائی سکہ= تقریباً ۴ شلنگ ½۱ پنس (۲) اسی قیمت کا کینادا وغیرہ کا سکہ -
**Dollop**, *n.* : (روز مرہ) (کھانے کی چیزوں وغیرہ کا) لوندا -
**Dolly**, *n.* : (۱) (پیار کا نام خصوصاً خطاب کی حالت میں) گڑیا -
**Dolman**, *n.* : (۱) لانبا ترکی چوغا جو سامنے سے کُھلا ھوتا ھے - (۲) فوجی صدری تھیلی آستینوں کی - (۳) زنانہ لبادہ -
**Dolomite**, *n.* : ایک قسم کی چٹان ڈولومیٹ -
**Dolorous**, *a.* : (۱) (شاعری ' مزاح) درد ناک ؛ درد آمیز ؛ المناک - (۲) أداس ؛ تاریک ؛ وحشتناک ؛ تیرہ و تار - (۳) غمزدہ ؛ مُصیبت زدہ ؛ دکھیا -
**dolorously**, *adv.* : درد ناک طریقے سے وغیرہ -
**Dolose**, *a.* : (۱) (قانون) نیت مُجرمانہ رکھنے والا - (۲) قصداً فریب دینے والا ؛ عمداً دغا دینے والا -
**Dolour**, *n.* : (شعر)؛ غم ؛ الم؛ رنج ؛

دکھو ؛ شمیسی -

**Dolphin**, *n.* (۱) ایک قسم کا تون دار جانور جس کی تھوتنی چونچ کی شکل کی ہوتی ھے- (۲) (عوام) ایک قسم کی شوخ رنگ کی مچھلی جو پانی سے نکالنے کے بعد مرتے وقت طرح طرح کے رنگ بدلتی ھے - (۳) وہ کھمبا یا حلقہ دار buoy جس میں جہاز کی رسیاں باندھی دی جاتی ھیں -

**Dolt**, *n.* : کودن ؛ کوڑھ مغز -

**doltish**, *a.* : کسی قدر غبی ؛ کودن -

**doltishness**, *n.* : کند ذھنی ؛ کودن پن -

**Domain**, *n.* : (۱) جاگیر ؛ علاقہ ؛ تعلقہ ؛ مقبوضات ؛ ممالک محروسہ - (۲) عمل داری ؛ سلطنت ؛ قلمرو ؛ حلقۂ اثر ؛ حدود اختیار - (۳) خیال و عمل کامیدان -

**domanial**, *a.* : مقبوضات یا حلقۂ اثر سے متعلق -

**Dome**, *n.*, & *v. t.* : (۱) (شعر) شاندار عمارت یا محل ؛ گھر - (۲) گنبد ؛ قبہ - (۳) قدرتی گنبد یا چتر (آسمان وغیرہ) -

**domed**, *a.* : گنبد دار ؛ قبہ دار -

**domelike, domy**, *aa.* : قبہ نما -

**domic ( al )**, *aa.* : قبے کا ؛ قبے سے متعلق -

**Domestic**, *a.* & *n* : (۱) خانگی ؛ گھریلو ؛ (۲) داخلی - (۳) دیسی - (۴) پالو - (۵) خد مت گار ؛ نوکر -

**domestically**, *adv.* : خانگی طور پر وغیرہ -

**Domesticate**, *v. t.* : (۱) مُلکی یا شہری حقوق دینا ؛ (جانوروں کو) اپنے مُلک کی آب و ہوا کا عادی بنانا - (۲) گھریلو زندگی کا شائق بنانا - (۳) پالو بنانا ؛ ھلانا ؛ سدھانا ؛ قابو میں لانا -

**domesticable**, *a* : سدھانے کے قابل ؛ تربیت پذیر ؛ مُہذب بننے کے قابل -

**domestication**, *n.* : سدھانا ؛ تربیت -

**Domesticity** ( or do- ), *n.* : (۱) گھریلوپن - (۲) خانگی زندگی -

**Domicile (or-il)**, *n.* , & *v. t.* & *i.* :

**Domiciliate**, *v.t.* & *i.* : (۱) جائے بود و باش ؛ وطن - (۲) (قانون) مُستقل سکونت کی جگہ ؛ سکونت - (۳) کسی جگہ بود و باش اِختیار کرنا ؛ آباد کرنا یا ھونا -

**domiciliation**, *n.* : آباد کرنا یا ھونا -

**Domiciliary**, *a.* : مسکن یا جائے بود و باش سے متعلق -

**Dominant**, *a.* & *n* : (۱) حاکم ؛ غالب ؛ فرماں روا ؛ با اثر - (۲) (اونچائی کی صفت میں) سب سے بلند یا نمایاں ؛ سر بہ فلک - (۳) (موسیقی) سرگم کا پانچواں سُر -

**dominance**, *n.* : حکومت ؛ غلبہ ؛ اثر ؛ تسلط -

**dominantly**, *adv* : حاکمانہ وغیرہ -

**Dominate**, *v t.* & *i* : (۱) (کسی پر) حکومت کرنا ؛ تسلط یا غلبہ رکھنا ؛ چھایا ھوا ھونا- (۲) غالب ھونا ؛ سر برآوردہ ھونا ؛ نمایاں ھونا ؛ پیش پیش رھنا - (۳) (بلند جگہ سے) کسی منظر کا نظر آنا ؛ منظر پر حاوی ھونا -

**Domination**, *n.* : (۱) حکومت ؛ غلبہ ؛ اثر ؛ تسلط ؛ فرماں روائی -

**Domineer**, *v i.* : حکم چلانا ؛ جبر سے حکومت کرنا ؛ حکومت جتانا ؛ تحکم سے کام لینا -

**domineeringly**, *adv.* : تحکمانہ ؛ جابرانہ وغیرہ -

**Dominical**, *a.* : (۱) حضرت عیسیٰ کا ؛ حضرت عیسیٰ سے متعلق ؛ عیسوی ؛ مسیحی- (۲) یوم السبت کا ؛ اِتوار کا -

*d. year* : عیسوی سنہ -

minie, n. : مُدرس ؛ ماسٹر ؛ اِسکول کا مُعلم -
minion, n. : (۱) حکومت؛ تسلط ؛ قبضہ - (۲) ریاست ؛ جاگیر ؛ سلطنت -
mino, n. (pl. -oes) : (۱)تھیلا لبادہ جس میں نیم نقاب ھوتا ھے تا کہ کوئ صورت نہ پہچان سکے - (۲) وہ شخص جوایسالبادہ پہنےھو-(۳)ڈومینوز کھیل کا مُہرہ
n, n. : (۱) ھسپانوی خطاب جو نام سے پہلے آتا ھے ؛ جناب- (۲) ھسپانوی ( مُعز شخص )- (۳) کالج کا صدر؛ مودب یا رفیق ( ٹیوٹر یا فیلو ) -
onnish, a. : کالج کے صدر سے مُتعلق؛ مُلا یا نہ -
lonnishness, n. : مُلا پن -
on, v. t. : (=do on) : پہننا( لباس)-
ona (h), n. : (۱) ( عامیانہ ) عورت - (۲) معشوقہ ؛ محبوبہ -
onation, n. : عطا؛عطیہ؛ تحفہ؛ ھدیہ-
donate, v. t. : عطا کرنا -
onative (or do-) a. & n. : (۱)پادری کا عہدہ - (۲) عطیہ؛ خصوصاً سرکاری اِنعام-
onatory, n. : جسے عطیہ ملے ؛ معطیٰ لہ-
one (dun), p.p. : DO کا اِسم مفعول -
d. up : تھکا ھوا ؛ خستہ ؛ شل -
donee, n. : معطیٰ لہ ؛ جسے عطیہ ملے -
Donjon (also du-), n. : قلعہ کا بڑا مینار؛ مستحکم ترین مقام -
Donkey, n. (pl. -eys) : (۱) گدھا - (۲) نا اھمق ؛ بے وقوف -
d.-engine : جہاز کے عرشے کا اِنجن جو مال اُٹھانے کے لیے اِستعمال ھوتا ھے -
Donnybrook Fair, n. : ھنگامے یا لڑائی جھگڑے کی جگہ -
Donor, n. : معطی ؛ عطا کرنے والا -

Don't, n. : ممانعت ؛ اِمتناع ؛ نہیں -
Doom, n. : (۱) (تاریخ) قانون - (۲) فتویٰ - (۳) انجام - (۴) تباھی ؛ فنا -
doomsday : یوم الجزا ؛ قیامت کا دن -
Doom v. t. : (۱) سزا کا حکم سنانا ؛ کسی کو سخت کام یا برے انجام کے لیے نامزد کرنا - (۲) حکم دینا -
Door, (dor), n. : (۱) در ؛ دروازہ ؛ باب - (۲) داخلہ ؛ رستہ -
d. -bell : دروازہ گھنٹی -
d. -keeper : دربان -
d. -mat : پا انداز -
d. -money : زر داخلہ -
d. -nail : دروازوں میں جڑنے کی کیل -
d. -plate : ( دروازے پر صاحب خانہ کے نام کی تختی -
d. -stone : چوکھٹ کا پتھر ؛ آستانہ -
lay, lie, at the d. of : کسی کے سر اِلزام دھرنا -
open a d. to : راہ نکالنا -
out of dd. : (گھر کے) باھر؛ کھلی ھوا میں-
show one the d. : نکال باھر کرنا -
within dd. : اندر ؛ گھر میں -
Dope, n. & v. t. : (۱) کوئی گاڑھی رقیق چیز - (۲) لک یا وارنش ؛ خواب آور (دوا) - (۳) (عامیانہ) خواب آور یا نشے والی دوا کھلانا یا ملانا -
Dor, n. : (۱) ایک قسم کا بھونرا -
Dorcas (-as) n. : خواتین کی انجمن جو غریبوں کے کپڑے سینے کے لیے قائم کی جاتی ھے -
Dorian, a. & n. : قدیم یونان کے ضلع ڈورس کا ( باشندہ ) -
Doric, a. & n. : (۱) (مقامی بولی)ٹھیٹھ؛ گنوار؛دھقانی - (۲) دھقانی انگریزی (زبان)-
Dorking a. & n. : ایک قسم کی مرغی -
Dormant, a. : خوابیدہ؛ بے حس و حرکت؛ معطل-

*d. partner*: وہ شریک جسے کاروبار میں دخل نہ ہو ۔

dormancy, *n.*: خوابیدہ ؛ بے حرکت یا معطل ہونا ۔

Dormer, *n.d.-window*: ڈھلوان چھت میں باہر کو نکلی ہوئی کھڑکی ۔

Dormitory, *n.*: (۱) وہ کمرا جس میں بہت سے لوگ سوتے ہوں ۔

Dormouse, *n.* (pl. *-mice*): گلہری کی قسم کا ایک جانور ۔

Dorthy bag, *n.*. عورتوں کا ہینڈ بیگ جو کلائی پر لٹکالیا جاتا ہے ۔

Dory, *n.*, *John D.* ایک سمندری مچھلی جو کھائی جاتی ہے ۔

Dosage, (-sij) *n.*: (۱) دوائی خوراکوں میں دینا ۔ (۲) خوراک کی مقدار ۔

Dose (-s), *n.*, & *v.t.*: (۱) دوائی خوراک؛ خوراک پلانا ۔ (۲) آمیزش کرنا؛ ملونی کرنا ۔

Doss, *n.*, & *v.i.*: (عامیانہ) (۱) ادنیٰ قسم کی اقامت گاہ کا پلنگ ۔ (۲) ادنیٰ قسم کی اقامت گاہ میں سونا ۔

Dossier (*or* -sya), *n.*: کاغذات کا فائل ؛ دستاویزوں کا سٹ خصوصاً کسی شخص کے چال چلن کی یاد داشت ۔

Dot, *n.* & *v.t.*: (۱) نقطہ ۔ (۲) (علم ہجا) وقف کامل کا نشان (.) ۔ (۳) حقیر یا چھوٹی شے ؛ ننھا بچہ ۔ (۴)(*v.b*) نقطوں سے نشان کرنا ۔ (۵) نقطے لگانا ۔ (۶) جابجا نظر آنا یا ہونا ۔

*d. the is and cross the ts*: جزئیات کی تکمیل کرنا ۔

Dotard, *n.*: سٹھیایا ہوا ؛ سترا بہترا ؛ پیرفرتوت ؛ خرف ۔

Dote, Doat, *v.i.*: سادہ لوح ہونا؛ احمق ہونا ؛ سٹھیا جانا ؛ مخبوط الحواس ہونا ؛ لٹو ہونا؛ (کسی پر) جان دینا (*d.up .upon*)-

dotage, *n.*: سٹھیاپا ۔

Dotterel, *n.*: ایک پرند ۔

Dottle, -tel, *n.*: پائپ میں وہ تمباکو جو سلگنے سے بچ گیا ہو ۔

Dotty, *a.*: (۱) نقطہ دار ؛ منقوط ؛ بکھرا ہوا ۔ (۲) (روزمرہ) سست ملک ؛ جس کا قدم چلنے میں ڈگمگاتا ہو ۔

Double (du-), *a.* & *adv.*: (۱) دگنا ؛ دونا ؛ دھرا ؛ دوچند ۔ (۲) جھکا ہوا ؛ خمیدہ ۔ (۳) مبہم ؛ دورخی (بات) ۔ (۴) مکرر ۔ (۵) (فوج) دوڑنے کی مقررہ رفتار ؛ ڈبل مارچ ۔ (۶) دردو ؛ دو ساتھ ساتھ ؛ دورویہ ۔ (۷) مکار ؛ منافق ۔

*d.-barrel*. دونالی ؛ دونالی بندوق ۔

*d-barrelled*: دونالی ۔

*d.-bass*: سارنگی کی قسم کا ایک باجا ۔

*d-breasted*.- دھرے پیش کا (کوٹ وغیرہ) ۔

*d.-dealer, -ling*: دغاباز؛ مکار؛ فریبی؛ دغا ؛ مکر ؛ فریب ۔

*d.-dyed* (مجازاً) چھٹا ہوا ؛ جس کی پور پور میں بدمعاشی ہو ۔

*d.-edged* - دودھاری (تلوار یا بات) ۔

*d.-faced*: منافق ؛ ریاکار ۔

*d. first*. یونیورسٹی کے دو شعبوں میں درجۂ اول کی امتیازی ڈگری لینے والا ۔

*d.-lock*: دوبار کنجی گھمانا؛ دھرے کھٹکے کا قفل لگانا ۔

*d.-quick*: ڈبل مارچ؛ بہت تیزی سے ۔

doubleness, *n.*: دھرا ہونا؛ دونا ہونا ۔

doubly, *adv.*: دوچند؛ دھرے طور سے ۔

Double, *n.*: (۱) دونی مقدار یا تعداد ؛ دوچند ۔ (۲) مثنی ۔ (۳) ہمزاد ۔ (۴) جزیرۂ گرنسی کا مسی سکہ = ⅛ پنس ۔ (۵) دریا کی تنگ موڑ یا چکر ۔

*at the d.*: (فوج) دوڑ ؛ بیباک -

**Double** (du-), *v.t. & i.*: (۱) دو چند کرنا ؛ دو سے ضرب دینا - (۲) (ایکٹر کا) ایک ھی تماشے میں دو پارٹ کرنا - (۳) ڈبل مارچ کرنا ؛ دوڑنا - (۴) دھرا کرنا؛ تہ کرنا ؛ جھکانا - (۵) جھکنا ؛ اپنے جسم کو دھرا کرنا ؛ (کاغذ یا ورق کا) دھرا ہونا ، تہ ہونا - (۶) (مٹھی کو) بھینچنا- (۷) (جہاز رانی) (راس کے) گرد گھومنا ؛ چکر کھانا - (۸) (دوڑ میں) دفعتاً مڑنا؛ چکر کھانا -

**Doublet** (du-), *n*.: (۱) (تاریخ) چست مردانہ صدری - (۲) جوڑے میں کا ایک خصوصاً دو متحدالاشتقاق مگر مختلف المعنی لفظوں میں سے ایک - (۳) (صیغۂ جمع) (پاسے کے کھیل میں) وہ داؤ جس میں دونوں پاسوں میں برابر کے عدد آئیں -

**Doubloon** (du-), *n*.: ھسپانیا کا طلائی سکہ ایک پونڈ کے برابر -

**Doubt**, (dowt) *n*.: (۱) شک ؛ شبہہ ؛ تامل؛ پس و پیش ؛ بد ظنی؛ بد گمانی - (۲) شک کی حالت ؛ مشتبہ حالت -

*give one the benefit of the d.*: شبہے کا فایدہ ملزم کو دینا -

*no d., without d.*: بے شک ؛ یقیناً -

**Doubt** (dowt), *v.i. & t.*: (۱) تامل کرنا- (۲) شک کرنا ؛ مشکوک یا مشتبہ سمجھنا- (۳) (قدیم) گمان کرنا ؛ احتمال کرنا-

**Doubtful**, *a*.: (۱) مشتبہ ؛ مشکوک ؛ مبہم ؛ محتاج تصدیق - (۲) مذبذب -

**doubtfully**, *adv*.: مشتبہ یا مشکوک طریقے سے وغیرہ -

**doubtfulness**, *n*.: مشکوکیت؛ ابہام ؛ تذبذب ؛ پس و پیش -

**Doubtless**, *adv*.: بے شک ؛ بے شبہہ -

**Douce** (doos), *a*.: ...یدہ ؛ حلیم -

*douceur* (dooserr), *n*.: ...م ؛ شکرانہ؛ ...وت -

**Douche** (doosh), *n*., & *v.t. & i.*: ...ی ؛ پچکاری؛ پچکاری سے دھونا -

**Dough** (do), *n*.: ...ندھا ہوا آٹا -

**doughy**, *a*.: ...ندھا ہوا -

**Doughty** (dow-), *a*.: (قدیم یا مزاحاً) بہادر ؛ دلیر -

**Dour** (-oor), *a*.: (اسکاٹستان) درشت؛ تندخو ؛ کڑا ؛ ضدی -

**Douse**(-ows), **Dowse**, *v.t.*: (۱) (بادبان کو) جھکانا ؛ (کیبن کا روشندان) بند کرنا- (۲) گل کرنا ؛ خاموش کرنا - (۳) کسی پر پانی پھینکنا ؛ بھگونا -

**Dove** (duv), *n*.: (۱) فاختہ ؛ ڈوی - (۲) روح القدس- (۳) سادہ دل ؛ معصوم -

*d.-colour(ed)*: فاختئی -

*d.-cot(e)*: کبوتر خانہ -

**Dovetail**, *n*., & *v. t. & i.*: (۱) فاختہ کی دم کی سی چول (یا جوڑ) ؛ نر ماد کی (کی چول) - (۲) (مجازاً) جوڑ بٹھانا ؛ چول سے چول بٹھانا یا بیٹھ جانا -

**Dowager**, *n*.: صاحب ریاست یا صاحب خطاب بیوہ ؛ وہ عورت جس کو اپنے متوفی شوہر سے جائداد وغیرہ پہنچی ہو -

*Queen d.*: بیوہ ملکہ -

**Dowdy**, *n*. & *a*.: بد قطع لباس ؛ بد قطع - (۲) بد قطع پوشاک والی (عورت) بھدا (لباس) -

**Dower**, *n*., & *v.t.*: (۱) شوہر کی جائداد میں بیوہ کا حصہ (تا حیات) ؛ استری دھن - (۲) جہیز؛ کنیا دان - (۳) خلقی استعداد- (۴) جہیز دینا ؛ قابلیت عطا کرنا-

**Dowlas**, *n*.: ایک قسم کی مضبوط چھینٹ-

**Down**, *n.* : اُبھرا ہوا ؛ مُرتفع میدان ؛ ( صیغۂ جمع ) جنوبی اِنگلستان کی پہاڑیاں۔

**Down**, *n.* : (۱) ( چڑیوں کے بچوں کے ) نرم پر - (۲) چڑیوں کے گلے کے نیچے کے اور پیٹ پر کے نرم پر۔

**Down**, *adv.* ( superl., *a.* or *adv.*, *downmost*) : (۱) نیچے؛ تلے (۲) کم درجے کی جگہ ؛ نشیب کی طرف ؛ جنوب کی طرف ؛ ہوا یا پانی کے بہاؤ کے رخ - (۳) دارالحکومت یا جامعہ کے باہر - (۴) گرا ہوا ؛ اُفتادہ ؛ پستی ؛ ذلت - (۵) اُونچے درجے سے لے کر نیچے تک - (۶) زمانۂ سابق سے ما بعد تک - (۷) ( مُخفف بجائے امر ) لیٹ جاؤ ؛ اُتر پڑو ؛ رکھ دو -

*d. & out* : مُکے بازی میں ہارا ہوا ؛ زمانے کا مارا ہوا -

*d. in the mouth* or *d.* or *d.-hearted* : ہمت ہارا ہوا ؛ دل شکستہ -

*d. on* one's *luck* : بد قسمتی کی وجہ سے دل شکستہ -

*bear d.* : جہاز کا ہوا کے رخ پر چلنا -

*hunt, ride, run, d.* : جا پکڑنا ؛ جا گھیرنا -

*money d.* : نقد روپیہ -

**Down**, *prep.* : (۱) ( نیچے کی طرف ) کنارے کنارے یا کسی چیز کے آر پار یا اندر - (۲) اوپر سے نیچے تک - (۳) نچلے حصے میں -

*d. the wind* : ہوا کے رخ پر -

**Down**, *a.* : نیچے کی طرف ( جانے ) والا -

*d. platform* : ڈاؤن ٹرین کی آمد یا روانگی کا پلیٹ فارم -

**Down**, *v. t.* : ( روزمرہ ) پٹک دینا ؛ گرا دینا ؛ پھینک دینا ؛ ڈال دینا -

*d. tools* : ہڑتال کرنا؛ دن کا کام ختم کرنا -

**Down**, *n.* : گردش تقدیر -

*ups & dd.* : نشیب و فراز؛ اِنقلابات زمانہ -

**Downcast**, *a.* : (۱) ( نظر کی صفت ) نیچی ؛ جھکی ہوئی - (۲) اُداس -

**Downfall**, *n.* : (۱) مینہ وغیرہ کا زور سے گرنا - (۲) تنزل ؛ زوال ؛ بربادی -

**Downhill**, *n.*, *a.* & *adv.* : (۱) نشیب؛ ڈھال ؛ اُتار؛ زوال - (۲) ڈھال کی طرف ؛ تنزل کی حالت ؛ زوال میں -

**Downing street**, *n.* : لندن کی وہ سڑک جس میں وزرا کے دفاتر ہیں -

**Downpour**, *n.* : موسلا دھار بارش -

**Downright**, *a.* & *adv.* : (۱) ( قدیم ) عمودی ؛ سیدھا - (۲) صاف صریح - (۳) واضح - (۴) صاف گو ؛ مُنہ پھٹ - (۵) پورا - (۶) پوری طرح -

**Downstairs**, *adv.*, **Downstair(s)**, *a.* : (۱) زینے کے نیچے ؛ سیڑھیوں سے اُترتے ہوئے - (۲) نیچے کی منزل پر -

**Downtrodden**, *a.* : مظلوم ؛ کچلا ہوا؛ پامال -

**Downy**, *a.* : جہاں کھریا مٹی کی پہاڑیاں کثرت سے ہوں ؛ کھریا مٹی کی پہاڑیوں کی طرح -

**Downy**, *a.* : (۱) روئیں دار ؛ نرم مُلائم؛ روئیں کا - (۲) ( عامیانہ ) ہوشیار ؛ چوکس ؛ گھاگ -

**Dowry**, *n.* : (۱) جہیز ؛ کنیاں دان - (۲) خلقی استعداد -

**Doyen**, *n.* : کسی جماعت کا اعلیٰ رکن خصوصاً سفیر اعلیٰ -

**Doyley** : دیکھو DOILY -

**Doze**, *v. i.* & *n.* : (۱) اونگھنا - (۲) اُونگھ؛ جھپکی؛ ہلکی نیند -

**Dozen** ( du- ), *n.* : درجن ؛ بارہ -

**Drab**, *n.* : (۱) پھوہڑ عورت -

(۲) کسبی؛ طوائف -

**Drab,** *a.* & *n.*: (۱) بادامی رنگ کا- (۲) اُکتا دینے والا؛ بے لطف - (۳) یکسانی-

**Drachm** ( -am ), *n.*: (۱) درهم؛ درم؛ قدیم یونانی سکہ = ۹ ۳/۴ پنس - (۲) (عطاری وزن) ۶۰ گرین = ۱/۸ اونس - (۳) (معمولی وزن): ۲۷ ۱/۳ گرین = ۱/۱۶ اونس-

**Drachma** ( -k- ), *n.* ( pl. *-mas, -mae* ): (۱) درهم؛ درم؛ قدیم یونانی سکہ - (۲) موجودہ یونانی فرانک -

**Draconian, Dracaonic,** *a.*: ( قانون کی صفت ) سخت؛ سخت گیر -

**Draff,** *n.*: تلچھٹ؛ درد -

**Draft,** *n.*: (۱) بڑی جماعت کی ٹکڑی جو کار خاص پر معین ہو؛ دستہ؛ کمک؛ (۲) هنڈی سے روپیہ لینا؛ هنڈی؛ چک - (۳) خاکہ - (۴) مسودہ -

*make a d. on*: مطالبہ کرنا -

**Draft,** *v. t.*: (۱) ( فوج کی ٹکڑی کو ) کار خاص پر بھیجنا - (۲) مسودہ تیار کرنا؛

**Draftsman,** *n.*: (۱) نقشہ نویس؛ (۲) مسودۂ قانون مرتب کرنے والا -

**Drag,** *v. t.* & *i.*: (۱) کھینچنا؛ گھسیٹنا - (۳) گھسیٹتے ہوئے چلنا - (۴) گھسٹنا؛ بمشکل چلنا - (۵) ڈوبی ہوئی چیز کو نکالنے کے لیے کانٹا ڈالنا یا جال ڈالنا؛ تہ کی مٹی نکالنا - (۵) پہیے یا گاڑی میں رفتار کم کرنے کے لیے کوئی روک کی چیز لگانا -

*d. in*: ( کسی مسئلے کو ) گفتگو میں خواہ مخواہ کھینچ لانا -

*d. on*: بے لطفی سے چلتے رہنا -

*d. out*: طول دینا -

*d. up*: ( روزمرہ ) بچے کو پالنے میں اُس کے ساتھ درشتی کا برتاو کرنا -

**Drag,** *n.*: (۱) هینگا؛ سراون - (۲) بیڑی - بے پہیے کی گاڑی - (۳) چار گھوڑوں کی گاڑی - (۴) دریا یا کھیت میں استعمال کرنے کا جال - (۵) ڈوبی ہوئی چیز کو نکالنے کا آنکڑا - (۶) کھاد اکٹھا کرنے کا اوزار - (۷) روک؛ رکاوٹ - (۸) دریا کی تہ سے مٹی نکالنے کا آلہ -

**Draggle,** *v. t.* & *i.*: (۱) لتھیڑنا - (۲) لٹکنا اور گھسٹنا -

*d. tail* ( ed ): (وہ عورت) جس کا سایہ زمین پر گھسٹتا ہو -

**Dragoman,** *n.* ( pl. *-ans, -en* ): ترجمان خصوصاً عربی، ترکی یا فارسی زبان کا-

**Dragon,** *n.*: (۱) ( دیومالا ) اژدها - (۲) ( افسانہ ) مارگنج؛ خزانے کا سانپ -

*d. -fly*: ایک کیڑا جس کا بدن لمبا اور پتلا اور پر بڑے ہوتے ہیں -

**Dragonnade,** *n.*, & *v. t.*: (۱) (جمع) شاہ لوئی چاردهم کے عہد میں پروٹسٹنٹ فرقے پر مظالم ( اُن کے گھر سپاهیوں کو جبراً مہمان رکھنا ) - ( ۲ ) مظالم جو سپاهیوں کے ذریعے کرائے جائیں - (۳) سپاهیوں کے ذریعے سے مظالم کرنا -

**Dragoon,** *n.*, & *v. t.*: (۱) سوار؛ رسالے کا ملازم - (۲) تند خو: وحشی آدمی -

**Drain,** *v. t.* & *i.*: (۱) ( نالی یا پمپ کے ذریعے سے ) پانی نکالنا؛ نچوڑلینا ( دولت وغیرہ ) - ( ۲ ) پینا؛ چڑها جانا؛ ( گلاس وغیرہ ) خالی کردینا - (۳) ( زمین کو ) رطوبت دور کرکے خشک کرنا - (۴) ( دریا کا ) کسی خطے کے بے کار پانی کو بہا لے جانا - (۵) رسنا؛ ٹپکنا؛ چھوٹنا - (۶) ( تر کپڑے یا برتن کا ) نچوڑا جانا؛ نچڑ جانا - (۷) ( طاقت دولت وغیرہ کو )

نچوڑ لینا ؛ کھوکھلا کردینا -

**Drain,** *n.* : (۱) بدر رو ؛ نالی ؛ موری - (۲) (جراحی) پھوڑے سے مواد کھینچنے کی نلکی - (۳) مسلسل نکاس ؛ تقاضا ؛ مطالبہ ؛ خرچ -

**Drainage** (-ij), *n.* : (۱) پانی کا إخراج یا نکاس - (۲) پانی کے نکاس کا بندوبست یا إنتظام؛ قدرتی نالے یا مصنوعی نالیاں وغیرہ -

**Drake,** *n.* : ایک کیڑا جو مچھلی پکڑنے کے لیے إستعمال کیا جاتا ھے -

**Drake,** *n.* : (نر) مرغابی یا بطخ -

**Dram,** *n* : (۱) ایک وزن (دیکھو DRACHM) (۲) چسکی؛ شراب وغیرہ کا ذرا سا گھونٹ -

**Drama** (-ah-), *n.* : سوانگ ؛ ناٹک ؛ تمثیل ؛ ڈراما -

*the d.* : ناٹک کا فن ؛ فن ڈراما -

**Dramatic,** *a.* : (۱) ناٹکی ؛ ناٹک کا ؛ ناٹک سے متعلق ؛ تمثیلی ؛ سوانگ کا - (۲) ایکٹر کا سا - (۳) تماشاگاہ میں دکھائے جانے کے قابل ؛ اچانک ؛ ناگہانی ؛ عجیب و غریب ؛ موثر - (۴) (گفتگو) جو ڈراموں کی نقل ہو ؛ نقالی کی ؛ تمثیلی -

*dramatis personae, n.pl.* : ناٹک (ڈراما) کے اشخاص یا کیرکٹر -

**Dramatist,** *n.* : ڈراما نویس؛ تمثیل نگار -

**Dramatize,** *v. t. & i.* : (۱) (کسی افسانے وغیرہ کو) ڈراما کی شکل میں تبدیل کرنا -

**dramatization,** *n* : ڈراما کی شکل میں بدلنا یا بدلا جانا -

**Drank** : دیکھو DRINK -

**Drape,** *v. t.* : (۱) (کپڑے وغیرہ سے) آراستہ کرنا ؛ پردے لٹکانا - (۲) (لباس یا پردوں کو) اِس طرح پہننا یا لٹکانا کہ اُس کی شکنوں میں ترتیب اور خوشنمائی پیدا ھوجائے -

**Draper,** *n.* : بزاز ؛ کپڑا بیچنے والا -

**Drapery,** *n.* : (۱) کپڑا ؛ تھان ؛ پارچہ - (۲) پردے وغیرہ -

**Drastic,** *a.* : قوی ؛ شدید ؛ سخت ؛ (خصوصاً طب) قوی مسہل -

**drastically,** *adv.* : شدت سے ؛ سختی سے -

**Drat,** *v. t.* : (بازاری) خدا سمجھے ؛ لعنت ھو ؛ خدا غارت کرے ؛ آگ لگے ؛ بھاڑ میں جائے (عورتوں کا کوسا) -

**dratted,** *a* : ملعون ؛ کم بخت -

**Draught,** (-ahft), *n.* : (۱) بار برداری ؛ (ہل وغیرہ) کھینچنا - (۲) مچھلی وغیرہ کا جال کھینچنا ؛ مچھلیوں کی تعداد جو ایک بار جال کھینچنے میں آئے - (۳) گھونٹ ؛ جرعہ - (۴) (رقیق) دوا کی ایک خوراک - (۵) (جہاز رانی) پانی کی گہرائی جو جہاز رانی کے لیے درکار ھو - (۶) (صیغۂ جمع) ڈرافٹ؛ سرا بگھی (ایک کھیل) کا نام - (۷) ہوا کا مسلسل گذرنا ؛ ہوا کی رو - (۸) خاکہ (تصویر وغیرہ) ؛ منصوبہ؛ خاکہ (usu.- ft.) (۱۰) مسودہ؛ خاکہ (usu.-ft) - (۱۱) فوجی دستہ (جو کسی خاص کام پر متعین ھو) ؛ کمک؛ ایسے فوجی دستے کا انتخاب (usu. -ft) - (۱۲) بنک سے روپیہ نکالنے کا تحریری حکم ؛ برات ؛ چک ؛ ہنڈی (usu. -ft.) - (۱۳) برتن سے شراب نکالنا -

**Draughtsman** (-ahft), *n.* (pl. *-men*) : (۱) نقشہ نویس ؛ خاکہ بنانے والا -

**draughtsmanship;** *n.* : نقشہ نویسی ؛ نقشہ نویس کا عہدہ -

**Draw,** *v. t. & i.* (drew, drawn) : (۱) کھینچنا - (۲) کھینچ کر لے جانا - (۳) گھسیٹنا - (۴) سکیڑنا ؛ (منہ) بنانا -

(۵) ( جال ) کھینچنا - (۶) ( باگ وغیرہ ) کھینچنا ؛ روکنا - (۷) ( پردہ یا نقاب ) ڈالنا یا ہٹانا - (۸) متوجہ کرنا ؛ کھینچنا ؛ ( سانس ) لینا - (۹) مائل یا آمادہ کرنا ؛ ترغیب دینا - (۱۰) متوجہ ہونا ؛ جمع ہونا - (۱۱) باعث ہونا - (۱۲) ( کھینچ کر ) نکالنا - (۱۳) ( پانی ) کنوئیں سے کھینچنا یا نکالنا - (۱۴) (خون) جسم سے نکالنا - (۱۵) کشید کرنا ؛ ( جوہر ) نکالنا - (۱۶) ( پولٹس کا مواد کو ) کھینچ لینا - (۱۷) حاصل کرنا ؛ لینا - (۱۸) باتوں باتوں میں پوچھ لینا - (۱۹) ( نتیجہ ) نکالنا ؛ اخذ کرنا ؛ (۲۰) چوس لینا ؛ خالی کردینا - (۲۱) طول دینا ؛ پھیلانا - (۲۲) ( جہاز رانی ) ہوا سے پھولنا ( بادبان کا ) - (۲۳) خط کھینچنا - (۲۴) نقشہ کھینچنا ؛ خاکہ بنانا ؛ ( تصویر ) بنانا ؛ (۲۵) الفاظ میں تصویر کھینچنا - (۲۶) ( دستاویز کا ) مرتب کرنا - (۲۷) ( فرق یا امتیاز ) کرنا یا قائم کرنا ؛ ( مشابہت ) دکھانا - (۲۸) چلنا ؛ حرکت کرنا ؛ قریب یا دور ہونا - (۲۹) ( دوڑ میں ) اور آگے بڑھ جانا ؛ برابر آپہنچنا - (۳۰) غیر فیصلہ کن حالت میں چھوڑنا -

*d. back* : ( قول سے ) پھر جانا -

*d. bit, bridle, rein* : گھوڑے کو روکنا ؛ ضبط سے کام لینا -

*d. game* : کھیل میں برابر رہنا -

*d. in* : پھانس لینا ؛ پھسلا کر شریک کرلینا -

*d. it mild* : خدا سے ڈرو ؛ مبالغہ نہ کرو -

*d. off* : (فوج کا) واپس بلا لینا یا واپس آنا -

*d. on* : باعث ہونا ؛ مشتہر ہونا ؛ ترغیب دینا ؛ پھسلا کر لانا ؛ نزدیک آنا -

*d. out* : ( فوج کی ) صفیں مرتب کرنا ؛ باتوں باتوں میں پوچھ لینا ؛ کہہ لینا ؛ برابر کرنا ؛ مرتب کرنا -

*d. the line at* : کسی خاص حد سے آگے نہ بڑھنا -

*d. up* : سختی کا انداز اختیار کرنا ؛ ( دوڑ میں ) برابر آپہنچنا ؛ تیر جانا ؛ ( فوج کی ) صفیں مرتب کرنا ؛ ( دستاویز کو ) مرتب کرنا -

*d. wire* : تار کشی کرنا -

**Draw**, *n.* : (۱) کھینچنا وغیرہ - (۲) زور ؛ جھٹکا - (۳) کشش - (۴) قرعہ اندازی ؛ چٹھی ڈالنا - (۵) وہ کھیل جس میں دونوں فریق برابر رہیں -

**Drawback**, *n.* : (۱) چنگی پھرنا ؛ اشیا کی در آمد پر ادا کیے ہوئے محصول کا وہ حصہ جو بر آمد کے وقت واپس کیا جائے - (۲) خرابی ؛ عیب ؛ نقص ؛ خامی -

**Drawbridge**, *n.* : اٹھاؤ پل -

**Drawee**, *n.* : وہ شخص جس کے نام ہنڈی ، چک وغیرہ ہو -

**Drawer**, *n.* : (۱) میز وغیرہ کی دراز - (۲) ( جمع ) تنگ موری کا پاجامہ جو پتلون کے نیچے پہنا جاتا ہے -

**Drawing**, *n.* : (۱) کھینچنا وغیرہ - (۲) نقشہ کشی - (۳) نقشہ ؛ خاکہ ؛ تصویر ( جو بے رنگ یا اکرنگی ہو ) - (۴) ایسا خاکہ ، تصویر وغیرہ کھینچنا -

*d.-block* : ڈرائنگ کے کاغذوں کا پیڈ -

*out of d.* : غلط کھینچا ہوا -

**Drawing-room**, *n.* : (۱) ملاقات کا کمرا ؛ گول کمرا ؛ دیوان خانہ - (۲) دربار -

**Drawl**, *v. i. & t., & n.* : چبا چبا کر باتیں کرنا ؛ چبا چبا کر بولنا -

**Draw-well**, *n.* : گہرا کنواں جس میں چرخی لگی ہو -

**Dray**, *n.* : ٹھیلا (خصوصاً شراب سازوں کا) -

**Dread** (-ed), *v. t.*, & *n.*: (۱) (کسی سے) ڈرنا؛ خائف ہونا۔ (۲) کسی کام سے جھجکنا؛ (۳) اندیشہ ہونا ۔ (۴) دہشت ۔ (۵) اندیشہ ؛ خطرہ ۔

**Dread**, *a.* : (۱) مُہیب ؛ خوفناک ۔ (۲) پر جلال ؛ رعب دار ۔

**Dreadful**, *a.* : (۱) خوفناک ؛ ڈراونا ۔
*penny d.* : سستی سنسنی خیز کتابیں ۔

**Dreadnought** ( -ednawt ), *n.* : (۱) موٹا کپڑا یا اُس کا کوٹ۔ (۲) ڈریڈ ناٹ ؛ زبردست جنگی جہاز ۔

**Dream**, *n.*: (۱) خواب ؛ رویا؛ سپنا ۔ (۲) خیالی پلاؤ (۳) نصب العین ۔
*d. - word land* : خیالی دنیا ۔
*day-d.* : شیخ چلی کے منصوبے؛ خیالی پلاؤ

**Dream**, v. *i.* &*t.* (dreamt pr. -emt, or -ed ) : (۱) خواب دیکھنا ۔ (۲) تصور کرنا ؛ منصوبہ باندھنا ۔ (۳) ( بحالت نفی ) خواب و خیال میں ہونا یا آنا ۔ (۴) خیال میں محو ہوجانا ۔ (۵) خیالی پلاؤ پکانا؛ شیخ چلی کے سے منصوبے باندھنا ۔ (۶) کاہل ہونا ؛ نکما ہونا ؛ بے کار تخیلات میں وقت کھونا ۔
**dreamer**, *n.* : خواب دیکھنے والا؛ وسیع تخیل رکھنے والا ؛ خیالی پلاؤ پکانے والا ؛ کاہل ؛ نکما ۔

**Dreamy**, *a.* : خیال میں محو رہنے والا ؛ بندۂ تخیل ؛ قوت عمل سے محروم ؛ خواب سا ؛ دھندلا دھندلا ۔

**Dreary, Drear**, *a* . : اُداس ؛ تیرہ و تار؛ ملول ؛ دلگیر ؛ بے کیف ۔
**drear (i) ly**, *adv* .: دلگیری یا افسردگی سے ؛ اُداسی کے ساتھ ۔

**Dredge** ,*n.* ,& *v. t.* & *i* .: (۱) ایک مشین جس سے دریا یا سمندر کی تہ سے کیچڑ وغیرہ نکالی جاتی ہے ۔ ( ۲ ) ایسی مشین ( ڈریج ) سے صاف کرنا یا نکالنا ۔
**dredger**, *n* .: دریا کی تہ سے کیچڑ وغیرہ نکالنے والا ۔

**Dredge**, *v. t.* : آٹا یا سفوف وغیرہ برکنا؛ چھڑکنا ( کسی چیز پر )۔
*dredging-box* : سوراخ دار ڈھکنے کی بند ڈبیا ( جس سے آٹا وغیرہ چھڑکا جائے ) ۔

**Dredger**, *n* . : DREDGING-BOX کا مرادف ۔

**Dree**, *v. t.* : ( قدیم) برداشت کرنا ؛سہنا ۔
*d. one' weird*: تقدیر کالکھا برداشت کرنا۔

**Dreg**,*n.* (usu.pl.) : (۱) تلچھٹ ؛ درد؛ کیٹ ؛ گاد ۔ (۲) ( واحد ) ذرا سا بچا ہوا حصہ ؛ ریزہ ۔
**dreggy**, *a.* : درد آمیز ؛ گدلا ؛ بے کار۔

**Drench** (-tsh), *n.* : (۱)( دوا کی خوراک) جو جانوروں کو دی جائے ۔ (۲) ( قدیم ) دوا یا زہر کا پیالہ ۔ (۳) موسلا دھار بارش ۔ (۴) پانی میں بالکل بھیگ جانا ؛ شرابور ہو جانا ۔

**Drench** (-tsh), *v. t* : (۱) جانور کو دوا پلانا ( جبراً ) ۔ (۲) تریڑا دینا ؛ شرابور کردینا ۔

**Drencher**, *n.* : (۱) کثرت سے پلانے والا ؛ شرابور کرنے والا وغیرہ ۔ (۲) موسلا دھار بارش ؛ دونگڑا ۔

**Dresden** (-z-), *n.* : جرمانیا کے صوبے سکسونیا کا صدر مقام ۔
*D. china, porcelain* : ڈریسڈن کی چینی کے ( خاص کر اٹھارھویں صدی کے بنے ہوئے برتن ) ۔

**Dress**, *v. t.* & *i.* : (۱) ( فوج ) صف بندی کرنا ؛ ( صفوں کو ) ؛ ترتیب دینا ؛ صف میں کھڑا ہونا۔(۲) آراستہ کرنا ؛ پہنانا؛

ملبوس کرنا ؛ ملبوس ہونا- (۳) شام (کی دعوت ) کی پوشاک پہننا - (۴) مرہم پٹی کرنا - (۵) سجل کرنا - (۶) سنوارنا ( بالوں کو ) - (۷) ( پتھر وغیرہ کو ) چکنا کرنا ؛ ( کپڑے پر ) کندی کرنا - (۸) مسالا وغیرہ ملانا ؛ پکانا - (۹) پودے کو چھانٹنا - (۱۰) کھاد دینا -

*d. down* : مارنا ؛ ڈانٹنا -

*d. up* : خاص طرح کی پوشاک پہننا یا پہنانا ؛ بھیس بنانا -

**Dress**, *n.* : (۱) لباس؛ بھیس- (۲)وضع؛ انداز ؛ رنگ -

*d. circle* : ناٹک میں پہلی گیلری (جاےنشست) -

*d.-coat* : شام کی پوشاک کا کوٹ ( جس کا آگلا دامن سامنے سے کٹا ہوتا ہے )-

*dressmaker* : عورتوں کے کپڑے سینے اور بیچنے والا -

**Dresser**, *n.* : سائڈبورڈ؛ برتنوں کی الماری-

**Dresser**, *n.* : سرجن کا نائب ؛ ڈریسر ؛ مرہم پٹی کرنے والا -

**Dressing**, *n.* : (۱)زدوکوب ؛ گو شمالی - (۳) مسالا وغیرہ - (۴) کھاد - (۵) مرہم پٹی - (۶) کلپ -

*d.-case* : سنگاردان -

*d.-gown* : ایک ڈھیلا ڈھالا چوغا جو صبح اٹھ کر یا نہانے کے بعد پہنا جاتا ہے -

*d.-room* : کپڑے پہننے کا کمرا -

*d.-table* : سنگار کی آئینہ دار میز -

**Dressy**, *a.* : (۱) کپڑے کا شوقین ؛ خوش لباس- (۲) ( لباس ) خوش قطع -

**Drew**: دیکھو DRAW -

**Dribble**, *v. t. & i., & n.* : (۱) قطرہ قطرہ بہنا یا بہانا ؛ رسنا ؛ ٹپکنا یا ٹپکانا- (۲) رال بہنا - (۳) ( فٹ بال ) مختلف کھلاڑیوں کا پانو سے آہستہ آہستہ ٹھکرانا ( گیند کو ) - (۴) ( بلیرڈ کا کھیل ) لڑھکا کر تھیلی میں پہنچا دینا ( گیند کو ) یا لڑھک کر پہنچ جانا ( گیند کا ) -

**Drib(b)let**, *n.* : حقیر مقدار؛ تھوڑی رقم-

**Dried, Drier** : دیکھو DRY-

**Drift**, *n.* : (۱)بہاو ؛ رو - (۲) ہلکی دھار؛ دھارا - (۳) جہاز کا انحراف سیدھے رستے سے - (۴) ( گردش کی وجہ سے ) پھینکی ہوئی چیز کا میل یا انحراف - (۵) زمانے کے ساتھ بہنا- (۶) فطری یا غیر محسوس رجحان - (۷) مفہوم ؛ منشا ؛ فحواےکلام - (۸) سیل ؛ رو ؛ بوچھار - (۹) برف یا ریت وغیرہ جو ہوا سے جمع ہوجائے - (۱۰) جو چیز پانی کے بہاو سے بہی چلی جائے - (۱۱) ( ارضیات ) سطحی مادہ جو ہوا یا پانی کے بہاوے جمع ہوجائے - (۱۲) ( جنوبی افریقہ ) کے دریا کا پایاب مقام -

**Drift**, *v. i. & t.* : (۱) اُڑنا ؛ اُڑالے جانا ؛ بہنا ؛ بہالے جانا - (۲) بغیر کسی مقصد کے چلنا - (۳) ہوا کا اُڑاکر ڈھیر کردینا یاہوا سے اُڑکر ڈھیر ہوجانا - (۴)( کھیت یا سڑک کو ) برف یا ریت سے پاٹ دینا -

**Drill**, *n., & v. t. & i.* : (۱) برما ؛ سوراخ کرنا - (۲) فوجی تربیت ' قواعد -

**Drill**, *n., & v. t.* : (۱) ڈرل' ایک مشین جس سے کھیت جوتنے ' بیج بونے اور سارن پھیر نے کا کام ساتھ ساتھ ہوتا ہے - (۲) ڈرل کی مدد سے بونا ؛قطار میں بونا -

**Drill**, *n.* : ایک قسم کا بڑا بندر -

**Drill**, *n.* : زین یا ڈرل ' ایک قسم کا موٹا کپڑا ( سوت کا یا سنئی کا ) -

**Drily** : دیکھو DRY -

**Drink**, *v. t. & i.* (drank ; drunk & drunken) : (۱) پینا- (۲) جذب کرنا

سوکنا ( پردے وغیرہ کا نمی کو ) - ( ۳ ) پی کر اُڑا دینا ؛ ( آمدنی وغیرہ ) شراب میں اُڑا دینا - (۴) شراب پینا ؛ شراب کا عادی ہونا ؛ جام صحت پینا -

*d. in* : غور سے سننا ؛ ذوق شوق سے سننا -

*d. off, up* : ایک سانس میں پی جانا ؛ چڑھا جانا -

*d. to* : کسی کا جام صحت نوش کرنا ؛ سلامتی کا جام پینا -

**Drink,** *n.* : (۱) پینے کی چیز ؛ کوئی عرق یا رقیق شے جو پی جائے - (۲) شراب ؛ مے ؛ بادہ - (۳) شراب خواری - (۴) شراب کا ایک جام ، یا ایک بار پینا -

*d. -offering.* : تھوڑی سی شراب دیوتا کے نام پر زمین پر پھینک دینا -

**Drinkable,** *a. & n.* : (۱) نوشیدنی ؛ پینے کے قابل - (۲) (صیغۂ جمع) مشروبات ؛ اشیائے نوشیدنی ؛ پینے کی چیزیں -

**Drip,** *v. i. & t.* : (۱) ٹپکنا ؛ رسنا ؛ (۲) قطرے ٹپکانا یا گرانا ؛ کسی چیز کا اِس قدر بھیگنا کہ اُس سے قطرے ٹپکتے ہوں -

**Drip,** *n.* : (۱) تقاطر؛ ٹپکنا - (۲) وہ چیز جو ٹپک رہی ہو -

*d. moulding or dripstone:* (قدیم) چھجا ؛ سائبان -

**Dripping.**: چربی جس میں گوشت پکا یا جائے ) - (۳) پانی یا چربی وغیرہ جو کسی چیز سے ٹپک رہی ہو -

**Drive,** *v. t. & i.* ( drove, dorven ): (۱) ( شکار کا ) ہانکا کرنا ؛ گھیر کر لانا - (۲) چلانا ؛ ہانکنا - ( ۳ ) گاڑی میں لے جانا - (۴) گاڑی چلانا یا ہانکنا - (۵) اپنی گاڑی میں جانا - (۶) ڈھکیلنا ؛ جبر کرنا ؛ مجبور کرنا - (۷) حد سے زیادہ مشقت لینا - (۸) بہالے جانا ؛ اُڑا لے جانا - (۹) پھینکنا ؛ ڈھکیلنا - (۱۰) ( کرکٹ ) ( گیند کو ) آگے کی طرف مارنا - (۱۱) گاڑنا ؛ ٹھوکنا - (۱۲) سوراخ کرنا ؛ برمانا ؛ ( سرنگ ) کھودنا - (۱۳) ( بھاپ کا ) چلانا یا متحرک رکھنا (مشین کو) - (۱۴) جھپٹنا ؛ دوڑ پڑنا - (۱۵) بہنا ؛ بہالے جانا -

*d. a quill, pen* : لکھنا -

*d. at* : مراد ہونا ؛ مطلب ہونا -

*d. out* : کسی کو نکال کر اُس کی جگہ لینا -

*let d.* : پھینکنا ؛ کھینچ کر مارنا -

**Drive,** *n.* : (۱) گاڑی میں سیر - (۲) ہانکا ؛ گھیر کر لانا - (۳) کرکٹ یا گولف کا ہٹ - (۴) زور ؛ قوت عمل ؛ گھس پیٹھ - (۵) رجحان ؛ میلان -

**Drivel,** *v. i. & t.* (-ll-), & *n.*: (۱) بچوں کی طرح رال ٹپکانا یا ناک بہنے دینا - (۲) بچوں کی یا فاترالعقل لوگوں کی طرح گفتگو کرنا - (۳) حماقت کی باتیں ؛ بکواس ؛ مہمل باتیں -

**Driver,** *n.* : (۱) ہانکنے والا ؛ چلانے والا ؛ گاڑی بان ؛ کوچ بان - (۲) ( گولف ) ایک قسم کا بلا - (۳) چلانے والا پہیا (مشین کا) -

**Drizzle,** *v. i., & n.* : (۱) پھوار؛ ترشح؛ بوندابوندی - (۲) پھوار پڑنا ؛ ترشح ہونا -

**Droll,** *a., n., & v. i.* : (۱) مضحک ؛ مسخرا - (۲) عجیب ؛ انوکھا ؛ نرالا -

**Drollery,** *n* : (۱) مسخراپن - (۲) انوکھی دل لگی یا مذاق -

**Dromedary** (-*also*-um-), *n.*: سانڈنی ؛ ناقہ -

**Drone,** *n., & v. i. & t.* : (۱) مگس نر؛ شہد کی نر مکھی - (۲) احدی ؛ کاہل - (۳) بھنبھناہٹ - (۴) بیگ پائپ کی نیچے سر کی نے ؛ اُس کی آواز - (۵) بھنبھنانا ؛

یکساں لہجے میں بولنا- (۶) بےکار ضائع کرنا -

**Droop,** *v. i. & t., & n.* : (۱) جھکنا ؛ گرا پڑنا (تکان سے) - (۲) (آنکھوں کا) جھکنا ؛ نظر نیچی ہونا- (۳) پژمردہ ہونا ؛ افسردہ ہونا؛ گھلنا؛ مضمحل ہونا ؛ ڈھلنا ؛ ہمت ہارنا - (۴) جھکانا ؛ نیچا کرنا (سر، چہرے یا نگاہ کو)- (۵) خمیدگی؛ افسردگی-

**Drop,** *n.* : (۱) بوند ؛ قطرہ - (۲) شمہ ؛ ذرہ ؛ مقدار قلیل - (۳) ایک پیالہ شراب ؛ ایک گھونٹ شراب - (۴) بندا ؛ گوشوارہ؛ آویزہ - (۵) زوال ؛ سماجی تنزل ؛ کمی (قیمت میں، حرارت کے درجے میں) - (۶) (ناٹک) ایکٹ کے خاتمے کا پردہ - (۷) پھانسی کا تختہ ؛ (۸) سطح میں دفعتاً نشیب آجانا ؛ کھڑا نشیب یا اُتار -(۹) (فٹ بال) وہ ٹک (ٹھوکر) جو گیند کو گدا کھلا کر لگائی جائے -

*d. in bucket* or *ocean* : حقیر مقدار ؛ آٹے میں نمک ؛ سمندر میں قطرہ -

*ear-dd.* : بندے ؛ گوشوارے -

**droplet,** *n.* : چھوٹا سا قطرہ -

**Drop,** *v. i. & t.*: (۱) ٹپکنا ؛ قطرہ قطرہ کرنا ؛ رسنا - (۲) (مجازاً) زبان سے نکل جانا - (۳) غائب یا ضائع ہوجانا- (۵) ٹیک کر یا زخمی ہوکر گرنا- (۶) سوجانا- (۷) مرنا (۸) ختم ہونا ؛ بند ہونا - (۹) گھٹنا ؛ اُترنا - (۱۰) دریا کے نشیب کی طرف جانا - (۱۱) پیچھے رہ جانا - (۱۲) اِتفاقاً آجانا ؛ آنکلنا - (۱۳) ٹپکانا - (۱۴) جانے دینا ؛ ڈالنا ؛ چھوڑنا - (۱۵) جننا؛ بچہ دینا (خصوصاً بھیڑ یا بکری کا) - (۱۶) سرسری طور پر کہہ دینا یا لکھ دینا - (۱۷) کوئی حرف بولنے میں چھوڑ جانا- (۱۸) (آنکھیں) جھکا لینا - (۱۹) (آواز) دھیمی کرنا - (۲۰) (فٹ بال کو) گدا دے کر ٹک مارنا - (۲۱) صحبت ترک کرنا؛ کسی بات کو چھوڑنا؛ ختم کرنا -

*d. away, in*: ایک ایک کرکے روانہ ہونا یا داخل ہونا -

*d. off* : ایک ایک کرکے روانہ ہونا ؛ سوجانا ؛ آنکھ لگ جانا -

*d. on, across* : ڈانٹنا؛ ڈپٹنا؛ خبر لینا ؛ چشم نمائی کرنا ؛ سزا دینا -

**Droppings,** *n. pl.* : (۱) جو چیز قطرہ قطرہ گرے خصوصاً شمع کا موم - (۲) گوبر، لید یا بیٹ -

**Drop-scene,** *n.* : (۱) ایکٹ کے خاتمے کا پردہ - (۲) آخری سین ڈراما کا خاتمہ ؛ آخری منظر -

**Dropsy,** *n.*: اِستسقاے زقی؛ جلندر کی ایک قسم ؛ (مجازاً) حد سے زیادہ پھولا ہونا -

**dropsical,** *a.* : اِستسقا کا (مریض) -

**dropsically,** *adv.*: اِستسقا کے طور پر -

**Dros (h) ky,** *n.* : (۱) نیچی چارپہیوں والی روسی گاڑی - (۲) جرمانیا میں کرائے کی گاڑی -

**Dross** *n.* : (۱) دھات کا میل خارجی مادہ - (۲) فضلہ ؛ کوڑا کرکٹ -

**drossy,** *a.* : میل دار ؛ میل جیسا -

**(Drought-owt-), Drouth(-ow-),** *n.*: (۱) (قدیم) خشکی ؛ پیاس - (۲) خشک سالی ؛ قحط (باراں) -

**droughty, drouthy,** *a.* : خشک ؛ بے آب -

**Drove,** *n.*: (۱) جانوروں کا متحرک گلہ؛ غول ؛ گروہ -

**Drove** : دیکھو DRIVE -

**Drover,** *n.* : جانوروں کے گلے کو نخاس میں لے جانے والا ؛ مویشی کا بیوپاری -

**droving,** *n.* : مویشی کا بیوپار -

**Drown**, *v. i. & t.* : (۱) ڈوبنا ؛ غرق ہونا ؛ ڈوب مرنا - (۲) ڈبونا؛ غرق کرنا - (۳) غوطہ دینا ؛ شرابور کرنا ؛ بھگونا - (۴) ( شور غل کا آواز کو ) دبا لینا - (۵) ( شراب کے نشے میں ) غم غلط کرنا -

**Drowse** (-z), *v. i. & t., & n.*: (۱) اونگھنا - (۲) سست ہونا - (۳) غنودگی -

**Drowsy** (-zi), *a.* : (۱) اونگھتا ہؤا؛ نیم خوابیدہ - (۲) سلادینے والی ( آواز وغیرہ) - (۳) سست ؛ کاہل -

**Drub**, *v. t.* : (۱) ڈنڈے لگانا ؛ پیٹنا ؛ ٹھونکنا - (۲) ( لڑائی میں ) ہرانا -

**drubbing**, *n.* : زد و کوب؛ مار؛ مرمت؛ کندی -

**Drudge**, *n., & v. i.*: (۱)خادم ؛ غلام - (۲) غلام کی طرح کام کرنا ؛ بیل کی طرح جتا رہنا ؛ ناگوار یا خلاف مذاق کام کرنا -

**drudgery**, *n.*: غلامی؛ محنت؛ مشقت -

**Drug**, *n., & v. t. & i.* : (۱) مفرد دوا - (۲) ناقابل فروخت مال - (۳) ملانا، آمیزش کرنا ( زہر یا بیہوشی کی دوا کی ) - (۴) دوادینا ؛ دوا پلانا ( خصوصاً بیہوشی کی دوا ) -

**Drugget** (-g-), *n.* : موٹا اونی کپڑا جو فرش یا میز پوش کے طور پر اِستعمال ہوتا ہے -

**Druggist**, *n.*: دوا فروش ؛ دواساز؛ عطار -

**Druid**, *n.*: (۱) قدیم کیلٹی قوم کا پوجاری، جادوگر یا کاہن - (۲) ویلس کی قومی انجمن کا عہدہ‌دار ؛ ڈروئڈ -

**Druidess**, *n.* : (DRUID) کا مونث -

**Druidic** (al), *aa.*: ڈروئڈ کا یا اُس سے متعلق -

**Druidism**, *n.* : ڈروئڈ کا مذہب وغیرہ -

**Drum**, *n.* : (۱) ڈھول ؛ ڈھولک ؛ نقارہ (۲) ( حیوانات ) وہ عضو ( چھاتی وغیرہ ) جس میں کہک ہو ؛ پردۂ طبل - (۳) نقارے یا نقارے کی سی آواز خصوصاً bittern کی آواز -

*d.-fire* : تیز اور شدید گولہ باری جو اکثر پیدل فوج کے حملے سے پہلے ہوتی ہے -

*d.-head*: ڈھول کی کھال یا جھلی؛ پردۂ گوش کی جھلی ؛ چرخ کا مدور سرا -

*d.-major* : فوجی طبل بجانے والوں کے دستے کا افسر -

*d. of ear* : کان کا پردہ یا مشین کا استوانہ نما پرزہ -

*drumstick* : نقارے کی چوب ؛ پکے ہوئے مرغ کی ٹانگ کا نچلا حصہ -

**Drum**, *v. i. & t.* : (۱) ڈھول بجانا - (۲)متواتر ٹھونکنا؛ تھپ تھپانا- (۳) (چڑیوں یا کیڑوں کا ) بازو پھڑ پھڑانا - (۴) طبل بجا کر بلانا ( رنگروٹوں کو ) - (۵) بار بار کسی چیز پر ( ہاتھ ) مارنا -

*d. out* : ڈھنڈورا پٹوا کر برخاست کرنا -

**drummer**, *n.*: ڈھول بجانے والا ؛ طبل نواز یا نقارہ نواز ؛ (ممالک متحدہ ) سفری تجارتی گماشتہ، ایجنٹ -

**Drunk**, *pred. a. & n.* : (۱) سرشار ؛ مست ؛ مخمور - (۲) ( عامیانہ ) شراب کا دور - (۳) ( پولس کی فرد جرم میں ) بد مستی یا مد ہوشی کی واردات ؛ شرابی ؛ بد مست -

**drunkard**, *n.* : شرابی ؛ شراب خوار -

**Drunken**, *a.* : (۱) مخمور - (۲) شرابی - (۳) بد مستی کا -

**Drupe**, *n.* : گٹھلی دار پھل ؛ گودے دار پھل جس میں گٹھلی ہو -

**Dry**, *a.* (drier, -est): (۱) خشک؛ سوکھا - (۲) وہ جگہ یا وہ موسم جہاں یا جس میں

بارش نہ ہو یا کم ہو - (۳) جھلسا ہوا ؛ تفتہ؛ (روزمرہ) پیاسا - (۴) تارک شراب- (۵) بےآب؛ اندھا (کنواں)؛ دودھ سے خالی (جانور)- (٦) خشک جو پانی میں ڈوبا ہوا نہ ہو- (۷) بے مکھن کا سوکھا (ٹکڑا وغیرہ)۔ (۸) مُنجمد - (۹) پھیکی ( شراب ) - (۱۰) خشکی کا۔ (۱۱) روکھا ؛ بے مُروت - (۱۲) روکھے سوکھے ' ( واقعات ) - (۱۳) غیر دلچسپ ؛ بے لطف - (۱۴) بے غرضانہ ؛ بے تعصبانہ -

*d. -dock* : دیکھو DOCK -

*d. -fly* : ( بغیر چارے کو پانی میں ڈبوئے ) مچھلی پکڑنا -

*d. -goods* : خشک مال ' جیسے غلہ ( ممالک مُتحدہ میں کپڑے وغیرہ کو بھی کہتے ہیں ) -

*d. measure*: غلہ وغیرہ ناپنے کا پیمانہ -

*d. -nurse* : (۱) کھلائی - (۲) کھلانا -

*d. pile* : برقی بیٹری جس میں کوئی رقیق شے نہ اِستعمال کی جائے -

*d. -plate* : عکاسی کی خشک پلیٹ -

*d. -point* : ( بے تیزاب کے ) دھات پر نقش و نگار بنانے کی سوئی؛ وہ نقش و نگار جو اِس طریقے سے بنائے جائیں -

*d. -rot* : نطر ( fungus ) کی وجہ سے لکڑی کا گل جانا ' نیز نطر ( fungus ) ؛ ( مجازاً ) گھن لگ جانا -

*d. -salt* : دیکھو D. CURE -

*d. -salter (y)* : وہ شخص جو دوا ' رنگ ' گوند ' تیل ' اچار وغیرہ کا بیوپار کرے؛ مذکورہ بیوپار؛ اِس بیوپار کی دکان -

*d. shampoo* : بال دھونے کا سفوف -

*d. -shod* : بغیر پانو تر کیے ہوئے -

**Dry**, *v. t. & i.* : (۱) خشک کرنا یا ہو جانا ؛ سوکھنا ؛ سکھانا - (۲) ( گائے کے ... تھن خشک کردینا -

*dry up* : ( تمی ... بالکل خشک کرلینا ؛ ( کنوئیں کا) خشک ... کا ) بالکل زائل ہوجانا؛ ( روزمرہ ) ( خصوصاً امر کی حالت ... ہوجانا ؛ ... میں ) چپ ہونا یا کام بند کر دینا -

**Dryad**, *n.* : درخت یا جنگل کی دیوی یا پری -

**Dryasdust**, *n.* **d-**, *a.* : (۱) محنت کش ' خشک مزاج مورخ یا عہد قدیم کا محقق - (۲) خشک ؛ بے لطف -

**Dual**, *a. & n.* : دوکا ؛ دھرا ؛ دو حصوں میں منقسم ؛ دگنا ؛ دونا -

*d. number*, or *d.* : ( نحو ) تثنیہ ؛ مثنی -

*the D. Monarchy* : ( جنگ عظیم سے پہلے ) آسٹریا ہنگری کی متحدہ سلطنت -

**duality**, *n.* : دوئی ؛ تثنیہ ؛ ثنویت ؛ دھرا ہونا وغیرہ -

**dualize**, *v. t.* : دوئی پیدا کرنا ؛ دھرا کرنا وغیرہ -

**Dualism**, *n.* : (۱) دوئی ؛ تثنیہ - (۲) تثنیہ کا اِستعمال - (۳) ثنویت ؛ وہ عقیدہ جس میں دو مستقل جوہر مانے جاتے ہیں ( مثلاً روح ' مادہ یا یزدان و اھرمن یا حضرت عیسیٰ کی دو شخصیتیں) -

**dualist**, *n.* : ثنوی -

**dualistic**, *a.* : ثنویت کا قائل -

**Dub**, *v. t.* : (۱) کاندھوں پر تلوار مس ... کے نائٹ وغیرہ بنانا - (۲) کوئی نیا لقب ... نیا نام یا " چیز کا نام " رکھ دینا - ... ( چمڑے پر ) چربی ملنا -

**Dubbing**, *n.* : ... ) نائٹ بنانا یا بنا یا جانا ؛ نام یا لقب رکھنا یا رکھا جانا - (۲) چمڑے کو چکنا کرنے کی چربی -

**Dubious**, *a.* : (۱) دھندلا؛ مبہم؛ ناقابل ...

وثوق ؛ مشتبہ - (۲) مذبذب ؛ شک کی حالت میں ؛ دبدھا میں -

**Dubitation**, *n.* : دبدھا ؛ تذبذب ؛ پس و پیش؛ ھچر مچر -

**Ducal**, *a.* : ڈیوک کا ؛ ڈیوک کے متعلق ؛ ڈیوک کی طرح -

**Ducat**, *n.* : (۱) اٹلی کا قدیم مثلی سکہ = تقریباً ۹ شلنگ -

**Duchess** (-tsh), *n.* : (۱) ڈیوک کی بیگم یا بیوہ - (۲) (عامیانہ) میوہ فروش کی عورت -

**Duchy** (-tshi), *n.* : (۱) ڈیوک کا علاقہ یا ریاست - (۲) کارنوال یا لنکا سٹر کا علاقہ جس کا مالک شاہ انگلستان بہ حیثیت ڈیوک کے ھے -

**Duck**, *n.* (pl. often *duck* collective; also -s): مرغابی ؛ بطخ ؛ بط -

*d. & drake* : پانی میں پتھر اچھالنے کا کھیل -

*d.-bill* : سوج کُھرن ؛ ایک دریائی جانور جس کی چونچ بطخ کی سی ھوتی ھے -

*d. -boards* : (فوجی روز مرہ) لکڑی کے تختوں کا رستہ -

*d.'s egg* : (کرکٹ میں) صفر اِسکور؛ انڈا -

*duckweed* : ایک قسم کی کائی -

*in two shakes of d.'s tail* : دم بھر میں -

*like d. in thunderstorm* : بد حواس ؛ سراسیمہ -

*like water off d.'s back* : بے اثر ؛ بے نتیجہ -

*make dd. & drakes of, play dd. & drakes with* : اُڑا دینا ؛ برباد کردینا -

**duckling**, *n.* : بطخ کا بچہ -

**ducky**, *n.* : پیارا ؛ عزیز ؛ محبوب -

**Duck**, *v. i. & t. & n.* : (۱) غوطہ لگا کر ابھرنا ؛ ڈبکی لگا نا - (۲) پھرتی سے جھک جانا - (۳) غوطہ دینا- (۴) ڈبکی ؛ غوطہ -

**Duck**, *n.* : (۱) ڈک ' موٹا سنٹی کا یا سوتی کپڑا جو باد بانوں یا لباس کے کام آتا ھے - (۲) (بحالت جمع) اِس کپڑے کا پتلون -

**Duct**, *n.* : (۱) نل ؛ نلکی - (۲) (عضویات) مسامہ - (۳) (نباتیات) ظرف -

**Ductile**, *a.* : (۱) (دھات کی صفت) جو پیٹنے سے بڑھ سکے ؛ لچک دار ؛ ملائم ؛ جس کے تار کھینچے جاسکیں -

**ductility**, *n.* : لچک ؛ نرمی ؛ تشکیل پذیری -

**Dud**, *n.* : (عامیانہ ' صیغۂ جمع) کپڑے ؛ لباس ؛ (واحد) ڈراوا ' گولا وغیرہ جو نہ پھٹے ؛ بے نتیجہ تجویز ؛ ٹائیں ٹائیں فش ؛ بےکار آدمی -

**Dude**, *n.* : (ممالک متحدہ) (۱) نفاست پسند شخص ؛ خوش سلیقہ ' خوش وضع -

**Dudgeon** (dujn), *n.* : خفگی؛ رنجش؛ ناراضی ؛ برھمی ؛ روٹھنا -

**Dud (h) een** (doo-), *n.* : (آئرستان) چھوٹا مٹی کا پائپ -

**Due**, *a. & adv.* : (۱) واجب الادا - (۲) لائق ؛ شایاں ؛ اِستحقاق کے مطابق ؛ مناسب ؛ بجا ؛ کما حقہ - (۳) وجہ سے؛ سبب سے - (۴) قاعدے یا معاھدے کی رو سے ھونے والا کرنے والا یا آنے والا - (۵) (سمت کے متعلق) ٹھیک ؛ بالکل -

**Due**, *n.* : (۱) حق - (۲) دینا ؛ مطالبہ ؛ ذمگی - (۳) (صیغۂ جمع) محصول ؛ فیس ؛ چنگی وغیرہ -

**Duel**, *n. & v. i.* (-ll-) : (۱) نزاع کا فیصلہ کرنے کے لئے دو شخصوں کی لڑائی

**Dulcinea** ( *or* -sinia ), *n.* : معشوقہ جس کو عاشق تمام اوصاف کا مجموعہ سمجھتا ہو ؛ " لیلیٰ بہ چشم مجنوں " -

**Dull** *a.*, & *v. t.* & *i.* : (۱) غبی ؛ کند ؛ تھس ؛ کٹھل - (۲) غیر محسوس - (۳) ( درد) میٹھا میٹھا - (۴) مندا ( بازار ) - (۵) افسردہ - (۶) (روشنی ؛ رنگ ' مزا وغیرہ ) پھیکا ؛ ھلکا (۷) ( موسم ) تاریک ؛ ابر آلود - (۸) ماند کرنا ؛ ھلکا کرنا؛ کند کرنا یا ھونا؛ بے حس کرنا یا ھونا؛ پست کرنا یا ھونا -

**dullard**, *n.* : غبی ؛ کند ذھن ؛ تھس آدمی -

**Duly**, *adv.*: (۱) ٹھیک طور پر ؛ واجبی طور سے؛ با ضابطہ - (۲) کما حقہ- (۳)ٹھیک وقت پر -

**Duma** ( doo- ), *n.* : روسی پارلمنٹ جو ۱۹۰۶ ع میں طلب کی گئی تھی -

**Dumb** ( -m ), *a.* : (۱) گونگا ؛ بے زبان - (۲) ( تعجب یا شرم سے ) گم صم ؛ سناٹے میں - (۳) چپ ؛ کم سخن -

*d. -bell* : ڈمبل ' ورزش کے لیے ( لوھے کی چھوٹی مگدر ) -

*d. piano* : (مشق کرنے کا) بے آواز پیانو -

*d. show*: معنی خیز اشارے؛ بےگفتگوتماشا-

*d. -waiter* : گھومنے والی الماری جس میں کھانا رکھا جاتا ھے -

**Dumb**, *v. t.*: بے زبان بنا دینا ؛ ساکت کر دینا -

**Dumbfound** ( -mf- ),*v.t.*: گونگا کردینا ؛ سٹپٹا دینا ؛ بد حواس کرنا -

**Dumdum** ( bullet), *n.* : دم دم گولی ؛ ایک قسم کی گولی جو جسم میں جا کر پھیلتی ھے -

**Dummy**, *a.* & *n.* : (۱) ( تاش ) فرضی

( تلوار ' پستول وغیرہ سے )؛ ڈوئیل؛ یکیکی- (۲) دو شخصوں یا فریقوں وغیرہ کی باھمی جنگ - (۳) ڈوئیل لڑنا ؛ یکیکی کرنا -

**duellist**, *n.*: ڈوئیل لڑنے والا؛ یکیکی باز -

**Duenna**, *n.* : ( ۱ ) ادھیڑ عمر کی رفیق؛ استانی- (۲) محافظہ یا نگران عورت -

**Duet**, -tt, *n.* : ( ۱ ) دو سازی یا دو آوازی گیت ؛ راگ جس کو دو آدمی مل کر گائیں یا بجائیں - ( ۲ ) ( مجازاً ) مکالمہ؛ سوال جواب- ( ۳ ) جوڑا ؛ میاں بیوی -

**duettist**, *n.* : دو آوازی گیت گانے یا دو سازی گیت کو باجے پر بجانے والا -

**Duff**, *n.* : دیکھو DOUGH -

**Duffel, Duffle**, *n.* : ایک قسم کا موٹا اونی کپڑا -

**Duffer**, *n.*: نالایق؛ بے کار یا بے وقوف شخص-

**Dug**, *n.*: تھن ؛ پستان ؛ سر پستان -

**Dug** : دیکھو DIG -

*dugento* ( doo- ), *n.* : ( اٹالیا کی فنون لطیفہ وغیرہ کی تاریخ میں) تیرھویں صدی-

**Dugong** (doo-), *n.*: ڈو گانگ' ھندوستانی سمندر کا ایک بڑا نبات خور پستانی دار جانور-

**Dug-out**, *n.* : (۱) ڈونگی جو درخت کے تنے کو کھوکھلا کر کے بنائی جائے - ( ۲ ) ( سپاھیوں کے لیے ) خندقوں میں زمین دوز محفوظ جگہ - ( ۳ ) ( عامیانہ ) پنشن یافتہ افسر وغیرہ جو از سر نو فوجی خدمت کے لیے طلب کیا جائے -

**Duke**, *n.* : ( ۱ ) ( برطانیا اور بعض دوسرے ممالک یوروپ میں ) خاندان شاھی کے بعد سب سے بڑا امیر یا جاگیردار ؛ (۲) چھوٹی ریاست کا فرمان روا -

**Dukedom**, *n.* : ڈیوک کا علاقہ یا منصب-

**Dulcet**, *a.* : شیریں ؛ رسیلا ؛ ( خصوصاً آواز کی صفت ) -

طرح سے مارنا کہ حریف واپس نہ کرسکے -

*k.-joy* : عیش منغص کرنے والا ؛ رنگ میں بھنگ کرنے والا -

**Kill**, *n.* : (۱) قتل - (۲) کاٹا ہوا یا ذبح کیا ہوا جانور ؛ راس - (۳) شکار میں مارے ہوا جانور ؛ شکار -

**Kiln** , *n.* : بھٹی ؛ گلخن -

**Kilo-** : (سابقہ یونانی بہ معنی) ہزار -

*kilogram (me)* : کلو گرام -

*kilolitre,-liter* : کلو لیٹر؛ ایک ہزار لیٹر (۳۵٫۳۱ مکعب فٹ) کا پیمانہ -

*kilometre,-meter* : کلو میٹر؛ ایک ہزار میٹر (۳۲۸۰٫۸۹ فٹ) کا پیمانہ -

**Kilt**, *v. t.* : (دامن کو یا سائے کو) سمیٹ کر کمر سے لپیٹ لینا -

**Kilt**, *n.* : (۱) گھاگرا (اسکاٹستان کے پہاڑی مردوں کا پہناوا) -

**Kin**, *n.* & *a.*: (۱) خاندان ؛ گھرانا - (۲) اعزا ؛ رشتے دار - (۳) عزیز؛ قرابت دار -

*kith & k.* : رشتہ دار؛ قرابت دار -

*of k.*: (۱) رشتہ دار - (۲) ہمرنگ؛ ہم مزاج؛ ہمسرشت -

*near of k.* : قریبی رشتہ دار -

**Kinchin**, *n.* : (تعلق کے موقعے پر) (پیارا) بچہ ؛ منا -

*k. lay* : بچوں سے سودے سلف کے پیسے ہتیا لینا ؛ (بچوں کے ساتھ) اچکا پن -

**Kincob**, *n.* : کمخواب -

**Kind**, *n.* : (۱) (حیوانات یا نباتات کی) نوع؛ نسل؛ جنس - (۲) قسم؛ قماش؛

*human k.* : بنی نوع انسان -

**Kind**, *a.*: (۱) رحیم ؛ کریم ؛ رحم دل ؛ کرپال - (۲) مہربان ؛ لطف و عنایت سے پیش آنے والا- (۳) (قدیم) پریمی؛ محبت کا -

**kindness**, *n.*: مہربانی ؛ عنایت؛ ...ی ؛ شفقت ؛ رحم؛ کرم -

**Kindergarten**, *n.* : ...گارٹن ؛ بستان ؛ ...ل؛ چھوٹے بچوں کا مدرسہ جہاں کھلونوں ...ہ کے ذریعے سے تعلیم دی جاتی ہے -

**Kindle**, *v.t.* & *i.*: روشن؛ سلگانا؛ جلانا ؛ ...ا ؛ (مجازاً) آگ سی لگا دینا ؛ مشتعل ...ا - (۲) (کسی کے جذبات کو یا کسی کو ...ی کام پر) اکسانا ؛ ابھارنا - (۳) جل اٹھنا ؛ بھڑک اٹھنا - (۴) (مجازاً) مشتعل ہوجانا؛ جوش اٹھنا ؛ ہیجان پیدا ہونا ؛ چمکانا ؛ تمتمانا ؛ چمکنا؛ دمکنا ؛ دھکنا -

**kindling**, *n.* : (۱) سلگانا وغیرہ - (۲) (جمع یا واحد) چھپٹیاں جن سے آگ جلائی جاتی ہے -

**kindly**, *a.* : (۱) شفیق ؛ رحیم؛ رحم دل - (۲) (آب و ہوا وغیرہ) خوشگوار؛ موافق -

**Kindred**, *n.* & *a.*: (۱) رشتہ ؛ قرابت؛ ناتا - (۲) اتحاد مذاق؛ روحانی رشتہ - (۳) یک جدی رشتہ دار؛ عزیز ؛ قرابت دار - (۴) (مجازاً) متعلق ؛ علاقہ رکھنے والا -

**Kine** : (قدیم) cow کی جمع -

**Kinematic**, *a.* & *n.*: (۱) حرکت مجردہ سے متعلق - (۲) (جمع) حرکیات مجردہ ؛ علم حرکت مجرد -

**kinematical**, *a.* : حرکیات مجرد کا -

**Kinematograph**, *n.*: وہ آلہ جس سے سینما کی تصویریں حرکت کرتی ہوئی نظر آتی ہیں -

**Kinetic**, *a.* & *n.*: (۱) حرکت کا ؛ حرکی؛ متحرک - (۲) (جمع) حرکیات اجسام؛ علم حرکت اجسام -

**King**, *n.* : (۱) بادشاہ ؛ شاہ ؛ ملک - (۲) ملک التجار ؛ بہت بڑا تاجر (مثلاً oil king, sugar king) - (۳) پہلوں

ترکاریوں وغیرہ کی بہترین قسم - (۴) (شطرنج) بادشاہ - (۵) (تاش) بادشاہ -

*k.* -**craft**: کامیاب بادشاہت -

*kingfisher*: رام چڑیا -

*k.'s evil*: کنٹھ مالا ؛ خنازیر -

**kingly**, *a.*: شاہانہ -

**kingship**, *n.*: بادشاہی -

**Kingdom**, *n.*: (۱) بادشاہت ؛ شاہی ؛ شاہی حکومت - (۲) بادشاہ کی قلمرو ؛ سلطنت - (۳) خدا کی روحانی بادشاہت ؛ حکومت الٰہی - (۴) قلمرو ؛ دائرۂ حکومت - (۵) عالم (عالم حیوانات وغیرہ) -

*United K.*: برطانیۂ عظمیٰ و آئرستان -

**Kinglet**, *n.*: (۱) (عموماً حقارت سے) معمولی یا چھوٹا سا بادشاہ -

**Kingling**, *n.*: چھوٹا سا بادشاہ -

**Kink**, *n.* & *v. i.* & *t.*: (۱) (تار ' زنجیر وغیرہ میں) پیچ ؛ بل ؛ کنڈی ؛ (مجازاً) انوکھا خیال ؛ وہم ؛ خلل دماغ - (۲) کنڈی ڈالنا ؛ الٹا بل دینا ؛ الٹا بل پڑنا ؛ کنڈی پڑنا -

**Kinsfolk**, *n. pl.*: (ادب) اعزا و اقربا ؛ بھائی بند ؛ قریبی رشتہ دار -

**Kinsman**, *n*: عزیز -

**Kinswoman**, *n.*: عزیز (عورت) -

**Kinship**, *n.*: (۱) یک جدی رشتہ داری ؛ قرابت - (۲) اتحاد مذاق ؛ اتحاد طبیعت -

**Kiosk**, *n.*: (۱) (ترکی و ایران) کھلا ہوا چھوٹا خیمہ - (۲) (فرانس اور بلجیم) اخبارات اور بینڈ وغیرہ رکھنے کا ٹھاٹر یا مچان -

**Kipper**, *n.*: (۱) (انڈوں کے زمانے میں) نر سامن مچھلی - (۲) نمک لگا کر اور دھنواں دے کر سکھائی ہوئی مچھلی (خصوصاً ہیرنگ) -

**Kipper**, *v. t.*: (سامن ' ہیرنگ وغیرہ مچھلیوں کو) نمک اور کالی مرچ لگا کر اور دھنواں دیکر سکھانا -

**Kirk**, *n.*: (اسکاچستان اور شمالی انگلستان) گرجا -

**Kirtle**, *n.*: (قدیم) عورتوں کا ڈھیلا سایا - (۲) جامہ ؛ چوغہ ؛ نرغل -

**Kismet**, *n.*: قسمت ؛ تقدیر -

**Kiss**, *n.*: بوسہ ؛ پیار ؛ چوما -

**Kiss**, *v. t.*: بوسہ لینا ؛ پیار کرنا ؛ چومنا ؛ بوسہ دینا -

**kissable**, *a.*: چومنے کے قابل ؛ قابل بوسہ -

**Kit**, *n.*: (۱) کٹھوتی - (۲) سپاہیوں کا تھیلا - (۳) وہ سامان جو اس کے اندر ہو - (۴) کپڑے بستر وغیرہ (خصوصاً سفر کے لئے بندھا ہوا اسباب) ؛ سامان ' رخت سفر - (۵) (کاریگر خصوصاً موچی کا) ساز و سامان

*k. -bag*: سپاہی یا مسافر کے سامان کا تھیلا -

**Kit**: kitten کا مخفف -

**Kit**, *n.*: (شاذ) چھوٹی سارنگی

**Kit-cat**, *n.*, *K. Club*: حریت (whig پسند) پارٹی کا کلب جو جیمس ثانی کے عہد میں قائم کیا گیا تھا ؛ اس کلب کا ممبر -

*k.* (*portrait*): نصف قد سے کم کی تصویر جس میں ہاتھ بھی شامل ہوں -

**Kitchen**, *n.*: باورچی خانہ ؛ مطبخ ؛ رسوئی -

*k. garden*: ترکاری باغ -

*k. maid*: باورچی کا مددگار ؛ میڈ -

**Kitchener**, *n.*: (۱) خانقاہ کے باورچی خانہ کا داروغہ - (۲) اونچا چولہا جس میں دیگچیوں کے لئے لوہے کے خانے بنے ہوتے ہیں -

**Kite**, *n.*: (۱) چیل ؛ زغن - (۲) ظالم اور

لالچی آدمی؛ چھرگدہ - (۳) پتنگ ؛ کنکوا - (۴) (کاروباری اصطلاح) (قرضہ کا) تمسک یا ھنڈی ؛ اُدھار ھنڈی -

*k. balloon* : پتنگ غبارہ ؛ بیضوی شکل کا غبارہ جو فوجی مشاھدے کے لئے اڑایا جاتا ھے -

**Kith**, *n.*, *K. & kin* : اعزہ اور احباب ؛ اعزہ و اقربا -

**Kitten**, *n. & v. t.*: (۱) بلی کا بچہ - (۲) شوخ، چلبلی لڑکی- (۳) (بلی کے بچے) دینا -

**Kittwake**, *n.* : ایک قسم کی مرغابی -

**Kiwi** : دیکھو Apteryx -

**Kleptomania**, *n.* : ایک مرض جس میں انسان بےضرورت چوری کرتا ھے؛ جنون سرقہ -

**kleptomaniac**, *n.* : مجنون سرقہ -

**Kloof**, *n.* : جنوبی افریقہ کی تنگ گھری وادی یا گھاٹی -

**Knack**, *n.*: (۱) سلیقہ ؛ ڈھب - (۲) نئی ترکیب ؛ عمدہ ترکیب - (۳) خاص ڈھب ، صفائی - (۴) انوکھی عادت ؛ خاص ادا -

**knacky**, *n.*: نئی ترکیبیں سوچنے والا ؛ خاص سلیقہ رکھنے والا -

**Knacker**, *n.* : (۱) وہ شخص جو از کار رفتہ گھوڑوں کو ذبح کرنے کے لئے خریدتا ھے؛ اسپ قصاب ؛ گھڑ قصائی -(۲) وہ شخص جو پرانے جہازوں، مکانوں وغیرہ کو خرید کر ان کا مسالا کام میں لاتا ھے -

**Knag**, *n.* : لکڑی کی گرہ ، گانٹھ ؛ شاخ کی جڑ -

**knaggy**, *a.* : گرہ دار -

**Knap**, *v. t.* : سڑک بنانے کے لئے ھتوڑے سے (پتھر) توڑنا -

**knapper**, *n.* : پتھر توڑنے والا -

**Knapsack**, *n.* : (سپاھیوں یا مسافروں کا) ... کا تھیلا (جو پیٹھ پر باندھ لیا جاتا ...) ؛ بغچہ ؛ بوغبند -

**Knapweed**, *n.*: ...س جس کا ڈنٹھل ...ت اور پھول ارغوانی ھوتا ھے -

**Knar**, *n.*: ...ڑی کی گانٹھ -

**Knave**, *n.*: (۱) بد معاش ؛ مکار ؛ شریر ؛ بے ایمان - (۲) (تاش) غلام -

**knavery**, *n.*: بد معاشی ؛ شرارت -

**knavish**, *a.*: شریر ؛ فریبی؛ بد معاش -

**Knead**, *v. t.* : (۱) (آٹا وغیرہ) گوندنا ؛ ماندھنا ؛ سانڈنا - (۲) (آٹا گوندہ کر) روٹی پکانا ؛ (مٹی گوندہ کر) برتن گھڑنا - (۳) (مجازاً) ملانا ؛ سمونا - (۴) پٹھے ملنا؛ چپی کرنا -

**Knee**, *n.* : (۱) گھٹنا - (۲) پوشاک کا وہ حصہ جس سے گھٹنے ڈھکے رہتے ھیں؛ گھٹنا - (۳) گھٹنے کی شکل یا وضع کی کوئی چیز خصوصاً لوھے یا لکڑی کا ایسا ٹکڑا جس میں زاویہ نما خم ھو ؛ خمدار ٹکڑا ؛ قبضہ -

*bring* (person) *to his kk.* : مغلوب کرکے اطاعت پر مجبور کرنا ؛ ناک رگڑوانا -

**Kneel**, *v. i.* (Knelt) : گھٹنوں کے بل کھڑا ھونا یا جھکنا (عاجزی، اطاعت، احترام کے اظہار کے لئے) -

**Knell**, *n.* : (۱) گھنٹی کی آواز، خصوصاً اس گھنٹی کی جو موت کے بعد یا دفن کے وقت بجائی جاتی ھے ؛ ماتمی گھنٹی - (۲) (مجازاً) پیام اجل -

**Knell**, *v. i. & t.* : (۱) (قدیم) گھنٹی بجنا خصوصاً موت یا دفن کے وقت - (۲) ماتمی آواز نکالنا - (۳) (مجازاً) منحوس خبر دینا ؛ بدشگونی کرنا - (۴) (ماتمی) گھنٹی کے ذریعہ اعلان کرنا -

**Knelt** : دیکھو Kneel -

**Knew** : دیکھو Know -

Knickerbocker, n. : ( جمع ) گھٹنوں پر سمٹی ہوئی ڈھیلی برجس؛ لکر؛ جانگیا-

Knickers, n. pl.: ( بول چال ) ( ۱ ) لفظ مذکورۂ بالا کا مخفف - ( ۲ ) عورتوں کی نیچے پہننے کا جانگیا -

Knick-knack, Nick-nack, n. : ( ۱ ) ہلکا نازک فرنیچر یا پوشاک ؛ ہلکی نفیس غذا - ( ۲ ) . ٹوم چھلا ؛ کھلونا ؛ چھوٹی موٹی آرائشی چیزیں -

(k) nick-(k) nackery, n : نازک اور نفیس چیزیں ( مجموعی طور پر ) -

Knife, n.: (pl. knives) & v.t. (-fed): چاقو ؛ چھری- (۲) مشین کی چھری - (۳) چاقو مارنا یا بھونکنا ؛ چاقوسے کاٹنا -

the k. : چیر پھاڑ؛ عمل جراحی-

k.-boy : کانٹےچھری صاف کرنے والا ملازم -

Knight, n. & v. t.: ( ۱ ) فوجی مصاحب خصوصاً وہ جو کسی خاتون کی حمایت یا خدمت کے لئے وقف ہو ؛ رستم رزم ؛ مرد میدان - (۲) وہ اعلی خاندان کا شخص جسے بادشاہ نے کوئی معزز فوجی منصب عطا کیا ہو- (۳) نائٹ ؛ سردار - (۳) ( تاریخ ) وہ شخص جو پارلیمنٹ میں کسی ضلع کا نمائندہ ہو- ( ۴ ) ( شطرنج ) گھوڑا - ( ۵ ) نائٹ ؛ سردار ؛ جیسے ملکی یا قومی خدمت کے صلےمیں سرکا خطاب ملے-

k. Bachelor, Commander, Companion, Hospitaller, Tepmlar: دیکھو Bachelor وغیرہ - - - -

k.-errant : ( ۱ ) مہم جو یا نکا ؛ قزوی وسطیٰ کا بانکا جو بہادری دکھانے کے موقعوں کی تلاش میں مارا مارا پھرتا تھا - ( ۲ ) ( مجازاً ) کمزوروں کا حامی ؛ ناقابل عمل بلند منصوبوں کے در پے ؛ خدائی فوجدار -

k.-errantry. :- مہم جوئی؛ خدائی فوجداری؛ کمزوروں کی حمایت؛ ناقابل عمل بلند منصوبوں کے در پے ہونا -

knighthood, n.: نائٹ کا رتبہ ؛ سرکا خطاب -

knightly, a. : - بانکوں کا سا ؛ بہادرانہ -

Knightage, n. : جماعت امرا ؛ فہرست و حالات امرا -

Knit, v. t. & i. ( knitted or knit ): ( ۱ ) ( موزے وغیرہ ) بننا - ( ۲ ) بھویں سکوڑنا - (۳) گٹھا ہوا ہونا - (۳) (مجازاً) (شادی وغیرہ کے ذریعہ ) ملانا ؛ ( رشتہ اتحاد میں) مربوط کرنا ؛ ملانا؛ رشتہ (اتحاد میں ) مربوط ہونا -

k. up : ( ۱ ) رفو کرنا - ( ۲ ) ( مجازاً ) ختم کرنا ؛ خاتمہ کرنا ( بحث وغیرہ کا ) -

Knob, n. : ( ۱ ) مٹھیا ؛ موٹھ ؛ گرہ - (۲) گانٹھ؛ گومڑی- (۳) لٹو،میز یا دروازے کادستہ - (۳) (شکر وغیرہ کا) چھوٹا سا ڈلا - ( ۵ ) ( عامیانہ ) سر -

knobstick : ( ۱ ) موٹھدار لاٹھی ( خصوصاً بطور ہتیار کے ) - ( ۲ ) وہ مزدور جو ہڑتال کے زمانے میں مالک کار خانہ کا ساتھ دے -

knobby, a : گومڑی دار ؛ گرہ دار -

Knobble, n. : مٹھیا ؛ چھوٹی موٹھ ؛ چھوٹی گانٹھ یا گومڑی -

knobbly, a. : گانٹھ دار ؛ گومڑی دار ؛ مٹھیا دار -

Knock, v. t. & i.: (۱) ( لاٹھی وغیرہ کی ) ضرب لگانا ؛ دھمکنا - (۲) دستک دینا ؛ کنڈی کھٹکھٹانا - (۳) (عامیانہ) حیرت زدہ کردینا - (۳) ( ہتوڑے وغیرہ سے ) ٹھوکنا -

k. about : (۱) کنڈی کرنا ؛ اچھی طرح ٹھوکنا - ( ۲ ) آوارہ گردی کرنا -

k. down : (۱) (کسی کو) مار کر گرا دینا؛ پچھاڑ دینا - (۲) بولی ختم کرنا -

*k.-out*: (۱) (مکے بازی میں) پالے باہر کر دینے والی ضرب -(۲) اس جتھے کا ایک شخص جو ملی بھگت کرکے نیلام یا ہراج میں کم قیمت پر مال خرید تا ھے اور نفع سے بیچتا ھے - (۳) نیلام میں ملی بھگت : ملی بھگت کا نیلام -

**Knock,** *n.* : (۱) گھونسا : ضرب (لاٹھی وغیرہ کی) - (۲) کھٹکھٹا نا : دستک - (۳) (عامیانہ) کرکٹ کی اننگ -

**Knocker,** *n.* : دروازے کا کھٹکھٹا -

*up to the k.* : (عامیانہ) مکمل طور پر -

**Knoll,** *n.* : چھوٹی پہاڑی : ٹیلا -

**Knop,** *n.* : (قدیم) موٹھہ: کلی: غنچہ -

**Knot,** *n.* : (۱) گانٹھہ : گرہ - (۲) (جہاز رانی) log-line کے نشانات - (۳) (غیر مستند) جہازی میل (۶۰۸۰ فیٹ) - (۴) پیچید گی : مشکل مسئلہ - (۵) گومڑی (درخت کے تنے، جڑ، شاخ میں) -

**Knot,** *v. t. & i.* : گانٹھہ : گرہ باندھنا لگانا -

**Knotty,** *a.* : (۱) گانٹھہ دار : گرہ دار : گٹھیلا - (۲) دشوار : پیچیدہ -

**Knout,** *n. & v. t.* : (۱) درہ : کوڑہ (جو پہلے روس میں استعمال کیا جاتا تھا) - (۲) کوڑے لگانا -

**Know,** *v. t. & i.* (*knew, known*) : پہچاننا یا پہچان لینا : شناخت کرنا : جاننا : واقف ہونا -

**Know,** *n., in the k.* : (۱) (روز مرہ) معاملے کی اصلیت سے واقف - (۲) محرم راز -

**Knowing,** *a.* : (۱) واقف : جاننے والا - (۲) چتر : سیانا : ہوشیار : چرکس - (۳) (روز مرہ) طرح دار (مثلاً *a k. hat*) -

**Knowingly,** *adv.* : جان بوجھہ کر : عمداً -

**Knowledge,** *n.* : (۱) علم : وقوف : ادراک : آگاہی : اطلاع : واقفیت - (۲) دائرۂ علم ، واقفیت -

**knowledgeable,** *a.* : (روز مرہ) با خبر : ذی علم -

**Knuckle,** *n. & v. t. & i.* : (۱) انگلیوں کے جوڑ (کی ھڈی) : پور کا جوڑ : بند انگشت - (۲) چوپایوں کے گھٹنے اور ٹخنے کی ابھری ہوئی ھڈی : پونگے کی ھڈی - (۳) پونگے کا پارچہ (ھڈی مع گوشت) - (۴) ان ھڈیوں سے مارنا ، دبانا ، رگڑنا -

*k. down, under* : مغلوب ہوجانا : ہار مان لینا -

*k.-duster* : ایک دھات کا آلہ جو بند انگشت پر لگا دیا جاتا ھے تاکہ ٹکرانے سے چوٹ نہ آئے -

**Knur(r),** *n.* : درخت کے تنے پر کی گانٹھہ ، ملبھد مادہ -

**Kodak,** *n.* : کوڈک کیمرا (آلۂ عکاسی) -

**Koh-i-noor,** *n.* : کوہ نور (ھندوستان کا مشہور ھیرا جو اب انگریزی تاج میں ھے) -

**Kohlrabi,** *n.* : کول رابی : ایک قسم کی گوبھی -

**Koodoo, Kudu,** *n.* : کودو : جنوبی افریقہ کا ایک بڑا ہرن -

**Koolah,** *n.* : کولا : آسٹریلیا کا ایک بردہ پلانے والا جانور جو درختوں پر رہتا ھے -

**Koran,** *n.* : قرآن : کلام مجید -

**Kosher,** *a. & n.* : کوشر : (یہودیوں کی شرع کے مطابق) حلال (کھانا) یا ایسے کھانے کی دوکان -

**Kotow,** *n. & v. t.* : چینیوں کی رسم زمین بوسی یا جبیں سائی : جبیں سائی کرنا -

**Koumiss,** *n.* : ایک قسم کی شراب جو

گھوڑوں کے دردہ کو سزا کو تیار کی جاتی ھے؛ کو میس -

**Kourbash, koor-**, *n.* : چمڑے کا کوڑا جو مصر اور ترکی میں سزا دینے کے لئے استعمال کیا جاتا ھے؛ قورباش؛ قرباج -

**Kraal**, *n.*: جنوبی افریقہ کا جھونپڑیوں کا گاؤں جو احاطہ سے گھرا ھوتا ھے؛ مویشی یا بھیڑوں کا احاطہ؛ باڑہ -

**Kremlin**, *n.*: روسی شہروں کا اندرونی قلعہ؛ خصوصاً ماسکو کا قلعہ جس میں شاھی محل ھے -

**Krishnaism**, *n.* کرشن بھگتی -

**Krone**, *n.*: (۱) ڈنمارک نا روے اور سویڈن کا چاندی کا سکہ - (۲) جنگ عظیم سے قبل آسٹریا کا چاندی کا سکہ - (۳) جرمنی کا دس مارک کا طلائی سکہ -

**Kudos**, *n.* : (عامیانہ) شہرہ؛ شہرت؛ نیک نامی -

**Ku-Klux(-Klan)**, *n.*: (۱) انجمن کوکلس کلین؛ ریاست ھائے متحدہ امریکا کی جنوبی ریاستوں کی ایک خفیہ انجمن جو حبشیوں کے استیصال کے لئے قائم ھوئی تھی- (۲) اسی قسم کی انجمن جو جنگ عظیم کے بعد کل ریاست ھائے متحدہ میں بیرونی اثرات کے خلاف قائم ھوئی -

***Kukri***, *n.* : ککری؛ ایک خمیدہ چھرا جس کو ھندوستان میں گورکھے استعمال کرتے ھیں -

***Kultur***, *n.*: (جرمن) تہذیب و تمدن (جرمن قوم کے نقطۂ نظر سے) -

**Kummel**, *n.*: (جرمن) زیرے کی چاشنی کی شراب؛ مئے زیرہ بو -

**Kurd**, *n.*: کرد؛ کردستان کا باشندہ -

**Kursaal**, *n.* : (جرمن) ھوٹل؛ (خصوصاً) جرمنی کے صحت بخش مقامات کا ھوٹل -

**Kymograph**, *n.* : آلہ جو دباؤ، موج، آواز، رفتار، نبض کے انصلیات کو دکھاتا ھے -

# L

**Laager**, *n.* & *v. t.* & *i.*: (۱) خیمہ گاہ؛ پڑاو (خصوصاً وہ جو چھکڑوں سے گھرا ھوا ھو) - (۲) خیمے لگانا؛ خیمہ زن ھونا؛ پڑاو ڈالنا

**Label**, *n.* & *v. t.* : (۱) کاغذ، پھٹے کپڑے یا دھات وغیرہ کا ٹکڑا جو کسی چیز پر اس کی نوعیت، مالک کا نام یا پتا، نشان وغیرہ بتانے کے لئے لگایا جاتا ھے؛ لیبل چٹ؛ چٹھی؛ طبلقی - (۲) (مجازاً) (جماعت، گروہ کا) نام؛ تسمیہ - (۳) چپکنے والا ٹکٹ - (۴) لیبل لگانا؛ چٹھی لگانا؛ طبلقی لگانا -

**Labial**, *a.* & *n.* : (۱) ھونٹوں کا؛ لبوں سے متعلق؛ شفوی - (۲) (نباتیات، حیوانیات) لب نما حصہ - (۳) (صوتیات) (حروف) شفہی (جو ھونٹوں کو بند کر کے یا قریب لا کر ادا کئے جائیں) -

**labialize**, *v. t.* : شفہی بنانا؛ ھونٹوں کو بند کر کے آواز نکالنا -

**Laboratory**, *n.*: مکان جس میں سائنس کے تجربے کئے جاتے ھیں؛ دارالتجربہ؛ معمل -

**laboratorial**, *a.* : معملی -

**Laborious**, *a* : (۱) محنتی؛ محنت کش - (۲) محنت طلب؛ دشوار - (۳) (طرز تحریر) غیر سلیس؛ پر آورد -

**Labour**, *n.* : (۱) جسمانی یا دماغی محنت؛ مشقت - (۲) مزدوری؛ محنت؛ مزدور پیشہ جماعت؛ انجمن مزدوراں - (۳) درد زہ؛ درد وضع حمل - (۴) مہم؛ مشکل کام -

*L. Exchange* : محکمۂ مزدوراں -

*l. of Hercules*: بڑی محنت کا کام؛ ہفتخواں -
*l. of love*: خوشی کا بیگار -
*lost l.*: رائگاں محنت؛ سعی نامشکور -
**Labour,** *v. i., & t.*: (۱) کوشش یا جد و جہد کرنا - (۲) محنت کرنا؛ مشقت اٹھانا - (۳) بہ دقت آگے بڑھنا؛ اٹک اٹک کر چلنا (مثلاً *wheels l. in the sand*) - (۴) تکلیف اٹھانا؛ زحمت برداشت کرنا؛ پریشان ہونا (مثلاً *her labouring heart*) - (۵) مبتلا ہونا (غلطی میں) (مثلاً *l. under mistake*) - (۶) (جہاز کا) ہچکولے کھانا؛ ڈگمگانا؛ شدت سے ہلنا ڈلنا - (۷) (قدیم یا شعر) کاشت کرنا؛ جوتنا (زمین) - (۸) تفصیل بیان کرنا؛ مفصل بحث یا ذکر کرنا (مثلاً *I will not l. the point*) -
**Labourer,** *n.*: (۱) محنت کرنے والا وغیرہ - (۲) مزدور -
**Labourite,** *n.*: مزدور پارٹی کا رکن یا موئید -
**Laburnum,** *n.*: ایک درخت جس میں شوخ زرد رنگ کے پھولوں کے گچھے آتے ہیں -
**Labyrinth,** *n.*: (۱) پر پیچ عمارت جس میں رہنما کے بغیر راستہ نہ مل سکے؛ بھول بھلیاں - (۲) پیچیدگی؛ الجھا ہوا معاملہ؛ گورکھ دھندا -
**labyrinthine,** *a.*: پر پیچ؛ پیچیدہ -
**Lac,** *n.*: لاکھ -
**Lac, Lakh,** *n.*: سو ہزار؛ لاکھ -
**Lace,** *n.*: (۱) ڈوری؛ فیتہ؛ تسمہ - (۲) کلابتوں کا حاشیہ؛ فیتاون؛ لیس؛ جھالر - (۳) لیس کا کپڑا (سادہ یا زرتار کا) -
**Lace,** *v. t. & i.*: (۱) (جوتے وغیرہ کے) فیتے یا تسمے باندھنا - (۲) محرم کی ڈوریاں کھینچ کر کمر کسنا - (۳) کمر کو کس کر تنگ کرنا - (۴) لیس بنانا؛ (کپڑے پر) جھالر لگانا؛ فیتاون لگانا - (۵) مشروبات میں روح شراب وغیرہ ملا کر ان کو تیز کرنا -
**Lacerate,** *v. t.*: (۱) (خصوصاً گوشت یا نسیج کو) چیرنا؛ پھاڑنا - (۲) (دل کو) پاش پاش کر دینا؛ (کلیجہ) چھلنی کر دینا؛ (احساسات کو) مجروح کرنا؛ سخت صدمہ پہنچانا؛ اذیت دینا -
**lacerate,** *a.*: مجروح؛ پاش پاش -
**laceration,** *n.*: چیر پھاڑ؛ خستہ جگری؛ دل آزاری -
**Laches,** *n.*: (قانون) (۱) عدم تعمیل؛ عدم پیروی؛ دعوے یا مطالبے میں غفلت - (۲) غفلت مستلزم سزا -
**Lachrymal,** *a. & n.*: آنسوؤں کا؛ دمعی؛ سرشکی -
**Lachrymatory,** *a. & n.*: (۱) آنسوؤں کا؛ دمعی - (۲) محرک اشک فشانی؛ موجب اشکباری - (۳) (قدیم روما) اشک دان (قدیم رومی قبروں میں یہ برتن برآمد ہوئے ہیں جن کی نسبت خیال ہے کہ ان میں آنسو جمع کئے جاتے تھے) -
**Lachrymose,** *a.*: (۱) اشک آلودہ؛ آب دیدہ - (۲) آنسو بہانے والا؛ بات بات پر رونے والا -
**Lack,** *n. & v. i. & t.*: (۱) کمی؛ قلت؛ نہ ہونا - (۲) کمی ہونا؛ محتاج ہونا؛ نہ رکھنا - (۳) (فعل میں صرف زمانۂ جاریہ یا ناتمام کے صیغوں میں مستعمل ہے) نہ ہونا (مثلاً money was lacking) -
*lack-lustre*: دھندلا؛ بے آب؛ بے چمک (آنکھ وغیرہ) -
**Lackadaisical,** *a.*: ناتوانی کا اظہار

کرنے والا ؛ مصنوعی نزاکت کا ؛ بناوٹ کا ؛ ناز و انداز کا ؛ نخرے کا ؛ رقت آگیں ؛ بندۂ جذبات -

**Lackey, Lacquey,** *n.* & *v. t.* : (۱) (عموماً وردی پوش) ہرکارہ ؛ خادم ؛ ٹہلوا - (۲) خوشامد خورا ؛ طفیلی ؛ کاسہ لیس - (۳) دربارداری کرنا ؛ جوتے اٹھانا ؛ خوشامد کرنا -

**Laconic,** *a.* : (۱) مختصر - (۲) مختصر اور پر مغز - (۳) اختصار پسند وغیرہ (مقرر ، انشا پرداز) -

**laconicism,** *n.* : مختصر ؛ قلیل و دل ؛ مختصر بات ؛ مختصر اور پر مغز بات -

**Lacquer, Lacker,** *n.* & *v. t.* : سنہری روغن جو چپڑا لاکھ کو روح شراب میں حل کرکے تیار کیا اور پیتل وغیرہ پر لگایا جاتا ہے ؛ بیروزہ دار روغن جو لکڑی وغیرہ پر لگایا جاتا ہے ؛ (فعل) روغن لگانا یا پھیرنا -

**Lacrosse,** *n.* : شمالی امریکا کا ہاکی کے مانند کھیل -

**Lactation,** *n.* : (۱) دودھ پلانا - (۲) (حیوانات کے جسم میں) دودھ کی پیدائش -

**Lacteal,** *a.* & *n.* : (۱) دودھ کا ؛ لبنی ؛ شیر نما ؛ کیلوس دار - (۲) (جمع) عروق امعا جن میں سے کیلوس گزرتا ہے ؛ مجرائے کیلوس -

**Lactescence,** *n.* : (۱) دودھیا پن ؛ شیر نمائی - (۲) شیر نما عرق ؛ کیلوس -

**Lactescent,** *a.* : (۱) دودھیا ؛ شیر نما - (۲) شیر دار ؛ کیلوس دار -

**Lactic,** *a.* : (کیمیا) دودھ کا -

*l. acid* : لبنی ترشہ (جو کھٹے دودھ میں پیدا ہوجاتا ہے) -

**Lactiferous,** *a.* : دودھ یا دودھ کا سا عرق پیدا کرنے والا ؛ شیر دار ؛ کیلوس دار -

آلہ جس سے *lactometer, lactoscope* : دودھ کے خالص ہونے کا امتحان کیا جاتا ہے ؛ شیر پیما ؛ معیار اللبن -

**Lacuna,** *n.* (pl.-ae,-as) : (۱) خلو ؛ رخنہ ؛ چھوٹی ہوئی جگہ ؛ خالی جگہ - (۲) قعر ؛ جوف (ہڈی یا اعصاب میں) -

**Lacustrine,** *a.* : جھیل کا ؛ جھیل سے متعلق -

**Lad,** *n.* : (۱) لڑکا ، چھوکرا ؛ طفل - (۲) شخص ؛ آدمی -

**Ladder,** *n.* & *v. i.* : (۱) سیڑھی ؛ زینہ ؛ نردبان - (۲) جراب وغیرہ میں کھڑا رخنہ ؛ موزہ کا کھڑا تار نکل جانا ؛ (مجازاً) دنیاوی ترقی یا حصول مقصد کا ذریعہ ؛ وسیلۂ ترقی -

**Lade,** *v. t.* (p.p. laden) : لادنا ؛ جہاز پر مال چڑھانا ؛ بار کرنا -

**lading,** *n.* : بوجھ ؛ مال ؛ اسباب -

**Ladle,** *n.* & *v. t.* : (۱) ڈوئی ؛ ڈوئی ؛ بڑا چمچہ - (۲) ڈوئی سے نکالنا -

**ladleful,** *n.* : ڈوئی بھر ؛ ڈوئی بھر -

**Lady,** *n.* : (۱) فرمانروا عورت ، ملکہ ؛ رانی (سوائے ذیل کے فقروں کے صرف نظم میں -( *l. of the manor, our sovereign l.* (۲) محبوبہ - (۳) حضرت مریم عذرا - (۴) خاتون ؛ بیگم ؛ بی بی (یعنے اونچے گھرانے والی عورت) - (۴) گھر والی ؛ صاحبۃ البیت - (۵) خاتون (تعظیماً ہر عورت کے لئے صیغۂ واحد میں صرف نظم میں بطور خطاب یا عامیانہ ، لیکن جمع میں ستھا ماجت کی عام شکل) ؛ معزز خادمہ - (۶) لیڈی جو مارشنیس ، کاؤنٹس ، وائی کاؤنٹس اور بیرونس کے نام یا ڈیوک مارکوئس اور ارل کی بیٹی کے سیدھی نام یا رسمی خطاب والے کی بی بی کے سیدھی نام یا بیرونٹ اور نائٹ کی بی بی کے لئے اس کے شوہر

کے خاندانی نام کے پہلے استعمال کیا جاتا ھے نیز مرکب خطاب میں بھی استعمال ھوتا ھے- (۷) بیوی؛ زوجہ (مثلاً *your good l.*)-

*L. -Day* : (۲۵ - مارچ) : عید البشارت؛ یوم عذرا -

*l. -in-waiting, l. of bedchamber* : ملکۂ انگلستان کی مصلدار یا مصاحبہ -

*l. -killer* : عورتوں کا دل مرہ لینے میں سرگرداں؛ کنھیا -

*l. -love* : معشوقہ؛ محبوبہ -

*L.'s finger* : بھنڈی -

*l.'s maid* : خواص -

*Our L.* : حضرت مریم عذرا -

*our sovereign l.* : ملکۂ معظمہ -

**Ladylike,** *a.* : (۱) بیگموں کے عادات و اطوار والی؛ خاتون صفت؛ بیگمانہ - (۲) بیگموں کے شایان؛ بیگماتی -

**Ladyship,** *n.*: (۱) خاتون ھونا؛ بیگم ھونا - (۲) خطاب یافتہ خاتون کے لئے استعمال کیا جاتا ھے (مثلاً *your l.* = تم؛ حضور؛ آپ؛ *her l.* = وہ؛ بیگم صاحبہ؛ *their ll.* = وہ بیگمات) -

**Lag,** *v. i.*: بہت آھستہ چلنا؛ پیچھے رہ جانا -

**laggard,** *n. & a.* : وہ شخص یا چیز جو پیچھے رہ جائے؛ سست رفتار؛ متھیا؛ پھسڈی -

**Lag,** *v. t. & n.* : (عامیانہ) (۱) قید؛ گرفتار؛ اسیر کرنا؛ پکڑنا - (۲) قید محض کی سزا دینا - (۳) سزا یافتہ؛ مجرم-

**Lager (beer),** *n.*: ایک قسم کی ھلکی بیر یا بوزہ -

**Lagoon, -une,** *n.* : (۱) ساحلی جھیل؛ کھارے پانی کا قطعہ جسے ریت کا نیچا کراڑا سمندر سے جدا کرتا ھو - (۲) جھیل جو

مونگے کے ٹیلوں سے گھری ھو؛ مرجانیہ -

**Laic,** *a. & n.*: (۱) غیر کلیسائی؛ جو پادری نہ ھو؛ گرھستی؛ غیر ماھرانہ - (۲) (کلیسا کے) باھر کا آدمی؛ غیر عالم دین؛ دنیادار؛ عامی؛ غیر ماھر (کسی فن خصوصاً قانون یا طب کا) -

**laical** : = laic معنی نمبر (۱)

**Laicize,** *v. t.* : غیر کلیسائی یا دنیاوی بنانا؛ عوام یا دنیاداروں کے سپرد کرنا (مدرسے کا انتظام)؛ دنیا داروں یا غیر ماھروں کے تقرر کی اجازت دینا (کسی عہدے پر) -

**laicization,** *n.* : اسم مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Laid** : دیکھو lay -

**Lain** : دیکھو lie -

**Lair,** *n.* : (۱) جانوروں کے لیٹنے یا آرام کرنے کی جگہ؛ باڑا؛ کھرک (وہ جس میں جانوروں کو بازار لے جاتے وقت بند کرتے ھیں)- (۲) جنگلی جانوروں کے رھنے کی جگہ؛ ماند؛ بھٹ -

**Laird,** *n.* : اسکاٹستان کا زمیندار یا تعلقدار -

**Laissez-faire,** *n.* : سرکار کا انفرادی اعمال خصوصاً تجارت میں دخل دینے سے احتراز-

**Laity,** *n.* : دنیادار لوگ؛ غیر کلیسائی جماعت؛ عوام؛ غیر ماھرین -

**Lake,** *n.* : جھیل؛ غدیر؛ بڑا تال یا تالاب -

*l. land, l. -country, the Ll., the Lake District* : جھیلوں کا علاقہ (ویسٹ مورلینڈ، کمبرلینڈ اور لنکا شائر کا وہ حصہ جہاں جھیلیں کثرت سے ھیں) -

*l. poets* : جھیلوں کے علاقے کے شاعر، کولرج،

سدے اور ورق زور تھا جو جھیلوں کے متنے
کے رھنے والے تھے -

**lakelet**, *n.* : چھوٹی جھیل ؛ تالاب ؛
تال ؛ تلیا -

**Lakh** : دیکھو Lac -

**Lama**, *n.* : تبت یا منگولیا کا بودھ
پجاری ؛ لاماگرو -

**Lama** : دیکھو Llama -

**Lamb**, *n.* & *v.* & *i.* : (۱) بھیڑ کا بچہ ؛
میمنا ؛ برہ ؛ حلوان - (۲) برے کا گوشت ؛
حلوان (۳) مسیح کے گلے کا میمنا - (۴) بھولا
یا مسکین شخص ؛ اللہ میاں کی گائے ؛ گئو -
(٥) (صیغۂ مجہول) (برے کا) بچہ دینا ؛ بیانا -

*The L. (of God)* : خدا کا برہ
( حضرت عیسیٰ ) -

*wolf, fox, in l.'s skin.* : رنگا سیار ؛ بھیڑ
کے پردے میں بھیڑیا ؛ ریا کار -

**lambkin**, *n.* : (۱) چھوٹا سا برہ - (۲)
نازک اندام شخص یا بچہ -

**lamblike**, *a* : بھولا ؛ بے زبان ؛ گئو ؛
حلیم الطبع -

**Lambda**, *n.* : لیمڈا ؛ یونانی حرف جو
انگریزی میں " L " اور اردو میں " ل "
کا مترادف ھے ' اس طرح (λ) لکھا جاتا ھے -

**Lambent**, *a.* : (۱) ( شعلہ یا روشنی )
( سطح پر اس کو چھوئے بغیر) لپکتا ہوا ؛
سبک تاب (ہے) - (۲) ( آنکھیں وغیرہ )
دھیمی روشن ؛ منور - (۳) ( آسمان وغیرہ )
رخشاں ؛ منور - (۴) ( ظرافت وغیرہ )
با مزہ ؛ نمکین -

**lambency**, *n.* : لپک ( روشنی کی ) ؛
سبک تابی ؛ سبک رخشی -

**Lame**, *n.* & *v. t.* : (۱) لنگڑا ؛ لولا ؛
لنگ - (۲) ( دلیل یا عذر ) لنگ ؛ مہمل ؛
( بیان ) غیر تشفی بخش ؛ بودا ؛ ( بحر )
جس میں روانی نہ ہو - (۳) ( مصرعہ )
جس میں سکتہ ہو - (۴) لنگڑا یا لولا کر
دینا ؛ نکما کر دینا -

**Lament**, *n.* & *v. t.* & *i.* : (۱) زاری ؛
گریہ ؛ نالہ ؛ ماتم ؛ واویلا - (۲) نوحہ ؛
مرثیہ - (۳) رونا ؛ پیٹنا ؛ فریاد ' شیون یا
نوحہ کرنا ؛ واویلا ' غم ' ماتم یا افسوس کرنا -

**lamented**, *a.* : ( مردوں کے متعلق )
مرحوم ( مثلاً the late lamented ) -

**Lamentable**, *a* : قابل افسوس ؛
افسوس ناک -

**Lamentation**, *n.* : گریہ ؛ ماتم ؛ فریاد ؛
رونا پیٹنا -

*Lamina*, *n* (pl. -ae) : ورق ؛ طبق ؛ تہ ؛
چھلکا ؛ پرت -

**laminar**, *a* : ورق دار ؛ پرت دار ' پترے
کی طرح -

**Laminate**, *v. t.* & *i.* : (۱) پترے بنانا
یا بننا - (۲) ورق اتارنا یا اترنا ؛ تہوں یا
اوراق میں تقسیم کرنا یا ہونا - (۳) پترے جڑنا -
(۴) پترے یا تہیں جما کر تیار کرنا -

**Lammas**, *n.* : اگست کی پہلی تاریخ
( پہلے اس تاریخ کو انگلستان میں فصل کٹنے
کا جشن منایا جاتا تھا ) -

**Lamp**, *n.* : (۱) چراغ ؛ دیا ؛ قندیل ؛
فانوس ؛ لیمپ - (۲) ( مجازاً ) سورج ؛
چاند ؛ ستارہ - (۳) مشعل ہدایت ؛
چراغ راہ -

*smell of the l* : تیل کی بو آنا ؛
مطالعہ شبینہ کا پتہ دینا ؛ طرز تحریر میں
آورد کا پایا جانا -

**Lampoon**, *n.* & *v. t.* : (۱) ھجو تبیح -
(۲) خاکہ اڑانا ؛ ھجو تبیح لکھنا -

**lampoonist**, *n.* : ھجو باز -

**Lamprey**, *n.* : ... کی مچھلی

جس کا منہ اور گلپھڑے تھیلیوں کی طرح ہوتے ہیں؛ تنبومچھلی؛ موریئہ -

**Lance,** *n.*: (۱) نیزہ؛ برچھا؛ بھالا؛ (۲) (جمع) نیزہ باز؛ نیزہ بردار-

*l.-corporal, l.-sergeant*: فوج کا ادنیٰ عہدہ دار جو سپاہی کی تنخواہ پاتا اور نائک کا کام کرتا ہے؛ لینس نائک -

**Lance,** *v. t.*: (۱) (شعر) (برچھی تیر وغیرہ) پھینکنا، چلانا - (۲) (جراحی) نشتر دینا -

**Lancelet,** *n.*: ایک مچھلی جو اصلی ریڑھ‌دار جانداروں کی ادنیٰ ترین قسم ہے -

**Lanceolate,** *a.*: بھالے کی شکل کا؛ دونوں جانب گاؤدم -

**Lancer,** *n.*: (۱) رسالے کا سپاہی جو نیزہ سے مسلح ہو؛ نیزہ بردار؛ برچھیت؛ نیزہ باز - (۲) (جمع) ایک قسم کا ناچ -

**Lancet,** *n.*: (۱) آلۂ جراحی جو بالعموم دو دھارا اور نکیلا ہوتا ہے؛ نشتر -

**Land,** *n.*: (۱) خشکی؛ بر - (۲) زمین؛ دھرتی؛ ارض؛ گیتی - (۳) ملک؛ دیس؛ سر زمین؛ خطہ - (۴) ریاست؛ مملکت؛ کشور - (۵) بھوم دھن؛ جائداد (بصیغۂ جمع) اراضی؛ جاگیر - (۶) قطعہ؛ تختہ - (۷) بندوق کی کوٹھی؛ خزانۂ تفنگ -

*l.-bank*: وہ بنک جو زمین کی ضمانت پر نوٹ جاری کرتا ہے؛ زمیندارہ بنک -

*landfall*: بحری سفر میں جہاز پر سے زمین کا پہلی مرتبہ نظر آنا؛ رویت زمین -

*landholder*: زمیندار؛ پٹہ دار آسامی؛ جوتا -

*landlady*: عورت جو سرائے، طعام خانے، مکان یا زمین کی مالک ہو؛ سرائے دارنی؛ مکان دارنی؛ زمیندارنی-

*landlord*: سرائے، مکان وغیرہ کا مالک؛ زمیندار؛ جاگیردار؛ مالک مکان؛ سرائے دار -

*landmark*: (۱) ملک، جاگیر وغیرہ کی سرحد کا نشان؛ سوانا؛ حد نما؛ کوئی مشہور چیز جو کسی علاقے کا امتیازی نشان ہو - (۲) (تاریخ وغیرہ میں) دور آفریں واقعہ (یعنی ایسا واقعہ جس سے نئے دور یا انقلاب کا آغاز ہو) -

*landrail*: جزائر برطانیہ کا ایک پرندہ جو غلوں کے کھیتوں میں ہوتا ہے -

*l. slide*: (۱) ہبوط ارض- (۲) سیاسی شکست فاش -

*ladship*: جہاز وغیرہ کے ٹکڑے کا کٹ کر گرنا -

**Land,** *v.t. & i.*: (۱) کنارے پر اتارنا یا اترنا؛ جہاز پر سے اتارنا یا اترنا - (۲) گاڑی سے اتارنا - (۳) جگہ پر یا کسی حالت یا نوبت کو پہنچانا یا پہنچنا؛ مبتلا کرنا - (۴) (گھونسا وغیرہ) رسید کرنا؛ جمانا (مثلاً *landed him one in the eye*) - (۵) مچھلی (مار کر یا پکڑ کر) کنارے پر لانا -

**Landau,** *n.*: ٹپ دار چوپہیا گاڑی جس کے ٹپ کا اگلا حصہ اور پچھلا حصہ الگ الگ کھولا یا بند کیا جا سکتا ہے؛ لینڈو گاڑی یا بگھی -

**Landaulet,** *n.*: چھوٹی لینڈو گاڑی -

**Landed,** *a.*: اراضی کا مالک؛ اراضی سے متعلق؛ اراضی پر مشتمل -

*the l. estate, property*: جائداد مشتمل بہ اراضی؛ زمینداری -

*the l. interest*: زمینداروں کی جماعت -

**Landgrave,** *n.* (fem. -gravine): بعض (قدیم) جرمن ریاستوں کے حکمران کا لقب -

**Landing,** *n.*: (۱) (جہاز سے، گاڑی سے) اتارنا یا اترنا - (۲) دو سیڑھیوں کے درمیان کا چبوترا؛ جہاز پر سے اترنے کی جگہ -

(زین وغیرہ کا) لٹکتا ہوا حصہ - (۲) کان کی لو؛ بنا گوش - (۳) جھولی - (۴) گود؛ آغوش (مثلاً *in Fortune's l.*) - (۵) غار؛ کھوہ -

*l.-dog* : چھوٹا پلا ہوا کتا؛ گرجی کتا -

**lapful,** *n.* : دامن بھر؛ گود بھر -

**Lap,** *v. t. & i.* : (۱) لپیٹنا؛ تہ بہ تہ باندھنا (کپڑے کو) - (۲) بہت سے کپڑوں یا تہوں میں لپیٹنا - (۳) (اثرات وغیرہ کا) گھیر لینا - (۴) آغوش میں لینا - (۵) (کسی چیز کو) اس طرح ڈھکنا کہ کچھ حصہ باہر نکلا رہے - (۶) باہر نکلا رہنا -

**Lap,** *n.* : (۱) کسی چیز کا وہ حصہ جو دوسری چیز کو ڈھکنے کے بعد باہر نکلا رہے - (۲) بیلن پر (روئی وغیرہ کی) لپٹی ہوئی تہ - (۳) چرخی یا پھرکی کے گرد سوتی یا ریشمی تاگے کا ایک دور یا چکر - (۴) دوڑ کے میدان کا ایک چکر یا ایک دور -

**Lap,** *v. i. & t. & n.* : (۱) (up کے ساتھ) سڑپنا؛ (پانی وغیرہ) زبان سے سڑپ کر پینا؛ چپڑچپڑ پینا - (۲) (تالاب یا چشمے کے کنارے سے) لہروں کا شور کے ساتھ ٹکرانا - (۳) (عموماً up اور down کے ساتھ) مشروبات پر (حریصانہ طور پر) گرنا - (۴) سڑک جانا؛ سڑپا لگانا؛ پرندوں کی طرح پینا - (۵) کتوں کی پتلی خوراک - (۶) (عامیانہ) پینے کی کوئی ہلکی چیز؛ شراب - (۷) سڑپا؛ ایک بار سڑپنے کی مقدار - (۸) لہروں کے کنارے پر ٹکرانے کی آواز -

**Lapel,** *n.* : کوٹ کے گریبان کی لوٹ؛ لوٹ گریبان -

**lapelled,** *a.* : (کوٹ) لوٹ کے گریبان کا -

**Lapidary,** *a. & n.* : (۱) (قیمتی یا آرائشی) پتھروں کے متعلق؛ حجری - (۲) کندہ کیا ہوا - (۳) نگینہ ساز؛ حکاک؛ جواہرات کو تراشنے اور جلا دینے والا -

**Lapislazuli,** *n.* : (۱) ایک معدنی چیز جس سے شوخ نیلا رنگ بناتے ہیں؛ لاجورد - (۲) شوخ نیلا رنگ؛ لاجوردی رنگ -

**Lappet,** *n.* : (۱) دامن؛ کپڑے کا لٹکتا ہوا حصہ - (۲) لٹکتا ہوا گوشت یا جھلی؛ کان کی لو - (۳) کوٹ کے گریبان کی لوٹ - (۴) عورتوں کی ٹوپی کا دنبالہ یا فیتہ -

**Lapse,** *n.* : (۱) بھول؛ ادنی سی خطا؛ سہو؛ فروگذاشت - (۲) لغزش؛ اخلاقی قصور؛ غفلت - (۳) ارتداد - (۴) تنزل - (۵) عدم استعمال کی وجہ سے استحقاق باقی نہ رہنا؛ حق چلا جانا؛ تمادی عارض ہونا - (۶) (پانی کا) ہلکا بہاؤ - (۷) امتداد زمانہ؛ وقت کا گزرنا؛ وقفہ -

**Lapse,** *v. i.* : (۱) گرنا؛ گھٹنا؛ (away اور back کے ساتھ) گر کر پہلی حالت ہوجانا؛ بدتر ہوجانا - (۲) (حق) جاتا رہنا؛ تمادی عارض ہوجانا؛ (جائداد وغیرہ کا وارث نہ ہونے سے کسی کو) واپس ملنا - (۳) آہستہ آہستہ بہنا؛ گزرنا؛ اترنا؛ دور ہونا؛ کم ہونا -

**Lapwing,** *n.* : انگلستان کا ایک قسم کا سبزی مائل کبوتر کے قد کا پرندہ -

**Larboard,** *n. & a.* : (۱) جہاز کا بایاں پہلو - (۲) اس پہلو کا یا اس کے متعلق (غلط فہمی سے بچنے کی غرض سے آج کل starboard کے مقابل میں larboard کی بجائے port استعمال کیا جاتا ہے)-

**Larceny,** *n.* : (قانون) چوری؛ سرقہ -

**larcenous,** *a.* : سرقے کا؛ چوری کا؛ سارقانہ -

**Larch,** *n.* : لارش، ایک قسم کا اونچا خوبصورت درخت؛ لارش کی لکڑی -

**Lard,** n.: سور کے پیٹ کی چربی ؛ سور کی چربی ؛ پیہ خوک ؛ شحم الخنزیر (جو پکانے میں کام آتی ہے)۔
**lardy,** a.: اس چربی کا سا ۔
**Lard,** v. t.: (۱) (مرغ وغیرہ میں) سور کا نمکا یا ہوا گوشت ملنا (پکانے سے پہلے)۔ (۲) (تقریر یا تحریر کو) استعاروں، اصطلاحوں اور غیر ملکی لغات سے مرصع کرنا ۔
**Lardaceous,** a.: (طب) سور کی چربی سے مشابہ ؛ چربیلا ۔
**Larder,** n.: کمرا جس میں گوشت اور کھانے پینے کی چیزیں رکھی جاتی ہیں ؛ رکابدار خانہ ؛ نعمت خانہ ۔
**Large,** a. & n.: (۱) (قدیم) دریا دل ؛ فیاض ۔ (۲) بے تعصبانہ ؛ وسیع ۔ (۳) وسیع ؛ فراخ (مثلاً *l. powers* ؛ *discretions*) ۔ (۴) (صلاحی وغیرہ) آزادانہ ۔ (۵) بڑا ؛ وسیع (big کا استعمال بول چال میں ہے اور great کا استعمال عظمت وشان کے لئے ، large کا استعمال اشخاص کے لئے شاذ ہے سوائے l. of limb کے) ۔ (۶) (بطور اسم at اور in کے ساتھ مستعمل ہے مثال کے لئے ذیل کے الفاظ دیکھو) ۔
*at l.*: (۱) آزاد (حوقید نہ ہو) ۔ (۲) (بیان وغیرہ) مفصل ؛ مشرح ؛ تفصیلی ۔ (۳) علی العموم ؛ بحیثیت مجموعی (مثلاً *popular with people at l.*) ۔ (۴) علی الاطلاق ۔
*gentleman at l.*: (۱) درباری جس کے سپرد کوئی خاص کام نہ ہو ۔ (۲) وہ شخص جس کا کوئی مشغلہ یا پیشہ نہ ہو ۔
*in l.*: بڑے پیمانہ پر ۔
*l.-hearted*: فراخ دل ؛ وسیع النظر ؛ فراخ دلانہ ۔
*l.-minded*: (۱) فیاض ؛ فیاضانہ ۔ (۲) بے تعصب ؛ وسیع القلب ؛ بے تعصبانہ ۔
**Largely,** adv.: (۱) وسعت سے وغیرہ ۔ (۲) بڑی حد تک ؛ زیادہ تر ؛ بیشتر (مثلاً *is l. due to*) ۔
**Largess(e),** n.: (قدیم) انعام و اکرام ؛ داد و دہش ۔
**Lariat,** n.: گھوڑوں وغیرہ کو پکڑنے کا پھندا ۔
**Lark, Laverock,** n.: بھورے مٹیالے رنگ کے پرندوں کی قسمیں جن کی پچھلی انگلیاں بڑی ہوتی ہیں ؛ لوا ؛ چنڈول ؛ چکاوک ؛ قنبرہ ۔
*rise with the l.*: صبح تڑکے اٹھنا ۔
**Lark,** n., & v. i.: (۱) ہنسی ؛ دل لگی ؛ (۲) دلچسپ واقعہ ؛ مزے کی بات (مثلاً *what a l.!*) ۔ (۳) ہنسی دل لگی کرنا ؛ چہل کرنا ؛ کھیلنا کودنا ۔
**Larrikin,** n.: (عموماً) نوجوان لچا ؛ شہدا ؛ کنکا ؛ بدمعاش ۔
**Larva,** n. (pl. -ae): (کیڑوں اور بعض دوسرے جانوروں کا) پہلا روپ ۔
**larval,** a: پہلے روپ کا ۔
**Laryngoscope,** n.: حنجرے کے معائنہ کا طبی آلہ جس میں آئینہ لگا ہوتا ہے ؛ حنجرہ نما (ج) ۔
**Laryngotomy,** n.: حنجرے کا نشتر یا شگاف (جو سانس کے آنے جانے کے لئے باہر سے دیا جاتا ہے) ۔
**Larynx,** n.: حنجرہ ۔
**laryngeal, laryngic,** aa.: حنجرے کا ۔ حنجری ۔
**laryngitis,** n.: حنجرے کا ورم ۔
**Lascar,** n.: ہندوستان کا دیسی ملاح ۔
**Lascivious,** a.: (۱) شہوت پرست ؛ نفس پرست ؛ شہوت پرستانہ ۔ (۲) شہوت انگیز ۔

**Lash,** *v.* & *t.* *i.*: (۱) جھٹکنا (دم ' ہاتھ ' پیر وغیرہ کا) - (۲) موسلا دھار برسنا ؛ جھپٹنا ؛ ٹوٹ پڑنا - (۳) زور سے حملہ کرنا ؛ ہاتھ چلانا - (۴) دولتی چلانا - (۵) برس پڑنا؛ ابل پڑنا - (۶) درے مارنا ؛ کوڑے لگانا - (۷) ٹکرانا (موجوں کا) - (۸) جھڑکنا ؛ سرزنش کرنا ؛ چیتھڑے اڑا دینا - (۹) کوڑے لگاکر مجبور کرنا - (۱۰) کس کر باندھنا (ڈوری وغیرہ سے) -

**lashing,** *n.*: (۱) کوڑے کی مار ؛ ملامت؛ سرزنش - (۲) ڈوریاں ؛ بندھن -

**lashings,** *n.* pl.: (جمع ' عامیانہ) بہت ؛ ڈھیروں؛ الغاروں -

**Lash,** *n.*: (۱) چابک ' کوڑے' تسمے وغیرہ کی مار یا ضرب - (۲) چابک کا تسمہ ؛ کوڑا - (۳) (مجازاً) اکسانے والی چیز ؛ تازیانہ؛ مہمیز- (۴) پلک ؛ مژہ -

*eye-l.* پلک ؛ مژہ -

*the l.*: کوڑوں کی سزا -

**Lasher,** *n.*: (۱) کوڑے مارنے والا وغیرہ - (۲) دریاکا بند ؛ بند کے نیچے کا گہرا حصہ ؛ پانی جو بند کے اوپر سے گزرتا ھے -

**Lass,** *n.*: (۱) لڑکی ؛ چھوکری - (۲) معشوقہ ؛ محبوبہ -

**Lassitude,** *n.*: سستی ؛ ماندگی ؛ تکان؛ تھکن ؛ بے کیفی -

**Lasso,** *n.* & *v. t.*: (۱) (جانوروں کو پکڑنے کی) کچے چمڑے کی کمند - (۲) جانوروں کو کمند سے پکڑنا -

**Last,** *n.*: لکڑی کا قالب یا کالبد جس پر موچی جوتوں کو چڑھاتے ھیں -

**Last,** *n.*: پلہ ؛ ناپ تول کے ایک پیمانے کا نام جو مختلف مقامات پر اور مختلف چیزوں کے لئے مختلف ھوتا ھے (مثلاً

*l. of wool* = ۱۲ تھیلے یا ۴۳۶۸ پونڈ؛ *l. of malt* = ۱۰ کوارٹر ۸۰ بشیل) -

**Last,** *a.*, *n.* & *adv.*: (۱) آخر ؛ آخری؛ اخیر - (۲) واپسین؛ دم مرگ کا؛ قیامت کے دن کا- (۳) پچھلا ؛ گزشتہ (ھفتہ ' مہینہ وغیرہ) - (۴) تازہ لطیفہ ' نیا بچہ وغیرہ (مثلاً *mrs.—'s l.*) ؛ پچھلا خط (مثلاً *as I said in my l.*) - (۵) ادنیٰ ؛ سب سے کم درجے کا - (۶) سب سے زیادہ بیزار ؛ نا موزوں ؛ بعیداز وقوع (مثلاً *I should be the l. to do it* میں یہ کام ھرگز نہیں کرنا چاھتا) - (۷) قطعی ؛ (قول) فیصل - (۸) موخرالذکر شخص یا چیز - (۹) آخری لمحے ؛ دم واپسیں - (۱۰) آخری تذکرہ یا ذکر - (۱۱) سب کے پیچھے؛ آخرمیں؛ آخری بار -

*at l.*: آخر ؛ آخر کار ؛ آخرش ؛ آخرالامر-

*at long l.*: خدا خدا کر کے ؛ بارے -

*breathe* one's *l.*: دم توڑنا -

*l. but not the least*: آخر میں مگر موخر نہیں؛ جس کا ذکر آخر میں ھو لیکن اھمیت کے لحاظ سے کم نہ ہو -

*l. day*: روز قیامت -

**lastly,** *adv.*: آخر میں -

**Last,** *v. i.* & *t.*: (۱) قائم رھنا ؛ ٹکنا ؛ ٹھیرنا ؛ چلنا ؛ زندہ رھنا- (۲) کافی ھونا؛ بس ھونا(مثلاً *will l. me ten years*)-

**Lasting,** *a.* & *n.*: (۱) پائدار ؛ مضبوط - (۲) ایک قسم کا مضبوط کپڑا -

**Latch,** *n.* & *v. t.*: (۱) (دروازہ بند کرنے کا) پھرکی داربیلن' بلی - (۲) چٹکے کا قفل (دروازے کا)- (۳) پھرکی بلن لگانا (دروازے میں) ' بلی لگانا -

**Late,** *a.* (comp. *later*, *lat* superl. *latest*, *last*), & *n.*: دیر

(زیرورس - دیر میں پھلنے یا پھولنے والا - (۳) بے وقت ؛ جو دن چڑھے یا رات گئے ہو ( مثلاً *l.-comer* دیر کر کے آنے والا ؛ دیر میں آنے والا ؛ *l. in the day* دن چڑھے ؛ *l. at night* رات گئے ؛ *l. hours* بہت رات گئے ؛ بہت دن چڑھے ؛ *at the latest* زیادہ سے زیادہ ؛ بہت دیر ہوئی تو ) - (۴) قدیم ؛ پرانے زمانے کا ( جیسے *l. stained glass* ) ؛ سابق ؛ پچھلا - (۵) آنجہانی ؛ مرحوم ؛ متوفی - (۶) اس کا ؛ جدید ( مثلاً *the l. floods war* ) - (۷) ( بطور اسم *of l.* میں مستعمل ہے جس کے معنی " حال میں ؛ تھوڑے دن ہوتے " ہیں ) - *of l. years* : چند سال سے -

**Late**, *adv.* (-er, -est, last) : (۱) دیر کر کے ؛ وقت کے بعد - (۲) بہت دنوں میں ؛ آگے چل کر - (۳) بہت رات گئے تک - (۴) ( شعر ) حال میں ؛ تھوڑے دن ہوئے - (۵) پہلے ( مگر اب نہیں ) - (۶) نشو و نما کے آخری دور میں ؛ آخری زمانے میں - (۷) ( روز مرہ ) بہت دیر میں ؛ نا وقت -

**Lateen**, *a.*, *L. sail* : (۱) مثلث نما ؛ تکونا بادبان - (۲) مثلث نما یا تکونے بادبانوں کا جہاز -

**Lately**, *adv.* : حال میں ؛ تھوڑے عرصہ پہلے ؛ ابھی ابھی ؛ کچھ دن پہلے -

**Latent**, *a.* : (۱) مخفی ؛ پوشیدہ ؛ چھپا ہوا ؛ پنہاں - (۲) بالقوۃ موجود - (۳) خوابیدہ ؛ سوتا ہوا ؛ دبا ہوا ؛ سلگتا ہوا -

*l. heat* : (طبیعیات) حرارت مخفی -

**latency**, *n.* : بالقوۃ ہونا ؛ چھپا ہوا ہونا -

**Lateral**, *a.* & *n.* : (۱) پہلو کا ؛ بغلی ؛ جانب - (۲) خاندان کی ضمنی شاخ -

**Lath**, *n.* : لکڑی کی پتلی پٹی -

*l. & plaster* : لکڑی کی پٹی اور پلستر کام -

**lathy**, *a.* : لاغر ؛ منحنی ؛ پتلا اور لمبا -

**Lathe**, *n.* : خراد -

**Lather**, *n.* & *v. t.* & *i.* : (۱) کف صابون ؛ جھاگ ؛ پھین - (۲) گھوڑے کا جھاگ دار پسینہ - (۳) صابون کا جھاگ ملنا یا رگڑنا - (۴) ( صابن میں ) جھاگ اٹھنا - (۶) مارنا ؛ کندی کرنا -

**lathery**, *a* : جھاگ دار -

**Latin**, *a.* & *n.* : (۱) لاطینی ؛ ملک لاطیم کا ؛ قدیم اہل روما کا ؛ لاطینیوں کا - (۲) قدیم اہل روما کی زبان میں ؛ لاطینی ؛ لاطینی کا - (۳) رومن کیتھلک کلیسا کا - (۴) رومانی قوم کا ؛ لاطینی نسل کا - (۵) لاطینی زبان - (۶) قدیم لاطیم کا باشندہ -

**Latinist**, *n.* : زبان لاطینی کا عالم -

**Latinism**, *n* : (۱) لاطینی محاورہ جو کسی دوسری زبان میں استعمال کیا گیا ہو ؛ لاطینیت - (۲) لاطینیوں یا لاطینی کی سی خصوصیت یا اثر -

**Latinity**, *n.* : (۱) کسی شخص کا طرز تحریر لاطینی میں - (۲) لاطینی صرف و نحو اور اسلوب بیان کا خاص رنگ ؛ لاطینیت -

**Latinize**, *v. t.* & *i.* : (۱) لاطینی میں ترجمہ کرنا - (۲) لفظوں کو لاطینی صورت میں ڈھالنا ؛ لاطینی بنانا - (۳) لاطینی الفاظ ؛ لاطینی محاورے وغیرہ استعمال کرنا ؛ لاطینی چھانٹنا -

**latinization**, *n.* : لاطینی چھانٹنا ؛ لاطینی بنانا -

**Latitude**, *n.* : (۱) ( مزاحاً ) چوڑائی ؛

-(hat with great l. of brim عرض (جیسے
(۲) (شاذ) پورا دائرہ (مفہوم
وغیرہ کا (جیسے -(take in its proper l.
(۳) وسعت خیال ؛ وسعت مشرب ؛
آزاد خیالی (مذہبی معاملات میں) -
(۴) (جغرافیہ) عرض البلاد ؛ عرض
بلد ؛ خط استواے جنوبی یا شمالی فاصلہ -
(۵) (جمع) خطے ؛ ممالک ؛ بلاد (خصوصاً
آب و ہوا کے لحاظ سے) - (۶) (ہئیت)
میل ؛ عرض سماوی -

**latitudinarian,** *a.* & *n.* : وسیع المشرب ؛
وسیع الخیال (شخص) ؛ آزاد خیالانہ -

**Latrine,** *n.* : تٹی ؛ جائے ضرور ؛ پا ئخانہ ؛
(لشکر گاہ ' ہسپتال ' بارک وغیرہ کی) -

**Latter,** *a.* : (قدیم) (۱) بعد کا ؛ دوسرا -
(۲) عہد متاخر کا ؛ دنیا کے خاتمے
کا ؛ آخری - (۳) ثانی الذکر ؛
آخرالذکر ؛ موخرالذکر -

**Latterly,** *adv.* : (۱) آخر میں ؛ مرنے سے
کچھ پہلے ؛ آخری دور میں ' (۲) حال میں ؛
تھوڑے دن ہوے -

**Lattice,** *n.* : جالی (عمارت میں) -

**latticed,** *a.* : مشبک ؛ جالی دار -

**Laud,** *n.*, & *v. t.* : (۱) (شاذ ' البتہ
مناجاتوں میں مستعمل ہے) ثنا ؛ مدح ؛
حمد - (۲) (جمع) رومن کیتھلک کلیسا
وغیرہ میں صبح کی مناجات - (۳) بھجن ؛
مناجات - (۴) تعریف کرنا ؛ ستائش کرنا ؛
سراہنا ؛ گن گانا -

**laudation,** *n.* : حمد ؛ ثنا ؛
تعریف ؛ بھجن -

**Laudable,** *a.* : سراہنے : قابل تعریف ؛
جوگ -

**laudability,** *n.* : لائق ستائش ہونا ؛
خوبی ؛ پسندیدگی -

**Laudanum,** *n.* : الکوحل اور افیون کا مرکب -

**Laugh,** *v. i.* & *t.*, & *n.* : (۱) ہنسنا ؛
قہقہہ لگانا - (۲) (پانی کا) لہرانا ؛
(کھیت کا) لہلہانا ' شاداب ہونا ؛ (منظر
کا) جگمگانا - (۳) (کسی پر) ہنسنا ؛
طنز کرنا ؛ تضحیک کرنا ؛ دل لگی کرنا -
(۴) ہنس کر کہنا - (۵) (مضحکہ اڑا کر)
(کسی کی) عادت چھڑانا یا رائے بدلنا ؛
مسکرانا ؛ تبسم کرنا - (۶) (اسم) ہنسی ؛
خندہ - (۷) طرز خندہ ؛ ہنسنے کا طور -

*he laughs best who laughs last.* :
قبل از وقت خوشی نہ مناو-

*l. at* : (۱) ہنسی اڑانا ؛ تضحیک کرنا ؛
(کسی پر) ہنسنا - (۲) کسی کو دیکھ
کر مسکرانا -

*l. down*: (مقرر وغیرہ کو) ہنس ہنس کے
بٹھا دینا ' خاموش کردینا -

**Laughable,** *a.* : مضحک ؛ ہنسنے کے
قابل ؛ خندہ انگیز -

**Laughing,** *n.* : ہنسنا وغیرہ -

*l. gas* : ہنسانے والی گیس (نائٹرس
آکسائیڈ جس کے سونگھنے سے عارضی بے حسی
پیدا ہوتی ہے) -

*l.-stock* : نشانۂ تضحیک ؛ نقل مجلس ؛
سرمایۂ تضحیک-

**Laughter,** *n.* : ہنسی ؛ خندہ ؛ قہقہہ -

**Launch,** *v. t.* & *i.* & *n.* : (۱) پھینکنا
چلانا ؛ دینا (دھمکی) ؛ جاری کرنا (ڈگری)
(۲) (کشتی) دریا میں ڈالنا - (۳) بھیجنا
(کسی مہم پر) ؛ شروع کرنا (مہم یا منصوبہ
وغیرہ) - (۴) (عموماً out کے ساتھ)
سخت سست کہنے لگنا ؛ برس پڑنا - (۵) بے
دریغ خرچ کرنا - (۶) (مہم پر) روانہ ہونا -
(۷) (اسم) کشتی کو دریا میں ڈالنا -

*l. out* : (۱) (روپیہ) دل کھول کر خرچ

کرنا یا پانی کی طرح بہانا - (۲) بہت تفصیل سے بیان کرنا؛ کتھا شروع کرنا - (۳) (کسی مہم پر ) جہاز میں سفر کرنا ؛ کسی نئے کام کا آغاز کرنا -

**Launch,** *n.* : (۱) جنگی جہاز کی بڑی کشتی-(۲) سیر و تفریح کی برقی یا دخانی بڑی کشتی-(۳)برقی یادخانی بڑی مسافر کشتی -

**Laundress,** *n.* : دھوبن -

**Laundry ,** *n.* : دھوبی خانہ ؛ کپڑے دھونے کا کار خانہ -

**Laureate,** *a.* & *n.* : (۱) لارل کا ؛ لارل کی پتیوں سے گندھا ہوا - (۲) لارل کے ہار سے آراستہ ' سر فراز - (۳) اس ہار کا مستحق -

*poet l.* : درباری شاعر ؛ ملک الشعرا -

**laureateship,** *n.* : ملک الشعرا کا عہدہ ؛ ملک الشعرائی -

**Laurel,** *n.* & *v. t.* : (۱) لارل ؛ ایک پودا جس کی پتیاں چمکدار ہوتی ہیں - (۲) (Bay) کی پتیوں کا مکٹ جو ورزشی کھیلوں میں جیتنے والوں یا شاعروں کے سر پر طرۂ امتیاز کے طور پر رکھا جاتا تھا - (۳) یہ مکٹ کسی کے سر پر رکھنا ؛ طرۂ امتیاز عطا کرنا -

**Lava,** *n.* : (۱) پگھلا ہوا مادہ جو جوالا مکھی (پہاڑ) سے بہتا ہے ؛ لاوا - (۲) منجمد لاوا - (۳) (جمع) لاوا کی قسم ؛ لاوا کی تہہ -

**Lavatory,** *n.* : (۱)(قدیم) لگن؛ طشت - (۲) طہارت خانہ ؛ بیت الخلا -

**Lave,** *v. t.* : (ش-ر) (۱) دھونا ؛ نہلانا ؛ غسل دینا - (۲) (چشمے وغیرہ کا) (ساحل کو) چومنا ' بوسہ دینا -

**Lavender,** *n.* & *v. t.* : (۱) ایک خوشبودار جھاڑی - (۲) لیونڈر کے پھول اور شاخیں جو بسانے کے لئے کپڑوں میں رکھتے ہیں (۳) ہلکا اودا خفیف سرخی مائل رنگ؛ ارغوانی رنگ-(۴) لونڈرسے کپڑے بسانا -

*l. water* : عرق لونڈر ؛ معطر لونڈر اور الکوحل کا مرکب -

**Laver,** *n.* : (۱) (بائبل) یہودی مقتدا کے غسل کا بڑا پیتل کا ظرف - (۲) (قدیم) دھونے کا باسن ؛ چلمچی ؛ طشت - (۳) فوارے کا حوض -

**Laverock** : دیکھو Lark -

**Lavish,** *a.* & *v. t.* : (۱) بہت افراط سے پیدا کرنے والا - (۲) دل کھول کر دینے والا - (۳) مسرف ؛ فضول خرچ - (۴) کثیر ' وافر ؛ بے اندازہ - (۵) بے اندازہ خرچ کرنا ؛ پانی کی طرح بہانا (روپیہ یا خون) -

**lavishment ,** *n.* : اسراف ؛ تبذیر ؛ فضول خرچی -

**Law,** *n.* : (۱) قانون ؛ آئین یا ضابطہ - (۲) جاری کئے ہوئے قاعدوں یا مروجہ دستوروں کا مجموعہ -(۳) ضابطہ ؛ قاعدہ - (۴) قوانین کا اثر یا اقتدار ؛ معاشرے میں پابندیٔ قانون - (۵) ضابطۂ قانون؛ نظم قانون؛ اُصول قانون ؛ فلسفۂ قانون؛ قانون دانی - (۶) احکام واجب العمل - (۷) قانونی شعبوں میں سے کوئی ایک شعبہ یا شاخ - (۸) قانونی پیشہ - (۹) عدالتی چارہ جوئی - (۱۰) کھیلوں کے قواعد و ضوابط -

*be a l. unto oneself* من مانا طرز عمل اختیار کرنا ؛ رسم و دستور کی پروا نہ کرنا -

*go to l.* : عدالت سے چارہ جوی کرنا -

*Gresham's l.* : یہ نظریہ کہ کھرا روپیہ کھوٹے روپے کو خودبخود بازار سے نکالدیتا ہے-

*lawgiver* : قانون بنانے والا ؛ واضع قوانین-

*l. maker*: واضع قانون -

*lawsuit* : مقدمہ ؛ نالش ؛ عدالتی چارہ جوئی

*necessity knows no l.* : احتیاج کسی قانون کی پابند نہیں -

*take the l. into one's own hand* : کسی سے اپنا بدلہ خود لے لینا ؛ اپنا حق ڈنڈے کے زور سے لے لینا -

**Law, laws,** *int.* : (عامیانہ) ارے ؛ ہائیں ؛ اوہ -

**Lawful,** *a.* : (۱) قانونی؛ شرعی؛ جائز ؛ حسب قانون - (۲) (قانون) مجاز؛ حلالی (اولاد) -

**Lawless,** *a.* : بے آئین ؛ بے قانون ؛ غیر پابند قانون؛ مطلق العنان؛ بے لگام -

**lawlessness,** *n.* : نافرمانیء قانون ؛ بے آئینی ؛ بے لگامی ؛ سر کشی -

**Lawn,** *n.* : ایک قسم کی باریک ململ جو پادری آستینوں میں لگاتے ہیں -

**Lawn,** *n.* : (۱) (قدیم) (جنگل کے بیچ میں) کھلا میدان - (۲) چراگاہ ؛ گھاس کا تختہ ؛ سبزہ زار؛ اس کا رقبہ-(۳) لان؛ دوب کا تختہ-

*l. tennis* : ٹینس کی ایک خاص قسم جو سبزے وغیرہ کے کورٹ پر کھیلی جاتی ہے -

**Lawyer,** *n.* : (۱) قانون پیشہ ؛ وکیل ' اٹرنی وغیرہ - (۲) عالم قانون؛ قانون دان -

**Lax,** *a.* : (۱) (شاذ) ڈھیلا ؛ مسام دار - (۲) غافل ؛ بے پروا ؛ نرم؛ ڈھیلا ؛ غیر واضح؛ مبہم ؛ دھندلا -

**laxity,** *n.* : ڈھیلا پن ؛ غفلت؛ بے پروائی؛ نرمی -

**Laxative,** *a.* & *n.* : (۱) مفتح ؛ ملین - (۲) مفتح یا ملین دوا - (۳) منضج -

**Lay,** *n.* : (۱) گیت - (۲) نظم ؛ گیت؛ پرندوں کا زمزمہ -

**Lay,** *a.* : (۱) غیر پادری؛ دنیادار ؛ گرہست- (۲) غیر پادری یا دنیادار سے متعلق ؛ دنیادارانہ - (۳) غیر فنی ؛ غیر ماہر - (۴) (تاش) معمولی پتا (جو ترپ نہ ہو) -

*layman* : اناڑی ؛ اناڑی ؛ غیر ماہر ؛ دنیا دار -

**Lay,** *v. t.* & *i.* : (۱) رکھنا - (۲) لٹانا - (۳) (انڈے) دینا - (۴) داؤں پر لگانا (رقم) ؛ بدنا ؛ بدنے پر تیار ہونا - (۵) رکھنا ؛ لگانا ؛ جمانا - (۶) قائم کرنا (قصے کا موقع یا منظر) ؛ کسی عضو کو کسی خاص حالت میں رکھنا - (۷) پیش کرنا (مسئلہ دعویٰ وغیرہ) - (۸) ہرجانے وغیرہ کی رقم کا تعین کرنا - (۹) (قدیم) الزام لگانا ؛ (کسی کے) سر تھوپنا - (۱۰) کسی سبب کی طرف منسوب کرنا - (۱۱) (تاوان یا ٹیکس) عائد کرنا؛ لگانا - (۱۲) (لاٹھی وغیرہ) رسید کرنا ؛ مارنا - (۱۳) جمانا ؛ ترتیب دینا - (۱۴) نقشہ مرتب کرنا ؛ خاکہ تیار کرنا - (۱۵) (رنگ) چڑھانا - (۱۶) خول یا غلاف چڑھانا ؛ بچھانا -

*l. aside* or *by* : علحدہ رکھنا ؛ رکھ چھوڑنا ؛ (روپیہ) بچا کر رکھنا -

*l. down* : (۱) رکھدینا - (۲) دست بردار ہونا - (۳) شرط پر لگانا - (۴) قربان کرنا ؛ فدا کرنا (زندگی) ؛ (جہاز ' ریل کی) تعمیر (آغاز) کرنا - (۵) قرار دینا ؛ مقرر کرنا ؛ منضبط کرنا (دستور و آئین وغیرہ) - (۶) مرتب کرنا؛ بنانا (نقشہ وغیرہ) -

*l. hands on* : (۱) قبضہ کرنا؛ متصرف ہونا - (۲) تشدد کرنا ؛ مارنا ؛ پیٹنا - (۳) پانا - پکڑنا -

*l. hold on* or *of* : پکڑنا -

*l. in* : ذخیرہ فراہم کرنا -

*l. low* : نیچا دکھانا ؛ خاک میں ملانا ؛ ہلاک کرنا -

*l. out* : (۱) پھیلانا ؛ کھولنا ؛ دکھانا ۔ (۲) سَنوارنا؛ تجہیز و تکفین کرنا ۔ (۳) زمین یا باغ کی تقسیم اور ترتیب کرنا (کسی خاص نقشے کے مطابق) ۔

*l.-out* : زمین وغیرہ کی تقسیم؛ ترتیب ۔

*l. to one's charge or one's door* : الزام کسی کے سر لگانا یا تھوپنا ۔

*l. up* : (۱) ذخیرہ کرنا ؛ اٹھا رکھنا ۔ (۲) بیمار پڑنا ؛ صاحب فراش ہونا ۔ (۳) (روپیہ) پس انداز کرنا ۔

*l. waste* : تاراج کرنا ۔

**Layer,** *n.* & *v. t.* & *i.* : (۱) رکھنے والا وغیرہ ۔ (۲) طبق ؛ پرت ؛ تہ ۔ (۳) درخت کی شاخ جو جھکا کر زمین میں گاڑ دی گئی ہو تاکہ جڑ پکڑ جائے ۔

**Layette,** *n.* : نئے بچے کے کپڑے اور نہالچے وغیرہ ۔

**Lay figure,** *n.* : (۱) انسانی جسم کا چوبی ڈھانچا جس پر مصور پردے لٹکاتے ہیں ۔ (۲) بے حقیقت شخص جس کا عدم و وجود برابر ہو؛ لاشے' معطل ۔ (۳) بے اثر کردار (ناول یا قصے میں) ۔

**Lazar,** *n.* : (قدیم) غریب ۔

**Lazarus,** *n.* : فقیر ؛ گداگر ۔

**Laze,** *v. i.* & *t.* & *n.* : (روز مرہ) کاہلی کرنا ؛ سستی کرنا ۔

**Lazy,** *a.* & *v. i.* & *t.* : (۱) آلکسی ؛ سست ؛ کاہل ۔ (۲) سستی بڑھانے والا ؛ کاہلی کا؛ کاہلانہ ۔ (۳) کاہلی کرنا ؛ کاہلی میں وقت گزارنا ۔

*l.-bones* : سست یا کاہل آدمی ۔

***Lazzarone*** (lats-) *n.* (pl. -ni) : شہر نیپلز کا آوارہ گرد جو چھوٹے موٹے کاموں اور گداگری پر بسر کرتا ہے ۔

**Lea,** *n.* : (شعر) میدان ؛ سبزہ زار ؛ مرغزار ۔

**Lead,** *n.* & *v. t.* & *i.* : (۱) سیسہ ۔ (۲) تہ پیمال (پانی ناپنے کا آلہ) ۔ (۳) (جمع) سیسے کی پٹیاں یا کڑیاں چھت پاٹنے کے لئے ۔ سیسے کی پٹی ہوئی چھت ؛ سیسے کے چوکھٹے ۔ (۴) (طباعت) سیسے کا ٹکڑا جو سطروں کے بیچ میں فاصلہ دینے کے لئے رکھتے ہیں ۔ (۵) سیسہ چڑھانا؛ سیسہ کا چوکھٹا جڑنا ۔

*black l.* : پنسل کا سرمہ یا سیسہ ۔

*ounce of l.* : بندوق کی گولی ۔

*red l.* : سیندور ۔

*white l.* : سپیدہ ۔

**Lead,** *v. t.* & *i.* : (۱) رہنمائی کرنا؛ لے جانا؛ لے چلنا ۔ (۲) ہدایت کرنا ؛ پیشرو ہونا ؛ مقدم ہونا ۔ (۳) ترغیب دے کر آمادہ کرنا ؛ نتیجے یا فیصلے پر پہنچانا؛ کرنے کی ترغیب دینا ۔ (۴) (سڑک کا آدمی کو) کسی مقام تک پہنچانا ؛ (مجازاً) نتیجہ ہونا ۔ (۵) بسر کرنا ؛ گزارنا (زندگی) ۔ (۶) پیش پیش ہونا ؛ سبقت کرنا ؛ آغاز کرنا ۔ (۷) دوڑ میں آگے ہونا ؛ نمونہ دکھا کر ہدایت کرنا ۔ (۸) (تاش) پہلے کھیلنا ۔ (۹) لیڈ ہونا ؛ سر کردہ ہونا ؛ قائد ہونا ۔

*l. astray* : گمراہ کرنا ۔

*l. away* : بے سوچے سمجھے تقلید پر آمادہ کرنا ۔

*l. by the nose* : اُلو بنا کر جو چاہنا کرانا ۔

*l. captive* : (۱) جبراً ساتھ لے جانا ۔ (۲) قید کرکے لے جانا ۔

*l. the way* : آگے چلنا ؛ رہنمائی کرنا ۔

**Lead,** *n.* : (۱) رہنمائی ؛ مثال ؛ (۲) رہنمائی ؛ رہبری ؛ قیادت ۔ (۳) تاش میں پہلے پتا چلنا یا اس کا حق ۔

*give one a l.* : اپنی مثال سے ہمت بڑھانا (خصوصاً شکار میں باڑھ پھاندنے میں) ۔

*return the l.*: اپنا ساتھی جو رنگ چلے اسی کو چلنا -
*take the l.*: قیادت کرنا -
**Leaden**, *a.*: سیسہ جیسا ؛ سیسہ کا -
**Leader**, *n.*: (۱) رھنما؛ رھبر؛ قائد؛ راہ دکھانے والا؛ سالار؛ سرگروہ - (۲) دارالعوام کا سرکاری رکن جو کارروائی شروع کرتا ھے - (۳) وکیل جو کارروائی مقدمہ کی رھنمائی کرے - (۴) مقالۂ ادارت ؛ اداریہ -
**Leaderette**, *n.*: مختصر مقالۂ ادارت؛ چھوٹا اداریہ ؛ ادارچہ -
**Leading**, *n.*: رھنمائی کرنا وغیرہ -
*in l.-strings*: ھر بات میں دوسروں کا محتاج ؛ بچوں کی طرح دوسروں کا محتاج -
*l.-strings*: ڈوریاں جن کو پکڑ کر بچے چلنا سیکھتے ھیں -
*men of light & l.*: قابل؛ ذی اثر لوگ -
**Leading**, *a.*: (۱) رھنمائی کرنے والا وغیرہ - (۲) نمایاں ؛ خاص ؛ اھم ؛ اول -
*l. article*: اداریہ ؛ مقالۂ ادارت -
*l.-case*: وہ مقدمہ جو بطور نظیر دوسرے مقدموں کے فیصلہ میں مدد دے -
*l. motive*: = Leitmotiv
*l. question*: وہ سوال جس سے مطلوبہ جواب حاصل کیا جائے -
**Leaf**, *n.* (pl.-ves): (۱) پتا ؛ برگ - (۲) پتی ؛ پنکھڑی - (۳) پتے پتیاں ؛ پتیاں - (۴) ورق (کتاب کا) - (۵) چاندی سونے وغیرہ کا پتر ؛ چاندی سونے کا ورق ؛ پنّی - (۶) لٹک تختہ (میز وغیرہ کا) -
*turn over new l.*: اپنے طرز زندگی کی اصلاح کرنا -
**leafage**, *n.*: پتوں کا مجموعہ -
**leafy**, *a.*: برگ پوش ؛ پر برگ ؛ پتیے دار -
**Leaflet**, *n.*: دستی اشتہار ؛ دو ورقی رسالہ -
**League**, *n.*: مسافت کا پیمانہ جو بقدر تین میل کے ھوتا ھے؛ فرسنگ -
**League**, *n.*, & *v. t.*, & *i.*: (۱) اتحاد ؛ ایتلاف - (۲) انجمن اتحاد ؛ لیگ - (۳) اتحاد یا ایتلاف کرنا -
*L. of Nations*: انجمن اقوام -
**Leaguer**, *n.*: لیگ کا رکن ؛ انجمن اتحاد کا رکن -
**Leak**, *n.*, & *v. i.*: (۱) چھید ؛ سوراخ ؛ درز؛ دراز (جس میں سے پانی وغیرہ ٹپکے) - (۲) رسنا ؛ ٹپکنا ؛ چونا - (۳) (بھید) ظاھر ھونا ؛ آھستہ آھستہ فاش ھو جانا یا پھیل جانا -
*spring a l.*: سوراخ ھو جانا ؛ چھید ھوجانا -
**leakage**, *n.*: (۱) رساو ؛ ٹپکا - (۲) راز کا افشا -
**Leaky**, *a.*: سوراخ دار ؛ رسنے والا ؛ ٹپکنے والا -
**Leal**, *a.*: (اسکاٹستان اور ادب) وفادار؛ دیانت دار -
**Lean**, *a.* & *n.*: (۱) دبلا ؛ پتلا ؛ لاغر - (۲) ھلکی؛ کم (فصل) ؛ غذائیت سے خالی؛ غیر مقوی (غذا) - (۳) منافع سے خالی - (۴) بغیر چربی کا (گوشت) -
*l. years*: قحط کے سال؛ خشک سالی کا زمانہ -
**Lean**, *v. i.* & *t.* (past & p.p. leaned or leant), & *n.*: (۱) ٹیک لگانا ؛ تکیہ لگانا ؛ سہارا لینا ؛ (چیز کا) سہارے پر رکھا ھونا ؛ ٹکا ھونا - (۲) بھروسہ کرنا - (۳) جھکنا ؛ جھکانا - (۴)

ایک طرف جھک کر کھڑا ہونا - (۵) مائل ہونا ؛ رجحان ہونا - (۶) طرفداری کرنا - (۷) جھکاو ؛ ڈھال -

**leaning,** *n.*: (طرفداری کا) میل ؛ میلان طبع ؛ رجحان -

**Leap,** *v. t. & i.* (past & p. p. leapt or leaped): (شعر ' ادب نیز سنجیدہ کلام وغیرہ) کودنا ؛ پھاندنا ؛ پھلانگنا ؛ اچھلنا -

*l.-frog*: ایک کھیل جس میں کچھ لڑکے جھک کر اور ٹانگیں پھیلا کر کھڑے ہوتے ہیں اور دوسرے اُن کی پیٹھ پر سے پھاندتے ہیں -

**Leap,** *n.*: کود ؛ چھلانگ ؛ جست ؛ تڑپ -

*by ll. and bounds*: حیرت انگیز رفتار سے ؛ نہایت تیزی سے ؛ دن دونی رات چوگنی رفتار سے -

*l.-year*: لوند کا سال ؛ سال کبیسہ -

**Learn,** *v. t. & i.*: (۱) سیکھنا ؛ (علم) حاصل کرنا - (۲) حفظ کرنا ؛ ازبر کرنا - (۳) اطلاع پانا ؛ آگاہ ہونا ؛ دریافت کرکے معلوم کرنا - (۴) پڑھنا ؛ تعلیم پانا - (۵) (قدیم) پڑھانا ؛ تعلیم دینا -

**learner,** *n.*: آموزندہ ؛ سیکھنے والا -

**Learned,** *a.*: (۱) عالم ؛ متبحر ؛ فاضل - (۲) فاضلانہ ؛ عالمانہ - (۳) علمی ؛ عالمانہ (پیشہ یا الفاظ) -

**Learning,** *n.*: علم ؛ فضیلت ؛ علمیت ؛ معلومات -

**Lease,** *n. & v. t.*: (۱) اجارہ ؛ پٹہ - (۲) پٹے یا اجارے پر دینا یا لینا -

*leasehold(er)*: پٹہ (دار) ؛ اجارہ (دار) -

**Lease,** *n.*: (پارچہ بافی) (۱) تانا - (۲) گول سوراخ والی ڈوری -

**Leash,** *n. & v. t.*: (۱) تسمہ یا ڈوری جس میں کتے کو باندھ کر ساتھ لے جاتے ہیں - (۲) تین کتوں یا خرگوشوں کا ٹکڑم یا مجموعہ - (۳) (پارچہ بافی) گول سوراخ والی ڈوری -

*hold in l.*: قابو میں رکھنا -

**Leasing,** *n.*: (بائبل) جھوٹ ؛ دروغ گوئی -

**Least,** *a., n., & adv.*: (۱) سب سے چھوٹا ؛ سب سے کم ؛ کمترین ؛ اقل - (۲) سب سے کم (طرح پر) -

*at l.*: بہر حال ؛ کم ازکم -

*(in) the l.*: ذرا بھی ؛ بالکل -

**Leather,** *n. & v. t.*: (۱) چمڑا ؛ پکا چمڑا ؛ چرم - (۲) چمڑے کی - (۳) کرکٹ کی گیند یا فٹ بال (عامیانہ) - (۴) (عامیانہ) کھال ؛ جلد (آدمی کی) - (۵) چمڑا چڑھانا - (۶) تسمے سے مارنا -

*l. & prunella*: محض لباس کا فرق -

*patent l.*: چمڑا جس پر نفیس سیاہ وارنش ہو -

**leatherette,** *n.*: مصنوعی چمڑا -

**leathering,** *n.*: مرمت ؛ کندی ؛ مار -

**leathern,** *a.*: چرمی ؛ چمڑے کا -

**leathery,** *a.*: (۱) چمڑے جیسا ؛ سخت (گوشت وغیرہ) -

**Leave,** *n.*: (۱) اجازت ؛ اذن - (۲) رخصت ؛ چھٹی ؛ میعاد رخصت -

**Leave,** *v. t. & n.*: (۱) چھوڑ دینا ؛ رہنے دینا - (۲) ترکے میں چھوڑنا - (۳) چھوڑنا ؛ باقی رکھنا ؛ بدستور رہنے دینا - (۴) سپرد کرنا ؛ کسی کی مرضی پر چھوڑنا - (۵) کوئی کام کرنے دینا ؛ دخل دینے سے باز رہنا - (۶) لے جانا (پیام ' ہدایت ' چیز) - (۷) (کسی شخص کے پاس سے)

جانا ؛ رخصت ھونا - (۸) روانہ ھونا (کسی مقام کے قصد سے) - (۹) کسی چیز کے پاس سے گزر جانا -

**L. out** : چھوڑ دینا ؛ بھول جانا -

**leaving, n.** : (عموماً جمع) متروکہ ؛ چھوڑی ھوئی چیزیں -

**Leaven, n. & v. t.** : (۱) خمیر - (۲) کسی صفت کا شائبہ یا آمیزش - (۳) خمیر اٹھانا - (۴) کسی چیز میں سرایت کرکے اسکی ماھیت بدل دینا ؛ معتدل کرنا -

**Lecher, n.** : (قدیم) عیاش ؛ بدکار ؛ زانی -

**lecherous, a.** : بدکار ؛ زناکار -

**lechery, n.** : بدکاری ؛ زناکاری -

**Lectern, n.** : گرجوں میں لکھنے یا گانے کا ڈیسک -

**Lectionary, n.** : وہ کتاب جس میں نماز میں پڑھے جانے والے بائبل کے رکوع درج ھوں -

**Lecture, n. & v. i. & t.** : (۱) درس زبانی ؛ تقریر ؛ خطبہ - (۲) تنبیہ ؛ وعظ - (۳) تقریر کرنا ؛ لکچر دینا - (۴) لکچر کے ذریعے تعلیم دینا ؛ زبانی درس دینا - (۵) تنبیہ کرنا ؛ سرزنش کرنا -

**lecturer, n.** : مقرر ؛ لکچرار -

**Lectureship, n.** : لکچرار کا عہدہ یا خدمت -

**Led** : Lead کا past اور p. p. -

**Ledge, n.** : (۱) دیوار وغیرہ کے باھر نکلا ھوا تختہ یا پتھر ؛ کگر - (۲) پہاڑی یا چٹان کے پہلو کا باھر نکلا ھوا حصہ ؛ چھجا -

**Ledger, n.** : (۱) بہی کھاتا ؛ پکی بہی ؛ بڑی بہی - (۲) قبر کی چپٹی تختی ؛ لوح مزار -

**Lee, n.** : (۱) آڑ ؛ پناہ - (۲) (جہاز کا) محفوظ پہلو جو ھوا کے رخ سے پرے ھو -

**Leech, n.** : (قدیم ؛ مزاحاً ؛ شعر) طبیب ؛ حکیم ؛ معالج -

**Leech, n.** : (۱) جونک ؛ زلو - (۲) جو شخص دوسروں پر سختیاں کرکے نفع حاصل کرے ؛ خون چوسنے والا ؛ لہو چوس -

**Leech, n.** : بادبان کا عمودی یا ڈھلوان پہلو -

**Leek, n.** : (۱) پیاز کی قسم کا پودا جسکی گٹھی استوانہ نما ھوتی ھے - (۲) یہ پودا جو ویلز کا قومی نشان قرار دیا گیا ھے -

**Leer, v. i. & n.** : (۱) کنکھیوں سے دیکھنا ؛ بری نظروں سے دیکھنا - (۲) بری نظر ؛ چورنظر -

**Leery, a.** : (عامیانہ) چالاک ؛ کائیاں -

**Lees, n. pl.** : (۱) شراب کی تلچھٹ ؛ دُرد - (۲) سب سے ادنیٰ حصہ ؛ ردی کھدی ؛ فضلہ -

**Leeward, a., n., & adv.** : (۱) (جہاز کے) ھوا سے محفوظ پہلو کی طرف یاطرف کا - (۲) ھوا سے محفوظ پہلو یا رخ -

**Left, a., adv., & n.** : (۱) الٹا ؛ بایاں - (۲) الٹے ھاتھ کی طرف ؛ بائیں کا - (۳) الٹی طرف کو - (۴) دست چپ ؛ الٹا ھاتھ ؛ فوج کا میسرہ - (۵) (سیاسی) (فرانس وغیرہ کی مجلس وضع قوانین سے مستعار) صدر کے الٹے ھاتھ کی جمھوریت پسند جماعت ؛ انتہا پسند جماعت ؛ فلسفہ یا مذھب وغیرہ کا جدت پسند یا انتہا پسند فرقہ -

**leftward, a. & adv.** : جانب چپ کا ؛ الٹی طرف کا -

**leftwards, adv.** : جانب چپ ؛ الٹی طرف -

**Left** : Leave کا past اور p. p. -

**Left-handed, a.** : (۱) کھبا ؛ چپڑ ؛ چپ دست - (۲) بھدا ؛ بے ڈول ؛ بے تکا - (۳) گول گول ؛ دو رخی ؛ منافقانہ ؛ مشتبہ -

(۳) ( شادی ) جس میں شوہر شاہی یا امیر خاندان کا اور زوجہ نیچ ذات ہو -

**Leg,** *n.*, & *v. i.* : (۱) ٹانگ - (۲) دست ( جانور کی ران پکانے کے لئے ) - (۳) ایک قدم پیچھے ہٹا کر تعظیم یا سلام کرنا - (۴) دغاباز؛ دھوکے باز - (۵) (کرکٹ میں) میدان کا وہ حصہ جو کھیلنے والے کی بائیں جانب اور بائیں جانب کے پیچھے ہوتا ہے ؛ لیگ - (۶) مصنوعی ٹانگ - (۷) پائینچہ ( پاجامے وغیرہ کا ) - (۸) مشین کا سہارا یا پایہ - (۹) میز ' کرسی یا پلنگ کا پایہ -

*l. before wicket* (=l. b. w.): (کرکٹ) کھلاڑی کا وکٹ کے سامنے گیندکو پیر سے روکنا -

*l.-guard* : گدا جو کرکٹ وغیرہ میں ٹانگوں سے باندھ لیتے ہیں -

*set one on his ll.*: کسی کی مالی حالت ٹھیک کر دینا ؛ کسی کو تراد دینا -

*stand on one's own ll.*: اپنے اوپر بھروسہ کرنا؛دوسروں کی امداد سے مستغنی ہونا -

**Legacy,** *n.*: (۱) مال جو بذریعہ وصیت ملے - (۲) مال متروکہ؛ ترکہ؛ ورثہ؛ میراث -

**Legal,** *a.*: (۱) قانونی ؛ شرعی ؛ مطابق قانون - (۲) قانون مروجہ کے مطابق ( خواہ اصول انصاف کے خلاف ہو ) - (۳) جائز ؛ حلال ؛ مطابق شرع - (۴) (دینیات) موسوی شریعت کا ؛ نجات بالعمل سے متعلق -

**legalize,** *v. t.*: جائز ٹھیرانا ؛مباح کرنا -

**Legalism,** *n.*: ( دینیات ) (۱) نجات بالعمل کا اعتقاد ؛ شرع کو وحی و تنزیل پر ترجیح دینا ؛ شریعت پرستی - (۲) ضابطہ پرستی؛ ضابطے یاقانون پرحد سےزیادہ زوردینا -

**legalist,** *n.*: شریعت پرست ؛ نجات بالعمل کا قائل؛ ضابطہ پرست -

**Legality,** *n.*: (۱) شریعت پرستی ؛ضابطہ پرستی - (۲) جواز ؛ اباحت -

**Legate,** *n.*: (۱) پادری جو پاپا کا نائب سفیر ہو - (۲) ( قدیم ) سفیر ؛ وکیل ؛ نائب ؛ نمائندہ -

**Legate,** *v. t.*: وصیت کی روسے دینا ؛ دے جانا ؛ چھوڑ جانا ( ترکے میں ) -

**legator,** *n.*: موصی ؛ وصیت کنندہ -

**Legatee,** *n.*: موصی لہ؛ جسکے لئے وصیت کیجائے ؛ ترکہ پانے والا -

**Legation,** *n.*: (۱) سفارت بھیجنا؛ نمائندہ یا وکیل بھیجنا - (۲) جماعت نمائندگان ؛ جماعت وکلا ؛ ( دوسرے درجہ کا ) سفیر اور اس کا عملۂ سفارت - (۳) سفارت خانہ - (۴) نمائندگی ؛ نیابت ؛ سفارت کا عہدہ -

**Legend,** *n.*: (۱) بزرگان دین کے سوانح ؛ سیرۃ الاولیا ؛ قصہ ؛ کہانی ؛ روایت - (۲) روایت ؛ مشہور عام افسانہ ؛ خرافات ؛ دیو کہانی ؛ داستان ؛ قصص و روایات - (۳)کتابہ؛ سجع جو سکے یاتمغے پر کندہ ہو -

**legendary** *a.*: افسانے کا ؛ فرضی ؛ داستانی -

**Legerdemain** *n*: (۱)ہاتھ کی صفائی؛ شعبدہ بازی ؛ شعبدہ گری ؛ کرتب؛بازیگری- (۲) مکاری ؛ فریب ؛ سفسطہ؛ تدلیس -

**Legging,** *n.*: (عموماً جمع) چرمی پائیتابہ ؛ چرمی موزہ ؛ چرمی ساق پوش -

**Leggy,** *a.*: پتلی اورلمبی ٹانگوں کا؛ لم ٹنگا -

**Leghorn,** *n.*: (۱) چٹائی کی تہ جوانگریزی ٹوپی میں دی جاتی ہے - (۲)ایک قسم کی مرغی -

**Legible,** *a.*: صاف ( خط ) ؛ جو آسانی سے پڑھنے میں آئے؛ مقروء -

**legibility,** *n.*: صاف یا واضح ہونا -

**Legion,** *n.*: (۱) قدیم رومی فوج کا تین ہزار (سے چھ ہزار تک) آدمیوں کا دستہ؛ لیجن - (۲) فوج کثیر ؛ جم غفیر ؛ بڑی

تعداد ؛ انبوہ ؛ خیل -

*British L.* : جنگ عظیم کے پنشن یافتہ سپاہیوں کی قومی انجمن (۱۹۲۱ ع میں قائم ہوئی) -

**Legionary,** *a.* & *n.*: (۱) لیجن کا - (۲) لیجن کا سپاہی -

**Legislation,** *n.* : (۱) وضع قانون ؛ قانون سازی - (۲) قوانین -

**legislative,** *a.*: وضع قانون کا ؛ قانون سازانہ ؛ قانون ساز -

**Legislator,** *n.*: واضع قانون ؛ مقنن ؛ مجلس وضع قانون کا رکن -

**legislate,** *v. i.*: قانون بنانا ؛ قانون وضع کرنا -

**Legislature,** *n.* : حکومت کی مجلس مقننہ ؛ مجلس وضع قوانین ؛ قانون ساز مجلس -

**Legitimate,** *a.*: (۱) حلالی ؛ جائز (اولاد) - (۲) قانونی ؛ شرعی ؛ صحیح ؛ باقاعدہ ؛ باضابطہ ؛ ٹکسالی ؛ مستند ؛ مطابق معیار - (۳) (ازروئے حق) موروثی ؛ جائز - (۴) (منطق کی رو سے) صحیح ؛ مدلل ؛ معقول -

**legitimacy,** *n.* : جواز ؛ جائز ہونا ؛ حلالی ہونا ؛ صحت قانونی ؛ منطقی یا شرعی -

**legitimatize** *v. t.* : حلالی قرار دینا ؛ صحیح النسب ٹھیرانا ؛ جائز یا معقول قرار دینا ؛ باضابطہ قرار دینا -

**Legitimate,** *v. t.*: (۱) حلالی قرار دینا ؛ جائز قرار دینا ؛ جائز کرنا - (۲) صحیح ٹھیرانا ؛ معقول وجوہ سے تائید کرنا ؛ وجوہ پیش کرنا -

**Legitimism,** *n.*: بادشاہت کے موروثی حقدار کی طرفداری ؛ جائز وارث کی حمایت -

**Legitimize,** *v. t.*: حلالی قرار دینا ؛ جائز قرار دینا ؛ صحیح ٹھیرانا -

**legitimization,** *n.* : جواز ؛ تشریع ؛ جائز کرنا ؛ حلالی قرار دینا ؛ جائز اولاد قرار دینا -

**Legume, Legumen,** *n.* : (۱) پھلی ؛ دانہ ؛ دال - (۲) خورد نی ترکاری -

**Leguminous,** *a.* : دال کی طرح کا ؛ پھلی دار -

**Leisure,** *n.* : خالی وقت ؛ فرصت ؛ مہلت ؛ چھٹی ؛ سبیتا -

*at l.* : (۱) خالی ؛ فرصت رکھنے والا - (۲) اطمینان سے - (۳) سبیتے سے -

**leisured,** *a.*: جسے فرصت ہو ؛ فرصت والا -

**Leisurely,** *a.* & *adv.* : (۱) آہستہ ؛ اطمینان کا ؛ سبیتے کا ؛ فرصت کا - (۲) جسے فرصت ہو - (۳) غور و تامل کا ؛ دھیرج کا - (۴) اطمینان سے ؛ سہولت سے ؛ سہج سہج -

**leisureliness,** *n.* : آہستگی ؛ دھیما پن ؛ اطمینان ؛ دھیرج -

**Leman,** *n.* : (قدیم) (۱) عاشق ؛ معشوق ؛ (۲) یار ؛ آشنا - (۳) وہ عورت جس سے ناجائز تعلق ہو -

**Lemming,** *n.* : قطب شمالی کا ایک چھوٹا کترنے والا جانور (مثل گھونس کے) -

**Lemon,** *n.* : (۱) نیبو ؛ لیموں ؛ ترنج - (۲) درخت لیموں - (۳) ہلکا زرد رنگ -

*l.-drop* : لیموں لوز -

*l. squash* : لیموں اور سوڈے کا شربت ؛ لیموں کا افشردہ -

**lemonade,** *n.* : لمنڈ ؛ ترنجاب -

**Lemur,** *n.* : مڈگاسکر کا بندر کی قسم کا ایک دودھ پلانے والا شب رو جانور ؛ لیمور -

**Lend,** *v. t.* (lent) : (۱) قرض دینا ؛ ادھار دینا ؛ مستعار (عاریت) دینا - (۲) (روپیہ) سود پر دینا ؛ (کتابیں) کرائے پر دینا - (۳) بخشنا ؛ دینا (کچھ عرصہ یا دیر کے لئے) - (۴) اپنے کو حالات کے مطابق بنانا ؛ مطلب یا کام کا ہونا -

*l. ear, an ear, one's ear* : کان

دھرنا؛ سننا -

**lender,** *n.* : قرض دینے والا؛ مستعار دہندہ؛ دائن -

**Length,** *n.* : (۱) طول؛ درازی؛ لمبائی (۲) مدت؛ استداد (زمانہ)؛ عرصہ (۳) کسی چیز کا طول؛ فصل؛ فاصلہ - (۴) کسی کام کی حد؛ انتہا - (۵) (عروض) حرف علت یا رکن کا وزن - (۶) طول؛ تفصیل؛ وسعت؛ بالتفصیل؛ آخرکار؛ بالاخر -

*at l.* : آخرکار؛ بالاخر -

**lengthways,** *adv.* : طولاً؛ لمبائی میں -

**lengthwise,** *adv. & a.* : طولاً وغیرہ؛ لمبی؛ دراز -

**Lengthen,** *v. t. & i.* : (۱) درازترہوجانا یا کرنا؛ لمبا ہوجانا یا کرنا - (۲) (عروض) حرف علت کو کھینچ کر ادا کرنا -

**Lengthy,** *a.* : غیر معمولی طور پر طویل (تقریر وغیرہ)؛ طول طویل -

**Lenient,** *a.* : (۱) (قدیم) ملین؛ نرم کرنے والی - (۲) نرم؛ روادار؛ متحمل؛ حلیم؛ روادار انہ - (۳) ہلکی؛ نرم (سزا وغیرہ)

**lenience, leniency,** *nn.* : نرمی؛ نرم مزاجی؛ حلم؛ تحمل؛ رواداری -

**Lenitve,** *a. & n.* : (دوا) مسکن؛ مفرح -

**Lenity,** *n.* : رحم دلی؛ رقیق القلبی؛ رحم (کا برتاؤ) -

**Lens,** *n.* (pl. -ses) : دوربین یا عینک کا شیشہ؛ تال؛ عدسہ -

**Lent,** *n.* : ایسٹر سے قبل چالیس دن کا زمانہ جس میں سوائے اتوار کے ہر روز مجاہدۂ نفس کیا جاتا ہے اور روزہ رکھا جاتا ہے؛ لینٹ؛ ایسٹر سے پہلے کا چلہ -

*l.term.* : یونیورسٹی کی وہ میقات جس میں لینٹ کا تیوہار پڑتا ہے -

**Lent :** دیکھو Lend -

**Lentil,** *n.* : مسور؛ عدس -

**Lentisk,** *n.* : مصطگی کا درخت -

**Leo,** *n.* : برج اسد؛ سنگھ راس؛ پانچواں برج -

**Leonine,** *a.* : شیرانہ؛ شیر کا -

**Leopard,** *n.* : (۱) تیندوا؛ پلنگ؛ چیتا - (۲) (نقابت) انگلستان کے سرکاری مار کے میں شیر کی تصویر - (۳) (بطور سابقہ) چیتے کے سے داغ رکھنے والا -

*can a l. change his spots* : آدمی کی سرشت بھی کہیں بدلتی ہے -

**leopardess,** *n.* : چیتے کی مادہ -

**Leper,** *n.* : جزامی؛ کوڑھی -

**Leporine,** *a.* : خرگوش کی قسم کا -

**Leprosy,** *n.* : (۱) جذام؛ کوڑھ - (۲) (مجازاً) اخلاقی روگ -

**Leprous,** *a.* : (۱) جذام کا؛ جذام کی طرح - (۲) جذامی؛ کوڑھی -

**Lese-majesty,** *n.* : غداری؛ بغاوت خلاف بادشاہ -

**Lesion,** *n* : (۱) صدمہ؛ نقصان - (۲) (مرضیات) اعضاء کی ساخت یا فعل میں فاسد تغیر یا خلل -

**Less,** *a., prep., n. & adv* : (۱) کم؛ خرد تر؛ چھوٹا - (۲) کم تر - (۳) کہتر؛ رتبے میں کم - (۴) منفی؛ منہا کر کے - (۵) کم تر مقدار یا تعداد؛ کم چیز - (۶) کمتر درجے میں؛ کم تر مقدار میں؛ کم -

**Lessee,** *n* : ٹھیکہ دار؛ پٹہ دار؛ کرایہ دار -

**Lessen,** *v. t. & i.* : کم کرنا؛ کم ہونا؛ گھٹانا؛ گھٹنا؛ ہلکا کرنا؛ ہلکا ہونا -

**Lesser,** *a.* : کمتر؛ خردتر؛ چھوٹا؛ اصغر -

**Lesson,** *n. & v. t.* : (۱) توریت (*first l.*) اور انجیل (*second l.*) کی آیتیں جو صبح و شام کی دعا میں

پڑھی جاتی ہیں - (۲) کتاب کا سبق؛ درس - (۳) سبق کی مقدار یا اوس کا وقت - (۴) (جمع) باقاعدہ تعلیم یا درس - (۵) قابل تقلید نمونہ؛ باعث عبرت مثال - (۶) سرزنش کرنا؛ تربیت کرنا؛ ضابطہ سکھانا -

**Lessor, n.** : ٹھیکہ دینے والا؛ پٹہ دینے والا -

**Lest, conj.** : مبادا؛ کہیں ایسا نہ ہو؛ خدا نخواستہ؛ اس خوف سے کہ کہیں

**Let, v. t.** ( archaic; letted or let ) & n. : ( ۱ ) مانع ہونا؛ روکنا؛ مزاحم ہونا؛ سد راہ ہونا - (۲) (قدیم) مزاحمت؛ رکاوٹ - ( ۳ ) ( Rackets = ریکٹس کھیل وغیرہ ) گیند کو یا کھلاڑی کو روکنا؛ مزاحمت -

**Let, v. t. & aux. & n.** : ( ۱ ) جانے دینا؛ نکلنے دینا - (۲) کرایہ پر اٹھانا؛ ٹھیکہ پر دینا - ( ۳ ) کرنے دینا؛ اجازت دینا -

*l. alone* : ( ۱ ) دخل نہ دینا؛ کسی کو اس کی حالت پر چھوڑ دینا - (۲) درکنار

*l. down* : اتارنا؛ نیچا کرنا؛ وقت پر ساتھ نہ دینا؛ وقت پر ساتھ چھوڑ دینا -

*l. loose* : رہا کرنا؛ چھوڑ دینا -

*l. off* : (۱) چھوڑ دینا؛ چلانا؛ داغنا - (۲) سزا معاف کرنا؛ ہلکی سی سزا دے کر چھوڑ دینا -

*to let, to be let* : کرایہ پر دینے کا -

**Lethal, a.** : قاتل؛ مہلک؛ جان لیوا -

**Lethargy, n.** : (۱) غفلت کی نیند؛ بے ہوشی؛ بیماری کی غنودگی - (۲) مٹھا پن؛ آلکس؛ سستی؛ بے دلی -

**lethargic, a.** : سست؛ خواب آلودہ؛ غفلت کا؛ سستی کا -

**Lethe, n.** : عالم اسفل کا ایک دریا جس کے پانی سے واقعات ماضی فراموش ہوجاتے ہیں -

**lethean, a.** : اس دریا کے متعلق؛ خود فراموشانہ -

**Letter, n. & v. t.** : (۱) حرف؛ حرف تہجی - (۲) (طباعت) ٹائپ - (۳) (بحالت جمع) حروف کے ذریعہ سے تقسیم؛ (کتاب کی جلد پر) نام وغیرہ کا چھپا - (۴) خط؛ مراسلہ؛ نامہ؛ چٹھی - (۵) (جمع) سرکاری یا قانونی کاغذ - (۶) کسی بیان کے ہو بہو الفاظ؛ لفظی یا ظاہری معنی - (۷) (بحالت جمع) علم ادب؛ مطالعہ؛ معلومات؛ علمیت؛ علم و فضل - (۷) (کتابی) کتاب کی جلد پر نام کا چھپا لگانا؛ حروف کے ذریعے سے تقسیم کرنا -

*l.-box* : چٹھی بکس؛ لیٹر بکس -

*l. of advice* : اطلاعی چٹھی ( ترسیل سامان وغیرہ کی ) -

*l.-paper* : خط کا کاغذ -

*l.-weight* : خطوں کے تولنے کی ترازو یا کانٹا؛ کاغذ دبانے کی کوئی بھاری چیز؛ دبوئی -

*l.-writer* : خطوط نویس؛ کتاب خطوط نویسی؛ قواعد انشا -

*to the l.* : حرف بہ حرف؛ ہو بہو -

**lettered, a.** : عالم؛ فاضل؛ ذی علم -

**Lettuce, n.** : کاہو؛ سلاد -

**Leuco-** : (سابقہ یونانی لفظ Leukos سے بمعنی) سفید -

*leucocyte* : خون میں بغیر رنگ کا جسیمہ -

*leucorrhoea* : سیلان رحم؛ پرسوت -

**Levant, n.** : لیوانت؛ بحر روم کا مشرقی حصہ اور اس کا ساحل اور جزائر وغیرہ -

**Levant, v. i.** : (شرط وغیرہ کا روپیہ ادا کئے بغیر) فرار ہوجانا؛ قرض خواہوں سے روپوش ہوجانا یا بھاگ جانا -

**Levanter, n.** : (۱) لی وانت کا باشندہ -

(۲) بحر روم کی تیز ہوا -

**Levantine**, *a.* & *n.* : لی وانٹک بحر روم میں تجارت کرنے والا ؛ شرقی بحر روم کے شرقی جزائر یا اس کے ساحل کا باشندہ ؛ لیوانٹی -

**Levee**, *n.* : (۱) (قدیم) بستر سے اٹھ کر درباریوں سے ملاقات - (۲) مردانہ دربار ؛ دربار شاہی - (۳) درباریوں کا مجمع ؛ ملاقات کے اُمید واروں کا مجمع -

**Level**, *n.*, *a.* & *v. t.* : (۱) معماروں کا گنیا - (۲) سطح ہموار ؛ مسطح - (۳) (ذہنی ، اخلاقی یا معاشرتی) معیار ؛ رتبہ ؛ حیثیت - (۴) ہموار میدان ؛ مسطح زمین - (۵) افقی - (۶) مساوی ؛ ہم رتبہ ؛ برابر ؛ یک سطح پر ؛ یکساں ؛ ہمسر - (۷) ہموار ؛ یکساں ؛ یک آہنگ ؛ یک رنگ ؛ معتدل ؛ متوازن - (۸) مسطح کرنا ؛ ہموار کرنا ؛ یکساں کرنا - (۹) ایک سطح پر رکھنا ؛ برابر رکھنا ؛ (گھٹاکر یا بڑھاکر) معیار کے مطابق کرنا یا لانا - (۱۰) ڈھانا ؛ زمین کے برابر کرنا ؛ خاک میں ملانا ؛ ملیا میٹ کرنا - (۱۱) (فرق) مٹانا - (۱۲) نشانہ باندھنا ؛ (بندوق) چوتیانا ؛ (پھبتی) کسنا ؛ (بہتان) لگانا -

*do one's l. best* : اپنی چوٹی کا زور لگانا ؛ انتہائی کوشش کرنا -

*l.-headed* : ہموار طبیعت کا ؛ سلیم الطبع -

**Leveller**, *n.* : ہموار کنندہ ؛ برابر کرنے والا ؛ وہ جو امیر و غریب کے امتیازات مٹانا چاہے ؛ حامی مساوات -

**Lever**, *n.* & *v. i.* & *t.* : (۱) بیرم ؛ لیور - (۲) بندوق کا توڑا ؛ لیور - (۳) بیرم استعمال کرنا ؛ بیرم سے اٹھانا ؛ حرکت دینا - (۴) بیرم پر یا بیرم کے ذریعے سے کام لینا -

**Leverage**, *n.* : (۱) بیرم کا فعل - (۲) طاقت یا سہولت جو بیرم لگانے سے حاصل ہو -

**Leveret**, *n.* : خرگوش کا بچہ -

**Leviathan**, *n.* : (۱) (بائبل) ایک دریائی عفریت - (۲) عظیم الشان جہاز - (۳) عظیم الشان چیز ؛ دیو پیکر چیز - (۴) زبردست طاقت یا قابلیت یا دولت رکھنے والا شخص -

**Levigate**, *v. t.* : (۱) سرمہ سا کرڈالنا ؛ پیس ڈالنا - (۲) حلوا سا کر دینا ؛ لیسی بنانا -

**Levin**, *n.* : (شعر) بجلی کی کوند ؛ بجلی کی چمک -

**Levitate**, *v. i.* & *t.* : (بزور روحانیت) ہوا میں اڑنا یا اڑانا -

**levitation**, *n.* : روحانی پرواز -

**Levite**, *n.* : لاوی فرقے کا یہودی یاکاہن -

**Levitical**, *a.* : لاویوں کا ؛ لاویانہ ؛ کاہنوں کے متعلق ؛ لاوی یہودیوں کا ؛ لاویوں کی رسوم کے متعلق ؛ کتاب Leviticus کے متعلق -

**Levity**, *n.* : (۱) ہلکا پن ؛ سبکی - (۲) ناسمجھی ؛ سفاہت ؛ بے موقع مذاق ؛ تلون مزاجی - (۳) اوچھاپن ؛ خفیف الحرکاتی -

**Levy**, *n.* & *v. t.* : (۱) تحصیل ؛ وصول ؛ تحصیل ؛ مالگذاری یا لگان ؛ وصولی ؛ ٹیکس - (۲) لڑائی کے لئے فوج کی بھرتی - (۳) محصول وغیرہ کی مقدار یا تعداد ؛ رنگروٹوں کی جماعت - (۴) جمع کرنا ؛ وصول کرنا ؛ تحصیل کرنا - (۵) عائد کرنا ؛ لگانا - (۶) قانوناً وصول کرنا - (۷) (جبراً) وصول کرنا ؛ اینٹھنا - (۸) بھرتی کرنا ؛ فوج میں داخل کرنا - (۹) آدمی اور سامان جنگ فراہم کرنا - (۱۰) (لڑائی) آغاز کرنا ؛ چھیڑنا -

**Lewd**, *a.* : (۱) (بائبل) ذلیل ؛ کمینہ ؛ نکما - (۲) بدکار ؛ عیاش ؛ شہوت پرست ؛

پر شہوت ؛ نفس پرست ؛ نفس پرستانہ -

**Lewis gun**, *n.* : لیوئس کی ایجاد کردہ مشین گن ؛ لیوئس ترپ -

**Lexical**, *a.* : کسی زبان کے الفاظ کے متعلق ؛ لغوی -

**Lexicography**, *n.* : تالیف لغت ؛ فرہنگ نویسی ؛ تدوین لغت -

**lexicographer**, *n.* : مدون لغت؛ مولف لغت؛ فرہنگ نویس -

**Lexicon**, *n.* : لغت ؛ کتاب لغات؛ فرہنگ (خصوصاً یونانی ' عبرانی ' سریانی یا عربی کا لغت) -

**Leyden**, *n.* : (ہالینڈ) ھالیستان کا ایک شہر ؛ لائیڈن -

*L. jar* : لیڈنی مرتبان -

**Liability**, *n.* : (۱) ذمہ داری ؛ جواب دہی - (۲) (بحالت جمع) مجموعی قرضہ؛ بار؛ وہ جس چیز کی ذمہ‌داری ہو -

**Liable**, *a.* : (۱) قانوناً ذمہ دار ؛ جواب دہ ؛ جسے ٹیکس یا تاوان ادا کرنا ہو ؛ دین دار ؛ (کسی کام کے) کرنے پر مجبور ؛ مستوجب - (۲) صلاحیت رکھنے والا ؛ مادہ رکھنے والا (کسی بیماری وغیرہ کا) - (۳) لازمی ؛ ناگزیر -

**Liaison**, *n.* : ناجائز تعلق ؛ آشنائی -

**Liar**, *n.* : کاذب؛ دروغ گو؛ جھوٹا ؛ لپاڑی -

**Libation**, *n.* : (۱) کسی دیوتا کو چڑھانے کے لئے تھوڑی سی شراب گرا دینا - (۲) وہ شراب جو کسی دیوتا کو چڑھائی جائے - (۳) (مزاحاً) شراب کا جرعہ ؛ گھونٹ -

**Libel**, *n.* & *v. t.* : (۱) (قانون) تحریر باعث ہتک عزت ؛ اشاعت تحریر باعث ہتک عزت - (۲) غلط اور ہتک آمیز بیان - (۳) توہین کرنا ؛ بدنام کرنا ؛ بد نیتی سے جھوٹا الزام لگانا ؛ (قانون) کسی کے خلاف توہین آمیز تحریر شائع کرنا -

**libellous**, *a.* : توہین آمیز ؛ باعث ہتک عزت -

**Liberal**, *a.* & *n.* : (۱) جو شرفا کے لئے موزوں ہو ؛ شریفانہ - (۲) سخی ؛ فیاض ؛ کشادہ دل - (۳) کثیر ؛ وافر ؛ وسیع - (۴) آزاد خیال ؛ غیر متشدد (مذہب میں) ؛ بے تعصب - (۵) انگلستان کی لیبرل جماعت کا رکن ؛ (سیاست) حریت پسند ؛ حریت پسندانہ -

*l. education* : عام تعلیم جو تہذیب نفس کے لئے دی جائے -

**liberalism**, *n.* : حریت پسندی -

**liberalize**, *v. t.* & *i.* : حریت پسند بنا دینا یا ہو جانا -

**liberalization**, *n.* : حریت پسند بننا یا بنایا جانا -

**Liberality**, *n.* : (۱) فیاضی ؛ سخاوت ؛ دان - (۲) بے تعصبی ؛ آزاد خیالی ؛ وسیع الخیالی؛ کشادہ نظری؛ فراخدلی -

**Liberate**, *v. t.* : آزاد کرنا ؛ رہا کرنا ؛ چھوڑنا ؛ قید سے چھوڑنا -

**Liberator**, *n.* : رہا کرنے والا ؛ آزادی دہندہ -

**Liberation**, *n.* : رہائی دینا ؛ رہائی پانا ؛ مخلصی دینا ؛ مخلصی ؛ آزادی -

*L.-Society* : کلیسا کی سرکاری حیثیت کی یا کلیسا اور ریاست کے تعلق کی مخالف جماعت -

**liberationism**, *n.* : اس جماعت کا عقیدہ یا اصول -

**Libertarian**, *n.* & *a.* : (۱) قائل اختیار ؛ منکر جبر - (۲) حامی آزادی -

**Libertine**, *n.* & *a.* : (۱) آزاد خیال (مذہب کے معاملے میں) ؛ رند مشرب ؛ آزادہ رو - (۲) آزاد ؛ عیاش ؛ رند ؛ آوارہ ؛

بد کار - (۳) منکر اخلاق -

**Libertinism,** *n.* : (۱) عیاشی ؛ اوباشی ؛ رندی ؛ آوارگی-(۲) آزادخیالی؛ آزادہروی -

**Liberty,** *n.* : (۱) حریت ؛ آزادی - (۲) خود مختاری - (۳) اختیار ؛ آزاد ارادہ - (۴) بےقیدی ؛ (فلسفہ) بے ضابطگی؛ بے اصولی؛ مطلق العنانی - (۵) (بحالت جمع) خاص حقوق ؛ رعایتی حقوق -

*at l.* : آزاد ؛ مختار ؛ مجاز -

*take ll.* : گستاخی کرنا ؛ بیجا بے تکلفی برتنا ؛ من‌مانا برتاؤ کرنا-

**Libidinous,** *a.* : شہوت پرست ؛ پر شہوت ؛ نفس پرست ؛ مست -

***Libra,*** *n.* (pl. -ae) : (۱) پونڈ (وزن کا پیمانہ lb=۱۶ اونس) - (۲) پونڈ (زر مساوی ۲۰ شلنگ) - (۳) (نجوم) برج میزان ؛ ساتواں برج -

**Librarian,** *n.* : مہتمم کتب خانہ ؛ محافظ کتب خانہ

**librarianship,** *n.* : مہتمم کتب خانہ کا عہدہ -

**Library,** *n.* : (۱) کتب خانہ - (۲) گھر میں لکھنے پڑھنے کا کمرہ - (۳) ذاتی ذخیرۂ کتب - (۴) ایک نمونے کی کتابوں کا سلسلہ؛ کتب جو کسی ناشر کے یہاں سے شائع ہو -

**Libration,** *n.* : متحرک ترازو کی سی جنبش ؛ ہلنا ڈلنا -

**Libretto,** *n.* (pl. -ti) : اوپیرا (غنائی ناٹک) کی نغمہ نگاری کی کتاب یا الفاظ ؛ گانے کی کتاب -

**librettist,** *n.* : اوپیرا نویس -

**Lice** : دیکھو Louse

**Licence,** *n.* : (۱) اجازت ؛ پروانگی ؛ اذن - (۲) اجازت نامہ ؛ اجازہ؛ پروانہ؛ با ضابطہ اجازت ؛ لیسنس - (۳) سند؛ سند دارالعلوم - (۴) بیباکی ؛ بےلگامی ؛ غیر معتدل آزادی؛ بےاصولی؛ مطلق العنانی - (۵) عیاشی ؛ شہوت پرستی ؛ آوارگی - (۶) بے قاعدگی ؛ اصول فن کی خلاف ورزی؛ (ضرورت شعری کی وجہ سے) تصرف -

**License, -ce,** *v. t.* : (۱) (شاذ) اجازت دینا - (۲) اجازت نامہ دینا ؛ پروانہ یا لیسنس عطا کرنا - (۳) (کسی عمارت وغیرہ کے استعمال کی) اجازت دینا - (۴) اشاعت کی اجازت دینا ؛ تماشا کھیلنے کی اجازت دینا -

**licensee,** *n.* : لیسنس یافتہ؛ لیسنس‌دار؛ پروانہ دار -

**Licenser,** *n.* : اجازت دہندہ ؛ پروانگی دہندہ؛ سند یا پروانہ‌دینے‌والا-

**Licentiate,** *n.* : سند یافتہ جامعہ ؛ یونیورسٹی کا سند یافتہ طیلسانی -

**Licentious,** *a.* : (۱) فنی قیود سےآزاد- (۲) بیباک ؛ بے لگام ؛ عیاش ؛ شہوت پرست -

**Lich, Lych, Lyke,** *n.* : (متروک) لاش ؛ نعش ؛ میت ؛ مردہ -

*lich -gate* : قبرستان کا پٹا ہوا پھاٹک -

**Lichen,** *n.* : کائی -

**Licit,** *a.* : (قانوناً ، شرعاً) جائز -

**Lick,** *v. t. & i. & n.* : (۱) چاٹنا - (۲) چاٹ جانا ؛ چاٹ کر صاف کرنا - (۳) (شعلہ یا موج کا) لپکنا؛ نگل جانا - (۴) (عامیانہ) مارنا ؛ پیٹنا ؛ ٹھونکنا ؛ مار مار کر نکال دینا (کوئی عیب) - (۵) مقابلہ میں ہرا دینا ؛ بازی جیت لیجانا - (۶) ضرب ؛ مار ؛ وار -

*lickspittle* : چاپلوس ؛ خوشامدی؛ ذلیل ؛ کمینہ ؛ چپر قناتیا -

**licking,** *n.* : زد و کوب ؛ ٹھکائی ؛ مرمت؛

ھرا دینا -

**Lickerish, Liquorish,** *a.* : (۱) چٹورا ؛ خوش خور - (۲) لالچی؛ حریص؛ بھوکا - (۳) زانی ؛ بدکار؛ عیاش -

**Licorice** : دیکھو Liquorice -

**Lictor,** *n.* : ایک تبر بردار افسر جو قدیم رومی حکام سزا دینے کے لئے ساتھ رکھتے تھے-

**Lid,** *n.* : (۱) ڈھکنا ؛ ڈھکن ؛چپنی؛ سر پوش؛ پٹ (صندوق کا) - (۲) پپوٹا - (۳) (نباتیات ؛ حیوانات) سرپوش -

**Lie,** *n.* : (۱) جھوٹ ؛ دروغ ؛ کذب - (۲) دھوکا ؛ ریا؛ باطل عقیدہ ؛ غلط رواج-

*give* one *the l.* : کسی پر جھوٹ کاالزام لگانا ؛ جھٹلانا -

*give the l. to* : تکذیب کرنا ؛ غلط ثابت کرنا -

**Lie,** *v. i.* & *t.* : (۱) جھوٹ بولنا ؛ غلط بیانی کرنا- (۲) جھوٹ بول کر (عزت) لینا ؛ رسوا کرنا ؛ جھوٹ بول کر کچھ حاصل کرنا یا کھونا - (۳) دھوکا دینا ؛ فریب دینا -

**Lie,** *v. i.* (*lying,* past *lay* ; p. p. *lain* & bibl. *lien*) : (۱) لیٹنا ؛ پڑا ہونا - (۲) مجامعت کرنا؛ ھم خواب ھونا؛ صحبت کرنا ؛ جماع کرنا - (۳) (قبر میں) آسودہ ھونا ؛ شاھی میت کا مراسم دفن سے پیشتر محل میں رکھا جانا - (۴) (کسی خاص حالت میں) رکھنا یا ھونا - (۵) (فوج کا کسی جگہ) خیمہ زن ھونا ؛ پڑا ھونا - (۶) کسی چیز کا پڑا ھونا- (۷) کسی حالت میں رھنا - (۸) واقع ھونا - (۹) پیش نظر ھونا - (۱۰) (سڑک کا) کسی سمت سے گذرنا - (۱۱) لنگر انداز ھونا - (۱۲) ھونا ؛ پایا جانا - (۱۳) (قانون) جائز ھونا؛ قابل سماعت ھونا -

*lying down* : چپ چاپ (ذلت سہنا) -

*l. in* : درد لگنا؛ درد زہ ھونا؛ زچہ خانہ میں ھونا -

*l. up* : (۱) آرام کرنا ؛ بستر پر جانا - (۲) کاروبار یا خدمت سے علحدہ ھو جانا؛ عزلت میں ھونا -

**Lie,** *n.* : کسی چیز کی حالت ؛ موقع؛ سمت؛ رخ ؛ صورت حال -

*l. of the land* : صورت حال -

**Lief,** *adv.* : خوشی سے؛ بطیب خاطر -

**Liege,** *a.* & *n.* : (۱) آقا ؛ ولی نعمت؛ سردار ؛ بادشاہ ؛ حاکم (جو لوگوں کو خدمت جنگی کی شرط پر جاگیر دے (*l. Lord* = - (۲) جاں نثار رعایا؛ رعیت ؛ وابستۂ دولت = *liegeman*

**Lien,** *n.* : استحقاق قبضہ؛ حق قانونی -

**Lien** : دیکھو Lie -

**Lieu,** *n. In l.* : بعوض ؛ بجائے ؛ بدلے -

**Lieutenant,** *n.* : (مخفف Lieut. اور بحالت ترکیب Lt.) (۱) نائب؛ قائم مقام؛ جانشین - (۲) (فوج) کپتان سے نیچے کا افسر ؛ (بیڑے میں) کمانڈر سے نیچے کا افسر ؛ نائب کپتان ؛ لفٹنٹ -

**lieutenancy,** *n.* : نیابت؛ قائم مقامی ؛ لفٹنٹ کا عہدہ -

**Life,** *n.* (pl, -ves) : (۱) جان ؛ زندگی؛ حیات - (۲) قوت عمل ؛ دم ؛ جان ؛ زندہ دلی - (۳) روح وروان - (۴) ذی روح چیزیں - (۴) زندگی؛ چہل پہل - (۵) جیتی جاگتی تصویر ؛ قدم آدم تصویر ؛ اصل - (۶) زیست ؛ عمر ؛ زمانۂ حیات - (۷) زندگی نو ؛ (کھیل میں) باری ؛ داؤ - (۸) گزران ؛ معیشت ؛ طریقۂ

ماند و برد - (۹) حالات زندگی؛ تذکرہ؛ سوانح عمری؛ حیات -

*l.-belt* : بچاؤ پٹی؛ ایک قسم کی پٹی جو پانی میں بدن کو سہارے رکھتی ھے -

*l.-blood* : خون جو لازمۂ حیات ھے؛ روح و رواں؛ جان -

*l.-boat* : شکستہ جہاز کے مسافروں کو بچانے والی ایک خاص ساخت کی کشتی؛ بچاو کشتی -

*l.-estate* : جائداد حین حیاتی؛ وہ جائداد جس پر آدمی حین حیات قابض رھے مگر منتقل نہ کر سکے -

*l. guard* : محافظ ذات فوج؛ خاص دستہ؛ باڈی گارڈ کا دستہ -

*l. guards* : شاھی سواروں کے دستے -

*lifelong* : عمر بھرکا؛ تازیست -

*lifetime* : عمر؛ مدت العمر -

*l. interest* : جائداد پر حین حیاتی حق -

*l.-spring* : سرچشمۂ حیات -

*l.-strings* : رشتۂ حیات -

*l.-table* : نقشۂ اعداد و شمار جس میں یہ دکھایا جاتا ھے کہ مختلف عمروں میں زندگی کا امکان کہاں تک ھے -

**lifeless,** *a.* : بیجان؛ مردہ دل؛ بے ھمت -

**lifelike,** *a.* : ھو بہو؛ جیتی جاگتی -

**Lift,** *v.t.* & *i.* & *n.* : (۱) اٹھانا؛ اونچا کرنا؛ ابھارنا؛ بلند کرنا - (۲) ترقی دینا؛ بڑھانا - (۳) اٹھانا؛ حرکت دینا - (۴) اونچا رکھنا - (۵) چرانا - (۶) (مضمون کا) سرقہ کرنا؛ (مضمون) چرانا - (۷) اکھاڑنا (خیمہ) - (۸) (کہرا وغیرہ) ھٹنا؛ منتشر ھونا - (۹) (زمین کے فرش کا) اوپر اٹھ آنا؛ ابھرنا - (۱۰) اٹھانا - (۱۱) مکان کی بالائی منزل پر پہنچا نیوالی کل؛ اسباب چڑھانے کی کل؛ مرقاۃ -

*give one a l.* : سواری میں ساتھہ بٹھا لیجانا؛ مدد کرنا -

*l. a hand* : ھاتھہ ھلانا؛ خفیف سی کوشش کرنا -

*l. up one's head* : گر کر سنبھلنا؛ حالت درست کرنا -

**Ligament,** *n.* : (۱) (قدیم) رشتہ؛ اتحاد - (۲) (تشریح) رباط (جو ھڈیوں کو جوڑتا ھے)؛ جھلی دار بند -

**Ligature,** *n.* & *v.t.* : (۱) بند - (۲) رابطہ؛ رشتۂ اتحاد - (۳) (موسیقی) گٹکری - (۴) (طباعت) لے گے جو (ٹائپ میں دو یا دو سے زیادہ حروف ملے ھوے بطور ایک جوڑ کے جیسے fl, ff وغیرہ) -

**Light,** *n.* : (۱) روشنی؛ نور؛ اجالا - (۲) جوت؛ چمک - (۳) بصارت؛ دیکھنے کی قوت - (۴) آنکھوں کی رونق؛ چمک - (۵) نگاہ لطف - (۶) تڑکا؛ صبح کا اجالا؛ دن کی روشنی - (۷) ظہور؛ اظہار - (۸) (شعر) نظر؛ نگاہ؛ (عاصیا نہ، جمع) آنکھیں - (۹) منبع نور؛ آفتاب یا کوئی اور جرم فلکی؛ چراغ؛ شمع؛ جہاز یا روشنی کے مینار کی مشعل؛ روشنی کا مینار - (۱۰) (مجازاً) نامور شخص؛ آفتاب علم و فضل - (۱۱) روشن خیالی؛ روشن دماغی - (۱۲) (تشریح) توضیح؛ (جمع) علمی تحقیقات یا واقعات جن سے کسی مبحث پر روشنی پڑے؛ انکشافات - [illegible] رنگ؛ انداز - [illegible] (الہیات) آسمانی [illegible] روشنی؛ بصیرت [illegible] - (۱۵) [illegible] کھڑکی؛ روشن دان - [illegible] شعلہ؛ [illegible] جس چیز سے آگ لایئے [illegible] کی [illegible] چقماق؛ [illegible] -

[illegible]

[illegible]

[illegible] مینار - [illegible]

one's *countenance*: لطف و کرم؛ عنایت ؛ نوازش -

*ce thing in a good l.*: اچھے رنگ میں دکھانا -

*rike a l.*: دیا سلائی وغیرہ جلانا -

*row l. upon*: روشنی ڈالنا؛ تشریح کرنا -

**ght, a.**: (۱) روشن - (۲) زردی مائل ؛ ہلکا (رنگ) -

**light** *v.t.& i. (lit* or *lighted)* (۱) جلانا ؛ روشن کرنا ؛ سلگانا ؛ آگ دینا ؛ آگ لگانا ؛ آگ لگنا ؛ جل اٹھنا - (۲) روشنی دینا ؛ روشن کرنا - (۳) (آنکھوں میں) چمک یا رونق پیدا ہونا یا پیدا کرنا ؛ چمک اٹھنا -

**Light,** *a. & adv.*: (۱) ہلکا ؛ سبک - (۲) کم وزن - (۳) کم ثقل ؛ ثقل نوعی میں کم - (۴) ہلکا لدا ہوا ؛ ہلکے بوجھ کے لیے بنا ہوا - (۵) سبک؛ خوشنما ؛ خوش وضع (عمارت) - (۶) خفیف (ضرب) - (۷) پتلا ؛ رقیق ؛ مسام دار ؛ نفوذ پذیر ؛ خستہ ؛ بھر بھرا - (۸) ہلکا ؛ سریع الہضم ؛ زود ہضم - (۹) ہلکی (شراب) - (۱۰) (بول) جس پر زور نہ دیا جائے - (۱۱) غیر اہم ؛ معمولی؛ ادنیٰ ؛ حقیر ؛ خفیف ؛ قابل درگزر ؛ غیر سنجیدہ؛ مزاحی ؛ ہنسی کا ؛ لا ابالی ؛ خفیف الحرکات - (۱۲) آوارہ؛ بد چلن ؛ آوارگی یا بد چلنی کا - (۱۳) چست و چالاک - (۱۴) متلون؛ غیر مستقل مزاج - (۱۵) آسان؛ سہل (کام) ؛ ہلکی (سزا) - (۱۶) لطیف؛ تفریحی (ادب وغیرہ) - (۱۷) (نیند) ہلکی ؛ جلد اچٹ جانیوالی - (۱۸) بے غم ؛ خوش دل - (۱۹) بہکا ہوا ؛ چلا ہوا ؛ خبطی -

*l.-foot*: سبک رو؛ تیز رفتار؛ ہلکے قدم کا -

*l.-hand*: سبک دستی ؛ سلیقہ -

*l.-o'-love*: ہر جائی عورت ؛ بد چلن عورت ؛ چھنا ل -

*l.-ship*: بن لدا جہاز -

*l.-weight*: (شخص وغیرہ) جو اوسط وزن سے کم ہو ؛ (مکے بازی میں) جو دس اسٹون سے زیادہ نہو -

*with a l. heart*: (۱) پر امید انداز سے - (۲) ناعاقبت اندیشی سے؛ بے سوچے بوجھے -

**light - fingured,** *a.*: ہاتھ کا چالاک ؛ چور -

**light -handed,** *a.*: سبکدست ؛ چابکدست ؛ ہلکے ہاتھ کا -

**light -headed,** *a.*: بہکا ہوا ؛ چلا ہوا ؛ بہکی بہکی باتیں کرنے والا -

**light -hearted,** *a.*: مگن ؛ خوش ؛ مطمئن؛ نا عاقبت اندیش -

**light -minded,** *a.*: سبک سر ؛ بے فکرا ؛ لاابالی -

**lightly,** *adv.*: آہستہ ؛ سرسری ـــ سے ؛ بے توجہی سے ؛ لاابالی پن سے ؛ سرسری سے وغیرہ -

**lightness,** *n*: ـــ پن ؛ لاابالی پن ؛ سرسری وغیرہ -

**Light,** *v. t. & i. ( lit* or *light*... (جہاز رانی) رسی کو اوپر اٹھانا ؛ رسی ... میں مدد دینا یا ہاتھ بٹانا - ... (قدیم) سواری سے اترنا ؛ نیچے آنا - ... اتفاقاً ملنا؛ اتفاق سے آنا یا واقع ہونا -

**Lighten,** *v. t. & i.*: ... کرنا یا ... بوجھ کم کرنا یا ہونا؛ بوجھ اتارنا - ... ہلکا کرنا ؛ تسکین دینا ؛ تسلی ... ہونا ؛ تسکین ہونا یا پانا - (۳) ... شدت کم کرنا - (۴) ہلکا ہونا ؛ ... کم ہونا -

**Lighten,** *v. t. & i.*: ... ڈالنا ؛ منور کرنا ؛ چمکانا - (۲) (آنکھ

یا چہرہ کا) چمکنا ؛ دمکنا - (۳) بجلی
گرانا ؛ بجلی چمکنا -

**Lighter**, *n.*: جہاز سے مال اتارنے کی
کشتی؛ بوجھ اتارنے کی ناؤ -

**lighterage**, *n.*: کشتی کے ذریعہ سے
جہاز کا مال اتروانا ؛ اس کی اجرت -

**Lightish**, *a.*: ہلکا سا ؛ کسی قدر ہلکا -

**Lightning**, *n.*: برق؛ بجلی -
*l. strike* : مزدوروں کی فوری ہڑتال -

**Lights**, *n.*: چوپایوں کے پھیپھڑے ؛ شش -

**Lightsome**, *a.*: (۱) سبک ؛ خوشنما ؛
وضعدار - (۲) مگن ؛ مسرور ؛ خوشدل -
(۳) چست و چالاک ؛ پھرتیلا ؛ طرار -

**Ligneous**, *a.*: چوبی؛ جس میں لکڑی ہو
( درخت یا پودا ) -

**Lignite**, *n.*: بھورے رنگ کا کوئلہ جس میں
لکڑی کی ساخت موجود ہو -

**Lignum vitae**, *n.*: ایک قسم کی لکڑی جو
دوامیں کام آتی ہے -

**Like**, *a. prep., adv.* ( archaic ), *conj.* ( vulg. ) & *n.*: (۱) مشابہ
( کسی سے ) ؛ مثل ؛ مانند ؛ ہم شکل ؛
ویسا ہی - (۲) مخصوص (انداز)؛ امتیازی ؛
(صفت) ( جیسے *it was l. him to think himself lost*) - (۳) مائل؛ آمادہ -
(۴) ( قدیم ) قرین قیاس ؛ اغلب - (۵)
اسی طرح ؛ اغلباً ؛ غالباً - (۷) ( سوقیانہ ).
گویا ؛ یوں سمجھو - (۸) (روزمرہ) جیسا
کہ - (۸) ثانی ؛ نظیر ؛ جواب - (۹) -
(گولف) وہ ہاتھ جس سے فریقوں کے داؤ
برابر ہوجائیں - (۱۰) ایک ہی قسم کی
شے یا اشیاء؛ مشابہ شخص یا چیز -
*and the l.* : وغیرہ وغیرہ -
*it looks l. raining*: بارش کے آثار ہیں -
*l. a shot* : بے چوں و چرا ؛ خوشی سے ؛
بلا تامل -

**Like**, *v. t. & i. & n.*: (۱) (قدیم یا
مزاحاً ) پسند ہونا ؛ پسند آنا ؛ بھانا ( مثلاً
*it likes me not. well* وغیرہ - (۲)
(متروک بجز *well liking* ) پھولنا پھلنا -
(۳) پسند کرنا ؛ خواہش کرنا ؛ رغبت
رکھنا - (۴) موافق مزاج ہونا ؛ موافق
آنا (غذا وغیرہ) ( جیسے *I l. port but it dosn't l. me*) - (۵) رغبت ؛ میلان
خاطر - (۶) (جمع) رجحانات ؛ رغبات
( مثلاً *ll. & dislikes* ) -

**likable**, *a.*: پسندیدہ ؛ مرغوب ؛
قابل رغبت -

**Likelihood**, *n.*: آثار ؛ قرینہ ؛ احتمال -

**Likely**, *a. & adv.* ( more, most, -ier, -iest ): (۱) اغلب ؛ قرین قیاس؛
بہت ممکن - (۲) بظاہر موزوں یا قابل -
(۳) اغلباً ؛ غالباً -

**Liken**, *v. t.*: مشابہ دینا؛ تشبیہ دینا -

**Likeness**, *n.*: (۱) مشابہت ؛ شباہت -
(۲) بھیس؛ روپ (مثلاً *enemy in l of friend*) - (۳) ہو بہو نقل ؛ چربا ؛ شبیہ؛
تصویر - (۱) ہمشکل ؛ شبیہہ -

**Likewise**, *adv. & conj.*: اسی طرح ؛
اسی طور سے ؛ نیز ؛ علی ہذالقیاس -

**Liking**, *n.*: (۱) پسند یا مذاق کی چیز ؛
پسند ؛ ذوق ؛ مذاق - (۲) توجہ؛ رغبت ؛
ذوق ؛ شوق؛ تعلق خاطر -

**Lilac**, *n. & a.*: (۱) ایک پھولدار
پودا - (۲) بنفشئی یا ارغوانی رنگ -

**Lilliputian**, *a. & n.*: للی پٹ کا رہنے
والا ؛ بونا ؛ بہت پست قد ؛ بالشتیا؛ ننھی
منی چیز -

**Lilt**, *v. t. & i. & n.*: خوش الحانی
/ نا ؛ باقاعدہ اتار چڑھاؤ سے گانا -

(۲) (مجازاً) بے طاقت : بے جان -

**Limpet**, *n.*: (۱) گھونگے کی قسم کا ایک کیڑا جو چٹانوں سے چمٹا ہوتا ہے - (۲) عہدے یا منصب کو کسی طرح نہ چھوڑنے والا شخص : چمچچڑ -

**Limpid**, *a.*: واضح : صاف : شفاف : نتھرا ہوا : غیر مکدر : نرمل (طرز تحریر، سیال، آنکھیں وغیرہ) -

**limpidity**, *n*: وضاحت، صاف شفاف ہونا -

**Linchpin**, *n.*: دھرے کی کیل (جس سے پہیا باہر نہ نکل سکے) -

**Linden**, *n.*: = Lime-tree -

**Line**, *n.*: سن کا دھاگا -

**Line**, *n.*: (۱) رسی : رسا (جہاز وغیرہ کا) - (۲) برقی تار : تلغرافی تار : لائن - (۳) مچھلی کے کانٹے کی ڈور : شست - (۴) (معمار کی) ساقول (*plumb-l.*) - (۵) (جمع) نصیب: مقسوم: قسمت کا لکھا - (۶) لکیر : خط - (۷) خط کشی - (۸) (کھیل کے میدان کی) حد بندی کا خط یا نشان - (۹) خط استواء - (۱۰) سیدھی لکیر : خط مستقیم- (۱۱) خط و خال - (۱۲) (بحالت جمع) خاکہ : نقشہ (جہاز کا) : نقشہ یا طریقۂ کارروائی - (۱۳) (پیمانہ) انچ کا بارھواں حصہ - (۱۴) حد : سرحد - (۱۵) (جمع) قطار : صف : پرا - (۱۶) (بحالت جمع) مورچوں یا دھسوں کا سلسلہ : (فوجی پڑاؤ میں) خیموں یا جھونپڑوں کی قطار - (۱۷) (فوجی) آدمیوں کی دوہری قطار یا صف جو بدوش بدوش کھڑی ہو - (۱۸) لڑنے والی فوج : پیادہ فوج - (۱۹) سطر : رقعہ : مختصر خط - (۲۰) (جمع) نظم : قطعہ : (جمع) نکاح نامہ : سند نکاح (*marriage ll.*) - (۲۱) سلسلۂ نسب : نسل - (۲۲) سمت : راستہ : راہ - (۲۳) (ریل) سڑک : کوئی خاص لائن یا اسکی شاخ - (۲۴) طرز عمل : طرز خیال - (۲۵) پیشہ : دائرۂ عمل : کاروبار -

*by rule and l.*: ٹھیک یا ضابطگی سے : پوری صحت کے ساتھ -

*give on l. enough*: تعیل دینا -

*hard ll.* (۱) بدقسمتی - (۲) مصیبت: تکلیف -

*on the l.*: نہ اس سرے نہ اس سرے : بین بین -

*read between the ll.*: تقریر یا تحریر کے چھپے ہوئے معنی سمجھ لینا : پنہاں مفہوم کو پالینا -

**Line**, *v. t. & i.*: (۱) لکیر کھینچنا : خط کھینچنا - (۲) شکن ڈالنا : جھری ڈالنا - (۳) (*l. through*) قلم زد کردینا - (۴) (*l. up*) آراستہ کرنا : ترتیب دینا : صف بندی کرنا - (۵) (*l. out*) تھوڑے فاصلہ سے (کسی چیز کے طول میں) کھڑا ہونا : صف بنانا -

**Line**, *v. t.*: (۱) استر لگانا - (۲) بھرنا - (۳) استر کا کام دینا -

**lining**, *n* استر -

*every cloud has a silver lining*: ہر برائی میں اچھائی کی جھلک بھی ہوتی ہے -

**Lineage**, *n.*: سلسلۂ نسب: نسل: حسب نسب -

**Lineal**, *a.*: (۱) صلبی (وارث، اولاد) - (۲) (شاذ) خطی: خط کا -

**Lineament**, *n.*: (عموماً جمع) صورت شکل: خط و خال: چہرہ مہرہ -

**Linear**, *a.*: (۱) خطوط کا : سیدھے خط میں: خط کا - (۲) (ریاضی، طبیعیات) طولی: خطی: مستقیم -

**Linen**, *a. & n.*: (۱) کتان کا : سنئی کا

( کپڑا ) - (۲) سنئی کا کپڑا؛ کتان - (۳) سوتی کرتے، قمیص، چادریں وغیرہ - *wash one's dirty l. in public*: گھر کے جھگڑے بازار میں چکانا -

**Liner**, *n.*: کسی خاص لائن کا جہاز -

**Linesman**, *n.*: (۱) لڑنے والی فوج کا سپاھی - (۲) (ٹینس، فٹ بال) وہ شخص جو یہ فیصلہ کرے کہ آیا گیند نے حد کو چھوا یا حد سے گزری؛ لائن مین -

**Ling**, *n.*: شمالی یورپ کی لمبی پتلی مچھلی جو کھائی جاتی ھے -

**Ling**, *n.*: ایک قسم کی چھوٹی جھاڑی -

**Linger**, *v. i. & t.*: (۱) جانے میں ڈھیل ڈالنا، دیر لگانا؛ درنگ کرنا - (۲) ٹھیرنا؛ رک جانا - (۳) (*l. round*) کسی جگہ ٹھیر کر دیر لگانا، دیر تک ٹھیرنا؛ (*l. over or (up) on*) (کسی بحث پر) دیر تک گفتگو کرنا - (۴) لشتم پشتم زندگی تیر کرنا؛ (۵) (بیماری کا) طول گھسیٹنا، کھینچنا، مزمن ہونا - (۶) سستی کرنا؛ تاخیر کرنا - (۷) (*l. time away*) ہر کام میں دیر لگا کر وقت ضائع کرنا -

**Lingerie**, *n.*: (۱) کتان کے پارچوں کا ذخیرہ - (۲) عورتوں کا لباس زیریں -

**Lingo**, *n.* (pl. -oes): (حقارتاً) غیر ملکی؛ زبان؛ غیر زبان؛ (کسی خاص مضمون یا طبقے کی) زبان یا محاورہ -

**Lingua franca**, *n.*: اطالوی، فرانسیسی، یونانی اور ھسپانوی زبانوں سے مرکب بولی جو Levant میں رائج تھی؛ کوئی مخلوط زبان جو مختلف قوموں میں اظہار خیالات کا ذریعہ ھو؛ بین الاقوامی زبان -

**Lingual**, *a.*: جیبھ کا؛ بولی یا زبان کے متعلق -

**Linguist**, *n.*: غیر زبانوں کا عالم؛ ماہر السنہ؛ ھفت زبان -

**Linguistic**, *a.*: (۱) متعلق علم السنہ؛ لسانیاتی - (۲) لسانی؛ بولی کے متعلق؛ زبان کا -

**linguistically**, *adv.*: لسانیات کی رو سے -

**Lingiustics**, *n. pl.*: زبانوں کا تقابلی مطالعہ -

**Liniment**, *n.*: مالش کی دوا یا تیل؛ طلا -

**Link**, *n. & v. t. & i.*: (۱) زنجیر کی کڑی؛ حلقہ؛ جریب کا سواں (۱۰۰/۱) حصہ - (۲) آستین کے دھرے بٹن (sleeve-l.) - (۳) (موزے کی بنائی میں) ٹانکا - (۴) رشتۂ اتحاد؛ رابطہ؛ واسطہ - (۵) کسی سلسلے کی ایک کڑی - (۶) ملانا؛ منسلک کرنا - (۷) ھاتھ میں دینا؛ ھاتھ میں ھاتھ لے کر دبانا - (۸) شامل ھونا؛ منسلک ھو جانا -

**Link**, *n.*: سنئی اور رال کی مشعل -

**Links**, *n. pl.*: (۱) (اسکاٹستان) ساحل کے قریب ریتیلا قطعۂ زمین جس پر گھانس جمی ھو - (۲) گولف کا میدان؛ (نیز a links بطور واحد) -

**Linnet**, *n.*: ایک چھوٹا خوش الحان بھورے رنگ کا پرند -

**Linoleum**, *n.*: روغنی کرمچ یا موم جامہ جس کا فرش بنتا ھے -

**Linotype**, *n.*: لینو ٹائپ؛ ایک مشین جس میں پوری پوری سطریں چھاپنے کے لئے جمائی جاتی ھیں؛ سطر ٹائپ -

**Linseed**, *n.*: السی؛ سنئی کا بیج -

**Linsey-woolsey**, *n.*: سوت کے تانے اور اون کے بانے کا موٹا کپڑا -

**Linstock**, *n.*: (تاریخ) توپ کا فتیلہ جو قدیم زمانے میں استعمال ھوتا تھا -

**Lint**, *n.*: سنئی کا ملائم موٹا کپڑا؛ پھاۓ

کا کپڑا ؛ کتانہ -

**Lintel**, *n.* : سر دل؛ اوپر کی چوکھٹ -

**Liny**, *a.* : (۱) لکیروں دار ؛ مسطر شدہ - (۲) جھریوں دار ؛ شکن آلود -

**Lion**, *n.* : (۱) شیر ببر ؛ اسد ؛ سنگھہ - (۲) بہادر ؛ شجاع ؛ شیر مرد ؛ سورما - (۳) (بحالت جمع) (شہر کی) قابل دید چیزیں ؛ عجائبات - (۴) مشہور مصنف یا کوئی اور مشہور آدمی - (۵) برج اسد؛ سنگھہ راس -

*l.-hunter* : وہ شخص جو اظہار شان کےلئے مشاہیر کو اپنی دعوتوں میں بلاتا ھے -

**lion-hearted**, *a* : شیر دل ؛ بہادر -

**lioness**, *n.* : شیرنی ؛ مادہ شیر -

**Lionize**, *v. t. & i.* : (۱) (کسی شہر کی) عجائبات دیکھنا یا دکھانا - (۲) (کسی شخص سے) اِس طرح پیش آنا کہ گویا وہ بڑا آدمی ھے ؛ اظہار شان کے لئے بڑے آدمیوں کو دعوت دینا -

**lionism**, *n.* : بڑے آدمیوں کو دعوت دینے کی عادت؛ مشاهیر پرستی -

**Lip**, *n.* : (۱) ھونٹ؛ لب - (۲) (عامیانہ) گستاخانہ گفتگو؛ بےادبی (مثلاً *none of your l.!*) -

*l.-deep* : سطحی؛ ظاھری؛ ریاکارانہ -

*lipstick* : لاکھا ؛ ھونٹوں پر جمانے کا سرخ روغن -

*l.-reading, l.-language, l.-speaking*: لبوں کی بے صدا حرکت پڑھانا یا پڑھنا -

*l. service* : زبانی ھمدردی -

**Liquefy**, *v. t. & i.* : رقیق؛ پانی کردینا؛ رقیق کردینا؛ پگھلانا؛ رقیق ھو جانا ؛ پگھلنا -

**liquefaction**, *n.* : ترقیق؛ پگھلانا؛ پگھلنا -

**Liquescent**, *a.* : پگھلتا ھوا؛ ترقیق پذیر؛ رقیق ھوجانے والا -

**Liqueur**, *n.* : میٹھی تیز خوشبودار شراب -

**Liquid**, *a. & n.* : (۱) رقیق؛ سیال؛ پتلا ؛ رقیق چیز؛ سیال - (۲) پانی سا؛ پانی کی طرح شفاف - (۳) (تلفظ) رواں؛ صاف ؛ نرم ؛ ملائم ؛ غیر حلقی ؛ حروف علت کا سا - (۵) انگریزی حروف R یا L - (٦) غیر مستقل؛ متلوں - مثلاً *has very l. principles* -

**Liquidate**, *v. t. & i.* : (۱) ادا کرنا ؛ چکانا ؛ نپٹانا - (۲) (تجارتی کمپنی) بند کرنا ؛ اس کا تصفیۂ حساب کرنا - (۳) کمپنی بند ھوجانا ؛ تصفیۂ حساب ھوجانا -

**liquidator**, *n.* : کاروبار بند کرنے کے لئے تصفیۂ حساب کرنے والا -

**liquidation**, *n.* : تصفیۂ حساب؛ چکوتا -

*go into liquidation* : کمپنی کا دیوالیہ ھو جانا ؛ کار و بار بند کردینا -

**Liquor**, *n.* : (۱) عرق - (۲) سیال یا رقیق چیز جو بطور دوا کے ڈالی یا لگائی جائے -

**Liquorice, licorice**, *n.* : (۱) ملیٹھی؛ اصل السوس - (۲) رب السوس -

**Lira**, *n* (pl. *Lire, liras* ; abbr. *L.*) : لیرا ؛ اٹلی کا نقرری سکہ -

**Lisp**, *v. i. & t. & n.* : (۱) تتلانا - (۲) تتلاکر بولنا یا کہنا - (۳) تتلاھٹ -

**Lissom (e)**, *a.* : پھرتیلا ؛ چست ؛ تیز -

**List**, *n. & v.t. & i.* : (۱) (تھان کا) کنارہ ؛ کور - (۲) ایسے کپڑے کی دھجیاں؛ نیزہ بازی کے میدان کا کٹھرا ؛ (مجازاً) مقابلہ کا میدان؛ اکھاڑا - (۳) فہرست ؛ فرد - (۴) فہرست میں درج کرنا - (٦) (سوقیانہ) فوج میں بھرتی ھونا -

*enter the ll. against* : بحث میں کسی کے مقابلے پر آنا ؛ آستینیں چڑھانا -

**List**, *v. t.* (3sing pres. *list* or *listeth*, past *list* or *listed*) : (قدیم) (۱) جی چاھنا؛ پسند ھونا - (۲) چاھنا؛ پسند کرنا -

**List**, *n. & v. i.* : (جہاز وغیرہ کا)

ایک طرف جھک جانا؛ الار -

**List**, *v.i. & t.*: (قدیم) غور سے سننا؛ کان دھرنا -

**Listen**, *v. i. & t.*: (۱) غور سے سننا؛ کان لگانا؛ توجہ سے سننا - التفات کرنا؛ ماننا - (۲) کان دھرنا؛

**Listless**, *a.*: اونگھتا ہوا؛ بے پروا؛ منجہول؛ متّھا -

**Lit**: دیکھو Light -

**Litany**, *n.*: عیسائیوں کی دعائیں جو سنگت میں پڑھی جاتی ہیں؛ دعائے مغفرت -

**Literacy**, *n.*: خواندہ ہونا؛ نوشت وخواند کی قابلیت؛ حرف شناسی -

**Literal**, *a. & n.*: (۱) (حروف) ہجا کا؛ حروف تہجی کے متعلق - (۲) لغوی؛ حرف بہ حرف - (۳) ظاہری؛ لفظی؛ متن کے مطابق؛ صوری - (۴) خشک؛ بے ذوق؛ لطیف جذبات یا تخیل سے عاری - (۵) حقیقی معنی میں؛ سچ مچ کا (مثلاً *a l. flood of pamphlets*) - لفظی ترجمہ وغیرہ -

**literalism**, *n.* ظاہری معنی کی پیروی؛

**literalism**, *n.*: لفظ پرستی -

**Literalize**, *v. t.*: لفظی معنی مراد لینا (استعارے کے) -

**Literary**, *a.*: (۱) فاضل ادبیات کے متعلق، ادبی؛ تصنیف و تالیف کا - (۲) کتابی (لفظ) جو بول چال میں مستعمل نہ ہو -

*l. history of a thing*: کسی چیز یا مسئلے کی تاریخ بہ حیثیت موضوع ادب کے -

*l.-man*: ادیب؛ انشا پرداز -

**Literate**, *a. & n.*: (۱) جسے ادب میں دخل ہو - (۲) حرف شناس؛ لکھا پڑھا؛ خواندہ -

**Literati**, *n. pl.*: مصنفین؛ ارباب علم؛ علما؛ علمی حلقہ -

**Literatim**, *adv.*: حرف بحرف؛ لفظا بلفظ -

**Literature**, *n.*: (۱) تصنیف و تالیف؛ مشغلۂ ادبی - (۲) طبقۂ مصنفین - (۳) کسی ملک یا عہد کی تصانیف - (۴) ادب - (۵) کسی خاص موضوع کی کتابیں - (۶) (روزمرہ) مطبوعات؛ کوئی چھپی ہوئی چیز -

**Lithe**, *a.*: لچک دار؛ نرم؛ ملائم؛ لوچدار -

**lithesome**, *a.*: لچیلا؛ نرم؛ ملائم؛ لوچدار -

**Lithium**, *n.*: ایک قسم کی دھات؛ لیتھیم -

**Lithograph**, *n. & v. t.*: پتھر کا چھاپا؛ پتھر پر نقش کرکے چھاپنا -

**Lithography**, *n.*: سنگی طباعت -

**lithographer**, *n.*: سنگی طباعت کرنے والا -

**lithographic**, *a.*: پتھر کے چھاپے کا -

**Lithology**, *n.*: چٹانوں کی ماہیت اور ساخت کا علم؛ حجریات -

**Lithotomy**, *n.*: مثانہ کی پتھری نکالنے کا عمل جراحی -

**Litigate**, *v. i. & t.*: (۱) مقدمہ لڑنا؛ مقدمہ بازی کرنا - (۲) کسی مسئلہ کے قانونی پہلو پر حجت یا نزاع کرنا -

**litigant**, *n. & a.*: اہل مقدمہ؛ فریق مقدمہ؛ فریق متنازع -

**litigation**, *n.*: مقدمہ بازی؛ مقدمہ لڑنا -

**Litigious**, *a.*: (۱) مقدمہ بازی کا شائق؛ مقدمہ باز - (۲) قابل نزاع؛ متنازع فیہ؛ موجب نزاع -

**Litmus**, *n.*: ایک نیلا رنگ جو کائی نما نبات سے حاصل کیا جاتا ہے؛ لتمس -

*l.-paper*: لتمس سے رنگا ہوا کاغذ؛ لتمس کاغذ -

**Litre,** *n.*: لی ٹر ؛ ظروف کی سمائی کا پیمانہ (تقریباً چار انچ کا مکعب وزن)۔

**Litter,** *n.* & *v. t.* & *i.*: (۱) ڈولی ؛ میانہ - (۲) بیمار ڈولی - (۳) بچھالی ؛ پرالی ؛ پوالی - (۴) کوڑا کرکٹ ؛ آخور - (۵) کترن چھترن؛ ٹکڑے ؛ریزے ؛ بچا کھچا ؛ ردی - (۶) جھول؛ (جانوروں کے) بچے جو ایک بار میں ھوں - (۷) بچھالی ڈالنا ؛ بچھانا ( گھوڑے کے لئے ) - (۸) بے ترتیب انبار ؛ ادھر ادھر بکھیردینا - (۹) بیانا ؛ جھول نکالنا ؛ بچے دینا -

*Litterateur,* (F) *n.*: عالم ؛ ادیب ؛ مصنف -

**Little,** *a.* (less, lesser, least; smaller, smallest), *n.* & *adv.* (*less, least*). (۱) چھوٹا ؛ صغیر - (۲) کوچک ؛ چھوٹی قسم کا - (۳) ننھا ؛ خرد سال - (۴) طفلانہ ؛ پیارا - (۵) ٹھنگنا ؛ بونا - (۶) قلیل؛ تھوڑا (مسافت یا مدت کے اعتبار سے) - (۷) معمولی؛ ادنیٰ؛ حقیر - (۸) بہت تھوڑا ؛ بہت کم - (۹) تھوڑی سی چیز ؛ مقدار قلیل؛ معمولی شے - (۱۰) تھوڑا بہت؛ کچھ - (۱۱) تھوڑی مدت یا وقفہ؛ تھوڑی سی مسافت - (۱۲) تھوڑا سا ؛ کچھ - (۱۳) بالکل نہیں ؛ نام کو بھی نہیں -

*a l.*: تھوڑا سا ؛ قلیل ؛ ذرا سا (مثلاً *give me a l. butter*) -

*a l.*: کسی قدر ؛ قدرے -

*the l. people*: پریاں -

**Littoral,** *a.* & *n.*: (۱) ساحلی ؛ کنارے کا (سمندر کے) - (۲) ساحلی حصہ یا علاقہ -

**Liturgy,** *n.*: (۱) مشرقی کلیسا میں عشاء ربانی کی رسم - (۲) کلیسا کی عبادت یا نماز ؛ اس عبادت کے ارکان یا دعا کا طریقہ -

*liturgical,* *a.*: عشاء ربانی کے متعلق؛ کلیسا کی عبادت کے متعلق -

**Livable,** *a.*: (۱) قابل سکونت ؛ رهنے کے قابل - (۲) گذر کے قابل ؛ قابل برداشت (زندگی) - (۳) جس کے ساتھ نباہ ہو سکے -

**Live,** *a.*: (۱) زندہ؛ جیتا - (۲) زوردار ؛ سرگرم کار؛ موجودہ زمانے میں اہمیت رکھنے والا (مسئلہ) - (۳) دہکتا ہوا ؛ جلتا ہوا (انگارا) - (۴) (گولا) جو چھوٹا نہ ہو؛ بے دغا ہوا ؛ بھرا ؛ (دیاسلائی) جو جلی نہ ہو؛ برقی قوت سے بھرا ہوا (تار) -

*l.-stock*: ڈھور؛ مویشی -

**Live,** *v. i.* & *t.*: (۱) زندہ ہونا ؛ جینا ؛ ذی روح ہونا - (۲) (کسی چیز پر) بسر کرنا ؛ کھا کر زندہ رہنا ؛ گزر کرنا ؛ روزی کمانا - (۳) روش اختیار کرنا ؛ چلن اختیار کرنا - (۴) (زندگی) گزارنا - (۵) عیش میں بسر کرنا ؛ زندگی کا لطف اٹھانا - (۶) زندہ رہنا ؛ بچ جانا ؛ (بڑی) عمر پانا - (۷) (یادگار کا) قائم رہنا ؛ رہنا ؛ سکونت رکھنا ؛ مقیم ہونا ؛ نشست رکھنا (کمرے میں) -

*l. close*: کنجوس ہونا ؛ کنجوسی سے بسر کرنا -

*l. fast*: آوارگی کی زندگی بسر کرنا -

*l. from hand to mouth*: روز کی آمدنی روز خرچ کرڈالنا ؛ عسرت سے بسر کرنا ؛ تنگی ترشی سے بسر کرنا -

*l. out the night*: (بیمار کا) رات گزار لینا -

*l. up to one's principles &c.*: اپنے اصول وغیرہ عملاً برتنا؛ کرکے دکھانا -

*l. well*: خوش خوراک ہونا ؛ اچھا کھانا -

**Livelihood,** *n.*: روزی؛ کفاف؛ وجہ معاش -

**Livelong,** *a.*: (شعر و خطابت) سارا ؛ تمام ؛ پورا -

انگیز ؛ گھناونا -

Lob, v.i. & t. & n.: (۱) سست چلنا؛ بھدے پن سے چلنا یا دوڑنا - (۲) آہستہ سے (گیند) اچھالنا ؛ (گیند) ہلکے سے اونچی پھینکنا ؛ (کرکٹ) گیند جو ہاتھ کو گھمائے بغیر پھینکی جائے ؛ (ٹینس) گیند جو اونچی ماری جائے -

Lobate, a.: (نباتیات) گوشہ دار ؛ لو دار -

Lobby, n. & v.t. & i.: (۱) برساتی پیش کمرہ ؛ پیش دالان ؛ برآمدہ؛ مقام گردش - (۲) بڑا کمرہ جس میں پبلک کو آنے کی اجازت ہے ؛ ملاقات کا کمرہ - (۳) مقام گردش جہاں ممبر رائے دینے کے لیے جاتے ہیں ؛ لابی - (۴) (لابی میں مل جل کر) ممبروں پر اثر ڈالنا یا (l. bill through) مسودۂ قانون منظور کرانا - (۵) (باہر والوں کا) مجلس وضع قانون میں آمد و رفت رکھنا یا ممبروں کے ووٹ حاصل کرنے کی کوشش کرنا -

Lobe, n.: (۱) (جگر وغیرہ کا) گوشہ جو آگے کو نکلا ہوا ہو - (۲) پنا گوش ؛ کان کی لو -

lobed, a.: پنا گوش دار ؛ لو دار ؛ گوشہ دار -

Lobelia, n.: ایک بوٹی جس کے پھول نیلے لال یا ارغوانی ہوتے ہیں -

Lobster, n. (۱) جھینگا مچھلی - (۲) اس مچھلی کا پکا ہوا گوشت - (۳) (حقارتاً) برطانوی سپاہی -

Lobule, n.: گوشک ؛ چھوٹی لو -

lobular, a.: لو دار ؛ گوشک دار -

Local, a.: (۱) مقام کا ؛ متعلق بہ مقام - (۲) دیسی ؛ مقامی - (۳) ایک خا[illegible] تک محدود ؛ جزوی ؛ ایک [illegible] مرض [illegible] -

وزن بڑھانے کے لئے کسی چیز کی آمیزش کرنا - (۷) لد دینا ؛ بھر مار کرنا - (۸) (گالیوں وغیرہ کی) بوچھاڑ کرنا - (۹) (بندوق) بھرنا -

breech-loading, a.: توڑے دار -

Loaf, n. (pl.-ves): (۱) ڈبل روٹی ؛ نان، پاؤ روٹی - (۲) مخروطی پشکر کا ڈلا ؛ قند کا کوزہ -

ll. & fishes: ذاتی مفاد؛ اپنا حلوا مانڈا -

Loaf, v.i. & t. & n.: (۱) آوارہ پھرنا ؛ بیکار وقت گنوانا - (۲) اِدھر اُدھر پھرنا ؛ گشت لگانا ؛ ہرزہ گردی کرنا - (۳) گشت ؛ سیر سپاٹا -

loafer, n.: ہرزہ گرد؛ آوارہ گرد ؛ لفنگا -

Loam, n.: (۱) گندھی ہوئی مٹی ؛ مٹی کا گارا ؛ کہگل - (۲) زرخیز چکنی مٹی جس میں ریت کے ساتھ نباتی کھاد ملی ہوئی ہو -

loamy, a.: ایسی (زمین) -

Loan, n. & v.t.: (۱) قرض ؛ وام ؛ دین - (۲) مستعار لفظ یا رسم (جو ایک قوم میں دوسری قوم سے آئی ہو) - (۳) عاریت ؛ ادھار -

Lo(a)th, a.: (کسی کام سے) رغبت نہ رکھنے والا ؛ ابا کرنے والا ؛ غیر رضامند -

nothing l.: بالکل آمادہ ؛ بالکل راضی ؛ خوشی سے -

[illegible]athe, v.t.: متنفر ہونا ؛ نفرت کرنا ؛ گھن کھانا ؛ کراہت کرنا -

[illegible]athing, n.: نفرت ؛ کراہت ؛ گھن -

[illegible]thly, a.: (قدیم و ادبی) مکروہ ؛ کریہہ ؛ نفرت انگیز ؛ گھناونا -

[illegible]hsome, a.: مکروہ ؛ کریہہ ؛ نفرت

**l. colour**: مقامی رنگ؛ (ناول وغیرہ میں) زمانی و مکانی جزئیات؛ موقع کے مناسب چیزیں۔

**locally, adv.**: مقامی طور پر؛ (کسی خاص) شہر یا گاوں کے اندر؛ (جسم کے) ایک حصے میں۔

**Localism, n.**: (۱) کسی مقام سے وابستہ ہونا؛ اپنے شہر یا ضلع سے وابستہ ہونا؛ محدود وطن پرستی۔ (۲) مقامی محاورہ؛ مقامی رسم۔

**Locality, n.**: (۱) موقع؛ محل؛ مقام؛ جگہ۔ (۲) کسی چیز کا موقع یا محل وقوع۔

**Localize, v. t.**: (۱) کسی خاص مقام کی خصوصیات پیدا کرنا؛ مقامی رنگ میں رنگنا۔ (۲) کسی مقام میں محدود کرنا؛ کسی مقام سے مختص کرنا۔ (۳) مرکز سے ہٹا کر مقامی بنا دینا۔

**localization, n.**: کسی خاص مقام میں مقید یا محدود کرنا؛ مقامی رنگ میں رنگنا؛ مقامی بنانا۔

**Locate, v. t.**: (۱) (کسی جگہ) جمانا؛ قائم کرنا؛ (فعل مجہول، امریکہ) واقع ہونا۔ (۲) کسی چیز کا مقام یا محل وقوع بتانا۔ (۳) ٹھیک جگہ دریافت کرنا (مثلاً *l. the enemy's camp*)۔

**location, n.**: تعین مقام۔

**Locative, a. & n.**: (صرف) ظرف مکان؛ ظرفی (حالت)۔

**Loch, n.**: اسکاٹستان کی جھیل یا بند کھاڑی۔

**Lock, n.**: (۱) لٹ؛ زلف؛ کاکل؛ (جمع) سر کے بال؛ موئے سر (۲) روئی کا پہل یا گالا؛ اون کا گچھا۔

**Lock, n.**: (۱) قفل؛ تالا۔ (۲) وہ پرزہ جو پہیے یا چرخی کو گھومنے سے روک دے۔ (۳) بندوق کا گھوڑا۔ (۴) بند (نہر کا)۔ (۵) (مجمع یا گاڑیوں کا) بھیچ کر رہ جانا؛ ضیق؛ کش مکش۔

*l. stock, & barrel*: (۱) تمام؛ کل؛ سارا۔ (۲) پوری طرح سے۔

*locksmith*: قفل ساز۔

**Lock, v. t. & i.**: (۱) قفل دینا؛ تالا لگانا؛ بند کرنا؛ مقفل کرنا؛ مقفل ہونا؛ (دروازے میں) قفل ہونا؛ مقفل ہوسکنا۔ (۲) بند کردینا؛ محبوس کرنا۔ (۳) احاطہ کرنا؛ گھیرنا۔ (۴) (مجازاً) سات قفلوں میں رکھنا؛ ہوا نہ لگنے دینا (۵) کسنا؛ جکڑ دینا؛ کھٹکا وغیرہ لگانا یالگنا۔ (۶) گوتھنا؛ الجھانا؛ پھنسانا۔ (۷) نہر میں بند باندھنا؛ بند میں کشتی جانا یا لے جانا۔

*locked*: (۱) (لڑائی میں) گتھے ہوئے؛ دست و گریباں۔ (۲) ہم آغوش؛ ہم کنار۔

*locked jaw, l.-jaw*: دانت بھچی۔

*l.-out*: (۱) کارخانے کے مالک کا مزدوروں کو معطل کر کے اطاعت پر مجبور کرنا؛ کارخانے کی دربندی کرنا۔ (۲) دربندی (ہڑتال کے مقابلے میں)۔

*l.-up*: (۱) مدرسہ وغیرہ کے رات کو مقفل ہونے کا وقت۔ (۲) سرمایہ کا بغیر آمدنی پھنسا رہنا۔ (۳) حوالات۔

**Locker, n.**: (۱) تالا لگانے والا وغیرہ۔ (۲) مقفل الماری۔

**Locket, n.**: لاکٹ؛ ڈھولنا (سونے یا چاندی کا) جس میں یادگار کے طور تصویر رکھتے ہیں۔

**Locomotion, n.**: (۱) نقل مکان؛ حرکت؛ قوت حرکت؛ رفتار۔ (۲) طریق سفر؛

کے ہر مرد کو حاصل ہو) -

**Maniac,** *a.* & *n.*: خبطی؛ سودائی؛ جنونی -

**Manicure,** *n.* & *v. t.*: (۱) ہاتھوں اور ناخنوں کی صفائی وغیرہ؛ ناخن تراشی - (۲) ناخن تراش - (۳) ناخن تراشنا؛ ہاتھوں اور ناخنوں کی صفائی وغیرہ کرنا -

**Manifest,** *n.*: جہاز کے مال کی فہرست -

**Manifest,** *a.*: ظاہر؛ صاف؛ واضح؛ آشکار -

**Manifest,** *v. t.* & *i.*: (۱) ظاہر کرنا؛ آشکار کرنا - (۲) ثابت کرنا؛ ثبوت ہونا - (۳) ظاہر ہونا؛ عیاں ہونا؛ (۴) جہاز کے مال کی فہرست میں درج کرنا - (۵) (سیاسی پارٹی وغیرہ کا) عام جلسے وغیرہ میں اظہار رائے کرنا -

**manifestation,** *n.*: ظہور؛ اظہار؛ اعلان -

**Manifesto,** *n.*: اعلان؛ منشور؛ محضر -

**Manifold,** *a.*: (۱) گوناگوں؛ طرح طرح کا - (۲) قسم قسم کا؛ چند در چند؛ متنوع - (۳) بہت سے سوراخوں والی نلکی وغیرہ (آلہ) نقل گیر -

*m. writer*:

**Manifold,** *v. t.*: (خطوط وغیرہ کی) کئی نقلیں تیار کرنا -

**Manikin,** *n.*: (۱) بونا؛ ٹھنگنا آدمی - (۲) (جسم انسانی کا تشریحی) ڈھانچا - (۳) مجسمے وغیرہ کا ابتدائی ڈھانچا -

**Manilla, -illa,** *n.*: (۱) جزائر فلپائن کا دارالحکومت - (۲) منیلوی چروٹ - (۳) منیلوی سنئی جس سے چٹائیاں رسیاں وغیرہ بنتی ہیں (نیز *M. hemp*) -

**Manipulate,** *v. t.*: (۱) سلیقے سے استعمال کرنا یا برتنا (چیز کو) - (۲) (خوش اسلوبی سے) انجام دینا (کام کو)؛ سبکدستی سے کرنا؛ (بڑی خوبی سے) نپٹانا؛ بحث کرنا (مسئلے پر) - (۳) (کسی شخص سے ترکیب سے یا ناجائز اثرات سے) کام نکالنا؛ ساز باز کرنا؛ جوڑ توڑ کرنا -

**manipulation,** *n.*: استعمال؛ برتنے کا طرز یا سلیقہ؛ مسئلے کی بحث؛ جوڑ توڑ؛ کارستانی -

**manipulator,** *n.*: برتنے والا؛ جوڑ توڑ کرنے والا؛ تدبیر سے کام نکالنے والا -

**Mankind,** *n.*: (۱) نوع انسان؛ بنی آدم - (۲) مرد؛ جنس ذکور -

**Manlike,** *a.*: (۱) انسانیت کا؛ بشری؛ انسانوں کا سا - (۲) (عورت) مردانی -

**Manly,** *a.*: (۱) مردانہ؛ دلیرانہ؛ جوان مرد؛ بہادر - (۲) (عورت) مرد صفت؛ مرد سیرت -

**manliness,** *n.*: مردمی؛ مردانگی؛ جواں مردی؛ مرد صفت ہونا -

**Manna,** *n.*: (۱) من؛ وہ خوراک جو خدا نے بنی اسرائیل کو صحرائے سینا میں عطا فرمائی تھی - (۲) روحانی غذا؛ خصوصاً عشائے ربانی - (۳) شیر خشت -

**Mannequin,** *n.*: وہ عورت یا مرد جس کا کام یہ ہو کہ درزیوں وغیرہ کی دوکان پر پوشاک خریداروں کو پہن کر دکھائے -

**Manner,** *n.*: (۱) طور؛ طریقہ؛ انداز - (۲) چال ڈھال؛ وضع قطع - (۳) (جمع) طرز معاشرت؛ اخلاق و عادات - (۴) (جمع) اطوار؛ برتاؤ؛ طور طریقہ؛ ڈھنگ؛ تہذیب؛ تمیز - (۵) اسلوب بیان؛ طرز ادا؛ انداز فن - (۶) (ادب یا آرٹ میں) ایک مخصوص طرز کا بے جا استعمال؛ بیان یا ادا کا خاص تعصب؛ (۷) (قدیم) قسم؛ طرح -

*he has no mn.*: وہ کندۂ ناتراش ہے؛ بدتمیز ہے -

**mannerless,** *a.*: بد تہذیب؛ بد تمیز؛ کندۂ ناتراش -

**Mannered,** *a.*: (اسلوب بیان؛ مصنف؛

سلامی چھت جس کے ھر رخ پر دو ڈھال ھوتے ھیں اوپر والا کم اور نیچے والا زیادہ ڈھلواں ھوتا ھے -

Manse, n. : گرجے سے متعلق مکان ؛ (اسکاچستان) حلقے کے پادری کا مکان -

Mansion, n. : (۱) بڑا مکان ؛ حویلی ؛ (جمع) بڑی عمارت جس کی ھر منزل پر الگ الگ کرایے کے مکان ھوں - (۲) (کسی بڑے عہدہ دار کی) سرکاری اقامت گاہ -

Mansuetude, n. : (شاذ) مسکینی ؛ اطاعت شعاری -

Mantel, n. : (۱) (اب عموماً mantelpiece کہتے ھیں) آتش دان کے اوپر کا مچان یا الماری ؛ تختۂ آتش دان - (۲) آتش دان کے اوپر کی دیوار گیر الماری (عموماً mantelshelf کہتے ھیں) -

*m.-board* : لکڑی کا مچان جو آتش دان کے اوپر لگا دیا جاتا ھے (اس پر عموماً کپڑا ڈال دیا جاتا ھے) -

Mant(e)let, n. : (۱) ایک قسم کا چھوٹا لبادہ ؛ چغہ یا فرغل - (۲) گولندازوں (توپ چلانے والوں) کے لئے گولی روک اوٹ -

Mantissa, n. : لوگارتم کا اعشاری جزو ؛ لوگارتم کا وہ جزو جس میں کسر اعشاریہ واقع ھو -

Mantle, n. : (۱) عورتوں کا بے آستین کا چوغہ ؛ لبادہ ؛ فرغل - (۲) (مجازاً) پردہ ؛ نقاب - (۳) گیس کے لمپ کی جالی نما ٹوپی ؛ جال ٹوپی -

Mantle, v. t. & i. : (۱) لبادہ یا چوغہ پہنانا ؛ چوغہ سا اڑھا دینا (۲) چھپا لینا ؛ ڈھک لینا - (۳) (سیال چیزوں پر) پھین آ جانا ؛ کسی چیز کی تہ جم جانا - (۴) (چہرے پر) سرخی دوڑ جانا -

Mantlet : دیکھو Mantelet -

صناع وغیرہ) کسی مخصوص طرز کا جا بیجا استعمال کرنے والا ؛ تکیۂ فن رکھنے والا -

*Ill, well, rough,-m.* : بدتمیز ؛ خوش اطوار وغیرہ -

Mannerism, n. : (۱) ادب یا آرٹ میں کسی مخصوص طرز کا استعمال - (۲) بیان یا ادا کا خاص ڈھب ؛ تکیۂ فن جس سے جا و بیجا کام لیا جائے -

mannerist, n. : تکیۂ فن سے کام لینے والا -

manneristic(al), aa. : جس میں تکیۂ فن سے کام لیا گیا ھو -

Mannerly, a. : شائستہ ؛ تمیزدار ؛ خلیق -

Mannish, a. : (۱) (عورت کے لئے) مردانی ؛ مردوں کی سی - (۲) مردوں سے مخصوص ؛ مردانہ -

Manoeuvre, n. : (۱) حرکت عسکری یا بحری ؛ فوج یا جہازوں کے بیڑے کی نقل و حرکت کسی خاص نقشے کے مطابق ؛ مانورہ - (۲) چال ؛ داؤں ؛ جوڑ - (۳) ترکیب ؛ تدبیر ؛ حکمت -

Manoeuvre, v. i. & t. : (۱) حرکت عسکری یا بحری کرنا یا کرانا ؛ فوج یا جہازوں کے بیڑے کا کسی خاص نقشے کے مطابق حرکت کرنا ؛ مانورہ کرنا یا کرانا - (۲) داؤں کرنا ؛ جوڑ چلنا - (۳) جوڑ توڑ یا حکمت عملی سے مجبور کردینا (کسی شخص کو کسی کام پر) - (۴) خوش اسلوبی سے کام کرنا یا کام نکالنا -

Manor, n. : جاگیر ؛ تعلقہ ؛ علاقہ -

*m.-house* : تعلقہ دار کا محل ؛ جاگیر دار کی ڈیوڑھی -

manorial, a. : جاگیر دارانہ ؛ جاگیر کا ؛ تعلقے کا -

Mansard, n. : منساروی چھت ؛ دو رویہ

**Manual**, *a.* & *n.* : (۱) رسالہ ؛ دستی کتاب ؛ کتا بچہ - (۲) (ھارمونیم ' ارگن یا پیانو کا) پردوں کا تختہ - (۳) دستی ؛ دستکارانہ ؛ ھاتھ کا -
*m. alphabet* : ھاتھ کے اشارے جن سے بہروں سے گفتگو کرتے ھیں -
*m. labour* : ھاتھ کا کام ؛ ھاتھ کی محنت -
**Manufactory**, *n.* : کارخانہ ؛ کارگاہ ؛ فیکٹری -
**Manufacture**, *n.* : (۱) صنعت ؛ بڑے پیمانے پر تجارتی اشیا کا تیار کرنا - (۲) صنعت کی کوئی خاص شاخ - (۳) (حقارتاً) (ادب وغیرہ کی) مشینی پیداوار ؛ کل کی ساخت -
**Manufacture**, *v. t.* : (۱) بنانا ؛ پیدا کرنا - (۲) بڑے پیمانے پر اشیا تیار کرنا - (۳) (حقارتاً) لکھ لکھ کے ڈھیر لگا دینا (مشین کی طرح سے) (ادب وغیرہ) - (۴) گھڑنا (قصہ ؛ بات)-
*manufacturer*, *n.* : صانع ؛ کاریگر ؛ کار خانہ دار -
**Manumit**, *v. t.* : (تاریخ) آزاد کرنا ؛ غلامی سے رھا کرنا -
*manumission*, *n.* : غلامی سے رھائی ؛ آزادی -
**Manure**, *n.* : کھاد ؛ کھات ؛ پانس -
**Manure**, *v. t.* : کھاد ڈالنا ؛ کھاد دینا -
**Manuscript**, *a.* & *n.* (abbr. *MS.*, pl. *MSS.*) : (۱) مسودہ ؛ صحیفہ ؛ قلمی نسخہ ؛ دستاویز - (۲) قلمی ؛ دستی ؛ ھاتھ کی لکھی -
**Manx**, *a.* & *n.* : (۱) جزیرۂ Man کا ؛ مانکس - (۲) یہاں کی زبان -
**Many**, *a.* & *n.* : (۱) بہت ؛ اکثر ؛ بہتیرے ؛ متعدد - (۲) بڑی تعداد -
*good m.* : خاص تعداد میں -
*great m.* : بڑی تعداد میں ؛ بہت سے -
*he was (one) too many for us* : اس نے ھمیں ھرا دیا یا چرکا دے دیا -
*m.-sided* : متنوع ؛ ھمہ گیر -
*one too m.* : مخل صحبت ؛ بار خاطر -
*the m.* : جماعت ؛ جمہور -
**Map**, *n.* : نقشہ -
**Map**, *v. t.* : نقشہ بنانا ؛ نقشہ کھینچنا -
*m. out* : مفصل خاکہ بنا لینا -
**Maple**, *n.* : ایک درخت ھے جس کی مختلف قسمیں ھیں ان میں سے ایک سے شکر بنتی ھے -
**Mar**, *v. t.* : خراب کرنا ؛ ابتر کرنا ؛ بگاڑنا ؛ برباد کر دینا -
**Marabou**, *n.* : ایک قسم کا سارس یا لقلق -
**Maraschino**, *n.* : سیاہ شاہ دانے کی شراب -
**Marasmus**, *n.* : تحلیل بدن ؛ سوکھا -
**Maraud**, *v. i.* & *t.* : (۱) ڈاکہ ڈالنا ؛ چھاپا مارنا - (۲) چوری کرتے پھرنا ؛ ادھر ادھر ھاتھ مارنا ؛ جو پانا وہ لے بھاگنا - (۳) تاراج کرنا ؛ لوٹنا -
*marauder*, *n.* : قزاق ؛ غارت گر ؛ لٹیرا ؛ ڈاکو ؛ رھزن ؛ راہ زن -
**Marble**, *n.* : (۱) سنگ مرمر - (۲) سنگ مرمر کی طرح چکنی یا سخت (چیز)- (۳) (جمع) سنگ تراشی کے نمونوں کا مجموعہ ؛ مجسموں کا مجموعہ (جیسے *Elgin mm.*) - (۴) (کھیلنے کی) گولی-
**Marc**, *n.* : (پھلوں کا) فضلہ ؛ پھوک -
**March**, *n.* (abbr. Mar.) : مارچ ؛ انگریزی سال کا تیسرا مہینہ -
**March**, *n.* : (تاریخ) حد ؛ سرحد ؛

پاس زائد رقم جمع کرنا -

**Marginal,** *a.*: (۱) حاشیے کا؛ حاشیے پر لکھا ہو - (۲) کنارے کا؛ کنارے پر واقع - (۳) آخری حد کے قریب کا -

**Marginalia,** *n.* pl.: حواشی؛ حاشیہ پر لکھی ہوئی تشریحات -

**Margrave,** *n.*: (تاریخ) (۱) مارگریو؛ سرحد کا گورنر؛ عامل سرحد - (۲) Holy Roman Empire کے ماتحت فرمانرواؤں میں سے بعض کا لقب -

**Margravine,** *n.*: زوجہ مارگریو؛ بیگم مارگریو -

**Marguerite,** *n.*: نورچشم؛ ایک پھول کا نام ہے -

**Marigold,** *n.*: صد برگ؛ گیندا؛ گل صد برگ -

**Marine,** *a.* & *n.*: (۱) بحری؛ آبی؛ دریائی - (۲) جہازرانی کا؛ بحری فوج کا - (۳) (وہ سپاہی) جو جہاز پرتعینات ہو - (۴) بحری فوج؛ تجارتی یا فوجی بیڑا؛ جہاز کا -

**Mariner,** *n.*: ملاح؛ جہاز ران -

**Mariolatry,** *n.*: مریم پرستی؛ حضرت مریم کی پرستش -

**Marionette,** *n.*: کٹھ پتلی -

**Marital,** *a.*: (۱) شوہری؛ شوہرانہ - (۲) ازدواجی؛ شادی کے متعلق -

**Maritime,** *a.*: بحری؛ سمندر کے قریب واقع؛ رہنے والا؛ بحری سیاحت کے متعلق -

**Marjoram,** *n.*: بوٹیوں کی ایک نوع کا نام -

**Mark,** *n.*: (۱) نشان؛ نشانہ؛ چاند؛ ہدف - (۲) (مکہ بازی) چوٹ معدہ - (۳) ہدف مراد؛ مدعا؛ مقصود - (۴) علامت؛ نشانی - (۵) مہر؛ طغرا؛ مارکہ وغیرہ - (۶) تحریری نشان یا علامت - (۷) امتحان کا نمبر؛

**March,** *v. i.*: (ملکوں کی) سرحد ملنا؛ ڈانڈا ملنا -

**March,** *n.*: (۱) کوچ؛ روانگی؛ مارچ - (۲) طویل اور تکلیف دہ قطع مسافت؛ چکر؛ ریز - (۳) رفتار ترقی (واقعات، وقت، ذہن، دماغ کی) - (۴) فوجی کوچ کی ایک دن کی مسافت؛ منزل - (۵) (فوج کی) چال؛ رفتار - (۶) (موسیقی) کوچ کا راگ؛ مارچ -

**March,** *v. i.* & *t.*: (۱) باقاعدہ قدم اٹھانا؛ متعین رفتار سے چلنا - (۲) (فرانسیسی محاورہ) ترقی کرنا؛ آگے بڑھنا - (۳) روانہ کرنا؛ لے چلنا - (۴) فوجی اصول سے چلانا؛ باضابطہ قدم اٹھاتے ہوئے چلنا؛ مارچ کرنا -

**Marchioness,** *n.*: (۱) زوجہ مارکوئس - (۲) وہ عورت جو مارکوئس کے ساری ذاتی منصب رکھتی ہو؛ مارشینس -

**Marconi,** *n* & *v. t.* & *i.*: (۱) لاسلکی خبر؛ لاسلکی پیام (مارکونی طریقے سے) - (۲) مارکونی طریقے سے لاسلکی خبر یا پیام بھیجنا -

**Marconigram,** *n.*: لاسلکی خبر؛ لاسلکی پیام (مارکونی طریقے سے) -

**Mare,** *n.*: گھوڑی؛ مادیان -

*m.'s-nest*: نیا انکشاف جسے لوگ کوئی بڑی چیز سمجھ لیں مگر اصل میں وہ چیز نہ ہو؛ سراب آسا انکشاف -

**Margarine,** *n.*: نقلی مکھن -

**Margin,** *n.* & *v. t.*: (۱) لب؛ حاشیہ؛ کور؛ گوٹ؛ سنجاف؛ کنارہ - (۲) آخری حد - (۳) کچھ زائد مقدار (جو کمی بیشی کے لحاظ سے رکھ لی جائے) - (۴) زائد رقم (جو نقصان پورا کرنے کے لئے دلال کے پاس جمع کردی جائے) - (۵) کتاب کا حاشیہ - (۶) حاشیہ دینا؛ حاشیہ لکھنا؛ دلال کے

نشان - ( ۸ ) خط ( جو کسی چیز کا معقول وقوع یا حد ظاہر کرے ) - (۹) ( فٹ بال ) ایڑی کا نشان ( جو گیند جھیلنے والا زمین پر بناتا ہے ) - (۱۰) داغ ؛ دھبہ؛ نشان -

*above the m.* : معیار سے اونچا ؛ معیار سے بلند -

*below the m.* : معیار سے کم؛ معیار سے نیچے -

*beside the m., wide of the m.* : ( ۱ ) نشان سے باہر؛ خالی؛ نشانے سے دور - (۲) (مجازاً) غیر متعلق ؛ خارج از بحث ؛ موضوع کلام سے بے تعلق -

*hall-m.* : دیکھو Hall -

*make* one's *mark* - امتیاز حاصل کرنا -

*of m.* : ممتاز ؛ مشہور -

*up to the m.* : معیار کے برابر ؛ معیار پر پورا ( اترنے والا ) -

**Mark**, *v.t.* : (۱) نشان لگانا ؛ نشان کرنا ؛ علامت بنانا ؛ نقش کرنا ؛ نقش کھودنا ؛ لکھنا ( علامت کے طور پر ) - ( ۲ )( اشیا پر ) قیمت لکھنا - ( ۳ ) قدرتی نشان؛ داغ یا دھبا پایا جانا ( بصیغۂ مجہول ) - (۴) اعراب یا علامات لگانا ( حرفوں پر ) ؛ کسی نشان سے ظاہر کرنا یا دکھانا ( جگہ کو نقشے میں ) - (۵) کھیلوں کے جیتے ہوئے نمبر درج کرنا - ( ۶ ) ظاہر کرنا ( ناپسندیدگی وغیرہ ) - (۷) خصوصیت ہونا ؛ لازمی جزو ہونا - (۸) دھیان کرنا؛ نظر کرنا ؛ لحاظ رکھنا وغیرہ - (۹) (فٹ بال) حریف کے قریب رہنا تاکہ اسے گیند نہ ملنے پائے -

*a marked man* : مشتبہ شخص -

*m. off* : حدود الگ کرنا ؛ حد بندی کرنا -

*m. out* : ( ۱ ) حدود قایم کرنا ؛ خاکہ کھینچنا - (۲) تجویز یا طریق عمل سوچنا - (۳) (کسی کام کے لئے کسی کو مخصوص) کردینا -

**markedly**, *adv.* : نمایاں طور پر -

**Mark**, *n.* : (۱) مارک ؛ ۸ اونس کا پیمانہ چاندی سونے کے لئے - (۲) جرمنی کا سکہ جیسے انگریزی شلنگ -

**Marker**, *n.* : (۱) نشان لگانے کرنے والا وغیرہ - (۲) وہ شخص جو شکار کی چھپنے کی جگہ سے واقف ہوتا ہے ؛ کھوجیا - (۳) وہ شخص جو انٹے وغیرہ کھیلوں کا حساب رکھتا ہے؛ مارکر - (۴) = book-marker

**Market**, *n.* : بازار؛ منڈی؛ گزری؛ پینٹھ -

*m.-day* : بازار کا دن ؛ پینٹھ کا دن -

*m.-place* : مقام بازار ؛ چوک بازار -

*m.-town* : قصبہ جہاں بازار لگے -

**Market**, *v. i. & t.* : (۱) خرید و فروخت کرنا - (۲) بازار میں بیچنا ( مال کو ) -

**marketable** *a.* : قابل فروخت ؛ بکنے والی ؛ بکنے کے قابل -

**Marking**, *n.* : نشان کرنا وغیرہ؛ پروں اور کھال وغیرہ کی رنگائی -

*m.-ink* : پختہ روشنائی ؛ کپڑوں پر نشان لگانے کی سیاہی -

**Marksman**, *n.* : اچھا نشانہ باز؛ قدرانداز -

**marksmanship**, *n.* : نشانہ بازی ؛ قدر اندازی -

**Marl**, *n.* : ( ۱ ) ایک طرح کی مٹی جس میں چونا ہوتا ہے اور کھاد کے کام آتی ہے؛ کھٹیلی مٹی - (۲) اس مٹی کی کھاد دینا -

**Marmalade**, *n.* : مار ملیڈ؛ نارنگی کا مربہ؛ بعض اور پہلوں کا مربہ -

**Marmoreal**, *a.* : ( شعر ) مرمریں؛ سنگ مرمر کا ؛ مرمر صفت -

**Marmoset**, *n.* : ایک قسم کا بندر -

**Marmot**, *n.* : ایک طرح کی گلہری -

**Marocain**, *n.* : ایک قسم کا کپڑا -

**Maroon**, *n. & a.* : (۱) بادامی قرمزی رنگ - (۲) ایک قسم کی آتش بازی جو

زور کے دھما کے سے پھٹتی ھے -

**Maroon**, *n.* : (۱) مروون وہ حبشی جو جزائر غرب الہند اور ڈچ گیانا کے جنگلوں میں رہتے ھیں - (۲) وہ شخص جو سزا کے طور پر غیر آباد جزیرے وغیرہ میں چھوڑ دیا جائے -

**Maroon**, *v. t. & i.* : (۱) کسی شخص کو کسی غیر آباد جزیرے میں سزا کے طور پر چھوڑ دینا - (۲) آوارہ گردی کرنی ؛ سرگشت کرنا -

**Marquee**, *n.* : بڑا خیمہ ؛ ڈیرا -

**Marquetry, -terie**, *n.* : مرصع کام ؛ جڑاو کام ؛ میناکاری -

**Marquis, -quess**, *n.* : مارکوئیس ؛ نواب؛ ڈیوک سے چھوٹا اور ارل سے بڑا خطاب -

**marquisate**, *n.* : (۱) مارکوئیس کا درجہ - (۲) مارکوئیس کا علاقہ ؛ مارکوئیس کی عملداری -

**Marriage**, *n.* : (۱) شادی ؛ بیاہ؛ نکاح؛ عقد؛ عروسی - (۲) (مجازاً) اتحاد ؛ یگانگی - (۳) (تاش) ایک ھی رنگ کے بادشاہ اور بیگم کا ساتھ ساتھ دکھانا -

*civil m.* : قانونی شادی (جس میں مذھبی رسوم نہ ھوں) -

*companionate m.* : (امریکہ) امتحانی شادی؛ مرد اور عورت کا امتحاناً کچھ دن میاں بیوی کی حیثیت سے رھنا -

*give in m.* : نکاح میں دینا ؛ عقد میں دینا -

*m. articles* : شرائط نکاح؛ شرائط ازدواج -

*m.-bed* : بستر عروسی -

*m. lines* : اجازت نامۂ نکاح -

**Marriageable**, *a.* : (۱) قابل شادی ؛ قابل نکاح ؛ قابل عقد - (۲) شادی بیاہ کے قابل (عمر) -

**Marrow**, *n.* : (۱) مغز ؛ گود - (۲) کسی چیز کا مغز ؛ نچوڑ ؛ ست؛ لب لباب -

*marrowbone* : گودے کی ھڈی؛ گودے کی نلی -

*pith & m.* : لب لباب ؛ مغز -

*vegetable m.* : کھیا کدو -

**marrowy**, *a.* : مغز دار ؛ گودے دار -

**Marry**, *v. t. & i.* : (۱) نکاح پڑھانا - (۲) نکاح میں دینا ؛ شادی کردینا - (۳) نکاح میں لانا ؛ عقد کرنا ؛ شادی کرنا - (۴) (مجازاً) ملانا ؛ ایک کرنا ؛ متحد کرنا - (۵) شادی ھونا ؛ بیاہ ھونا -

**Marry**, *int.* : (قدیم) (تعجب ، غصہ ، تاکید) ھائیں ! ارے ! واللہ ! -

**Mars**, *n.* : (۱) (ھیئت) مریخ ؛ جلاد فلک - (۲) قدیم رومیوں کا لڑائی کا دیوتا ؛ مریخ - (۳) جنگ ؛ حرب ؛ لڑائی ؛ جدال و قتال -

**Marsala**, *n.* : جزیرہ صقلیہ (سسلی) کے شہر مارسالا کی سفید شراب -

**Marseillaise**, *n.* : فرانس کا قومی راگ؛ فرانس کا قومی گیت -

**Marsh**, *n.* : دلدل ؛ کیچڑ ؛ کلابہ -

**marshy**, *a.* : دلدلی ؛ دلدل دار -

**Marshal**, *n.* : (۱) (یورپ کے بعض ممالک میں) سپہ سالار ؛ سردار؛ سینا پتی ؛ جنرل - (۲) میر دربار (بادشاہ کا) -

**Marshal**, *v. t. & i.* : (۱) صف آرائی کرنا ؛ صف بندی کرنا ؛ (واقعات وغیرہ کو) ترتیب دینا ؛ مرتب کرنا - (۲) (نقابت) نشان یا مارکے کو ترتیب دینا - (۳) کسی شخص کو بادشاہ وغیرہ کے سامنے) پیش کرنا -

**Marsupial**, *a. & n.* : تھیلی دار جانور؛ تھیلی دار ؛ وہ جانور جو اپنے بچوں کو تھیلی میں رکھتے ھیں -

**Mart**, *n.* : (۱) (شعر) بازار - (۲) نیلام خانہ؛ نیلام گھر - (۳) منڈی ؛ تجارتی مرکز -

**Marten**, *n.* : نیولے کی قسم کا ایک جانور جس میں سمور بہت قیمتی ہوتی ہے۔

**Martial**, *a.* : (۱) حربی؛ جنگی؛ عسکری - (۲) مریخی؛ مریخ کے متعلق - (۳) جری؛ جرار - (۴) جنگ جو -

*m. law* : مارشل لا؛ جنگی قانون؛ حربی حکومت -

**Martian**, *n* : مریخی؛ باشندۂ مریخ -

**Martin**, *n.* : ایک طرح کی ابابیل (نیز *house-m.*) -

**Martinet**, *n.* : وہ شخص جو (بحری یا فوجی) انضباط میں سخت ہو -

**Martingale**, *n.* : (۱) وہ تسمہ جس کا ایک سرا گھوڑے کے تنگ میں اور دوسرا پوزی میں بندھا ہوتا ہے - (۲) جوے میں داؤں کو دو چند کردینے کا اصول؛ دونی بازی -

**Martini**, *n.* : مارٹنی رائیفل -

**Martlet**, *n.* : (۱) ایک قسم کی چڑیا - (۲) (نشانیہ) بے پاؤں کے پرند کی تصویر جو مارکوں میں بنی ہوتی ہے -

**Martyr**, *n.* & *v. t.* : (۱) شہید؛ راہ حق میں جان دینے والا - (۲) شہید کرنا؛ اذیت دینا -

**Martyrdom**, *n.* : شہادت -

**Martyrology** : فہرست شہدا؛ تاریخ شہدا؛ مآثر شہدا -

**Marvel**, *n.* : (۱) تعجب کی بات؛ حیرت انگیز واقعہ؛ انوکھی چیز؛ اچنبھا - (۲) (کسی صنعت کا) حیرت انگیز نمونہ - (۳) (قدیم) حیرت؛ تعجب -

**Marvel**, *v. i.* : (ادبی) حیران ہونا؛ حیرت زدہ ہونا؛

**Marvellous**, *a.* : (۱) عجیب و غریب؛ مزنہ؛ حیرت خیز؛ تعجب انگیز - (۲) مافوق العادت؛ خارج از قیاس -

*the m.* : مافوق العادت امور -

**Marxian**, *n.* & *a.* : پیرو مارکس؛ مارکس کا؛ مارکسی (مشہور جرمن اشتراکی کارل مارکس ۱۸۱۸ - ۸۳ سے منسوب) -

**Mascot**, *n.* : (۱) وہ شخص یا چیز جس کا ہونا نیک شگون سمجھا جائے؛ باعث برکت چیز یا شخص؛ بخت آور -

**Masculine**, *a.* & *n.* : (۱) مذکر - (۲) مردانہ؛ جوان مردانہ؛ پر زور - (۳) جنس مذکر؛ مذکر لفظ -

**masculinity**, *n.* : تذکیر -

**Mash**, *n.* : (۱) وہ شیرہ (Malt) جس میں بوزہ (بیر) بنانے کے لئے گرم پانی ڈالا گیا ہو - (۲) کچومر - (۳) چنے، چوکر اور بھوسی وغیرہ کا مرکب جو گھوڑوں کو دیا جاتا ہے - (۴) (عامیانہ) آلو کا بھرتا - (۵) ملیوبا؛ معجون مرکب -

**Mash**, *v. t.* : (۱) شیرے (Malt) میں گرم پانی ملانا - (۲) کچومر بنانا؛ کچلنا - (۳) (آلو وغیرہ کا) بھرتا بنانا -

**Mash**, *v. t.* & *n.* : (۱) (عامیانہ) (عورت کا مرد کو مرد کا عورت کو) فریفتہ کرلینا؛ موہ لینا - (۲) من موہن؛ جانی؛ پیارا یا پیاری -

*be mashed on* : لٹو ہونا؛ جان دینا؛ فریفتہ ہونا -

**Masher**, *n.* : (عامیانہ) اپنے آپ کو کنہیا سمجھنے والا؛ چھیلا؛ رسیا -

**Mashie,-y**, *n.* : گولف کھیلنے کا ایک چوگن -

**Mask**, *n.* : (۱) نقاب؛ برقع؛ جالی وغیرہ جو (حفاظت کے لئے کسی چیز پر لگا دی جائے) - (۲) (مصنوعی) چہرہ (جسے رومی اور یونانی ایکٹر استعمال کرتے تھے) - (۳) (شبیہ) چہرہ؛ چہرے کا سانچہ (جو میت کے چہرے پر رکھ کر ڈھالا

جاتا ہے) - (۴) (مجازاً) (بناوٹ کا) پردہ ؛ بہروپ - (۵) نقاب پوش -

*throw off the m.* : (بناوٹ کا) پردہ اٹھا دینا؛ اصلی رنگ میں ظاہر ہونا -

**Mask**, *v. t.* : (۱) منہ پر نقاب ڈالنا ؛ برقع یا مقنع میں منہ چھپانا - (۲) چہرہ لگانا ؛ مصنوعی چہرے کا استعمال کرنا -

**Masker, -quer**, *n.* : وہ شخص جو *Masque* (سوانگ یا رہس) میں حصہ لے -

**Mason**, *n.* & *v. t.* : (۱) راج ؛ معمار (پتھر کی عمارت کا) - (۲) فرامشن - (*free mason*)

**masonic**, *a.* : فرامشن کا -

**Masonry**, *n.* : (۱) معماری - (۲) پتھر ، اینٹ ، گچ کا کام -

**Masque**, *n.* : (۱) ایک طرح کا مطائبوں کا ناٹک ، سوانگ یا رہس - (۲) وہ قصہ جو اس کے لئے لکھا جائے ؛ سوانگ ؛ رہس -

**Masquerade**, *n.* : (۱) نقاب پوشوں کا رقص ؛ رقص نقابی - (۲) بناوٹ ؛ دکھاوا ؛ سوانگ ؛ بہروپ ؛ ریا کاری -

**Masquerade**, *v. i.* : (۱) بھیس بدلنا ؛ سوانگ بھرنا - (۲) ریا و نمائش کرنا ؛ دکھاوے کی زندگی بسر کرنا -

**Mass**, *n.* : (۱) رسم عشائے ربانی ؛ دعا یا نماز عشائے ربانی - (۲) عشائے ربانی کی تحریر نغمہ -

**Mass**, *n.* & *v. t.* & *i.* : (۱) ڈھیر ؛ انبار ؛ تودہ - (۲) گچھا ؛ لچھا - (۳) بہت بڑی تعداد - (۴) دور تک پھیلا ہوا سلسلہ (روشنی وغیرہ کا) ؛ چادر (نور کی) - (۵) (طبیعیات) کمیت ؛ کمیت مادہ - (۶) اکٹھا ہونا ؛ اکٹھا کرنا -

*m. meeting* : جلسۂ عام ؛ عام سیاسی جلسہ -

*the mm.* : عوام کالانعام ؛ عوام الناس -

**Massacre**, *n.* & *v. t.* : (۱) قتل عام ؛ عام خونریزی ؛ بہت سے جانور ذبح کرنا - (۲) قتل کرنا ؛ خون ریزی کرنا ؛ ذبح کرنا ؛ بیدردی سے قتل کرنا -

**Massage**, *n.* & *v. t.* : (۱) جسم کی مالش ؛ مشت مال ؛ ملادلی ؛ چپی - (۲) مالش کرنا (جسم کی) ؛ (ہاتھ پاؤں) دبانا ؛ ملادلی کرنا ؛ چپی کرنا ؛ مشت مال کرنا -

**Masseur**, *n.* (fem. -euse) : جسم کی مالش کرنے والا ؛ مشت مالی کرنے والا ؛ ہاتھ پاؤں دبانے والا -

**Massif**, *n.* : اونچے پہاڑوں کا گتھا ہوا سلسلہ -

**Massive**, *a.* : (۱) بڑا اور بھاری ؛ بڑا اور ٹھوس - (۲) (نقشہ ، چہرہ وغیرہ) بھاری ، چوڑا چکلا - (۳) (مجازاً) ٹھوس -

**Massy**, *a.* : بھاری ؛ ٹھوس -

**Mast**, *n.* : مستول ؛ ستون کشتی -

*m.-head* : مستول کی چوٹی ؛ سر مستول -

**Mast**, *n.* : شاہ بلوط وغیرہ کا پھل -

**Master**, *n.* : (۱) مالک ؛ مختار ؛ قابض ؛ متصرف - (۲) (جہاز رانی) تجارتی جہاز کا کپتان - (۳) آقا ؛ آجر - (۵) سردار خاندان ؛ صاحب خانہ ؛ ماہر فن ؛ ماہر فن مزدور ؛ فن داں ؛ رئیس المدارس ؛ حاکم ؛ عامل ؛ ناظم - (۶) استاد ؛ معلم - (۷) استاد فلسفہ وغیرہ - (۸) کاریگر (خصوصاً وہ جس کا اپنا کار خانہ ہو) جیسے (m. carpenter) - (۹) استاد فن ؛ مسلم الثبوت آرٹسٹ (خصوصاً تیرہویں اور سترہویں تک کے نقاش) - (۱۰) ان نقاشوں کی بنائی ہوئی تصویر - (۱۱) میاں ؛ بھیا (شرفا کے لڑکوں کے

نام کے ساتھ لوگ خصوصاً نوکر یا اتب لگاتے ہیں) -

*m.-key* : ہر قفل کنجی -

*M. of Arts (M. A.)* : ایم - اے -

*M. of the Horse* : انگلستان کے محل شاہی کا ایک عہدہ دار -

*M. of the revels* : میر طرب ؛ محل شاہی اور *Inns of court* کے جلسوں اور جشنوں کا منتظم -

*masterpiece* : شاہ کار ؛ مہا کاج -

*m.-stroke* : معرکے کی تدبیر ؛ غضب کی چال ؛ (حکمت عملی وغیرہ کا) کمال -

**Master,** *v. t.* : (۱) غالب آنا ؛ فتح کرنا ؛ شکست دینا - (۲) مطیع کرنا ؛ زیر کرنا ؛ قابو میں لانا - (۳) کمال حاصل کرنا ؛ مہارت حاصل کرنا ؛ عبور حاصل کرنا ؛ دسترس پیدا کرنا ؛ دستگاہ حاصل کرنا ؛ قدرت حاصل کرنا ؛ حاوی ہونا (علوم و فنون میں اوزار کے استعمال میں) - (۴) حکومت کرنا ؛ حکم چلانا -

**Masterful,** *a.* : (۱) خود سر ؛ خود رائے ؛ تحکم پسند - (۲) قوی العزم -

**Masterly,** *a.* : استادانہ ؛ ماہرانہ ؛ اعلیٰ درجے کا ؛ عمدہ -

**Mastership,** *n.* : (۱) مدرسی ؛ ماسٹری ؛ استادی ؛ معلمی - (۲) حکومت ؛ سرداری ؛ قبضہ -

**Mastery,** *n.* : (۱) واقفیت ؛ مہارت ؛ دسترس ؛ (۲) قبضہ ؛ حکومت ؛ فرمان روائی - (۳) غلبہ - (۴) مہارت ؛ استادی ؛ کمال ؛ کاریگری ؛ چابک دستی -

**Mastic,** *n.* : مصطگی ؛ درخت مصطگی -

**Masticate,** *v. t.* : (۱) چبانا (غذا کو دانتوں سے) -

**mastication,** *n.* : چبائی ؛ چبانے کا فعل ؛ چبانا -

**masticator,** *n.* : چبانے والا -

**Mastiff,** *n.* : ایک بڑا کتا جس کے کان اور ہونٹ لٹکے ہوئے ہوتے ہیں -

**Mastodon,** *n.* : ہاتھی سے مشابہ جانور جو اب معدوم ہے -

**Mastoid,** *a.* : (تشریح) پستان نما -

**Masturbate,** *v. i.* : جلق لگانا ؛ ہتھ رس کرنا ؛ مشت زنی کرنا -

**masturbation,** *n.* : جلق ؛ ہتھ رس ؛ مشت زنی -

**Mat,** *n.* : (۱) چٹائی ؛ بوریا ؛ سیتل پاٹی - (۲) زیر انداز ؛ پانداز (خصوصاً door-m.) -

**Mat,** *v. t. & i.* : (۱) (کمرے وغیرہ میں) چٹائی بچھانا ؛ بوریا بچھانا ؛ چٹائی کا فرش بچھانا ؛ بوریے کا فرش بچھانا - (۲) الجھا دینا - (۳) الجھ کر گچھا سا بن جانا -

**Matador,** *n.* : (اسپین) سانڈ سے لڑنے والا پہلوان ؛ ثور افگن -

**Match,** *n.* : (۱) ہم مقابل ؛ حریف ؛ جوڑ ؛ ٹکر کا شخص - (۲) نظیر ؛ مثیل ؛ جواب - (۳) ہمسر ؛ ہم پلہ - (۴) مقابلہ ؛ مقابلے کا کھیل ؛ میدان ؛ میچ - (۵) بر ؛ جوڑا ؛ دولہا یا دلہن -

**Match,** *v. t. & i.* : (۱) شادی کرانا ؛ بیاہ کرانا - (۲) برابر کا جوڑ ہونا ؛ ہمسر ہونا - (۳) مقابلے میں لانا یا کھڑا کرنا - (۴) میل کھانا ؛ (مقدار ؛ صفت ؛ رنگ وغیرہ میں) یکساں ہونا یا جوڑ کا ہونا - (۵) میل کی چیز ڈھونڈنا ؛ میل ملانا -

**Match,** *n.* : (۱) ماچس ؛ دیا سلائی ؛ (۲) (توپ وغیرہ کا) فتیلہ ؛ توڑا ؛ شتابہ - آگ پیٹی ؛

*m.-box* : دیا سلائی کا بکس -

*m.-lock* : بندوق -

ظہور میں آنا ؛ حقیقت کا جامہ پہننا - (۵) مادہ پرست بنانا ؛ مادیت کے رنگ میں رنگنا -

**Materia medica**, *n.* : مخزن الادویہ ؛ میٹر یا مڈیکا -

**Maternal**, *a.* : (۱) مادری ؛ مادرانہ ؛ ماں کا - (۲) ماں کی طرف سے ؛ ننھیالی -
*m. uncle* : ماموں -

**Maternity**, *n.* : (۱) ماں ہونا؛ امومت؛ زچگی - (۲) مادرانہ شفقت ؛ ممتا -

**Mathematical**, *a.* : (۱) ریاضی کے متعلق ؛ ریاضیاتی - (۲) (ثبوت وغیرہ) بالکل صحیح ؛ جچا تلا ؛ بالکل ٹھیک -

**Mathematics**, *n.* pl. : (جمع) ریاضی ؛ علم ریاضی؛ ریاضیات -

**mathematician**, *n.* : ریاضی داں ؛ ماہر ریاضی -

**Matin**, *n.* : (۱) (جمع) تسبیح نیم شب ؛ تسبیح صبح (جس کا بائبل میں حکم ہے)- (۲) (جمع) (کلیسائے انگلستان) نماز صبح ؛ دعائے صبح - (۳) (واحد یا جمع؛ شعر) نغمۂ مرغان سحر ؛ پرندوں کا زمزمۂ صبح گاہی-

**Matinee**, *n.* : سہ پہر کا تماشا (تھیٹر ؛ سنیما وغیرہ کا) ؛ سہ پہر کی صحبت موسیقی-

**Matricide**, *n.* : (۱) مادر کشی ؛ قتل مادر- (۲) اپنی ماں کا قاتل؛ قاتل مادر -

**Matriculate**, *v. t.* & *i.* : (۱) (طالب علم کو) یونیورسٹی (جامعہ) میں داخل کرنا ؛ (امتحان وغیرہ کے بعد) جامعہ میں داخلے کا حق عطا کرنا - (۲) طالبہ کا داخل جامعہ ہونا ؛ داخلے کا امتحان پاس کرنا -

**matriculation**, *n.* : داخلۂ جامعہ ؛ امتحان داخلہ -

**Matrimony**, *n.* : بیاہ ؛ شادی؛ ازدواج -

**Matchless**, *a.* : بے نظیر ؛ عدیم المثال ؛ بے عدیل ؛ لاثانی ؛ لاجواب؛ بے مثل -

**Mate**, *n.* & *v. t.* : (شطرنج) (۱) مات (checkmate) - (۲) مات دینا -
*stale m.* : ضیق ؛ زچ -

**Mate**, *n.* : (۱) (مزدور) رفیق ؛ ساتھی ؛ (طریق خطاب) دوست - (۲) (پرندوں کا) جوڑا ؛ نر یا مادہ - (۳) بر ؛ جوڑا ؛ دولہا یا دلہن - (۴) (تجارتی جہاز کا) نائب کپتان- (۵) (باورچی وغیرہ کا) مددگار؛ میٹ-

**Mate**, *v. t.* & *i.* : (۱) شادی کرانا ؛ (۲) شادی کرنا- (۳) (پرندوں کا) جوڑا ملانا - (۴) (پرندوں کا آپس میں) جوڑا ملنا - (۵) ہم صحبت ہونا -

**Mater**, *n.* : (مکتب ؛ روز مرہ) ماں ؛ اماں ؛ اماں جان -

**Material**, *a.* & *n.* : (۱) معنوی ؛ نفس مضمون کے متعلق؛ ہیولیٰ کے متعلق - (۲) مادی ؛ ہیولائی - (۳) مادیت پرستانہ ؛ مادی؛ مادیانہ - (۴) جسمانی (راحت وغیرہ) - (۵) اہم ؛ ضروری - (۶) وہ اشیا جن سے کوئی چیز بنائی جائے ؛ مسالہ ؛ سامان - (۷) کپڑا ؛ پارچہ - (۸) مواد ؛ مسالہ (تاریخی کتاب وغیرہ کے لئے) -

**Materialism**, *n.* : مادیت؛ مادہ پرستی؛ یہ نظریہ کہ دنیا میں سوائے مادے کے جوہر موجود نہیں -

**materialist**, *n.* : مادی ؛ مادہ پرست ؛ دہری -

**materialistic**, *a.* : دہریانہ؛ مادہ پرستانہ-

**Materialize**, *v. t.* & *i.* : (۱) مادی بنانا ؛ مادی قرار دینا - (۲) روحوں کو شکل میں ظاہر کرنا - (۳) روحوں کا جسمانی شکل میں نمودار ہونا ؛ ہیولانی بنانا ؛ جسم کی صورت میں لانا - (۴) واقع ہونا ؛

**matrimonial,** *a.* : بیاہ شادی کے متعلق ؛ ازدواجی ؛ متعلق بہ نکاح -

**Matrix,** *n.* ( pl. *-ices, -ixes* ) . : (۱) ( تشریح ) رحم ؛ بچہ دان ؛ کوکھ - (۲) مقام نشو و نما ؛ منشا- (۳) چٹان وغیرہ کا ٹکڑا جس میں جواہرات وغیرہ پائے جائیں- (۴) ٹائپ وغیرہ کا سانچہ -

**Matron,** *n.* : (۱) زن منکوحہ ؛ بیاہی عورت - (۲) شفاخانے ، مدرسے وغیرہ کی منتظمہ ؛ میٹرن -

**Matter,** *n.* : (۱) جنس خام ؛ وہ مادہ جس سے اشیا بنتی ہیں- (۲) مواد ؛ ریم ؛ پیپ - (۳) ہیولیٰ ؛ مادہ ؛ جوہر مادی - (۴) ( منطق ) قضیے کا موضوع ؛ مدعا - (۵) مسئلہ ؛ امر - (۶) ( کتاب یا تقریر کا ) مضمون ؛ موضوع ؛ مغز - (۷) موقع؛ مقام ( شکایت، افسوس وغیرہ کا ) -

*laughing m.* : ہنسی کی بات -

*m. of course* : وہ بات جو خود بخود یعنی قدرتی طور پر واقع ہو -

*m. of fact* : امر واقع ؛ واقعات کا سوال-

*m. -of- fact* : ( قانون ) امر واقعہ ؛ واقعات کا مسئلہ -

*m. of fact* : تخیل سے کورا ؛ شعریت سے خالی ؛ بے ذوق -

*m. -of -law* : امر قانونی ؛ قانون کا مسئلہ-

**Matter,** *v. i.* : (۱) اہم ہونا ؛ ضروری ہونا ؛ اہمیت رکھنا - (۲) پیپ پڑنا ؛ پیپ بننا ؛ پیپ بہنا ؛ بہنا ( زخم کا ) -

**Matting,** *n.* : چٹائی ؛ بوریا -

**Mattock,** *n.* : ایک طرح کی کدال -

**Mattress,** *n.* : گدا ( کوچ کا جس میں پیال وغیرہ بھری ہو ) -

**Maturate,** *v. i.* : ( طب ) پھوڑے وغیرہ کا پکنا -

**Maturation,** *n.* : پھوڑے وغیرہ کا پکنا ؛ مادے کا پک جانا یا پکا دینا -

**maturative,** *a.* : پھوڑے وغیرہ کو پکانے والی -

**Mature,** *a.* : (۱) رسیدہ؛ بالغ ؛ پختہ ؛ پکا - (۲) جس کی جسمانی اور ذہنی نشو و نما مکمل ہو چکی ہو ؛ پختہ سیرت ؛ پختہ کار - (۳)(ہنڈی) واجب الادا -

**maturity,** *n.* : پختگی؛ بلوغ؛ رسیدگی-

**Mature,** *v. t & i.* : (۱) پختہ ہونا ؛ تیار ہونا ؛ بالغ ہونا؛ نشو و نما کا مکمل ہونا- (۲) پکانا - (۳) پختہ کرنا ؛ کامل ؛ مکمل کرنا - (۴) (ہنڈی کا ) واجب الادا ہونا-

**Matutinal,** *a.* : سحری ؛ سحرگاہی ؛ صبحگاہی ؛ صبح کا -

**Maud,** *n* : (۱) اسکاٹستان کے گڈریوں کی چادر جس پر خاکستری دھاریاں ہوتی ہیں- (۲) اسی طرز کا سفری غالیچہ یا کمل -

**Maudlin,** *a. & n.* : (۱) بے جا طور پر رقیق القلب؛ روتی صورت - (۲) ( خصوصاً نشے کی وجہ سے ) رونا پن ، رقت -

**Maugre,** *prep.* : ( شاذ ) باوجود -

**Maul, mall,** *n.* : موگرا؛ موگری -

**Maul,** *v. t.* : (۱) مارتے مارتے زخمی کردینا؛ بری طرح مارنا - (۲) بری طرح یا بے پروائی سے استعمال کرنا ؛ خراب کردینا- (۳) ( تنقید میں ) دھجیاں بکھیر دینا -

**Maulstick,** *n.* : وہ چھڑی جسے مصور ( نقاش ) بائیں ہاتھ میں رکھتا ہے تا کہ سیدھے ہاتھ سے جس میں قلم ہوتا ہے توازن قائم رہے -

**Maunder,** *v.i.* : بے جوڑ باتیں کرنا ؛ انمل فقرے کہنا ؛ بے ربط تقریر کرنی -

**Maundy,** *n.* : (۱) ( رومن کیتھولک ملکوں

میں ) غریبوں کے پیر دھونے کی رسم - (۲) (انگلستان میں ) خیراتی چیزات کو بادشاہ کی جانب سے تقسیم خیرات -

**Mauser,** *n.* : ایک خاص فوجی رائفل ( جو موجد کے نام سے موسوم ھے ) -

**Mausoleum,** *n.* : مقبرہ ؛ قبرکی شاندار عمارت -

**Mauve,** *n.* & *a.* : (۱) ایک شوخ اور لطیف ارغوانی رنگ - (۲) اس رنگ کا -

**Mavis,** *n.* : ایک قسم کا نغمہ سنج پرند -

**Maw,** *n.* : (۱) ( مزاحاً ) معدہ ( انسان کا ) - (۲) جگالی کرنے والے جانوروں کے چار معدوں میں سے آخری معدہ -

**Mawkish,** *a.* : (۱) (کھانے کی چیز) منہ پھیرا دینے والی - (۲) رقت کا ؛ روتے پن کا -

**Maxilla,** *n.*(pl.-ae) : فقرے دار جانوروں کا اوپر کا جبڑا ؛ جبڑے کی ھڈی ؛ فک -

**maxillary,** *a.* : جبڑے کے متعلق؛ جبڑے کی ھڈی کے متعلق؛ فکی -

**Maxim,** *n.* : (۱) اصول ؛ قاعدہ ؛ ضابطۂ عمل - (۲) گر ؛ حکمت ؛ (حکیمانہ) قول ؛ دانش مندوں کا مقولہ -

**Maxim,** *n.* : ایک ڈال کی مشین گن جو بہت تیزی سے گولہ باری کرتی ھے -

**Maximalist,** *n.* : روس کے ایک اشتراکی فرقے کا رکن جو اپنے مطالبات میں بہت سخت ھے اور کسی مصالحت کو پسند نہیں کرتا ؛ کٹر ؛ انتہا طلب ؛ متشدد -

**Maximize,** *v.t.* : (۱) بہت بڑھا دینا ؛ انتہا تک پہنچا دینا - (۲) بڑھا چڑھا کر دکھانا یا بیان کرنا -

**Maximum,** *n.* (pl. usu. -ma) : (۱) بڑی سے بڑی مقدار ؛ بڑی سے بڑی تعداد انتہا ؛ فائت؛ منتہا - (۲) زیادہ سے زیادہ ؛ اعظم؛ اکثر -

**Maximus,** *a.* : ( اسکولوں میں ) ایک نام کے کئی لڑکوں میں سب سے بڑا ؛ بڑا ؛ کلاں (مثلاً Lateef m.) -

**May,** *v. auxil.* ( 3rd sing. *may*, past *might*) : (۱) سکنا ؛ ممکن ھونا ؛ امکان ھونا ؛ اختیار ھونا ؛ اجازت ھونا - (۲) خواھش یا دعا کے لئے آتا ھے (مثلاً *M. you live long*) - (۳) سوالات میں بلا تاکید لاعلمی ظاہر کرنا (مثلاً *who m. you be*) -

*may be* : شائد ؛ ممکن ھے کہ -

**May,** *n.* : ( شعر ) دوشیزہ؛ کنواری -

**May,** *n.* : (۱) مئی ؛ ماہ مئی - (۲) (مجازاً ) (کسی چیز کا ) شباب ؛ عنفوان شباب ؛ نوبہار - (۳) hawthorn کی کلی یا شگوفہ - (۴) (جمع ) ( جامعۂ کیمبرج ) مئی کے امتحانات ؛ کشتیوں کی دوڑ جو آخر مئی یا شروع جون میں ھوتی ھے -

*M.-day* : یوم بہار ؛ یوم مئی -

*may-pole* : وہ چھڑ جو یوم بہار کو پھولوں سے آراستہ کرکے نصب کی جاتی ھے اور اس کے آس پاس ناچتے ھیں -

*Queen of (the) M.* : ملکۂ بہار ؛ وہ لڑکی جو یوم بہار کے کھیلوں میں ملکہ بنائی جائے -

*maying* : (۱) howthorn کی کلیوں کو چننا - (۲) یوم بہار منانا -

**Maya,** *n.* : ( فلسفۂ زندگی ) فریب زندگی ؛ فریب نظر؛ سراب نظر؛ مایا -

**Mayonnaise,** *n.* : ساس کی قسم کی چیز جو انڈے کی زردی وغیرہ سے تیار کرتے ھیں -

**Mayor,** *n.* : رئیس بلدیہ ؛ صدر بلدیہ -

**Mayoralty,** *n.* : صدر بلدیہ کا عہدہ ؛ صدر بلدیہ کی معیاد حکومت -

**Mayoress**, *n.* : میئر کی بیوی ؛ صدر بلدیہ کی بیوی -

**Mazarine**, *n.* & *a.* : گہرا نیلا رنگ ؛ لاجوردی رنگ -

**Mazdaism**, *n.* : منہب زرتشت -

**Maze**, *n.* & *v. t.* : (۱) بھول بھلیاں - (۲) گورکھ دھندا ؛ پیچ در پیچ مجرملا - (۳) چکر میں ڈال دینا ؛ سراسیمہ کردینا ؛
 **mazy**, *a.* : الجھا ہوا -

**Me**, *pron.* : (۱) مجھے ؛ مجھکو - (۲) ( روزمرہ ) میں - (۳) ( قدیم شعر ) ( میں نے ) اپنے آپ کو -

**Mead**, *n.* : ایک قسم کی شراب جو شہد سے تیار کی جاتی ھے -

**Mead**, *n.*: ( شعر ) meadow کا مخفف -

**Meadow**, *n.* : (۱) چراگاہ؛ مرغزار ؛ سبزہ زار - (۲) ترائی ؛ سیراب زمین -

**Meagre**, *a.*: (۱) دبلا؛ پتلا؛ لاغر ؛ نحیف- (۲) حقیر ؛ کم مایہ ؛ کم ؛ ناکافی - (۳) ( عبارت، خیالات ) ناسکمل؛ ناقص ؛ تشنہ -

**Meal**, *n.* : آٹا ؛ میدہ ؛ چونی -

**Meal**, *n.* : (۱) غذا جو مقررہ وقت پر کھائی جائے ؛ طعام ؛ کھانا ؛ کھانے کی باری یا وقت - (۲) دودھ کی وہ مقدار جو گائے بھینس وغیرہ سے ایک وقت میں حاصل ہو -

**Mealie**, *n.* : (جنوبی افریقہ، عموماً جمع) مکئی-

**Mealy**, *a.*: (۱) آٹے کا؛ میدے کا ؛ آٹاسا؛ جس میں آٹا ہو - (۲) سوکھا اور بھر بھرا ( ابلا ہوا آلو ) -

**Mean**, *n.* : (۱) اوسط ؛ حد اوسط ؛ نقطۂ اعتدال - (۲) ( ریاضی ) اوسط - (۳) ( جمع جو اکثر واحد کے طور پر استعمال ہوتی ھے ) ذریعہ ؛ وسیلہ - (۴) (جمع) آمدنی؛ مقدرت؛ دولت؛ ثروت -
 *golden m.*, *happy m.* : اوسط جو خیرالامور ھے -

**Mean**, *a.* : ( ریاضی ) اوسط -
 *in the m. time, while*: اس اثنا میں-
 *meantime, meanwhile*: اس اثنا میں-

**Mean**, *a.* : (۱) گھٹیا ؛ ادنی درجے کا ؛ حقیر - (۲) کم رو ؛ کم حیثیت ؛ بد حیثیت - (۳) رذیل ؛ کمینہ ؛ دنی ؛ خسیس ؛ بخیل ؛ کنجوس؛ تنگ خیال؛ تنگ ظرف-
 *he is no m. scholar* : وہ کوئی معمولی علم وفضل کا آدمی نہیں؛ وہ اعلی درجے کا عالم ھے-

**Mean**, *v. t.* ( meant ) : (۱) چاھنا ؛ مد نظر رکھنا ؛ ارادہ رکھنا - (۲) مطلب ہونا ؛ معنی ہونا ؛ مراد ہونا - (۳) کسی چیز کے لئے مخصوص کرنا ؛ کسی مقصد کے لئے بنانا یا منتخب کرنا -

**Meander**, *n* & *v. i.* : (۱) ( جمع ) پر پیچ و خم راھیں ؛ پیچدار رستے - (۲) ( جمع ) دریا کے پیچ و خم ؛ پھیر ؛ چکر - (۳) ( عموماً جمع ) چکر؛ پھیر ( کا سفر ) - (۴) لہر دار کشیدہ (کشیدہ کاری کا کام)- (۵) ادھر اُدھر پھرنا ؛ چکرلگانا - (۶) دریا کا چکر کھاتے ہوے بہنا -

**Meaning**, *n.* : مطلب ؛ مقصد ؛ مدعا ؛ مفہوم ؛ مقصود؛ مراد ؛ معنی ؛ منشا -
 **meaningless**, *a.* : بے معنی ؛ مہمل -

**Meaning**, *a.* : معنی خیز ؛ پر معنی -
 *well-m.* : نیک نیت -

**Measles**, *n.* pl. : (جمع) کھسرا؛ ایک قسم کی چھوٹی چیچک - (۲) سوروں کی ایک بیماری-

**Measure**, *n.* : (۱) ناپ ؛ پیمائش ( جسامت، طول، مقدار وغیرہ ) - (۲) حد ؛ درجہ ؛ مقدار - (۳) پیمانہ ؛ وہ ظرف جس سے سیالات وغیرہ ناپے جائیں - (۴) فیتہ جس سے ناپتے ھیں ؛

گز وغیرہ - (۵) وزن کا پیمانہ یا اک[...]
( جیسے bushel= گیہوں ناپنے کی اکائی [...]
(۶) پیمائش ( کا اصول یا طریقہ ) - [...]
معیار؛ مقیاس - (۸) معینہ حد یا مقدار [...]
(۹) ( شعر کا)؛ وزن ؛ بحر - (۱۰) گیت [...]
وغیرہ کی تان - (۱۱) ( قدیم ) ناچ [...]
(۱۲) تدبیر یا کارروائی - (۱۳) قانون ؛ [...]
ضابطہ -

*clothes made to m.*: ناپ کے مطابق بنے ہوئے کپڑے -

*full m.*: مقدار کامل ؛ پوری مقدار -

*tread a m.*: ناچنا -

**Measure**, *v. t.*: (۱) ناپنا ؛ ماپنا ؛ پیمائش کرنا ؛ تولنا- (۲) (کسی کو) سر سے پیر تک دیکھنا - (۳) ( مقررہ طول کا ) خط کھینچنا ؛ ناپ کر نشان کرنا ؛ ناپ کر ایک ٹکڑا علحدہ کرلینا - (۴) کسی کی سیرت وغیرہ کا اندازہ کرنا ؛ کسی غیر مادی چیز کا اندازہ کرنا - (۵) (کسی کو) مقررہ حصہ دینا - (۶) طاقت آزمائی کرنا ؛ (زور) آزمانا - (۷) (شعر) قطع مسافت کرنا -

**measurement**, *n.*: اندازہ ؛ پیمانہ ؛ پیمائش ؛ ناپ ؛ تول -

**Measured**, *a.*: (۱) ناپا ہوا ؛ پیمائش کردہ - (۲) موزوں؛ باقاعدہ؛ باترتیب- (۳) جچے تلے ( الفاظ ) -

**Meat**, *n.*: (۱) گوشت ؛ لحم ؛ ماس، ( غذا کی حیثیت سے باستثنائے مرغ) - (۲) ( قدیم )غذا؛ کھانے کی چیز -

**Meaty**, *a.*: پر گوشت ؛ گوشت دار ؛ بھرا ؛ بھرا ( گوشت سے ) -

**Mecca**, *n.*: (۱) مکہ ؛ مکۂ معظمہ - (۲) ( مجازاً ) وہ جگہ جس کے دیکھنے کی آرزو ہو- (۳) ( مجازاً ) (عقیدے وغیرہ کے) پیدا ہونے کی جگہ ؛ سرچشمہ ؛ مولد و منشا ؛ گہوارہ -

**Mechanic**, *n.*: (۱) کاریگر ؛ دستکار ؛ اہل حرفہ ؛ مشین ساز - (۲) مشین چلانے والا مستری -

**mechanics**, *n. pl.*: (۱) علم سکون و حرکت؛ مکانک ؛ علم جرثقیل - (۲) مشینوں کا علم ؛ مشین دانی -

**Mechanical**, *a.*: (۱) کلوں کے متعلق ؛ (۲) مشین سے چلنے والا - (۳) مشین جیسا ؛ کٹھ پتلی کی طرح کا؛ جس میں اپج بالکل نہ ہو - (۴) مکانکی؛ علم سکون و حرکت سے متعلق -

**Mechanism**, *n.*: (۱) پرزوں کی ترتیب و ترکیب وغیرہ ؛ مشین کی ساخت - (۲) ( مجازاً ) کسی چیز کی ساخت؛ ترکیب و ترتیب - (۳) منظم جسم ؛ نظام - (۴) (آرٹ) اصول فن ؛ فنی پہلو ؛ ظاہری ساخت -

**Mechanist**, *n.*: (۱) ( شاذ ) مشین ساز - (۲) ماہر مکانک -

**Mechanize**, *v. t.*: مکانکی بنا دینا ؛ مشین صفت کردینا -

**Mechlin**, *n.*: میکلین ( بلجیم) کی بنی ہوی لیس (نیز *M. lace*) -

**Medal**, *n.*: تمغہ؛ نشان -

*the reverse of the m.*: سوال کا دوسرا پہلو؛ تصویر کا دوسرا رخ -

**Medallion**, *n.*: (۱) بڑا تمغہ ؛ تمغۂ کلاں - (۲) کوئی تمغہ نما چیز جیسے تصویر ، لوح وغیرہ -

**Medallist**, *n.*: تمغہ یافتہ شخص -

**Meddle**, *v. i.*: دخل دینا ؛ مداخلت کرنا ؛ ٹانگ اڑانا ؛ دخل در معقولات کرنا -

**meddler**, *n.*: خواہ مخواہ دخل دینے والا-

**meddlesome**, *a.*: دخل در معقولات کا

عادی ؛ خواہ مخواہ دخل دینے کا عادی -

**Medieval,-diaeval,** *a.* : ازمنۂ وسطیٰ کے متعلق ؛ قرون وسطیٰ کا -

**medi(a)evalism,** *n.* : قرون وسطیٰ کا رنگ یا طرز ؛ ازمنۂ وسطیٰ کا نظام وغیرہ -

**medi(a)evalist,** *n.* : قرون وسطیٰ کی تاریخ وغیرہ کا محقق -

**Medial,** *a.* : (۱) وسطی ؛ درمیانی ؛ بیچ کا ؛ درمیان کا - (۲) متوسط ؛ درمیانی رتبے اور حیثیت کا -

**Median,** *a.* & *n.* : درمیانی ؛ وسطی ؛ بیچ کا -

**Mediate,** *a.* : بالواسطہ -

**Mediate,** *v. i.* & *t.* : (۱) واسطہ ہونا ؛ بیچ کی کڑی ہونا - (۲) بیچ میں پڑنا ؛ مصالحت کرانا ؛ بیچ بچاؤ کرنا - (۳) سبب ہونا ؛ وسیلہ ہونا ؛ ذریعہ ہونا -

**mediation,** *n.* : واسطہ ؛ شفاعت ؛ وساطت ؛ توسل -

**Mediator,** *n.* : بیچ بچاؤ کرنے والا ؛ مصالحت کرانے والا ؛ شفیع ؛ (خصوصاً) حضرت مسیح -

**mediatorial,** *a.* : وسیطانہ ؛ شفیعانہ -

**mediatory,** *a.* : شفیعانہ ؛ شفاعت کی ؛ مصالحت کی -

**mediatrix,** *n.* : وسیلہ ؛ مصالحت کرانے والی ؛ شفیعہ -

**Medicable,** *a.* : علاج پذیر ؛ قابل علاج -

**Medical,** *a.* : (۱) طبی ؛ طب کے متعلق ؛ طب مغربی کا - (۲) طبی (ضد جراحی) وغیرہ - (۳) جس کا علاج عمل جراحی سے نہیں بلکہ دواوں سے ہو -

*m. jurisprudence* : وہ قانونی معلومات جو طبیب کے لئے لازمی ہیں -

**Medicament,** *n.* : دوا ؛ مرہم وغیرہ -

**Medicate,** *v. t.* : (۱) علاج کرنا ؛ دوا کرنا - (۲) (کسی چیز میں) دوا ملانا ؛ دوا شامل کرنا -

**Medicinal,** *a.* : (۱) دوا کے متعلق - (۲) طبی حیثیت سے مفید ؛ صحت بخش -

**Medicine,** *n.* & *v. t.* : (۱) علم طب ؛ طب (ضد جراحی وغیرہ) ؛ دواوں سے علاج کرنے کا فن - (۲) دوا (جو اندرونی علاج میں استعمال ہو) ؛ پینے یا کھانے کی دوا - (۳) (وحشی اقوام میں) تعویذ ؛ گنڈا ؛ ٹونا ؛ منتر - (۴) دواوں سے علاج کرنا ؛ دوا دینا -

*m. -man* : ساحر ؛ جادو گر ؛ سیانا -

**Medico,** *n.* (pl.-os) : (مزاحاً) طبیب -

**Medieval** : دیکھو Mediaeval -

**Mediocre,** *a.* : معمولی ؛ اوسط درجے کا ؛ بین بین ؛ نہ اچھا نہ برا -

**mediocrity,** *n.* : معمولی چیز ؛ اوسط درجے کی چیز ؛ معمولی قابلیت کا آدمی -

**Meditate,** *v. t.* & *i.* : (۱) تجویز کرنا - (۲) دھیان کرنا ؛ غور و فکر کرنا ؛ محو خیال ہونا -

**meditation,** *n.* : غور و فکر ؛ تامل ؛ تفکر ؛ مراقبہ ؛ دھیان -

**meditator,** *n.* : مراقبہ کرنے والا ؛ غور و فکر کرنے والا -

**meditative,** *a.* : جس میں غور و فکر کا مادہ ہو ؛ تفکر پسند ؛ دھیانی ؛ سوچنے والا -

**Mediterranean,** *a.* & *n.* : (۱) اندرونی (حصۂ ملک) ؛ ساحل بحر سے دور - (۲) (جھیل وغیرہ) چاروں طرف خشکی سے گھری ہوئی -

*M. (Sea)* : بحر روم ؛ بحیرۂ روم -

**Medium,** *n.* & *a.* (pl. -a, -ums) : (۱) درمیانی درجہ ؛ درمیانی منزل ؛ اوسط - (۲) واسطہ ؛ ذریعہ ؛ وسیلہ ؛ وساطت -

(۳) ( روحانیات ) محصول ؛ موردِ اسرار -

**Medlar,** *n.* : (۱) سیب کا سا ایک پھل جسے سڑنے کے بعد کھاتے ہیں - (۲) درمیانی ؛ اوسط درجے کا ؛ منجھولا -

**Medley,** *n.* : (۱) مختلف النوع چیزوں کا مجموعہ ؛ معجون مرکب ؛ گڈ مڈ ؛ کھال میل - (۲) مختلف قسم کے لوگوں کا مجمع ؛ بھیڑ میل مجمع - (۳) متفرق مضامین کے رسالوں کا مجموعہ -

**Medulla,** *n.* : مغز استخواں ؛ مغز ؛ گودا -

**medullary,** *a.* : مغز استخواں کا -

**Medusa,** *n.* : ( یونانی دیو مالا ) میڈوسا ( تین Gorgons میں سے ایک ) -

**Meed,** *n.* : (۱) ( شعر ) انعام ؛ اجر ؛ معاوضہ (۲) ماوجب ؛ حق ( تعریف وغیرہ کا ) -

**Meek,** *a.* : (۱) حلیم ؛ عاجز ؛ مسکین ؛ منکسر - (۲) چپ چاپ ؛ ظلم سہنے والا ؛ بے زبان -

**Meet,** *n.* : شکاریوں اور کتوں کا شکار کے لئے جمع ہونا ؛ جمگھٹ ؛ اجتماع -

**Meet,** *v. t. & i.* : (۱) دو چار ہونا ؛ ملنا ؛ ملاقات ہونا - (۲) استقبال کرنا - (۳) ملنا ؛ تعارف ہونا - (۴) ( خطوط یا سڑکوں کا ) ملنا ؛ اتصال ہونا - (۵) مقابلہ کرنا ؛ لڑنا ( کسی شخص سے یا برائی وغیرہ سے ) - (۶) اتفاقاً سامنا ہونا ؛ مٹھ بھیڑ ہو جانا - (۷) ( کسی شخص کے ) حسب دلخواہ کام کرنا - (۸) پورا کرنا - (۹) ادا کرنا ( ہنڈی یا قرض کا روپیہ ) - (۱۰) ملنا ؛ چھونا ؛ متصل ہونا -

*m. person half-way* : (۱) کسی کو دوستی پر آمادہ دیکھ کر خود بھی قدم بڑھانا - (۲) مصالحت کرنا -

*m. with* : سابقہ پڑنا ؛ دو چار ہونا -

**Meat,** *a.* : ( قدیم ) موزوں ؛ مناسب ؛ بجا ؛ درست وغیرہ -

**Meeting,** *n.* : (۱) ملنا ؛ ملاقات ؛ اتصال - (۲) مجلس ؛ سبھا ؛ جلسہ -

**Megalomania,** *n.* : بڑائی کا خبط ؛ بڑے کاموں کا خبط -

**Megaphone,** *n.* : (۱) ایک آلہ جو آواز کو دور تک پہنچاتا ہے ؛ مکبر الصوت - (۲) باتیں کرنے کا بڑا آلہ - (۳) مکبر الصوت سے کسی بات کا اعلان کرنا -

**Megrim,** *n.* : (۱) من کی موج ؛ لہر ؛ ترنگ - (۲) آدھی سیسی کا درد ؛ درد شقیقہ - (۳) ( جمع ) گھوڑوں کی دوران سر کی بیماری ؛ گھمیر کی بیماری - (۴) ( جمع ) جی ڈوبنا ؛ جی بیٹھنا ؛ افسردگی ؛ تبخیر ؛ مالیخولیا ؛ وحشت ؛

**Melancholia,** *n.* : سودا خفقان -

**Melancholy,** *n. & a.* : (۱) افسردہ ؛ اداس ؛ محزوں ؛ غم گین ؛ غمناک - (۲) اداسی ؛ غم گینی ؛ حزن ؛ حسرت ناک ؛ انسردگی ؛ دلگیری -

**Melange,** *n.* : ( فرانسیسی ) ملغوبہ ؛ مرکب ؛ گڈمڈ ؛ کھال میل -

**Melee,** *n.* : (۱) گھمسان کی لڑائی ؛ دنگا ؛ جھگڑا - (۲) پر زور یا پر جوش بحث -

**Melinite,** *n.* : ایک آتش گیر مادہ جو فرانس میں ایجاد ہوا تھا -

**Meliorate,** *v. t.* : بہتر کرنا ؛ ترقی دینا ؛ سدھارنا ؛ اصلاح کرنا ؛ ترمیم کرنا -

**melioration,** *n.* : سدھار ؛ اصلاح ؛ ترقی ؛ بہتری -

**Melliferous,** *a.* : پر عسل ؛ شہد پیدا کرنے والا ؛ جس سے شہد حاصل ہو -

**Mellifluous,** *a.* : شہد کے مانند شیریں ؛ میٹھی ؛ حلاوت آمیز ( آواز ؛ تقریر وغیرہ ) -

**Mellow,** *a.* (er, -est), & *v. t. & i.*

(۱) میٹھا اور رسیلا ؛ میٹھا اور کھٹ ہوا (پھل) - (۲) (شراب) رسیدہ ، پکی۔ (۳) زرخیز ؛ چکنی مٹی والی (زمین)۔ (۴) تھنڈی اور نرم (طبیعت) ۔ (۵) مدھم ؛ دھیما - (۶) خوش مزاج - (۷) جسے ہلکا سا نشہ یا سرور ہو ؛ سر خوش - (۸) نرم کرنا ؛ ملائم ہونا ؛ مدھم یا دھیما کرنا یا ہونا ؛ پکنا ؛ پختہ ہونا یا کرنا -

Melodeon, -dion, -dium, n. ایک ساز کا نام -

Melodious, a. : پر نغمہ ؛ خوش آہنگ ؛ سریلا ؛ مدھر -

Melodist, n. : (۱) گانے والا ؛ گویا ؛ مغنی - (۲) سریلے نغمے ترتیب دینے والا -

Melodrama, n. : (۱) جذبات پرستانہ ڈراما جس میں واقعات شورش انگیز اور انجام خوشگوار ہو ؛ میلو ڈراما - (۲) وہ عمل یا گفتگو جس میں اثر پیدا کرنے کے لئے جذبات کی نمائش کی جائے -

melodramatic, a. : میلو ڈراما کا -

melodramatist, n. : میلو ڈراما لکھنے والا -

Melody, n. : (۱) نغمۂ شیریں ؛ سریلا گیت ؛ ترانہ - (۲) الفاظ کی ترتیب موسیقی کے لحاظ سے ؛ روانی - (۳) سروں کی ترتیب موسیقی کے لحاظ سے - (۴) لے ؛ آہنگ -

Melon, n. : تربوز ؛ خربوزہ ؛ سردا -

water m. : تربوز -

Melpomene, n. : (ٹریجڈی) المیہ کی دیوی -

Melt, v. i. & t. (p.p. melted, molten): (۱) پگھلنا ؛ گلنا - (۲) نرم کرنا ؛ گداز کرنا ؛ متاثر کرنا - (۳) پگھلنا ؛ گلنا - (۳) نرم ہونا ؛ ملائم ہونا ؛ متاثر ہونا ؛ پسیجنا ؛ روپڑنا ؛ رونے لگنا - (۵) (زور مرہ) گرمی میں جھلسنا - (۶) (بادل کا) برس پڑنا - (۷) (آواز کا) نرم اور رواں ہونا - (۸) غیر محسوس طور پر شکل بدلنا (کسی شے کا) -

go into the melting-pot: (مجازاً) کا یا پلٹ ہوجانا ؛ انقلاب ہوجانا -

m. away : پگھل جانا ؛ اڑجانا ؛ ضائع ہو جانا ؛ غائب ہوجانا ؛ فنا ہو جانا -

the melting mood : رقت کی کیفیت -

Melton, n. : ایک قسم کا کپڑا (مردوں کی پوشاک کا) -

Member, n. : جسم کا حصہ ؛ عضو ؛ ہاتھ یا پیر - (۲) جزو ؛ حصہ - (۳) رکن ؛ ممبر - (۴) فقرہ ؛ جملے کا ٹکڑا -

unruly m. : زبان ؛ جیبھ -

Membership, n. : (۱) رکنیت ؛ ممبری - (۲) ارکان کی مجموعی تعداد -

Membrane, n. : جھلی ؛ پردہ ؛ غشا -

membranaceous, membraneous, membranous, aa. : غشائی ؛ جھلی دار ؛ جھلی سا -

Memento, n. (pl. -oes, -os) : یادگار ؛ یاد داشت ؛ نشانی -

Memoir, n. : تذکرہ ؛ توزک ؛ سوانح ؛ سر گزشت -

*Memorabilia*, n. pl : قابل یادگار اشیاء ؛ قابل یادداشت چیزیں -

Memorable, a. : یادگار ؛ یاد رکھنے کے قابل -

Memorandum, n. (pl. -da, -dums): (۱) یادداشت ؛ روداد - (۲) (قانون) دستاویز - (۳) غیر رسمی خط (جو دفتروں یا کار و باری کارخانوں اور دکانوں میں استعمال ہوتا ہے) -

Memorial, a. & n. : (۱) یادگار کا کام

دینے والا ؛ (۲) یاد کا؛ یاد کے متعلق - (۳)
یادگار ؛ رسم یادگار - (۴) یادداشت ؛
عرض داشت؛ محضر؛ میمو ریل - (۵) (جمع)
روداد؛ وقائع؛ سوانح- (۶) بےضابطہ تحریر یا
یا نوٹ (سیاسی معاملات میں) -

**memorialist**, *n.*: عرض گزار؛ محضر
پیش کرنے والا؛ عرض داشت لکھنے والا -

**Memorialize**, *v. t.*: عرض داشت یا
محضر پیش کرنا؛ میموریل پیش کرنا -

**Memorize**, *v. t.*: (۱) (امریکہ) یاد کرنا؛
حفظ کرنا؛ ازبر کرنا - (۲) یادداشت رکھنا؛
ضبط تحریر میں لانا یا قلمبند کرنا
(یاد رکھنے کے لئے) -

**Memory**, *n.*: (۱) حافظہ؛ یادداشت؛
قوت حافظہ - (۲) یاد - (۳) شہرت مابعد؛
نام؛ وہ رائے جو کسی شخص کے مرنے کے
بعد اس کی نسبت ہو -

*his m. has been censured*: مرنے کے
بعد اس کے نام پر دھبا لگا یا گیا -

**Mem-sahib**, *n.*: میم صاحب؛ میم صاحبہ -

**Menace**, *n.*: (ادبی زبان) دھمکی؛
ڈراوا؛ تخویف -

**Menace**, *v. t.*: ڈرانا؛ دہشت دکھانا؛
دھمکانا؛ دھمکی دینا -

*Menage*, *n.*: (۱) انتظام خانہ داری -
(۲) گھربار؛ گھر -

**Menagerie**, *n.*: جانوروں کا مجموعہ
پنجروں وغیرہ میں؛ چڑیا گھر -

**Mend**, *n.*: رفو -

*on the m.*: روبہ صحت؛ روبہ اصلاح؛
روبہ ترقی؛ بہتر -

**Mend**, *v.t. & i.*: (۱) مرمت کرنا؛
درستی کرنا؛ سدھارنا؛ رفو کرنا - (۲)
اپنی اصلاح کرنا؛ سدھارنا؛ سنورنا - (۳)
بہتر ہونا؛ ترقی کرنا؛ صحت پانا - (۴) بنانا؛
تراشنا (قلم وغیرہ) -

**Mendacious**, *a.*: جھوٹا؛ کاذب؛ دروغ گو -

**mendacity**, *n.*: کذب؛ جھوٹ؛ دروغ؛
دروغ گوئی -

**Mendelism**, *n.*: مینڈل کا نظریۂ وراثت
نسلی (یعنی بعض حیوانات و نباتیات میں
نسلی اور موروثی ہوتے ہیں) -

**Mendelian**, *a.*: اس نظریہ کے متعلق -

**Mendicant**, *a. & n.*: (۱) گدا گرانہ؛
دریوزہ گرانہ - (۲) فقیر؛ گداگر؛ بھکاری -

**mendicancy, mendicity**, *nn.*:
فقیری؛ گداگری؛ بھکاری پن -

**Menial**, *a. & n.*: (۱) ادنیٰ؛ ذلیل
(خدمت) - (۲) گھر کا (نوکر)؛ خانگی؛
نیچ کا (نوکر) - (۳) خدمتگار؛ نوکر؛
شاگرد پیشہ -

**Meningitis**, *n.*: مغز غشا تپش؛ مانینجس
کا ورم؛ گردن توڑ بخار -

*Menses*, *n.* pl.: حیض -

**Menshevik**, *n.*: روس کا اعتدال پسند
اشتراکی؛ مینشیویک -

*Mens sana in corpore sano*:
(لاطینی فقرہ) صحیح جسم صحیح دماغ؛
چنگا تن چنگا من (بہ حیثیت تعلیمی
نصب العین کے) -

**Menstrual**, *a.*: (۱) ماہواری؛ ایام کے
متعلق؛ حیض کے متعلق؛ حیضی - (۲)
(ہیئت) ماہانہ؛ ماہوار -

**menstruous**, *a.*: حیض کا؛ حائضہ؛
حیضی خون سے آلودہ -

**Menstruate**, *v. i.*: ایام ماہواری کا
جاری ہونا؛ حیض کا جاری ہونا -

**menstruation**, *n.*: حیض کا جاری ہونا -

**Menstruum**, *n.* (pl. -a): محلل -

**Mensurable**, *a.*: قابل پیمائش؛ پیمائش

پیمانہ ( فاصلہ ، وقت وغیرہ ) -

**Mensuration**, *n.* : (۱) پیمائش؛ ناپنا - (۲) ( ریاضی ) مساحت -

**Mental**, *a.* : نفسی؛ ذہنی ؛ دماغی ؛ باطنی ؛ دلی -

**Mentality**, *n.* : ذہنیت ؛ طرز طبیعت ؛ افتاد طبع ؛ مزاج کا خاصہ -

**Menthol**, *n.* : جو هر پو دینہ -

**Mention**, *n.* : ذکر ؛ تذکرہ ؛ نام لینا -

**Mention**, *v. t.* : ذکر کرنا ؛ اظہار کرنا ؛ بہ سبیل تذکرہ نام لینا ؛ اشارہ کرنا -

**Mentor**, *n.* : (۱) تجربہ کار اور بزرگ ؛ کا مشیر ؛ اتالیق ؛ گرو -

**Menu**, *n.* : فہرست طعام ؛ طعام نامہ -

**Mephistopheles**, *n.* : (۱) ورغلانے والا شیطان - (۲) خبیث آدمی؛ شیطان صفت انسان -

**Mephistophelean**, *a.* : شیطانی؛ شیطان صفت ؛ شیطان جیسا -

**Mephitis**, *n.* : (۱) متعفن ابخرات - (۲) بدبو ؛ تعفن -

**mephitic**, *a.* : بدبودار ؛ متعفن -

**Mercantile**, *a.* : تجارتی ؛ تاجرانہ ؛ کاروبار کے متعلق -

*m. marine* : تجارتی جہاز؛ تجارتی بیڑا -

**Mercenary**, *a. & n.* : (۱) محض اجرت کے خیال سے کام کرنے والا ؛ زر آشنا ؛ خود غرض - (۲) کرایے کا ؛ بھاڑے کا (سپاہی) - (۳) خود غرضانہ -

**Mercer**, *n.* : ریشم فروش ؛ حریر فروش ؛ قیمتی کپڑے کا تاجر -

**mercery**, *n.* : ریشم فروشی ؛ قیمتی کپڑے کی تجارت -

**Mercerize**, *v. t.* : سوتی کپڑوں کو مسالا لگا کر رنگنے کے لئے تیار کرنا -

**mercerized**, *p.p.* : اس طرح تیار کیا ہوا ( کپڑا ) جس میں ریشم کی سی چمک ہوتی ہے -

**Merchandise**, *n.* : سامان تجارت ؛ تجارتی اشیا ؛ مال وجنس -

**Merchant**, *n. & a.* : تاجر؛ سوداگر؛ بیوپاری -

*m. prince* : بڑا تاجر ؛ ملک التجار -

*m. ship, merchantman* : تجارتی جہاز -

**Merchantable**, *a.* : قابل تجارت ؛ قابل فروخت ؛ جو شے بازار میں بک سکے -

**Merciful**, *a.* : رحیم؛ رحم دلانہ؛ رحمدل؛ مہربان ؛ درد مند -

**mercifulness**, *n.* : درد مندی ؛ رحمدلی ؛ رحم -

**Merciless**, *a.* : بے رحم؛ بےدرد؛ سنگدل -

**Mercurial**, *a.* : (۱) چنچل ؛ شوخ ؛ اچپل ؛ سیماب وش ؛ تیز طرار - (۲) پارے کا ؛ سیمابی ؛ سیماب دار - (۳) عطارد کا ؛ عطاردی -

**Mercury**, *n.* : (۱) ( رومی دیو مالا ) مرکری ، دیوتاؤں کا قاصد اور فصاحت ، ہنرمندی اور چوری کا دیوتا - (۲) عطارد - (۳) پارہ ؛ سیماب - (۴) ( مجازاً ) سیماب وشی ؛ چنچل پن ؛ تیزی طراری -

**Mercy**, *n.* : رحم ؛ رحمت ؛ شفقت ؛ عفو ؛ درگزر -

*at the m. of* : قبضہ قدرت میں ؛ پنجے میں ؛ اختیار میں -

**Mere**, *n.* : جھیل؛ تالاب ؛ کنڈ -

**Mere**, *a.* : محض؛ خالص ؛ صرف ؛ فقط -

**merely**, *adv.* : محض ؛ صرف ؛ فقط -

**Meretricious**, *a.* : (۱) کسبی کا؛ رنڈی کا ؛ کسبیوں کا سا - (۲) بھڑک دار (آرائش وغیرہ ) ؛ پر تصنع ؛ مغلق ( عبارت ) -

**Merganser**, *n.* : غوطہ مارنے اور مچھلی کھانے والی بطخ -

**Merge**, *v. t. & i.*: (ایک چیز کا دوسری میں) ضم ہوجانا ؛ مل جانا ؛ جذب ہوجانا ؛ ضم کردینا ؛ ملادینا -

**Merger**, *n.*: (۱) ضم ہونا - (۲) (امریکہ) کسی ایک کمپنی یا کارخانے کا دوسرے میں ضم ہو جانا -

**Meridian**, *n. & a.*: (۱) نصف النہار ؛ سمت الراس - (۲) اوج کمال ؛ عروج - (۳) نصف النہاری ؛ دوپہر کے متعلق - (۴) اوج کمال کا -

**Meridional**, *a.*: (۱) جنوبی یورپ کا ؛ جنوبی یورپ کے باشندوں کا - (۲) خط نصف النہار کا -

**Meringue**, *n.*: انڈے کی سفیدی کا چھوٹا سا کیک -

**Merino**, *n.*: (۱) مرینوں ؛ ایک قسم کی بھیڑ جس کی اون نہایت عمدہ ہوتی ہے - (۲) نفیس اونی کپڑا ؛ ملینہ -

**Merit**, *n. & v. t.*: (۱) لیاقت ؛ قابلیت ؛ ہنر ؛ وصف ؛ خوبی - (۲) حسن خدمت ؛ استحقاق - (۳) (جمع) حقیقی حسن و قبح ؛ حق و باطل ؛ حقیقت حال - (۴) (سزا یا جزا کا) مستحق ہونا ؛ سزاوار ہونا ؛ قابل ہونا -

**Meritorious**, *a.*: لائق توصیف ؛ قابل تعریف ؛ پسندیدہ -

**Merle**, *n.*: (قدیم) یورپ کا ایک خوش الحان پرندہ -

**Merlin**, *n.*: ایک قسم کا باز -

**Mermaid**, *n.*: ایک عجیب مخلوق جس کا سر اور دھڑ عورت کا ہوتا ہے اور دم مچھلی کی ؛ بنت البحر -

**merman**, *n.*: ابن البحر -

**Merriment**, *n.*: ہنسی مذاق ؛ ہنسی دل لگی ؛ رنگ رلیاں ؛ عیش و طرب ؛ قہقہے چہچہے -

**Merry**, *a.*: (۱) شاد ؛ خرم ؛ مسرور ؛ خوش طبع ؛ زندہ دل ؛ مگن - (۲) سرور میں ؛ سرخوش -

*m. andrew*: بازاری نیم حکیم کا مددگار ؛ مسخرا ؛ نقال ؛ بھانڈ -

*m. go-round*: چرخ چوں - جھولا ؛

*make m.*: رنگ رلیاں منانا ؛ عیش منانا -

***Mésalliance***, *n.*: ایسے شخص کے ساتھ شادی جو رتبے میں کم ہو ؛ کم حیثیت شخص کے ساتھ شادی -

**Meseems**, *v. i.*: (قدیم) مجھے یہ معلوم ہوتا ہے ؛ ایسا نظر آتا ہے ؛ میرا خیال ہے -

**Mesh**, *n.*: (۱) جال کا پھندا یا سوراخ - (۲) (جمع) جالی کا کام - (۳) (مجازاً) پھندا (جیسے mesh of law) -

**Mesh**, *v. t. & i.*: جال میں ؛ پھندے میں پھنسانا یا پھنسنا (لغوی اور مجازی) -

**Mesmerism**, *n.*: (۱) اثر پذیر حالت نوم - (۲) مسمریزم ؛ مسمریزم کا اثر -

**mesmeric**, *a.*: مسمریزم کا -

**mesmerist**, *n.*: مسمریزم کا عامل -

**mesmerize**, *v. t.*: مسمریزم سے بے ہوش کرنا ؛ مسمریزم کرنا -

**Mesne**, *a.*: درمیانی ؛ وسطی ؛ بیچ کا -

**Mesozoic**, *a.*: دور ثانی کا ؛ دوسرے ارضیاتی دور کا -

**Mess**, *n.*: (۱) حریرہ ؛ دلیا بھرتا وغیرہ (۲) آمیزش ؛ معجون مرکب - (۳) ابتری ؛ بے ترتیبی ؛ ردی حالت ؛ گندی حالت - (۴) ساتھ کھانا کھانے والوں کی جماعت ؛ خصوصاً فوج میں مسکوٹ - (۵) مسکوٹ کا کھانا -

*messmate*: ایک ہی مسکوٹ کا ؛ ہم طعام -

*m. of pottage*: (مجازاً) اپنا حلوا مانڈا ؛ مادی راحت ؛ دنیاوی اغراض (جن

**recapitulation,** *n.* : (۱) تلخیص کرنا ؛ خلاصہ بیان کرنا - (۲) بازخوانی ؛ تکرار ؛ اعادہ -

**recapitulative, recapitulatory,** *aa* : اعادے کا ؛ اجمالی ؛ تلخیصی ؛ سرسری -

**Recast,** *v. t.* : پھر ڈھالنا ؛ ترمیم کرنا ؛ اصلاح کرنا ؛ از سر نو تشکیل کرنا ؛ نئے سانچے میں ڈھالنا -

**Recede,** *v. i.* : (۱) پیچھے ہٹنا ؛ سمٹنا ؛ سکڑنا (پیچھے کی طرف) - (۲) رفتہ رفتہ پیچھے ہٹنا ؛ دور ہوتے جانا (منظر کا اس شخص سے جو حرکت میں ہو) - (۳) پیچھے کی طرف ڈھلواں ہونا - (۴) (وعدے یا قول قرار سے) رجوع کرنا ؛ رجعت قہقری کرنا ؛ پلٹنا ؛ پیچھے ہٹنا ؛ دست کش ہونا ؛ باز آنا - (۵) (قیمت یا نوعیت میں) گرنا ؛ کم ہو جانا ؛ گھٹنا -

**Receipt,** *n.* & *v. t.* : (۱) نسخہ ؛ ترکیب ؛ گر ؛ لٹکا - (۲) (رقم) موصول ؛ وصول شدہ ؛ مداخل ؛ آمدنی - (۳) وصولی ؛ وصول یابی ؛ تحصیل - (۴) (تحریری) رسید ؛ بیرپائی ؛ قبض الوصول - (۵) رسید دینا ؛ وصولی لکھنا -

**Receive,** *v. t.* : (۱) لینا ؛ پانا ؛ وصول کرنا ؛ قبول کرنا - (۲) سہنا ؛ جھیلنا ؛ برداشت کرنا - (۳) سمانا ؛ سمائی ہونا ؛ گنجائش ہونا ؛ داخل ہونے دینا ؛ سمانے دینا ؛ داخل ہوسکنا ؛ اٹکنا (اندر) - (۴) خیر مقدم کرنا ؛ دعوت کرنا ؛ مہمان بنانا - (۵) بڑھ کر لینا ؛ استقبال کرنا ؛ لینے آنا - (۶) دعوت کا جلسہ کرنا - (۷) تسلیم کرنا ؛ ماننا ؛ سچ جاننا - (۸) ملنا ؛ پانا ؛ حاصل کرنا ؛ میسر آنا - (۹) شریک ہونا ؛ حصہ پانا -

**Receiver,** *n.* : (۱) وصول ؛ قبول یا برداشت کرنے والا وغیرہ (مذکورۂ بالا لفظ کا فاعل) - (۲) امین ؛ متولی (جسے عدالتیں دوالیئے وغیرہ کی جایداد کے انتظام کے لئے مقرر کرے) - (۳) چوری کا مال چھپا رکھنے والا ؛ معین سرقہ ؛ چوری چھپاو ؛ گھتیل - (۴) حامل ؛ جوف ؛ ظرف (جس میں کوئی چیز سما سکے) (خصوصاً) ٹیلیفون کا وہ آلہ جس سے آواز سنائی دیتی ہے ؛ آواز گیر ؛ گوش آلہ ؛ مسمع -

**Recension,** *n.* : (۱) تصحیح ؛ نظرثانی ؛ تنقیح - (۲) نسخۂ مصححہ ؛ متن منقح -

**Recent,** *a.* : حالیہ ؛ تازہ ؛ جدید ؛ قریب زمانے کا -

**Receptacle,** *n.* : جوف ؛ ظرف ؛ سوراخ ؛ خلا ؛ جگہہ ؛ گھر ؛ خانہ (کسی چیز کا) -

**Reception,** *n.* : (۱) (شاذ) وصولی ؛ وصول یابی ؛ قبولیت - (۲) داخلہ (مثلاً *I was honoured by r. into the Academy*) ؛ اپنے گھر ٹھیرانا (مثلاً *the rooms were prepared for her r.*) - (۳) استقبال ؛ پیشوائی ؛ خیر مقدم (مثلاً *the r. of the delegates is arranged for Tuesday*) - (۴) دعوت استقبالی - (۵) (خیالات وغیرہ کی) قبولیت ؛ پذیرائی ؛ اثرپذیری - (۶) (کسی شے یا شخص کی آمد پر خاص قسم کے جذبات کا اظہار) استقبال (اچھا یا برا) -

*warm r.* : پرجوش استقبال یا تواضع (اچھے اور برے دونوں موقعوں کے لئے) -

**Receptive,** *a.* : اخاذ ؛ تاثر پذیر ؛ خیالات وغیرہ کو جلد قبول کرنے والا ؛ قابل (مثلاً *a r. mind*) -

**receptiveness, receptivity,** *nn.* : آخذیت ؛ قبولیت ؛ تاثر پذیری -

**Recess,** *n.* & *v. t.* : (۱) وقفہ ؛ مہلت ؛ چھٹی ؛ تعطیل (ہنگامی خصوصاً پارلیمنٹ کی) - (۲) (شاذ) زمین ؛ پانی وغیرہ کی

**Reciter,** *n.* : (۱) نغص اللفظ خواں ؛ خوشخواں؛ قاری؛ (لے سے) پڑھنے والا؛ بیان کرنے والا - (۲) وہ کتاب جس میں خوشخوانی کے لیے عبارتیں جمع ہوں؛ گلد ستہ -

**Reck,** *v.i. & t.* : (خطابت اور شعر) (of کے ساتھ صرف استفہامی یا انکاری جملوں میں) پروا کرنا ؛ خاطر میں لانا (مثلاً *he recked not of the danger*)؛ ملحوظ رکھنا ؛ سروکار رکھنا (مثلاً *what r. they whether live or die?*) -

**Reckless,** *a.* : (۱) بے دھڑک ؛ من چلا ؛ جیوٹ - (۲) بے پروا ؛ جلد باز ؛ نا عاقبت اندیش -

**Reckon,** *v. t. & i.* : (۱) (تعداد) کا تعین کرنا ؛ جانچنا ؛ بچارنا ؛ شمار میں لانا ؛ شمار کرنا - (۲) (کسی عدد سے) گنتی شروع کرنا یا ہونا ؛ (کسی عدد تک) گننا یا گنا جانا - (۳) اندازہ لگانا (r.up) ؛ (کسی کی سیرت کا) جانچنا؛ سمجھہ لینا- (۴) میزان لگانا؛ جوڑنا (مثلاً *he reckoned 52 of them*)- (۵) محسوب کرنا ؛ شمار کرنا ؛ (کسی خاص زمرے میں) سمجھنا (مثلاً *I r. him wise*)- (۶) غور کرکے رائے قائم کرنا؛ وثوق سے سمجھنا- (۷) حساب کرنا (مثلاً *taught to read, write and r.*)؛ حساب لگانا (*r. with*)؛ حساب کتاب کرنا؛ حساب چکانا (مثلاً *I will r. with these defaulters later on*)-(۸) (*r. upon*) بھروسا کرنا ؛ اعتماد کرنا (مثلاً *we r. upon our friends for help*)؛ بھروسے پر رہنا -

**Reckoning,** *n.* : (۱) شمار کرنا وغیرہ - (۲) شراب خانے کا بل -

*day of r.* : روز حساب ؛ روز قیامت ؛ روز کفارہ ؛ سزا کا دن -

**Reclaim,** *v. t & i. & n.* : (۱) چھڑانا ؛ نجات دلانا (ضلالت یا بدویت سے) (مثلاً *r. a drunkard*) - (۲) اصلاح کرنا - (۳) زمین توڑنا ؛ زیرکاشت لانا ؛ کار آمد بنانا ؛ سمندر سے زمین کر نکالنا - (۴) رام کرنا ؛ وحشت دور کرنا ؛ مہذب بنانا ؛ اہلی بنانا (وحشی کو) (مثلاً *to r. a heathen*)- (۵) (شاذ) احتجاج کرنا؛ احتجاج کے طور پر کہنا - (۶) (شاذ) اصلاح ؛ نجات -

**reclamation,** *n.* : باز یابی ؛ نجات دهانی؛ اصلاح ؛ مزروعہ بنانا (بنجر زمین کو)؛ سمندر پاٹکر قابل آبادی زمین تیار کرنا-

**Recline,** *v. t. & i.* : (۱) (تکیہ لگائے) لیٹا یا بیٹھا ہونا ؛ کسی چیز کے سہارے لیٹا یا بیٹھا ہونا ؛ تکیہ لگانا ؛ سہارا لینا ؛ تکیہ لگا رکھنا ؛ سہارا لےکر لٹانا یا بٹھانا - (۲) (مجازاً) بھروسا کرنا؛ تکیہ کرنا؛ بھروسے رہنا (مثلاً *you r. much on doubtful supporters*) -

**Recluse,** *a. & n.* : گوشہ نشیں ؛ عزلت نشیں؛ تارک الدنیا؛ سنیاسی؛ زاهد ؛ مرتاض-

**Recognition,** *n.* : (۱) پہچان؛ شناخت؛ معرفت - (۲) اقرار ؛ اعتراف ؛ قدر شناسی -

**Recognizance,** *n.* : (۱) اقرار نامہ ؛ مچلکہ - (۲) زر مچلکہ -

**Recognizant,** *a.* : (۱) مقر ؛ معترف - (۲) آشنا ؛ آگاہ ؛ واقف ؛ شعور رکھنے والا -

**Rcognize,** *v. t.* : (۱) مقر ہونا ؛ اقرار کرنا؛ اعتراف کرنا ؛ قائل ہونا؛ تسلیم کرنا ؛ واقف ہونا ؛ وجود کو تسلیم کرنا - (۲) سمجھنا ؛ ملحوظ رکھنا ؛ پیش نظر رکھنا - (۳) پہچاننا ؛ شناخت کرنا -

**recognizable,** *a.* : قابل شناخت پذیر ؛ قابل اعتراف ؛ قابل تسلیم -

**Recoil,** *v.i. & n.* : (۱) چونک کر یا اچھل کر پیچھے هٹنا ؛ الٹی جست کرنا ؛

جھجک جانا ؛ ( طبیعت کا ) گریز کرنا ؛ ابا کرنا ؛ نفرت کرنا - (۲) (گولایا تکر کھا کے ) الٹنا؛ بازگشت کرنا ؛ لوٹ پڑنا - (۳) جھٹکا دینا ؛ دھکا دینا (بندوق کا چلنے کے بعد) - (۴) جھجک ؛ نفرت ؛ بازگشت ؛ گدا ؛ دھکا ؛ اچھال -

**Recollect**, *v. t.* : یاد کر لینا یا آجانا ؛ حافظے میں آجانا -

**Recollection**, *n.* : (۱) یاد آنا؛ یاد؛ یاد داشت؛ حافظہ - (۲) وہ چیز جو یاد آئے ؛ یادگار ؛ تذکرہ - (۳) یاد ؛ حافظے کا دائرہ -

**Recommend**, *v. t.* : (۱) سونپنا ؛ حوالے کرنا ( خدا کے یا کسی شخص کے ) ( مثلاً *r. one's soul to God* ) - (۲) سفارش کرنا ( زبان یا قلم سے) ؛ ( کسی شخص کو ) تجویز کرنا ؛ پیش کرنا (کسی عہدے کے لئے) - (۳) قابل قدر بنانا؛ پسندیدہ بنانا ( کسی کی نظر میں ) ( مثلاً *his agreeable manners recommended him to all*) - (۴) صلاح دینا ؛ سمجھانا ؛ رائے دینا ( مثلاً *I recommended him to take a holiday* ) -

**recommendatory**, *a.* : سفارشی -

**recommendation**, *n.* : تفویض ؛ سفارش وغیرہ -

**Recommit**, *v. t.* : (۱) دوبارہ حوالے یا حوالات کرنا ؛ پھر سپرد کرنا- (۲) ارتکاب ثانی کرنا - (۳) (غور مکرر کے لئے مسودۂ قانون کو ) دوبارہ کمیٹی کے سپرد کرنا ؛ تفویض مکرر کرنا -

**recommittment, recommittal**, *nn.* (۱) ازسر نو ارتکاب ؛ مکرر ارتکاب - (۲) ازسرنو سپردگی یا حوالات- (۳)تفویض مکرر -

**Recompense**, *v. t. & n.* : (۱) اجر دینا ؛ جزا دینا ؛ سزا دینا ؛ مکافات دینا ؛ عوض دینا - (۲) تلافی کرنا ؛ معاوضہ دینا؛ بھرپائی کرنا ؛ ہرجانہ دینا -(۳)مکافات؛ جزا؛ تلافی؛ معاوضہ ؛ ہرجانہ -

**Reconcile**, *v. t.* : (۱) مل جانا ؛ من جانا ؛ صلح کر لینا؛ ملاپ کر لینا ؛(لڑائی کے بعد) صلح کرا دینا ؛ ملاپ کر دینا - (۲) راضی برضا کرنا ؛ سرتسلیم خم کرانا ؛ منوا دینا ( عموماً بصیغۂ مجہول مثلاً *he was reconciled to a life of obscurity*) - (۳) ( جھگڑا ) مٹانا ؛ (معاملہ) رفع دفع کرادینا؛ تصفیہ کرا دینا - (۴) ( متضاد بیانات وغیرہ کو ) ہم آہنگ کرنا ؛ میل دینا ؛ موافق بنانا ؛ مطابقت دینا ( مثلاً *it is difficult to r. such conflicting statements*) -

**reconciliation, reconcilement**, *nn.* : مصالحت ؛ موافقت ؛ تصفیہ ؛ ملاپ ؛ توافق ؛ تطبیق -

**Recondite**, *a.* : (۱) ( مضامین وغیرہ ) مغلق ؛ غامض ؛ پیچیدہ ؛ غیر معروف ؛ عسیرالفہم؛دورازکار- (۲)(مصنف)اغلاق پسند؛ مشکل نویس ؛ مشکل پسند -

**Recondition** *v. t.* : ( ازسرنو ) درست کر دینا ؛ پھر سے ٹھیک ٹھاک کردینا؛ سارا نظم بدل کر اصلاح کر دینا ؛ نئے سرے سے تشکیل کرنا -

**Reconnaissance**, *n.* : (۱) ( جنگی ) جاسوسی؛ دیکھ بھال؛ قراولی - (۲) فوج قراول ؛ گروہ جاسوساں- (۳) (کسی چیز کی ابتدائی ) دیکھ بھال ؛ تمہیدی معائنہ -

**Reconnoitre**, *v. t., & i & n.* : (۱) ( غنیم یا موقع کی ) دیکھ بھال کرنا ؛ قراولی کرنا -(۲) ابتدائی دیکھ بھال کرنا ؛ تمہیدی معائنہ کرنا - (۳) ( شاذ ) فوجی دیکھ بھال ؛ قراولی -

**Reconstruct**, *v.t.* : مکرر ترکیب دینا ؛ پھر بنانا ؛ نو تعمیر کرنا -
**reconstruction**, *n.* : ازسرنو تعمیر ' تنظیم ' تجدید ' اصلاح -
**Record**, *v.t.* : (۱) قلمبند کرنا ؛ ضبط تحریر میں لانا ؛ رقم کرنا ؛ اندراج کرنا ؛ چڑھانا ؛ (دفتر وغیرہ میں) کھتیا لینا - (۲) محفوظ کرلینا ؛ (کسی شکل میں) یادگار قائم کرلینا ؛ ریکارڈ قایم کرنا -
*recording angel* : کاتب اعمال ؛ نیکی یا بدی کا فرشتہ -
**recordable**, *a.* : لائق تحریر ' اندراج پذیر ؛ یادگار -
**Record**, *n.* : (۱) اندراج ؛ قلم بندی ؛ ضبط تحریر میں آنا - (۲) تحریر ؛ دستاویز ؛ مسل ؛ فرد ؛ کاغذات ؛ (سرکاری) روداد - (۳) تاریخی دستاویز ؛ (تحریری) تاریخی شہادت وغیرہ ؛ یادگار ؛ ماثر ؛ آثار ؛ نشان - (۴) پچھلی زندگی کے تحریری حالات ؛ اعمال نامہ ؛ کارنامہ - (۴) رکارڈ ؛ کسی چیز میں بہترین کارنامہ ؛ بہترین کرتب - (۵) (بطور صفت) انتہائی یادگار ؛ جو ریکارڈ قایم کرے (مثلاً *at r. pace*) - (۶) (گرامو فون) ریکارڈ -
*break* or *beat the r.* : پچھلوں سے سبقت لےجانا ؛ ریکارڈ توڑ دینا -
**Recorder**, *n.* : (۱) اندراج کرنے والا ؛ قلمبند کرنے والا وغیرہ - (۲) ناظم بلدہ ؛ منصف ؛ شہری حاکم عدالت - (۳) آلۂ اندراج نگار ؛ شمار نما ؛ درجہ نما ؛ سوئی - (۴) بانسری کی وضع کا ایک باجہ جو اب متروک ہے -
**Recount**, *v.t.* : بیان کرنا ؛ مفصل سنانا ؛ رام کہانی کہنا -
**Recoup**, *v.t. & i.* : (۱) (قانون) کم کرلینا ؛ وضع کرلینا ؛ (واجب الادا رقم میں سے) وضعات کرنا - (۲) (نقصان کی) تلافی کرنا ؛ (نقصان) بھرنا -
*r. oneself* : اپنے نقصان یا خرچ شدہ رقم کو وصول کرلینا -
**recoupment**, *n.* : (۱) وضعات - (۲) تلافی ؛ معاوضہ -
**Recourse**, *n.* : (۱) استعانت ؛ استمداد ؛ پناہ جوئی ؛ آسرا لینا - (۲) (شاذ) تدبیر ؛ چارہ -
*have r. to* : آسرا لینا ؛ مدد یا مشورہ لینا ؛ کام لینا ؛ کام میں لانا ؛ استعمال کرنا -
**Recover**, *v.t. & i. & n.* : (۱) پھر پالینا ؛ دوبارہ حاصل کر لینا ؛ پھر ہاتھ آجانا ؛ نکال لینا (زمین ' سمندر سے) - (۲) حق پانا ؛ معاوضہ لینا ؛ (عدالت کے حکم سے) بھرپائی کرانا ؛ واپس لینا ؛ وصول کرنا (قرضہ ' ہرجانہ وغیرہ) - (۳) افاقہ پانا ؛ صحت پانا ؛ بحال ہوجانا ؛ ہوش آجانا ؛ جان آجانا - (۴) پنپنا ؛ (کمی یا نقصان کو) پورا کرلینا ؛ تلافی کرلینا -
*r. oneself* : بحال ہو جانا ؛ حواس بجا ہو جانا ؛ ہوش میں آجانا ؛ اپنے آپ کو سنبھال لینا -
**Recovery**, *n.* : افاقہ ؛ صحت یابی ؛ شفایابی ؛ بحالی ؛ بازیافت ؛ وصولی وغیرہ -
**Recreant**, *a. & n.* : (۱) (شعر و خطابت) نامرد ؛ ہیز ؛ دون ہمت - (۲) منکر ؛ مرتد ؛ بے وفا ؛ بد عہد ' غدار -
**Recreate**, *v.i. & t.* : باعث تفریح ہونا ؛ باعث تفنن ہونا ؛ طبیعت کو تروتازہ کرنا (کھیل کود ؛ سیر و تفریح کے ذریعے) -
**recreation**, *n.* : تفنن ؛ تفریح ؛ لطف اندوزی -
**recreative**, *a.* : تفریحی ؛ فرحت بخش ؛ لطف انگیز -
**Recreate**, *v.t.* : نئے سرے سے پیدا کرنا -

**Recriminate,** *v.i.* : معاملہ کرنا ؛ ترکی بہ ترکی لڑنا ؛ (الزام کے) جواب میں الزام دینا ؛ ایک دوسرے کو برا بھلا کہنا ؛ (ایک دوسرے کو) طعن وتشنیع کرنا -

**recrimination,** *n.* : الزام ؛ الزامی جواب ؛ معاملہ ؛ طعن و تشنیع (دونوں طرف سے) -

**recriminative,** *a.* : الزامی ؛ طعن آمیز -

**Recrudesce,** *v.i.* : (پھوڑے پھنسی بیماری یا شورش کا) پھر زور ہونا ؛ پھر پھٹنا یا پھوٹ پڑنا ؛ پھر شدت ہونا ؛ عود کرنا -

**recrudescent,** *a.* : عود کرنے والا ؛ دوبارہ پھوٹنے والا -

**recrudescence,** *n.* : عود دوبارہ ؛ از سر نو شدت -

**Recruit,** *n.* : (۱) نوسکھیا ؛ امیدوار سپاہی ؛ کارآموز ؛ رنگروٹ - (۲) نوشریک (کسی جماعت یا انجمن میں) - (۳) اناڑی ؛ سیکھتڑ (اکثر raw r.) -

**Recruit,** *v.t. & i.* : (۱) (فوج وغیرہ کے لئے) بھرتی کرنا ؛ داخلہ کرنا ؛ رنگروٹ جمع کرنا ؛ فراہم کرنا - (۲) رنگروٹ بنانا ؛ بھرتی کرنا (فوج میں) ؛ داخل کرنا (کسی جماعت وغیرہ میں) - (۳) نیا کرنا ؛ تازہ دم کرنا ؛ تجدید کرنا ؛ کمی کو پورا کرنا ؛ مرمت یا درستی کرنا - (۴) صحت حاصل کرنا ؛ صحت یابی کی کوشش کرنا -

**recruitment,** *n.* : نئی بھرتی ؛ داخلہ -

**Rectal,** *a.* : مستقیمی ؛ امعائے مستقیم کی -

**Rectangle,** *n.* : مستطیل ؛ قائم الزوایا شکل مستطیل -

**Rectangular,** *a.* : مستطیل ؛ مستطیل نما ؛ قائم الزوایا -

**rectangularity,** *n.* : مستطیل ہونا ؛ مستطیلیت -

**Rectify,** *v.t.* : (۱) تصحیح کرنا ؛ درستی کرنا ؛ ٹھیک کرنا ؛ اصلاح کرنا ؛ ترمیم کرنا ؛ (آلے کو) کام لینے کے لئے تیار کر لینا - (۲) دور کرنا (خرابی ، غلطی ، شکایت) ؛ ازالہ کرنا ؛ تلافی کرنا - (۳) (کیمیا) تصفیہ کرنا ؛ تقطیر مکرر کرنا -

**rectification,** *n.* : تصحیح ؛ درستی ؛ تلافی ؛ تقطیر مکرر -

**Rectilinear, -lineal,** *aa.* : مستقیم ؛ بہ خط مستقیم ؛ سیدھے خط یا خطوط کا ؛ سیدھا خط بناتا ہوا یا بنانے والا ؛ خطوط مستقیم میں گھرا ہوا -

**Rectitude,** *n.* : راست روی ؛ راستبازی ؛ دیانت ؛ صدق -

**Recto,** *n.* : کھلی کتاب کا سیدھی طرف کا صفحہ ؛ صفحۂ راست -

**Rector** *n.* : (۱) ریکٹر ؛ حلقے کا پادری (جس کو خود کلیسا کی طرف سے معاش ملتی ہو) - (۲) (بر اعظم یورپ میں) جامعہ یا مدرسے کا صدر ؛ ناظم ؛ شیخ ؛ (انگلستان میں) آکسفورڈ کے لنکن اور ایکزیٹر کالج کے صدر کا لقب ؛ (اسکاچستان میں) ثانوی مدرسے وغیرہ کا صدر مدرس -

**rectorate, rectorship,** *nn.* ریکٹر کا عہدہ یا منصب ؛ ریکٹری ؛ پادری گری ؛ صدارت ؛ نظامت ؛ صدر مدرسی -

**rectorial,** *a.* : پادری کا ؛ صدر جامعہ کا ؛ صدر مدرس کا -

**Rectory,** *n.* : (۱) ریکٹر یا پادری کا عہدہ یا منصب - (۲) پادری یا ریکٹر کا گھر -

**Rectum,** *n.* : امعائے مستقیم ؛ بڑی انتڑی کا نیچے کا سرا یا آخری حصہ -

**Recumbent,** *a.* لیٹا ہوا ؛ لیٹواں ؛ تکیہ لگائے ؛ متکی -

**recumbency,** *n.* : لیٹنا ؛ اتکا ؛ تکائی -

هوا یا تکیہ لگائے ہونا -

**Recuperate**, *v. t. & i.*: (۱) صحت یا قوت حاصل کرنا؛ بحال ہو جانا ؛ تندرستی پاجانا- (۲) تلافی کر لینا ( نقصان یاجسمانی قوت کی ) ؛ سنبھل جانا؛ پنپ جانا -

**recuperation**, *n.*: تلافی ؛ صحت یابی؛ شفایابی ؛ قوت یابی؛ پنپنا ؛ سنبھلنا -

**recuperative**, *a.*: صحت یابی کا وغیرہ-

**Recur**, *v. i.* ( part. *-urring* ) : (۱) ( دل میں ) یاد آنا ؛ دوبارہ خیال آنا - (۲) رجوع کرنا ، عود کرنا ؛ ( اصل مطلب کی طرف خیال یا تقریر میں) پلٹنا - (۳) مکرر آنا؛ تکرار ہونا؛ بار بار واقع ہونا -

*recurring decimals* : اعشار متوالی ؛ کسور متوالی -

**recurrence**, *n.*: مکرر وقوع؛ رجوع ؛ اعادہ ؛ تکرار؛ تواتر -

**Recurrent**, *a.*: مکرر؛ بار بار ہونے والا ؛ مکرر الوقوع ؛ مکرر؛ متواتر ؛ معاود -

**Recurve**, *v. t. & i.*: پیچھے مڑنا یا موڑنا؛ برگردان کرنا یا ہونا؛ بازخم کرنا یا ہونا -

**recurvate**, *a.*: باز خمیدہ ؛ برگردان -

**Recusant**, *n. & a.*: (۱) ( تاریخ ) کلیسائے انگلستان کی عبادات میں شرکت سے انکار کرنے والا - (۲) نافرمان ؛ متمرد ؛ سرکش ؛ رمیدہ ؛ کج رفتار ؛ گمراہ -

**recusance, -ancy**, *nn.*: انحراف ؛ عدول حکمی؛ تمرد -

**Red**, *a. & n.*: (۱) سرخ ؛ لال- (۲) خونی انقلابی؛ انقلاب پسندانہ؛ اشتراکی ؛ سرخ پوشوں کا - (۳) لالی؛ سرخی ؛ سرخ رنگ - (۴) ( جوے کی پھرکی وغیرہ میں ) سرخ پٹری ؛ سرخ خانہ - (۵) اتّے کی سرخ گیند؛ سرخہ - (۶) سرخ پوشاک - (۷) انتہا پسند ؛ انقلاب پسند؛ نوضوی؛ سرخ پوش؛اشتراکی -

*neither fish, flesh, nor good r. h.* : نامعلوم؛ مجہول الکیفیت -

*redbreast* : لال چڑی -

*r. cent* : امریکی پیسہ -

*redcoat* : لال کرتی ؛ گورا ؛ انگریزی فوج کا سپاہی -

*r. cross* : (۱) صلیب احمر ؛ انگریزوں کا نیز صلیبی مجاہدین نصاریٰ کا قومی نشان - (۲) مجروحین کے علاج و امداد کی انجمن -

*r. flag* : علم بغاوت ؛ انقلاب کا جھنڈا ؛ لڑائی کا جھنڈا ؛ علامت جنگ ؛ سرخ جھنڈی؛ روکنے کا اشارہ ؛ خطرے کی علامت-

*r.-handed* : عین حالت جرم میں -

*r. heat* : (۱) اشد حرارت ؛ انتہائی گرمی؛ لال انگارا پن- (۲) انتہائی جوش یاشدت-

*r. hot* : لال انگارا ؛ آتشین؛ بیحد مشتعل؛ جوش میں یا غصے میں بھرا ہوا -

*r. lamp* : لال بتی ؛ ڈاکٹر کے گھر یا عطار کی دوکان کا نشان -

*r. lead* : (۱) سیندور؛ شنگرف - (۲) سیندور نا ؛ سیندور بھرنا -

*r.-legs* : سرخ پا ؛ لل پایا ؛ وہ پرندے وغیرہ جن کی ٹانگیں سرخ ہوتی ہیں -

*r.-letter (day)* : روز عیش ؛ عید ؛ جشن کا دن ؛ خوشی کا دن ؛ تیر تہوار؛ چھٹی کا دن ؛ یوم سعید -

*r. light* : لال روشنی ؛ علامت خطر ( ریلوں وغیرہ پر ) -

*r. man* : سرخ فام ؛ قدیم امریکی باشندہ -

*r. meat* : لال گوشت (گائے بکری کا ) -

*r. rag* : (۱) دیوانہ را ہوئے ؛ اشتعال انگیز چیز - (۲) لال گھن ( جو اناج میں

لگ جاتا ہے ) -

*redshank* : ایک قسم کا پہا -

*redskin* : سرخ فام ؛ سرخ جلد ( قدیم امریکی باشندہ ) -

*redstart* : لال دما ؛ سرخ دم ( ایک گانے والا پرند ) -

*r. tape, redtapery, redtapism,* : دفتری گھس گھس ؛ دفتری ضوابط ؛ ضابطہ پرستی -

*r. triangle* : سرخ مثلث ؛ وائی - ایم - سی - اے (انجمن جوانان مسیحی) کا نشان -

*r. worm* : سرخ کیچوا (جسے مچھلی کے چارے میں لگاتے ہیں ) -

*see the r. light* : ( مجازاً ) خطرے کا قرب محسوس کرنا -

*the R. Flag* : ایک جدید انقلابی گیت -

**redden**, *v. t. & i.* سرخ کرنا ؛ لال ہو جانا -

**Redact**, *v. t.* ( کتاب شائع کرنے کے لیے) تدوین کرنا؛ تہذیب کرنا؛ مرتب کرنا -

**redactor**, *n* : مدون ؛ مرتب -

**Redaction**, *n.* : (۱) تدوین ؛ تہذیب ؛ ترتیب ؛ نظر ثانی ( کتاب وغیرہ کی ) - (۲) اشاعت نو ؛ نسخۂ جدیدہ -

**Redan**, *n.* : مثلثی دمدمہ ؛ سوسادمدمہ -

**Redd**, *v. t.* : ( اسکاٹستان ) درست کرنا ؛ ٹھیک کرنا ؛ تصفیہ کرنا ؛ چکانا -

**Rede**, *n.* : ( قدیم ) (۱) مشورہ ؛ نصیحت - (۲) منصوبہ ؛ ارادہ - (۳) بیان ؛ کہانی ؛ قصہ -

**Redeem**, *v. t.* : (۱) ( معاوضہ دے یا قرار داد قیمت دے کے ) چھڑا لینا ؛ واپس خریدنا ؛ فک کرانا ( جائداد ) - (۲) واپس لینا ؛ پھر سے حاصل کرنا ( کھوئی عزت ؛ رتبہ وغیرہ ) - (۳) روپیہ دے کر سمجھوتا کرلینا - (۴) ایفا کرنا ؛ پورا کرنا ( وعدہ ) - (۵) آزاد کرانا ؛ مخلصی دلانا یا پانا ؛ غلامی سے چھوٹنا یا چھڑانا ( روپیہ دے کر ) ؛ جان بچانا ( زر فدیہ ادا کر کے ) - (۶) نجات دلانا ؛ ابھرا لانا ؛ ( اخلاقی پستی سے ) ابھارنا - (۷) ( خدا کا ) گناہ یا عذاب سے ) بچانا ؛ نجات بخشنا ؛ نعم البدل ہونا - (۸) تلافی کرنا - (۹) بد نما نہ معلوم ہونے دینا ( مثلاً *the eyes redeem the ugliness of the face* : آنکھیں چہرے کو بد نما نہیں معلوم ہونے دیتیں) -

*has one redeeming feature* : اس میں ایک خوبی ہے جس سے اس کے عیوب کی تلافی ہو جاتی ہے -

**redeemable**, *a.* : قابل نجات ؛ انفکاک پذیر ؛ کفارہ پذیر ؛ تلافی پذیر -

**redeemer**, *n.* : ( خصوصاً حضرت مسیح کی نسبت ) نجات دہندہ ؛ شفیع -

**Redemption**, *n.* (۱) انفکاک ؛ مخلصی ؛ نجات ؛ تلافی وغیرہ - (۲) نجات بالکفارہ ؛ نجات شفاعت (جو حضرت مسیح کی شہادت کے بدولت ہوگی) - (۳) وجۂ نجات ؛ باعث مخلصی - (۴) ادائگی زر نقد ؛ خرید -

**Redintegrate** *v. t.* (۱) دوبارہ متحد یا سالم بنانا - (۲) دوبارہ مکمل کرنا ؛ از سر نو تکمیل کرنا -

**redintegration**, *n.* : از سر نو تکمیل ؛ دوبارہ متحد کرنا یا کیا جانا -

**Redirect**, *v. t.* : پھر ہدایت کرنا وغیرہ ؛ ( خصوصاً خط کو ) دوسرے پتے پر بھیجنا -

**Redolent**, *a.* (۱) تیز خوشبو والا ؛ تیز بو - (۲) ( مجازاً ) کسی شخص یا چیز سے مشابہت رکھنے والا؛ (کسی کی) یاد دلانے والا -

**redolence**, *n.* : ( تیز ) خوشبو وغیرہ -

**Redouble**, *v. t. & i.* : دو چند کرنا ؛ چند در چند کرنا؛ اور بڑھانا -

**Redoubt**, *n.* : گرگج ؛ (مثلثی یا مربع اسرچہ) -

**Redoubtable**, *a.*: زبردست؛ قوی؛ خوفناک۔

**Redound**, *v. i.*: (۱) بڑھانا؛ سوا کرنا؛ (وجہ) افزائش ہونا۔ (۲) منتبع ہونا؛ حاصل ہونا (بطور نتیجہ یا ثمر)؛ پلٹ کر آنا؛ رد عمل ہونا۔

**Redress**, *v. t. & n.*: (۱) درست کرنا؛ ترازو کرنا؛ ٹھیک ٹھاک کرنا۔ (۲) تلافی کرنا؛ تعدیل کرنا؛ خرابی مٹانا؛ تدارک کرنا؛ چارہ سازی؛ حق رسی؛ داد رسی کرنا۔ (۳) تلافی؛ تدارک؛ حق رسانی؛ داد رسی۔

**Reduce**, *v. t.*: (۱) (جراحی) (ہڈی یا جوڑ) بٹھانا؛ چڑھانا۔ (۲) (ضبط و انضباط کا) پابند بنانا؛ عادی بنانا۔ (۳) تحویل کرنا؛ تحلیل کر کے دوسری شکل میں لانا؛ استحالہ کرنا۔ (۴) (اقسام میں) تقسیم کرنا؛ تبویب کرنا۔ (۵) مطابق کرنا؛ توفیق کرنا؛ موزوں بنانا؛ مناسب بنانا۔ (۶) مغلوب کرنا؛ زیر کرنا؛ مطیع کرنا؛ (بہ صورت مجہول) مجبور ہونا؛ مجبور ہو کر کرنا۔ (۷) مفلس کرنا؛ محتاج کرنا؛ پست کرنا؛ پہنچانا (بری حالت کو)۔ (۹) کمزور کرنا؛ گرا دینا؛ گھٹا دینا؛ کم کر دینا۔

*r. anomalies to rule*: بے قاعدہ صورتوں کو کسی قاعدے کے ماتحت لانا۔

*reduced circumstances*: فراغ کے بعد تنگدستی یا مصیبت کی حالت۔

*reduced prices*: کم شدہ قیمتیں۔

*r. rule to practice*: اصول کو عمل میں لانا۔

**reducible**, *a.*: تحویل پذیر؛ استحالہ پذیر؛ قابل انضباط؛ جو مطیع یا مغلوب کیا جاسکے۔

**Reduction**, *n.*: (۱) تحویل؛ استحالہ۔ (۲) انضباط؛ تبویب؛ تقسیم؛ ترتیب۔ (۳) تخفیف؛ تقلیل؛ کمی؛ گھٹائی؛ منہائی۔ (۴) تسخیر؛ مطیع کرنا۔ (۵) مقصرہ شبیہ یا نقشہ وغیرہ؛ مختصر شکل (تصویر یا نقشے کی)۔ (۶) (حساب) ایک قاعدہ جس سے نسب نما میں تبدیلی کی جاتی ہے۔

**Redundant**, *a.*: (۱) حشو و زائد؛ فضول؛ بھرتی کا۔ (۲) وافر؛ بھرپور؛ کثیر؛ فراواں۔

**redundancy**, *n.*: زیادتی؛ کثرت؛ فراوانی؛ حشویت؛ زائد ہونا؛ فضول ہونا۔

**Reduplicate**, *v. t.*: دہرا کرنا؛ دہرانا؛ مثنیٰ بنانا؛ تکرار کرنا۔

**Reduplication**, *n.*: (۱) دہرانا؛ تکرار؛ تضعیف۔ (۲) ہو بہو تصویر؛ مثنیٰ۔

**Ree**: دیکھو Reeve۔

**Re-echo**, *v. i. & t.*: گونجنا؛ گونج جانا؛ صدا دینا؛ صدا آنا۔

**Reed**, *n. & v. t.*: (۱) نرسل؛ سرکنڈا؛ نے۔ (۲) (شعر) نے؛ بانسری؛ مرلی؛ گوالوں کے گیت؛ راعیانہ شاعری۔ (۳) (باجوں کی) مہنال (جنہیں منہ سے لگا کر بجاتے ہیں (عموماً جمع میں)۔ (۴) نلکیاں؛ نلیاں (لوہے وغیرہ کی)؛ غابات۔ (۵) (۶) چھپچھہ؛ کنگھی (جلاہوں کی)۔

*r.-pipe*: بانسری نے وغیرہ باجے۔

*r.-stop*: (باجے کی) کھونٹی (نرسل یا بانس کی)؛ پردہ۔

**reeded**, *a.*: نرسل بھرا۔

**Re-edify**, *v. t.*: (۱) از سر نو تعمیر کرنا (عمارت وغیرہ)۔ (۲) دوبارہ قایم کرنا یا باندھنا (امید، آس)؛ پھر سے بنانا (جسم کو)۔

**Reedy**, *a.*: (۱) نرسل بھرا؛ پراز نے۔

(۲) نرسل کا ؛ نےکا ؛ نے جیسا ؛ نلکیوں کا - (۳) بانسری کی سی تیز ' خش -

**Reef,** *n.* & *v. t.*: (۱) بادباں پردہ ؛ باد بانچہ ( یہ تین یا چار ہوتے ہیں اور ان کے کھولنے یا باندھنے سے کشتی کی رفتار کم و بیش ہوتی ہے ) - (۲) باد بانچہ لپیٹنا؛ چھوٹا کرنا ( بادبان وغیرہ کو ) -

*take in a r.*: (۱) باد بانچہ لپیٹنا - (۲) احتیاط سے چلنا ؛ پھونک پھونک کر قدم رکھنا -

**Reef,** *n.*: (۱) ساحلی سنگستان ؛ پتھریلا ساحل؛ (کنار آب) ریتی؛ ترائی - (۲) (کان کنی ) رگ زر ؛ طبقۂ حجری -

***Reefer,*** *n.*: (۱) باد بانچی ؛ ( عامیانہ ) نا خدا ؛ مددگار کپتان - (۲) مرتّی دھری صدری؛ دھرا سینہ‌بند (reefing-jacket)

**Reek,** *n.*: ( ادبی زبان اور اسکاچستان ) دھواں ؛ دخان ؛ بھاپ ؛ ابخرات ؛ بدبو؛ بساندی ' گندی یا دھواں بھری ہوا یا فضا-

**Reek,** *v. i.*: (۱) دھواں اٹھنا ؛ ( جلنے کے بعد ) بھاپ اٹھنا ؛ *ابخرہ نکلنا* - (۲) بھپکا نکلنا؛ بو آنا ؛ بو دینا ( تمباکو ' خون ' وغیرہ کی اور استعارتاً تصنع ' تکلف وغیرہ کی)-

**Reel,** *n.* & *v. t.* & *i.*: (۱) چرخی ؛ چکلی ؛ کتّی؛ ریل (دھاگے کی) - (۲) گولا ؛ بیلن ؛ چکری ( سوت وغیرہ لپیٹنے کی ) - (۳) چکر ؛ پھرکی ؛ لٹو - (۴) لپیٹنا ؛ ( چرخی پر ) چڑھانا ؛ اٹیرنا - (۵) فرفر دھرانا ؛ فراٹے بھرنا ؛ (۶) (تد سے وغیرہ کا) کٹ کٹ کرنا ؛ چٹ چٹ کرنا -

**Reel,** *v. i.* & *n.*: (۱) چکرانا ؛ گھومنا ؛ ( آنکھوں یا دماغ کا ) گھمبر میں ہونا - (۲) لرزنا ؛ لڑ کھڑا نا ؛ ڈگمگانا ؛ جھکولے کھا نا ؛ جھٹکے پانا ؛ بے قابو ہونا ؛ افتاں و خیزاں ہونا ؛ گر گر پڑنا ؛ چکر آجانا (صدمے سے) - (۳) هلتا نظر آنا ؛ چکر کھاتا دکھائی دینا - (۴) گھمیر ؛ ڈگمگاہٹ ؛ گردش ؛ دور ؛ چکر وغیرہ -

***Reel,*** *n.*: (تیزخصوصاً) پھرکی ناچ؛ کھروا ؛ اسکاچی ناچ -

**Reeve,** *n.*: (۱) ( تاریخ ) عامل ؛ قصبے یا ضلع کا صدر ؛ فوجدار ( مجسٹریٹ ) - (۲)(اتنا قا)چودھری؛ گاؤں یا قصبے کا میربلد -

**Reeve, ree,** *n.*: Ruff کا مونث -

**Reeve,** *v. t.*: ( بحری ) رسی ڈالنا ' اٹکانا یا پرونا؛سیاہ کرنا(جہاز کے سوراخ یا گنڈے میں) -

**Refection,** *n.*: (۱) تنقل - (۲) ناشتہ ؛ هلکا کھانا ؛ نقل -

***Refectory,*** *n.*: ( خانقاہوں وغیرہ میں) طعام خانہ ؛ رسوئی -

**Refer,** *v. t.* & *i.*: (۱) محول کرنا ؛ منسوب کرنا ؛ مختص کرنا ( دن یا مقام سے ) - (۲) حوالے کرنا؛ سپرد کرنا ؛ راے پر چھوڑنا ( معاملے کا فیصلہ ) ؛ فیصلے کے لئے بھیجنا ؛ (مقدمہ) تفویض کرنا - (۳) سند ڈھونڈھنا ؛ استناد یا استمداد کرنا ؛ حوالہ دینا؛ رجوع کرنا ؛ ( کسی شخص کو مدد کے لئے دوسرے کے پاس) بھیجنا - (۴) ( کسی کے قول وغیرہ کو ) حوالے کے طور پر پیش کرنا - (۵) ( بیان وغیرہ کا ) ( کسی چیز کے ) متعلق ہونا ؛ بابت ہونا ؛ متعلق سمجھانا-(۶) اشارہ کرنا ؛حوالہ دینا ؛ذکر کرنا-

*refer to drawer* ( abbr. *R. D.* ): بھنانے والے کے پاس واپس یہ عبارت لکھکر بینک چک واپس کر دیتے ہیں -

**referable,** *a.*: منسوب ہونے کے قابل ؛ انتساب پذیر ؛ قابل اختصاص -

**Referee,** *n* & *v. t.*: (۱) حکم؛ پنچ ؛ ( خصوصاً فٹ بال کے کھیل میں ) ریفری - (۲) حکم بننا ؛ ریفری بننا -

**Reference**, *n.* : (۱) تحویل ؛ حوالگی ؛ تفویض ؛ سپردگی (معاملے کی حاکم مجاز کو) ؛ حدود تفویض ؛ حدود تحقیقات ۔ (۲) نسبت ؛ تعلق ۔ (۳) اشارہ ؛ ذکر؛ مذکور ۔ (۴) حوالہ (صفحۂ کتاب کا) ۔ (۵) علامت حوالہ ؛ نشان حاشیہ ۔ (۶) استناد ؛ استشارہ ؛ مشورہ طلبی ۔ (۷) مصدق ؛ ضامن ۔

*book of r.*: کتاب حوالہ ؛ کتاب الاستناد ۔

*r. library* : کتاب خانۂ حوالہ جات ؛ مکتبۂ استناد ' جہاں کی کتابیں مستعار نہ لی جائیں اور صرف استناد کے واسطے ہوں ۔

*with r. to* : متعلق ؛ بہ لحاظ ۔

*without r. to* : بلا لحاظ ۔

**Referendum**, *n.* : شورائے عام ؛ کسی خاص مسئلے میں کل رائے دہندوں سے بلا واسطہ فیصلہ چاہنا ۔

**Refill**, *v. t.* & *n.* : (۱) پھر بھرنا ؛ (۲) مکرر بھرائی ۔

**Refine**, *v. t.* & *i.* : (۱) صاف ہونا یا کرنا ؛ نتھرنا ؛ نتھارنا ۔ (۲) شائستہ بنانا ؛ نستعلیق بنانا ؛ نفاست پسندی پیدا کرنا یا پیدا ہونا ۔ (۳) شائستہ ہونا ۔ (۴) موشگافی کرنا ؛ بات نکالنا ؛ دقیقہ رسی سے کام لینا ۔ (۵) ترقی دینا ؛ جلا دینا ۔

**Refinement**, *n.* : (۱) تہذیب ؛ صفائی؛ شستگی ۔ (۲) نفاست ؛ لطافت (ذوق کی)؛ شائستگی ؛ تمیز ۔ (۳) باریکی ؛ نازکی ؛ (خیال وغیرہ کی) نزاکت ؛ دقیقہ رسی ؛ مو شگافی ۔ (۴) موشگافی ؛ نازک فرق ۔

**Refiner**, *n.*: خصوصاً مذکورہ الفاظ کا فاعل؛ دھات شکر وغیرہ کا صاف کرنے والا ۔

**refinery**, *n.* : کار خانۂ صاف سازی یا صیقل گری ۔

**Refit**, *v. t.* & *i.* & *n.* : (۱) پھر ٹھیک کرنا ' بٹھانا ' جمانا ۔ (جہاز وغیرہ کو) دوبارہ درست کرنا ۔ (۲) پھر ٹھیک ہونا یا کیا جانا ۔ (۳) باز درستی ۔

**Reflect**, *v. t.* & *i.* : (۱) پھینکنا ؛ اچٹا دنا ؛ منعکس کرنا ۔ (۲) عکس ڈالنا؛ مظہر ہونا ۔ (۳) باعث ہونا (نیک نامی یا بد نامی کا) ؛ رسوا کردینا ۔ (۴) غور کرنا ؛ سوچنا ۔ (۵) الزام لگانا ؛ طعن کرنا ۔

**reflectingly**, *adv.* : سوچتے ہوئے ؛ سر بگریبان ؛ تامل کناں ؛ غور کناں ۔

**Reflection,-exion**, *n.* : (۱) عکس؛ انعکاس؛ پرچھائیں؛ پرتو؛ (نور یا رنگ کی) منعکس حرارت ۔ (۳) فعل اضطراری (۴) الزام؛ طعن ۔ (۵) باعث رسوائی ؛ ننگ ۔ (۶) غور فکر (on کے ساتھ) ؛ خیال ۔ (۸) قول ؛ نکتہ ؛ رائے ۔

**Reflective**, *a.* : (۱) عکس انداز ۔ (۲) سنجیدہ ؛ غور و فکر کا عادی ؛ مفکرانہ ۔

**Reflector**, *n.*: (۱) عکس انداز؛ (خصوصاً) وہ آئینہ یا دھات کا مقعر جس کے ذریعے شعاع ڈالی جائے ؛ عاکسہ ۔ (۲) پرتو نما ؛ صورت نما (آلہ یا دور بین جس میں یہ آلہ لگا ہو) ۔ (۳) شخص یا کتاب جو خیال وغیرہ کا آئینہ ہو ؛ مظہر ۔

**Reflex**, *n.* : (۱) پرتو ؛ جوت ؛ جھلک ؛ جلوہ ؛ شان ۔ (۲) عکس؛ شبیہ ۔ (۳) پرچھائیں ۔ (۴) مظہر ؛ مرقع ؛ ہو بہو نقشہ ۔ (۵) فعل اضطراری ۔

**Reflex**, *a.* : (۱) داخلی ؛ راجع الی النفس (خیال وغیرہ جس کا موضوع اپنا نفس یا اپنی ذات ہو) ۔ (۲) رجعی (فعل کا اثر یا نتیجہ جو الٹ کر فاعل پر واقع ہو) ۔ (۳) (عضویات) اضطراری ؛ غیر شعوری ۔

**Reflexion** : دیکھو Reflection ۔

**Reflexive**, *a.* & *n.*: (۱) (صرف و نحو)

راجع الی الفاعل - (۲) فعل ، ضمیر معکوس یا راجع الی الفاعل -

**Refloat**, *v. t. & i.* : (۱) دوبارہ بہانا ؛ (کسی چیز کے غرق وغیرہ ہونے کے بعد) دوبارہ ترانا/بہانا - (۲) دوبارہ یا پھر بہنا یا تیرنا -

**Refluent**, *a.* : الٹا بہتا ، اترتا (پانی) -

**refluence**, *n.* : الٹا بہاؤ ؛ اتار -

**Reflux**, *n.* : بھاٹا ؛ جزر ؛ اترنا -

**Refoot**, *v. t.* : نیا تلا لگانا (موزے میں) -

**Reforest**, *v. t* : پھر سے جنگل بنا دینا -

**Reform**, *v. t. & i.* : (۱) اصلاح کرنا یا ہونا ؛ سدھارنا ؛ سدھرنا ؛ سنوارنا یا سنورنا - (۳) ختم کرنا (خرابیوں کا) -

**reformable**, *a.* : اصلاح پذیر ؛ قابل اصلاح -

**Reform**, *n.* : اصلاح ؛ درستی ؛ ترقی -

**Re-form**, *v.t. & i.* : پھر جوڑنا ؛ پھر مرتب کرنا یا ہونا -

**re formation**, *n.* : از سرنو تشکیل ؛ تجدید -

**Reformation**, *n.* : (۱) اصلاح ؛ تجدید (خصوصاً سیاسیات ، مذہب وغیرہ میں) - *the R.* : اصلاح دین (مسیحیت) ؛ جو سولھویں صدی عیسوی میں ہوئی اور جس سے فرقہ پروٹسٹنٹ کی بنا پڑی -

**reformational**, *a.* : اصلاحی ؛ تجدیدی -

**Reformative**, *a.* : تجدیدی ؛ اصلاحی -

**Reformatory**, *a. & n.* : (۱) اصلاحی ؛ تجدیدی - (۲) تادیب خانہ ؛ بچوں کا اصلاحی جیل -

**Reformer**, *n.* : خصوصاً سولھویں صدی کا مجدد عیسویہ ؛ مصلح ؛ سیاسی اصلاحات کا مؤید -

**Refract**, *v.t.* : منعطف کرنا (روشنی کا) -

**refraction**, *n.* : انعطاف ؛ انکسار -

**refractional, refractive**, *aa.* : انعطافی ؛ تکسیری -

**Refractor**, *n.* : (شیشہ) شعاع کش -

**Refractory**, *a.* : (۱) سرکش ؛ متمرد ؛ باغی - (۲) عسیرالعلاج (بیماری وغیرہ) - (۳) کڑا ؛ سخت ؛ دیرگداز -

**Refrain**, *n.* : ٹیپ ؛ ترجیع (جو ہر بند کے آخیر میں آئے) -

**Refrain**, *v. t. & i.* : (۱) (قدم) روکنا ؛ تھامنا کرنا - (۲) بازرہنا ؛ پرہیز کرنا ؛ ترک کرنا -

**Refrangible**, *a.* : انعطاف پذیر -

**Refresh**, *v. t. & i.* : (۱) تازہ دم کرنا ؛ بحال کرنا ؛ فرحت بخشنا - (۲) (حافظے کو) تازہ کرنا ؛ یاد دلانا (کوئی بات) - (۳) ٹھنڈک کرنا خصوصاً کوئی چیز پینا -

*refreshing innocence* : دلکش بھولاپن -

**Refresher**, *n.* : (۱) تازہ دم کرنے والا وغیرہ - (۲) (طویل مقدمات میں وکیل کا) زائد معاوضہ - (۳) (روز مرہ) کوئی پینے کی چیز ؛ شربت وغیرہ -

**Refreshment**, *n.* : (۱) تازگی ؛ تفریح - (۲) (خصوصاً جمع میں) فواکہ ؛ نقل -

*r. room* : (ریلوں وغیرہ پر) ناشتہ خانہ -

**Refrigerate**, *v. t. & i.* : ٹھنڈا کرنا ؛ تبرید کرنا ؛ جما نا -

**refrigerant**, *a. & n.* : مبرد ؛ ٹھنڈائی -

**refrigeration**, *n.* : تبرید ؛ خنک سازی -

**refrigerator**, *n.* : (آلہ) خنک ساز -

**Reft** : دیکھو Reave -

**Refuge**, *n.* : (۱) جائے پناہ ؛ ملجا ؛ ماوی - (۲) سڑک کے وسط میں وہ گیروں کے بچنے کے لئے اونچی جگہ -

*house of r.* : بے گھروں کا ٹھکانا -

**Refugee**, *n.* : مذہبی یا سیاسی تشدد کی وجہ سے غیر ملک میں پناہ لینے والا -

**Refulgent**, *a.* : روشن ؛ درخشاں ؛ منور -

**refulgence**, *n.* : تابانی ؛ درخشانی -

**Refund**, *v. t. & i. & n.* : (۱) (روپیہ)

واپس دینا - (۲) ادا کرنا؛ بے باق کرنا (خو
کی ہوئی رقم) - (۳) باز ادائی -

**Refundment,** *n.*: بازادائی ؛ واپسی (رقم کی) -

**Refusal,** *n.*: (۱) انکار ؛ نامنظوری - (۲) پسند یا پسند (کرنے) کا حق -

**Refuse,** *v. t. & i.*: (۱) انکار کرنا؛ جواب دے دینا؛ قبول نہ کرنا - (۲) (تاش کے کھیل میں اپنے ساتھی کا چلا ہوا) رنگ نہ چلنا -

**refuser,** *n.*: انکاری ؛ نہ ماننے والا -

**refusable,** *a.*: جس میں پسند یا پسند کرنے کا حق ہو ؛ نامنظوری کے قابل -

**Refuse,** *a. & n.*: پھوک ؛ فضلہ ؛ ناکارہ (چیز) ؛ ردی -

**Refuse,** *v. t.*: (۱) دوبارہ پگھلانا - (۲) دوبارہ مخلوط کرنا -

**Refute,** *v. t.*: جھٹلانا ؛ غلط ٹھیرانا؛ رد کرنا -

**refutable,** *a.*: قابل تردید -

**refutation,** *n.*: رد ؛ ابطال ؛ تردید -

**Regain,** *v. t.*: (۱) پھر پانا ؛ (ہوش و حواس) بحال ہو جانا - (۲) پھر پہنچ جانا (منزل پر) (۳) پھر سنبھل جانا -

**Regal,** *a.*: شاہانہ ؛ شاہی (حکومت ، شان وغیرہ) -

**regally,** *adv.*: تزک و احتشام سے -

**Regale,** *n.*: (۱) پر تکلف دعوت ؛ نفیس غذا - (۲) غذائے روح -

*viands of higher r.*: (شاید) خوش ذائقہ اور خوشبودار کھانے -

**Regale,** *v. t. & i.*: (۱) (اکثر طنزاً) ضیافت کرنا ؛ مدارات کرنا (کھانے کی) یا محظوظ کرنا (باتوں سے) - (۲) (حسن پھول وغیرہ کے متعلق) سرور بخشنا ؛ فرحت بخشنا - (۳) تر مال اڑانا؛ مزے اڑانا (دعوت کے) -

**Regalia,** *n. pl.*: لوازم جشن تاج پوشی ؛ ساز و سامان شاہی وغیرہ -

**Regalia,** *n.*: عمدہ قسم کا بڑا سگار -

**Regality,** *n.*: (۱) وصف یا لازمۂ شاہی ؛ ملوکیت - (۲) شاہی حق -

**Regard,** *v. t. & i.*: (۱) تکنا ؛ دیکھنا (عموماً with کے ساتھ) - (۲) پروا کرنا ؛ دھیان میں لانا (جیسے *does not r. my advice*) - (۳) کرنا (عزت ، قدر وغیرہ) ؛ رکھنا (محبت ، نفرت وغیرہ) - (۴) سمجھنا ؛ شمار کرنا (عموماً as کے ساتھ ؛ اکثر *in the light of, under an aspect, &c.* کے ساتھ) - (۵) متعلق ہونا ؛ تعلق رکھنا ؛ واسطہ ہونا -

*regarding, as regards*: متعلق ؛ بابت -

**Regard,** *n.*: (۱) تکنا ؛ جمی ہوئی یا غور کی نظر - (۲) باب ؛ خصوص - (۳) توجہ ؛ غور - (۴) لحاظ ؛ خیال ؛ عزت ؛ ادب (جمع) آداب ؛ تسلیمات -

*in r., with r.*: ۂ لحاظ -

*in this r.*: ن باب میں -

**regardful,** *a.*: ٰاظر رکھنے والا یا رکھتے ہوے -

**regardless,** *a. & adv.*: بلا لحاظ -

**Regatta,** *n.*: کشتی دوڑ -

**Regelate,** *v. i.*: دوبارہ جم جانا (برف کے ٹکڑوں کا) -

**regelation,** *n.*: انجماد -

**Regency,** *n.*: (۱) قائم مقامئ بادشاہ - (۲) مجلس اولیائے بادشاہ -

**Regenerate,** *v. t. & i.*: (۱) (روحانی اعتبار سے) نیا جنم دینا یا لینا ؛ ہدایت بخشنا یا پانا - (۲) اخلاق کی اصلاح کرنا - (۳) احیا کرنا یا ہونا ؛ جان ڈالنا یا جان پڑنا -

**regenerate,** *a.*: ہدایت یافتہ؛ اصلاح یافتہ -

**regeneration,** *n.*: نئی نیا جنم ؛

زندگی ؛ اصلاح ؛ ہدایت -

**regenerative,** *a.* : اصلاحی ؛ مصلحانہ -

**Regenerator,** *n.* : اینٹوں کی تہہ جسے بھٹی کے دیر تک گرم رکھنے کے لئے بنا لیتے ہیں -

**Regent,** *n.* & *a.* : قائم مقام بادشاہ ؛ ولی بادشاہ -

**Regerminate,** *v. i.* : پھر پھوٹنا ؛ پھر اُگ آنا -

**Regicide,** *n.* : (۱) قاتل شاہ یا شریک قتل بادشاہ - (۲) شاہ کشی -

**regicidal,** *a.* : شاہ کشی کا؛ شاہ کش -

**Regild,** *v. t.* : (سونے کی) دوسری تہہ چڑھانا ؛ دوبارہ ملمع کرنا -

**Regime,** *n.* : نظام حکومت ؛ نظام ؛ عہد؛ دور ؛ دور دورہ -

**Regimen,** *n.* : (۱) (شاذ) نظام حکومت؛ نظام - (۲) (طب) پابندی ؛ باقاعدگی (غذا وغیرہ کی) - (۳) (نحو) علاقۂ نحوی (الفاظ میں باہم) -

**Regiment,** *n.* & *v. t.* : (۱) (شاذ) حکومت؛ فرماں روائی - (۲) رجمنٹ ؛ (اکثر جمع میں) پرا ؛ لشکر ؛ فوج کی فوج - (۳) رجمنٹیں یا رجمنٹ بنانا ؛ جمعیت بندی کرنا ؛ گروہ بندی کرنا (مزدوروں وغیرہ کی) -

**regimentation,** *n.* : رجمنٹ بنانا ؛ جمعیت بندی ؛ گروہ بندی -

**Regimental,** *a.* & *n.* : (۱) رجمنٹی ؛ رجمنٹ کا - (۲) (جمع) وردی (رجمنٹ کی) -

**Region,** *n.* : (۱) خطہ ؛ اقلیم ؛ سرزمین؛ (۲) (اکثر جمع میں) عالم ؛ دنیا - (۳) (عضو کے قریب کا حصہ) حوالی ؛ جوار -

*lower rr.* : عالم سفلی ؛ دوزخ -

*upper rr.* : عالم علوی ؛ سماوات -

**regional,** *a.* : خطے کا ؛ حوالی کا -

**Register,** *n.* : (۱) رجسٹر ؛ کتاب؛ بہی؛ چٹھا - (۲) موت ، ولادت ، وغیرہ کی سرکاری فہرست - (۳) (ارگن باجے کا) آگے پیچھے ہٹنے والا پرزہ جو پردوں کے ایک مجموعے کی ترتیب کرتا ہے - (۴) (موسیقی) (راگ کا) ٹیپ ؛ آہنگ - (۶) (رفتار یا قوت دکھانے والا آلہ) مقیاس؛ پیمانہ -

**Register,** *v. t.* & *i.* : (۱) درج کرنا ؛ اندراج کرنا ؛ (استعارتاً) یاد رکھنا ؛ ٹانک لینا (حافظے میں) - (۲) رجسٹری کرنا (خط وغیرہ کی) ؛ رجسٹر میں نام درج کرانا ؛ فہرست کرا دینا - (۳) (آلات کا رفتار وغیرہ) دکھانا ؛ مندرج کرنا -

**registrable,** *a.* : قابل درج پذیر ؛ رجسٹری ؛ اندراج طلب -

**registration,** *n.* : اندراج ؛ رجسٹری -

**Registrar,** *n.* : مسجل ؛ رجسٹرار -

**Registry,** *n.* : (۱) اندراج ؛ رجسٹری - (۲) دفتر اندراجات؛ مسجل یا رجسٹرار کا دفتر -

*servant's r. office* : دفتر ملازم رسانی -

**Regius,** *a.*, *R. professor of Greek &c.* : شاہی استاد جامعہ (آکسفورڈ یا کیمبرج کے صدر پروفیسر جن کے منصب ہنری ہشتم نے قائم کئے تھے)-

**Regnant,** *a.* : فرماں روا ؛ حکمراں -

**Regorge,** *v. t.* & *i.* : (۱) الٹنا؛ قے کر دینا - (۲) ابلنا ؛ نکل پڑنا (پانی ، چشمے وغیرہ کا) - (۳) پھر کھا جانا ؛ نگل جانا -

**Regress,** *n.* & *v. i.* : بازگشت ؛ رجعت قہقری؛ رجعت قہقری کرنا؛ پھر جانا؛ پلٹنا -

**Regression,** *n.* : (۱) رجعت؛ مراجعت؛ واپسی - (۲) رجعت (پستی کی طرف) ؛ ترقی کے بعد تنزل -

**regressive,** *a.* : رجعت پسند ؛ رجعت پسندانہ -

**Regret,** *v. t.* & *n.* : پچھتانا ؛

پشیمان ھو نا ؛ تاسف کرنا - (۲) غم کرنا ؛ رنجیدہ ھونا (کسی واقعے یا فعل پر) - (۳) اظہار افسوس کرنا (کوئی کام نہ کر سکنے پر) - (۴) تاسف ؛ رنج ؛ ملال - (۵) پشیمانی ؛ ندامت (غلطی پر) - (۶) گراں خاطری ؛ دلگیری ؛ آزردگی ؛

**regrettable,** *a.* : تاسف انگیز؛پرملال -

**regretful,** *a.*: متاسف ؛ ملول ؛ دلگیر -

**Regroup,** *v. t.*: پھر سےگروہ بندی کرنا -

**Regular,** *a.* & *n.* : (۱) رھبانی ؛ خانقاھی (کلیسائے روماکے راھبوں سےمتعلق)- (۲) با اصول ؛ باترتیب ؛ متناسب ؛ ھموار؛ سڈول - (۳) پابندی سے ھونے والا ؛ مطابق معمول؛ باقاعدہ ؛معتاد ؛ (سوقیانہ محاورے میں) بلا نافہ - (۴) رسمی؛ حسب آداب- (۵) (صرف و نحو) قیاسی؛ باقاعدہ (افعال یا اسما وغیرہ) - (۶) سچ مچ کا ؛ اصلی ؛ باقاعدہ - (۷) (روز مرہ) کامل ؛ پکا (جیسے *r. hero, rascal*) - (۸) پادری -

*a r. life* : باضابطہ ؛ با اصول زندگی -

*cooks as a r. cook* : باورچی کی طرح پکاتا ھے -

*keep r. hours* : ھر کام وقت کی پابندی سے کرنا -

*r. army* : سپاہ باقاعدہ -

*r. soldier* : باقاعدہ سپاھی ؛ سپاھی پیشہ -

**regularity,** *n.*: باضابطگی ؛ باقاعدگی ؛ سڈول پن ؛ تناسب ؛ پابندئی اوقات -

**regularization,** *n.*: باقاعدہ متناسب بنانا -

**regularize,** *v. t.* : باقاعدہ بنانا ؛ ھموار کرنا -

**regularly,** *adv.*: ترتیب سے ؛ قاعدے سے وغیرہ -

**Regulate,** *v. t.* : (۱) منضبط کرنا ؛ تحت قانون لانا ؛ باضابطہ کر دینا ؛ تعدیل کرنا - (۲) (گھنٹے یا کل کو) ٹھیک کر دینا ؛ پرزے درست کرنا -

**regulative,** *a.*: انضباطی ؛ تنظیمی -

**regulator,** *n.* : (۱) ضابط ؛ منتظم وغیرہ - (۲) لنگر (وہ پرزہ جس سے کل کی رفتار وغیرہ کم و بیش کی جاسکے) -

**Regulation,** *n.*: (۱) باقاعدگی؛ تنظیم ؛ ترتیب - (۲) ضابطہ ؛ آئین ؛ قاعدہ - (۳) (صفت) آئینی ؛ مطابق ضابطہ -

*of r. size* : مقررہ پیمانے کی -

*r. sword* : مطابق ضابطہ تلوار -

**Regurgitate,** *v. i.* & *t.* : (۱) الٹا بہ آنا ؛ فوارہ سا چھوٹنا - (۲) الٹ دینا ؛ اگل دینا -

**regurgitation,** *n.*: فوارہ سا چھوٹنا یا چھوٹنا -

**Rehandle,** *v. t.* : پھر کام لینا ؛ دوبارہ ترتیب دینا -

**Rehang,** *v. t.*: پھرلٹکانا (خصوصاً تصاویر)-

**Rehash,** *v. t.* & *n.* : (۱) پرانی فرسودہ چیزوں کو نئی شکل میں پیش کرنا ؛ خصوصاً قدیم ادبی مواد کو الٹ پھیر کرنا اور اس کو نئے نام کے ساتھہ پیش کرنا - (۲) ایسی چیز -

**Rehear,** *v. t.* : سماعت مکرر کرنا ؛ نظر ثانی کرنا (مقدمہ کی) -

**rehearing,** *n.* : سماعت مکرر وغیرہ -

**Rehabilitate,** *v. t.* : بحال کر دینا ؛ (دوبارہ) سر فراز کرنا (عہدے پر) -

**rehabilitation,** *n.* : بحالی -

**Rehearsal,** *n.* : (۱) بازخوانی؛ دھرانا ؛ آموختہ خوانی - (۲) (ناٹک وغیرہ کی) مشق ؛ تیاری ؛ آزمائشی نمائش -

*dress r.* : باضابطہ آزمائشی تماشا -

Rehearse, *v. t.* : (۱) (اول سے آخر تک) دهرانا : سنا دینا : کہہ جانا : فہرست سنا دینا ' تفصیلی بیان کرنا - (۲) مشق کے طور پر کرنا : پہلے سے کر کے دیکھنا (کوئی کام) : آزمائشی نمائش کرنا -

Rehumanize, *v. t.* : پھر سے انسان بنانا ' انسانیت سکھانا -

*Reichsrat (h)*, *n.* : ریشرات : قدیم آسٹریا هنگری کی پارلیمنٹ -

*Reichstag*, *n.* : ریشتاغ : سلطنت جرمانیہ کی پارلیمنٹ -

Reign, *n.* : (۱) فرما نروائی : حکومت : بادشاهی : عملداری - (۲) دور : زمانہ حکومت -

*R. of Terror* : خونی حکومت [ دور انقلاب فرانس کا وہ حصہ ( مئی ۱۷۹۳ ع تا جولائی ۱۷۹۴ ) جو انتهیوں کے جوش قتل و خون کے لئے مشہور ہے ] -

Reign, *v. i.* : حکمرانی کرنا : بادشاهی کرنا - (۲) چھایا ہوا ہونا -

Reignite, *v. t.* & *i.* : دوبارہ جلنا یا جلانا -

Reimburse, *v. t.* : زرالحساب ادا کرنا : (خرچ کی ہوئی رقم وغیرہ) -

reimbursement, *n.* : ادائی : تلنی -

Reimport, *v. t.* & *n.* : (۱) در آمد کرنا (پر آمد کئے ہوئے مال کی) - (۲) (عموماً جمع) دوبارہ منگایا ہوا یا درآمد کیا ہوا مال -

Reimpose, *v. t.* : پھر لگانا ' عاید کرنا (خصوصاً محصول وغیرہ جو ایک بار اٹھا دیا گیا ہو) -

Rein, *n.* & *v. t.* : (۱) باگ : (مجازاً) عنان حکومت (۲) (گھوڑے کو) باگ سے قابو میں رکھنا - (۳) (مجازاً) حکومت کرنا : قابو میں رکھنا - (۴) باگ روکنا : (مجازاً) کسی کام سے باز رکھنا : روکنا -

*draw r.* : (۱) باگ کھینچنا : گھوڑا روکنا - (۲) کام یا کوشش چھوڑ بیٹھنا : ہاتھ روکنا (خرچ سے) -

*give horse the rr.* or *r.* : باگ ڈھیلی چھوڑنا -

*give rr.* or *r. to imagination* : خیال کو آزاد چھوڑ دینا -

reinless, *a.* : بے زمام : بے مہار -

Reincarnate, *v. t.* & *a.* : (۱) دوبارہ تجسیم کرنا - (۲) جس نے نیا جسم حاصل کیا ہو -

reincarnation, *n.* : از سر نو تجسیم یا تجسد : اوتار -

Reindeer, *n.* : (منطقۂ باردشمالی کا) ہرن -

Reinforce, *v. t.* & *n.* : (۱) کمک پہنچانا (فوجی) - (۲) تائید کرنا (دلائل سے) : قوت پہنچانا (غذا وغیرہ سے) : اضافہ کرنا : مضبوط کرنا -

*reinforced concrete* : کنکریٹ جس میں لوہے کی سلاخیں وغیرہ دبا دی جاتیں : آهن بستہ -

Reinforcement, *n.* : (۱) (اکثر جمع میں) کمک : امدادی فوج - (۲) مدد : باعث تقویت : باعث استحکام -

Reingratiate, *v. t.* : دوبارہ رسوخ پانا -

Reink, *v. t.* : نئی سیاهی پھیرنا -

Reins, *n.* pl. : (قدیم) گردے : پٹھا -

Reinsert *v. t.* : دوبارہ داخل کرنا : دوبارہ لکھ لینا -

Reinstate, *v. t.* : (۱) بحال کرنا : پھر عطا کرنا (عہدہ ' منصب ' خدمت وغیرہ) - (۲) تندرست کرنا : درست یا ٹھیک کردینا -

reinstatement, *n.* : بحالی : درستی : صحت یابی -

Reinsure, *v. i.* & *t.* : پھر بیمہ کرانا -

reinsurance, *n.* : نیا بیمہ کرانا -

Reinter, *v. t.* : دوبارہ داخل کرنا -

Reinvest, *v. t.* : سرمایہ منتقل کرنا

( کسی دوسرے کام میں ) -

**reinvestiture,** *n.* : مکرر خلعت پوشانی -

**reinvestment,** *n.* : نقل سرمایہ -

**Reinvigorate,** *v. t.* : پھر قوی کرنا -

**reinvigoration,** *n.* : باز تقویت دہی -

**Reissue,** *v. t.* & *n.* : (۱) باز اجرای کرنا ( بل وغیرہ ) ؛ مکرر نافذ ؛ شایع کرنا ( کتاب وغیرہ ) - (۲) مکرر جاری یا شایع شدہ چیز ؛ ( خصوصاً ) کسی کتاب کا طبع ثانی (بغیر تبدیلی ، اضافہ وغیرہ کے ) -

**Reiterate,** *v. t.* : دھرانا ؛ بار بار کہنا یا کرنا -

**Reiver** : دیکھو -Reave

**Reject,** *v. t.* : (۱) مسترد کرنا ؛ نامنظور کر دینا - (۲) اگل دینا ؛ قے ہوجانا ؛ خارج ہوجانا ( قے یا اجابت سے ) -

**rejectable,** *a.* : قابل رد ؛ ردی ؛ نا مقبول -

**rejecter, rejector,** *nn.* : رد کرنے والا -

**rejection,** *n.* : رد ؛ نا منظوری -

**Rejoice,** *v. t.* & *i.* : (۱) خوش کرنا ؛ مسرت بخشنا ؛ باغ باغ ہونا - (۲) لطف اٹھانا ؛ شوق ہونا ( کسی چیز کا ) - (۳) خوشیاں منانا ؛ جشن منانا ( کسی واقعے کی یادگار میں ) -

**rejoicings,** *n.* pl. : شادی ؛ جشن -

**Rejoin,** *v. t.* & *i.* : ( ۱ ) ( قانون ) جواب دعوی داخل کرنا - (۲) جواب میں کہنا ؛ جواب دینا - ( ۳ ) پھر آ ملنا ( فوج یا ساتھیہ والوں میں ) -

**Re-join,** *v.t.* & *i.* : (۱) پھر جوڑنا - (۲) پھرجڑ جانا ، مل جانا -

**Rejoinder,** *n.* : جواب دعوی ؛ ترکی بہ ترکی جواب -

**Rejuvenate, rejuvenize,** *vv.t.* & *i.* : پھر جوان کرنا یا ہونا ؛ اعادۂ شباب کرنا یا ہونا -

**rejuvenation,** *n.* : اعادۂ یا تجدید شباب -

**rejuvenator,** *n.* : تجدید شباب کرنے والی ( دوا وغیرہ ) -

**Rejuvenesce,** *v. i.* & *t.* : ( ۱ ) نئی جوانی پانا - ( ۲ ) ( حیاتیات ) تازہ قوت بخشنا (خلیوں کو) ؛ نیا ہوجانا ؛ تازہ قوت پانا -

**rejuvenescence,** *n.* : اعادۂ شباب ؛ تجدید قوت -

**rejuvenescent,** *a.* : ( از سر نو ) قوت پذیر -

**Rekindle,** *v. t.* & *i.* : دو بارہ روشن کرنا یا ہونا ؛ پھر سلگانا یا سلگنا -

**Relabel,** *v. t.* : (۱) نئی چٹ لگانا - (۲) ( کسی چیز کو ) نیا نام یا پتہ دینا -

**Relapse,** *v. i.* & *n.* : (۱) دوبارہ مبتلا ہونا (بیماری ، بری عادت میں) - (۲) عود مرض -

**Relate,** *v. t.* & *i.* : (۱) بیان کرنا ؛ نقل کرنا ؛ روایت کرنا - (۲) ( دو چیزوں میں ) تعلق پیدا کرنا ؛ رابطہ قائم کرنا - (۳) نسبت ہونا ؛ تعلق ہونا -

*related* : (۱) متعلق - (۲) رشتہ دار -

**Relation,** *n.* : (۱) بیان ؛ نقل ؛ روایت - (۲) علاقہ ؛ نسبت ؛ تعلق ؛ واسطہ ؛ رشتہ - (۳) رشتہ دار ؛ قرابت دار -

*in* or *with r. to* : بلحاظ اس کے ؛ اس کی بابت -

**relational,** *a.* : علاقے کی ؛ نسبتی -

**relationship,** *n.* : رشتہ ؛ تعلق ؛ نسبت -

**Relative,** *a.* & *n.* : (۱) ( صرف و نحو ) موصول - (۲) (شاذ) مربوط ؛ ہم علاقہ - (۳) نسبتی ؛ اضافی ؛ اعتباری - (۴) بالمقابلہ یا نسبتاً - (۵) متناسب ؛ تناسب رکھنے والا - (۶) متلازم ؛ مشروط ؛ منحصر - (۷) متعلق ؛ بابت ؛ ( متعلق فعل ) بارے میں ؛

نسبت سے - (۸) اسم موصول - (۹) رشتہ دار ؛ عزیز -

**relatival**, *a.* : موصولی -

**relatively**, *adv.* : نسبتاً ؛ اضافی طور پر -

**Relativity**, *n.* : (فلسفہ) نظریۂ اضافیت (آین اشٹائین کا نظریہ کہ حرکت محض اضافی چیز ہے وغیرہ) -

**Relax**, *v. t.* & *i.* : (۱) ڈھیلا کرنا ؛ ڈھیلا چھوڑنا - (۲) سست کرنا ؛ گھٹانا ؛ تخفیف کرنا - (۳) نرم ہو جانا ؛ ملائمت برتنا ؛ ٹھنڈا پڑ جانا -

*relaxed throat* : کلا آنا ؛ کوا لٹکنا -

*relaxing climate* - سستی آور آب و ہوا -

**Relaxation**, *n.* : (۱) تخفیف ؛ رعایت (جرمانے یا محصول میں) - (۲) تفریح ؛ آرام ؛ سستانا - (۳) ڈھیل ؛ نرمی -

**Relay**, *n.* & *v. t.* & *i.* : ڈاک چوکی (گھوڑوں یا آدمیوں کی) ؛ ڈاک چوکی بٹھانا ؛ ڈاک بٹھانا -

**Re-lay**, *v. t.* : دوبارہ رکھنا وغیرہ (دیکھو Lay) -

**Release**, *v. t.* : (۱) وا گزاشت کرنا (جائداد) ؛ دست بردار ہونا - (۲) (قرض وغیرہ) منتقل کرنا - (۳) رہا کرنا ؛ (بند) کھولنا ؛ چھڑانا ؛ چھوڑنا - (۴) (سنیما کا فلم) پہلی دفعہ دکھانا -

**Release**, *n.* : (۱) آزادی ؛ رہائی ؛ خلاصی ؛ چھٹکارا - (۲) بھر پائی ؛ رسید ؛ دست برداری کی دستاویز - (۳) انتقال ؛ ہبہ - (۴) کھٹکا ؛ دستہ جس کے دبانے سے کل کا کوئی حصہ کھل جائے -

**Relegate**, *v. t.* : (۱) جلاوطن کرنا - (۲) گرا دینا ؛ پھینک دینا (کسی بری جگہ یا ادنیٰ رتبے پر) - (۳) منتقل کرنا ؛ (کسی دوسرے شخص کا) حوالہ دینا -

**relegable**, *a.* : قابل اخراج ؛ انتقال پذیر -

**relegation**, *n.* : اخراج ؛ انتقال وغیرہ -

**Relent**, *v. i.* : نرم پڑنا ؛ پسیجنا ؛ رحم کرنا -

**relentless**, *a.* : بے درد ؛ کٹر -

**Relevant**, *a.* : موقع کا ؛ برمحل ؛ چسپاں ؛ مناسب ؛ باموقع -

**relevance, relevancy**, *nn.* : مناسبت ؛ تعلق ؛ برمحل ہونا -

**Reliable**, *a.* : قابل اعتماد ؛ بھروسے کا -

**reliability, reliableness**, *nn.* : پائیداری ؛ معتبری -

**Reliance**, *n.* : اعتماد ؛ بھروسا -

**Relic**, *n.* (۱) تبرک ؛ تبرکات (مقدس بزرگوں کے بال ، دانت ، لباس وغیرہ) - (۲) نشانی ؛ یادگار - (۳) (جمع میں) لاش ؛ ہڈیاں - (۴) (جمع میں) باقی ساقی ؛ بچا کھچا - (۵) اثر ؛ نشان (قدیم زمانے یا رسم وغیرہ کا) -

**Relict**, *n.* بیوہ ؛ رانڈ -

**Relief**, *n.* : (۱) تسکین ؛ اطمینان ؛ راحت (مصیبت کے بعد) ؛ نجات (غم یا تکلیف سے) ؛ مخلصی - (۲) تنوع ؛ تفریح (جو مسلسل یکسانی کی تکان یا کوفت کو دور کرنے کی غرض سے ہو) - (۳) امداد ؛ اعانت ؛ خیرات (غربا کے لئے یا خاص مصیبت کے وقت میں) - (۴) کمک ؛ فوجی امداد ؛ (خصوصاً) خلاصی (محصورین کی محاصرے سے) - (۵) بدلی (پہرے کے جوانوں کی) ؛ (۶) داد رسی ؛ دستگیری ؛ (مشکل یا تکلیف سے) نجات دہی - (۷) منبت کاری ؛ ابھرواں کام (ابھری ہوئی تصویریں یا نقوش) -

*r. fund* : سرمایۂ امداد یا دستگیری -

*r.-works* خیراتی کام ، تعمیر وغیرہ برائے امداد -

**Relieve**, *v. t.* : (۱) امداد ؛ نجات دینا وغیرہ (دیکھو Relief نمبر ایک) - (۲) منبت کاری کرنا ؛ نمایاں کرنا -

*r. guard* : پہرا بدلنا -

قضائے حاجت -

...ure

...e's *feelings*: دل کی بھڑاس نکالنا-

...vable, *a.*: نجات پذیر؛ قابلِ دستگیری

...evo, *n.*: دیکھو Relief معنی نمبر ۷ -

...gion, *n.*: (۱) رہبانیت؛ خانقاہ گزینی- (۲) مذہب؛ دین- (۳) خدا پرست... خدا شناسی- (۵) لازمی فرض؛ دین ایمان

...eligionless, *a.*: لا مذہب -

...eligious, *a.* & *n.*: (۱) مذہبی؛ دین دار؛ خدا پرست؛ متقی - (۲) رہبانی؛ راہبوں کے سلسلے کا - (۳) دینی؛ شرعی (بات یا شے) - (۴) بیحد محتاط -

*with r. care*: بیحد احتیاط سے -

**religiously**, *adv.*: دینداری سے؛ نہایت احتیاط سے -

**religiousness**, *n.*: دینداری؛ تقوی -

**Reline**, *v. t.*: نیا خط ڈالنا؛ سیون دھرانا-

**Relinquish**, *v. t.*: (۱) چھوڑ دینا؛ دستکش ہوجانا؛ ترک کردینا؛ (عادت، منصوبہ، حق یا قبضہ) - (۲) چھوڑدینا؛ گرفت چھوڑنا -

**relinquishment**, *n.*: دست برداری؛ ترک -

**Reliquary**, *n.*: صندوقچۂ تبرکات؛ تبرکات خانہ -

*Reliquiae*, *n.* pl.: لاش؛ باقیات -

**Relish**, *n.*: (۱) ذائقہ؛ مزہ؛ لطف؛ چٹخارہ- (۲) مسالا؛ چاٹ؛ چٹنی - (۳) رغبت؛ شوق؛ چسکا -

**Relish**, *v. t.* & *i.*: (۱) مسالا دینا؛ چٹ پٹا بنانا - (۲) مزہ لینا؛ مرغوب بنانا - (۳) بو دینا؛ ذائقہ دینا؛ پتا دینا (کسی شے کا) -

**Relive**, *v. i.* & *t.*: (۱) نئی جان پڑنا؛ (۲) پھر زندگی کا حاصل کرنا یا مزہ چکھنا (خصوصاً عالم تخیل میں مثلاً - (*to r. the past*) -

**Reload**, *v. t.* & *i.*: پھر بھرنا (بندوق)؛ دوبارہ لادنا -

**Reluctant**, *a.*: (۱) مچلنے والا؛ (خصوصاً شعر میں) اڑنے والا؛ بے قابو - (۲) بے دل؛ نارضامند -

**reluctance**, *n.*: اکراہ؛ نا خوشی؛ نارضامندی -

**reluctantly**, *adv.*: بادل ناخواستہ؛ بے دلی سے -

**Rely**, *v. i.*: اعتماد کرنا؛ بھروسا رکھنا -

**Remain**, *v. i.*: (۱) باقی ہونا؛ باقی رہنا؛ بچ رہنا - (۲) باقی یا موجود ہونا؛ رہنا (ایک حالت پر)؛ رہ جانا؛ بدستور ہونا -

**Remain**, *n.*: (۱) (عموماً جمع) بچا کھچا؛ باقی حصہ - (۲) کھنڈر؛ آثار باقیہ؛ یادگار (تاریخی تبرکات) - (۳) نعش؛ لاش؛ لاشہ -

**Remainder**, *n.* & *v. t.*: (۱) (قانون) وارثت عصبی (جس کا اصلی وارث کی وفات سے حق پیدا ہو) - (۲) ما بقی؛ رہا سہا؛ رہے سہے (اشخاص)؛ پس ماندہ - (۳) (ریاضی) باقی؛ حاصل تفریق - (۴) ذخیرۂ فاضلہ (بے بکی کتابیں جو کم قیمت پر بیچنی پڑیں) -

**remaindership**, *n.*: حق وراثت ثانوی-

**Remake**, *v. t.*: پھر بنانا -

**Reman**, *v. t.*: (۱) پھر آدمی لگانا یا مہیا کرنا - (۲) پھر مرد بنانا -

**Remand**, *v. t.* & *n.*: حوالات میں رکھنا؛ پولس کی مزید تفتیش تک) - (۲) حوالات؛ مزید؛ حراست مزید -

**Remanent**, *a.*: بچا کھچا؛ باقی ماندہ -

**Remargin**, *v. t.*: پھر حاشیہ دینا یا لگانا (خصوصاً پرانی کتاب کی صحافی کے وقت) -

**Remark**, *v. t. & i.* : دیکھنا ؛ معائنہ کرنا ؛ غور سے دیکھنا ؛ نظر ڈالنا - (۲) رائے لگانا ؛ رائے زنی کرنا ؛ کہنا -

**Remark**, *n.* : (۱) ملاحظہ ؛ توجہ فرمائی - (۲) رائے زنی- (۳) رائے ؛ قول-
*worthy of r.* : قابل توجہ؛ ممتاز -

**Remarkable**, *a.* : قابل ملاحظہ ؛ قابل ذکر ؛ ممتاز ؛ غیر معمولی -

**remarkableness**, *n.* : امتیاز وغیرہ -

**Remedy**, *n. & v. t.* : (۱) دوا ؛علاج ؛ تداوی ( کسی خرابی کو دور کرنے یا روکنے کی ) - (۲) تدارک ؛ تدبیر؛ چارۂکار ؛ تلافی ؛ داد رسی - (۳) تدبیر کرنا ؛ اصلاح حال کرنا؛ تلافی کرنا ؛ تدارک کرنا -

**remediable**, *a.* : تلافی پذیر ؛ تدارک پذیر -

**remedial**, *a.* : انسدادی ؛ اصلاحی -

**remediless**, *a.* : لا دوا ؛ لا علاج -

**Remember**, *v. t.* : (۱) یاد رکھنا ؛ یاد آنا ؛ حفظ کرنا یا حفظ ہونا ؛ خیال میں رکھنا - (۲) تحفہ دینا ؛ انعام دینا ( نوکروں وغیرہ کو ) - (۳) دعا میں یاد رکھنا - (۴) دعاسلام کہنا یا پہنچانا -
*r. me kindly to him* : میری طرف سے انہیں بہت سلام کہہ دو -

**rememberable**, *a.* : یادگار؛ قابل‌یاد -

**Remembrance**, *n.* : (۱) یاد ؛ حافظہ - (۲) یادگار ؛ نشانی - (۳) ( جمع میں ) سلام ؛ دعا -
*put in r.* : یاد دلانا -

**Remembrancer**, *n.* (*King's*, *Queen's R.*) (۱) سرکاری قرضے وصول کرنے والااہلکار - (۲) یادگار؛ یاد دلانےوالی چیز -

**Remind**, *v. t.* : یاد دلانا ؛ جتانا -

**Reminder**, *n.* : یاد دہانی؛ تاکید -

**Reminiscence**, *n.* : (۱) یاد ؛یاد آوری- (۲) گزرے ہوئے واقعے کی یاد اور ذکر - (۳) ( جمع میں ) سوانح ؛ وقائع ( کتابی صورت میں گزشتہ واقعات جو کسی شخص نے اپنی یاد سے جمع کئے ہوں ) - (۴) علامت ؛ جھلک ( جسے دیکھ کر کوئی چیز یاد آئے ) -

**Reminiscent**, *a.* : (۱) گزرے ہوئے واقعات یاد رکھنے والا ؛ باخبر- (۲) یاد دلانے والا ؛ ( کسی چیز کی ) جھلک رکھنے والا ؛مشابہ -

**Remint**, *v. t.* : نیا سکہ بنانا ؛ قدیم سکوں کو ڈھالکر نئے سکے ضرب کرنا -

**Remiss**, *a.* : (۱) بے پروا ؛ غافل ؛ ناکارہ ؛ ڈھیلا ؛ کمزور -

**Remissible**, *a.* - قابل عفو ؛ قابل درگزر

**Remission**, *n.* - (۱)عفو؛آمرزش (گناہ‌کی)- (۲) معافی ( قرضے یا جرمانے وغیرہ سے ) -

**remissive**, *a.* : درگزراں ؛ عفوکناں

**Remit**, *v. t. & i.* : (۱) بخشنا ؛ عفو کرنا ( گناہوں کا ) - (۲) درگزر کرنا ؛ معاف کر دینا ( قرض ، جرمانے وغیرہ‌کا )- (۳) گھٹانا ؛ کم کرنا یا ہونا ؛ سست پڑ جانا ؛ تخفیف ہونا ؛ دھیما ہو جانا ( غصے ، کوشش ، درد وغیرہ کا ) - (۴) ( فیصلے کے لئے ، کسی حاکم کے ) سپرد کرنا ؛ واپس ہونا ؛ تفویض ہونا ( مقدمے کا ، عدالت ماتحت میں ) - (۵) واپس بھیجنا ؛ لوٹانا ( پہلی حالت پر ) - (۶) ( ڈاک وغیرہ سے ) روپیہ بھیجنا ؛ ارسال کرنا -

**remittal**, *n* ترسیل -

**remittee**, *n* : مرسل الیہ -

**remitter**, *n.* : مرسلہ -

**Remittance**, *n.* : (۱) زر مرسلہ -

(۲) ترسیل -

...man : مہاجر جس کا وطن کے روپے پر گزارہ ہو -

...mittent, a. & n.: تھوڑی تھوڑی دیر میں گھٹنے بڑھنے والا (بخار) -

Remnant, n. : (۱) باقی ماندہ ؛ بچا کھچا (قلیل جماعت یا سامان جو باقی رہ گیا ہو) - (۲) پارہ ؛ قطعہ ؛ ٹکڑا (خاص کر تھان کا جو بچا رہ گیا ہو اور کم قیمت پر فروخت کیا جائے) -

Remodel, v. t.: پھر بنانا ، ڈھالنا ؛ تشکیل کرنا -

Remonstrance, n.: (۱) اعتراض ؛ احتجاج ؛ ردو قدح -

Remonstrate, v. i. & t.: (۱) اعتراض کرنا ؛ حجت کرنا ؛ (۲) اعتراضاً کہنا ؛ سمجھانا بجھانا -

remonstrant, a. & n. : ردو قدح کرنے والا وغیرہ -

remonstrator, n.: افہام و تفہیم کرنے والا؛ معترض -

Remorse, n.: (۱) پشیمانی؛ ندامت ؛ پچھتاوا - (۲) رحم ؛ ترس -

*without r.* : بے دردی سے -

remorseful, a. : منفعل ؛ پشیمان -

remorseless, a. : بے درد -

Remote, a. : دور ؛ بعید ؛ جدا ؛ الگ ؛ دور یا پرے کا؛ بے تعلق ؛ بیگانہ - (۲) الگ تھلگ؛ دور افتادہ (گاؤں وغیرہ) - (۳) (خصوصاً افضل التفضیل کے صیغے میں) خفیف ؛ ذرا سا -

remoteness, n. : بعد ؛ دوری -

Remould, v. t.: پھر ڈھالنا؛ وضع کرنا -

Remount, n. : (۱) گھوڑوں کی نئی بھرتی - (۲) نیا گھوڑا (جو منزل پر طیار ملے) -

Remount, v. t. & i. : پھر چڑھنا (گھوڑے ، سیڑھی وغیرہ پر) -

Removable, a. & n. : قابل برطرفی -

Remove, v. t. & i. : (۱) ہٹانا ؛ ہٹالے جانا ؛ اٹھا دینا ؛ موقوف کر دینا؛ معزول کرنا - (۲) مکان چھوڑنا ؛ منتقل ہونا -

*he was removed by poison* : وہ زہر دے کر مارا گیا -

*once; twice removed* (cousin) : ایک دادا ، یا پردادا کی اولاد ؛ بنی اعمام؛ دو یا تین پشت دور کے -

removal, n. : (۱) معزولی؛ موقوفی - (۲) ہٹانا ؛ تغیر؛ تبدیلی ؛ نقل مکان -

Remove, n. : (۱) (مدرسے میں) ترقی ؛ چڑھائی (جماعت کی) -(۳) (بعض مدارس میں) ایک خاص درجہ ؛ جماعت - (۴) درجہ ؛ واسطہ (قرابت میں) -

Remunerate, v. t. : (۱) معاوضہ؛ اجرت یا صلہ دینا -

remuneration, n.: اجرت؛ معاوضہ ؛ صلہ -

remunerative, a. : پر منفعت -

Renaissance, (or as F) n. : نشاۃ ثانیہ ؛ بیداری؛ (کسی چیز کا) احیا -

Renal, a. : گردوں کا -

Rename, v. t. : نیا نام دینا -

Renascence, n. : نیا جنم؛ بعثت جدید؛ تجدید ( = Renaissance) -

Renascent, a. : جو نیا جنم لے رہا ہو؛ جو پھر سے پیدا ہو رہا -

Rencounter, rencontre, n. : (۱) مقابلہ؛ ٹکر ؛ جھڑپ ؛ آویزش ؛ لڑائی ؛ دنگل ؛ اتفاقی ملاقات ؛ مٹھ بھیڑ -

Rend, v.t. & i. (*rent*) : (۱) توڑلینا ؛

*off, cut, asunder,* کھسوٹ لینا؛ پھاڑ لینا *apart* کے ساتھ ) - (۲) چیرنا ؛ دو کر دینا ؛ ٹکڑے کر دینا -
*r. the air* : ( چیخ ، چیخ کر ) آسمان سر پر اُٹھانا -

**Render**, *v. t. & n.* : (۱) دینا ( جیسے *r. thanks*)؛ عرض میں دینا یا کرنا (جیسے *r. good for evil*)-(۲) حوالے کرنا؛ پیش کر دینا - (۳) بجا لانا ( خدمت وغیرہ ) ؛ کرنا ( تعریف ، اطاعت ) - (۴) پیش کرنا؛ داخل کرنا ( حساب وغیرہ ) - (۵) چربا اتارنا ؛ نقشہ کھینچنا؛ ادا کرنا؛ ترجمہ کرنا(جیسے *r. into English*)-(۶)بنا دینا؛ بدل دینا ( جیسے *the tone rendered* *it an insult*)-(۷) (چربی) پگھلانا؛ تانا-
*account rendered* : پیش کردہ حساب جو ہنوز ادا نہ ہوا ہو -

**rendering**, *n.* : شبیہ نگاری ؛ نقش کشی ؛ ترجمہ -

**Rendezvous**, *n.* ( pl. same ) & *v. i.* : (۱) مقام اجتماع؛ مرجع ؛ اڈا ؛ ملنے کی جگہ - (۲) جائے مقررہ پر ملنا -

**Renegde**, *n. & v. i.*, **Renegado**, *n.* (archaic) : (۱) مرتد - (۲) بد عہد ؛ غدار ( اپنے گروہ یا اصول کو چھوڑ کر دوسری طرف جا ملنے والا ) - (۳) مرتد ہو جانا ؛ غداری کرنا -

**Renew**, *v. t. & i.* : (۱) نیا کرنا؛ تازہ کرنا؛ احیا کرنا ؛ جان ڈالنا ؛ کایا پلٹ دینا - (۲) مرمت کرنا؛ درست کر دینا؛ بدل دینا- (۳) ازسرنو کرنا ؛ پھر سے کرنا - (۴) ( پٹے یا مطالبے کی) تجدید کرنا- (۵) نیا ہو جانا؛ پھر آجانا ( جوانی وغیرہ کا ) -

**renewal**, *n.* : تجدید ؛ احیا؛ کایا پلٹ -

**Rennet**, *n.* : بستہ شیر ( جما ہوا دودھ جو شیر خوار بچھڑے کے معدے میں پایا جاتا اور دودھ جمانے یا پنیر بنانے کے کام آتا ہے)؛ پنیر مایا ؛ پنیر جامن -

**Rennet**, *n.* : ایک قسم کا سیب ؛ ملکہ سیب-

**Renounce**, *v. t. & i. & n.* : (۱) دست بردار ہوجانا ( حق یا قبضے وغیرہ سے)- (۲) چھوڑ دینا؛ ترک کر دینا ؛ قطع تعلق کرلینا؛ الگ ہوجانا - (۳) (قانون)دست بردار ہونا ؛ لا دعویٰ ہوجانا ( خصوصاً وراثت یا تولیت سے ) -

**renouncement**, *n.* : ترک ؛ دست برداری وغیرہ -

**Renovate**, *v. t.* : نیا کردینا؛ بحال کردینا؛ درست کردینا -

**renovation**, *n.* : تجدید؛ نیا کردینا؛ درستی-

**renovator**, *n.* : مجدد؛ درست کرنے والا -

**Renown**, *n.* : شہرت ؛ نام ؛ نمود -

**Renowned**, *a.* : مشہور ؛ نامور ؛ ممتاز -

**Rent** دیکھو Rend -

**Rent**, *n.* : شگاف؛ درز ( کپڑے وغیرہ میں ) ؛ دراڑ ( پہاڑ یا زمین میں ) ؛ کھونچ -

**Rent**, *n. & v. t. & i.* : (۱) کرایہ (مکان وغیرہ کا)؛ مالگزاری ، لگان ( زمین کا ) - (۲) کرایہ پر لینا یا پٹے پر لینا ؛ پٹے پر دینا ( زمین وغیرہ کو )- (۳) لگان عائد کرنا -
*r-charge* : زر پٹہ ( جو مالک کے علاوہ کسی اور کو دیا جائے ) -
*r. -free* : معافی کی ؛ لا خراجی -
*r. -roll* : فرد مالگذاری -

**rentable**, *a.* : قابل استجارہ ؛ کرایہ پر اٹھنے والا -

**rented**, *a.* : پٹے کی ؛ کرائے کی ( زمین ، مکان وغیرہ ) -

**Rental**, *n.* : (۱) کرائے کی آمدنی ؛ مبلغ - (۲) کرایہ ؛ زر لگان -

**Renunciation**, *n.*: (۱) دست بر داری ؛ فارغ خطی - (۲) ترک علائق؛ نفس کشی- (۳) ترک -

**renunciative, renunciatory**, *aa.*: ترک کا؛ دست برداری کا -

**Reoccupy**, *v. t.*: پھر تصرف ؛ قبضہ کرنا؛ دوبارہ مقیم ہوجانا -

**Reopen**, *v. t. & i.*: پھر کھولنا یا کھلنا ؛ جاری کرنایاھونا ؛ پھر (مسئلہ وغیرہ)چھیڑنا۔

**Reorganize**, *v. t.*: نئی تنظیم کرنا -

**Rep, Repp, Reps**, *n.*: ریپ ؛ موٹا گف کپڑا جوفرش؛ غلاف وغیرہ کے کام آتا ھے -

**Rep**, *n.*: (عامیانہ) آوارہ؛ اوباش -

**Repair**, *v. i. & n.*: (کسی مقام پر) آمد رفت ھونا -

**Repair**, *v. t.*: (۱) مرمت کرنا ؛ پیوند لگانا - (۲) تلافی کرنا ؛ نقصان پورا کرنا -

**repairable**, *a.*: مرمت پذیر ؛ قابل درستی وغیرہ -

**Repair**, *n.*: (۱)مرمت ؛ درستی ؛ ترمیم- (۲) درست حالی ؛ حالت (مکان وغیرہ کی جیسے *is in good r.*) -

**Repaper**, *v. t.*: (دیوار پر) پھر یا نیا کاغذ لگانا -

**Reparable**, *a.*: تلافی‌پذیر (نقصان‌وغیرہ)-

**Reparation**, *n.*: تاوان ؛ معاوضہ ؛ تلافی ؛ ھرجانہ -

**Repartee**, *n. & v. i.*: برجستہ جواب ؛ حاضر جوابی ؛ برجستہ گوئی -

**Repast**, *n.*: کھانا ؛ غذا -

**Repatriate**, *v. t. & i.*: پھر سےوطن میں بسانا یا بسنا ؛ وطن میں واپس لانا یا آنا -

**repatriation**, *n.*: رجوع بہ وطن -

**Repay**, *v. t. & i.*: (۱) (روپیہ)اداکرنا؛ چکا دینا ؛ واپس دینا - (۲) بدل کرنا ؛ (احسان وغیرہ کا)بدلہ دینا ؛ جواب دینا (بدسلوکی کا) - (۳) جزا دینا ؛ صلہ دینا ؛عوض کرنا -

**repayment**, *n.*: ادائی؛ واپسی ؛ اجر؛ بدل ؛ بدلہ ؛ عوض -

**Repeal**, *v. t. & n.*: (۱) منسوخ کرنا (قانون وغیرہ کو) - (۲) تنسیخ -

**Repeat**, *v. t. & i.*: (۱) دھرانا؛اعادہ‌کرنا؛ رٹنا ؛ پڑھ‌کر سنانا ؛ نقل کرنا ؛ نقل اتارنا (نمونے کی)- (۲) باربار ھونا ؛ تھوڑے تھوڑےوقفے سے ھونا-(۳) دو بارہ واقع‌ھونا-

*It will not bear repeating* : وہ ناگفتنی یا ناگفتہ بہ بات ھے -

*repeating rifle* : چند ضربی رائفل -

*repeating watch* or *repeater*, *n.*: کمانی دبانے پر گھنٹے ؛ پوے اور منٹوں کی تعداد بتانے والی گھڑی -

**repeatedly**, *adv.*: بہ تکرار؛ بار بار -

**Repeat**, *n.*: (۱) اعادہ؛ دھرانا؛(خصوصاً تماشے کو لوگوں کی فرمائش پر)- مکرر کرنا - (۲) (موسیقی) مکرر (وہ حصہ جو بار بار بجا یا جائے) ؛ علامت تکرار -

**Repel**, *v. t.*: (۱) دھکیلنا ؛ ہٹا دینا ؛ رد کرنا - (۲) ناگوار یا مکروہ ھونا -

**repellent**, *a.*: مکروہ ؛ ناگوار -

**Repent**, *v. t. & i.*: پشیمان‌ھونا؛پچھتانا -

**repentance**, *n.*: پشیمانی ؛ انفعال -

**repentant**, *a.*: منفعل ؛ نادم -

**Repercussion**, *n.*: صدائے بازگشت ؛ گونج ؛ رد عمل ؛ بالواسطہ اثرات -

**repercussive**, *a.*: ردعمل پیدا کرنےوالا-

**Repertoire**, *n.*: (تھیٹر کی کمپنی یا تماشے والوں کے) تماشوں کا ذخیرہ جو وہ ھر وقت دکھا سکتے ھیں -

*r. company* : وہ کمپنی جو بہت سے

Repoint, v. t. :-(گچ یا ریختے سے) نئے جوڑ بھرنا

Report, v. t. & i. : (۱) روداد بیان کرنا ؛ خبر دینا - (۲) کسی واقعے کے متعلق باضابطہ بیان دینا یا اطلاع دینا ؛ جرم یا غفلت کی خبر دینا (افسر کو)؛ رپورٹ کرنا - (۳) حاضری یا واپسی کی اطلاع دینا ؛ حاضر ہونا ؛ حاضری دینا (جیسے r. oneself) - (۴) (اخبار کے لئے) ساری کارروائی یا اس کا خلاصہ قلم بند کرنا ؛ رپورٹ لکھنا - (۵) واقعے کی روداد لکھنا یا لکھ بھیجنا - (۶) معاملے کے متعلق رائے ظاہر کرنا یا بھیجنا (اچھی یا بری) -

reportable, a. : قابل اطلاع -

reporter, n. : رپورٹر ؛ نامہ نگار -

Report, n. : (۱) افواہ - (۲) شہرت ؛ نیک نامی یا بد نامی (جیسے *faithful through good & evil r.*) - (۳) باضابطہ بیان ؛ روداد ؛ رپورٹ - (۴) رپورٹ (اخبار کے لئے) ؛ اطلاع ؛ خبر - (۵) آواز (بندوق وغیرہ کی) ؛ دھماکا -

Repose, v. t. : رکھنا (بھروسا اعتماد وغیرہ) -

Repose v. t. & i. & n. : (۱) آرام کرنا ؛ ستانا ؛ (تکیے سے) سر ٹکانا ؛ سہارا لینا - (۲) آرام پہنچانا ؛ آسائش دینا - (۳) لیٹنا ؛ لیٹا ہونا - (۴) مبنی ہونا ؛ منحصر ہونا - (۵) آرام ؛ سکون ؛ اطمینان ؛ راحت ؛ نیند - (۶) سکون کی کیفیت یا اثر (فنون لطیفہ میں) ؛ موزونیت - (۷) (حرکات و سکنات میں) رکھ رکھاو ؛ متانت -

reposeful, a. : پرسکون ؛ ہم آہنگ -

reposefully, adv. : پرسکون انداز سے -

Repository, n. : (۱) ظرف ؛ رکھنے کی جگہ ؛ خانہ ؛ گھر - (۲) عجائب خانہ ؛ گودام ؛ خزانہ ؛ مخزن -

Repousse, a. & n. : ابھرا ہوا آرائشی کام

تھا جو تھوڑے تھوڑے دن دکھا تی ھے -

Repertory, n. : (۱) مخزن ؛ گنجینہ (خصوصاً معلومات کا) -

Repetition, n. : (۱) تکرار ؛ اعادہ - (۲) رٹنت ؛ سبق (جو حفظ کیا جائے) - (۳) (ہو بہو) نقل ؛ مثنی -

Repine, v. i. : کڑھنا ؛ ملول ہونا ؛ جھنجھلانا ؛ پیچ و تاب کھانا -

Replace, v. t. : (۱) (کسی شے کو) اپنی جگہ پر رکھنا - (۲) کسی کی جگہ لے لینا ؛ قائم مقام ہونا ؛ بدل ہونا - (۳) قائم مقام مقرر کرنا ؛ بدل لانا -

replaceable, a. : بدل پذیر ؛ جس کا قائم مقام ہو سکے -

replacement, n. : بدل یا قائم مقامی -

Replant, v. t. : دوبارہ پودا لگانا (اسی یا دوسری جگہ) -

Replenish, v. t. : دوبارہ بھر دینا ؛ پر کر دینا -

replenished, a. : پر ؛ معمور ؛ بھرا پرا -

replenishment, n. : پر ہونا ؛ معموری -

Replete, a. : (۱) پر ؛ معمور ؛ چور (کسی چیز میں) - (۲) سیر ؛ شکم سیر -

repletion, n. : پرہونا ؛ شکم سیری -

Replica, n. : (۱) تصویر ، نقش وغیرہ کا مثنی (جو مصور نے خود بنایا ہو) ؛ نقش ثانی - (۲) ہو بہو نقل -

Replicate, v. t. : (۱) کسی نقش یا تصویر کا مثنی تیار کرنا -

Replication, n. : (۱) (قانون) مدعی علیہ کی عذرداری کا مدعی کی طرف سے جواب - (۲) گونج - (۳) نقل -

Reply, v. i. & t. & n. : (۱) جواب دینا (الفاظ میں یا فعل سے) ؛ جواب میں کہنا یا کرنا - (۲) جواب -

r. paid : جوابی تار -

(جو ایک طرف ہتوڑی سے کوٹنے سے دوسری طرف ابھر آتا ھے) -
**Repp**: دیکھو - Rep
**Reprehend**, *v. t.*: ملامت کرنا؛ سرزنش کرنا -
**reprehensible**, *a.*: قابل ملامت -
**reprehension**, *n.*: ملامت؛ سر زنش -
**Represent**, *v. t.*: (۱) بیان کرنا؛ نقشہ کھینچنا؛ خاکہ کھینچنا؛ (کسی شخص یا چیز کا) تصور باندھنا؛ نقشہ ذھن میں قائم کرنا؛ شبیہ یا مانند یا مثل ھونا - (۲) صورت حال سمجھانا؛ سمجھانا بجھانا - (۳) ظاھر کرنا؛ دکھانا یا پیش کرنا (کسی خاص شکل یا رنگ میں) - (۴) (سوانگ) کرکے دکھانا؛ ایکٹ کرنا - (۵) علامت ھونا؛ مطابق ھونا؛ نمونہ ھونا - (۶) وکیل ھونا؛ نمائندہ ھونا (خصوصاً پارلیمنٹ میں) -
**Representation**, *n.*: (۱) نقشہ؛ خاکہ (جیسے *a life-like r. of a pig*) - (۲) بیان؛ ادعا (جیسے *you have heard rr. of my enemies*) - (۳) وکالت؛ نمایندگی - *to make rr.*: کسی بات کے لئے بتاکید اظہار کرنا کہ ایسا ھونا چاھیئے -
**Representative**, *a. & n.*: (۱) علامت؛ مثال - (۲) مصورہ (قوت) - (۳) مثالی؛ کسی نوع یا جنس کے نمونے یا مثال کا کام دینے والا - (۴) نمائندہ؛ نمائندگی کرنے والی جماعت - (۵) نیابتی (حکومت وغیرہ) - (۶) نمونہ؛ مثال - (۷) نمائندہ؛ وکیل؛ نائب؛ قائم مقام؛ وارث - (۸) (کسی پارلیمنٹ کا) رکن؛ وکیل -
**Repress**, *v. t.*: روکنا؛ دبانا؛ انسداد کردینا -
**repression**, *n.*: انسداد؛ دبانا -
**repressive**, *a.*: انسدادی؛ جبری -
**Reprieve**, *v. t. & n.*: (۱) (مجرم کے) قتل کو ملتوی کرنا - (۲) قتل کا التوا یا موقوفی -
**Reprimand**, *n. & v. t.*: (۱) (سرکاری طور پر) تنبیہ یا سرزنش کرنا - (۲) تنبیہ؛ سرزنش -
**Reprint**, *v. t. & n.*: (۱) دوبارہ چھاپنا؛ (۲) طبع ثانی -
**Reprisal**, *n.*: انتقام؛ انتقامی کارروائی -
**Reproach**, *v. t. & n.*: (۱) طعنہ دینا؛ سرزنش کرنا؛ [illegible] کرنا - (۲) (نگاہ سے) ملامت ٹپکانا - (۳) موجب شرم؛ باعث ننگ (جیسے *is a r. to civilization*) - (۴) سرزنش؛ ملامت -
**reproachful**, *a.*: ملامت کن؛ ملامت آمیز -
**reproachless**, *a.*: بے عیب؛ بے داغ -
**Reprobate**, *v. t. & n. & a.*: (۱) نفرین کرنا؛ برا بھلا کہنا - (۲) (خدا کا) کسی کو اپنی رحمت سے دور کرنا؛ مردود کرنا - (۳) ملعون؛ مردود؛ اوباش -
**Reproduce**, *v. t.*: (۱) دوبارہ پیدا کرنا - (۲) نقل کرنا؛ چربا اتارنا - (۳) اولاد پیدا کرنا -
**Reproof**, *n. & v. t.*: (۱) الزام؛ ملامت؛ ڈانٹ؛ سرزنش - (۲) ملامت کرنا؛ سرزنش کرنا؛ تنبیہ کرنا -
**Reptile**, *n. & a.*: (۱) رینگنے والا جانور - (۲) ذلیل؛ خوشامدی آدمی -
**reptilian**, *a. & n.*: حشراتی -
**Republic**, *n.*: جمہوری سلطنت؛ جمہوریہ -
**Republican**, *a. & n.*: جمہوری؛ جمہوریت پسند -
**republicanism**, *n.*: جمہوریت -
**Repudiate**, *v. t. & i.*: تسلیم نہ کرنا؛ رد کردینا؛ قبول نہ کرنا؛ تردید کرنا؛ انکار کرنا؛ قطع تعلق کرنا -
**repudiation**, *n.*: انکار؛ تردید -
**repudiator**, *n.*: منکر؛ رد کرنے والا -
**Repugnance**, *n.*: (۱) نا موافقت؛ مغائرت؛ اختلاف - (۲) نفرت؛ کراھت -

**Repugnant,** *a.*: (۱) مخالف ؛ متضاد ؛ (۲) نا مرغوب ؛ نا گوار -

**Repulse,** *v. t.* & *n.*: (۱) پسپاکر دینا ؛ دفع کردینا ( حملے کو ) - (۲) (مجازاً) بحث میں ہرا دینا - (۳) رد کر دینا (درخواست و غیرہ کو) - (۴) جھڑک دینا -

**Repulsion,** *n.*: (۱) (طبیعیات) دفع - (۲) نفرت ؛ کراهت

**Repulsive,** *a.*: گھناؤنا؛ مکروہ؛ نفرت انگیز -

**Reputable,** *a.*: معزز ؛ ذی عزت -

**Reputation,** *n.*: شہرت؛ نیک نامی یا بدنامی -

**Repute,** *v. t.* & *n.*: (۱) اچھا یا برا مشہور ہونا؛ نیک نام یا بد نام ہونا - (۲) شہرت؛ نیک نامی یا بدنامی -

**Request,** *n.* & *v. t.*: (۱) درخواست ؛ التماس؛ التجا- (۲) درخواست؛ استدعا کرنا -

**Requicken,** *v. t.* & *i.*: پھر زندہ کرنا یا ہونا-

**Requiem,** *n.*: (۱) فاتحہ - (۲) مرثیہ؛ نوحہ -

**Require,** *v. t.* & *i.*: (۱) حکم دینا (کسی کام کا) - (۲) مطالبہ کرنا ؛ (۳) تاکید ہونا یا کرنا - (۴) اقتضا ہونا؛ ضرورت ہونا -

**requirement,** *n.*: ضرورت؛ حاجت -

**Requisite,** *a.* & *n.*: (۱) ضروری ؛ ناگزیر- (۲) ضروری چیز ؛ لازمہ -

**Requisition,** *n.* & *v. t.*: (۱) مطالبہ؛ کسی کام کے کرنیکا حکم - (۲) فوجی رسد یا بیگار مہیا کرنے کا حکم - (۳) استعمال - (*under r.*) (۴) فوج کےلئے بیگار میں لینا-

**Requite,** *v. t.*: بدلہ؛ عوض؛ جزا؛ صلہ دینا-

**requital,** *n.*: عوض ؛ بدلہ ؛ صلہ -

**Rescind,** *v. t.*: منسوخ کرنا ؛ فسخ کرنا -

**rescission,** *n.*: منسوخی -

**Rescript,** *n*: (۱) شاہنشاہ روم یا پوپ کا فرمان کسی تصفیہ طلب معاملے میں - (۲) فرمان ؛ منشور - (۳) دوبارہ لکھی ہوئی چیز -

**Rescue,** *v. t.* & *n.*: (۱) چھڑانا؛ خلاصی دلانا؛ بچانا- (۲) (قانون) ناجائز طور پر (کسی شخص کو) رہا کر دینا- (۳) (قانون) املاک زبردستی چھین لینا - (۴) خلاصی؛ رہائی - (۵) نا جائز رہائی - (۶) استحصال بالجبر -

**rescuer,** *n.*: نجات دهندہ -

**Research,** *n.* & *v. i.*: (۱) تحقیق ؛ تفتیش- (۲) (عموماً جمع) علمی تحقیق- (۳) علمی تحقیق کرنا -

**researcher,** *n.*: تحقیق کرنے والا -

**Reseat,** *v. t.*: (خصوصاً کلسیا ' تھیٹر وغیرہ میں) نئی نشستیں لگانا -

**Resect,** *v. t.*: (۱) کاٹ کر ہموار کرنا' تراشنا (ہڈی وغیرہ) -

**resection,** *n.*: تراش -

**Reseize,** *v.t.*: پھر قبضہ میں لینا -

**Resell,** *v.t.*: (خصوصاً) خریدنے کے بعد بیچنا-

**Resemble,** *v. t.*: مانند ہونا؛ مشابہ ہونا-

**resemblance,** *n.*: مماثلت؛ مشابہت -

**Resent,** *v. t*: برا ماننا ؛ آزردہ ہونا -

**resentful,** *a.*: آزردہ ؛ کشیدہ خاطر -

**resentment,** *n.*: ناراضگی ؛ آزردگی -

**Reservation,** *n.*: (۱) محفوظ کرنا ؛ محفوظ کیا جانا - (۲) (امریکہ میں) وہ حصہ جو دیسیوں کے لئے محفوظ ہے - (۳) شرط ؛ قیدؤ استثنا -

*mental r.*: شرط یا استثنا جو ظاہر نہ کیا جاے-

**Reserve,** *v. t.*: (۱) محفوظ رکھنا ؛ اٹھا رکھنا (آئندہ کے لئے) - (۲) (حقوق وغیرہ) محفوظ کرنا (اپنے یا دوسرے کے لئے) - (۳) مخصوص ہونا؛ حصہ ہونا - تقدیر میں ہونا -

*r.* oneself *for*: طاقت کو بچا رکھنا

(کسی معینہ کام کے لئے)۔

*reserved* : کم گو؛ کم آمیز۔

**Reserve,** *n.* : (۱) شے، سرمایہ یا قوت محفوظ۔ (۲) فوج محفوظ؛ رزرو فوج۔ (۳) زائد کھلاڑی (جو ضرورت کے وقت کسی دوسرے کی جگہ کھیلتا ھے)۔ (۴) فاضل؛ زاید (وقت ضرورت کے لئے)۔ (۵) وہ جگہ جو کسی خاص غرض کے لئے محفوظ ھو؛ مقام محفوظ۔ (۶) شرط؛ قید۔ (۷) (اسلوب بیان میں) ضبط؛ اعتدال۔ (۸) کم سخنی؛ استشنا؛ دیر آشنائی۔ (۹) اخفا؛ سچی بات کو جان بوجھہ کر چھپانا۔

*without r.* : تمام و کمال؛ بغیر کسی شرط کے۔

**Reservoir,** *n.* : (۱) تالاب؛ خزانۂ آب۔ (۲) خزانہ (کسی سیال شے کا، مشین وغیرہ میں)۔ (۳) مخزن (خصوصاً معلومات، واقعات کا)۔

**Reset,** *v. t.* : (خصوصاً) جواھر کو پھر سے جڑنا۔

**Resettle,** *v. t.* : (۱) (نزاعات، امور وغیرہ کا) پھر بندوبست کرنا۔ (۲) (کسی ملک کو) دوبارہ لوگوں سے بسانا۔

**Reshape,** *v.t. & i.* : نئی شکل دینا؛ ترقی کی نئی راہ پر چلنا۔

**Reside,** *v. i.* : (۱) رھنا سہنا؛ بسنا؛ رھنا۔ (۲) حاصل ھونا۔ (۳) موجود ھونا۔

**Residence,** *n.* : (۱) مقام؛ مسکن؛ گھر۔ (۲) اقامت؛ سکونت؛ قیام۔

**Residency,** *n.* : رزیڈنسی؛ رزیڈنٹ کے رھنے کی عمارت۔

**Resident,** *a. & n.* : (۱) سکونت پذیر۔ (۲) پابند اقامت؛ مقیم (جیسے *r. surgeon*, *r. tutor*)۔ (۳) مختص (بہ مقام)؛ مخصوص۔ (۴) باشندہ؛ رھنے والا۔ (۵) رزیڈنٹ؛ وائسرائے کا ایجنٹ جو ریاستوں میں رھتا ھے۔

**Residential,** *a.* : (۱) سکونتی؛ اقامتی۔ (۲) سکونت کے متعلق۔

**Residentiary,** *a.* : سکونت یا اقامت کے متعلق؛ سکونتی۔

**Residual,** *a. & n.* : (۱) (ریاضی) حاصل تفریق۔ (۲) بقیہ؛ ما بقی۔

**Residuary,** *a.* : (۱) بقیہ جائداد کے متعلق۔ (۲) باقیات کے متعلق؛ مابقی؛ بقیہ۔

**Residue,** *n.* : (۱) بچا کھچا؛ ما بقی؛ بقیہ۔ (۲) جائداد کا وہ حصہ جو قرض، گذارہ وغیرہ ادا کرنے کے بعد باقی رھے؛ بقیہ جائداد۔ (۳) فضلہ؛ تلچھٹ؛ گاد۔

**Residuum,** *n.* (pl. *-dua*) : (۱) بقیہ؛ مادہ؛ پس ماندہ۔ (۲) (حساب کتاب میں) وہ رقم جس کا پتہ نہ چلتا ھو؛ بل؛ فرق۔ (۳) ادنی طبقہ۔

**Resign,** *v. t. & i.* : (۱) ترک کرنا؛ چھوڑ دینا؛ دست بردار ھونا۔ (۲) سپرد کرنا؛ سونپنا۔ (۳) راضی برضا ھونا؛ تسلیم و رضا اختیار کرنا۔ (۴) استعفا دینا۔

**resigned,** *a.* : صابرانہ؛ صابر؛ قانع؛ راضی برضا۔

**Resignation,** *n.* : (۱) ترک، دست برداری وغیرہ۔ (۲) استعفا۔ (۳) صبر؛ قناعت؛ تسلیم و رضا۔

**Resilience, resiliency,** *nn.* : لچک؛ ابھرنے کی قوت؛ چونچال پن۔

**Resilient,** *a.* : لچک دار؛ لچ کر ابھرنے والا؛ چونچال۔

**Resin,** *n. & v. t.* : (۱) رال؛ چیڑ وغیرہ کا گوند۔ (۲) رال ملنا یا لگانا۔

**resinous,** *a.* : رال کا؛ رال صفت؛ رال سے حاصل کیا ھوا۔

**Resist,** *v. t. & i. & n.* : (۱) مقابلہ کرنا؛ روکنا؛ دور رکھنا؛ متاثر نہ ھونا۔ (۲) باز رھنا۔ (۳) مزاحم ھونا؛ مقابلے میں آنا۔

**resistible,** *a.*: قابل مزاحمت ؛ قابل مدافعت ؛ جو روکا جا سکے ؛ جس کا مقابلہ کیا جا سکے -

**Resistance,** *n.*: (۱) مقاومت ؛ مزاحمت ؛ مزاحمت کی قوت - (۲) رکاوٹ ؛ مزاحمت -
*line of least r.*: سب سے سہل رستہ -
*passive r.*: مقاومت بے مزاحمت -

**Resoluble,** *a.*: تجزیہ پذیر ؛ تحلیل پذیر -

**Resolute,** *a.*: مستقیم ؛ مستقل ؛ استوار ؛ ثابت قدم ؛ مستقل مزاج ؛ قوی الارادہ ؛ جیوٹ ؛ باہمت ؛ دلیرانہ ؛ پکا ؛ مضبوط ؛ مصمم -

**Resolution,** *n.*: (۱) تحلیل ؛ تجزیہ - (۲) تحویل - (۳) (عروض) ایک لمبے بول کی جگہ دو چھوٹے بول رکھنا - (۴) تجویز ؛ رزولیوشن ؛ قرار داد - (۵) قصد ؛ ارادہ ؛ عزم - (۶) قوت ارادہ ؛ ثبات قدم ؛ مستقل مزاجی ؛ جیوٹ ؛ استواری -

**Resolve,** *v. t. & i. & n.*: (۱) تحلیل کرنا ؛ تجزیہ کرنا - (۲) تحویل کرنا ؛ منتقل کرنا - (۳) (موسیقی) بے آہنگ نغمے کو ہم آہنگ بنانا ؛ ہم آہنگ نغمہ بننا - (۴) (مسئلے کو) حل کرنا ؛ طے کرنا ؛ صاف کر دینا ؛ (شبہات کو) رفع کر دینا - (۵) قصد کرنا ؛ عزم کرنا - (۶) قرار داد منظور کرنا ؛ رزولیوشن پاس کرنا - (۷) آمادہ کرنا - (۸) قصد ؛ ارادہ ؛ عزم - (۹) (شعر) استقلال ؛ ثابت قدمی -

**Resonant,** *a.*: (۱) (آواز) گمک دار ؛ گونجنے والی ؛ جس میں جھنکار ہو - (۲) (جگہ) جس میں آواز گونج رہی ہو یا گونجتی ہو ؛ صدا پیدا کرنے والی -

**resonance,** *n.*: گونج ؛ گمک -

**Resort,** *v. i.*: (۱) رجوع کرنا ؛ مدد لینا ؛ کام لینا - (۲) کسی جگہ گروہ در گروہ جانا ؛ جوق جوق جمع ہونا ؛ آمدو رفت رکھنا ؛ آنا جانا -

**Resort,** *n.*: (۱) تدبیر ؛ چارۂ کار - (۲) رجوع ؛ استعمال ؛ کام لینا - (۳) آمد و رفت - (۴) مرجع ؛ آمد و رفت کی جگہ ؛ تفریح گاہ ؛ صحت گاہ وغیرہ -

**Resound,** *v. i. & t.*: (۱) (آواز یا جگہ کا) گونجنا ؛ صدا پیدا کرنا - (۲) (شہرت وغیرہ کا) پھیلنا ؛ چرچا ہونا ؛ دھوم مچا دینا - (۳) شور برپا ہونا (تعریف وغیرہ کا) -

**Resource,** *n.*: (۱) (عموماً جمع) سرمایہ ؛ خزانہ ؛ وسائل ؛ ذرائع - (۲) (جمع) ملک کے ذرائع آمدنی ؛ وسائل حفاظت وغیرہ - (۳) تدبیر ؛ چارہ ؛ علاج - (۴) فرصت کا مشغلہ - (۵) سوجھ بوجھ ؛ حاضر دماغی ؛ خوش تدبیری -

**resourceful,** *a.*: حاضر دماغ ؛ سوجھ بوجھ کا ؛ خوش تدبیر -

**Respect,** *n.*: (۱) علاقہ ؛ نسبت ؛ لگاؤ ؛ ربط ؛ تعلق - (۲) لحاظ ؛ پاس ؛ رعایت - (۳) پہلو ؛ لحاظ ؛ اعتبار - (۴) عزت ؛ وقعت ؛ احترام - (۵) (جمع) آداب ؛ تسلیمات -
*r. of persons*: زبردست کی رعایت ؛ زور رعایت -

**Respect,** *v. t.*: (۱) پاس کرنا ؛ لحاظ کرنا - (۲) (شاذ) متعلق ہونا ؛ نسبت ہونا - (۳) عزت کرنا ؛ احترام کرنا - (۴) احترام مد نظر رکھنا ؛ رعایت ملحوظ رکھنا ؛ دست اندازی نہ کرنا ؛ ہتک نہ کرنا -

**Respectability,** *n.*: (۱) بھلا مانس ہونا ؛ شرافت - (۲) شریف ؛ بھلا آدمی - (۳) شرفا ؛ بھلے آدمی -

**Respectable,** *a. & n.*: (۱) آبرو دار ؛ قابل عزت ؛ اچھا - (۲) معقول ؛ اچھی خاصی (رقم) - (۳) اچھا خاصا ؛ اوسط درجے کا ؛ شریف ؛ بھلا آدمی ؛ بھلا مانس ؛ سفید پوش - (۴) شریفانہ - (۵) (عموماً جمع

میں) شریف آدمی ؛ بھلا آدمی -

**Respectful,** *a.*: با ادب ؛ مودب -

**Respective,** *a.*: (۱) اپنی اپنی؛ انفرادی- (۲) جدا گانہ ؛ اضافی -

**respectively,** *adv.*: علی الترتیب؛ حسب ترتیب ؛ فرداً فرداً ؛ نسبتاً -

**Respiration,** *n.*: (۱) تنفس؛ سانس لینا- (۲) سانس؛ نفس - (۳) پودوں کا تنفس -

**Respirator,** *n.*: آلۂ تنفس ؛ سانس لینے کا آلہ -

**Respire,** *v. i. & t.*: (۱) سانس لینا - (۲) پھر سے سانس لینا ؛ دم لینا - (۳) دم میں دم آنا؛ پھر سے همت بندھنا ؛ امید پیدا ھونا -

**respiratory,** *a.*: تنفس کا؛ سانس لینے کا -

**Respite,** *n. & v. t.*: (۱) مہلت ؛ التوا - (۲) وقفہ ؛ فرصت؛ فراغت - (۳) سزا کو ملتوی کرنا ؛ مہلت دینا - (۴) (درد یا بیماری میں) عارضی طور پر تسکین دینا -

**Resplendent,** *a.*: منور؛ تاباں؛ درخشاں؛ نورانی ؛ جگمگاتا ھوا -

**resplendence, resplendency,** *nn.*: تجلی ؛ درخشانی ؛ تابانی ؛ جگمگاھٹ -

**Respond,** *v. i.*: (۱) گرجا میں حاضرین کا پادری کے سوالوں کے مقررہ جواب دینا؛ سوال جواب کرنا - (۲) جواب دینا ؛ جواب میں کوئی فعل کرنا ؛ کسی کے جوڑ پر کچھ کرنا - (۳) کسی تغیر یا فعل کے ذریعے سے تاثر کا اظہار کرنا؛ متاثر ھونا؛ محسوس کرنا -

**Respondent,** *a. & n.*: (۱) جواب دینے والا ؛ مجیب- (۲) مدعی علیہ (خصوصاً طلاق کے مقدمے میں) -

**Response,** *n.*: (۱) جواب؛ جوابی فعل- (۲) تاثر ؛ اثر؛ رد عمل - (۳) کوئی چیز جو گرجا میں حاضرین پادری کے جواب میں گائیں-

**Responsibility,** *n.*: (۱) جواب دھی ؛ ذمہ داری؛ ذمہ دار ھونا- (۲) فرض منصبی؛ عہدہ ؛ ذمہ داری کا کام -

**Responsible,** *a.*: (۱) ذمہ دار ؛ جواب دہ - (۲) مکلف ؛ اخلاقی ذمہ داری رکھنے والا - (۳) معتبر؛ معزز - (۴) ذمہ داری کا-

**Responsions,** *n.* pl.: اکسفورڈ میں بی- اے کی سند کے لئے پہلا امتحان-

**Responsive,** *a.*: (۱) جوابی - (۲) سوال جواب کا - (۳) اثر پذیر؛ زود حس ؛ همدرد؛ درد آشنا؛ رد عمل کی صلاحیت رکھنے والا -

**Rest,** *v. i. & t.*: (۱) بے حرکت ھونا ؛ حالت سکون میں ھونا - (۲) سونا ؛ آرام کرنا - (۳) خواب مرگ میں آرام کرنا - (۴) آرام لینا؛ چین سے ھونا - (۵) اپنے حال پر چھوڑ دیا جانا - (۶) لیٹا ھونا؛ قائم ھونا؛ مبنی ھونا ؛ سہارے پر ھونا ؛ بھروسے پر ھونا - (۷) (نظر کا) جما ھونا - (۸) سہارے سے رکھنا ؛ تکیہ لگانا -

**Rest,** *n.*: (۱) استراحت ؛ آرام ؛ خواب ؛ نیند - (۲) آسودگی؛ سکون؛ چین ؛ قرار ؛ فراغت - (۳) جائے پناہ ؛ قیام گاہ ؛ آرام گاہ - (۴) سہارا ؛ ٹیک - (۵) (تقریر وغیرہ میں) وقفہ -

*at r.*: مطمئن؛ چین سے -

*lay to r.*: دفن کرنا -

*r.-house*: قیام گاہ ؛ ڈاک بنگلہ -

*set* person's *mind at r.*: اطمینان دلا دینا-

*set question at r.*: مسئلے کو طے کردینا -

**Rest,** *v. i.*: (۱) (قدیم) باقی رھنا ؛ باقی بچنا - (۲) (کسی خاص حالت میں) رھنا ؛ ھونا - تیار میں ھونا؛ ھاتھ میں ھونا-

*r. with*: 

**Rest,** *n.*: بقیہ حصہ ؛ باقی (*the r.*) (

لوگ ؛ بقیہ مقدار یا تعداد ؛ بقیہ رقم ؛ ما بقی؛ بچاکھچا - (۲) (*the r.*) اور دوسرے لوگ وغیرہ -

*and the* or *all the r. of it*: وغیرہ وغیرہ -

*for the r.*: بقیہ کے متعلق -

**Restaurant**, *n.*: ریستوراں ؛ ہوٹل ؛ طعام خانہ -

**Restful**, *a.*: سکون بخش ؛ پرسکون ؛ شور و شر سے پاک -

**Restitution**, *n.*: (۱) مالک کو مال واپس کرنا؛ واپسی - (۲) تلافی (نقصان کی)- (۳) بحالی ؛ عود بہ حالت اصلی؛ رجعت -

*r. of conjugal rights*: اعادۂ حقوق زناشوئی (شادی کے مقدمے کا قانون) -

**Restive**, **restiff**, *a.*: (۱) (قدیم) اڑا ہوا ؛ بےقابو ؛ جھجکا ہوا ؛ بیز کا ہوا (گھوڑا) - (۲) سرکش ؛ نا فرمان ؛ اطاعت سے منحرف -

**Restless**, *a.*: بے کل؛ بےچین؛ مضطرب ؛ بے قرار ؛ اچپل؛ پر اضطراب؛ بے چینی کا -

**Restoration**, *n.*: (۱) واپسی ؛ بحالی ؛ احیا ؛ تجدید وغیرہ - (۲) عود شاہی (سنہ ۱۶۶۰ ع) - (۳) معدوم جانور اور شکستہ عمارات کا خاکہ یا نمونہ جس سے اصلی حالت ظاہر ہو ؛ اصل کا نمونہ -

**Restorative**, *a.* & *n.*: (۱) شفا بخش؛ صحت بخش - (۲) صحت بخش دوا یا غذا یا شے -

**Restore**, *v. t.*: (۱) پھیرنا ؛ واپس کرنا یا دینا - (۲) (مرمت وغیرہ کے ذریعے سے) اصلی حالت پر لانا - (۳) (معدوم جانور یا قدیم آثار کی) اصلی حالت کا خاکہ یا نمونہ بنانا - (۴) دوبارہ مقرر کرنا ؛ برقرار کرنا ؛ بحال کرنا - (۵) تندرست یا اچھا کرنا؛ شفا دینا ؛ احیا کرنا - (۶) دوبارہ قائم کرنا ؛ تجدید کرنا ؛ دوبارہ رواج دینا؛ تازہ کرنا- (۷) قیاس سے تکمیل کرنا (ناقص عبارت وغیرہ کی) - (۸) دوبارہ رکھنا ؛ دوبارہ پہنچانا ؛ اصلی جگہ پر یا اصلی حالت پر لے آنا-

**Restrain**, *v. t.*: (۱) حد کے اندر رکھنا ؛ قابو میں رکھنا؛ روکنا ؛ باز رکھنا ؛ ضبط کرنا؛ دبانا- (۲) قید کرنا؛ حراست میں رکھنا-

**restrainedly**, *adv.*: ضبط سے؛ رکے ہوئے-

**Restraint**, *n.*: (۱) روکنا یا روکا جانا ؛ امتناع؛ ممانعت ؛ مزاحمت؛ روک ؛ رکاوٹ ؛ بندش ؛ قید - (۲) نگرانی ؛ حوالات ؛ حراست (خصوصاً پاگل خانے میں) ؛ قید - (۳) ضبط؛ تکلف - (۴) ضبط نفس؛ اعتدال؛ طرز تحریر کی متانت-

*under r.*: زیر حراست (خصوصاً پاگل خانے میں) -

*without r.*: جی کھول کر ؛ آزادی سے ؛ بے روک ٹوک -

**Restrict**, *v. t.*: حد باندھنا؛ محدود کرنا؛ مقید کرنا ؛ پابند کرنا -

**restriction**, *n.*: بندش ؛ حد ؛ قید ؛ پابندی ؛ روک -

**restrictive**, *a.*: روک تھام کا ؛ بندش کا؛ پابندی عائد کرنے والا؛ محدود کرنے والا -

**Result**, *v. i.* & *n.*: (۱) نتیجہ نکلنا ؛ (۲) انجام ہونا؛ مآل کار ہونا - (۳) انجام؛ حاصل؛ ماحصل ؛ پھل ؛ مآل کار ؛ نتیجہ - (۴) (ریاضی کے عمل کا) حاصل -

**Resultant**, *a.* & *n.*: (۱) جو ہوتی بڑی مختلف قوتوں کا حاصل ؛ حاصل قوت - (۲) مجموعی ماحصل -

**Resume**, *v. t.* & *i.*: (۱) دوبارہ حاصل کرنا ؛ دوبارہ لینا ؛ پھر قبضہ کرنا - (۲) پھر اختیار کرنا ؛ دوبارہ جاری کرنا ؛ پھر شروع کرنا ؛ تقریر کو جاری رکھتے ہوئے کہنا - (۳) خلاصہ کرنا ؛ خلاصہ بیان کرنا ؛ لب

لباب طیار کرنا -

**Resume** *n.* : لب لباب ؛ خلاصہ -

**Resumption**, *n.* : دوبارہ حصول ؛ دوبارہ داخل ؛ دوبارہ قبضہ ؛ دوبارہ آغاز ؛ پھر سے پانا ؛ پھر سے شروع کرنا -

**Resurgence**, *n.* : پھر سے زندہ ہونا ؛ دوبارہ جی اٹھنا -

**Resurgent**, *n.* & *a.* : پھر زندہ ہونے والا ؛ دوبارہ جی اٹھنے والا ( نیز مجازاً مثلاً (*r. hopes* -

**Resurrect**, *v. t.* : (۱) ( عامیانہ ) قبر سے نکالنا ؛ مردے کو زندہ کرنا - (۲) کسی چیز کی یاد تازہ کرنا ؛ پھر رواج دینا (مثلاً *r. an* (*obsolete custom, last year's hat* -

**Resurrection**, *n.* : (۱) عیسیٰ علیہ السلام کا قبر سے اٹھنا یا اس کا جشن - (۲) رستخیز ؛ قیامت ؛ حشر - (۳) ( عامیانہ ) مردے قبر سے نکالنا -

**Resuscitate**, *v. t.* & *i.* : (۱) از سر نو زندہ کرنا ؛ جلانا ؛ جان ڈالنا ؛ ہوش میں لانا - (۲) جان پڑنا ؛ دوبارہ زندہ ہونا ؛ جی اٹھنا ؛ ہوش میں آنا - (۳) دوبارہ جاری کرنا ؛ تازہ کرنا ؛ احیا کرنا - (۴) دوبارہ جاری ہونا ؛ تازہ ہونا ؛ تقویت پانا -

**resuscitation**, *n.* : دوبارہ جان ڈالنا یا پڑنا ؛ تازہ کرنا یا ہونا ؛ احیا ؛ ہوش میں لانا یا آنا -

**resuscitative**, *a.* : حیات بخش ؛ جان بخش ؛ ہوش آور -

**resuscitator**, *n.* : دوبارہ جلانے والا ؛ احیا کرنے والا ؛ ہوش میں لانے والا -

**Retail**, *n.* & *adv.* : (۱) پھٹکل بیچنا ؛ خردہ فروشی ( خصوصاً *by r.* = پھٹکل طریقے سے ) - (۲) خردہ فروشی سے ؛ پھٹکل طور پر (مثلاً *buys wholesale & sells r.*) (۳) (نیز بطور صفت مثلاً *r. trade, r. dealer*) -

**Retail**, *v. t.* & *i.* : (۱) خردہ فروشی کرنا ؛ تھوڑا تھوڑا بیچنا ؛ پھٹکل بیچنا - (۲) پھٹکل بکنا ؛ مفصل بیان کرنا ؛ شرح و بسط سے بیان کرنا -

**retailer**, *n.* : خردہ فروش ؛ مفصل بیان کرنے والا -

**Retain**, *v. t.* : (۱) تھامنا ؛ روکنا ؛ قایم رکھنا - (۲) پیشگی اجرت دے کر مقرر کرنا ( بیرسٹر کو ) ؛ خدمت کا پابند کرنا - (۳) محفوظ رکھنا ؛ بدستور قابض رہنا ؛ ہاتھ سے نہ جانے دینا ؛ قبضہ رکھنا - (۴) بدستور رکھنا ؛ بدستور کرتے رہنا ؛ ترک نہ کرنا - (۵) یاد رکھنا ؛ نہ بھولنا -

**Retainer**, *n.* : (۱) پابندی خدمت کی فیس ( جو وکیل وغیرہ کو دی جائے ) - (۲) ( تاریخ ) وابستۂ دولت ؛ خادم ؛ مصاحب -

**Retaliate**, *v. t.* & *i.* : (۱) بدلہ لینا ؛ بدلہ نکالنا ؛ عوض لینا ؛ انتقام لینا - (۲) الٹا الزام لگانا ؛ الزام کو حریف پر الٹ دینا - (۳) ترکی بہ ترکی جواب دینا - (۴) درآمد پر جوابی محصول لگانا -

**retaliation**, *n.* : (۱) بدلہ ؛ مکافات ؛ پاداش ؛ جزا ؛ انتقام - (۲) جوابی الزام - (۳) جوابی محصول -

**retaliative**, **retaliatory**, *aa.* : انتقامی ؛ الزامی ؛ جوابی -

**Retard**, *v. t.* & *i.* & *n.* : (۱) ڈھیل ڈالنا ؛ رفتار سست کرنا ؛ ترقی روکنا ؛ باعث تاخیر ہونا - (۲) دیر سے واقع ہونا ؛ مقررہ وقت کے بعد واقع ہونا -

**retardation**, **retardment**, *nn.* : تاخیر ؛ روک ؛ ڈھیل ؛ تعویق -

**Retch**, *v. i.* & *n.* : (۱) ابکای آنا - (۲) ابکای -

**Retention**, *n.* : (۱) قایم رکھنا یا قایم

رهنا - (۲) قبضه رکهنا ؛ قبضے میں رهنا - (۳) یاد رکهنا ؛ حافظے میں رهنا؛ استحضار - (۴) حبس البول وغیرہ ؛ پیشاب یا کسی اور secretion کے عمل کا بند هوجانا -

**Retentive,** *a.*: (۱) قوی ماسکہ (حافظہ) - (۲) قوی حافظے کا (شخص) - (۳) ممسک؛ رطوبت وغیرہ کو دیر تک رکھنے والی (شے) - (۴) (جراحی) (پٹی وغیرہ) جو کسی عضو وغیرہ کو اپنی جگہ سے نہ هٹنے دے -

**Reticence,** *n.*: (۱) کم گوئی ؛ کم سخنی؛ ضبط؛ اپنے دل کا حال چھپانا ؛ اپنے خیالات ظاهر نہ کرنا - (۲) (آرٹ) اعتدال؛ مبالغے سے پرهیز - (۳) اخفا - (۴) خاموشی کی عادت ؛ گھنا پن ؛ ان بولا پن -

**reticent,** *a.*: (۱) کم گو ؛ کم سخن ؛ ضابط - (۲) اعتدال پسند - (۳) اخفا سے کام لینے والا - (۴) چپ ؛ خاموش ؛ گھنا -

**Reticulate,** *v. t. & i.*: (۱) جوڑنے جوڑنے خانوں یا مربعوں میں ترتیب پانا یا ترتیب دینا ؛ جال سے بننا یا بنانا ؛ جالی بننا یا بنا جانا -

**reticulate,** *a.*: جالدار ؛ جالیدار ؛ مشبک ؛ خانے دار -

**reticulation,** *n.*: جالی بننا یا بنا یا جانا ؛ جال بننا یا بنا یا جانا -

**Reticule,** *n.*: (۱) دوربین کے دھاگے کی جالی - (۲) عورتوں کی جالی دار تھیلی یا کیسہ -

**Retina,** *n.* (pl. -as, -ae): آنکھ کا پردہ ؛ پردۂ شبکی -

**Retinue,** *n.*: خدم و حشم ؛ نوکر چاکر -

**Retire,** *v. i. & t. & n.*: (۱) هٹ جانا ؛ علحدہ هوجانا ؛ اٹھ کے چلے جانا (سونے کے لئے) ؛ کنارہ کشی اختیار کرنا ؛ کنارہ کرنا؛ خانہ نشین هونا ؛ ترک دنیا کرنا - (۲) نوکری چھوڑنا ؛ پنشن لینا ؛ کار و بار سے الگ هوجانا - (۳) کرکٹ میں بغیر آوٹ هوئے کھیل ختم کردینا - (۴) نوکری چھوڑنے، استعفا دینے یا پنشن لینے پر مجبور کرنا - (۵) فوج کو واپسی کا حکم دینا - (۶) فوج کو واپسی کا حکم یا اشارہ -

*r. into* oneself: خاموشی اختیار کرنا ؛ لوگوں سے میل جول ترک کرنا ؛ گوشہ نشینی اختیار کرنا -

*retired list*: پنشن خواروں کی فہرست -

*retired pay*: پنشن -

*retiring room*: (۱) خلوت خانہ - (۲) بیت الخلاء -

**retiring,** *a.*: خلوت پسند ؛ خاموش ؛ جھجکنے والا ؛ شرمیلا -

**retiringness,** *n.*: خلوت پسندی ؛ شرمیلا پن وغیرہ -

**Retirement,** *n.*: (۱) علحدہ هونا ؛ کنارہ کرنا وغیرہ - (۲) تنهائی؛ خلوت؛ عزلت- (۳) گوشۂ تنهائی؛ خلوت کی جگہ؛ کنج عزلت-

**Retort,** *v. t. & i. & n.*: (۱) (قول یا فعل سے) ترکی به ترکی جواب دینا؛ دندان شکن جواب دینا ؛ بدلہ لینا - (۲) الٹ کر جواب دینا ؛ الٹ کر الزام لگانا ؛ دلیل کو حریف پر الٹ دینا ؛ پھبتی کو دوسرے پر الٹ دینا - (۳) دندان شکن جواب ؛ ترکی به ترکی جواب ؛ الزامی جواب ؛ الٹا الزام- (۴) بدلہ ؛ انتقام -

**retorted,** *p.p.*: پیچھے کو مڑا هوا -

**Retort,** *n.*: قرنبیق -

**Retouch,** *v. t.*: (تصویر وغیرہ کو) درست کرنا؛ اصلاح کرنا -

**Retrace,** *v. t.*: (۱) کھوج لگانا ؛ تلاش کرنا ؛ سراغ لگانا ؛ پتا چلانا (آغاز وغیرہ کا) - (۲) دوبارہ غور کرنا ؛ دوبارہ مطالعہ یا معائنہ کرنا - (۳) حافظے میں دهرانا (گزرے

ھوے واقعات کو ) - (۴) (جس راہ سے انسان آیا ھے ) اسی راہ واپس جانا ؛ رجعت قہقری کرنا - (۵) اپنی کار روائی کو رد کرنا ؛ طرز عمل سے باز آنا ؛ کیے کی تلافی کرنا -

**Retract,** *v. t. & i.* : ( ۱ ) سکیڑنا ؛ سمیٹنا؛ اندر کھینچنا؛ سکڑنا ؛ سمٹنا ؛ اندر کھنچنا - (۲) واپس لینا ؛ منسوخ کرنا ؛ فسخ کرنا ؛ باز آنا ؛ انکار کرنا (پابندی یا تعمیل سے ) ؛ غلطی کا اعتراف کرنا - (۳) اپنی راے یا قول کو واپس لینا -

**retractor,** *n.* : وہ عضلہ جس سے عضو اندر کو کھینچا جاتا ھے -

**retractable, retractile,** *aa.*: سکڑنے یا سکیڑنے کے قابل -

**retractility,** *n.* : سکڑنے یا سکیڑنے کی قابلیت -

**retractive,** *a.* : سکڑنے یا سکیڑنے کا -

**retraction,retractation,** *nn.*: تنسیخ؛ منسوخی ؛ واپس لینا وغیرہ -

**retractable,** *a.* : تنسیخ پذیر ؛ جو واپس لیا جاسکے -

**Retreat,** *v. i. & t. & n.*: (۱) پسپا ہونا؛ پیچھے ھٹنا ؛ مورچہ چھوڑنا ؛ واپس ھونا ؛ لوٹ جانا - (۲) ( شطرنج وغیرہ میں ) مہرے کو پیچھے ھٹانا - ( ۳ ) پیچھے کی طرف ھٹا ہوا ھونا - (۴) پسپائی؛ مراجعت؛ واپسی ؛ واپسی کا حکم یا اشارہ - ( ۵ ) ( فوج ) شام کا بگل - (۶) گوشہ نشینی ؛ گوشۂ عافیت ؛ کنج عزلت - (۷) اعتکاف - ( ۸ ) کمین گاہ ؛ جاے پناہ -

*beat a r.*: پسپا ھونا ؛ ارادے سے باز آنا -

*make good one's r.* : صحیح سلامت واپس جانا -

*sound the r.* : واپسی کا حکم دینا ؛ واپسی کا بگل بجانا -

**Retrench,** *v. t. & i.*: ( ۱ ) کمی کرنا ؛ تخفیف کرنا ؛ گھٹانا ( مصارف وغیرہ ) - (۲) وضع کرنا ؛ منہا کرنا ؛ کاٹ لینا - (۳) کاٹ چھانٹ کرنا؛ مختصر کردینا ؛ نکال دینا ( عبارت ) - (۴) تخفیف مصارف کرنا ؛ کفایت کی صورت نکالنا -

**retrenchment,** *n.* : ( ۱ ) تخفیف ؛ منہائی ؛ تخفیف مصارف - (۲) اختصار ؛ کاٹ چھانٹ - ( ۳ ) مورچہ بندی ( خندق اور فصیل کے ذریعے ) -

**Retribution,** *n.* : ( ۱ ) بدلہ ؛ عوض ؛ انتقام ؛ پاداش ؛ مکافات - ( ۲ ) ( شاذ ) جزا ؛ صلہ -

**retributive,** *a.* : انتقامی ؛ سزا یاجزا کا ؛ مکافات کا -

**Retrieve,** *v. t. & i. & n.* : (۱) ( کتے کا ) مارے ھوے یا زخمی پرند وغیرہ کو ڈھونڈلانا - ( ۲ ) تلاش کر کے دوبارہ حاصل کرنا ؛ کوشش کر کے یاد کرنا - ( ۳ ) دوبارہ حاصل کرنا ؛ پھر سے قبضہ کرنا ؛ دوبارہ معلوم کرنا ؛ یاد آجانا - (۴) بری حالت سے نجات دینا - ( ۵ ) سنبھالنا ؛ درست کرنا ( اپنی مالی حالت وغیرہ کو ) - ( ۶ ) تلافی کرنا ( نقصان وغیرہ کی ) -

**retriever,** *n.* : شکار جو کتا -

**retrieval,** *n.* : دوبارہ حاصل ھونا ؛ تلافی ؛ نجات ؛ اصلاح -

**Retrocession,** *n.* : پیچھے کی طرف حرکت ؛ الٹی حرکت ؛ ملک واپس دینا یا دیا جانا -

**Retrograde,** *a. & n. & v. i.*: (۱) حرکت قہقری کرنے والا ؛ الٹی حرکت کرنے والا - (۲) الٹی ؛ پیچھے کی طرف ( حرکت ) ؛ باز گرد - (۳) تنزل پذیر - (۴) ( شاذ ) بکھا آدمی ؛ بگڑا ھوا آدمی - (۵) تنزل ؛ انحطاط -

(٦) ( هیئت ). رجعت قہقری کرنا - (۷) پیچھے کو هٹنا ؛ لوٹنا ؛ تنزل کرنا -

**Retrogress,** *v. i.*: واپس هونا ؛ پیچھے هٹنا ؛ لوٹنا؛ مراجعت کرنا ؛ معاردت کرنا۔ (۲)تنزل هونا؛ زوال پذیر هونا؛ انحطاط هونا -

**retrogressive,** *a.* : لوٹنے والا ؛ زوال پذیر -

**Retrogression,** *n.* : (۱) ( هیئت ) رجعت قہقری - (۲) الٹی حرکت ؛ پیچھے کی طرف حرکت - (۳)زوال؛ تنزل؛ انحطاط -

**Retrospect,** *n.*: (۱) پچھلے حالات یا نظیر یا سند کا لحاظ - (۲) پچھلے واقعات پر تبصرہ ؛ گزشتہ زمانے پر نظر ڈالنا -

**Retrospection,** *n.* : گزشتہ واقعات کی یاد تازہ کرنے کی قوت یا عمل ؛ یاد ماضی ؛ خیال ماضی -

**Retrospective,** *a.* : (۱) تبصرۂ ماضی سے متعلق - (۲) موثر بر ماضی ؛ راجع بہ ماضی ( قانون وغیرہ جن کا نفاذ گزرے هوئے زمانے پر بھی پڑے ) -

**Return,** *v. i. & t.* : (۱) واپس آنا یا جانا ؛ واپس هونا یا کرنا ؛ لوٹنا ؛ لوٹانا ؛ پھر آنا؛ پھیر دینا - (۲) مرد کرنا ؛ معاودت کرنا - (۳) واپس لانا؛ واپس بھیجنا ؛ واپس دینا؛ معاوضے میں دینا - (۴) جواب دینا ؛ جواب میں کہنا - (۵) اندراج کرنا ؛ باضابطہ بتانا یا بیان کرنا - (٦) ( کسی حلقۂ انتخاب کا ) ممبر پارلیمینٹ کو منتخب کرنا -

*returned empties* : وہ صندوق وغیرہ جو اشیا وغیرہ نکال لینے کے بعد خالی مرسل کو واپس بھیجے جاتے هیں -

*returning officer* : ناظم انتخابات پارلیمینٹ -

**Return,** *n.*: (۱) واپسی؛ مرد ؛ معاودت ؛ مراجعت؛ اعادہ - (۲) ( عمارت ) پیچھے هٹا هوا حصہ ( دیوار وغیرہ کا ) - (۳) ( عموماً جمع) منافع؛ آمدنی؛ محاصل- (۴) واپسی؛ ادائگی ؛ ادائی ؛ معاوضہ ؛ بدلہ ؛ جزا - (۵) شیرف یا مجسٹریٹ کی رپورٹ - (٦) ممبر پارلیمینٹ کا انتخاب - (۷) باضابطہ رپورٹ مع اعداد وشمار -

*fencer's r.* : وار کا هاتھ جو تیزی سے لایا جاتا هے -

*fielder has a good r.*: (کرکٹ)فیلڈر گیند جلد اور سیدھی پھینکتا هے -

*many happy rr.* : سال گرہ کی مبارک باد کے طور پر کہتے هیں ' خدا یہ دن باربار لائے ؛ یہ دن بار بار نصیب هو -

*r. ticket* or *r.* : واپسی ؛ آنے جانے کا ٹکٹ ؛ واپسی کا ٹکٹ -

*sheriff made a r. of nulla bona* شیرف نے رپورٹ کی کہ قابل ضبطی اشیا موجود نہیں هیں -

**Reunion,** *n.*: (۱) از سرنو اتحاد ؛ دوبارہ ملانا یا ملنا - (۲) جلسہ؛ صحبت ؛ سبھا ؛ هم مشرب یا همخیال اشخاص کی صحبت -

**Reunite,** *v. t. & i.* : (۱) پھر یا دوبارہ متحد کرنا ' جوڑنا - (۲) دوبارہ متحد هونا یا جڑ جانا یا ملنا ( جسمانی یا روحانی اعتبار سے ) -

**Reveal,** *v. t.* : (۱) ( خدائے تعالیٰ کا ) وحی بھیجنا ؛ وحی و تنزیل یا الہام کے ذریعے سے ظاهر کرنا - (۲) فاش کردینا ؛ بتا دینا ؛ ظاهر کرنا' ظاهر هو جانے دینا ؛ چھپا نہ سکنا ؛ ( چہرے ' بشرے یا حرکات و سکنات سے ) ظاهر هونا ؛ ٹپکنا ؛ معلوم هونا - (۳) اظہار کرنا ؛ دکھانا -

**Reveille,** *n.*: جگانے کا بگل؛ جگانے کی نوبت-

**Revel,** *v. i. & t. & n.*: (۱) رنگ رلیاں

کرنا ؛ عیش منانا ؛ عیش و طرب کی
داد دینا ؛ شراب و کباب کی محفل
گرم کرنا - (۲) بےحد شوق ہونا؛ رسیا ہونا -
(۳) (*r. away*) (وقت یا روپیہ) عیش و
نشاط میں صرف کر دینا - (۴) رنگ رلیاں ؛
عیش و طرب کا جلسہ ؛ محفل بادہ نوشی ؛
دھما چوکڑی -

*r. rout* : - رندوں کا مجمع ؛ مستوں کا جتھا

**reveller**, *n.*: رنگ رلیاں منانے والا ؛ پینے
پلانے والا ؛ مست ؛ رند -

**revelry**, *n.*: رنگ رلیاں ؛ عیش و
نشاط ؛ پینا پلانا -

**Revelation**, *n.* : (۱) وحی ؛ تنزیل ؛
الہام - (۲) حیرت انگیز انکشاف - (۳)
اظہار ؛ انکشاف -

**Revenge**, *v. t. & i.*: (۱) (*r.* onesef
*for* offence, *on*, *upon*, *of*, offender)
بدلا لینا ؛ انتقام لینا (مثلاً *Methinks
I should r. me of my wrongs*) -
(۲) revenge oneself = (pass.)
(دیکھو معنی نمبر ایک) (مثلاً *we should
not seek to be revenged on one who
has injured us*) - (۳) جیسا کیا گیا
ہے ویسا ہی بطور معاوضہ کرنا ؛ بدلا لینا ؛
عوض لینا ؛ انتقام لینا ؛ بیر لینا (مثلاً
*Her father was slain, & she
revenged his death*) - (۴) (*r. offence
on, upon, offender*) بدلا لینا ؛ انتقام
لینا (مثلاً *When my Betters give me
a kick I am apt to r. it with six
upon my Footman*) - (۵) (کسی
شخص کا) انتقام لینا (مثلاً *He immediately
took up arms to r. his brother*) -
(۶) (abs.) انتقام لینا (مثلاً *The Lord
revengeth & is furious*) -

**Revenge**, *n.* : انتقام ؛ بدلہ ؛ انتقامی
فعل ؛ آرزوئے انتقام ؛ جذبۂ انتقام -

**revengeful**, *a.*: - انتقام جو؛ انتقام جویانہ

**Revenue**, *n.* : (۱) محاصل ؛ آمدنی ؛
مداخل - (۲) سلطنت کی سالانہ آمدنی ؛
مالیہ - (۳) محکمۂ مال -

*r. officer, r. cutter* : - چنگی کا افسر

*r. tax* : محصول جس کا مقصود صرف
آمدنی ہو نہ کہ تجارت پر اثر ڈالنا -

**Reverberate**, *v. t. & i.* : (۱) (آواز
کا) صدا پیدا کرنا ؛ گونجنا - (۲) (حرارت
یا روشنی کا) منعکس کرنا یا ہونا ؛ لوٹانا
یا لوٹنا ؛ باز گشت ہونا یا کرنا - (۳) (جذبے
کا) رد عمل ہونا -

*reverberating furnace* or *kiln*: بھٹی
جو اس لئے بنائی گئی ہو کہ اس شے پر
حرارت لوٹائی جائے جس پر لوٹانی مقصود
ہو ؛ منعکس بھٹی -

**reverberation**, *n.* : باز گشت ؛ گونج ؛
انعکاس ؛ رد عمل -

**Reverberator**, *n.*: - آلۂ انعکاس؛ عکسی لیمپ

**Revere**, *v. t.* : احترام کرنا ؛ ادب کرنا ؛
تعظیم کرنا ؛ تکریم کرنا -

**Reverence**, *n. & v. t.* : (۱) تعظیم ؛
تکریم ؛ ادب ؛ بزرگی ؛ عظمت ؛ حرمت ؛
احترام - (۲) (قدیم) آداب ؛ رسم تعظیم -
(۳) احترام کرنا ؛ تعظیم کرنا -

*your, his, r.* : (قدیم ؛ عامیانہ) وہ
الفاظ جن سے پادریوں کو مخاطب کرتے ہیں -

**reverential**, *a.* : - تعظیمی

**Reverend**, *a. & n.* : (۱) بزرگ ؛ معظم ؛
محترم ؛ مقدس ؛ متبرک - (۲) عیسائی
پادریوں کا خطاب (مخفف Rev.) - (۳)
پادریوں کا -

*Most R.* : - اسقف اعظم

*Rev.* : معمولی پادری -

*Right R.* : اسقف -

*Very R.* : ڈین (قسیس) -

**Reverent**, *a.* : مودب ؛ با احترام ؛ مودبانہ؛ بزرگوں کا ادب کرنے والا؛ با ادب -

**Reverie**, *n.* : (۱) محویت؛ خیالات میں غرق ہونا - (۲) اُدھیڑ بن ؛ خیالی پلاؤ -

**Reverse**, *a.* : اُلٹا ؛ برعکس ؛ اوندھا ؛ مقلوب ؛ معکوس ؛ پشت کی طرف کا ؛ پیچھے کا ؛ عقبی -

**Reverse**, *v. t. & i.* : (۱) الٹنا ؛ پلٹنا؛ اوندھا کرنا ؛ اندر کے رخ کو باہر کرنا ؛ کایا پلٹ کردینا ؛ معاملہ برعکس کردینا - (۲) منسوخ کردینا ؛ کالعدم کرنا -

**reversal**, *n.* : کایا پلٹ؛ تنسیخ؛ منسوخی؛ رخ بدلنا؛ الٹا ہونا -

**reversible**, *a.* : قابل منسوخی ؛ الٹنے والا ؛ رخ بدلنے والا -

**reversibility**, *n.* : اُلٹا جا سکنا ؛ رخ بدلا جا سکنا ؛ قابل منسوخی ہونا -

**Reverse**, *n.* : (۱) ضد ؛ عکس ؛ الٹا ؛ نقیض - (۲) سکے کی پشت یا دوسرا رخ - (۳) کتاب کا صفحہ جو بائیں ہاتھ کی طرف ہو؛ بایاں صفحہ - (۴) الٹا رخ - (۵) مصیبت ؛ شکست -

*on the r.* :- (موٹر کار) پیچھے چلتے ہوئے

**Reversion**, *n.* : (۱) جائداد کے حق ملکیت کا ایک معینہ میعاد (خصوصاً موہوب لہ کی وفات کے بعد واہب یا اس کے ورثا کی طرف عود کرنا) ؛ حقیت ما بعد ؛ عود - (۲) ایسی جائداد کا حق وراثت - (۳) ایسی جائداد -

**reversioner**, *n.* :- وارث عودی؛ وارث مابعد

**reversionary**, *a.* : - عودی ؛ مابعد کا

**Revert**, *v. i. & t. & n.* : (۱) (شاذ) لوٹنا - (۲) حق ملکیت کا ایک معینہ میعاد یا موہوب لہ کی وفات کے بعد واہب یا اس کے ورثا کی طرف عود کرنا - (۳) پچھلی حالت کی طرف عود کرنا ؛ پہلے کی طرح ہوجانا - (۴) دوبارہ وحشیانہ زندگی اختیار کرنا - (۵) گفتگو میں یا خیال میں کسی موضوع کی طرف رجوع کرنا -

**reverter**, *n.* := Revert معنی نمبر (۲)

**Revertible**, *a.* : قابل معاودت پذیر ؛ عود ؛ (جائداد) جس کا حق ملکیت ایک معینہ مدت یا موہوب لہ کی وفات کے بعد واہب یا اس کے ورثا کی طرف عود کرے -

**Revetment**, *n.* : پشتہ ؛ پشتیباں ؛ سہارے کی دیوار -

**Review**, *n.* : (۱) (قانون) نظر ثانی ؛ مکرر تحقیقات ؛ مکرر تنقیح - (۲) فوجی عرض ؛ معائنۂ افواج - (۳) گزرے ہوئے واقعات کا تبصرہ - (۴) تبصرہ ؛ تنقید - (۵) رسالہ ؛ مجلہ - (۶) دوبارہ نظر -

*court of r* : عدالت اپیل -

*pass in r* : امتحان کرنا یا جانچا جانا -

*r. order* : فوجی معائنہ کے وقت لباس وغیرہ اور دیگر انتظامات -

**Review**, *v. t. & i* : (۱) دوبارہ دیکھنا - (۲) نظر ثانی کرنا ؛ مکرر غور کرنا ؛ دوبارہ تحقیقات یا تنقیح کرنا - (۳) معائنہ کرنا ؛ نظر ڈالنا - (۴) (فوج کا) معائنہ کرنا ؛ عرض لینا - (۵) (کتاب وغیرہ پر) تبصرہ کرنا ؛ تنقید کرنا -

**reviewer**, *n.* :- تنقید نگار ؛ تبصرہ نگار

**Revile**, *v. t. & i.* : (۱) برا بھلا کہنا ؛ گالیاں دینا؛ سخت سست کہنا - (۲) گالیاں بکنا ؛ بد زبانی کرنا -

**reviler**, *n.* : - گالیاں دینے والا وغیرہ

**Revise**, *v. t. & n.* : (۱) نظرثانی کرنا ؛

تصحیح کرنا ؛ دوبارہ جانچ کرنا ؛ مکرر غور کرنا ؛ ملاحظۂ ثانی کرنا - (۲) (طباعت) تصحیح کے بعد چھپا ہوا پروف -

**revision,** *n.* : ملاحظۂ ثانی ؛ نظر ثانی ؛ تنقیح مکرر -

**reviser,** *n.* : نظر ثانی کرنے والا ؛ تنقیح کنندہ -

**Revisit,** *v. t.* : دوبارہ ملنا ؛ ملاقات کرنا ؛ پھر زیارت کرنا یا سیر کو جانا -

**Revival,** *n.* : (۱) تجدید؛ احیا ؛ تازہ کرنا یا ہونا ؛ دوبارہ رواج دینا یا رواج پانا - (۲) مذہبی جوش یا عقیدت کا احیا ؛ احیائے مذہب کی تحریک - (۳) ہوش میں لانا ؛ زندہ کرنا ؛ جان ڈالنا ؛ بحالی؛ ہوش آنا ؛ زندہ ہونا ؛ جان پڑنا ؛ ازسرنو زندگی-

*r. of learning, letters* : نشاۃ ثانیہ میں احیاء علوم -

**revivalism,** *n.* : احیائے مذہب کی تحریک ؛ احیائے مذہب کا اصول -

**revivalist,** *n.* : حامئی احیائے مذہب -

**Revive,** *v. i. & t.* : (۱) ہوش میں لانا؛ زندہ کرنا ؛ جلانا ؛ جان ڈالنا ؛ تقویت دینا؛ قوت پہنچانا؛ سنبھالنا - (۲) پھر سے رواج دینا ؛ تازہ کرنا ؛ احیا کرنا ؛ تجدید کرنا - (۳) بحال ہونا ؛ ہوش میں آنا ؛ پنپنا ؛ سنبھلنا ؛ قوت حاصل کرنا ؛ زندہ ہونا ؛ جی اٹھنا ؛ جان پڑجانا - (۴) پھر سے رواج پانا؛ تازہ ہونا؛ احیا ہونا؛ تجدیدہونا-

**Reviver,** *n.* : (۱) احیا کرنے والا وغیرہ - (۲) (عامیانہ) مفرح مشروب ؛ شراب وغیرہ جس سے طبیعت چاق ہوجائے -

**Revivify,** *v.t.* : بحال کرنا ؛ دوبارہ جان ڈالنا ؛ تقویت دینا ؛ ابھارنا ؛ تازگی پیدا کرنا ؛ نئی روح پھونکنا -

**revivification,** *n.* : بحالی ؛ تقویت ؛ ابھارنا یا ابھرنا؛ تازگی بخشنا یا حاصل کرنا؛ نئی روح پھونکنا؛ نئی زندگی بخشنا یا پانا -

**Revoke,** *v.t. & i. & n.* : (۱) فسخ کرنا ؛ منسوخ کرنا ؛ تنسیخ یا رد کرنا؛ مستردکرنا؛ کالعدم کرنا - (۲) (تاش میں) رنگ کا پتا ہونے کے باوجود نہ چلنا -

**revocable,** *a.* : لائق تنسیخ؛ قابل منسوخی-

**revocation,** *n.* : منسوخی ؛ تنسیخ ؛ فسخ ؛ استرداد -

**Revolt,** *v. i. & t. & n.* : (۱) اطاعت سے روگردانی کرنا ؛ باغی ہونا ؛ بغاوت کرنا ؛ غدر مچانا ؛ برگشتہ ہونا - (۲) طبیعت کو نفرت ہونا؛ تنفرپیدا ہونا؛ بیزار ہونا - (۳) کراھت کرنا ؛ گھن آنا ؛ متلی ہونا - (۴) بغاوت ؛ سرکشی ؛ انحراف - (۵) گھن ؛ کراھت ؛ بیزاری ؛ تنفر -

**revolting,** *a.* : مکروہ؛ نفرت انگیز؛ گھناؤنا-

**Revolution,** *n.* : (۱) گردش؛ چکر؛ مدوری گردش ؛ دوری حرکت ؛ گردش سالانہ - (۲) زمانۂ گردش ؛ زمانۂ حرکت - (۳) انقلاب ؛ شدید تغیر؛ کایا پلٹ - (۴) انقلاب سلطنت؛ سیاسی انقلاب -

**revolutionize,** *v. t.* : انقلاب برپاکردینا؛ کایا پلٹ کردینا ؛ بالکل بدل دینا -

**Revolutionary,** *a. & n.* : (۱) محرک انقلاب؛ حامیء انقلاب؛ انقلاب پسند؛ انقلابی- (۲) انقلاب انگیز؛ جس میں کایا پلٹ ہوجائے؛ شدید تغیرات سے پر -

**Revolve,** *v. t. & i.* : (۱) گھمانا ؛ گردش دینا؛ گھومنا ؛ پھرنا؛ گردش کرنا ؛ چکر لگانا؛ طواف کرنا ؛ دورہ کرنا - (۲) (کسی مسئلہ وغیرہ پر) غور کرنا ؛ سوچنا -

*r. problem, fact, in the mind:* کسی مسئلے یا بات پر غور کرنا -

**Revolver,** *n.* : ریوالور؛ کئی فیرکاپستول -

**Revue**, *n.* : ریوو ؛ تنک ؛ ایک تماشا جس میں غیر مسلسل مناظر دکھاتے ہیں اور موجودہ واقعات کا مضحکہ ہوتا ہے -

**Revulsion**, *n.* : احساس یا جذبات کا شدید فوری تغیر ؛ مذاق ؛ حالت وغیرہ کا فوری تغیر ؛ پلٹا ؛ انقلاب -

**Reward**, *n.* & *v. t.* : (۱) انعام ؛ صلہ ؛ اجر - (۲) بدلہ ؛ جزا ؛ عوض ؛ سزا ؛ پاداش ؛ مکافات ؛ پھل - (۳) مجرم کا پتہ بتانے یا گم شدہ چیز تلاش کرنے کا انعام - (۴) انعام دینا ؛ معاوضہ دینا ؛ جزا دینا ؛ سزا دینا ؛ پاداش دینا -

*Rex*, *n.* : (*R.* مخفف) فرماں روا ؛ بادشاہ وقت -

**Reynard**, *n.* : بی لومڑی ؛ لومڑی -

**Rhabdomancy**, *n.* : تفاول بالعصا ؛ چھڑی کی فال ؛ جادو کی چھڑی کے ذریعے یہ معلوم کرنا کہ فلاں زمین کے نیچے پانی یا دھات ہے -

*Rhadamanthus*, *n.* : بے لوث اور سخت گیر حج ( یونانی دیو مالا میں عالم اسفل کے ایک جج کا نام ) -

**Rhadamanthine**, *a.* : بے لوث اور سخت گیرانہ -

**Rhapsodize**, *v. t.* & *i.* : (۱) رزمیہ نظم یا رجز پڑھنا ؛ رزمیہ نظم کی طرح جوش و خروش سے پڑھنا - (۲) رجز کے انداز میں گفتگو کرنا ؛ نہایت جوش و خروش سے گفتگو کرنا - (۳) رزمیہ نظم یا رجز لکھنا -

**rhapsodist**, *n.* : رزمیہ نگار ؛ رجز گو ؛ رجز خواں -

**Rhapsody**, *n.* : (۱) ( قدیم یونان ) رزمیہ نظم یا اس کا حصہ جو ایک بار میں پڑھا جا سکے ؛ رجز - (۲) نہایت پرجوش تقریر ، نظم یا عبارت - (۳) موسیقی کی بے قاعدہ جوش بھری چیز -

**rhapsodical**, *a.* : بے قاعدہ اور پرجوش ؛ جوش بھری -

**Rhenish**, *a.* & *n.* : رھائینی ؛ متعلق بہ دریائے رھائن یا علاقہ رھائن -

**Rhetoric**, *n.* : (۱) فن خطابت کا رسالہ - (۲) فن خطابت - (۳) خطیبانہ زبان یا طرز ادا ؛ لسانی ؛ مبالغہ آمیز تقریر یا تحریر -

**Rhetorical**, *a.* : (۱) خطیبانہ ؛ لسانی ؛ زور شور کا ؛ مبالغہ آمیز - (۲) فن خطابت کا - (۳) خطیب صفت ؛ لسان -

**Rhetorician**, *n.* : خطیب ؛ خطیبانہ انداز میں تقریر کرنے والا یا لکھنے والا ؛ فن خطابت کا ماہر -

**Rheum**, *n.* : (۱) رطوبت جو غشائے مخاطی سے خارج ہو ، مثلاً آنسو ، لعاب دھن ، آنو - (۲) نزلہ - (۳) ( جمع ) وجع مفاصل ؛ جوڑوں کا درد -

**Rheumatic**, *a.* & *n.* : (۱) مریض وجع مفاصل ؛ گٹھیا کا مریض - (۲) متعلق یا منسوب بہ وجع مفاصل - (۳) ( جمع ) وجع مفاصل ؛ گٹھیا -

*r. fever* : ایسا بخار جس میں جوڑوں میں ورم اور درد ہوتا ہے -

**Rheumatism**, ( Vulg. ) -tiz, *n.* : وجع مفاصل ؛ گٹھیا -

**Rhino**, *n.* : (عامیانہ) روپیہ ؛ روپیہ پیسہ -

**Rhinoceros**, *n.* : گینڈا ؛ کرگدن -

**Rhodium**, *n.* : پلاٹینم کی قسم کی ایک دھات ؛ رھوڈیم -

**Rhododendron**, *n.* : ایک قسم کی سدا بہار جھاڑی جس کے پھول بڑے ہوتے ہیں -

**Rhomb**, *n.* : (۱) ( ہندسہ ) شکل معین - (۲) لوز یا کوئی اور معین شکل کی چیز - (۳) شش پہلو بلورہ جس کا ہر پہلو معین شکل کا ہو ؛ شش پہلو معین بلورہ -

**rhombic**, *a.* : معین -

تجویز وغیرہ کو خلاف قاعدہ قرار دے کر خارج کر دینا - (۲) کسی سوال وغیرہ کو غیر متعلق قرار دے کر روک دینا -
*ruling passion* : شدید دلی شوق (جس کے تقاضے سے آدمی کوئی کام کرنے پر مجبور ہوتا ہے) -
*ruling prices* : رائج قیمتیں -
*standing r.*: وہ ضابطہ جو کوئی جماعت اپنی کار روائی کے لئے بنائے -
*the market rules high* : بازار تیز ہے -
**ruling**, *n.*: فیصلہ -
**ruler**, *n.*: (۱) حکمران ؛ فرمانروا - (۲) مسطر ؛ رول ؛ جدول کش -
**rulership**, *n.*: حکمرانی ؛ فرمانروائی -
**Rulley**, **rol-**, *n.*: ٹھیلا؛ ایک طرح کا بے دیوار اور بے چھت کا چھکڑا -
**Rum**, *n.* : (۱) رم ؛ گنے کی شراب - (۲) ایک مفرح عرق جو پھلوں کے رس اور روح شراب سے بناتے ہیں -
*r. runner* : (۱) وہ شخص جو امریکہ میں ممنوعہ شرابیں خفیہ طور پر محصول سے بچنے کے لئے لاتا ہے - (۲) وہ جہاز جس میں یہ شرابیں لائی جائیں -
**Rum, rummy**, *aa.*: (عامیانہ) عجیب؛ انوکھا ؛ نرالا -
**Rumble**, *v. i. & t., & n.*: (۱) گرجنا ؛ کڑکنا ؛ گھڑ گھڑ کرنا - (۲) گڑگڑانا ؛ تراتر ہونا - (۳) گرج ؛ رعد؛ گھڑ گھڑ - (۴) تراتر؛ گڑ گڑ - (۵) گاڑی کے پیچھے کا وہ حصہ جو زائد نشست کے طور پر یا سامان کے لئے ٹھیک کیا جائے -
**Rumen**, *n.* : جگالی کرنے والے جانوروں کا پہلا معدہ -
**Ruminant**, *n. & a.* : جگالی کرنے والا جانور -
**Ruminate**, *v. i. & t.*: (۱) جگالی کرنا - (۲) غور ، فکر کرنا ؛ غور کرنا ؛ سوچنا -
**ruminative**, *a.*: غور و فکر کا -
**rumination**, *n.* : جگالی ؛ غور ؛ فکر ؛ سوچ بچار -
**Rummage**, *v. t. & i. & n.* : (۱) (جیب ، مکان ؛ کتاب وغیرہ میں) تلاش کرنا ؛ ڈھونڈنا؛ چھان مارنا ؛ ڈھونڈ نکالنا- (۲) تلاشی (جہاز وغیرہ کی) -
*r. out* : ڈھونڈ نکالنا -
*r.-sale* : (۱) خیراتی کام کے لئے متفرق چیزوں کا نیلام - (۲) لاوارث چیزوں کا نیلام (گودی وغیرہ میں) -
**Rummer**, *n.* : بڑا گلاس -
**Rummy** : دیکھو Rum (نمبر ۲) -
**Rumour**, *n., & v. t.* : (۱) افواہ ؛ اڑتی سی خبر ؛ چرچا - (۲) (فعل مجہول) افواہ اڑنا ؛ چرچا ہونا -
*it is rumoured that* : یہ افواہ ہے کہ -
**Rump**, *n.*: (۱) پچھلا حصہ ؛ پٹھا ؛ چوتڑ ؛ سرین - (۲) پارلیمنٹ وغیرہ کا ایک حقیر سا حصہ جو بقیہ ارکان کے الگ ہونے کے بعد رہ جائے خصوصاً انگلستان کی سنہ ۱۶۵۹ کی اور سنہ ۱۶۴۸ سے سنہ ۱۶۵۳ تک کی پارلیمنٹ -
*rumpsteak* : پٹھے کے گوشت کا پارچہ -
**Rumple**, *v. t.*: شکن ڈالنا ؛ جھری ڈالنا ؛ سلوٹ ڈالنا ؛ مل دل ڈالنا ؛ (ترتیب) بگاڑ دینا ؛ الٹ پلٹ کر دینا -
**Run**, *v. i. & t.* (*ran, run*) : (۱) دوڑنا ؛ بھاگنا - (۲) (جانور کا) سرپٹ ، دلکی ، پویہ وغیرہ چلنا - (۳) کرکٹ میں رن بنانا - (۴) بھاگ جانا ؛ فرار ہو جانا -

(۵) (جانور وغیرہ کا) وحشی ہو جانا - (۶) سامن مچھلی کا سمندر سے دریا میں چڑھ جانا - (۷) چلنا (گاڑی کا پہیے پر)؛ گھومنا (دھرے پر)؛ آسانی سے حرکت کرنا - (۸) کام کرنا؛ چلنا؛ چالو ہونا - (۹) گاڑی، کشتی وغیرہ کا (دو مقامات کے درمیان) چلنا؛ آنا جانا - (۱۰) (خبر، آگ، جوش وغیرہ کا) پھیلنا - (۱۱) (رنگ کا کپڑے پر) پھیلنا - (۱۲) سرسری طور سے گذر جانا - (۱۳) بہنا؛ جاری ہونا - (۱۴) (ناک) بہنا؛ (زخم) بہنا وغیرہ - (۱۵) سلسلہ پہنچنا (کسی مقام تک)؛ مسلسل چلا جانا (کسی چیز کا دور تک)؛ حرکت کرنا، چلنا، واقع ہونا (کسی خاص ترتیب سے)؛ بڑھنا (کسی سمت)؛ مائل ہونا؛ (بہت سی چیزوں کی ایک) عام حالت ہونا؛ اوسط قیمت یا نرخ ہونا - (۱۶) (participle کی شکل میں) متواتر؛ مسلسل - (۱۷) گذر جانا؛ عبور کر جانا - پھرنا؛ گشت لگانا؛ گھومنا - (۱۸) برداشت کرنا؛ (خطرہ وغیرہ) اٹھانا - (۱۹) دوڑ میں مقابلہ کرنا - (۲۰) دوڑانا؛ چلانا؛ انتظام کرنا؛ نگرانی کرنا-

*candle runs* : موم بتی میں نالیاں سی بن گئی ہیں اور وہ تیزی سے پگھل رہی ہے-

*contract runs for seven years* : معاہدہ سات سال تک نافذ یا قایم رہیگا -

*courage runs in the family* : بہادری خاندان میں چلی آتی ہے -

*eyes r.* : آنکھ سے آنسو بہ رہے ہیں -

*feeling ran high* : جوش بہت بڑھ گیا -

*hit the bull's-eyes seven times running* : متواتر سات مرتبہ نشانہ لگایا -

*how your tongue runs* : کیسی قینچی کی طرح زبان چلتی ہے؛ کتنا بکتے ہو! -

*one's blood runs cold* : رونگٹے کھڑے ہوجاتے ہیں -

*play ran 100 nights* : تماشا ایک سو رات چلتا رہا -

*r. about* : دوڑ دھوپ کرنا؛ اِدھر اُدھر دوڑتے پھرنا؛ (بچوں کا) آزادی سے کھیلنا کودنا -

*r. across* or *against* : مڈبھیڑ ہونا؛ اتفاقاً مل جانا، ملاقات ہو جانا -

*r. after* : (۱) (دوستی یا محبت جتانے کے لئے) پیچھے پیچھے پھرنا - (۲) (کسی کی) محبت کی آرزو میں رہنا؛ (کسی کام میں) دن رات مشغول رہنا -

*r. at* : بڑھ کر حملہ کرنا -

*r. away (from)* : (۱) فرار ہوجانا؛ بھاگ کھڑا ہونا؛ بھاگ جانا؛ (گھوڑے کا) بھڑک کر بھاگنا - (۲) (گھوڑے یا دوڑنے والے آدمی کا) دوڑ کو چھوڑ کر بھاگ جانا؛ میدان سے بھاگ جانا -

*r. away with* : (۱) لے کر بھاگنا؛ لے اڑنا؛ اُچک لے جانا - (۲) (کسی خیال کو) جھٹ پٹ قبول کرنا - (۳) (روپیہ وغیرہ) ہاتھ کھول کر خرچ کرنا؛ اُڑانا - (۴) (گھوڑے کا سوار یا گاڑی کو) لےکر بھاگنا-

*runaway* : فراری؛ مفرور؛ بھاگا ہوا -

*runaway match* or *marriage* : فراری شادی؛ وہ شادی جو کسی عورت کو بھگا کر کی جائے -

*r. brandy &c* : چپکے سے چنگی دئے بغیر شہر میں داخل کر دینا - (برانڈی وغیرہ)

*r. down, over,* or *up* : کہیں کچھ عرصے کے لئے جانا -

*r. down* : (۱) (گھڑی کا) نہ کوکنے کی وجہ سے بند ہوجانا - (۲) (آدمی کا یا صحت کا) کمزور ہوجانا؛ پست ہوجانا - (۳) ٹکرانا - (۴) پیچھا کر کے آ لینا -

(۵) برائی کرنا ؛ برا کہنا -

**r. dry** : بہتے بہتے رک جانا ؛ خشک ہو جانا ؛ ( حوض کا پانی وغیرہ ) ختم ہوجانا -

**r. errands, r. messages** : پیام بر ہونا -

**r. in** : (۱) ( حریف کا ) قریب آ پہنچنا ؛ گلے پر پہنچ جانا - (۲) ( روزمرہ ) گرفتار کر کے قید خانے میں لیجانا ؛ منتخب کرا دینا ( اُمیدوار کو ) - (۳) کسی کے ہاں ذراسی دیر کو جانا - (۵) ( رگبی فٹ بال ) گیند کو حریفوں کے گول تک لے جا کے گول چھو لینا -

**r. in debt** : مقروض ہو جانا ؛ قرض دار ہو جانا -

**r. into** : (۱) لت ہو جانا - (۲) سلسلہ جا ملنا - (۳) ٹکرانا - (۴) ( کسی تعداد تک ) پہنچنا ؛ نوبت پہنچنا -

**r. low** or **short** : کم پڑ جانا ؛ کمی پڑ جانا -

**r. off** : (۱) بھاگ جانا - (۲) بہہ جانا - (۳) گریز کرنا ؛ ایک بات کہتے کہتے دوسری بات چھیڑ دینا - (۴) قلم برداشتہ لکھنا - (۵) فر فر پڑھنا -

**r. on** : ( گفتگو کا کسی موضوع کے ) متعلق ہونا ؛ ( دماغ کا کسی خیال میں ) منہمک ہونا -

**r. on** : (۱) لکھنے میں ( حروف کا ) ملا ہوا ہونا - (۲) چلتے رہنا ؛ جاری رہنا - (۳) گزر جانا - (۴) کترنی کی طرح زبان چلے جانا -

**r. one hard** or **close** : دوڑ ، مقابلے یا قابلیت میں دوش بدوش ہونا ( کسی شخص کے ) -

**r. one's head against** : سر ٹکرانا ؛ سر مارنا -

**r. out** : (۱) ختم ہوجانا - (۲) برتن میں سے بہہ جانا - (۳) ( کرکٹ ) ہٹ مارنے کے لئے آگے بڑھنا - (۴) رسی کا ( ڈھیلا ہو کر چرخی وغیرہ سے ) کھلنا یا نکلنا - (۵) آگے کو نکلنا - (۶) ( مقابلے میں ) خاص نمبرپر آنا - (۷) مقابلے یا دوڑ کو پورا کرنا ؛ انجام کو پہنچانا - (۸) ( توپ وغیرہ کو ) آگے بڑھا کر لانا - (۹) ( کرکٹ میں ) رن آوٹ کرنا - (۱۰) دوڑ کر شل ہوجانا -

**r. out of** : ( کسی شخص کے پاس کسی چیز کا ) ذخیرہ ختم ہو جانا -

**r. over** : (۱) تبصرہ کرنا ؛ نظر ڈالنا ؛ سرسری طور پر دیکھنا - (۲) دھرانا ؛ اعادہ کرنا - (۳) گزر جانا ؛ نکل جانا ( مثلاً گاڑی کا کسی کے اوپر سے ) -

**r. over** : (۱) چھلکنا ؛ بہہ نکلنا - (۲) دھرانا ؛ پھر سے بیان کرنا - (۳) نظر ڈالنا ؛ معائنہ کرنا -

**r. sword into** : تلوار بھونک دینا -

**r. the street** : لاوارث بچے کی حیثیت سے مارا مارا پھرنا -

**r. through** : (۱) سرسری طور پر پڑھنا ؛ مطالعہ کرنا - (۲) ایک ایک کرکے نپٹانا - (۳) اڑا دینا ( دولت ) - (۴) سرایت کرجانا ؛ پھیل جانا -

**r. through** : (۱) ( تلوار وغیرہ ) بھونکنا ؛ چبھونا ؛ گھسانا ؛ ہول مارنا - (۲) کاٹنا ؛ قلم زد کرنا -

**r. to** : (۱) ( کسی مقدار یا تعداد تک ) پہنچنا ؛ نوبت پہنچنا - (۲) مقدرت ہونا - (۳) کافی ہونا ؛ کفایت کرنا - (۴) ہو جانا ( برباد ) - (۵) ( پودے کا ) کسی خاص طریقے سے نشو و نما پانا - (۶) مائل ہونا -

**r. to earth** : جانور کا پیچھا کرکے اس کی رہنے کی جگہ میں جا کر پکڑنا ؛ ( مجازاً )

پتا لگا لینا ؛ ڈھونڈ نکالنا -

*r. to meet* one's *troubles* : آنے والی مصیبت کا انتظار نہ کرنا بلکہ خود اس کی طرف پیش قدمی کرنا ؛ یہ چاہنا کہ جو مصیبت آنی ہے کل کی آتی آج آ جائے -

*r. up* : (۱) تیزی سے بڑھنا ؛ قیمت بڑھنا یا چڑھنا - (۲) کسی مقدار یا تعداد تک پہنچنا - (۳) دوڑ میں دوسرے نمبر پر آنا - (۴) بڑھتا چلا جانا - (۵) نیلام میں بولی بڑھانا - (۶) قیمت یا شرح بڑھا دینا -

*r. upon* : (۱) ( دماغ کا کسی خیال میں ) منہمک ہونا - (۲) اچانک ملاقات ہوجانا ؛ مڈ بھیڑ ہوجانا -

*running commentary* : سرسری شرح -

*running fight* : ( بحری ) ( جہاز کا ) بھاگتے جانا اور لڑتے جانا -

*running jump* : دوڑ کر کودنا -

*running hand* : خط شکست -

*running head-line, head,* or *title* : ( ایک صفحے کا ) مکرر عنوان یا سرخی ؛ کئی عنوانات یا سرخیاں -

*running sore* : بہتا ہوا زخم -

*the sands are running out* : رعایت وغیرہ کی مدت ختم ہوئی جاتی ہے ؛ وقت گذرا جاتا ہے -

*verse runs* : شعر رواں ہے -

**Run,** *n.*: (۱) دوڑ ؛ جھپٹ - (۲) ( کرکٹ ) رن - (۳) روانی ؛ ( معاملات کی ) رفتار ؛ رخ - (۴) تیزی سے کرنا - (۵) ( موسیقی ) کئی سروں کا سرعت اور تناسب کے ساتھ یکے بعد دیگرے اس طرح ادا ہونا کہ ایک ہی سر معلوم ہو - (۶) خط ؛ لمبا سلسلہ ؛ دور - (۷) عام مطالبہ - (۸) عام طبقہ ؛ اوسط درجہ ؛ معمولی قسم - (۹) تجارتی مال کی قسم - (۱۰) ان جانوروں کا گلہ جو ساتھہ ساتھہ پیدا ہوئے ہوں یا پلے ہوں - (۱۱) مچھلیوں کا جھنڈ جو حرکت میں ہو ؛ جانوروں کے آنے جانے کا مقررہ راستہ - (۱۲) مرغیوں وغیرہ کا احاطہ - (۱۳) چرا گاہ - (۱۴) بڑی ناند (پانی جمع ہونے کے لئے) - (۱۵) جہاز کے پیندے کا ایک حصہ جو پشت جہاز کی طرف تنگ ہوتا جاتا ہے - (۱۶) استعمال کی عام اجازت -

*a r. on rubber* : ربر کی ہر طرف سے مانگ -

*a r. to Paris* : پیرس کا چکر -

*at a r.* : دوڑتے ہوئے -

*have a r. for* one's *money* : پیسہ وصول ہوجانا ؛ محنت وصول ہوجانا -

*on the r.* : مفرور ؛ بھاگتا ہوا ؛ دوڑ دھوپ میں ( مشغول ) -

*r.-in* : رگبی فٹبال میں گیند کو گول تک لیجا کر گول چھونا -

*r.-off* : دوڑ کا آخری فیصلہ -

*r.-up* : شکاری کتوں کی دوڑ خرگوش کے پہلی بار مڑنے تک -

*the common r of men* : معمولی قسم کے آدمی -

*the r. of* one's *teeth* : بلا معاوضہ کھانا

**Runagate,** *n.*: ( قدیم ) آوارہ گرد ؛ نکما آدمی -

**Rune,** *n.*: (۱) رونی حرف ' قدیم ٹیوٹانی حروف تہجی کا کوئی حرف - (۲) اس قسم کا کوئی پر اسرار نشان - (۳) فنستانی زبان کی نظم یا اس کا ایک ٹکڑا -

**Rung,** *n.*: (۱) ( سیڑھی کا ) ڈنڈا - (۲) سیڑھی ؛ پائدان ( کرسی وغیرہ کا ) -

**Rung** : دیکھو Ring -

**Runic,** *a.* & *n.*: (۱) رونی نشانات - (۲) قدیم اسکینڈی نیاوی قسم کی نظم - (۳) رونی

کتبہ - (۴) ایک قسم کے بھنگے - (۵) ایک قسم کا نقش و نگار جو طباعت میں مستعمل ھے -

**Runlet**, *n.* : چھوٹی ندی ؛ نالا -

**Runnel**, *n.* : (۱) نالا ؛ چھوٹی سی نہر - (۲) موری ؛ نالی -

**Runner**, *n.* : (۱) دوڑنے والا ؛ بھاگنے والا وغیرہ - (۲) پیامبر ؛ قاصد - (۳) ایک پرند کا نام - (۴) = -blockade -r. (۵) استرا بیری وغیرہ کی بیل کی کوئی شاخ جو ماھدہ جڑ پکڑے - (۶) ڈھیلا چھلا جو سلاخ وغیرہ پر آگے پیچھے ھٹ سکے - (۷) سلاخ وغیرہ جس پر کوئی چیز پھسلتی ھے - (۸) بیلن جس سے بھاری چیزیں ڈھکیلی جاتی ھیں -

*r. -up* : (۱) کتا جو آخری دوڑ میں پہنچ کر ھار جائے - (۲) کوئی شخص جو کھیل کے آخری مقابلے میں پہنچ کر ھار جائے -

**Running**, *n.* : دوڑنا وغیرہ -

*in the r.* : جس کے مقابلے میں جیتنے کی امید ھو -

*make, take up, the r.* : آگے آگے ھونا ؛ رھنمائی کرنا -

*out of the r.* : جس کے مقابلے میں جیتنے کی امید نہ ھو -

**Runt**, *n.* : ویلس کی یا اسکا چستان کی پہاڑی گائے یا بیل -

**Rupee**, *n.* : روپیہ -

**Rupture**, *n.* & *v. t.* & *i.* : (۱) بگاڑ ؛ نا اتفاقی ؛ لڑائی ؛ نا چاقی ؛ ان بن - (۲) (طب) ورم جو کسی عضو کے آگے کو نکل آنے سے پیدا ھو ؛ فتق ( خصوصاً معدی فتق ) - (۳) پھٹ جانا ؛ ٹوٹ جانا - (۴) منقطع کرنا ؛ فسخ کرنا - (۵) توڑنا یا ٹوٹنا ؛ علحدہ کرنا یا ھونا ؛ متفرق کرنا یا ھونا ( نیز مجازاً ) - (۶) ورم یا فتق پیدا کرنا -

**Rural**, *a.* : (۱) دیہاتی ؛ دیہی - (۲) زراعتی ؛ زرعی -

**rurality**, *n.* : دیہاتی پن ؛ زرعی ھونا -

**ruralize**, *v. i.* & *t.* : دیہات بنا دینا یا بن جانا ؛ دیہات میں تبدیل کر نا یا کیا جا نا -

**Ruridecanal**, *a.* : دیہات کے کلیسائی حلقے کے پادری یا اس کی اقامت گاہ سے متعلق -

**Ruse**, *n.* : ترکیب ؛ چال ؛ بہانہ ؛ حیلہ -

*Rusé*, *a.* (fem. *-ee*) : حیلہ ساز ؛ چالاک ؛ چال باز ؛ چلتا ھوا -

**Rush**, *n.* & *v. t.* : (۱) سنیٹھا ( جس کا قلم ، کرسیاں وغیرہ بنتی ھیں ) - (۲) ذرہ ؛ حقیر شے -

*r. candle* : سنیٹھے کی مشعل ( چربی میں ڈبو کر بناتے ھیں ) -

*rushlight* : (۱) سنیٹھے کی مشعل کی روشنی - (۲) (مجازاً) کند ذھنی ؛ محدود معلومات -

**rushy**, *a.* : جہاں سنیٹھے کثرت سے ھوں -

**Rush**, *v. t.* & *i.* & *n.* : (۱) ڈھکیلنا ؛ گھسیٹنا ؛ کھینچنا ؛ زبردستی لے جانا ؛ کشاں کشاں لیجانا - (۲) ( فوج ) ھلہ کرکے لے لینا یا قبضہ کرلینا - (۳) ( کسی جگہ سے ) جھپٹ کر گذر جا نا - (۴) جھرمٹ کرکے قبضہ کرلینا ؛ نرغہ کرکے چھین لینا - (۵) بہت زیادہ قیمت وصول کرنا ؛ ٹھگنا - (۶) جھپٹنا ؛ تیزی سے آگے بڑھنا ؛ عجلت کرنا ؛ بے سمجھے بوجھے کربیٹھنا - (۷) تیزی سے بہنا ، گرنا ، پھسلنا یا لڑھکنا - (۸) دوڑ ؛ جھپٹ ؛ حملہ ؛ ھلہ - (۹) ( فٹ بال ) کئی کھلاڑیوں کا گیند لیکر جھپٹنا ؛ ھلہ - (۱۰) ھجوم ؛ نرغہ ( خصوصاً سونے کی کان پر ) - (۱۱) کسی چیز کی بہت زیادہ مانگ ؛ گرم بازاری -

*r. at* : حملہ کرنا -

*r. bill through* : مسودۂ قانون کو جلدی

جلدی منظور کرالینا ۔

*r.-hours*: ( کار و بار میں ) ہجوم کا وقت ؛ ہلے کا وقت ۔

**Rusk**, *n.*: تلچھا ؛ بڑا بسکٹ ۔

**Russ**, *n. & a.*: (۱) روسی شخص ؛ روس کا باشندہ ۔ (۲) روسی زبان ۔ (۳) روسی ؛ روس کا ۔

**Russify**, *v. t.*: روسی بنانا ۔

**Russification**, *n.*: روسی بنانا یا بنایا جانا ۔

**Russophil**, *n. & a.*: روس دوست ۔

**Russophilism**, *n.*: روس دوستی ۔

**Russophobe**, *n. & a.*: روس ترس ؛ روس سے ترنے والا ۔

**Russophobia**, *n.*: روس ترسی؛ روس کا خوف جو مرض کی حد تک پہنچ جائے ۔

**Russet**, *n & a.*: (۱) گیروے یا بادامی رنگ کی کپادی ۔ (۲) گیروا یا سرخی مائل بادامی ( رنگ ) ۔ (۳) اس رنگ کا موٹے چھلکے کا سیب ۔ (۳) ( قدیم ) دیہاتی ؛ گنوارو ؛ سیدھا سادا ۔

**Russia (leather)**, *n.*: ایک قسم کا روغنی چمڑا جو جلد سازی میں استعمال ہوتا ہے ۔

**Russian**, *n. & a.*: (۱) روسی ؛ روس کا باشندہ ۔ (۲) روسی زبان ۔ (۳) روسی؛ روس کا ۔

**Russianize**, *v. t.*: روسی بنانا ۔

**Rust**, *n. & v. i. & t.*: (۱) زنگ؛ مورچہ؛ زنگار ۔ (۲) ( مجازاً ) زنگ لگ جانا ؛ پڑے پڑے بیکار ہو جانا ؛ زنگ ؛ پھپھوندی ۔ (۳) پھپھوندی جو پودوں میں لگ جاتی ہے ۔ (۵) زنگ لگنا ؛ زنگ آلود ہونا ۔ (۶) (مورچے یا زنگ کا کسی چیز کو) کھا جانا ۔ (۷) پڑے پڑے بےکار ہو جانا ۔

*better wear out than rust*: ( بوڑھوں کو چستی کی تاکید کے طور پر کہتے ہیں ) زنگ لگنے سے گھس جانا اچھا ۔

**Rustic**, *a. & n.*: (۱) دیہاتی؛ گاؤں کا ۔ (۲) دہقانی ؛ گنوارو ؛ اُجڈ ؛ ناتراشیدہ ؛ اَن گھڑ ۔ (۳) موٹا ؛ بھدا (کام) ۔ (۴) بے قاعدہ ؛ بےتکلفی ( کتابت کے حروف ) ۔ (۵) ( تعمیر ) کھردرا ؛ نا ہموار ؛ بھدا ۔

**rusticity**, *n.*: گنوارو پن ؛ دہقانیت ؛ بھدا پن ۔

**Rusticate**, *v. i & t.*: (۱) دیہات میں رہنا ؛ دیہاتی زندگی بسر کرنا ۔ (۲) (طالب علم کو) مدرسے سے کچھ عرصے کے لئے نکال دینا ؛ عارضی اخراج کرنا ۔

**rustication**, *n.*: (۱) دیہات کی بود باش؛ دیہاتی بن جانا ۔ (۲) عارضی اخراج ( طالب علم کا ) ۔

**Rustle**, *v. i. & t & n.*: (۱) سر سرانا؛ کھڑ کھڑانا ؛ پڑ پڑانا ( مثلاً کا ) ۔ (۲) سرسراہٹ ؛ کھڑ کھڑاہٹ ؛ پڑ پڑاہٹ ۔

**Rusty**, *a.*: (۱) زنگ خوردہ ؛ زنگ آلود ؛ زنگ لگا ہوا ؛ مورچہ لگا ہوا ۔ (۲) پھٹی ہوئی ؛ چر چراہٹ کی ( آواز ) ۔ (۳) کند؛ ازکار رفتہ ؛ پرانا ؛ فرسودہ ؛ گھسا ہوا ۔ (۴) ( کالے کپڑے کے لئے آتا ہے ) جس کا رنگ اُڑ گیا ہو ۔ (۵) زنگ کے رنگ کا ؛ گہرا بادامی ۔

**Rut**, *n. & v. t.*: (۱) وہ نالی سی جو گاڑی کے پہیے سے بن جاتی ہے ؛ لیک ؛ باهن ۔ (۲) مقررہ دستور؛ پرانا رواج ؛ باپ دادا کا طریقہ ۔ (۳) لیک ڈالنا ۔

**rutty**, *a.*: لیک دار ۔

**Rut**, *n. & v. i.*: (۱) ہرن کا گرمانا یا مستی پر آنا ۔ (۲) ہرن کی گرمی یا مستی ۔

**ruttish**, *a.*: مست ؛ مستی پر آیا ہوا ۔

**Ruth**, *n.*: ( قدیم ) رحم ؛ ترس ؛ درد ۔

**ruthless**, *a.*: بے رحم؛ سنگدل؛ بےدرد ۔

سیادت مشائخ -
sacerdotalist, n. : پیر پرست ؛ مشائخ پرست -
Sachem, n. : بعض قدیم امریکی قبائل کا سردار ( تلفظ سا چِم ) -
Sachet, n. : خوشبو کی تھیلی ؛ خوشبو کی پڑیا ( تلفظ سشے ) -
Sack, n. & v. t. : (۱) بورا ؛ بوری ؛ توڑا ؛ کتھا - (۲) جامہ ؛ لبادہ ؛ ڈھیلا ڈھالا سایہ ؛ ( نیز Sacque, Sac ) چوڑا چکلا لہنگا چوڑا چکلا اور ڈھیلا ڈھالا کوٹ ( زنانہ یا مردانہ ) - (۳) تھیلوں میں بھرنا - (۴) ( روز مرہ ) بر طرف کرنا ؛ موقوف کرنا ؛ نکال باہر کرنا ؛ شکست دینا -
get the s. : الگ کر دیا جانا ؛ نکال دیا جانا وغیرہ -
give one the s. : الگ کر دینا ؛ نکال دینا ؛ برطرف کر دینا -
sackcloth : (۱) سن کا کپڑا ؛ موٹا جھوٹا لباس ؛ ٹاٹ کا جامہ - (۲) ( مجازاً ) ماتمی لباس ؛ لباس کفارہ ؛ توبہ کا لباس ( خصوصاً بائبل میں مثلاً in sack cloth & ashes توبہ کا لباس پہنے ہوئے ) -
sackful, n. : ایک بورا ؛ ایک بوری ؛ بورا بھر ؛ بوری بھر -
Sack, v. t. & n. : (۱) لوٹ مار کرنا ؛ غارت گری کرنا ؛ تاخت تاراج کرنا ؛ تباہ و برباد کرنا - (۲) تاخت و تاراج ؛ لوٹ مار -
Sack, n. : ( تاریخ ) سفید شراب کی قسمیں جن کی درآمد ہسپانیہ سے ہوا کرتی تھی -
Sackbut, n. : ایک قسم کا طنبورہ جو اب رائج نہیں -
Sacral, a. : (sacrum) (۱) ( تشریح ) پیڑو کی ہڈی سے متعلق - (۲) رسوم مقدسہ سے متعلق ؛ مقدس ؛ متبرک -

Sacrament, n. & v. t. : (۱) عیسائیوں کی مذہبی رسم جو باطنی اور روحانی افضال الٰہی کی ظاہری علامت مانی جاتی ہے ' اور عشائے ربانی پر اس لفظ کا اطلاق ہوتا ہے مگر قدیم فرقوں کے نزدیک متبرک رسم پر - (۲) باطنی معنی رکھنے والی چیز - (۳) قسم ؛ حلف ؛ عہد و پیمان - (۴) مقدس اثر یا نشانی -
take, receive, the s. to do or upon: کسی وعدے یا عہد کی مضبوطی کے لئے اصطباغ کی رسم ادا کرنا ؛ ( مجازاً ) قسم کھانا ؛ حلف اٹھانا ؛ حلف دینا ؛ حلف دے کر پابند کرنا -
Sacramental, a. & n. : صفت ' مذکورۂ بالا معنوں میں -
sacramentalism, n. : ( تاریخ ) انکار حضوری ؛ اس عقیدے کا انکار کہ " عشائے ربانی کی روٹی اور شراب ' مسیح کا گوشت اور خون ہے " بخلاف اس کے یہ ماننا کہ بلا محض مجاز و استعارہ ہے -
sacramentally, adv. : متعلق فعل ' مذکورۂ معنوں میں -
Sacramentarian, a. & n. : منکر حضوری -
Sacred, a. : (۱) پاک ؛ مقدس ؛ متبرک ؛ مذہبی ؛ محترم ؛ معظم ؛ قابل تعظیم ؛ مستحکم ؛ مضبوط ؛ اٹل - (۲) منسوب ؛ معنون -
no place was sacred from him (or his outrage) اس کے نزدیک کوئی مقام مقدس نہ تھا ' اس سے یا اس کی غارت گری سے کوئی جگہ محفوظ نہ تھی -
s. history : تاریخ مقدس -
s. number : ۷ کا ہندسہ ؛ متبرک عدد ؛ مبارک عدد -
their property ( or person ) will be held sacred : اُن کے مال کا احترام کیا جائے گا ' اس کو ہاتھ نہ لگایا جائے گا '

اُن کے جسموں کا احترام کیا جاۓگا ' ان کو ھاتھ نہ لگایا جاۓگا -

**Sacrifice**, *n.* & *v. t.* & *i.* : (۱) قربانی؛ نذر؛ صدقہ - (۲) بھینٹ؛ بل؛ ذبیحہ - (۳) ایثار؛ قربانی - (۴) نقصان؛ گھاٹا؛ تج دینا - (۵) صدقہ کرنا؛ فدا کرنا؛ قربان کرنا؛ نثار کرنا؛ نذر کرنا؛ چڑھا وا چڑھانا؛ بھینٹ چڑھانا - (۶) ذبح کرنا - (۷) نقصان سہنا - (۸) کھونا؛ ترک کرنا؛ تج دینا -

*s. accuracy to vividness* : صحت کو شوخئی بیان پر قربان کرنا -

*self-s.* : ایثار -

*the surplus stock for sale at a large s.*: بچا ھوا سامان گھاٹا اٹھا کر فروخت کرنے کے لئے -

**sacrificial**, *a.*: ذبیحی؛ نذر و نیاز سے متعلق؛ صدقہ و تصدق کی نسبت -

**Sacrilege**, *n.*: (متبرک شخص یا شے کی) بے حرمتی؛ (مذھبی) بے ادبی؛ مقدس مقام میں چوری کرنا یا ڈاکہ مارنا -

**sacrilegious**, *a.* : صفت مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Sacring**, *n.*: (متروک) تقدیس؛ عشاۓ ربانی کے اجزا و عناصر کی تقدیس؛ اُسقفوں یا بادشاھوں کے تقرر کی مذھبی رسم -

**Sacrist**, *n.*: (گرجا یا معبد میں) ظروف مقدسہ کا محافظ عہدہ دار -

**Sacristan**, *n.*: ملبوسات مقدسہ کا محافظ -

**Sacristy**, *n.* : گرجا کے کپڑے اور برتن رکھنے کی جگہہ -

**Sacrosanct**, *a.* : مقدس؛ متبرک؛ پاک؛ واجب التعظیم -

**Sacrum**, *n.*: مقعدکی ھڈی (تکونی شکل کی) -

**sacral**, *a.*: صفت' مذکورۂ بالا معنوں میں -

**Sad**, *a.*: (۱) اُداس؛ غمگین؛ مغموم؛ محزون؛ حزیں؛ رنجیدہ؛ دلگیر؛ ملول - (۲) غم ناک؛ اندوہ ناک - (۳) خراب؛ ناقابل اصلاح؛ بے انتہا خراب - (۴) (روٹی وغیرہ) موٹی؛ بھاری؛ خمیری - (۵) (رنگ) دھندلا؛ دھیما؛ مدھم؛ ھلکا؛ صوفیانہ -

*a s. coward* : بڑا بودا؛ نہایت بزدل؛ حد درجے کا بزدل -

*a s. slut* : حد درجے کی پھوھڑ (عورت) -

*writes s. stuff* : اس کی تحریر ناقابل اصلاح ھے؛ مہمل نویس ھے -

**sadden**, *v. t.* & *i.* : غمگین ' افسردہ یا آزردہ کرنا؛ دلگیر ' آزردہ یا ملول ھونا -

**Saddle**, *n.* & *v. t.*: (۱) کاٹھی؛ زین - (۲) زین نما شے - (۳) زین کسنا؛ زین لگانا - (۴) بار ڈالنا؛ ذمہ داری ڈالنا؛ سر تھوپنا؛ لادنا؛ دبانا -

*pack-s.* : پالان؛ خوگیر -

*saddleback*: (تعمیر) زین پشت؛ کوھانی (چھت)؛ زین نما (چھت) -

*saddlebacked* : کوھانی چھت والی (عمارت) -

*s.-bag* : خورجی -

*s. -bow* : زین کا اگلا حصہ؛ زین کا محراب نما حصہ -

*s. -horse* : زین سواری کا گھوڑا -

*s. -tree* : زین کا ڈھانچا -

*(to be) in the s.*: (۱) سوار ھونا - (۲) (مجازاً) بر سر کار ھونا - (۳) صاحب اختیار و اقتدار ھونا -

**Saddler**, *n.*: زین گر؛ زین ساز؛ زین فروش -

**saddlery**, *n.* : زین سازی؛ زین گری؛ سازگری -

**Sadducee**, *n.*: صدوقی؛ حضرت عیسیٰ کے

زمانے میں یہودیوں کا ایک فرقہ تھا جو قیامت میں، روحوں کے وجود اور سنت قدیمہ کی پابندی کا قائل نہ تھا ۔

**Sadduceeism,** *n.*: صدوقیت کے اصول ؛ صدوقیت ۔

**Sadducean,** *a.*: صدوقی؛ صدوقیت کا معتقد یا پیرو ۔

**Safe,** *n.*: (*meat-s.* نیز) (۱) نعمت خانہ؛ گوشت رکھنے کی الماری ۔ (۲) تجوری ۔

**Safe,** *a.*: (۱) محفوظ ؛ مامون؛ مصئون ۔ (۲) بلا خوف و خطر ؛ خطرے سے خالی ۔ (۳) بے ضرر ؛ بے آزار ۔ (۴) صحیح سالم ؛ صحیح سلامت ؛ بھلا چنگا ۔ (۵) محتاط ؛ معتدل ؛ قابل اعتماد ؛ یقینی ۔

*a s. critic* : اعتدال پسند اور قابل اعتماد نقاد ۔

*he is a s. first* : اس کا اول آنا یقینی ہے ۔

*it is s. to say* : بلا خدشہ یہ کہا جاسکتا ہے ؛ بلا خوف تردید کہہ سکتے ہیں ۔

*s. & sound* : بھلا چنگا؛ صحیح سلامت ۔

*s. conduct, s. -guard* : پروانۂ راہ داری ۔

*s. custody, s. keeping, s. convoy* : حراست؛ حوالات؛ حفاظت ۔

*s. deposit* : ایسی عمارت جس میں ملحقہ کرایہ پر دیے جانے کے قابل مضبوط کمرے وغیرہ ہوں ۔

*to err on the s. side* : ایسی غلطی کرنا جس میں خسارے کا احتمال نہ ہو ۔

*to play for s.* : اپنے بچاؤ کے لئے کام کرنا ؛ حفاظت اور بچاؤ کے پہلو کو ہاتھ سے نہ دینا ۔

*there is s. in numbers* : (ضرب المثل) کثرت تعداد اطمینان کا باعث ہے ۔

*you can not do it with s.* : آپ یہ کام سلامتی سے نہیں کرسکتے ؛ اطمینان سے نہیں کرسکتے ۔

**Safety,** *n.*: (۱) حفاظت ؛ امن ؛ امان ؛ اطمینان ؛ سلامتی ؛ بچاؤ ۔ (۲) حراست ؛ نگہبانی ؛ نگہداشت؛ نگہداری ۔ (۳) آسرا ؛ سہارا؛ آڑ ؛ روک ؛ بچاؤ ۔

*s. first* : جان ہے تو جہان ہے ۔

*s. -glass* : = *Triplex*-glass

*s. -match* : محفوظ دیا سلائی ؛ جو ایک خاص مسالے کے بغیر مشتعل نہیں ہوتی ۔

*s. -pin* : محفوظ پن ؛ بند پن ۔

*s. razor* : محفوظ استرا ۔

*s. -valve* : (مجازاً) دل کی بھڑاس نکالنے کا بے خطر ذریعہ؛ بوائلر کا ایسا سوراخ جو خودبخود بھاپ سے کھل جائے اور بند ہوجائے ۔

**Saffron,** *n., & a* : (۱) زعفران؛ کیسر ۔ (۲) زعفرانی ۔

**Sag,** *v. i. & n.*: (۱) (عمارت وغیرہ) دباو پاکر بیٹھ جانا ؛ جھکنا ؛ خمیدہ ہونا ۔ (۲) (قیمتوں کا) کم ہونا ؛ اترنا ؛ گھٹنا ۔ (۳) جھکاؤ ؛ خمیدگی ؛ خم ۔

**Saga,** *n.* : سونڈن، ناروے اور آئس لینڈ کی تاریخی داستان؛ بالخصوص ایسی داستان جس میں خاندان، مورثان یا شاہان ناروے کے کارنامے بیان ہوں ؛ (مجازاً) رزمیہ داستان؛ کارنامے ۔

**Sagacious,** *a.*: (۱) سیانا؛ ذہین؛ زیرک؛ دانش مند ؛ ہوشیار ؛ سمجھ دار ۔ (۲) دانش مندی کی یا سمجھ کی (بات) ۔

**sagacity,** *n.* : ہوشیاری ؛ ذکاوت ؛ سمجھ ۔

**Sage,** *n.*: ساج ؛ ایک قسم کا خوشبو دار پودا جس کی پتیاں بھوری سبز ہوتی ہیں اور عام طور پر پکانے کے کام آتی ہیں ۔

**Sage,** *a. & n.* : (۱) (اکثر طنزاً) دانا ؛ حکیم ؛ سنجیدہ ؛ فہمیدہ ؛ تجربہ کار ؛

فرزانہ؛ حکیم ؛ عالم ؛ شیخ؛ عارف -

**Sagittarius**, *n.* : برج قوس ؛ منطقتہ البروج کا نواں برج جس میں آفتاب ۲۲ نومبر کو داخل ہوتا ہے -

**Sago**, *n.*: سابودانہ ( ملائی زبان کے لفظ " ساگو " سے ماخوذ ) -

**Sahara**, *n.* : ( لفظاً و مجازاً ) صحرا ؛ افریقہ کا صحرائے اعظم -

**Said** : دیکھو say -

**Said, Say(y)id**, *n.* : سید -

**Sail**, *n.* : (۱) باد بان ؛ پال - (۲) جہاز ؛ جہازی بیڑا ؛ جہازوں کا بیڑا - (۳) بادگی یا باد گیر ( نل یا آلہ جس سے ہوا اندر آے ) - (۴) جہاز ماهی کی موچھہ - (۵) ( جمع ' بحری عامیانہ ) وہ عہدہ دار جس کے تفویض جہاز کے مستول' رسیاں اور بلیاں وغیرہ ہوتی ہیں -

*a fleet of 20 s.*: بیس جہازوں کا بیڑا -

*full s.* : ( لفظاً و مجازاً ) تمام بادبان کھول کر ؛ پوری قوت سے ؛ زوروں پر -

*s.-arm* : پون چکی (ہوا چکی کا) پنکھا -

*sailmaker* : باد بان بنانے یادرست کرنے والا -

*sailmaker's palm* : دیکھو palm ضمیمے میں -

*take in s.* : ( مجازاً ) حوصلے کو معتدل رکھنا ؛ جوش کو کم کرنا -

*take wind out of ss.*: ( مجازاً ) قوت بازو یا سہارا چھین لینا -

*under s.*: روانہ ہو جانا؛ جہاز کا چھوٹنا -

*wind-s.* : باد کش ( جہاز یا کانوں کے منہہ پر ) -

**Sail**, *v. i. & t. & n.* : (۱) جہاز چلانا ؛ باد بان کے ذریعے جہاز چلانا - (۲) بحری سفر کرنا - (۳) جہاز کا چلنا - (۴) ( چڑیوں کا ) ہوا میں اڑنا - (۵) ( عورت کا ) شان سے چلنا - (۶) بحری سفر یا سیر -

*list of sailing from London* : لندن سے روانہ ہونے والے جہازوں کی روانگی کے اوقات -

*plain sailing* : ( مجازاً ) سیدھا سادھا کام ؛ آسان کام -

*s. close to or near the wind* : ( لفظی) تقریباً ہوا کے خلاف چلنا ؛ ( مجازاً) قانون شکنی کے قریب ہونا ؛ اخلاقی اصول کی خلاف ورزی کے قریب ہونا -

*s. into* : ( سوقیانہ ) ہوا خیزی کرنا ؛ برا بھلا کہنا -

*s. the sea* : سمندر طے کرنا ' پار کرنا -

*s. the sky* : ہوا میں اڑانا -

*we go for a s.* : ہم بحری سیر کو جاتے ہیں -

**Sailer**, *n.* : جہاز ؛ کشتی -

**Sailor**, *n.* : کشتی بان ؛ ملاح -

*bad s., good s.*: جس کو بحری سفر میں متلی ہوتی ہو؛ نہ ہوتی ہو -

**sailoring**, *n.* : ملاحی -

**sailorly**, *a.* : ملاحانہ -

**Sainfoin**, *n.* : ایک قسم کی گھاس ہے جو زیادہ اونچی نہیں اُگتی اور چارے کے کام آتی ہے -

**Saint**, *a.* (abbr. *St.*, *S.*, in pl. *Sts.*, *Ss.*), *n.*: ولی؛ بزرگ ؛ رشی ؛ منی ؛ خدا رسیدہ ؛ درویش ( بزرگوں اور فرشتوں کے ناموں کے ساتھہ دیکھو ذیل میں ) -

*h. would provoke* ( or *try the patience of*) *a s.* : اولیا کی برداشت سے بھی باہر ہے ( بہت سخت بات ) -

*patron s.*: سر پرست ولی؛ خاندانی پیر -

*St Paul* : پولوس رسول -

*St Andrew's day* : سینٹ انڈروس

(سرپرست اسکاچستان) کا عرس (۳۰ نومبر) -

**St B. dog** or **St Bernard** : کتوں کی ایک نسل جو درۂ برنارڈ کلاں کے راہبوں نے گم کردہ راہ مسافروں کی مدد کے لئے پالی تھی -

**St Cecilia** : سینٹ سی‌سیلیا (سرپرست موسیقی) -

**St Denis** : سینٹ ڈینس (سرپرست فرانس) -

**St George's day** : سینٹ جارج (سرپرست انگلستان) کا عرس (۲۳ اپریل) -

**St James's** (or **the Court of St James's** or **St James**) : (۱) انگلستان کے بادشاہ کا دربار - (۲) محل سینٹ جیمس کے گرد کا علاقہ -

**St Patrick** : آئرستان کا سرپرست ولی -

**St Paul's** : کلیسائے سینٹ پال (لندن) -

**St Peter's** : سینٹ پیٹر کا گرجا (روما میں) -

**St Sophia** : جامع ایا صوفیا (واقع قسطنطنیہ جو کسی زمانے میں گرجا تھی) -

**young ss. old devils** (or **sinners**) : جوانی کا زہد و تقویٰ بڑھاپے کے لئے کچھ اچھے آثار نہیں -

**sainthood, saintship**, *nn.* : ولایت؛ خدا رسیدگی -

**saintliness**, *n.* : ولی نما ہونا؛ مقدس ہونا -

**saintlike**, *a.* : ولی صفت؛ ولی نما؛ ولی جیسا؛ مقدس -

**saintly**, *a.* : ولی صفت؛ بزرگانہ -

**Saith** : دیکھو Say -

**Sake**, *n.* : خاطر؛ واسطہ؛ لحاظ؛ خیال -

*for any sake* : کسی کا واسطہ؛ کسی کا خیال کرکے -

*for conscience' sake* : ایمان کا واسطہ -

*for goodness' sake* : بھلائی کا واسطہ؛ نیکیوں کے طفیل میں -

*for the sake of Christ, for Christ's sake* : حضرت مسیح کا واسطہ؛ حضرت عیسیٰ کے طفیل میں -

**Salaam**, *n.* & *v. i.* & *t.* : سلام؛ سلام کرنا -

**Salable**, *a.* : بکاؤ؛ بکری کے لائق -

**salability**, *n.* : بکری کی قابلیت یا صلاحیت -

**Salacious**, *a.* : (۱) شہوانی؛ شہوت انگیز - (۲) شہوت پرست؛ عیاش -

**salacity**, *n.* : عیاشی؛ شہوت پسندی -

**Salad**, *n.* : سلاد؛ ترکاریاں یا ساگ جو کچا کھایا جائے (مچھلی یا گوشت کے ساتھ)؛ ساگ کا کچومر یا کچالو -

*s.-days* : کچی عمر؛ ناتجربہ کاری کا زمانہ -

*s.-oil* : اعلیٰ قسم کا روغن زیتون -

**Salamander**, *n.* : (۱) سمندر (آگ کا کیڑا) - (۲) بڑا بہادر سپاہی (جو گولہ باری کی پروا نہ کرے) - (۳) آگ کا بھوت -

**Salame**, *n.* (sausage) : اطالوی سا سیج جسے تیز مسالا اور اکثر لہسن ڈال کر بناتے ہیں -

**Salariat**, *n.* : تنخواہ یاب طبقہ -

**Salary**, *n.* & *v. t.* : (۱) تنخواہ - (۲) تنخواہ دینا -

**salaried**, *p p.* : (۱) تنخواہ یاب (شخص) - (۲) (عہدہ) جس کے لئے تنخواہ مقرر ہو -

**Sale**, *n.* : (۱) بکری؛ فروخت؛ بیع - (۲) نیلام؛ ہراج -

*on (or for) sale* : بیچنے کے لئے؛ بکاؤ -

*put up for sale* : نیلام پر چڑھانا ؛ نیلام کرنا -
*salesman, saleswoman* : بیچنے والا؛ دست فروش؛ بیچنے والی -
*the ss. were enormous* : بکری بہت ہوئی -
**salesmanship**, *n.* : دست فروشی ؛ مہارت فروخت -
**Salep**, *n.* : ثعلب مصری -
**Salic, Salique**, *aa.* : سالیکی قانون کی کتاب ( وہ قانون جو مرونجی اور کارولنجی سلطنت میں رائج تھا ) -
*Salic ( or salique ) law* : سالیکی قانون جس کی رو سے عورت تخت کی وارث نہیں ہوسکتی خصوصاً فرانسیسی شاہی دور میں -
**Salicin**, *n.* : صفصافیہ ؛ تلخ بلورین مادہ جو صفصاف ( willow ) کی چھال سے نکالا جاتا ھے اور دوا کے طور پر استعمال ہوتا ھے -
**salicylic**, *a.* : صفصافی -
*salicylic acid* : صفصافی تیزاب جو گٹھیا کے مریض کو دیا جاتا ھے -
**salicylate**, *n.* : صفصافی تیزاب کا نمک -
**Salient**, *a. & n.* : (۱) اچھلتا ہوا ؛ ناچتا ہوا ( مزاحاً ) - (۲) نکلا ہوا ؛ ابھرا ہوا (۳) نمایاں - (۴) بیرونی حصہ ؛ ابھرا ہوا یا باہر کو نکلا ہوا حصہ - (۴) (متروک) اصل شروع کا ؛ ابتدائے حیات -
*s. features* : نمایاں خط و خال ؛ نمایاں کیفیت -
*s. point* : ( قدیم ) ابھرا ہوا نقطہ ؛ نکلا ہوا نقطہ -
*s. points* : نمایاں امور -
**salience**, *n.* : نمایاں خصوصیت ؛ ابھار -
**Saline**, *a. & n.* : (۱) کھاری ؛ نمکین ؛ شور - ( ۲ ) آب شور - ( ۳ ) کھاری چیز ؛ کھاری جلاب ؛ نمک کا مسہل -
**salinity**, *n.* : نمکینیت؛ کھاری پن؛ شوریت -
**Salique** : دیکھو Salic -
**Saliva**, *n.* : تھوک ؛ لعاب دہن ؛ رال -
**salivary**, *a.* : لعاب دار -
**Salivate**, *v. t. & i.* : لعاب پیدا کرنا یا ہونا ؛ منہ سے رال بہنا -
**salivation**, *n.* : تھوک نکلنا؛ لعاب خیزی -
*Salle*, *n.* : سال؛ بڑا کمرا ؛ کمرا ؛ہال؛ دالان -
**Sallow**, *n.* : بید مجنوں ؛ بید کا درخت؛ لکڑی یا شاخ -
**Sallow**, *a., n., & v. t. & i.* : (۱) زرد، پیلا، سانولا، پھیکا ( رنگ ) - (۲) زرد رنگ؛ پیلا رنگ - (۳) زرد کرنا ؛ پیلا کرنا - (۴) زرد ہونا ؛ پیلا پڑنا -
**Sally**, *n. & v. i.* : (۱) تاخت ؛ زقند ؛ جھپٹ ؛ اڑان - (۲) خروج ؛ نکاس؛ ظہور - (۳) سیر ؛ تفریح - (۴) بلند خیالی ؛ بلند پروازی - (۵) ہنسی ؛ مذاق ؛ مزاح ؛ دل لگی؛ ٹھٹھا ؛ ٹھٹول؛ فقرہ کسنا - (۶) نکلنا ؛ باہر نکلنا ؛ اندر سے نکل کر حملہ کرنا ؛ محصورین کا محاصرین پر حملہ کرنا ؛ چڑھ دوڑنا -
*s.-port* : دریچہ؛ وہ راستہ جس سے محصور فوج نکل کر محاصرین پر حملہ کرتی ھے -
**Salmagundi**, *n.* : (۱) ایک قسم کا سالن جس میں مچھلی، گوشت، انڈے اور پیاز سب ڈالتے ہیں ؛ دیوانی ھانڈی - (۲) مختلف قسم کے مضامین کا مجموعہ ؛ کشکول - (۳) مجموعۂ لطائف و ظرائف -
**Salmi**, *n.* : چڑیوں کا مسالے دار گوشت -
**Salmon**, *n.* : سامن ؛ ایک قسم کی نہایت لذیذ مچھلی ( جس کا گوشت نارنجی رنگ کا ہوتا ھے ) -
*s.-colour* : نارنجی رنگ -

*s. trout* : شمالی یورپ کے سمندر کی ایک مچھلی جو سامن کی سی ہوتی ہے -

**Salon**, *n.*: سالوں ' یورپی ملکوں ( خاص کر فرانس ) میں ملاقات یا تقریب کا کمرا یا دیوان خانہ -

**Saloon**, *n.* : (۱) دیوان خانہ ؛ ہوٹلوں' قہوہ خانوں کا بڑا کمرا ( بڑے مجمعوں یا نمائش کے قابل ) - (۲) ( جہاز میں ) بڑا مشترک کمرا یا اول درجے کے مسافروں کا کمرا ؛ ہوائی جہاز میں مسافروں کا کمرا - (۳) (امریکا میں ) شراب خانہ -

*s. bar* : انگلستان کی سرائے میں اعلیٰ درجے کا شراب خانہ -

*s. -car, carriage* : (۱) ریل کی گاڑی جس میں درجوں کی تقسیم نہ ہو بلکہ جو ایک وسیع کمرے کی طرح آراستہ ہو - (۲) (*s. -car*) بند موٹر جس میں ڈرائیور کے پیچھے کوئی اوٹ نہیں ہوتی -

*s. -deck* : (جہاز کا ) عرشہ (اول درجے کے مسافروں کے لئے مخصوص ) -

**Salsify**, *n.* : ایک قسم کا پودا جس کی جڑیں لمبی اور استوانی ہوتی ہیں ( ترکاری کا کام دیتا ہے ) -

**Salt**, *n., a. & v. t.*: (۱) نمک ؛ لون - (۲) تیزی ؛ تندی - (۳) لطیفہ ؛ ظرافت؛ نکتہ - (۴) ( کیمیا ) کھار ؛ شور ؛ نمک - (۵) کھاری؛ نمکین؛ شور - (۶) تیز ؛ تند؛ تلخ ؛ کڑوا ؛ چٹپٹا - (۷) دلدلی ؛ بحری ( پودے ) - (۸) تیز؛ دل گداز ؛ جگر خراش ( نالے ' آنسو ) - (۹) تیکھا ' لگتا ہوا ؛ چبھتا ہوا ( فقرہ ' لطیفہ ) ؛ چٹپٹا ؛ نا شائستہ؛ غیر مہذب ( مذاق ' ٹھٹول ) - (۱۰) نمک لگانا ؛ نمک کے پانی میں ڈالنا؛ نمک میں لگانا (تاکہ خراب نہ ہو)؛ نمک چھڑکنا ( خصوصاً سڑک پر جمی ہوئی برف پر کہ پانی بن کے بہہ جائے ) - (۱۱) نمک بنانا ؛ نمک ڈالنا ؛ نمک مسالا لگانا ؛ نمک مرچ ملانا ؛ نمک ملنا (خصوصاً تصویر کشی کے کاغذ پر ) -

*above the s.*: ( تاریخی استعارہ ) ذی مرتبت؛ ذی حیثیت (اپنے ہم چشم یا برابر والوں کے ساتھ کھانا کھانے والا ) -

*any one worth his s.* : اعلیٰ ؛ لائق ؛ قابل؛ رکھنے کے قابل -

*below the s.* : ( تاریخ ) کم رتبہ آدمی (اپنے سے کم رتبہ کے ساتھ بیٹھ کر کھانا کھانے والا ) -

*eat* one's *s.* : کسی کا نمک کھانا ؛ نمک خوار ہونا؛ کسی کے ہاں مہمان ہونا -

*(he) is not worth his s.*: کسی قابل نہیں ؛ ناکارہ ہے -

*salt-cellar* : (۱) نمک داں - (۲) (بول چال ) عورتوں کی ہنسلی کے اوپر کا گہرا گڑھا ( بد صورتی کی علامت ) ( عموماً جمع میں ) -

*s. -junk* : نمکین گوشت؛ مسالے دار گوشت؛ خشک گوشت -

*s. -mine* : نمک کی کان ؛ کان نمک -

*s. -pan* : (۱) نمک کی جھیل ( سمندر کے قریب نشیبی زمین جہاں بذریعۂ تبخیر نمک بنایا جاتا ہے ) - (۲) خاص نمک ؛ برتن جو نمک بنانے میں کام آتا ہے -

*s. -spoon* : نمک کا چمچہ نمک داں سے نمک نکالنے کے لیے -

*s. -water*: (۱) آب شور؛ سمندر کا پانی- (۲) اشک ؛ آنسو -

*s. water* : سمندری؛ بحری؛ سمندر پانی -

*salting* or *salt marsh* : دلدل؛ جس میں سمندر کا پانی آ بھرے -

*smelling ss.*: سونگھنے کا نمک؛ لخلخہ -
*take with a grain of s.*: مبالغہ آمیز: خیال کرنا: تمام و کمال یقین نہ کرنا؛ صرف کسی جز کا یقین کرنا -
*talk full of s.*: نمک مرچ لگی ہوئی باتیں؛ لطیف یا ظریفانہ کلام -
*the s. of the earth*: زمین کا نمک؛ وہ طبقہ جس کے وجود سے دنیا کی حالت بہتر ہو (دیکھو انجیل متی باب ۵ آیت ۱۳)-
**salty**, *a.*: نمکین؛ نمک آلود؛ سلونا -
**Saltation**, *n.*: (۱) قلانچ؛ جست؛ کود پھاند؛ اُچھل کود - (۲) اچانک حرکت؛ یکایک جنبش -
**saltatory, saltatorial**, *aa.*: (۱) اُچھلتا کودتا؛ کودتا پھاندتا - (۲) اُچھلنے والا؛ کودنے پھاندنے والا -
**Saltire**, *n.*: (اسلحہ داری) چلیپائی شکل جو کئی متوازی خطوں کے تقاطع سے بنتی ہے-
**Saltpetre**, *n.*: شورہ -
**Salubrious**, *a.*: صحت بخش؛ صحت آور؛ فرحت بخش؛ خوش گوار؛ موافق (آب و ہوا کبھی کبھی غذا) -
**salubrity**, خوش گواری؛ صحت بخشی؛ فرحت بخشی -
**Salutary**, *a.*: مفید؛ فائدہ مند؛ سود مند -
**Salutation**, *n.*: سلام کرنا؛ صاحب سلامت (سلام علیک) -
**salutational, salutatory**, *aa.*: سلام سے متعلق -
**Salute**, *v. t. & i. & n.*: (۱) سلام؛ آداب؛ تسلیم؛ کورنش - (۲) سلامی (فوجی یا بحری) - (۳) سلام کرنا؛ آداب بجالانا - (۴) سلامی دینا - (۵) سلامی بوسہ دینا یا لینا - (۶) دکھائی دینا؛ نظر آنا - (۷) (with کے ساتھ) استقبال کرنا؛ ملنا مسکراہٹ وغیرہ کے ساتھ) -
*a s. of 7 guns*: سات توپوں کی سلامی -
*take the s.*: سلامی لینا -
**Salvage**, *n. & v. t.*: (۱) ڈوبتے ہوئے جہاز کا سامان نکال لانا؛ آگ میں سے نکالنا؛ بچانا - (۲) آگ یا پانی میں سے نکالا ہوا سامان -
**Salvarsan**, *n.*: آتشک کی سلوارسن؛ مشہور دوا ہے جو سنکھیا سے تیار کی جاتی ہے-
**Salvation**, *n.*: نجات؛ مکتی؛ حفاظت؛ بچاؤ -
*find s.*: (۱) نجات پانا - (۲) ایمان لانا؛ (مزاحاً) کوئی ایسا گر دریافت کرنا جس سے انسان اپنے اصول سے نجات پاسکے -
*S. Army*: مکتی فوج؛ عیسائیوں کی ایک جماعت جس کا مقصد عوام میں مذہبی بیداری پیدا کرنا ہے -
**salvationism**, *n.*: کفارۂ مسیح کا عقیدہ -
**salvationist**, *n.*: مذکورہ بالا عقیدہ رکھنے والا -
**Salve**, *n. & v. t.*: (۱) مرہم (اب صرف شاعرانہ معنی میں) - (۲) تارکول اور چربی کا مرکب؛ لیپ (جو بھیڑوں کو لگایا جاتا ہے) - (۳) مسکن؛ سکون بخش (چیز یا بات)؛ درد دل کا علاج (۴) (متروک) توجیہ؛ تاویل (عموماً for کے ساتھ) - (۵) مرہم لگانا - (۶) تسکین بخشنا؛ درد دل کا علاج کرنا - (۷) لیپ لگانا (بھیڑ کو) - (۸) لیپ پوت کرنا؛ توجیہ یا تاویل کرنا - (۹) تک ملانا؛ جوڑ ملانا؛ بات بنانا - (۱۰) آگ یا پانی سے نکال لانا؛ بچانا -
*lip -s.*: (۱) موم روغن - (۲) (مجازاً) خوشامد؛ چاپلوسی -
**Salver**, *n.*: کشتی (چاندی یا پیتل کی جس میں خدمت گار خط یا کوئی اور چیز پیش کرتے ہیں) -

**Salvia**, *n.*: ساج (Sage) پودوں کی قسم کا ایک پیوستہ چہر پودا ۔ (اس میں بعض باغاتی گل اور پودے بھی شامل ھیں) -

**Salvo**, *n.* (pl. -oes): (۱) حقوق کی حفاظت کے لیے) شرط ؛ قید ؛ استثناء - (۲) بچاؤ ؛ ٹال مٹول ؛ عذر لنگ -

**Salvo**, *n.* (pl. -oes): سلامی ؛ شلک ؛ (توپ یا بندوق کی) باڑ ؛ تعریف کی بوچھاڑ -

**Salvolatile**, *n.*: لشلشہ (نوشادری کا ربونیٹ) -

**Salvor**, *n.*: ڈوبے ہوئے مال کو نکالنے والا (آدمی یا جہاز) -

**Samaritan**, *n. & a.*: سامری ؛ اهل سامریہ ؛ باشندۂ سامریہ -

*good S.*: فیاض اورنیک نہاد انسان (دیکھو لوقا باب۱۰ آیت ۳۳) -

**Sambo** *n.* (pl. -os, -oes): درغلہ ؛ دو نسلہ (خصوصاً امریکی نیگرو اور یورپی میل) ؛ نیگرو کا اسم تصغیر -

**Sambur**, *n.*: سابر -

**Same**, *a.*: (۱) ایک سا ؛ یک رنگ ؛ جوں کا توں - (۲) مذکورۂ بالا ؛ مطابق ؛ ملتا جلتا -

*at the s. time*: (۱) اسی وقت ؛ اسی حالت میں - (۲) باوجود اس کے ؛ لیکن ساتھ ھی ساتھ -

*much the s.*: قریب قریب برابر -

*the life is perhaps a little s.* زندگی کی تو وھی رفتار ھے -

*the s.*: وھی ؛ ویسا ھی ؛ ایک ھی -

*the s.*: وھی شخص ؛ وھی چیز -

*the s. causes produce the s. effect*: یکساں اسباب سے یکساں نتائج نکلتے ھیں -

*the very s., just the s. one and same*: وھی ؛ بالکل وھی ؛ یکساں ؛ بعینہ ؛ بعینہٖ ؛ ھو بہو -

*to repairing sleeve of s. 1/3*: اسی کی آستین کی مرمت (کی بابت) ایک شلنگ ۳ پینس -

**sameness**, *n.*: ایک ھی سا ھونا ؛ یکسانی ؛ یک رنگی -

**Samisen**, *n.*: جاپانی ستار -

**Samite**, *n.*: (قدیم) بادلہ ؛ زری (ازمنۂ وسطی کا قیمتی ریشمی کپڑا جس میں سونے کے تار بھی ملے ھوتے تھے) -

**Samlet**, *n.*: سامن (مچھلی) کا بچہ ؛ سامنچہ -

*Samovar*, *n.*: سماوار (روسی زبان کا لفظ) -

**Samphire**, *n.*: ایک قسم کی نباتات جو ساحل بحر کے قریب پہاڑوں پر اُگتی ھے اور اچار کے کام آتی ھے -

**Sample**, *n. & v.t.*: (۱) نمونہ ؛ بانگی - (۲) نظیر ؛ مثال - (۳) نمونہ یا بانگی دیکھنا یا دکھانا ؛ جانچنا ؛ صحیح تجربہ حاصل کرنا -

*s. card*: نمونوں کا پتا ؛ کارڈ جس پر نمونے چسپاں ھوں -

**sampler**, *n.*: نمونہ دیکھنے یا نمونہ لینے والا ؛ نمونے چھانٹنے والا -

**Sampler**, *n.*: لڑکیوں کی سوزن کاری کا بہترین نمونہ جسے دیوار وغیرہ پر لگا دیتے ھیں -

**Samson**, -pson, *n.*: شمشون ؛ ایک قوی ھیکل آدمی کا نام جس کا ذکر توریت میں آیا ھے) ؛ قوی ؛ گراں ڈیل -

**samsonite**, *n*: ایک بھک سے اڑ جانے والا مادہ -

*Samurai*, *n* (pl. same): قدیم جاپانی ؛ فوجی نواب یا جاگیر دار ؛ ایک جاپانی جماعت جو حب وطن کے لیے مشہور تھی -

**Sanative, -tory,** *a.x.* : صحت بخش ؛ شفا بخش ؛ شافی ؛ مفیدصحت ؛ جسمانی اور اخلاقی صحت سے متعلق -

**Sanatorium,** (pl. *-ia*) : دارالصحت -

**Sanbenito,** *n.* (pl. *-os*) : لباس تو بہ ؛ کفنیء نماز ؛ زردلباس جس پر آگے اور پیچھے دونوں جانب لال رنگ کی سینٹ انڈروز کی صلیب بنی ہوتی تھی ؛ یہ ان بدعتی لوگوں کا لباس تھا جو ہسپانوی محکمۂ احتساب کے دباؤ سے اپنے عقائد سے توبہ کرلیتے تھے -

**Sanctify,** *v. t.* : متبرک یا مقدس قرار دینا ؛ ( گناہ سے) پاک کرنا ؛ حلال کر دینا ؛ جواز کا فتوی دینا -

*such sanctified airs* : ( طنزاً ) ایسے مقدس اطوار ؛ ایسا متبرک انداز -

**sanctification,** *n.* : تقدیس ؛ تطہیر -

**Sanctimonious,** *a.* : ریاکار؛ زاهد ریائی؛ ظاهر دار؛ (طنزاً) تقدس مآب -

**Sanctimony,** *n.* - ظاهر داری؛ ریا کاری -

**Sanction,** *n.* & *v. t.* :- (۱) قانون؛ قاعدہ (۲) سزا یا جزا ؛ وہ دفعہ جس میں کسی جرم کی سزا یا کسی نیکی کی جزا درج ہو - (۳) تصدیق ؛ توثیق - (۴) تکلیف شرعی یا اخلاقی ؛ محرکات خیر - (۵) جواز ؛ حلت ؛ رخصت ؛ منظوری؛ اجازت - (۶) تصدیق کرنا ؛ اختیار دینا؛ لازم کرنا ؛ فرض عائد کرنا ؛ اجازت یا رخصت دینا ؛ سزا یا جزامقرر کرنا -

**Sanctitude,** *n.* : (شاذ) تقدس ؛ بزرگی -

**Sanctity,** *n.* : (۱) تقدس ؛ بزرگی - (۲) عزت ؛ عظمت -

*odour of s.* : نیکی کی شہرت ؛ ولایت کا چرچا -

*ss.* : فرائض ؛ واجبات ؛ پابندیاں -

*ss. of the home* : خانگی پابندیاں

فرائض ) -

**Sanctuary,** *n.* : مقدس مقام ؛ حرم ؛ (عبادت گاہ (کااندرونی حصہ) ؛ مسجد ؛ مندر؛ [عبادت] گاہ - (۲) مامن ؛ جائے پناہ - (۳) امن ؛ [پناہ]؛ حفاظت؛ حق پناہ دهی؛ (شکار) وہ جگہ [جہاں] زمانہ جس میں جانوروں کا شکارمنع ہو -

*rights of s.* : حقوق جائے پناہ ؛ [حق پن]اہ دهی -

*take* (or *seek*) *s.* :- [پن]اہ لینا (یا ڈھونڈنا)

*violate* (or *break*) *s.* : [ج]ائے پناہ کا احترام نہ کرنا ؛ مقدس مقام کے پناہ گزینوں [کو] گرفتار کرنا -

**Sanctum** ( *sanctorum* ), *n.* : (۱) [مس]جد کا اندرونی حصہ ؛ حرم - (۲) خلوت - (۳) (مجازاً ) یامان ( تصوف ) - (۴) مقام مقدس ؛ عبادت کدہ -

*Sanctus,* *n.* : [دع]ا جات کے وہ بول جن پر [ع]شائے ربانی کا خاتمہ ہوتا ہے ؛ بھجن -

*s. bell* : (۱) جرس مقدس - (۲) گھنٹا جو عشائے ربانی کے وقت بجایا جاتا ہے -

**Sand,** *n.* & *v. t.* : (۱) ریت ؛ ریگ ؛ بالو - (۲) ( امریکی روزمرہ ) ثابت قدمی؛ استقلال - (۳) (کسی چیز پر) ریت چھڑکنا یا ڈالنا ؛ ریت میں دفن کرنا ؛ ریت ملانا (شکر؛ اون وغیرہ میں)-(۴) (جمع) ریگستان؛ ریتا ؛ تودۂ ریگ؛ ریت کے ذرے —

*built on s.* : (جس کی بنیاد ریت پر ہو) غیر مستحکم ؛ ناپائدار؛ پادر ہوا -

*plough the s.* or *ss.* :- ریت میں هل چلانا

*s. hopper* : ایک قشری دریائی جانور جو عام طور سے ساحلوں پر پایا جاتا ہے -

*s. -bag* : ریت سے بھرا ہوا تھیلا مدافعت کی عارضی فصیل بندی کے لئے یا کشتی یا غبارہ میں توازن رکھنے کے لئے -

*s. -glass* : ریت گھڑی -

*s.-man* : ریت والا (نیز *dustman*) (نیند سے بچوں کی آنکھیں کھجانے لگتی ہیں تو ان سے کہا جاتا ہے کہ ریت والے نے تمہاری آنکھ میں ریت ڈال دی ہے) -

*s.-martin* : ایک قسم کی ابابیل جو ریت میں گھونسلہ بناتی ہے -

*s.-paper* : ریگ مال (کاغذ) : ریگ مال کرنا -

*s.-storm* : ریت کا طوفان -

*the ss. are running out* : وقت گزر تا جاتا ہے : مہلت کم ہوتی جاتی ہے -

**andal, *n.* & *v. t.*** : (۱) چپل - (۲) چپل پہننا -

**andal (wood), *n.*** : صندل (کی لکڑی) : چندن (کی لکڑی) -

**and-blind, *a.*** : (قدیم) کم بین : بھینگا : چوندھا : تنگ نظر : کوتاہ بین : نزدیک بین -

**andhurst, *n.*** : انگلستان کا شاہی فوجی مدرسہ واقع سینڈھرسٹ -

**andwich, *n.* & *v. t.*** : (۱) نان پاؤ کے دو پتلے ٹکڑے جن کے بیچ میں گوشت ' انڈے ' مچھلی ' ککڑی یا کسی اور چیز کے قتلے رکھ دیے گئے ہوں - (۲) گھسانا : ٹھونسنا : بھرنا : داخل کرنا : لتھوب کرنا : کسی شے کو ایسی دو چیزوں کے اندر داخل کرنا جو مختلف النوع ہوں -

**andy, *a.*** : (۱) ریتلا : کرکرا : ریت کے رنگ کا - (۲) زرد سرخی مائل (بال وغیرہ)

**andy, *n.*** : (حقارتاً) اسکاٹ : اسکاٹ لینڈ کا باشندہ -

**ane, *a.*** : (۱) سمجھ دار : ذی فہم : سلیم العقل : صحیح الحواس - (۲) معتدل ' معقول (رائے ' خیال وغیرہ) -

**ang** : دیکھو sing -

**Sanguinary, *a.*** : خونی : خون ریز : خوں خوار : لہو کا پیاسا : بے رحم : بے مہر : بے رحمی کا (قانون) -

**Sanguine, *a.* & *n.*** : (۱) زندہ دل : امیدوں بھرا - (۲) لال رنگ -

**Sanguineous, *a.*** : (۱) (طب) خون کا - (۲) دموی : پر خون -

**Sanitary, *a.*** : صفائی یا صحت سے متعلق : مفید صحت -

**sanitarian, *n.*** : ماہر حفظان صحت -

**Sanitation, *n.*** : علم حفظان صحت ' صفائی -

**Sanity, *n.*** : تندرستی عقل : صحیح الحواس ہونا -

**Sank** : دیکھو sink -

**Sanskrit, -scrit, *n.*** : سنسکرت -

**Santa Claus, *n.*** : سینٹا کلاس : ایک فرضی شخص جس کے متعلق بچوں کو یہ عقیدہ دلایا جاتا ہے کہ وہی رات کے وقت ان کے موزوں میں بڑے دن کے تحفے ڈال جاتا ہے -

**Sap, *n.* & *v. t.*** : (۱) عرق : رس : (مجازاً) جوہر : جان : لطف - (۲) نیز (*s.-wood*) بکلا : چھال : چوب خام - (۳) رس یا عرق نکالنا : خشک کرنا : رس نچوڑ لینا : عرق نچوڑ لینا : انس نکال لینا : (مجازاً) جان نکال لینا : کمزور کر دینا (مثلاً *his energy had been sapped by* اس کی قوت سلب کر لی گئی) -

*s.-green* : ہلکا ہرا رنگ -

**sapless, *a.*** : بے رس : سوکھا -

**sappy, *a.*** : (۱) رسیلا : رس دار : تر و تازہ : شاداب - (۲) (مجازاً) توانا

**Sap, *n.* & *v. i.* & *t.*** : (۱) محصور مقام کے گرد ایسا مورچہ جس سے محاصرین کا حملہ روکا جا سکے - (۲) (مجازاً) عقیدے یا ارادے وغیرہ کا استیصال - (۳) جڑ کھودنا :

بیخ‌کنی کرنا ؛ استیصال کرنا ؛ منہدم کرنا؛ مسمار کرنا - (۴) سرنگ لگانا ؛ نقب لگا کر پہنچنا؛ سرنگ لگا کر پہنچنا ؛نقب لگانا - (۵) بنیا دیں کھوکھلی کرنا ؛ رفتہ رفتہ برباد کرنا -
*s.-head* : محاصری مورچے کا اگلا سرا -
*science is sapping old beliefs* : سائنس قدیم اعتقادات کی بنیادیں کھوکھلی کر رہا ہے -
**Sap**, *v. i.* & *n.*: (۱) (عامیانہ) بہت پڑھنے والا ؛ رٹو ؛ محنتی ہونا - (۲) لکھنے پڑھنے میں سخت محنت کرنا ؛ رٹنا -
**Sapid**, *a.*: لذیذ ؛ خوش ذائقہ ؛ (تحریر و تقریر ) پر لطف ؛ دل پذیر -
**sapidity**, *n.*: لذت ؛ ذائقہ -
**Sapient**, *a.*: (۱) ( شاذ ) عقل مند -(۲) مدعئی دانائی ؛ لال بجھکڑ -
**sapience**, *n.*: ( شاذ) دانائی ؛( طنزاً ) دانائی؛ لال بجھکڑ پن -
**Sapiential**, *a.* : عقل مندی کا -
*the s. books* : کتب پند و نصائح -
**Sapling**, *n.* : (۱) نو نہال؛ پودا -
**Saponaceous**, *a.*: صابونی؛ صابون‌صفت -
**Sapper**, *n.* : (۱) (خاصکر) سفر مینا کا سپاہی - (۲) رایل انجنیری میں سپاہی -
*Royal Ss. & Miners* :- شاہی‌سفر مینا -
**Sapphire**, *n.* & *a.*: - نیلم؛ یاقوت ازرق
**Saprophyte**, *a.*: ( نباتات) جو سڑے گلے مادے پر بسر کرتے ہیں -
**Saracen**, *n.* & *a.* : اہل مشرق؛ مسلمان؛ حروب صلیبیہ کے زمانے کے مسلمان -
**Saracenic**, *a.*: ( خصوصاً) اسلامی طرز عمارت ) -
**Saratoga ( trunk )**, *n.* : زنانہ سفری صندوق -
**Sarcasm**, *n.*: تعریض ؛ طعن ؛ جلی کٹی ؛ طنز -
**sarcastic**, *a.*:- تعریضی؛طنزیہ؛طنز آمیز
**sarcastically**, *adv.*: - طنزاً؛ تعریضاً
**Sarcenet** : دیکھو Sarsenet -
**Sarcophagus**, *n.* ( pl. *-gi* ) : سنگین تابوت -
**Sard**, *n.* : عقیق اصفر ؛ نارنجی؛ احمر -
**Sardine**, *n.* : ساردین ؛ ایک قسم کی مچھلی جو جزیرۂ ساردینیا کے قریب بحیرۂ روم میں پائی جاتی ہے -
*packed like ss.* : ساردین مچھلیوں کی طرح بھرے ہوئے؛ ایک پر ایک ٹھنسا ہوا -
**Sardonic**, *a.* : ( ہنسی ؛ چہل وغیرہ ) مصنوعی ؛ بناوٹی ؛ جھوٹی ؛ تمسخر آمیز -
**Sargasso**, *n.* (pl. *-os*, *-oes*) : بحری خس و خاشاک؛ یہ ایک قسم کی نباتات ہے جس کے ڈھیر کے ڈھیر گلف اسٹریم میں بہتے پھرتے ہیں ؛ جو دور سے جزیرے معلوم ہوتے ہیں -
*S. sea* : بحیرۂ سرگاسو -
**Sarsaparilla**, *n.*: - عشبہ ؛ جوہر عشبہ
**Sarsenet**, *-ce-*, *n.*: - نفیس نرم ریشم
**Sartorial**, *a.*: خیاطانہ ؛ خیاطی یا مردانہ لباس کے متعلق -
**Sash**, *n.*: - پٹکا ؛ کمر بند ( عربی ؛ شاش)
**Sash**, *n.* : کھڑکی کا آئینہ دار پٹ جو اوپر نیچے کھسک سکتا ہے ؛ ساش چوکھٹا -
*s. pocket* : ساش جیب؛ دریچی جیب؛ وہ جگہ جس میں لٹکن حرکت کرتا ہے -
*s. -pulley* : ساش چرخی -
*s. -cord,-line* : ساش ڈوری ؛ وہ رسی جو ساش میں بندھی ہوتی ہے -
*s. -weight* : ساش کا لٹکن -
*s. window* : ساش دار کھڑکی -
**sashed**, *a.* : ساش دار -

**Sassanian, Sassanid,** *nn. aa.*: ساسانی؛ خاندان ساسانی کا رکن؛ ساسانی خاندان کا بادشاہ -

**Sat**: دیکھو Sit -

**Satan,** *n.*: شیطان؛ ابلیس -

**Satanic,** *a.*: شیطانی؛ ابلیسی -

*his S. majesty*: شیطنت مآب -

**Satanism,** *n.*: ایسی بدی جو جان بوجھ کر کی جائے؛ برائی جو محض برائی کی جائے -

**Satchel,** *n.*: بستہ؛ جز دان؛ تھیلا -

**satchelled,** *a.*: بستے والا؛ جز دان والا -

**Sate,** *v. t.*: رجھانا؛ چھکانا؛ سیر کرنا؛ منہ پھر جانا (*sated with*) -

**sateless,** *a.*: سیر نہ ہونے والا -

**Satellite,** *n.*: (۱) طفیلی؛ مصاحب - (۲) وہ سیارہ جو دوسرے کے گرد گھومتا ہے؛ تابع (سیارہ)؛ سیارۂ ثانویہ -

**Sati,** *n.*: ستی؛ ستی ہونے کی رسم -

**Satiate,** *a. & v. t.*: (۱) شکم سیر؛ پیٹ بھرا؛ سیر - (۲) سیر کرنا؛ چھکانا -

**satiable,** *a.*: قابل شکم سیری؛ سیر ہونے کے لائق؛ جو سیر ہو سکے -

**satiation,** *n.*: (شاذ) سیری وغیرہ -

**Satiety,** *n.*: سیری؛ شکم سیری؛ حد سے زیادہ؛ خواہش سے زیادہ -

*to s.*:

**Satin,** *n.*: ساٹن؛ اطلس -

*s. paper*: لکھنے کا مہین چمک دار کاغذ -

*s.-stitch*: زردوزی یا اونی کپڑے میں کشیدے کا کام جو اطلس جیسا معلوم ہوتا ہے -

*s.-wood*: اعلیٰ قسم کی لکڑی -

**satiny,** *a.*: اطلسی؛ اطلس جیسا -

**satinette, satinet,** *nn.*: نقلی ساٹن؛ اطلس -

**Satire,** *n.*: (۱) ہجو؛ ہجویہ نظم؛ تصنیف - (۲) تضحیک؛ موجب ننگ (مثلاً *our lives are s. on our religion* ہمارے کارنامے مذہب و ملت کے لئے باعث ننگ و عار ہیں) - (۳) طعن؛ طنز؛ تعریض -

**Satiric,** *a.*: ہجویہ؛ طنزیہ -

**Satirical,** *a.*: ہجائی؛ ہجو آمیز؛ پر تضحیک -

**Satirist,** *n.*: ہجو نویس؛ طنز کن -

**Satirize,** *v. t.*: ہجو کرنا؛ طعن کرنا؛ طنز کرنا -

**Satisfaction,** *n.*: (۱) ادائیگی؛ ادائے قرض؛ بے باقی؛ تصفیہ؛ چکاؤ (مثلاً *make s.* یا *in s. of*) - (۲) ادائے قرض؛ ادائے ذمہ داری - (۳) کفارہ (مثلاً *Christ is the s. of our sin*) - (۴) عوض؛ معاوضہ؛ بدل؛ مکافات؛ پاداش - (۵) (کلیسائی مفہوم) توبہ - (۶) تسکین؛ اطمینان؛ خاطر جمعی؛ تسلی - (۷) (کسی شخص سے) یکلگی (duel) لڑنے کا موقع (*give s.*) یعنی موقع دینا یا موقع *demand s.* طلب کرنا) -

*to the s. of* (someone) کسی کے اطمینان کے موافق؛ قابل اطمینان -

**Satisfactory,** *a.*: (۱) کافی؛ معقول - (۲) قابل اطمینان؛ خاطر خواہ (مثلاً *s. compromise*)؛ حسب توقع؛ حسب دل خواہ -

**Satisfy,** *v. t & i.*: (۱) قرض ادا کرنا - (۲) قرض ادا کرنا؛ مانگ پوری کرنا - (۳) توقع پوری کرنا؛ امید پوری کرنا - (۴) حسب؛ راضی ہونا؛ قانع ہونا (*with* کے ساتھ) - (۵) مطمئن کرنا؛ اطمینان دلانا - (۶) حسب توقع ثابت ہونا؛

کافی ہونا ؛ مطمئن ہونا -
rest satisfied : قانع یا مطمئن ہونا -
s. oneself : مطمئن ہونا ؛ اطمینان قلب حاصل کرنا -
s. the examiners : صرف پاس ہونا (بلا کسی امتیاز یا اعزاز کے) -
Satrap, n. : (۱) (قدیم ایرانی سلطنت میں) صوبہ دار ؛ نائب السلطنت - (۲) (حال) گورنر ؛ وائسرائے (اس میں عیش و عشرت اور ظلم و تعدی کا مفہوم مضمر ہے) -
satrapy, n. : صوبہ ؛ ولایت -
Saturate, v. t. : تر بتر کرنا ؛ خوب بھگونا ؛ پر کرنا (نیز مجازاً) -
saturation, n. : (۱) تری ؛ سیری - (۲) نمی ؛ رطوبت -
Saturday, n. : ہفتہ ؛ شنبہ ؛ سنیچر -
S.-to-Monday : سنیچر سے پیر تک (یہ ریلوے وغیرہ کے رعایتی ٹکٹ کی مدت ہوتی ہے) -
Saturn, n. : (۱) (قدیم روما) کھیتی باڑی کا دیوتا ؛ ابو زیوس (father of zeus) جو معصومیت و فراوانی کے عہد زرین کا حاکم ہے - (۲) سیارۂ زحل -
Saturnalia, n. : (۱) رومیوں کا ایک تہوار تھا جو دسمبر میں ہوتا تھا ؛ اس وقت خوب دل کھول کر رنگ رلیاں منائی جاتی تھیں - (۲) ہنگام عیش و طرب ؛ زمانۂ انبساط ؛ عہد نشاط ؛ ہنگام جوش و خروش -
a s. of crime : زمانۂ جرائم ؛ جوش جرائم -
saturnalian, a. : زمانۂ عیش و انبساط کے متعلق -
Saturnian, a. & n. : زحلی ؛ سا کنان زحل -
S. age : زرین دور ؛ سنہری زمانہ -
Saturnine, a. : (۱) زحلی ؛ سنیچری - (۲) اداس ؛ غمگین ؛ مردہ دل -
Satyagraha, n. : ستیا گرہ -
Satyr, n. : (۱) ساطایر ؛ یونانیوں کا ایک دیوتا جس کے کان اور دم گھوڑے کی اور شکل انسان کی تھی - (۲) لاطینیوں کا دیوتا جس کی شکل انسان کی ؛ کان ؛ دم اور ٹانگیں بکرے کی ہیں - (۳) شہوت پرست ؛ بوالہوس ؛ بہائم صفت -
Sauce, n. & v. t. : (۱) چٹنی یا چٹنی جیسی شے - (۲) شوخ چشمی ؛ گستاخی (مثلاً none of your s.) - (۳) چٹ پٹاپن (نیز مجازاً) - (۴) مزہ دار کرنا ؛ خوش ذائقہ کرنا ؛ چٹ پٹا کرنا - (۵) (مبتذل) شوخ چشمی کرنا ؛ گستاخی کرنا -
s.-boat : چٹنی کی کشتی ؛ چٹنی دانی ؛ وہ برتن جس میں چٹنی پیش کی جاتی ہے -
s.-box : شوخ چشم ؛ گستاخ ؛ دریدہ دھن ؛ منہ پھٹ -
s. for the goose is s. for the gander : جو بات کسی ایک پر صادق آسکتی ہے وہی بات انہیں حالات میں دوسروں پر بھی صادق آسکتی ہے -
saucepan : ساس پان ؛ کرچھا ؛ کڑاھی -
serve with the same s. : سب کو ایک لاٹھی سے ہانکنا -
sauceless, a. : الونا ؛ بدمزہ ؛ روکھا پھیکا -
Saucer, n. : (۱) پرچ ؛ طشتری ؛ چائے کی طشتری - (۲) گملے کے نیچے رکھنے کی طشتری ؛ گملا دان -
Saucy, a. : (۱) شوخ ؛ گستاخ ؛ بے ادب ؛ (۲) (مبتذل) چست و چالاک -
Saumur, n. : سومور (ایک سفید شراب جو سومور واقع فرانس جنوبی میں تیار کی جاتی ہے) -

*s.-born* : دریا زادہ ؛ ( شعر میں اس کا اطلاق ) عشق و محبت کی دیوی انرودائٹ پر بھی ہوتا ہے ) ۔

*s.-borne* : جوشے براہ بحر لے جائی جائے ۔

*s.-borne goods* : وہ مال جو براہ بحر بھیجا جائے ۔

*s. breeze* : (۱) بحری ہوا - (۲) وہ ہوا جو دن کے وقت سمندر کی طرف سے چلتی ہے ' بر خلاف اس ہوا کے جو رات کے وقت خشکی کی طرف سے چلتی ہے ۔

*s.-calf* : دریائی بچھڑا ۔

*s. captain* : (۱) (شعر و خطابت) بڑا جہاز راں ؛ نامی گرامی جہاز راں - (۲) کپتان بحری ( بری فوج کے سردار کے مقابلے میں ) ۔

*s. change* : (استعارتاً) تغیر؛ تبدیل کیفیت ۔

*s. coast* : ساحل بحر ۔

*s. cook* : جہازرانوں میں ایک قسم کی گالی ۔

*s. cow* : ایک قسم کی بڑی مچھلی ۔

*s.-dog* : (۱) ایک قسم کا دریائی بچھڑا (۲) ( مجازاً ) پرانا ملاح یا جہاز راں ؛ خصوصاً ملکہ الزبتھ کے زمانے کا بحری کپتان ۔

*s. faring* : بحری سیاح ؛ دریا نورد ۔

*s. furbelow* : ایک قسم کی بحری گھاس ۔

*s.-girt* : دریا بند؛ محصور بحر (شاعری وغیرہ)

*seagoing* : (۱) بحر نورد ؛ وہ جہاز جو کھلے سمندر میں سفر کرے - (۲) بحری مسافر یا سیاح ۔

*s.-green* : گہرا ہرا رنگ ۔

*s.-gull* : بحری بگلا ۔

*s.-horse* : (۱) دریائی گھوڑا ؛ ایک بحری جانور جو گینڈے سے ملتا جلتا ہے - (۲) دریائی دیوتا کا گھوڑا - (۳) والرس ؛ گاؤ دریائی ۔

*s. kale* : ایک قسم کی سبزی جو پکانے کے کام آتی ہے ۔

*s.-king* : زمانۂ متوسط کا بحری ڈاکو ۔

*s.lawyer* : ( ملحی ملنزیۂ ) حجتی ؛ کج بحث ( شخص ) ۔

*s.-legs* : ( مجازاً ) جھکولے کھاتے جہاز پر چلنے کی عادت ۔

*s. level* : سطح بحر ؛ سمندر کی سطح ۔

*s. lion* : بحری شیر ؛ ایک قسم کا دریائی بچھڑا جس کے کان بہت لمبے لمبے ہوتے ہیں ۔

*seaman* (pl.-*men*) : اہل کشتی بان ؛ اہل جہاز ؛ ملاح ؛ جہازران ؛ بحری سپاہی جو افسر نہ ہو ؛ ماہر جہاز راں ۔

*s.-mark* : بحری نشان ؛ منارہ ؛ بحری سنگ میل یا ستون وغیرہ ۔

*s.-mew* : بحری بگلا ۔

*s. mile* : دیکھو Mile ۔

*s.-pay* : وہ تنخواہ جو بحری جنگی خدمت کے معاوضہ میں دی جاتی ہے ۔

s. -*piece* : تصویر آب ؛ بحری تصویر ؛ دریائی منظر کی تصویر ۔

*s.-plane* : بحری طیارہ ۔

*seaport* : بندر ؛ بندر گاہ ۔

*s. rover* : بحری ڈاکو ۔

*s.-scape* = s. -piece

*s. serpent* : (۱) سمندری سانپ - (۲) (the کے ساتھ) ایک دیو ہیکل عجیب الخلقت حیوان ہے جس کی نسبت مشہور ہے کہ سمندر کی تہہ میں رہتا ہے ' اس کی شکل سانپ سے ملتی جلتی ہے ۔

*seashore* : ساحل بحر؛ کنارہ ۔

*seasick* : جس کو جہاز کے ہچکولوں سے متلی ہو یا متلی ہوتی ہو ؛ سمندر روگی ۔

*seaside* : سمندر کے کنارے یا قریب واقع ۔

*s.-urchin* : بحری خار پشت؛ سیہ ؛ساھی -

*s. -water* : سمندر کا پانی ؛ آب شور -

*s.-way* : کھاڑی جس میں طوفان کے وقت جہاز پناہ لے -

**seaweed** : بحری گھانس ؛ صوت ا لبحر ؛ یا نرسل -

**seaworthy** : ( جہاز ) قابل بحر ؛ سمندر میں سفر کرنے کے لائق -

*ss. mountains high* : سمندر میں طوفان بپا ھے؛ پہاڑ جیسی موجیں اُٹھ رھی ھیں -

*ss. of blood* : ( مبالغہ ) خون ؛ ( کشت و خون کے ) دریا -

*short s.* : تموج صغیر ' سمندر جس میں چھوٹی چھوٹی مگر طوفانی موجیں اٹھتی ھوں -

*the four ss.* : وہ چار سمندر ؛ بحور اربعہ جو برطانیہ کے چاروں طرف واقع ھیں -

*the high ss.* : تین میل کی کھلا سمندر ' ملکی حدود یا ساحل کے آگے -

*when the s. gives up its dead* : جب سمندر اپنے مردے اگل ڈالے گا ' یعنی قیامت میں ' بروز محشر -

**seamanship**, *n.* : ملاحی ؛ جہاز رانی -

**seasickness**, *n.* : بحری بیماری؛ متلی؛ قے -

**seaward**, *a. adv. & n.* : سمندر کے رخ ؛ جو سمندر کے رخ واقع ھو -

**seawards**, *adv.* : سمندر کے رخ -

**Seal**, *n. & v.i.* : ( ۱ ) سیل ؛ دریائی بچھڑا - ( ۲ ) ( فعل ) دریائی بچھڑوں کا شکار کرنا -

**sealskin** : ( ۱ ) سگ ماھی کی کھال - ( ۲ ) سمور سگ ماھی - (۳) پوستین' جو اس قسم کے سمور سے بنائی جائے -

**Seal**, *n. & v.t.* : ( ۱ ) مُہر ؛ چھاپ ؛ نشان؛ ٹھپہ - (۲) تصدیق؛ توثیق؛ تاکید ؛ ضمانت - (۳) ڈاٹ ؛ رخنہ بند کرنے والی شے ؛ خصوصاً پانی روکنے والی - (۴) ( فعل ) مُہر لگانا ؛ مُہر ثبت کرنا - (۵) تصدیق کرنا؛ توثیق کرنا - ( ۶ ) سر بہ مُہر کرنا - (۷) چھپانا ؛ مخفی کرنا - (۸) ٹانکا لگانا -

*given under my hand & s.* : میرے دستخطوں اور مُہر سے -

*he is sealed to* or *for salvation* : ارکان قضا و قدر نے اس امر پر مُہر لگادی ھے کہ وہ نجات یا فتہ ھے -

*his fate is sealed* : اس کی قسمت کا فیصلہ ھو چکا ھے -

*is a sealed book to me* : میرے لیے تو یہ کتاب سر بستہ ھے؛ میرے لیے تو یہ راز سر بستہ ھے -

*my lips are sealed*: میرے لبوں پر مُہر خاموشی لگی ھے ؛ میں بول نہیں سکتا -

*Sealed Book* : سر بہ مُہر کتاب؛ کتاب سر بستہ -

*s.-pipe* : مُہر دار نلی ؛ مُنہ بند نلکی ؛ سر بہ مُہر نلی ؛ یہ ایک قسم کی نلی ھے جس کا اُوپر کا سرا بڑی گیس دار نلی میں ھوتا ھے اور نیچے کا سرا پانی کے برتن میں غرق ھوتا ھے اس کے ذریعے گیس کا سلسلہ منقطع ھوتا ھے -

*s. pipe &c.* : کسی نلی کا سرا پانی میں ڈبونا -

*s. up tin* : ٹین کا ٹانکا لگانا کہ ھوا کی روک ھو جائے -

*sealing-wax* : مُہر لگانے کا موم؛ موم -

*the ss.* : وہ مہریں جو لارڈ چانسلر یا سکرٹری آف اسٹیٹ کی تحویل میں رھتی ھیں -

*under s. of confession, confidence & silence* : ( مجازاً ) رازداری ؛ صاف گوئی ' خاموشی کے عہد و اثق کے ساتھ -

**Sealer**, *n.* : (۱) سیل پکڑنے والا ؛ دریائی بچھڑے کا شکاری ؛ دریائی۔بچھڑوں کا شکار کرنے والا (جہاز یا شخص) ۔ (۲) Seal نمبر ۱ و ۲ کا اِسم فاعل ۔

**Sealyham**, *n.*, S. (*terrier*):- بھوری بو گیر ؛ ایک قسم کا شکاری کُتا ۔

**Seam**, *n.* & *v. t.*: - (۱) سیون ؛ دوخت (۲) درز ؛ دراز ؛ شگاب ۔ (۳) پرت؛ طبقہ؛ تہہ ۔ (۴) (فعل) سیون ملانا ؛ جوڑ ملانا ؛ ٹانکا لگانا ؛ دھاریاں کاٹنا ۔

*he is seamed with wounds* : وہ زخموں سے داغ دار ھے ۔

**seamed**, *a.*: شکن دار ؛ داغ دار ۔

**seamless**, *a.*: بےشکن؛ بےدرز؛ بےسیون ۔

**Seamstress**, **semp-**, *n.* : خیاطہ ؛ درزن ؛ سینے والی ۔

**Seamy**, *a.*: سیون دار ۔

*s. side* : (۱) سیون دار رخ؛ کپڑے کا وہ رخ جدھر سیون ھوتی ھے ؛ اُلٹا رخ ۔ (۲) (مجازاً) نا گوار (پہلو) ؛ (زندگی کا) تاریک (پہلو) ۔

**Seance**, *n.*:- مجلس؛ جلسہ؛ حلقۂ حاضرات

**Sear**, *v. t.* : (۱) مُرجھایا ھوا ؛ مُردہ (پتے ' پھول وغیرہ نیز مجازاً عمر وغیرہ) ۔ (۲) (فعل) سکھانا ؛ پژ مُردہ کرنا ؛ پالا مارنا (شاذ) ۔ (۳) داغ دینا؛ جلانا ۔ (۴) بے حس کرنا ؛ مُردہ کرنا (جیسے *a seared conscience* مُردہ ضمیر) ۔

**Search**, *v. t.* & *i.* & *n.* : (۱) تلاش ؛ تجسس ؛ جستجو ؛ تلاشی؛ تفتیش (جیسے *I am in s. of* میں اس کی تلاش میں ھوں) ۔ (۲) (فعل) تلاش کرنا ؛ تفتیش کرنا ؛ تحقیق کرنا ؛ ٹھونڈنا ؛ کھوج لگانا ۔ (۳) تلاشی لینا ۔ (۴) ٹٹولنا ؛ پوچھنا ؛ دریافت کرنا ۔ (۵) دیکھنا ؛ دیکھنا بھالنا ؛ جستجو کرنا ۔

*right of s.* : حق تفتیش ؛ بین قومی قانون کا دورانِ جنگ میں متخاصمین کو یہ حق حاصل ھے کہ جس غیر جانب دار جہاز کی چاھیں تلاشی لے لیں ۔

*s. a wound* : زخم کو ٹٹولنا ؛ سلائی ڈال کر دیکھنا؛ زخم کی حالت کا معائنہ کرنا۔

*s.-light*: (arc-light) سرچ لائٹ؛ ایک قسم کی برقی قوسی روشنی جو دشمن کی تلاش یا راستہ دیکھنے کے کام آتی ھے ۔

*s. men's heart* :- قلوب انسانی کاٹٹولنا

*s.-warrant* : تلاشی کا وارنٹ ؛ حکم نامۂ تلاشی ۔

**Searching**, *n.* : تفتیش ؛ تلاش ؛ تجسس ؛ کھوج ۔

*ss. of heart* : ضمیر کی خلش ؛ دل کا چور ؛ احساس گناہ ۔

**Season**, *n.* & *v. t.* & *i.*: (۱) موسم؛ فصل؛ رت ۔ (۲) مناسب وقت ۔ (۳) مدت مدید (جیسے *he may endure for a s.*) ۔ (۴) (فعل) تیار کرنا ؛ پختہ کرنا؛ درست کرنا ۔ (۵) خشک کرنا ؛ سکھانا ۔ (۶) چٹ پٹا بنانا ؛ مزے دار کرنا' چٹخارہ پیدا کرنا ۔ (۷) مزہ پیدا کرنا ؛ پسندیدہ کرنا ؛ دل پسند کرنا ؛ دل چسپ بنانا ؛ دلکش بنانا ۔ (۸) معتدل کرنا ؛ اعتدال پر لانا ؛ سہونا ۔

*a word in s.* : بر محل نصیحت ۔

*close s.* : بند موسم ؛ ممنوع زمانہ (جب کسی جانور کا شکار ممنوع ھو) ۔

*conversations with humour* : چٹ پٹی گفتگو ؛ با مذاق گفتگو ۔

*highly seasoned dishes* : چٹ پٹے کھانے ؛ مصالحہ دار کھانے ۔

*in s. & out of s.*: گاہ و بے گاہ ؛ موقع بے موقع ' وقت بے وقت ۔

let mercy s. justice : عدل میں رحم کی چاشنی مناسب ہے -

open s. : کھلا موسم (جب کسی جانور کے شکار کی اجازت ہو) -

oysters, &c. are in s. : کستورا مچھلی وغیرہ کی فصل ہے یعنی اچھی حالت میں اور آسانی سے مل سکتی ہے -

s.-ticket : میعادی ٹکٹ (یہ ٹکٹ کم شرح سے ملتے ہیں) -

seasoned soldiers : تجربہ کار سپاہی؛ آزمودہ کار سپاہی -

seasoned timber : پختہ کیا ہوا چوبینہ (جس پر برسات وغیرہ یا ایک طویل مدت گزر جائے) -

seasoned wine : پرانی شراب؛ چٹخارے دار شراب -

the cricket s. : کرکٹ کا زمانہ؛ کرکٹ کا موسم؛ کرکٹ کا موقع -

the holiday s. : تعطیل کازمانہ؛ تعطیل کا موسم -

the London s. : لندن کی چہل پہل کا زمانہ -

the publishing s. : اشاعت کا زمانہ؛ اشاعت کا ہنگام -

the theatrical s. : تھیٹر کا دور؛ تھیٹر کی فصل؛ تھیٹر کا موسم؛ تھیٹر بینی کا مزہ -

**seasonal**, *a.* : موسمی؛ فصلی -

**seasoning**, *n.* : (۱) مسالا ملانا یا ڈالنا - (۲) پختہ کرنا یا بنانا (لکڑی وغیرہ خشک کرکے) - (۳) کسی غیر ملک کی آب و ہوا کی سختی برداشت کرکے پختہ ہو جانا - (۴) مزہ؛ ذائقہ -

**Seasonable**, *a.* : (۱) مناسب موسم؛ موسم کے مطابق - (۲) باموقع؛ برمحل؛ بروقت -

s. arrival : برمحل آمد؛ باموقع آمد

یا تشریف آوری -

**Seat**, *n.* & *v. t.* : (۱) تخت؛ کرسی؛ چوکی وغیرہ (جیسے the seats are uncomfortable) - (۲) نشست؛ بیٹھنا (جیسے he took his seat on the throne) - (۳) مقام نشست (یعنی وہ جگہ جس پر بیٹھنے والے کا بوجھ پڑے) - (۴) سرین؛ پتلون کا وہ حصہ جو سرین پر ہو - (۵) مقام؛ مرکز؛ گھر (جیسے liver is the s. of disease) - (۶) رکنیت؛ ممبری (خصوصاً دارالعوام میں) - (۷) انداز نشست (گھوڑے بائیسکل وغیرہ پر) - (۸) دیہاتی مکان (جس میں وسیع صحن اور چمن ہو) (جیسے country ss. of England) - (۹) (فعل) نشستیں مہیا کرنا؛ نشستوں کا انتظام کرنا یا گنجائش نکالنا (کمرے، گرجا وغیرہ میں) - (۱۰) مستحکم کرنا؛ پختہ کرنا؛ پکا کرنا - (۱۱) نصب کرنا؛ قائم کرنا (جیسے s. the machinery) -

a deep-seated disease : کہنہ مرض؛ مزمن مرض -

pray be seated : ازراہ کرم تشریف رکھیے؛ مہربانی سے بیٹھ جائیے -

s. candidate : امیدوار کا انتخاب کرنا -

**Sebaceous**, : چربی دار؛ روغن دار؛ روغنی -

**Secant**, *a.* & *n.* : (ریاضی) قاطع؛ قاطع التمام؛ نصف -

**Secateur**, *n.* : قینچی -

**Secede**, *v. i.* : قطع تعلق کرنا یا الگ ہونا (کسی مذہبی، سیاسی جماعت وغیرہ سے) -

**seceder**, *n.* : دستکش یا دست بردار ہونے والا -

**Secession**, *n.* : علیحدگی؛ جدائی -

**secessionism**, *n.* : انترائیت ؛ انتراق پسندی -

**secessionist**, *n.* : انتراق پسند ؛ امتزال پرست -

**Seclude**, *v. t.* : الگ رکھنا ؛ کنارہ کرنا -

**Seclusion**, *n.* : تنہائی؛خلوت؛عزلت‌گزینی -

**Second**, *a. n. & v. t.* : (۱) دوسرا؛دوم - (۲)ایک کے یا پہلے کے علاوہ؛ زاید؛ دوسرا - (۳) ثانی ؛ دوسرے درجے کا ؛ تابع - (۴) ( اسم ) ( شر ما یا دوڑ میں ) اول کے بعد دوسرا - (۵) آنرز کے ( امتیازی) امتحان کا دوسرا درجہ؛ وہ شخص جو اس درجے میں کامیاب ہو - (۶) یکی ( تونلہ ) یا مکا بازی میں ایک فریق کا حامی جو خود فریق کا منتخب شدہ ہوتا ہے - (۷)سیکنڈ؛ ثانیہ - (۸) لمحہ ؛ ذرا سی دیر ( جیسے *wait a s.* ) - (۹) ( جمع ) کم درجے کا سامان خصو صاً مو ٹا آٹا - (۱۰) ( فعل ) تائید کرنا ؛ حمایت کرنا - (۱۱) تجویز کی تائید کرنا - (۱۲) ( فوجی ) معطل کرنا ؛ کسی افسر کو عارضی طور پر بلا تنخواہ علحدہ کرنا کہ کوئی غیر فوجی ملازمت حاصل کرسکے -

*come off s. -best* : ہار جانا ( لڑائی یا کھیل میں ) -

*in the s. place* : دوم؛ ثانیاً -

*play the s. fiddle* : تابع حیثیت رکھنا ؛ کم حیثیت یا اہمیت رکھنا -

*s. ballot* : ( انتخاب کا طریقہ ) رائے شماری دوم -

*s. -best* : دوسرے درجے کا(وصف یا جوہر میں) -

*s. chamber* : (ہا ؤ س لیمنٹ کا ) دیوان خاص ؛ دارالامرا -

*s. childhood* : دیکھو childhood -

*s. chop* : ( عامیانہ ) ادنیٰ درجے کا -

*s. -class* : دوسرے درجے کا ؛ گھٹیا -

*s. cousin* : خالہ زاد؛ ماموں‌زاد؛چچازاد بھائی بہنوں کی اولاد -

*s. fiddle* : تابع حیثیت رکھنے والا -

*s. floor* : تیسری منزل -

*s. -hand* : (۱) برتا ہوا؛ مستعملہ (کپڑا ؛ کتابیں ؛ سامان وغیرہ ) - (۲) ( خبر ؛ اطلاع وغیرہ ) بالواسطہ ؛ جو ذاتی مشاہدے یا تحقیق پر مبنی نہ ہو -

*s. nature* : فطرت (طبع) ؛فطرت ثانی -

*s. person* : مخاطب -

*s. rate* : گھٹیا ؛ کم درجے کا -

*s. sight* : دیکھو sight

*s. string* : کو تل ؛ زائد شخص یا شے جو وقت ضرورت کام آئے -

*s. thoughts* : وہ رائے یا ارادہ جو غور مکرر کے بعد قایم کیا جائے -

*s. wind* : دیکھو wind

**seconder**, *n.* : مؤید ؛ حامی -

**Secondary**, *a & n.* : (۱) ثانوی؛ دوسرے درجے کا - (۲) ذیل کا ؛ کم رتبہ -

*s. colours* : نارنجی ' سبز ' اودا رنگ جو ابتدائی رنگوں ( سرخ ' زرد ' نیلے ) کی آمیزش سے حاصل ہوں -

*s. education* : تعلیم ثانوی -

*s. planet* : ثانوی سیارہ ؛ قمر سیارہ - *moon is a s. planet since it revolves round a primary planet, the earth* - )

*s. school* : مدرسۂ ثانوی ؛ ہائی اسکول -

**Secondly**, *adv.* : دوم ؛ ثانیاً -

**Secrecy**, *n.* : (۱) راز ؛ بھید ؛ اخفا - (۲) تنہائی ؛ خلوت - (۳) راز داری -

**Secret**, *a. & n.* : (۱)مخفی ؛ پوشیدہ ؛ رازمیں رکھنے کے قابل - (۲) بھید ؛ راز - (۳) راز جو مخصوص لوگوں کو معلوم ہو -

(۴) سر ؛ اسرار (جیسے *ss. of nature* قدرت کے اسرار) - (۵) گر ؛ راز (جیسے *the s. of success* کامیابی کا راز یا گر)
*in the s.* : جو راز میں شریک ھے -
*open s.* : کھلا راز ؛ ایسا راز جو بجز ان کے جو معلوم کرنے کی کوشش نہیں کرتے سب کو معلوم ھے -
*s. door* : چور دروازہ -
*s.-service* : سرکاری محکمۂ راز -
*s. treaty* : خفیہ معاھدہ -
*s. understanding* مخفی سمجھوتا -
**secretly**, *adv.* : راز میں؛ خفیہ طور پر -
**Secretaire**, *n.* : لکھنے پڑھنے کی خانہ دار میز -
**Secretary**, *n.* : (۱) سکرٹری ؛ سکتر ؛ معتمد - (۲) سر کار یا کسی جماعت وغیرہ کا عہدہ دار جو اس کی طرف سے کار و بار انجام دیتا ھے ؛ سکرٹری ؛ معتمد -
*private s.* : پرائیویٹ سکرٹری ؛ ذاتی معتمد -
*honorary s.* : معتمد اعزازی ؛ آنریری سکرٹری (عموماً ایسے اداروں کا جن کا مقصد نفع کمانا نہیں) -
*the S. of State for the Home Department,* : وزیر داخلی -
*Foreign s.* : وزیر خارجہ -
*S. of State for India* : وزیر ھند -
*s.-bird* : ایک قسم کا مار خور پرندہ جس کی کلغی ایسی ھوتی ھے جیسے منشی کے کان میں قلم -
**secretarial**, *a.* : سکرٹری کا؛ معتمد کا -
**secretariate**, *n.* : سکرٹری کا دفتر ؛ عہدۂ سکرٹری -
**secretaryship**, *n.* : عہدۂ سکرٹری ؛ منصب معتمد -
**Secrete**, *v. t.* : (۱) (اعمال الاعضا) بدن کی رطوبت نکالنا ؛ افراز کرنا یا افراز پیدا کرنا - (۲) چھپانا ؛ چھپا کے رکھنا -
**secretory**, *a.* : افرازی ؛ مفرز -
**Secretion**, *n.* : (۱) (اعمال الاعضا) افراز ؛ اخراج ؛ رطوبت جسمانی کی خون سے تفریق ؛ رطوبت جسمانی کا جسم سے جدا ھونا - (۲) رطوبت ؛ ریزش - (۳) اخفا ؛ چھپانا -
**Secretive**, *a.* : (۱) اخفائے راز کا دلدادہ ؛ کم گو ؛ دیر آشنا - (۲) اخراجی ؛ رطوبت خیز ؛ افرازی ؛ ممد افراز -
**Sect**, *n.* : فرقہ ؛ فریق ؛ گروہ ؛ مذھبی فرقہ -
**sectarian**, *a.* & *n.* : فرقہ بندی کا ؛ فرقہ پرستانہ ؛ فرقہ پرست -
**sectarianism**, *n.* : فرقہ بندی ؛ فرقہ پرستی -
**Sectary**, *n.* : - sectarian دیکھو
**Section**, *n.* & *v. t.* : (۱) قطعہ ؛ ٹکڑا ؛ کاٹ ؛ حصہ - (۲) باب ؛ فصل - (۳) ضمن ؛ دفعہ - (۴) (فوجی) دستہ ؛ پرا - (۵) فرقہ ؛ فریق -
*conic s.* : مخروطی تراش -
*horizontal s.* : افقی تراش -
*s.-mark* : نشان دفعہ (یہ نشان : §)
**sectional**, *a.* : متعلق بہ دفعہ یا قطعہ ؛ قطعہ واری ؛ دفعہ واری -
**Sector**, *n.* : (۱) قطعہ ؛ دائرہ - (۲) آلۂ ھندسی ؛ آلۂ نجومی -
**Secular**, *a.* & *n.* : (۱) صد سالہ ؛ عمر بھر میں ایک دفعہ آنے والا ؛ سو برس تک رھنے والا - (۲) صد یوں رھنے والا ؛ غیر معین مدت تک رھنے والا ؛ دوامی (جیسے *s. rivalry between Church & State*) - (۳) دنیوی ؛ دنیاوی ؛ غیر مذھبی ؛ (جیسے *s. education*) - (۴) دنیا دار پادری ؛ گرھستی پادری -

**s. bird** : ققنس -

**secularism**, *n.* : یہ عقیدہ کہ تعلیم مذہبی عقائد پر نہیں بلکہ اخلاقیات پر مبنی ہونی چاہئے -

**secularist**, *n.* : دنیاوی اخلاقیات کا قائل-

**secularize**, *v. t.* : دنیاوی بنانا ؛ غیر مذہبی بنانا ؛ دنیوی کاموں میں لانا -

**secularization**, *n.* : دنیوی بنانے کا عمل

**secularity**, *n.* : دنیویت ؛ غیر مذہبیت ( تعلیمی معاملے میں ) -

**secularly**, *adv.* : دنیا دارانہ -

**Secure**, *a.* & *v. t* : (۱) بے خطرہ ؛ بے خدشہ ؛ بے فکر ؛ بے اندیشہ - (۲) محفوظ ؛ مامون -(۳) بھروسے کے قابل ؛ قابل اطمینان- (۵) (*v. t.*) محفوظ کرنا ؛ محصور کرنا (شہر ؛ بندرگاہ کو دیوار سے )- (۶) حاصل کرنا (کسی شے کی ضمانت یا کفالت پر) ؛ ضمانت کرنا - (۷) حاصل کرنا (جیسے *s. prize, s. his object*) (۸) گرفتار کرنا ؛ حراست میں لینا ؛ پکڑ رکھنا ؛ (جیسے *s. prisoner*) -(۹) بند کرنا جیسے ( *s. window* ) - (۱۰) مضبوط باندھنا ( جیسے *s. buckle* ) -

**Security**, *n.* : (۱) اطمینان ؛ سکون - (۲) حفاظت ؛ بچاو ؛ سلامتی - (۳) ضمانت ؛ کفالت - (۴) ضامن ؛ کفیل (جیسے *I stand s. for him* ) - (۵) وثیقہ ؛ ھنڈی -

**Sedan (-chair)**, *n.* : (۱) پالکی ؛ ڈولی ؛ ڈولی ؛ تام جھام ؛ ڈانڈی ؛ پینس - (۲) ( نیز امریکہ ) بند موٹر گاڑی جس میں ڈرائیور سمیت چار نشستیں ہوتی ہیں -

**Sedate**, *a.* : (۱) سلیم الطبع ؛ پر سکون ؛ متین - (۲) ( تحریر وغیرہ ) سنجیدہ ؛ متین-

**Sedative**, *a.* & *n.* : (۱) ( دوا وغیرہ ) مسکن ؛ سکون بخش - (۲) مسکن دوا -

**Sedentary**, *a.* & *n.* : (۱) بے حس و حرکت ؛ بیٹھا ہوا ؛ نشستہ (جیسے *s. posture, statue*) - (۲) بیٹھے رہنے کا ( پیشہ ، عادت ، کام وغیرہ ) - (۳) نشستہ ، بیٹھا ، کاہل شخص وغیرہ -

**Sediment**, *n.* : تلچھٹ ؛ گاد -

**Sedition**, *n.* : بغاوت انگیز تحریر یا رویہ ( خلاف حکومت ) -

**seditious**, *a.* : بغاوت انگیز ؛ بغاوت پیدا کرنے والا -

**Seduce**, *v. t.* : (۱) اغوا کرنا ؛ ورغلانا - (۲) عصمت دری کرنا ؛ بہکا لے جانا ؛ اڑھالنا -

**seducer**, *n.* : مغوی ؛ اغوا کنندہ -

**Seduction**, *n.* : (۱) اغوا- (۲) کشش ترغیب-

**seductive**, *a.* : موجب ترغیب ؛ پھسلا لینے والا -

**Sedulous**, *a.* : مستعد ؛ جفاکش ؛ محنتی ؛ مستقل مزاج ؛ ثابت قدم ؛ ( اعمال وغیرہ ) سرگرمانہ ؛ مستعدانہ ؛ (جیسے *with s. care* - *s. flattery, s. attentions*)

**sedulity**, *n.* : جفا کشی ؛ سرگرمی -

**See**, *v. i.* & *t.* (saw, seen): (۱) دیکھنا ؛ تاکنا - (۲) غور کرنا - (۳) سمجھنا ؛ معلوم کرنا - (۴) محسوس کرنا ؛ ادراک کرنا - (۵) ملاقات کرنا ؛ ملنا ؛ معائنہ کرنا - (۶) پہنچا آنا ؛ ساتھ جانا ( جیسے *may I s. you home?* ) ؛ ساتھ دینا ؛ مدد کرنا ؛ مساعدت کرنا ( جیسے *s. him through the difficulty* ) - (۷) رائے رکھنا ؛ خیال رکھنا (جیسے *s. it differently now* )- (۸) تحقیق کرنا ؛ پرکھنا ؛ جانچنا ؛ معائنہ کرنا ( جیسے *must s. into it* ) - (۹) خبر گیری کرنا ؛ احتیاط کرنا (جیسے *s. to it that it is not spoiled*) - (۱۰) مناسب سمجھنا ؛ بخوشی قبول کرنا (جیسے *do not s. being made use of*) - *do you s. what I mean?*

مفہوم سمجھتے ہیں؟ -

*has seen better* or *best days* : کبھی حالت بہت اچھی تھی مگر اب انحطاط پذیر ہے -

*has seen service* : پختہ کار ہے -

*I cannot s. a (the) joke* : مجھے تو اس میں کوئی لطیفہ نظر نہیں آتا -

*I cannot s. a (the) point* : میں اصل حقیقت ( منشا کو ) نہیں سمجھا -

*s. life* : (۱) دنیا کا تجربہ حاصل کرنا - (۲) عیاشی کی زندگی بسر کرنا -

*I must s. into it* : مجھے اس کی تحقیق کرنی چاہیئے -

*I will s. about it* : میں اس پر غور کروں گا -

*let me s.* : مجھے غور کرنے دو -

*s. after* : خبر گیری کرنا ؛ نگرانی کرنا -

*s. eye to eye* : ہم خیال ہونا ؛ متفق ہونا -

*s. over (house &c)* : معائنہ کرنا -

*s. stars* : تارے دکھائی دینا ( یعنی ضرب لگنے سے ) تیورا جانا ؛ سر کا چکر کھانا -

*s. the back* : پیٹھ دیکھنا ؛ کسی ملاقاتی یا حملہ آور کو جاتے ہوئے دیکھنا -

*s. the light* : (۱) عالم وجود میں آنا - (۲) زندہ رہنا -

*s. thing through* or *out* : تکمیل کو پہنچا کر چھوڑنا -

*s. through* : (۱) بھانپ لینا ؛ تاڑ جانا - (۲) انجام کو پہنچانا -

*seeing is believing* : مشاہدہ اصل یقین ہے -

*worth seeing* : قابل دید -

*you s.* : آپ سمجھتے ہیں -

**seer, n.** : بینا ؛ روشن ضمیر ؛ غیب دان -

**See, n.** : اسقف یا اسقف اعظم کا علاقہ یا حدود حکومت -

**Seed, n. & v. i. & t.** : (۱) بیج ؛ تخم ؛ دانہ - (۲) نطفہ ؛ منی - (۳) اصل ؛ جڑ ؛ بنیاد ؛ بنا ( جیسے *to sow ss. of strife* یعنی جھگڑے کی بنا ڈالنا ) - (۴) نسل ؛ اولاد ( جیسے *s. of Abraham* یہودی ) - (۵) بیج بونا ؛ تخم ریزی کرنا - (۶) بیج نکالنا ( پھل وغیرہ سے ) - (۷) بیج پڑنا ؛ بیج پک کر گرنا -

*go* or *run s.* : ( پودے کا ) پھول دینے کے قابل نہ رہنا -

*s. bed* : = s. plot

*s.-cake* : وہ کیک جس میں رائحہ کے لئے زیرہ وغیرہ ہو -

*s.-corn* : وہ اناج جو بیج کے لئے محفوظ رکھا جائے -

*s.-drill* : تخم ریزی کا آلہ - ( دیکھو drill )

*s.-pearl* : چھوٹا موتی -

*s.-plot* : (۱) پود کیاری - (۲) ( مجازاً ) بغاوت گھر -

*seedsman* : سوداگر تخم ( خصوصاً پھولوں اور ترکاریوں کے تخم کا ) -

*s.-time* : بیج بونے کا وقت ؛ تخم ریزی کی فصل -

*s.-vessel* : بیج دانی -

*seeding machine* : تخم ریزی کی مشین

**seedless, a.** : بے تخم ؛ بے بیج -

**Seedling, n.** : (۱) تخمی پودا ؛ وہ پودا جو بیج سے اگے ( نہ کہ قلم سے ) - (۲) ننھا پودا -

**Seedy a.** : (۱) بیج بھرا ؛ بیجالا - (۲) پھٹے حالوں ؛ پھٹے پرانے کپڑے پہنے - (۳) علیل ؛ ( مزاج کا ) ناساز ( ہونا ) ( جیسے *I feel s.* یعنی میری طبیعت ناساز

یا بد مزہ ہے ) ۔

**Seek**, *v. t. & i.* (*sought*): (۱) ڈھونڈھنا ؛ تلاش کرنا ۔ (۲) حاصل کرنے کی کوشش یا فکر ہونا یا کرنا ( جیسے *s. a post* یا *s. for tune* ) ۔ (۳) مانگنا ؛ طلب کرنا ( جیسے *s. aid* ) ۔ (۴) مدنظر ہونا ؛ درپے ہونا ( جیسے *s. success* ) ۔ (۵) جستجو کرنا ؛ پتا لگانا ( جیسے *seeking news* ) ۔

*is to s., is much to s.* : نایاب یا نادر یا کم ہے ۔

*s. out* : ڈھونڈھ نکالنا ؛ سراغ لگا لینا ؛ ( کسی کی ملاقات یا صحبت حاصل کرنے کے لیے ) سعی کرنا ۔

*sought for, after* : مقبول ؛ مطلوب (جس سے ملنے وغیرہ کے لوگ بہت آرزو مند ہوں ) ۔

**seeker**, *n.*: طالب ؛ جویا ؛ کوشاں ۔

**Seem**, *v. i.* : معلوم ہونا ؛ دکھائی دینا ؛ نظر آنا ؛ واقعی طور پر معلوم ہونا یا ظاہر ہونا ۔

*it seems to me* : معلوم ہوتا ہے ۔

**seeming**, *a.* : (۱) ظاہر ، عیاں ۔ (۲) ظاہری ؛ دکھاوے کا ( جیسے *the s. and the real* ظاہری اور اصلی ؛ *a s. friend* ظاہری یا دکھاوے کا دوست ) ۔

**seemingly**, *adv.*: بظاہر ؛ ظاہر داری سے ؛ دکھاوے کے طور پر ۔

**Seemly**, *a. & adv.* : موزوں ؛ مناسب ؛ معقول ۔

*Seen* : دیکھو See ۔

**Seer**, *n.* : روشن ضمیر ؛ غیب داں ؛ رسول ؛ نبی ۔

**Seer**, *n.* : سیر ( ہندوستانی وزن ) ۔

**See-saw**, *a., adv. n., & v. i.*: (۱) جھولا ؛ ہنڈولا ۔ (۲) ایک کھیل جس میں ایک لمبے تختے کے دونوں سروں پر ایک ایک شخص بیٹھ جاتا ہے (تختے کے بیچوں بیچ ایک ٹیک ہوتی ہے ) ۔ یہ دونوں شخص باری باری سے ایک دوسرے کو اوپر نیچے حرکت دیتے ہیں ۔ (۳) تختہ ، جو اس طرح متوازن رہے ۔ (۴) ہنڈولے یا جھولے کی طرح آگے پیچھے حرکت کرنا ۔ (۵) سی سا کھیل کھیلنا ۔ (۶) پالیسی یا طرز عمل میں متلون یا مذبذب ہونا ۔

**Seethe**, *v. t. & i.*: جوش دینا ؛ جوش میں آنا ؛ کھولانا ؛ کھولنا ؛ ( مجازاً ) جوش میں آنا ۔

**Segment**, *n. & v. i. & t.*: ٹکڑا ؛ قطعہ ؛ قتلہ ؛ پھانک ؛ قاش ؛ حصہ ؛ درجہ ۔

*s. of a circle* : قطعۂ دائرہ ۔

**segmental**, *a.*: قطعہ دار ؛ قطعہ دارانہ ؛ متعلق بہ قطعہ ۔

**Segregate**, *v. t. & i.* : علحدہ رکھنا یا کرنا ؛ دوسروں سے علحدہ رکھنا ۔

**segregation**, *n.* علحدگی ؛ جدائی ۔

**segregative**, *a.* علحدہ رکھنے یا کرنے والا ؛ تنہائی یا جدائی کی خاصیت رکھنے والا ۔

**Seidlitz powder**, *n.*: ایک قسم کی ملین دوا ۔

**Seigneur, seignior**, *n.*: جاگیر دار ؛ رئیس ۔

**signiorial**, *a.* رئیسانہ ؛ جاگیر دارانہ ۔

**Seigniorage**, *n.*: حق شاہی ؛ (خصوصاً) حق سکہ یعنی چاندی جو ٹکسال کو بھیجی جاتی ہے اس میں سے ایک خاص فی صدی بادشاہ کا حق ہوتا تھا ۔

**Seigniory**, *n.*: (۱) جاگیر داری ؛ امارت ۔ (۲) شاہی اقتدار ۔ (۳) جاگیر دار یا امیر کا علاقہ ۔

**Seine**, *n. & v. t. & i.*: ماہی گیری کا بڑا جال جو پانی میں سیدھا کھڑا رہے ۔

*seismograph, seismometer, seismocope* : زلزلہ نگار یا زلزلہ پیما (ان آلات سے زلزلے کی قوت اور مقام وغیرہ کا اندازہ ھوتا ھے) -
*seismography* : زلزلہ نگاری -
*seismographer* : زلزلہ نویس -
*seismiology*: علم زلزلہ ؛ بھونچال بدیا -
**Seize**, *v. t. & i.*: (۱) اپنے تحت و تصرف میں لانا - (۲) ضبط کرنا ؛ قرق کرنا - (۳) چھین لینا ؛ جھپٹ لینا - (۴) پکڑ لینا ؛ جبراً لے لینا - (۵) سمجھ لینا ؛ تاڑ لینا -
*s. an opportunity, occasion* : موقع حاصل کرنا یا موقع سے فائدہ اٹھانا -
*s. an idea*: کسی خیال کی تہہ تک پہنچنا -
*s. the point* : نکتے کو پہنچ جانا ' اصل بات کو جاننا -
**seizing**, *n.*: گرفت ؛ قبضہ ؛ رسی سے باندھنا (عام طور پر جمع میں آتا ھے) -
**Seizure**, *n.* : (۱) قرقی ' قبضہ ' گرفت وغیرہ - (۲) مرض کا دورہ (خصوصاً مرگی وغیرہ کا) -
**Seldom**, *adv.* ( rarely *-er, est* ) : شاذ و نادر ؛ کبھی کبھی ؛ بہت کم -
**Select**, *a. & v. t.* : (۱) منتخب ؛ پسندیدہ ؛ عمدہ ؛ نفیس - (۲) مستثنیٰ ؛ مخصوص - (۳) منتخب کرنا ؛ چھانٹنا ؛ چننا ؛ پسند کرنا -
**selective**, *a.* : انتخابی -
**selector**, *n.* : انتخاب کرنے والا ؛ چننے یا چھانٹنے والا -
**Selection**, *n.*: (۱) انتخاب: پسند - (۲) (شے) منتخب؛ انتخاب - (۳) *natural s.*) بقائے اصلح ( قانون ارتقا کے عمل میں بہتر و مضبوط تر فرد یا نوع کا باقی رھنا ) - (*&c.*
**Selenium**, *n.*: ایک غیر معدنی عنصر ؛ سلی نیوم -
*selenography* : (۱) علم القمر - (۲) چاند کی مساحت ؛ قمر پیمائی -
**Self**, *n.*(pl.*-ves*) & *a.*: (۱) ذات؛ نفس؛ شخصیت ؛ خودی - (۲) ذاتی اغراض ' ذاتی مقاصد ' اپنے نفس یا ذات کے متعلق - (۳) پھول جس کا رنگ یکساں یا قدرتی ھو؛ کل یک رنگ - (۴) (تجارتی یا بازاری اصطلاح میں) ذات ' خود (اپنی یا مخاطب کی) ( جیسے *cheque drawn to s.,*) -
*the study of the s.* : علم النفس؛ مطالعۂ ذات -
*second s.* : یار صادق ؛ دست راست -
*his better s.* : اس کی فطرت کا اچھا رخ یا پہلو ؛ اس کے شریفانہ احساسات -
**Self** -: ( سابقہ ) -
*s.- accusing* : اپنے آپ پر الزام لگانے والا ؛ خود گیر -
*s.-acting* : خود کن ؛ خود کار -
*s.-evident* : صریح ؛ بدیہی -
*s.-conceited* : خود بیں ؛ متکبر -
*s. -conceit*: خودبینی؛ مشیخت؛ نخوت -
*s. -confidence* : خود اعتمادی ؛ اعتماد نفس -
*s.-inflicted* : سزا یا تکلیف جو خود عائد کی گئی ھو؛ خود آزار -
*s.-conscicusness* : خود شعوری ؛ خود شناسی ؛ اپنے نفس پر نظر -
*s. conscious.* : خود آگاہ؛ ایسا شخص جسے غیر مجمع میں اپنی فکر ھو اور بناوٹ کی حرکتیں کرے یا جھینپے؛ خود احساس -
*s.-righteous* : اپنے آپ کو متدین یا راست باز سمجھنے والا؛ خود پسند؛ معجب -
*s.-seeker* : خود مطلب ؛ خود غرض ؛

*s.-seeking* : خود مطلبی؛ خود غرضی -
*s.-sufficing, s. sufficient* : غیر محتاج ؛ بے نیاز ؛ مغرور ؛ خود بیں -
*s. sufficiency.* : بے نیازی ؛ خود بینی -
*s.-abandonment* : خود فراموشی ؛ ترک خودی -
*s.-abasement* : تذلل ؛ انکسار (بےجا)؛ اپنی بے عزتی آپ کرنا -
*s.-absorption* : انہماک یا محویت یا لذات -
*s.-aggrandizement* : خود پروری ؛ دست درازی -
*s.-appointed* : خود ساختہ -
*s.-assertion* : خود ادعائی ؛ اپنے دعوے کو آپ منوانا -
*s.-assumed* : خود اختیار کردہ ؛ خود ساختہ -
*s.-binder* : خود بند ؛ یعنی کھیتی کاٹنے کی مشین ہے جس میں اناج کی گڈیاں خود بخود بندھتی چلی جاتی ہیں -
*s.-centred* : خود مطلب ؛ جو اپنی ذات میں مستغرق ہو -
*s.-coloured* : (۱) یک رنگ - (۲) وہ پھول جس کے رنگ میں تغیر نہ ہوا ہو -
*s.-command* : اپنے نفس پر قابو؛ ضبط -
*s.-condemnation* : صریحی مردودیت یا ناکارہ پن -
*s.-conquest* : غلبہ علی النفس؛ تسخیر نفس -
*s.-consistent* : مستقیم بالذات -
*s.-consistency* : استقامت بالذات -
*s.-contained* : (۱) مستغنی مزاج ؛ کم گو - (۲) سالم ؛ مکمل -
*s.-contemptuous* : مستحقر -
*s.-contradiction* : خود نقیضی ؛ خود تردیدی ؛ تناقض بالذات -

*s.-contradictory* : متناقض با لذات -
*s.-control* : ضبط ؛ ضبط نفس -
*s.-culture* : تربیت نفس؛ تہذیب نفس -
*s.-defence* : خود حفاظتی؛ حفاظت خود اختیاری [ مثلاً *in s. defence* حفاظت خود اختیاری کے لئے ' اپنی حفاظت یا بچاؤ کے واسطے ؛ *art of s.-defence* (مجازاً) مکا بازی ] -
*s.-denial* : نفس کشی -
*s dependence* : قیام بالذات ؛ خود انحصاری -
*s.-destruction* : خود کشی -
*s.-determination* : (۱) خود انفصالی؛ اپنے متعلق خود فیصلہ کرنے کی قوت یا حق - (۲) مختاریت ؛ اختیار عمل (مجبوریت کے مقابلے میں ) -
*s. determined* : باختیار خود کیا ہوا یا کرنے والا -
*s.-devotion* : جاں نثاری ؛ فدویت (کسی شخص یا کام کے لئے) -
*s.-educated* : خود آموز؛ خود آموختہ -
*s.-education* : خود آموزی؛ خود تعلیمی -
*s.-effacement* : کسر نفسی ؛ خود فراموشی -
*s.-esteem* : خود پسندی؛ عجب -
*s.-examination* : محاسبۂ نفس -
*s.-existent* : موجود بالذات ؛ واجب الوجود -
*s.-feeder, s.-feeding* بھٹی یا مشین جس میں تیل یا ایندھن بطور خود پڑتا ہے ؛ ہیزم گیر -
*s.-fertilizing* : خود بار ( پودے ' پھل وغیرہ ) ' جو اپنے زیرے یا زر گل سے بار لاتے ہیں -
*s.-forgetful* : خود فراموش -

s. -generating : خود زا ؛ خود زائی -

s. -governing : خود اختیاری (مقامی حکومت) ؛ سوراجی -

s. -government : حکومت خود اختیاری ؛ خود انتظامی -

s. -help : اپنی مدد آپ ؛ خود کوشی ؛ قوت بازو پر بھروسا -

s. -important : اپنے آپ کو کچھ سمجھنے والا ؛ خود پندار ؛ بخود مغرور -

s. -importance : خود پنداری ؛ غرور بے جا -

s. -imposed : خود عاید کردہ ؛ اپنی لگائی ہوئی ( شرط یا پابندی ) -

s. -indulgent : تن پرور ؛ عیش دوست -

s. -indulgence : تن پروری وغیرہ -

s. -interest : نفع ذاتی ؛ خود مطلبی -

s. -interested : خود مطالب ؛ مطلبی -

s. -invited : (۱) خود خواندہ ؛ نا خواندہ ( مہمان ) -

s. -involved : منہمک با لذات ؛ اپنی دھن میں یا الجھن میں لگا ہوا -

s. -love : (۱) خود پرستی - (۲) ( شاذ ) اپنی بہتری کی خواہش -

s. -made : جس نے خود ترقی کی ہو ؛ خود پر داختہ ؛ خود ساختہ -

s. -mastery : قدرت علی النفس ؛ ضبط نفس ؛ خود رائی -

s. -possessed : ضابط ؛ ٹھنڈے مزاج کا ؛ قادر علی النفس -

s. -possession : ضبط ؛ قدرت علی النفس -

s. -preservation : تحفظ ؛ حفظ نفس ؛ ذاتی سلامتی -

s. -realization : استکمال نفس ؛ اپنی قوتوں کو ترقی دینا ذاتی کوششوں سے -

s. -recording : آلۂ اندراج ؛ داخلہ نگار ( آلہ ) -

s. -regard : مصلحت ذاتی ؛ منفعت اندیشی -

s. -reliant : معتمد علی النفس ؛ خود اعتماد -

s. -reliance : اعتماد علی النفس ؛ خود اعتمادی -

s. -respect : خود داری -

s. -restraint : جبر علی النفس ؛ ضبط -

s. -righting : پلٹ ڈوڑ ؛ وہ کشتی جو الٹ جانے کے بعد خود بخود سیدھی ہو جائے -

s. -sacrifice : ایثار ؛ قربانی -

selfsame : قطعاً وہی ؛ بعینہٖ ؛ بجنسہٖ -

s. -satisfied : مطمئن بالذات -

s. -satisfaction : اطمینان بالذات -

s. -sown : بغیر بوئے اُگ آنے والا ؛ خودرو -

s. -starter : موٹر کا پرزہ جو بجلی کی قوت سے موٹر کو چلا دیتا ہے ؛ کُنا -

s. -styled : نام نہاد ؛ خود ساختہ -

s. -support : بیرونی مدد کے بغیر اپنی بسر اوقات کرنا یا کام چلانا -

s.- surrender : اپنے آپ کو حوالے کر دینا ؛ خود سپردگی -

s. -taught : خود آموختہ ؛ خود آموز -

s. -tormenting : خود آزار -

s. -torture : تعذیب نفس ؛ خود آزاری -

s. -will : ضد ؛ خود رائی -

s. -willed : ضدی ؛ خود رائے -

s. -winding : ( گھڑی ) خود چال ؛ آپ کُوک ؛ جس کی کُوک خود چڑھ جائے -

**Selfhood**, *n.* : ( شاذ ) خودی ؛ شخصیت ؛ آپا -

**Selfish**, *a.* : خود غرض ؛ خود مطلب -

selfishness, n. : خود غرضی -

Selfless, a. : بے غرض ؛ بے نفس -

selflessness, n. : بے غرضی ؛ بے نفسی ؛ ایثار -

Sell, v. t. & i. : (۱) بیچنا ؛ فروخت کرنا - (۲) تجارت کرنا - (۳) روپیے یا صلے کی خاطر غداری یا بے وفائی کرنا (جیسے s. one's country) - (۴) جھانسا دے کر کام نہ کرنا؛ دغا کھیلنا - (۵) خوب بکنا؛ نکاسی ہونا (جیسے this will never s.) (۶) (s. off) مال نکال دینا ؛ اونے پونے بیچ ڈالنا - (۷) (s. out) (تاریخ) عہدہ بیچ کر فوج سے نکل جانا ؛ حصوں کو فروخت کر ڈالنا - (۸) (s. up) مدیون کے مال کو فروخت کر ڈالنا یا نیلام کرادینا - (مجازاً) s. one's life dearly : خود جان دینے سے پہلے خوب لڑنا یا بہت سے حریفوں کو قتل کرنا -

selling-race, -handicap, &c.: نیلامی یا آزمائشی گھوڑ دوڑ ؛ جس میں آگے نکلنے والا گھوڑا فوراً یا فروخت کیا جاے -

Seltzer (-water), n. : سلٹر ؛ یہ ایک طرح کا معدنی پانی ہے جو دوا کے طور پر برتا جاتا ہے -

Selvage, selvedge, nn.: کنارہ؛ کور -

selvaged, a. : کنارہ دار وغیرہ -

Semantics, n. pl.: = semasiology

Semaphore, n. & v. i. & t.: (۱) ریل کی آمد و رفت بتانے یا فوج میں اشارے کرنے کا آلہ ؛ اشارہ بردار - (۲) جھنڈیں یا اشارہ بردار کے ذریعے اشارہ کرنا یا جانے کی اجازت دینا -

Semblance, n.: مشابہت؛ شکل شباہت -

Semeiology, Semeiotics, nn. : تشخیص ؛ علم تشخیص ؛ علم علامات (مرض) -

Semen, n. : منی ؛ دھات -

Semester, n. : (جرمنی ؛ امریکی اور دیگر جامعوں کی) نیم سالہ میقات -

Semi- : (۱) سابقہ ؛ جس کے معنی ہیں : نیم ؛ نصف - (۲) یک رخا ؛ یک طرفہ - (۳) جو کچھ زیادہ یا بہتر نہ ہو - (۴) قدرے کم - (۵) غیر مکمل -

s.-annual(ly) : سال میں دو بار ؛ شش ماہی -

s.-barbarian : نیم وحشی ؛ جنگلی -

semicircle : نصف دائرہ -

s.-circular : (۱) نیم دور ؛ یہ زاویہ ناپنے کا ایک آلہ ہے - (۲) نیم مدور؛ قوسی-

semicolon: وقف ناقص جسے ایک نقطے اور واو سے ظاہر کرتے ہیں -

s.-detached : (۱) الگ تھلگ سا - (۲) ہم دیوار (مکان) -

s.-final : آخری میچ سے قبل کا کھیل -

s.-official : نیم سرکاری -

s.-precious : کم قیمت (جواہرات) -

semitone : (موسیقی) آدھا سر -

Seminal, a.: (۱) منوی ؛ نطفی؛ تخمی؛ بیج کا - (۲) جس سے پیدائش یا افزائش ہو ؛ نسل افزا - (۳) بنیادی؛ ہونہار -

Seminar, n.: طلبہ کی اعلیٰ جماعت جو کسی پروفیسر کی نگرانی میں تحقیقی کام کرتی ہے -

Seminary, n.: (۱) درس گاہ؛ دارالعلوم- (۲) (مجازاً) تعلیم و تربیت ؛ اشاعت یا پیداوار کے مقام؛ رومن کیتھولک جیسوئٹ فرقوں کے مدارس -

Semite, n. & a. : سامی ؛ آل سام -

Semitic, a. & n. : (۱) سامی ؛ نسل سام سے - (۲) (اسم) سامی زبان ؛

عربی وغیرہ -

**Semolina,** *n.* : چوکر ؛ بھوسی؛ روا -

**Sempiternal,** *a.* : ( شاذ ) ( شاعری ) دائمی ؛ ابدی -

**Sempstress :** دیکھو seamstress -

**Senate,** *n.* : (۱) قدیم روما کی مجلس عمائد یا اکابر ' جسے قانون سازی اور فیصلۂ خصومات کے بھی اختیارات حاصل تھے - (۲) اکثر مجالس وضع قوانین کا دوسرا یا اعلیٰ ایوان یا شعبہ - (۳) جامعۂ کیمبرج وغیرہ اور بعض دیگر اداروں میں مجلس انتظامی یا جماعت عاملہ -

S.-*house* : ایوان مجلس ( خصوصاً کیمبرج میں ) -

**Senator,** *n.* : (۱) مجلس وضع قوانین کا رکن-(۲) کسی مجلس (senate) کارکن -

**senatorial,** *a.* : مجلس عمائد کا -

**Send,** *v. t. & i.* ( sent ): (۱) بھیجنا ؛ روانہ کرنا - (۲) کہلا بھیجنا؛ پیام بھیج دینا- (۳) نازل فرمانا ؛ بخشنا ؛ مرحمت کرنا (خدائے تعالیٰ کا) جیسے *God s. it may not be so; God s. him victorious*) (۴) ( آگے ) بڑھنا یا بڑھانا ؛ چلنا یا چلانا ( جیسے *s. a bullet; it sent his temperature up, down* - ( ۵ ) بر آمد ہونا ؛ باہر آنا ؛ پتے نکالنا' ( جیسے *send out* or *forth leaves;* (۶)- (*s. out or forth steam, odour* -( *s. away* or *off* جیسے ) نکال باہر کرنا ( ۹ ) ( فعل ) ( *s. off* ) مشائیعت کرنا ؛ الوداع کہنا ( کسی کی روانگی کے موقع پر) - (۱۰) ( *s.-off* ) ( اسم ) مشائیعت؛ الوداع؛ تقریظ ' مدح آمیز تبصرہ - (۱۱) ( دیوانہ یا پاگل) بنا دینا ( جیسے *s. mad* or *crazy* ) - (۱۲) ( *s. for* ) منگانا'

طلب کرنا؛ بلا بھیجنا -

**sender,** *n.* : بھیجنےوالا ؛فریسندہ؛ مرسل -

**Senescent,** *a.* : سن رسیدہ؛مائل بہ پیری -

**senescence,** *n.* : پیرانہ سالی ؛ انحطاط -

**Seneschal,** *n.* : ( عہد وسطیٰ کا ) محل کا داروغہ -

**Senile,** *a.* : بڑھاپےسےمتعلق یامنسوب؛شیبی -

**senility,** *n.* : بڑھاپا ؛ کہن سالی -

**Senior,** *a.& n.* : (۱) سابق؛ متقدم'اعلیٰ؛ بزرگ ؛ بڑا - (۲) بڑے مرتبے کا ملازم یا عہدہ دار - (۳) ( اسم ) کلاں؛ اسن؛ عمر یا مرتبے یا مدت ملازمت میں متقدم ؛ افضل؛ سابق الخدمت ؛ ادبیات یا ریاضی میں اعلیٰ کامیابی پانے والا -

*John Smith s.* (*John Smith sen.*): جان اسمتھ کلاں ؛ بڑا جان اسمتھ -

*s. classic* : برطانی جامعات کے امتحان ادبیات میں اعلیٰ کامیابی پانے والا -

*s. man* : ( جامعات میں بہ مقابل تازہ وارد ) متقدم ؛ سابق -

*s. wrangler* : دیکھو Wrangler -

*the s. members of the family* : بزرگان خاندان -

*the s. partner* : شریک غالب ؛ شریک اعلیٰ -

**seniority,** *n.* : تقدم؛ افضلیت؛ کلانیت -

**Senna,** *n.* : سنا ؛ سنائے مکی -

**Sennet,** *n.* : ( تاریخ ) شیکسپیری اور دیگر الز بتھی ڈراموں میں نقل و حرکت کے موقعوں پر نفیری کی خاص آواز -

**Sennight,** *n.* : ( قدیم ) ہفتہ ؛ اٹھواڑہ -

*Senor, Senora, Senorita, nn.* : ہسپانیہ کے تعظیمی القاب بمعنی صاحب ؛ جناب -

**Senous(s)i**, *n.* : سنوسی؛ سنیوسی؛ افریقہ میں مسلمانوں کا ایک مشہور دینی اور سیاسی فرقہ -

**Sensation**, *n.* : (۱) احساس ؛ حس ؛ تاثر -(۲) (مجازاً) جوش انگیز شے یا واقعہ - (۳) (مجازاً) ہیجان ؛ سخت حیرت یا جوش ؛ سنا ٹا ( جیسے *he made a great s.* اُس نے ایک ہیجان پیدا کر دیا)- (۴) (مجازاً) ہنگامہ؛ ہنگامہ خیز واقعہ؛ خبر یا نئی بات (جیسے *he deals largely in s.* وہ بہت کچھ ہنگامہ خیز واقعات یا افسانوں سے کام لیتا ہے ) -

**sensational**, *a.* : ہنگامہ خیز ؛ جوش انگیز ؛ سنسنی میں لانے والا -

**Sensationalism**, *n.* : (۱) (فلسفہ) یہ نظریہ کہ علم انسانی محض حواس ظاہری کے تاثرات یا محسوسات پر بنا ہے؛ محسوس پرستی ؛ محسوسیات - (۲) ( شاعری اور انشا پرد ازی میں ) جذبات انگیزی ؛ ہیجان پسندی -

**sensationalist**, *n.* : (۱) محسوس پرست ؛ فلسفۂ محسوسیات کا معتقد - (۲) ہیجان پسند ؛ شورش پسند وغیرہ -

**Sense**, *n.* & *v.t.* : (۱) حس؛ حاسہ ؛ قوت مدرکہ ؛ ( حواس خمسہ میں سے کوئی ) حس - (۲) عقل ؛ ہوش ؛ إدراک؛ شعور ؛ احساس - (۳) عام رائے یا خیال یا عندیہ - (۴) معنی ؛ منشا ؛ مفہوم ؛ (۵) صحیح إحساس ؛ معاملہ فہمی : معنی شناسی - (۶) ذوق؛ لطف یا امتیاز ذہنی (کسی شے یا حالت کے متعلق ) - (۷) ( جمع ) حواس ؛ حواس خمسہ ؛ عقل مندی ؛ ہوشیاری - (۸) ( فعل ) محسوس کرنا ؛ معلوم کرنا ؛ ادراک کرنا -

*a man of s.*: ذی ہوش ؛ دانش مند؛ صاحب فہم و فراست -

*are you out of your ss.?* : کیا تم حواس باختہ ہو؛ کیا تم عقل سے خارج ہو -

*common s.*: معاملہ فہمی؛ عقل سلیم؛ سمجھ بوجھ -

*good s.* : عمدہ عقل؛ فہم سلیم -

*he will soon come to his ss.* : وہ بہت جلد ہوش میں آجائے گا یعنی جلد اپنی حماقت یا بدعقلی پر اُسے پچھتانا پڑیگا -

*in a s.* : ایک اعتبار سے؛ ایک معنی میں-

*in every s.* : ہر معنی میں -

*in the literal s.* : لفظی یا لغوی معنی میں -

*in the metaphorical s.* : استعارتاً ؛ مجازی معنوں میں -

*in the proper s.* : صحیح معنی میں -

*in the strict s.* : صحیح معنی میں -

*(it) does not make s.* : یہ بے معنی ہے ؛ اِس کے کوئی معنی نہیں -

*now you are talking s.* : اب تم کام کی بات کہہ رہے ہو -

*s. of beauty*: حسن شناسی؛ حسن کا احساس-

*s. of distance*: فاصلے کا صحیح اندازہ -

*s. of duty*: فرض شناسی؛ فرض کا احساس-

*s. of humour* : لطف ظرافت ؛ ظرافت کا مادہ یا ذوق -

*sound s.* : عمدہ عقل ؛ فہم درست -

*take the s. of the meeting*: ( اہل جلسہ یا حاضرین کا عندیہ لینا یا سمجھنا -

*the sixth s.* : حس ششم ؛ وجدانی احساس ( حس کا انحصار اعضا کی خارجی حس پر نہ ہو ) -

*we must bring him to his ss.* : ہم کو چاہئے کہ اُسے ہوش میں لائیں ( یعنی سزا دیں ) -

**senseless**, *a.*: (۱) بے حس؛ بےہوش۔ (۲) بےعقل؛ حواس باختہ؛ خارج ازعقل۔ (۳) لغو؛ مہمل؛ احمقانہ (قول یا فعل)۔ *knock* someone *senseless*: ایسا مارنا کہ بے ہوش ہو جائے یا چکر کھا کے گر پڑے۔

**Sensibility**, *n.*: (۱) إدراک؛ إحساس۔ (۲) زود حسی؛ زود إدراکی۔ (۳) نازک دماغی؛ حساسی۔

**Sensible**, *a.*: (۱) قابل إدراک؛ قابل حس؛ محسوس۔ (۲) معترف؛ آگاہ؛ با خبر (مثلاً *s. of your kindness*)۔ (۳) معقول؛ معتدبہ (مثلاً *s. difference*)۔ (۴) ذی ہوش؛ فہیم؛ معاملہ فہم؛ موقع شناس۔ (۵) عقل کی (بات یا فعل)؛ معقول؛ معقولیت، لیاقت کی (بات) (مثلاً *this was very s. of him*)۔

**Sensitive**, *a.* & *n.*: (۱) حساس؛ زود حس؛ ذکی الحس؛ نازک دماغ؛ زود رنج۔ (۲) (آلات وغیرہ کے متعلق) اثرپذیر؛ سریع التاثر؛ جس پر خفیف سی تبدیلی کا اور بہت جلد اثر ظاہر ہو؛ زود اثر (مثلاً *s. market* تغیرپذیر منڈی یا بازار جس کے نرخ وغیرہ میں جلد جلد فرق پڑجاتا ہو)۔ *s. plant*: چھوی موی؛ لجونتی۔

**sensitize**, *v. t.*: زوداثر کردینا؛ تیز حس بنانا۔

**sensitization**, *n.*: سریع التاثر، تیز حس یا زود اثر سازی۔

**sensitivity**, *n.*: اثر پذیری؛ زود حسی۔

**Sensorium**, *n.* (pl. *-ia*, *-s*): مقام حس؛ حس گاہ؛ پردۂ حس؛ دماغ؛ مغز؛ حرام مغز۔

**Sensory, sensorial**, *aa.*: (۱) دماغی؛ مغزی۔ (۲) حواسی؛ حواس کے متعلق۔ (۳) جذبات کے متعلق؛ حسیاتی۔

**Sensual**, *a.*: (۱) نفسانی؛ شہوانی۔ (۲) نفس پرست؛ شہوت پرست؛ نفسانی خواہش کا بندہ۔

**sensualist**, *n.*: نفس پرست؛ شہوت پرست۔

**sensuality**, *n.*: نفس پرستی؛ ہوس رانی؛ عیاشی۔

**Sensuous**, *a.*: حسی؛ حواسی؛ بہ حواس خمسہ۔

**Sent**: دیکھو Send۔

**Sentence**, *n.* & *v. t.*: (۱) عدالت کا حکم یا فیصلہ؛ خصوصاً حکم سزا۔ (۲) (نحو) جملۂ تام۔ (۳) (فعل) فیصلہ سنانا؛ سزا سنانا (ملزم کو)۔

**sententious**, *a.*: بلیغ؛ پرمعنی؛ قل ودل۔

**Sentient**, *a.*: ذی حس؛ حساس؛ مدرک بالحواس۔

**sentience**, *n.*: حساسیت؛ ادراک بالحواس۔

**Sentiment** *n.*: (۱) خیال؛ احساس؛ میلان طبع۔ (۲) جذبۂ دل (جس میں تعقل کو دخل نہ ہو)؛ (خصوصاً جمع میں) جذبات؛ (دلی) تاثرات؛ کیفیات۔ (۳) (مجازاً) رحم دلی؛ رقت قلب (یا اس کی نمائش)؛ درد مندی۔

**sentimental**, *a.*: (۱) رحم دل؛ درد مند؛ جذباتی؛ مغلوب الجذبات؛ (۲) جس کا تعلق عقل کی بجائے جذبات قلبی سے ہو؛ پر جذبات؛ قلبی؛ تاثراتی۔

**sentimentality**, *n.*: (۱) رحم دلی وغیرہ؛ جذبات کی افراط یا نمائش؛ حساسی؛ نرم مزاجی؛ رقت قلب۔ (۲) خیال یا مضمون جو محض جذبات پر مبنی ہو؛ کیفیت (قلبی)۔

**sentimentalism**, *n.*: (۱) جذبات پرستی؛ جذبہ کیشی؛ جذباتیت۔ (۲) جوش جذبات؛ جذبہ داری۔

**sentimentalist**, *n.*: جذباتی؛ جذبات پرست۔

**Sentinel**, *n.* & *v. t.* : (۱) پہرے والا : چوکی دار : سنتری -
*s.-box* : سنتری خانہ : سنتری کے کھڑا ہونے کا چوبی کمرا -
*s.-go* : گشت -
**Sepal**, *n.* : (نباتیات) مسند گل یا پھول کی کٹوری کا ایک جز -
**Separate**, *a.* & *n.* : جدا : علحدہ : متفرق : الگ الگ : جدا گانہ : منفرد -
*s. estate* : (مجازاً) املاک زوجہ جس میں شوہر کا دخل نہ ہو -
*s. maintenance* : نان نفقہ جو شوہر زوجہ سے بہ رضامندی علحدہ رہکر ادا کرے -
*s. ownership* : ملک غیر مشترک -
**separately**, *adv.* : فرداً فرداً : بہ دفعات : جداگانہ : الگ الگ : علحدہ علحدہ -
**separatism**, *n.* : (۱) مذہبی معاملات میں علمائے کلیسا سے علحدگی یا آزاد روی : غیر مقلدی - (۲) تفریق پسندی -
**separatist**, *n.* & *a.* : جدا مشرب : غیر مقلد یا معتزلی : افتراق -
**Separate**, *v. t.* & *i.* : (۱) جدا کرنا : علحدہ کرنا : الگ کرنا : منقسم کرنا - (۲) چننا : انتخاب کرنا - (۳) حائل ہونا : درمیان میں آنا : درمیان میں آ جانا : بیچ میں پڑنا - (۴) علحدہ ہونا : جدا ہونا : منقسم ہو جانا : متفرق ہو جانا -
**separator**, *n.* : جدا کرنے والا : جدا کرنے کا آلہ : فارقہ (آلہ یا حرف وغیرہ) -
**separable**, *a.* : تفریق پذیر -
**separative**, *a.* : تفریق یا علحدگی پر مائل : تفرقہ جو -
**separability, separableness**, *nn.* : تفریق یا علحدگی کی قابلیت : جدا کائی -
**Separation**, *n.* : مذکورۂ بالا فعل کا اسم جملہ معنی میں خصوصاً شوہر و زوجہ کے درمیان تفریق : فسخ نکاح کے بغیر علحدگی -
*judicial s.* : تفریق زوجین بحکم عدالت -
**Sepia**, *n.* : (۱) قیر ماہی - (۲) سرخی مائل رنگ جو تصاویر میں مستعمل ہوتا ہے -
**Sepoy**, *n.* : سپاہی -
**Sepsis**, *n.* : بوسیدگی : تعفن : اجسام حیوانی و نباتی کا سڑنا -
**Sept**, - جز ترکیبی بمعنی سات -
*septenary* : ستا : جس میں سات کا عدد ہو : سات سات کرکے : ہفت سالہ -
*septennate* : عرصۂ ہفت سالہ : سات سال کی مدت (کسی عہدہ یا انتظام کے لیے) -
*septennial* : ہفت سالہ : جو ہر ساتویں سال آئے -
**September**, *n.* : ستمبر : تقویم انگریزی یا رومی کا ساتواں مہینہ -
**Septic**, *a.* & *n.* : مفسد خون : متعفن : (۲) سڑانے والا : گلانے والا : پکانے والا -
**Septicaemia**, *n.* : خون میں زہر یا سمیت پیدا ہو جانا -
**septicaemic**, *a.* : صفت مذکورۂ بالا معنی میں -
**Septuagenarian**, *a.* & *n.* : ہفتا دسالہ : وہ شخص جس کی عمر ۶۹ اور ۸۰ کے بیچ میں ہو : بوڑھا -
**Sepulchral**, *a.* : (۱) گور کا : قبر کا - (۲) قبر یا موت کو یاد دلانے والا : موت آور -
*s. voice* : مری ہوئی یا غمناک آواز -
**Sepulchre**, *n.* & *v. t.* : (۱) گور : قبر - (۲) قبر میں رکھنا -
*whited s.* : ریا کار -
**Sepulture**, *n.* : تدفین : دفن -
**Sequel**, *n.* : خاتمہ : نتیجہ : انجام کار -
**Sequence**, *n.* : [illegible] یا

جوڑ جو ایک دوسرے کے بعد یا ساتھہ آئیں ؛ سلسلہ ؛ تسلسل - (۲) خصوصاً علت و معلول کا سلسلہ ؛ نتیجہ - (۳) (صرف و نحو) تطابق زمانی ؛ افعال کی ایک جملے میں بہ لحاظ زمانہ ایک دوسرے سے مطابقت -

*historical s.* : واقعات تاریخی تسلسل سے -

*s. of events* : تسلسل واقعات -

**sequent, sequential,** *aa.* : سلسلے میں یا ما بعد آنےوالا ؛ متتابع ؛ متعاقب -

**Sequester,** *v. t. & i.* : (۱) علحدہ کرنا ؛ جدا کرلینا یا ہونا - (۲) (خصوصاً s. oneself (from the world) - دنیا سے) عزلت اختیار کرنا (۳) عدالتی تحویل میں لینا ؛ محفوظ رکھنا (کسی مال وغیرہ کو عدالت کے فیصلے تک) نیز (sequestrate) - (۴) ضبط کرلینا ؛ قبضہ کرلینا ؛ ہتیا لینا -

**sequestered,** *p. p.* : (۱) جدا - (۲) تنہا یا عزلت گزیدہ -

**sequestration,** *n.* : ضبطی وغیرہ -

**sequestrator,** *n.* : ضابط ؛ قرق کرنےوالا -

**sequestrable,** *a.* : قابل ضبطی ، قرقی وغیرہ -

**Sequin,** *n.* : (۱) وینس کی اشرفی جو تقریباً سات روپئے کے مساوی ہوتی تھی ؛ ڈبڈ بی - (۲) سکہ نما زیور جو عورتیں لباس پر سی لیتی ہیں -

**Seraglio**, *n.* : (۱) قصر ؛ خصوصاً سلاطین عثمانیہ کا محل ؛ محل سرائے سلطانی ؛ (۲) حرم سرا ؛ سلطانی محل -

**Serai,** *n.* : سرا ے -

**Serang,** *n.* : سرھنگ کی بگڑی ہوئی صورت ؛ ملاح یا جہازیوں کا (دیسی) سر گروہ یا داروغہ -

**Seraph,** *n.* : (pl.-*phim*,-*phs*)-فرشتہ (۱) (۲) ملاء اعلی کے نو گانہ طبقات میں سب سے اونچا طبقہ -

**seraphic,** *a.* : ملکوتی ؛ ملکی -

**Seraphina, seraphine,** *n.* : ہارمونیم باجے کی ابتدائی صورت ؛ سرافینا -

**Serb,** *n.* **Serbia(n),** *aa. & nn.* : باشندۂ ملک سرویہ ؛ سربیہ کا ؛ سربی (باشندہ وغیرہ) -

**Sere** : دیکھو (۱) sear -

**Serenade,** *n. & v. t.* : (۱) نغمۂ شبینہ ؛ وہ گیت جو رات کے وقت عاشق اپنے معشوق کی دیوار کے نیچے گائے - (۲) (فعل) عاشقانہ یا تراقیہ گیت گانا -

**Serendipity,** *n.* : اتفاقی طور پر مناسب حال اور غیر متوقعہ انکشافات کرنے کی قابلیت -

**Serene,** *a. & n. & v. t.* : (۱) (ہوا، پانی وغیرہ کے لیے) صاف و پرسکون ؛ غیر متلاطم ؛ متین ؛ مستقیم (مزاج) ؛ نا مضطرب - (۳) بعض امرا کے القاب میں ، بہ معنی مستطاب ، (*His S. Highness*) -

**serenity,** *n.* : سکون ؛ اطمینان ؛ متانت ؛ استقامت -

*all s.* : (عامیانہ) سب ٹھیک -

**Serf,** *n.* : رعیت ؛ غلام ؛ کمیرا ؛ وہ شخص جس کی خدمات زمین کے ساتھہ منتقل ہو سکیں -

**serfage, serfdom, serfhood,** *nn.* : کمین پن ؛ غلامی -

**Serge,** *n.* : سرج ، ایک قسم کا اونی کپڑا -

**Sergeant,-j-,** *n.* : (۱) ایک فوجی عہدہ دار ، حولدار - (۲) پولس کا عہدہ دار جو امین کے زیر دست ہوتا ہے ؛ حولدار ؛ سارجنٹ -

*s. major* or *regimental s. m.* : فوج کا نان کمیشن اعلی عہدہ دار -

فکر؛ خطیر' (مثلاً .s. loss, illness &c) - (۳) هنسی یا بناوٹ سے خالی؛ واقعی (مثلاً ?are you s.) -

**seriously**, *adv.* : متانت سے؛ سنجیدگی سے -

**seriousness**, *n.* : سنجیدگی؛ متانت؛ اهمیت وغیرہ -

**Serjeant** : دیکھو sergeant -

**Sermon**, *n.* & *v. t.* : (۱) وعظ؛ موعظت؛ مذهبی خطبہ -

*S. on the mount* : حضرت عیسیٰ کا مشہور پہاڑی وعظ -

*lay s.* : غیر مذهبی وعظ؛ لکچر؛ تقریر -

**sermonet, sermonette**, *nn.* : چھوٹا وعظ؛ خطبۂ مختصر -

**sermonize**, *v.t.* & *i.* : واعظ کی طرح تقریر کرنا؛ پند و نصیحت یا تلقین کرنا -

**sermonizer**, *n.* : واعظ؛ خطیب -

**Serous**, *a.* : خونابی؛ آب آمیز (خون)؛ رقیق -

**Serpent**, *n.* : (۱) سانپ؛ ناگ - (۲) (مجازاً) دغا باز؛ مار آستین -

*the* or *the old S.* : (مجازاً) مارجنت؛ شیطان -

*s.-charmer* : سپیرا -

**Serpentine**, *a.* & *n.*, & *v. i.* : (۱) مار پیچ - (۲) (مجازاً) فریبی؛ دغاباز - (۳) (اسم) چٹان یا پتھر کی بعض قسمیں جن کا رنگ گہرا سبز ہوتا ہے' ان پر ایسی چتیاں ہوتی ہیں جیسی سانپ کے؛ حجرالحیۃ؛ چت کبرا (پتھر) - (۴) (فعل) سانپ کی طرح بل کھاتے ہوئے چلنا -

**Serpula**, *n.* (pl.-*ae*) : مارچہ؛ یہ ایک قسم کا بحری کیڑا ہے جو چونے کی

*s.-at-arms* : پارلیمینٹ اور بعض عدالتوں کا ایک عہدہ دار جس کے فرائض اب محض رسمی رہ گئے ہیں -

**Serial**, *a.* & *n.* : (۱) مسلسل مجموعے یا سلسلے کا؛ سلسلہ وار - (۲) سلسلہ وار؛ قسط وار؛ مسلسل (شائع ہونے والی کتاب وغیرہ) - (۳) (مطبوعات) جو مقررہ وقت پر شایع ہوں؛ موقتی - (۴) سلسلہ (خصوصاً کسی انسانے کا)؛ مسلسل کتاب -

**serially**, *adv.* : سلسلہ وار؛ موقتی طور پر -

**Seriatim**, *adv.* : سلسلہ وار؛ ترتیب سے فقرہ بفقرہ (مثلاً .consider, discuss, s) -

**Seri(ci)culture**, *n.* : ریشم کے کیڑوں کی پرورش؛ ریشم سازی؛ کچا ریشم بنانے کی صنعت -

**sericicultural**, *a.* : پیلہ پروری سے متعلق -

**sericiculturist**, *n.* : پیلہ پرور؛ ریشم ساز -

**Series**, *n.* (pl. same) : (۱) سلسلہ (یکساں یا متعلقہ اشیا کا)؛ زنجیرہ؛ قطار؛ مرتب مجموعہ؛ سلسلۂ متواترہ یا متتابعہ جو ایک دوسرے کے بعد واقع ہو - (۲) (رسالے کتاب وغیرہ کی) جلد (جس کے مختلف اجزا یا پرچے مسلسل شائع ہوں)؛ سلسلۂ کتب (جو ایک صنف مضامین یا یکساں تقطیع وغیرہ پر شائع ہوں) -

**Serio-comic**, *a.* : نیم مزاحیہ؛ هنسی مذاق کی نقل وغیرہ جو متین بن کر کی جائے یا سنجیدہ چیز جو مزاح کے پیرائے میں دکھائی جائے -

**Serious**, *a.* : (۱) متین؛ سنجیدہ - (۲) اهم؛ بڑا؛ مہتم بالشان؛ سنگین؛ (مثلاً .s. matter, question &c) - (۳) قابل

نلیوں میں رهتا هے -

**Serrate,** *a.* & *v. t.*: دندانہ دار؛ آرہ نما -
**serration,** *n.*: دندانے -

**Serrefile,** *n.*: وہ شخص یا اشخاص جو فوج کے عقب میں رکھے جائیں؛ (عموماً صیغۂ جمع میں) اهل ساقہ؛ پیرو بنگاہ -

**Serried,** *a.*: دوش بدوش؛ پیوستہ -

**Serum,** *n.*: خوننآب؛ کیلوس؛ لمف -

**Servant,** *n.*: نوکر؛ خدمت گار؛ ملازم -
*public* ss.: سرکاری ملازم؛ خادمان ملک -
*civil* ss.: عمال دیوانی -
*domestic* s.: خانگی ملازم -
s.-*girl*: ملازمہ؛ چھوکری -
s. *maid*: خادمہ؛ ماما -
*servants' hall*: بڑے گھروں میں نوکروں کے کھانے وغیرہ کا کمرا -
s. *of* ss.: پاپاے روما کا ایک لقب -
*your humble* s., *your obedient* s.: جو پہلے خطوط میں اور اب صرف درخواستوں کے اخیر میں کاتب اپنی نسبت لکھتا ھے -

**Serve,** *v. t.* & *i.* & *n.*: (۱) خدمت یا نوکری کرنا؛ نوکر کی طرح کسی کا کام کرنا - (۲) کام آنا؛ ضرورت پوری کرنا؛ مفید مطلب ھونا - (۳) دستر خوان چننا؛ میز یا دستر خوان پر کھانا لاکر رکھنا - (۴) میز پرلایا جانا (مثلاً *fish served nearly cold* مچھلی قریب قریب ٹھنڈی میز پر لگا دی گئی) - (۵) لوگوں کو دینا؛ تقسیم کرنا (جیسے *s. rations, ammunition &c.*) - (۶) بہم پہنچانا؛ فراهم کرنا؛ پہنچانا (عدالتی یا سرکاری احکام وغیرہ کو مثلاً *s. person, town &c with water*; *s. with warrant &c*) - (۷) گیند پھینکنا یا پہنچانا - (۸) پیش آنا؛ برتاو کرنا (خصوصاً بدلے میں *has served me* (مجھ سے کیسا قابل شرم برتاؤ کیا *shamefully*) - (۹) (اسم) (ٹینس وغیرہ میں) پہلی گیند؛ پہلی ضرب؛ پہلی پھینک - (۱۰) باری - (مثلاً *whose s. is this?*)
s. *the Lord* or *God*: نیک بندہ ھونا -
s. *the devil*: شریر یا بد ھونا -
s. *at table*: خانساماں گری کرنا -
s. *a purpose*: غرض پوری کرنا -
s. *the purpose of*: کسی کی بجائے کام آنا؛ غرض پوری کرنا -
*it will* s.: یہ کام دے جائے گا -
*as memory serves*: جب حافظہ کام دے؛ یعنی جب (بات) یاد آئے -
s. *an office*: خدمت یا عہدے کی میعاد پوری کرنا -
s. one's *apprenticeship*: کار آموزی (کا زمانہ) پورا کرنا -
s. *a sentence*: سزائے قید پوری کرنا؛ بھگتنا -
s. one's *time*: (۱) مثل ماقبل - (۲) (اپنا) (عہدے کا معمولی) زمانہ پورا کرنا -
s. *time*: قید بھگتنا -
s. *gun, battery*: آتش باری کیے جانا؛ چلائے جانا (توپ وغیرہ) -
*dinner is served*: دستر خوان لگا دیا گیا؛ کھانا تیار ھے -
*served them a trick*: ان سے چال چلا؛ داؤں کر گیا -
*serves him right*: خوب بدلہ ملا! (کسی شریر کے سزا پانے کے موقع پر) -

**Servian**: دیکھو Serbian -

**Service,** *n.*: (۱) نوکری؛ خدمت - (۲) سرکاری محکمہ؛ صیغۂ ملازمت - (۳) کمر بستہ ھونا (کسی کی خدمت کے لیے) - (۴) کار مفوضہ؛ فرض منصبی - (۵) (مجازاً) تسلیم نیاز (*my s. to him*) - (۶)

*can I be of s. to you?* : كام ؛ خدمت لائقہ؛ كار آماد گی؛ ( كيا ميں آپ كی خدمت كرسكتا هوں ؟ ) - (۷) ( مراسم ) نماز ؛ پوجاپاٹ - (۸) اِجرا ؛ نفاذ ؛ تعمیل ( عدالتی حكم ناسے وغيرہ كی ) - (۹) كهانے كے برتن جو دستر خوان پر چُنے جائیں ؛ ظروف طعام - (۱۰) ( ریل ٬ جهاز وغيرہ كا ) انتظام ؛ آمد و رفت ؛ سر براهی - (۱۱) ( ٹینس وغيرہ ميں ) گيند اندازی ؛ پهلی پهینک ؛ گيند كی باری - (۱۲) ماهانه امداد يا هدايت جو بعد فروخت كسی چيز كے (خصوصاً موٹر كار يا آلات لاسلكی ) كاريگروں يا بائع كی طرف سے گاهكوں كو دی جاتی هے -

*take into* one's *s.* : نوكر ركهنا ؛ ملازم بنا لينا -

*is on s., is in active s.* : ملازمت ميں هونا ٬ بر سركار هونا ٬ ( خصوصاً فوجی يا حفاظتی كام پر ) -

*see s.* : ملازمت كيے هوئے هونا ؛ ملازمت كا تجربه ركهنا (خصوصاً بری يا بحری فوج كی ملازمت كا ) -

*at your &c., s.* : آپ كی ( يا كسی كی) خدمت ميں حاضر؛ حكم بجالانے پر تيار هونا -

*on his, her, majesty's s.* : بكار سركار؛ سركاری لفافوں يا ٹكٹوں پر الفاظ چهپے هوتے هيں ( مخفف O. H. M. S. ) -

*personal s.* : (قديم) شاهی خدمت گزاری؛ راج سيوا -

*will you do me a s.* : خدمت؛ كام ؛ ٹهل؛

*has seen s.* : ( مجازاً ) بهت كام دے چكا هے ؛ فرسودہ هوچكا هے -

*personal s.* : تعميل بر ذات ٬ جس ميں حكم مكتوب اليه كو پڑه كر سنا ديا جائے -

*s.-line* : حد ٬ جهاں سے گيند پهينكی جاتی هے -

*s.-pipe* : نل كی شاخ جو بڑے نل سے گهر تك پهنچائی جائے -

*s. department, depot station* : آلات لاسلكی كا محكمه ؛ گودام ٬ مركز يا مقام -

*s. dress* : معمولی دنوں ميں پهننے كی وردی ( بمقابل Full dress ديكهو Full كے تحت ميں ) -

*s. flat* : وہ رهائشی كمرے جهاں ايك خاص انتظام كے تحت كهانا اور نوكر مهيا كئے جاتے هيں -

*s. hatch* : وہ دروازہ جس سے كهانے كے برتن طعام خانه ميں لائے جاتے هيں -

**Serviceable**, *a.* : (۱) كار آمد ؛ مفيد - (۲) ديرپا -

**Serviette**, *n* : ميزمال؛ توليه جو خانساماں لوگ استعمال كرتے هيں -

**Servile**, *a.* : (۱) غلامانه ؛ غلاموں كی ؛ غلام سے منسوب يا متعلق - ( ۲ ) ذليل ؛ فرومايه ؛ كمينه - (۳) نهايت خوشامدی ؛ چاپلوس -

*s. works* : وہ ميكانكی اور نيچ كام جو هر اتوار اور گرجے كے بڑے تهواروں كے دن ممنوع نهيں -

**servility**, *n.* : (۱) غلامی؛ خدمت - (۲) كمينه پن ؛ كمينگی ؛ پاجی پن - ( ۳ ) چاپلوسی ؛ خوشامد -

**Servitor**, *n.* : (۱) ( قديم ٬ شاعرانه ) ملازم؛ خدمت گار - (۲) ( جامعۂ آكسفورڈ ؛ تاريخ ) وظيفه خوار ؛ نوكر طالب علم ٬ جس كو وظيفه ملتا تها اور جو اس كے معاوضے ميں نوكروں كی سی خدمت انجام ديتا تها -

**Servitude**, *n.* : غلامی ؛ تابعداری -

**Servo-motor**, *n.* : معاون متحرك موٹر ٬ خصوصاً وہ جو بڑے جهازی انجن كے دندانے دار چكر ( gear ) كو الٹا چلانے كے كام آتا هے -

**Sesame**, *n.* : تل ؛ كنجد -

*open s.*: "کھل سمسم" (حوالہ الف لیلہ) ایک جادو کا لفظ ؛ (مجازاً) نا قابل گذر مقام تک رسائی کی پر اسرار صورت یا ذریعہ -

**sesquipedalian**: (الفاظ) ؛ ڈیڑہ فٹی کثیرالاجزا؛ لمبے الفاظ؛ ثقیل اور مغلق (الفاظ)-

**Sess, n.**: محصول ؛ کر -

**Session, n.**: اجلاس ؛ جلسہ ؛ عدالت فوجداری کا اجلاس ؛ زمانۂ اجلاس ؛ پارلیمنٹ کی برخاستگی اور اس کے اجلاس کا درمیانی زمانہ ؛ میقات -

*in session*: اجلاس کی حالت میں -

*Court of S.*: اسکاٹ لینڈ کی صدر عدالت دیوانی -

**sessional, a.**: اجلاسی ؛ میقاتی -

**Set, v. t. & i.**: (۱) قائم کرنا ؛ دھرنا ؛ بٹھانا ؛ (عموماً متعلق فعل کے ساتھہ) رکھنا (جیسے *s. load, s. statue up*) - (۲) لگانا (کسی چیز کو)؛ (مثلاً *s. pen to paper, spurs to horse*) - (۳) ٹھیک بٹھانا ؛ تیار کر لینا (کام یا استعمال کے لئے) ؛ قرینے سے لگانا یا جما دینا ؛ مرتب کر دینا -(۴) جوڑنا ؛ نتھی کرنا ؛ چپکا دینا؛ چسپاں کردینا (مثلاً *s. leg, fracture &c.*)- (۵) (نظام ، ترتیب یا کوشش حسب منشا حالت میں) لے آنا ؛ درست کرنا - (۶) کام لینا ؛ کام پر لگانا ؛ مشقت لینا ؛ دماغ سوزی کرانا - (۷) (نمونہ یا مثال) قائم کرنا ؛ نمونے یا ہدایت کے مطابق کام لینا یا کام پر لگانا - (۸) جڑنا ؛ نگینہ کاری کرنا ؛ (مجازاً) بھرا ہوا ہونا؛ مرتسم یا مرصع ہونا جیسے (*gold s. with gems*) - (۹) سخت یا ٹھوس ہو جانا ؛ منجمد ہو جانا ؛ پک جانا (پھول ، پھل وغیرہ کا)؛ پختگی پر آجانا؛ (عمر ، جسم ، دماغی قوا وغیرہ کا) - (۱۰) (موج ، سیلاب وغیرہ کے متعلق ؛ مجازاً ، جذبات ، رسم و رواج وغیرہ کے لیے) چڑھنا؛ حرکت یا جوش میں آنا ؛ زور پکڑنا یا بڑھنا - (۱۱) غلبہ یا میلان ظاہر یا محسوس کرنا - (۱۲) (شکاری کتے کا) کان کھڑا کرنا یا جسم اکڑا نا (شکار کے سامنے آجانے کے وقت) -

*s. one thing against another*: مقابلے میں رکھنا (توازن برابر کرنے کے لئے) -

*s. apart*: علحدہ رکھہ دینا؛ مخصوص کردینا-

*s aside*: (۱) ایک طرف رکھہ دینا - (۲) بالائے طاق رکھنا؛ منسوخ یا مسترد کردینا-

*s. by*: رکھہ چھوڑنا ؛ اٹھا رکھنا (آئندہ کام آنے کے لیے) -

*s. fire to*: (کسی چیز کو) آگ لگادینا-

*s. shoulder to wheel*: دیکھو Shoulder-

*s. a, the watch*: پہرہ لگا دینا -

*s. clock*: گھڑی ٹھیک کر دینا یا (وقت کے مطابق) لگا دینا -

*s. alarum*: جاگ گھنٹی یا الارم لگا دینا-

*s. eggs*: انڈے سینے کے لیے رکھنا -

*s. sail*: جہاز پر روانہ ہونا -

*s. razor*: استرے کی دھار بٹھانا -

*s. table*: میز جمانا ؛ دستر خوان لگانا -

*close- s.*: متصل؛ پیوستہ ؛ جس میں وقفہ بہت کم ہو -

*s.* one's *heart, mind*: (۱) دل لگانا؛ (کسی شے کا) آرزو مند یا مشتاق ہونا - (۲) امیدوار یا متوقع ہونا ؛ آس لگانا - (۳) دھن میں ہونا ؛ ٹھان لینا -

*s. person against*: کسی کو مخالف ، بنا دینا ؛ شہ دینا -

*s. price on* one's *life, head &c.*: سرکی قیمت لگانا ؛ قتل کا انعام مقرر کرنا -

*s. store,* or *much by*: بہت سمجھنا ؛

اصل سے بڑہ کر اہمیت دینا ( نیز مختصراً s. by ) -

s. one's *face* or oneself *against* : جم کر مخالفت کرنا ؛ کنارہ کش یا الگ ہو جانا -

s. one's *teeth* : دانت کٹکٹانا ؛( مجازاً ) پکا ارادہ کرنا -

s. *eyes, purpose* &c. : قائم- ؛ نامتغیر-

of s. *purpose* : دیدہ و دانستہ؛ بالعمد-

s. *time* : مقررہ؛ پہلے سے ٹھیرا ہوا وقت-

s. *speech* : تقریر جو پہلے سے لکھی ہوئی ہو -

s. *on, upon* : مٹھبھیڑ؛ دھن میں ؛ ٹھانے ہوئے ( کسی کام یا شے کے حصول کو ) -

s. *things right* : چیزوں کو قرینے سے کر دینا ؛ چیزوں کو درست کرنا ؛ صورت حالات کی اصلاح کرنا -

s. *things in order* : قرینے سے لگانا ؛ یا ترتیب رکھنا -

s. *in motion* : حرکت میں لانا -

s. one's *house in order* : گھردرست کرنا ( مجازاً ) اصلاحات کا نفاذ یا اجرا کرنا -

s. *question* : سوال مرتب کرنا -

s. *a person's heart at rest* کسی کےدل کو تسکین دلانا؛ مطمئن بنانا -

s. *a person on his feet* : کسی کو اُس کے پاؤں پر کھڑا کرنا ( لغوی و مجازی ) -

s. one *in the way* : کسی کو راہ پر لانا؛ ہدایت کرنا ؛ رہبری کرنا -

*to* s. *some* one *right* : کسی کو راہ پر لانا ؛ ( اخلاق وغیرہ کی ) اصلاح کرنا -

*to* s. one *at ease*: (ا) کسی کو اطمینان دلانا یا پریشانی سے نجات دلانا - (۲) ( نئے آدمی کی ) شرم دور کرنا -

*to* s. *at liberty*: آزادی دلانا؛ رہا کرنا -

*to* s. *persons by the ears, at variance, logger heads* : لوگوں میں فساد کرانا ؛ جھگڑا ڈلوانا -

*to* s. *on fire* : آگ لگا دینا -

*to* s. *a movement on foot* : کسی تحریک کو جاری کرنا ؛ بنا ڈالنا -

*to* s. *teeth on edge* : دیکھو Edge -

*to* s. *at defiance* . مقابلے پر لڑنے یا تیار ہونا -

*to* s. *at naught* : کچھ نہ سمجھنا ؛ خاطر میں نہ لانا -

*to* s. *person an example* : کسی کے لیے مثال قائم کرنا -

*to* s. *a problem* . (حل کرنے کے لیے) کوئی سوال پیش کرنا -

s. *the fashion* : نئی وضع نکالنا ؛ جاری کرنا -

s. *the pace*: ( مجازاً ؛ مثال یا طرز ) قائم کرنا ( دوسروں کی پیروی کے لیے ) -

s. *paper* : ( امتحان کا ) پرچہ بنانا -

s. (to music) : ( باجے یا موسیقی کے مطابق ) تیار کرنا ( غزل وغیرہ ) ؛ ( باجے پر گانے کے لیے ) لکھنا ؛ نظم کرنا -

*face sets*.. چہرے پر سختی آجاتی ہے یا سختی برسنےلگتی ہے -

*eyes* s : آنکھیں پتھرا جاتی ہیں ( موت وغیرہ سے ) -

*opinion is setting against it* : رائے اس کے خلاف قوی ہوتی جاتی ہے -

*sharp* s. دیکھو Sharp -

صلات یا متعلق فعل کے ساتھ خاص خاص معانی حسب ذیل ہیں :

s. *about* : ابتدا کرنا -

s. *up*: جسم کی سیدھی یا کھڑی ساخت ؛

*s. back*: رکاوٹ ڈالنا ؛ ترقی روکنا -
*s. down* : (۱) تحریر یا قلم بند کرنا - (۲) منسوب یا متصف کرنا - (۳) خود کو سمجھنا (ذہن میں)
*s. forth* : (۱) واضح کرنا - (۲) چل پڑنا (مہم پر) ؛ روانہ ہونا -
*s. forward* : سہارا دے کر بڑھانا -
*s. in* : (۱) واقع ہونا - (۲) مروج ہونا -
*s. off* : (۱) زینت بڑھانا ؛ سنوار دینا - (۲) توازن (درست) کرنا (کسی چیز کے بڑھانے یا گھٹانے سے) ؛ جواب ہونا یا بنانا - (۳) نمایاں یا ممتاز بنادینا - (۴) چھیڑ دینا (کسی شخص کو کہ وہ اپنا مرغوب مضمون یا قصہ شروع کرے) ؛ ہنسانا ؛ ہنسی کی بات چھیڑنا - (۵) سفر پر چلنا ؛ روانہ ہونا -
*s. on*: (۱) اکسانا ؛ برانگیختہ کرنا - (۲) حملے کے لیے بڑھنا ؛ جھپٹنا -
*s. on (prep.)* : (۱) (کتے وغیرہ کو) لہکانا ؛ چھوڑنا (حملے کے لیے) - (۲) حملہ کرنا ؛ جھپٹ پڑنا -
*s. out* : (۱) سنوارنا ؛ نمائش کرنا - (۲) سفر پر روانہ ہونا -
*s. to* : (۱) (کسی کام کو) لے کر بیٹھنا ؛ جم کر شروع کرنا - (۲) جنگ یا مباحثہ چھیڑنا -
*s. up* : (۱) جسم کو بنانا ؛ تیار کرنا (جیسے *a well s. up man* تیار یا مضبوط تن و توش کا آدمی) - (۲) بنا ڈالنا (ادارے ؛ کارخانے وغیرہ کی) - (۳) جاری کرنا ؛ چلا دینا (گاڑی وغیرہ کو) - (۳) باعث ہونا ؛ موجب بن جانا (کسی رنج وغیرہ کا) - (۴) کھلوانا ؛ قائم کرانا (مالی امداد وغیرہ سے کسی کار و بار کو) - (۵) کارو بار میں لگانا ؛ کار و بار کے قابل کر دینا (کسی شخص کو امداد وغیرہ سے) - (۶) کار و بار کرنا ؛ کارخانہ بنانا ؛ (اپنی) حیثیت قائم کرلینا (جیسے *shall s. up as a dentist*) - (۷) چلا اٹھنا ؛ شور مچانے لگنا (مقابلے یا احتجاج میں) - (۸) نظریہ پیش کرنا ؛ نئی بات نکالنا - (۹) بحال کرنا (بیماری وغیرہ سے) -
*s. up for* : بننا ؛ مدعی ہونا (جیسے *s. up for a scholar*)
Set, *n.* : (۱) یکساں قسم کی اشیا یا اشخاص کا مجموعہ ؛ جماعت ؛ طائفہ ؛ زمرہ ؛ گروہ - (۲) جوڑ ؛ جوٹ ؛ جوڑی ؛ ٹولی - (۳) سلسلہ ؛ رو ؛ قطار ؛ مجموعہ (جیسے s. of lectures) - (۴) (ٹینس وغیرہ کی) ایک بازی - (۵) (ہوا وغیرہ کا) رخ ؛ سمت ؛ (مجازاً) آرا یا خیالات کا رجحان (جیسے *the s. of the public feelings &c.*) - (۹) ساخت ؛ وضع قطع ؛ ترکیب (زمین ؛ جسم یا لباس کی) - (۱۰) شکار کی نشاں دہی ؛ زد نمائی ؛ (نیز *dead s.* اکثر مجازاً) حملے خصوصاً مضحکے یا مباحثے کے لیے -
*s. of studs, chairs, fire-irons* : بٹنوں ؛ کرسیوں وغیرہ کا جوڑ -
*s. of teeth* : دانتوں کا چوکا یا جوڑ (اصل یا مصنوعی) ؛ بتیسی -
*dinner s.* :-(dinner) service (۱) دیکھو
*toilet s.* : سنگار کا ضروری سامان -
*s. - back* : (۱) مراجعت ؛ پسپائی - (۲) رکاوٹ ؛ رکاو -
*s. - down* : سرزنش ؛ زجر
*s. - off* : (۱) آرائش ؛ زیبائش - (۲) توازن ؛ مقابل یا متوازن بنانے کی چیز -
*s. - out* : (۱) ابتدا ؛ آغاز - (۲) آرائش -
*at the first s. -out* : ابتدا میں -
*s. to* : (۱) لڑائی ؛ خصوصاً مکا بازی - (۲) مباحثہ ؛ مناظرہ -

*s.-up* : راست قامتی -

**Seton**, *n.* : ( جراحی ) زخم کشا ؛ وہ ڈورا جس سے زخم کھلا رہے -

*s.- needle* : زخم کشا سوئی ؛ سوزن زخم کشا -

**Set square**, *n.* : گنیا -

**Sett**, *n.* : بعض اصطلاحی معنوں میں یہ لفظ Set کا بدل ہے ' خصوصاً کان کنی کی اصطلاحوں میں -

**Settee**, *n.* : بڑی آرام کرسی یا صوفہ خصوصاً دو نشست کا -

**Setter**, *n.* : (۱) Set کا اسم فاعل ' اس کے مختلف معانی ہیں - (۲) شکاری کتا ؛ بوکیر ( انگریزی ' آئرش وغیرہ نسل کا ) - اغوا کرنے والا ؛ شہ دینے والا -

*s. - on* : اغوا کرنے والا ؛ شہ دینے والا -

**Setting**, *n.* : (۱) Set کا اسم کیفیت مختلف معنی میں خصوصاً گیت کی موسیقیت ترنم وغیرہ ؛ چھلا ' حلقہ وغیرہ جس میں نگینہ جڑا جاتا ہے ؛ ( مجازاً ) ماحول ؛ گرد و پیش - (۲) لوازم تماشا گاہ ؛ کھیل کی ترکیب یا طرز -

*s. - rule* : ٹائپ پٹی ؛ پیتل یا فولاد کی پٹی جو ٹائپ جوڑتے وقت سطروں کو سیدھا رکھتی ہے -

*s. - stick* : ٹائپ پٹی جس سے ٹائپ کے حروف جمائے جاتے ہیں -

**Settle**, *n.* : اونچے دستے اور پشت کی بینچ ؛ تکیہ دار چوکی -

**Settle**, *v.t. & i.* : (۱) ساکن یا سکونت پذیر ہو جانا یا کردینا ؛ قائم کرنا یا ہوجانا (کسی خاص طرز زندگی پر ) ( اکثر down کے ساتھ ) - (۲) بیٹھنا ؛ جما دینا ؛ قائم کر دینا ( کسی پریشانی ' آزار کی یا حرکت وغیرہ سے نجات دے کر ) - (۳) ھر جانا یا کر دینا - (۴) فیصلہ چکا دینا ؛ تصفیہ کردینا - (۵) تہ میں جمانا یا بیٹھنا ( کسی سیال شے کی ) - (۶) نیچے اترنا ؛ دھنسنا - (the solid matter) (۷) (soil 'house&c. settles) (جہاز کا) ڈوبنے لگنا ؛ ڈگمگانا - (۸) فیصلہ چکانا ؛ قضیہ رفع یا ختم کرنا - (۹) حساب چکانا -

*s. down to dinner* : کھانے پر بیٹھنا ؛ کھانا کھاتے بیٹھنا -

*s. down to whist* : تاش کھیلنے بیٹھنا -

*s. down to married life* : شادی شدہ حالت اختیار کرنا ؛ گھر بسانا -

*I cannot s. to work* : میں جم کر کام نہیں کرسکتا -

*birds s. on tree* : پرندے درخت پر بیٹھتے ہیں -

*stand beer to s.* : شراب کو یوں ہی رھنے دو کہ ڈرد نیچے بیٹھ جائے -

*let the excitement s. down* : جوش فرو ھو جانے دو -

*things will soon s. into shape* : واقعات جلد کوئی ایک صورت اختیار کر لینگے -

*he is a man of settled convictions* : مستقل آرا رکھتا ھے -

*settled order, government &c.* : مستقل انتظام ' حکومت وغیرہ جو ایک حالت پر قائم ھو -

*s. the day* : تاریخ مقرر کرنا -

*s. quarrel* : جھگڑا چکانا -

*s. doubts* : شبہات دور کرنا -

*s. the pattern of* : کسی چیز کا نمونہ طے کرنا ' کسی شے کے نمونے کا فیصلہ کرنا -

*s. one's affairs* : اپنے معاملات کا فیصلہ

کرنا ( خصوصاً موت سے قبل، وصیت نامہ وغیرہ لکھ کر ) -

**settling-day** : حساب کتاب کا دن ( خصوصاً مباد لے کی منڈی میں) -

*he settled all his property on his wife* : اس نے اپنی ساری املاک اپنی بیوی کے نام لکھ دی -

*settled estate* : عمر بھر کی ملک یا جاگیر جو کاشت کار کو خاص خاص شرائط پر عمربھر کے لیے دی گئی ہو -

**Settlement**, *n.*: (۱) ہبہ ( نامہ ) جو جائداد کو بطور خاص تقسیم یا منتقل کردے؛ (۲) نو آبادی ؛ بستی - (۳) مصلحین یا مذہبی دعاۃ کی بستی یا مرکز جو عوام کی اصلاح و تبلیغ کے لیے بنا یا جائے -

**Settler**, *n.*: Settle کا فاعل جملہ معنی میں ؛ خصوصاً نوآباد ؛ آباد کار -

**Seven**, *a.* & *n.*: سات ؛ سات کا عدد -

*one and s.* : ایک کا ساتواں -

*s. and six* : ۶/۷ : سات کا چھٹا -

*he was s. last birth day* : وہ هفت ساله هے -

*the s. sages*: دیکھو Sage -

*the s. sleepers* : اصحاب کہف -

*the s. wonders of the world* : هفت عجائبات عالم -

*by ss.*: سات سات کر کے -

*at sixes & ss.* : ششدر ؛ حیران پریشان -

**sevenfold**, *a.* & *adv.* : سات گنا -

**seventeen**, *a.* & *n.* : سترہ -

*sweet seventeen*, نوجوانی ؛ بہار شباب -

**seventeenth**, *a.* & *n.* : سترھواں -

**Seventh**, *a.* & *n.* : (۱) ساتواں - (۲) ( اسم ) هفتم ؛ ساتواں حصہ -

*in the s. heaven* : دیکھو Heaven -

**Seventhly**, *adv.*:- ساتویں ( بار پر ) -

**Seventy**, *a.* & *n.*: ستر -

*the s.* : آدمی کی عمر یا صدی میں : اُنہتر اور اس کے درمیان کے اعداد ؛ عشر هفتم -

**Sever**, *v. t.* & *i.*: (۱) جدا یا الگ کرنا- (۲) کاٹنا؛ چیرنا ؛ قطع کرنا -

*s. husband & wife.* : زن و شوهر کا علحدہ ہونا یا کرنا -

**severable**, *a.* : قطع پذیر ؛ تفریق پذیر -

**severance**, *n.* : اِنقطاع ؛ تفریق ؛ علحدگی -

**Several**, *a.* & *pron.*: (۱) مختلف ؛ منفرد؛ ایک دوسرے سے علحدہ - (۲) چند ؛ بعض؛ کئی ( s. of you have seen him ) -

*each has his s. ideal* : هر شخص کا منشائے خیال مختلف هوتا هے -

*they went their s. ways* : وہ سب الگ الگ اپنے اپنے راستے گئے -

*indictment of three s. counts* : تین مختلف اِلزامات ؛ علحدہ علحدہ تین اِلزامات -

*collective and s. responsibility* : اجتماعی اور اِنفرادی ذمہ داری -

**severally**, *adv.*: منفرداً ؛ فرداً فرداً -

**Severe**, *a.* : (۱) سخت ؛ سخت گیر ؛ جابر ؛ بے درد ؛ بے مہر (جیسے s. upon) - (۲) شدید؛ انتہائی؛ بلا کا ( سخت ) (جیسے s. weather) - (۳) صبر آزما ؛ جاں گسل؛ حوصلہ فرسا(s. test, pain.) - (۴) نہایت سادہ ؛ بلا تصنع (جیسے s. architecture متین و سادہ طرز عمارت ) - ( ۵ ) متین

( نیز خشک ) - (۶) طعن آمیز ؛ چبھتا ہوا؛ پر تعریض [ *you are pleased to be* ] *s., s. remarks,* آپ کو خوشی ہوتی ہے کہ طعن کریں ( دل جلائیں ) ] ؛ کسی پر سخت یا موجب سر زنش ( برتاؤ وغیرہ ) - (۷) نہایت سرد یا طوفانی ( موسم ) -

**severely,** *adv.* : سختی سے ؛ جابرانہ ( انداز سے ) وغیرہ -

*leave or let s. alone*: ( مجازاً ) نکتہ چینی یا حملے سے احتراز کرنا -

**severity,** *n.*: ( ۱ ) مذکورۂ بالا صفت کا اسم کیفیت جملہ معنی میں - ( ۲ ) ( جمع میں ) برا برتاؤ ؛ بد سلوکی -

**Sew,** *v. t. & i.* (*p. p. sewn, sewed:*) (۱) سینا ؛ سلائی کرنا ؛ بخیہ کرنا ؛ ٹانکنا - (۲) سی کر باندھنا یا بند کرنا؛ درز ملانا - ( ۳ ) سوئی یا سینے کی کل چلانا ؛ اس سے کام لینا -

*sewing machine* : سینے کی کل یا مشین -

*sewing-press* : شکنجہ -

**sewing,** *n.*: سلائی ؛ سینے کا کام -

**sewer,** *n.*: سینے والا درزی -

**Sewage,** *n. & v. t.*: (۱) گندے نالے یا بدر روکا پانی؛ میل کچیل -

*s.-farm* : وہ کھیت جس میں بدر رو وغیرہ کے کیچڑ پانی کی کھاد ڈالی جاتی ہے -

**Sewer,** *n. & v. t.* : بدررو ؛ موری ؛ گندہ نالہ

**sewerage,** *n.*: شہر کی بدر رووں کا نظام یا انتظام -

**Sewn :** دیکھو Sew -

**Sex,** *n.*: (۱) جنس؛ تذکیر و تانیث - (۲) ذکور و اناث ( من حیث الکل ) -

**sexless,** *a.*: لا جنس -

**sexlessness,** *n.*: لا جنسیت -

*the fair s.*: صنف لطیف ؛ جنس نازک ( عورت )؛ طبقۂ اناث -

*the gentle s.* : صنف مسکین یا شریف ( عورت ) -

*the softer s.*: صنف ملائم ( عورت ) -

*the weaker s.*: صنف ضعیف ( عورت ) -

*the sterner s.*: جنس قوی یا شدید؛ طبقۂ ذکور ( مرد ) -

*the s.*: ( مزاحاً ) طبقۂ نسواں یا اناث -

*sexcentenary* : (۱) شش صدی؛ چھ سو سال - (۲) ۶۰۰ ویں سال گرہ ؛ شش صدی سال گرہ -

*sexennial* : شش سالہ ؛ جو چھ سال میں ایک دفعہ واقع ہو ؛ چھ برسا -

*sexfoil* : ( نباتیات ) شش ورقہ ؛ چھ پتیا پودا -

*sexillion* : دس لاکھ کی چھٹی قوت ؛ پدم در پدم در پدم -

*sexpartite* : چھ پرتا ؛ چھ پر مشتمل -

**Sexagenarian,** *a. & n.*: (۱) شصت سالہ ساٹھیا - ( ۲ ) وہ شخص جس کی عمر ۵۹ اور ۷۰ سال کے بین بین ہو -

**Sexagenary,** *a.* : ( عدد ) ساٹھ کا یا اس سے متعلق

**Sexageima,** *n.* : ساٹھہ ساٹھہ کا -

*s. sunday* : لینٹ سے قبل دوسرا اتوار -

**Sexagesimal,** *a.* - ساٹھواں ؛ ساٹھ کا

**Sextan,** *a.*: چھٹے دن کا بخار؛ جو باری سے چھٹے دن آئے -

**Sextet, Sextette,** *nn.*: چھ نغمہ جو چھ گتیے کے مل کر گانے کے لیے موزوں کیا جائے

وہ راگ جو چھ باجوں کے مل کر بجانے کے لیے وضع ہو -

**Sextillion**, *n.*: دیکھو Sexillion -

**Sexto**, *n.*: چھے تہی کتاب ؛ کتاب جس کا ورق ایک تختے کےچھے بار موڑ نے سےبنے -

**Sextodecimo**, *n.*: (۱) سولہ شکنی (کتاب) - (۲) وہ تختہ جس کی سولہ تہیں کی جائیں -

**Sexton**, *n.*: (۱) گرجا دار ؛ محافظ گرجا (اس کے ذمے گرجا کے سامان کی حفاظت کرنا ، عبادت کا گھنٹا بجانا وغیرہ ہوتا ھے ) - (۲) گور کن -

**Sextus**, *a.*: ششم؛ چھٹا (دیکھو Primus)

**Sexual**, *a.*: (۱) جنسی ؛ متعلق بہ جنس- (۲) جسمانی ؛ شہوانی -

*s. organs*: اعضائے تناسل -

*s. intercourse, s. commerce*: مباشرت؛ مجامعت -

*s. selection*: جنسی انتخاب ( دیکھو Selection ) -

*s. appetite*: شہوانی خواھش -

*s. indulgence*: لطف شہوانی -

**Shabby**, *a.*: (۱) ذلیل ؛ حقیر- (۲) کمینہ ؛ سفلہ؛ مکروہ جیسے ( *he played a s. trick* ) - (۳) زدہ ؛ فرسودہ ؛ پھٹے کپڑوں میں - (۴) کنجوس -

*s. genteel*: غریب شریف ؛ غریب جو اپنی آن بان قائم رکھنےکی کوشش کرتا ھے -

**Shack**, *n.*: معمولی جھونپڑی -

**Shackle**, *n. & v. t.*: (۱) زنجیر؛ ھتکڑی بیڑی - (۲) ( جمع ) بند شیں ؛ رکاوٹیں ( *the ss. of convention* جیسے ) - (۳) بیڑی ڈالنا ؛ مزاحم ھونا ؛ روکنا -

**Shad**, *n.*: شاد ؛ مچھلی -

**Shadock**, *n.*: ایک قسم کا بڑا سنترہ -

**Shade**, *n.*: (۱) سایہ ؛ چھانو - (۲) ( اکثر جمع ) خلوت ؛ خلوت گاہ - (۳) تصویر کا تاریک حصہ - (۴) ( دھوپ یا روشنی سے ) آڑ - (۵) رنگ کی تدریجی کیفیت یعنی کمی بیشی ( جیسے *I want the same colour in a lighter s.* ) - (۶) ؛ قدرے ؛ کسی قدر ( جیسے *a s. better* ) - (۷) غیر مادی یا غیر حقیقی شے ؛ موھوم شے (جیسے *shadow of a s.* یعنی بالکل وھم ) - (۸) سایہ ؛ بھوت پریت ؛ روح ( جیسے *spoke with the s. of Hafiz* اس میں حافظ کی روح بولتی تھی ) -

*throw into s.*: ( کسی دوسرے سے ) سبقت لے جانا یا بڑھ جانا -

*people of all ss. of opinion*: ھرخیال کے انسان -

*delicate ss. of meaning*: معنی کے نازک اور لطیف فروق -

*I am a s. better today*: میں آج قدرے بہتر ھوں -

*sun. - s.*: دھوپ روک؛ چھتر ؛ چھتری ؛ چلمن وغیرہ -

*candle s.*: شمع پوش -

*lamp s.*: لیمپ پوش -

*ss.*: رات کی تاریکی؛ تاریکئی شب -

**shadeless**, *a.*: بے سایہ -

**Shade**, *v. t. & i.*: (۱)سایہ کرنا؛ چھاؤں کرنا ( جیسے *trees s. the street* درخت بازار پر سایہ فگن ھیں) -(۲)چھپانا ؛ آڑھانا؛ (۳) تاریک کرنا ' ( جیسے *a sullen look shaded his face* ترش روئی نے اس کے چہرے کو تاریک کردیا ) - (۴) تصویر میں روشن اور تاریک رخ دکھانا - (۵) (نقشہ یا تصویر میں ) ایک رنگ سے دوسرے رنگ میں

آواز میں لہر یا کپکپی پیدا ہونا (جیسے
- ( *his voice shook with emotion*
*s. hands* : ہاتھہ ملانا ؛ مصافحہ کرنا -
*s. the house* : مکان کو جھاڑو دینا -
*s. one's fist* :- (دھمکی کے طور پر) مکّا دکھانا ؛
*s. a leg* : نا چنا ؛ رقص کرنا -
*s. one's head*: سرھلانا ؛ انکار کرنا -
*s. in* one's *shoes* : خوف سے کانپنا یا
تھر تھرانا -
*s. down* : (۱) جھاڑ کر نیچے گرانا (درخت
پر سے پھلوں کو) -(۲) جھٹک کے نیچے ڈالنا
(توشک وغیرہ کو فرش پر) - (۳) (*n.*) ھلاکر
نیچے بٹھانا یا یکجا کرنا (مثلاً چاول شکر
وغیرہ کو ' بھرے ہوئے گھڑے کو ھلا کر ) -
*s. one by the hand* : ؛ ہاتھہ ملانا
مصافحہ کرنا -
*s. off* : (۱) جھاڑ نا ؛ جھٹکنا (خاک وغیرہ
کا ) - ( ۲ ) پیچھا چھڑانا ( کسی شخص
یا تشویش سے ) -
*s. off the dust from* one's *shoes* :
خفا ہوکر چل دینا -
*s. out* : خالی کر دینا ( برتن یا لباس
وغیرہ کو )
*s. up* : (۱) ھلا کے ملانا -(۲) جھنجھوڑ کر
سستی وغیرہ سے ہوشیار کرنا -
**shakedown**, *n.*: کسی قسم کا عارضی بچھونا -
**Shake**, *n.*: (۱) ھلنا ؛ جنبش -(۲) لرزش ؛
ارتعاش ؛ تھر تھری - (۳) جھٹکا ؛ ھچکولا -
(۴) ( موسیقی ) آواز کی لرزش یا لہر (دو
سروں کے باری باری بدلنے میں ) -
*all of a s.* : کانپتے ہوئے ؛ لرزاں -
*the ss.* : تپ لرزہ ؛ جاڑا -
**Shaker**, *n.* : ایک مذھبی فرقہ
امریکہ میں -
**Shakspearian, shakespearian,**
**shaksperian**, *aaa.* : شیکسپیری
(اسلوب) متعلق شیکسپیر -
**Shako**, *n.* : شاکو ' ایک قسم کی لمبی
فوجی ٹوپی -
**Shaky**, *a.* : ہلتا ہوا ؛ کانپتا ہوا ؛
*s. hand* مرتعش ؛ لرزاں ؛ جنباں ( جیسے
*or house* ) - (۲) مذبذب - (۳) کم زور ؛
بودا - ( ۴ ) ناقابل اعتبار -
**Shale**, *n.* : سلیٹ سے مشابہ ایک قسم
کا نرم پتھر -
**shaly**, *a.* : شیل جیسا یا اس کے متعلق -
**Shall**, *v. aux* ( past and condition
*Should* ) . : (۱) علامت فعل مستقبل
بمعنی گا ' گے ' گی -(۲) واحد متکلم کے
مستقبل محض یا شرط یا استفہام کا کام
دیتا ھے [ جیسے *I s. go this evening*
(مستقبل محض) *I should have been*
(شرطیہ) *ruined if you had not*
*helped me* - (۳) مخاطب اور غائب میں
متکلم کا ارادہ یا نیت ظاھر کرتا ھے *s. not*
*I go?* ( جیسے *you s. not leave this*
*place again* ) ؛ شرط کے ساتھہ ( جیسے
*he should not have gone if I could*
*have prevented it* ) - (۴) مخاطب کے
ساتھہ استفہام میں مستقبل محض ( جیسے
( ۵ ) - ( *s. you be going to church?*
کسی صیغے کے ساتھہ اظہار بیان یا استفہام
میں حکم یا شرطیہ فرض یا واجبیت ظاھر
کرتا ھے [ جیسے *thou shalt not kill* ;
*I ( you, he ) should really have*
*been very careful* ; *why should*
*I ( he, you ) obey the order ?* ]
(۶) شرطیہ جملوں میں مضارع کے معنوں میں
( جیسے *if you should happen to be*
*there* ( -

**Shalloon**, *n.* : ایک قسم کا ھلکا کپڑا جو استر کے کام آتا ھے -

**Shallop**, *n.* : ھلکی کشتی ؛ پن سوئی -

**Shalot, shallot**, *n.* : پیاز کی قسم -

**Shallow**, *a.* (-*er*, -*est*) *n.* & *v.i.* & *t.*: (۱) اتھلا؛ کم گھرا؛کم عمیق (جیسے *s. dish*، *s. water*) - (۲) ( مجازاً بمعنی ) اوپری ؛ سطحی ؛ اوچھا ؛ کم ظرف ؛ بے جان ؛ خام ، (*s.man*, *s.argument*, *s. mind*,جیسے) (۳) ( اسم ) پا یاب مقام - (۴) ( فعل ) اتھلا یا پا یاب ھونا -

**Shalt** : Shall کا صیغۂ واحد مخاطب -

**Sham**, *v. t.* & *i. n.* & *a.*: (۱)مصنوعی بناوٹی ؛ نقلی ؛ ( جیسے *s. fight* مصنوعی جنگ؛جنگ زرگری؛ *s. plea* بناوٹی عذر)- (۲) (اسم) مکر؛ حیلہ؛ بھانہ؛ بناوٹ -(۳)عیار؛ مکار ؛ ریا کار ؛ نمائشی ؛ مصنوعی ( شخص یا شے ) - (۴) ( فعل ) بہانہ کرنا ؛ حیلہ کرنا ؛ بننا -

*this age of ss.* : یہ زمانۂ ریاکاری-

**Shamble**, *v. i.* & *n.* : لڑکھڑا کے چلنا -

*shambling gait* : لڑکھڑاتی چال -

**Shambles**, *n.* pl. : (۱) مسلخ ؛ مذبح ؛ کمیلا - ( ۲ ) قتل گاہ ؛ جائے قتل و غارت - ( جیسے *the place became a s.* ) -

**Shame**, *n.* : (۱) حیا ؛لاج ؛ حجاب (جیسے *flushed with s..*) -(۲) شرمندگی ؛ ندامت ؛ خفت ؛ پشیمانی - (۳) رسوائی ؛ فضیحت ؛ ذلت ؛ باعث ننگ؛ شرم کی بات (جیسے *He is a s. to his parents*)

*for s.* تف ؛ پھٹے منھ ؛ شرم -

*s. on you* : شرم ! شرم شرم !

*put some one to s.* : شرمندہ یا نادم کرنا -

*shameless*, *a.*: بے حیا ؛ بے شرم

*shameful*, *a.*: شرمناک؛مذموم؛معیوب-

**Shame**, *v. i.* & *t.* : (۱) شرمندہ ھونا ؛ نادم ھونا ( جیسے *He shamed not to say* اس نے شرم کے با عث نہ کہا ) - (۲) نادم کرنا ؛ غیرت دلانا ؛ شرمندہ کرنا ( جیسے *a dog's fidelity shames us* کتے کی وفاداری ھم کو شرمندہ کرتی ھے) -

**Shamefaced**, *a.*: ( ۱ ) شرمیلا - ( ۲ ) ( شاعرانہ؛ نیکی؛پھول وغیرہ کے لیے)لجالو؛ جھینپو ؛ خلوت پسند -

**Shammy, Shamoy**, *n.*: = Chamois (2)

**Shampoo**, *v. t.* & *n.* : (۱) چمپی کرنا ؛ بالوں کا یا سر کا دھونا یا دبانا - (۲) سر کی مالش وغیرہ -

**Shamrock**, *n.*: ایک قسم کی تپتیاگھاس جو آئرلینڈ کا قومی نشان ھے -

**Shandrydan**, *n.*: پرانی کم زور گاڑی -

**Shandygaff**, *n.*: شراب مخلوط ( بیر اور جنجر کے میل سے ) -

**Shanghai**, *v. t.*: ( بحری عامیانہ ) کوئی منشی شے دے کر جہاز پر بٹھا لینا اور ملاح کا کام لینا -

**Shank**, *n.* & *v. i.*: (۱) ساق - (۲) ڈنڈی ( پھول کی ) - (۳) ( اوزار وغیرہ میں ) دستہ اور اوپر کی چوٹی کا درمیانی حصہ - (۴) دستہ یا ڈنڈی ( چمچے، لنگر، کنجی وغیرہ کی ) -

*shank's mare*: اپنی ٹانگیں (سواری وغیرہ کے مقابلے میں) (جیسے *ride shank's mare* یعنی پیدل چلنا ) -

**Shanny**, *n.* : شانی مچھلی؛ ایک قسم کی مچھلی جس کا رنگ زیتونی اور جسم مستطیل ھوتا ھے -

**Shan't :** = Shall not

**Shanty, n.:** جھونپڑی ؛ کٹی -

**Shanty :** = Chanty

**Shape, v. t.&i.(p.p.-ed) :** (۱) بنانا ؛ صورت دینا - (۲) سانچے میں ڈھالنا؛ قطع کرنا - (۳) موزوں یا مطابق بنانا - (۴) تدبیر کرنا ؛ ترکیب نکالنا - (۵) ترتیب دینا - (۶) صورت اختیار کرنا - (۷) خاص جانب پھیرنا (اپنے عزم وغیرہ کو) - (۸) آئندہ صورت کے آثار معلوم ہونا (جیسے *he shapes well* وہ ہو نہار ہے) -

**Shape, n.:** (۱) شکل ؛ صورت ؛ ہیئت ؛ ڈیل ڈول ؛ وضع قطع ؛ روپ - (۲) رنگ ڈھنگ ؛ انداز (جیسے *he made no overtures in any s. or form*) (۳) ساخت ؛ بناوٹ؛تراش خراش (جیسے *get one's ideas into s.*) - (۴) مبہم صورت؛ سایہ سا - (۵) قالب؛ سانچہ (ٹوپی وغیرہ کا) -

**shapeless, a. :** بے ڈول ؛ بے ڈھنگا -

**Shapely, a.:** خوش وضع ؛خوش نما ؛ دیدہ زیب -

**Shard, Sherd, n.:** (قدیم) ٹھیکرا ؛ ٹھیکری ؛ سفال -

**Share, n.:** حصہ؛ بخرا -

go ss.: باہم برابر تقسیم کرنا یا حصے کرنا-

s. *alike* : برابر بانٹ لینا -

*he has a s. in the bank* : بنک میں اس کا ایک حصہ ہے -

*deferred* ss.: وہ حصے جن پر مقررہ تاریخ (یا واقعۂ مشروطہ) تک کوئی منافع نہ دیا جائے یا کم شرح کا منافع دیا جائے -

*preferred, preference* ss. : وہ حصے جن پر معمولی حصوں پر منافع دینے سے قبل مقررہ منافع دینے کی ذمہ داری کرلی گئی ہو ؛ موجح حصے -

s. *holder* : (کمپنی میں) حصے دار؛ مالک حصص -

*lion's* s.: سب سے بڑا یا بہترین حصہ -

**Share, v. t. & i.:** بانٹنا؛ تقسیم کرنا؛حصہ لینا ؛ حصہ دار ہونا؛ حصہ رکھنا ؛ شریک ہونا ؛ شریک کرنا جیسے -

**Share, n.:** پھالی -

**Shark, n. & v.i. & t. :** (۱) گھڑیال ؛ ناکو ؛ مگرمچھ - (۲) عیار ؛دغا باز - (۳) ٹھگنا ؛ دغا بازی سے کام لینا یا لوٹنا -

**Sharp, a. & adv. :** (۱) تیز؛ دھار دار- (۲) نوک دار؛نکیلا (جیسے *s. summit*) - (۳) صاف ؛ نمایاں ؛ روشن (جیسے *s. distinction*) - (۴) تیز ؛ چرپرا (جیسے *s. taste*) - (۵) طعن آمیز ؛ چبھتا ہوا؛ تلخ جیسے(*s. tongue*) -(۶) سخت ؛ناگوار ؛تند (جیسے *s. attack of gout*) - (۷) سخت ؛ شدید (جیسے *s. contest* شدید مقابلہ) - (۸)تیز ؛ حساس (جیسے *s.-sighted*) - (۹) ہوشیار ؛ عیار (جیسے *he was too s. for me*) - (۱۰) تیز ؛ مستعدانہ (جیسے *a s. walk*) (۱۱)ذکی؛تیز؛تیز ہوش(جیسے *s. child*) - (۱۲) (موسیقی) کسی راگ کی جس قدر آوازبلند ہونی چاہئے اس سے بھی بلند-(۱۳) نشان پنچم سر- (۱۴) (متعلق فعل) ٹھیک وقت پر (جیسے *at 7' o clock s.* ٹھیک سات بجے) -

s. *features* : نمایاں خط و خال -

s. *turn* : تنگ موڑ ؛ موڑ جو یک بارگی آجائے -

s. *temper* : جھلا ؛ تند مزاج -

*keep a s. lookout* : سخت نگرانی یا چوکسی کرنا -

*s.'s the word* : عجلت اور مستعدی کے لئے یہ جملہ کہا جاتا ہے -
*look s.* : جلدی کرو -
**Sharpen** *v.t.&i.*: (۱) تیز کرنا یا ہونا ' سان پر لگانا - (۲) شوق دلانا : اُکسانا - (۳) بھوک تیز کرنا -
**Sharp**, *v. t. & i.* : (۱) تیز کرنا : دھار لگانا : دھار تیز کرنا ' سان پر لگانا : سان پروکھنا (متروک عامیانہ) - (۲) آواز کا تیز کرنا : آواز اٹھانا - (۳) دھوکا دینا یا چالاکی کرنا (تاش ' کھیل وغیرہ میں) -
**sharper**, *n.* : عیار : دغاباز -
**Shatter**, *v. t. & i.* : (۱) ریزہ ریزہ کر ڈالنا یا ہو جانا : پاش پاش کر ڈالنا : توڑ ڈالنا : ٹوٹ جانا - (۲) برباد کرنا یا ہونا : ضایع کرنا -
**Shave**, *v. t. & i.*(p. p.-*ed*& chiefly as adj.-*en* ) : (۱) حجامت بنانا : بال کاٹنا یا تراشنا : مونڈنا - (۲) چھیلنا : تراشنا : چھانٹنا - (۳) بالکل قریب سے گزرنا : ذرا چھوتے ہوے گزرنا -
**shaving**, *n.* : (۱) اصلاح : حجامت - (۲) چھیلن -
**Shave**, *n.* : (۱) اصلاح : حجامت - (۲) قرب : نزدیکی - (۳) چوب تراش چھرے وغیرہ کا پھل جس کے دو نوں طرف دستے ہوں - (۴) تاش : ٹکڑا : تقّہ : پھانک - (۵) دھوکا : فریب : مکر : عیاری : دغا بازی -
*I must have a s.* : مجھے حجامت کرنی چاهیئے یا کرانی چاهیئے -
*a penny a s.* : ایک پینی فی حجامت : ایک آنہ حجامت -
*he had a close s. of it* : وہ بال بال بچ گیا -
**Shaveling**, *n.* : (۱) (قدیم) سر منڈا : ریش تراشیدہ -
**Shaver**, *n.* : (روز مرہ) نو خیز : نو عمر : جیسے *young s.* -
**Shavian**, *a.* : (G. B. Shaw) برنرڈ شا ڈراما نگار کے طرز میں ' یا اس کے طرز کا -
**Shaw**, *n.* : (قدیم) جھاڑی : جھاڑ جھنکاڑ -
**Shawl**, *n.* : شال : دو شالہ -
**Shawm**, *n.* : شام : ایک باجے کا نام جو اب متروک ہے -
**Shay**, *n.* : - *chaise* = (متروک ' مزاحیہ)
**She**, *pron.* : (۱) ضمیر واحد مونث - (۲) خاتون : عورت - (۳) مادہ ( جیسے *s. goat* ) -
*the not impossible s.* : وہ عورت جس کے ساتھ عشق و محبت ممکن ہو -
**Shea**, *n.* : شیہ : ایک قسم کا پودا جو افریقہ میں ہوتا ہے ' اس سے ایک قسم کا مکھن نکلتا ہے -
*s.-butter* : شیہ مکھن -
**Sheaf**, *n.* (pl -*ves*) & *v. t.* : (۱) گٹھا : مٹھا جیسے ( *s. of arrows* تیروں کا مٹھا ) - (۲) پولی ( اناج کے پودوں کی ) - (۳) (فصل) گٹھا باندھنا : پولیاں باندھنا -
*s. of papers* : کاغذوں کا مٹھا -
**Shear**, *v. t. & i.* (past-*ed* &archaic *shore*; p.p. *shorn*, rarely *sheared*): (۱) کاٹنا : چھانٹنا : کترنا : مونڈنا (جیسے *to s. sheep* بھیڑ مونڈنا : اون کترنا ) - (۲) (مجازاً) محروم کرنا (جیسے *s. of glory*) - (۳) ( عمارت وغیرہ کا ) بوجھ سے مسخ ہو جانا یا ٹوٹ جانا : بوجھ سے توڑ ڈالنا -
**Shear**, *n.* : (۱) قینچی : مقراض : کترنی (جیسے *I want a pair of ss.*) - (۲) (میکانک) عمارت وغیرہ پر دباؤ کا بوجھ -
**Sheath**, *n.* : (۱) غلاف : میان : نیام -

(۲) ( نباتیات ' تشریح وغیرہ ) جھلی ؛ غلاف ؛ خول وغیرہ -

**sheathless**, *a.* : - بے نیام ؛ بے غلاف

**Sheathe**, *v. t.*: (۱) نیام میں رکھنا- (۲) غلاف وغیرہ چڑھانا -

*s. the sword*: تلوار کومیان میں رکھو ' ( مجازاً ) جنگ ختم کرو -

**Sheaves** : دیکھو sheaf -

**Shed**,*v.t.*: (۱) گرانا ؛ جھاڑنا ؛ چھوڑدینا ( جیسے *prime minister sheds colleagues* وزیراعظم اپنے رفیقوں کو چھوڑ دیتا ھے) - (۲) گرانا ؛ بہانا ( خون یا آنسو ) ( جیسے *he s. his blood for his country* اُس نے اپنے وطن کے لیے اپنا خون بہادیا) - (۳) ڈالنا ؛ پھیلانا ؛ برسانا ( جیسے *s. light on* کسی شے پر روشنی ڈالنا؛ *s. love around one* محبت کی روشنی پھیلانا ) -

*tree sheds leaves* : درخت سے پتیاں جھڑ جاتی ھیں -

*stags s. horns* : بارہ سنگے کے سینگ جھڑ جاتے ھیں -

*snake sheds skin* : سانپ کینچلی بدلتا ھے -

*s. tears* : رونا ؛ آنسو بہانا -

**Shed**, *n.*: سائبان ؛ چھپر ؛ اُسارا -

**Sheen**, *n.*: (شعر) چمک؛ دمک ؛ روشنی -

**sheeny**, *a.*: چمکیلا ؛ منور -

**Sheep**, *n.* (pl. the same): (۱) بھیڑ ؛ بھیڑیں - (۲) شرمیلا ؛ جھینپو - (۳) پادری کے علاقے کے لوگ -

*black s.*: شریر ؛ پاجی -

*cast s.'s eyes* : محبت بھری نگاھوں سے دیکھنا -

*wolf in s.s' clothing* : بھیڑ کے لباس میں بھیڑیا -

*s. - cote* : بھیڑوں کا باڑا -

*s. - dog* : گڈریے کا کُتا -

*s. - run*: بھیڑوں کی چراگاہ ( خصوصاً آسٹریلیا میں ) -

*s. shank* : رسی کی لمبائی گھٹائی جاتی ھے جس کے ذریعے عارضی طور پر

*s. skin* : (۱) بھیڑ کی کھال ؛ میشی - (۲) پوستین ؛ غالیچہ؛ میشی - (۳) دستاویز میشی - (۴) جلد باندھنے کا چمڑا ؛ میشی -

*s. walk* : بھیڑوں کی چراگاہ -

**sheepish**, *a. & adv.*: - بزدل؛ شرمیلا

**Sheer**,*a.&adv.*: (۱) محض؛بالکل؛ ذرا؛ سراسر؛سرتا سر(جیسے *a s. impossibility* نا ممکن محض ) - (۲) چڑھائی ؛ اُتار وغیرہ ) عموداً ؛ سیدھا ؛ کھڑا - (۳)بالکل ؛ بے کم و کاست جیسے -

*he fell 5000 feet s.* : وہ پانچ ھزار فٹ کی بلندی پر سے سیدھا گرا -

*it is torn s. by the root*: وہ بالکل جڑ سے اُکھاڑ ڈالا گیا ھے -

*it rises s. from water*: وہ سیدھا پانی سے نکلا ھے -

**Sheer**,*v.i.* : (۱) ( جہاز رانی ) اصل رستے سے ھٹ جانا یا کترا جانا - ( ۲ ) جدا ھو جانا ؛ صحبت ترک کرنا -

**Sheet**, *n.*: (۱) چادر؛پلنگ پوش - ( ۲ ) ( کاغذ کا ) تاو؛ تختہ -(۳) ( پانی ' فولاد ' شیشے وغیرہ کی) چادر(جیسے *s. of iron*)- (۴) باد بان کےنچلےگوشہ کی رسی یا زنجیر جو باد بان کھولنے بند کرنے کے کام آتی ھے- (۵) اخبار ؛ پرچہ ( جیسے *a penny s.*)-

*he is between the ss.*: وہ آرام کر رھا ھے-

*a s. in the wind*: (عامیانہ) قدرے مخمور

*three ss.*: (عامیانہ) خوب مخمور -

بد مسمت -

*s.-anchor* : (۱) سب سے بڑا لنگر - (۲) آخری سہارا یا پناہ -

**Sheik, Sheikh,** *n.*: شیخ -

*S. ul Islam* : شیخ الاسلام؛ قسطنطنیہ کا مفتی اعظم -

**Shekarry,** *n.*: دیکھو shikaree -

**Shekel,** *n.*: یہودیوں کے ایک وزن کا ایک پیمانہ ؛ اور نقرئی سکہ ؛ ( بصورت جمع ) مال و دولت

**Sheldrake,** *n.*: شوخ رنگ کی جنگلی بطخ -

**Shelf,** *n.* ( pl - *ves* سے ) (۱) دیوار وغیرہ سے باہر نکلا ہوا یا اس میں جڑا ہوا پتھر یا تختہ ؛ الماری کے اندر کا تختہ ( جس پر کتابیں یا کوئی اور سامان رکھا ہو ) - (۲) چٹان کے پہلو کا باہر نکلا ہوا حصہ - (۳) ریتی ( کنار آب ) -

*on the s.*: طاق نسیاں پر( خصوصاً گزشتہ کام یا خدمات ) -

**Shell,** *n.*: (۱) پوست؛ خول؛کھپرا - (۲) گھونگا ؛ صدف ؛ سیپی - (۳) ( اسکول میں ) درمیانہ درجہ - (۴) بم کا گولہ؛شیل کا گولہ ( توپ وغیرہ کے لیے ) - (۵)دھات یا کاغذ کا خول یا خالی خانہ ' کار توس ' آتش بازی وغیرہ کا - (۶) نمود و نمایش (۷) اندرونی تابوت - (۸) نا مکمل مکان یا جہاز کی بیرونی دیواریں -

*come out of* one's *s.*: حجاب ترک کرکے خوب بات چیت کرنے لگنا -

*s.-back* : پرانا ملاح -

*s.-fish* : کھپرے دار مچھلی -

*s. shock* : جنگ میں گولہ باری وغیرہ سے جو دماغ یا گویائی کو صدمہ پہنچتا ہے -

*s.-work* سیپ کا کام ( دیواروں وغیرہ پر ) -

**(-)shelled,** *n.*: چھلکے دار وغیرہ -

**shellless,** *a.*: بے خول وغیرہ -

**shelly,** *a.*: صدف دار ؛ سیپیوں بھرا -

**Shell,** *v. t.* & *i.*: (۱) چھیلنا ؛ چھلکا اُتارنا یا اُترنا -(۲) دانے نکالنا ؛ دانوں کو بالوں سے الگ کرنا - (۳) گولہ باری کرنا ؛ گولہ اندازی کرنا -

*s. out* : (عامیانہ)ادا کرنا یا ہونا؛دے ڈالنا -

**Shellac,** *n.* & *v. t.*: (۱) چپڑا؛ لاکھ - (۲) لاکھ سے وارنش کرنا -

**Shelter,** *n* & *v. t.* & *i.*: (۱) پناہ؛ جائے پناہ؛ بچاؤ ؛ بچاؤ کی جگہ ؛ آڑ ؛ روک - ( ۲ ) حامی ؛ جائے امن و حفاظت - (۳) ( *v.t.* ) پناہ دینا؛ امن دینا - (۴)چھپانا؛ محافظت کرکے بچانا ( کسی الزام سے ) -(۵) پناہ لینا ؛ حفاظت میں آنا -

*take s. under* ( *something* ) : ( کسی چیز کے ) نیچے پناہ لینا-

**Shelve,** *v. t.*: (۱) طاق یا تختے پر رکھنا؛ ( مجازاً ) ملتوی کر دینا ' ( جیسے *s. the measure,* ) - (۲) الماری میں تختے لگانا-

**Shelve,** *v. i.*: ڈھلواں ہونا -

**Shelves** *n*: دیکھو Shelf -

**Sheol,** *n.*: یہودیوں کا برزخ یا عالم ارواح ؛ قبر یا گور -

**Shepherd,** *n.* & *v. t*: (۱)گڈریا؛گلہ بان - (۲) ( مجازاً ) راعی؛ پادری - (۳) ( *v. t.* ) بھیڑیں چرانا ؛ حفاظت و نگہداشت کرنا -

*s.'s crook*: گڈریے کی آنکڑے دار لکڑی -

*s.'s plaid* : سفید سیاہ خانوں کا کپڑا ( چیک )

**shepherdess,** *n.* گڈرنی -

**Sheraton,** *n.* مکان کا سامان ؛ فرنیچر -

جو انگلستان میں اٹھارھویں صدی عیسوی میں رائج تھا (جیسے *S. chairs*) ۔

**Sherbet**, *n.* : شربت ۔

**Sherd** : دیکھو shard ۔

**Sherif, shereef**, *n.* : (۱) شریف ؛ سید ۔ (۲) شریف مکہ ۔

**Sheriff**, *n.* : شیرف ؛ انگریزی کونٹی (county) یا شائر (shire) کا افسر اعلیٰ ۔

**Sherry**, *n.* : شیری ' جنوبی ہسپانیہ کی سفید شراب ۔

**Shew** : دیکھو show ۔

**Shiah, Shiite**, *nn.* : شیعہ ۔

**Shibboleth**, *n.* : (۱) کلمۂ امتیازی ؛ کسی جتھے کا خاص کلمہ یا لفظ ۔ (۲) دقیانوسی ' فرسودہ خیال وغیرہ ۔

**Shield**, *n.* & *v.t.* : (۱) سپر ؛ ڈھال ۔ (۲) حفاظتی پلیٹ ؛ روک ؛ آڑ (مشین میں) ۔ (۳) حمایت ؛ پناہ ۔ (۴) حمایتی ؛ محافظ ؛ نگہبان ۔ (۵) (نباتیات و حیوانیات) سپر نما عضو یا حصہ ۔ (نقابت) سپر یا ڈھال جس پر کسی شخص یا خاندان کا مارکہ بنا ہوتا ہے ۔ (۶) (فعل) بچانا ؛ امن دینا ؛ پناہ دینا ۔

*the other side of the s.* : (۱) تصویر کا دوسرا رخ ۔ (۲) کسی مسئلے کا وہ پہلو جو زیادہ نمایاں نہ ہو یا جو خیال میں نہ آیا ہو ۔

**Shift**, *v. t.* & *i.* : (۱) بدلنا ؛ تبدیلی کرنا ۔ (۲) تبادلہ کرنا ۔ (۳) منتقل کرنا یا ہونا ۔ (۴) بری بھلی طرح کام نکالنا ؛ جو بن پڑے کرنا ۔ (۵) (کسی کام کی) ترکیب نکالنا ؛ جتن کرنا ۔

*to s. one's ground* : بحث بدل دینا ؛ بحث وغیرہ میں نئی صورت نکا لنا ۔

*to s. load into other hand* : ہاتھ بدلنا ؛ بوجھ کو ایک ہاتھ سے دوسرے ہاتھ میں لینا ۔

*s. the scene* : سین یا منظر بدل دینا ۔

*s. off (responsibility &c.)* : ذمہ داری وغیرہ سے بچنا یا دوسرے پر ڈال دینا ۔

**Shift**, *n.* : (۱) تبدیلی ؛ انتقال مکان ۔ (۲) تبدیلی مزاج ۔ (۳) تبادلہ ۔ (۴) تغیرات ؛ نشیب و فراز ۔ (۵) ادل بدل ؛ باری باری سے بدلنا ؛ دور ۔ (۶) (مزدوروں کی) بدل چوکی ؛ اس کا وقت معینہ ۔ (۷) نئی ترکیب ؛ حکمت ؛ مصلحت ۔ (۸) چالاکی ؛ عیاری ؛ دم بازی ۔ (۹) ٹال مٹول ؛ گول مول بات ۔ (۱۰) (قدیم) قمیص ۔ (۱۱) اینٹ کی چنائی وغیرہ میں ایسی ترکیب کہ ایک قطار کے جوڑ دوسری قطار کے جوڑوں سے نہ ملیں ۔

*make s.* or *a s.* : ترکیب کرنا ؛ کسی نہ کسی طرح کام چلانا ۔

**shiftless**, *a.* : بے نوا ؛ بے تدبیر ۔

**shifty**, *a.* : چالاک ؛ عیار ؛ مکار ؛ فریبی ۔

**Shiite** : دیکھو shiah ۔

**Shikar**, *n.* : شکار ۔

**Shikaree, shikari, shekarry**, *n.* : شکاری ۔

**Shilling**, *n.* : شلنگ ؛ برطانوی سکہ جو پونڈ کا بیسواں حصہ ہے اس میں بارہ پینس ہوتے ہیں (اس کا مخفف s. ہے) ۔

*take King's or Queen's s.* : فوج میں بھرتی ہونا ۔

**Shilly-shally**, *n.* & *v. i.* : (۱) تذبذب ؛ ڈانواں ڈول ؛ پس و پیش ۔ (۲) مذبذب ہونا ؛ ڈانواں ڈول ہونا ۔

**Shimmer**, *n.* & *v. t.* : (۱) ٹمٹماہٹ ۔ (۲) ٹمٹمانا ؛ جھلکنا ؛ چمکنا ۔

**Shimmy**, *n.* : (اصطلاح اطفال) قمیص ۔

**Shin**, *n.* & *v. t.* & *i.* : (۱) پنڈلی کا اگلا حصہ ۔ (۲) درخت ' دیوار وغیرہ پر چڑھنا ۔

( هاتھوں اور ٹانگوں کے بل ) - (۳) پنڈلی پر لات یا ٹھوکر مارنا -

*s. of beef* : گائے کی پنڈلی -

**Shindy,** *n.* : جھگڑا ؛ فساد ؛ ھنگامہ ؛ غل غپاڑا -

**Shine,** *v. i. & t.* : چمکنا ؛ روشن ہونا ؛ تاباں ہونا ؛ درخشاں ہونا ؛ بارونق ہونا - (۲) نمایاں ہونا؛ ممتاز ہونا؛ سبقت لے جانا ( جیسے *he does not s. in conversation,* ) - (۳) چمکانا ؛ پالش کرنا ( جوتوں ، دھات وغیرہ پر ) -

**Shine,** *n.* : (۱) روشنی ؛ کھلا موسم - (۲) ( عامیانہ ) فساد -

*rain or s.* : ( روز مرہ ) مطلع صاف ہو یا بارش ہوتی ہو ( جیسے *I will come to you rain or s.* ) -

*put a good s. on boots* : جوتوں پر خوب پالش لگانا -

*take the s. out of* : (۱) کسی شے کی چمک مدھم کر دینا ؛ ماند کر دینا ؛ سبقت لے جانا -

**Shiner,** *n.* : (۱) چمکنے والا - (۲) (عامیانہ) سکہ، خصوصاً پونڈ ؛ گنی - (۳) ( جمع ) مال ؛ دولت -

**Shingle,** *n. & v. t.* : (۱) چوبی کھپریل ( چھت چھانے کے ) - (۲) چھت چھانا - (۳) خشخشی بال کاٹنا ؛ سر کے بال اس طرح کاٹنا کہ بالوں کے سرے چوبی کھپریل کی طرح ہو جائیں -

**Shingle,** *n.* : چھوٹے گول پتھر یا کنکر ( دریا کے کنارے پر ) -

**Shingles,** *n pl.* : ایک جلدی مرض جس میں جسم پر کمر کی دائیں جانب چکتے پڑ جاتے ہیں -

**Shinto,** *n.* : شنتو، قدیم جاپانی مذہب -

**Shiny,** *a.* : (۱) چمکدار ؛ آب دار - (۲) منجھا یا رگڑا ہوا ؛ جو اسقدر منجھا یا رگڑا گیا ہو کہ چمک پیدا ہو جائے - پرانا ؛ گھسا ہوا (جس کا رواں : *s. coat* اُڑ گیا ہو ) -

**Ship,** *n.* : جہاز ؛ سفینہ -

*battle-s.* : دیکھو Battle -

*take s.* : سوار ہونا -

*on board s.* : جہاز پر سوار -

*shipmate* : (۱) کسی جہاز کے ہم سفر - (۲) جہاز کے ملازمین و متعلقین ایک دوسرے کے s. mate ہیں -

*s.-money* : ( تاریخ ) جہازی محصول ، جو بیڑے کے لیے جہاز مہیا کرنے کے لیے لگایا جاتا تھا -

*s.'s company* : دیکھو Company

*shipshape* : اچھی حالت میں ؛ ٹھیک ٹھاک -

*s.-way* : ایک ڈھلوان چوبی ڈھانچا جس کےذریعےجہاز کو سمندر میں ڈالا جاتاھے-

*shipwreck* : جہاز کی تباہی؛ تباہی ؛ بربادی -

*make s. wreck of* one's *hopes* : اپنی اُمیدوں کا خاتمہ کر ڈالنا -

*s.-wright* : جہاز ساز -

*s.-yard* : کار خانۂ جہاز سازی -

*s. of the desert* : اُونٹ -

*when my s. comes home* : جب میں کامیاب و با مراد ہونگا -

**Ship,** *v. t. & i.* : (۱) جہاز پر سوار کرنا یا چڑھانا ؛ جہاز پر بار کرنا یا لادنا - (۲) جہاز میں ملازم ہونا - (۳) جہاز میں سوار ہونا یا جہاز سے روانہ ہونا - (۴) جگہ یا ٹھکانے پر رکھنا ؛ نصب کرنا ( جہاز میں مستول، چپو، وغیرہ ) -

**s. oars** : چپو اُتار کر کشتی میں رکھنا -

**s. a sea** : جہاز یا کشتی پر موجوں کا چڑھ آنا -

**-ship** : لاحقہ ؛ ( مثلاً *hardship*، *friendship* وغیرہ )-

**Shipment**, *n.* : جہاز پر چڑھنا یا چڑھانا ( مال وغیرہ ) -

**Shipping**, *n.* : جہاز کی بھرائی یا لدائی -

**Shire**, *n.* : (۱) ضلع ؛ حلقہ - (county) (۲) لاحقہ ؛ جو اکثر شہروں اور ضلعوں کے ناموں کے ساتھ آتا ھے ( جیسے *Hampshire* وغیرہ ) -

**Shirk**, *v. t.* & *n.* : (۱) بچ جانا ؛ بچا جانا - (۲) پہلوتہی کرنا ( ذمہ داری' فرض' لڑائی وغیرہ سے ) -

**Shirt**, *n* : قمیص ؛ کرتا -

*near is my s. but nearer is my skin* : اول خویش بعدہ درویش -

*s. front* : قمیص کا پیش جو عام طور پر سخت ھوتا ھے -

*in one's s. sleeves* : بغیر کوٹ پہنے -

**shirting**, *n.* : قمیص کا کپڑا -

**Shiver**, *v. i.* & *n.* : (۱) کانپنا؛ کپکپانا؛ تھر تھرانا - (۲) (اسم ) لرزہ ؛ تھر تھری ؛ کپکپی ؛ کپکپاہٹ ؛ تھرتھراھٹ ( عموماً جمع میں مثلاً *it gives me the ss.* اس سے میں لرزہ بر اندام ھو جاتا ھوں ) -

**Shiver**, *n.* : ( اسم عموماً جمع ) ٹکڑا ؛ ریزہ ؛ ذرہ ؛ چورا -

**Shoal**, *a.* & *n.* & *v. i.* : (۱) اُتھلا ؛ پایاب - (۲) کم گہرا مقام ؛ (مجازاً) مخفی خطرے یا رکاوٹیں - (۳) کم گہرا ھونا ؛ پایاب ھونا -

**shoaly**, *a.* : پر خطر ( جس میں آب دوز کزارے اور تھانگیں ھوں ؛ جس میں خفیہ خطرے اور رکاوٹیں ھوں ) -

**Shoal**, *n.* & *v. i.* : (۱) ھجوم ؛ گروہ ؛ جھنڈ ؛ غول (خصوصاً مچھلیوں کا جو ایک ساتھ تیرتی ھیں ) - (۲) جھنڈ یا غول بننا ( مچھلیوں کا ) -

**Shock**, *n.* : (۱) تصادم ؛ ٹکر ؛ جھٹکا ؛ دھکا ؛ چوٹ - (۲) صدمہ ( جیسے *news came upon me with a s.* ) - (۳) دماغی یاقلبی صدمہ - (۵) ساکھ میں خلل آنا ؛ بدنظمی -

*s. tactics* : رسالے کے منتخب دستے کا استعمال ( دشمن پر دھاوے کے لیے ) -

*electric s.* : برقی صدمہ -

**Shock**, *v. t.* & *i.* : (۱) صدمہ پہنچانا ' دھکا دینا ( جیسے *I was shocked to hear*) - (۲) غضبناک ھونا؛ برھم ھونا -

**shocking**, *a.* & *adv.* : دھشت خیز؛ نفرت انگیز -

*shocking bad* : نہایت خراب -

**Shock**, *n.* & *v. t.* : (۱) ( اناج کی ) بارہ پولیوں کا گٹھا - (۲) ایسے گٹھوں کا جمانا یا ترتیب دینا -

**Shock**, *n.* : الجھے ھوئے بال ؛ پریشان یا بکھرے ھوئے بال -

*s. head* : جھبرے بالوں والا سر -

**shock-headed**, *a.* : جھبرا ؛ الجھے بالوں والا -

**Shocker**, *n.* : (۱) ( بول چال ) بدترین نمونہ ( کسی شے کا ) - (۲) سنسنی خیز سستا ناول ( خصوصاً *shilling s.* ) -

**Shod** : دیکھو shoe -

**Shoddy**, *n.* & *a.* : (۱) پھٹے پرانے کپڑوں سے نکالا ھوا سوت یا اون - (۲) ایسے سوت یا اون کا بنا ھوا گھٹیا کپڑا - (۳)

چیز : گھٹیا : دیکھنے میں اچھی اصل میں خراب - (۳) نقلی : مصنوعی : بناوٹی : جھوٹا -

**Shoe,** *n.*: (۱) جوتا : جوتی؛پاپوش - (۲) نعل؛( گھوڑے کے ) - (۳) نعل جیسی چیز -

*that's another pair of ss.* : وہ اور معاملہ ہے : وہ اور بات ہے -

*dead men's ss.*: مردے کا مال : مردے کا ترکہ -

*be in* some one's *s.* : کسی دوسرے کی حالت میں ہونا یا کسی دوسرے کی مصیبت جھیلنا -

*where the s. pinches* : جہاں دکھن ہوتی ہے -

*shoeblack* : جوتوں پر پالش کرنے والا -

*s.-buckle* : جوتے کا بکسوا -

*shoehorn* : بوٹ چڑھانے کا آلہ -

*s.-lace, s.-string* : جوتے کی ڈوری -

*s.-maker* : موچی -

**Shoe,** *v. t.* (*shod*, part. *shoeing*): (۱) نعل باندھنا ' جوتانا یا لگانا ( خصوصاً گھوڑے وغیرہ کے ) - (۲) شام چڑھانا یا لگانا ( جیسے *pole shod with iron* ایسی بلی جس میں لوہے کی شام جڑی ہو) -

**Shone** : shine کا ماضی -

**Shoo,** *int.* & *v. i.* & *t.*: (۱)شو! پرندے اڑانے کی آواز - (۲) پرندوں وغیرہ کو شو شو کر کے اڑانا -

**Shook** : shake دیکھو

**Shoot,** *v. i.* & *t.*: (۱) کسی چیز کا زور سے نکلنا ( جیسے *boat shot out from the creek*) - (۲) یکایک نکل آنا : پھوٹنا ( کلی وغیرہ کا ) - (۳) نشانہ لگانا : بندوق چلانا - (۴) زور سے پھینکنا : دھکیلنا ( جیسے *bow shoots arrow*) - (۵) ( فٹ بال ) گیند کو گول کی طرف ٹھکرانا - (۶) بندوق سے شکار کرنا - (۷) کشتی پل کے نیچے سے تیزی سے نکال لے جانا یا کشتی کا تیزی سے پل کے نیچے سے نکل جانا -

*s. the bolt of door* : زنجیر یا کھٹکا پورے طور سے بٹھانا -

*s. the cat* : ( عامیانہ ) قے کرنا -

*trees s. out branches* : درختوں سے شاخیں پھوٹتی ہیں -

*I will be shot if* : ( اگر اس کے خلاف کروں ) توگولی کھا کر مر جانا پسند کرونگا ( قطعی انکار کے موقع پر بولتے ہیں ) -

*s. Niagara* : کسی خطرناک مہم کا بیڑا اٹھانا -

*s. the moon* : ( عامیانہ ) راتوں رات سامان منتقل کر لینا ( کہ کرایہ نہ دینا پڑے ) -

گولا باری سے ( دیہات یا ضلع میں ) دہشت بٹھانا -

*flash shot across the sky* روشنی کی چمک آسمان کے ایک سرے سے دوسرے سرے تک پہنچ گئی -

*s. ahead* : تیزی سے آگے نکل جانا -

*buds are shooting* : کلیاں پھوٹ رہی ہیں -

*trees shoot* : درختوں میں شاخیں پھوٹتی ہیں -

*fountain shoots up* : چشمہ پھوٹ نکلتا ہے -

*flame shoots up* : شعلہ لپکتا ہے -

*prices have shot up* : قیمتیں یکا یک بڑھ گئی ہیں -

*cricket ball shoots* : کرکٹ کی گیند تیزی سے جارہی ہے -

*the child is shooting up*: بچہ تیزی بڑھ رہا ھے -

*pain shoots through nerves*: اعصاب میں ٹیسں ھو رھی ھے -

*corn shoots*: اناج پھوٹ نکلا ھے -

*tooth shoots*: دانت میں تھوڑے تھوڑے وقفہ سے درد ھوتا ھے -

*shooting star*: شہاب ثاقب -

*shooting range*: چاند ماری -

**shot**, *p. p.*: ( متعلق بہ پارچہ ھائے رنگین ) دھوپ چھاؤں -

*shot silk*: دھوپ چھاؤں کا ریشم -

*crimson s. with maize colour*: قرمزی رنگ جو کسی دوسری طرف سے مکئی کے رنگ کا نظر آئے -

**Shoot**, *n.*: (۱) کونپل ؛ سوئی - (۲) ڈھلواں سطح جس پر سے پانی نیچے بہہ سکے - (۳) شکاری ٹولی -

**Shooter**, *n.*: کرکٹ کی گیند جو زمین کو چھوتی ھوئی نکل جاتی ھے -

*six-s.*: وہ تپنچہ جو چھ فیر کرے -

**Shooting**, *n.*: (۱) صید افگنی ؛ بندوق بازی وغیرہ - (۲) حق شکار ( کسی خاص اراضی پر ) - (۳) کرایے کی شکار گاہ -

**Shop**, *n. & v. t.*: (۱) دکان ؛ کار خانہ - (۲) (عامیانہ) ادارہ (مثلاً مدرسہ، وغیرہ) ؛ محکمہ - (۳) ( کسی کا ) پیشہ ، کار و بار وغیرہ - (۴) دکان میں جانا ؛ خریداری کرنا - (۵) (عامیانہ) قید کرنا ( مخبر کے ساتھی کو ) قید کرا دینا -

*the other s.*: حریف ادارہ -

*shut up s.*: کام کرنا ترک کر دینا -

*talk s.*: اپنے پیشے کے متعلق باتیں کرنا -

*shopkeeper*: دکان دار ؛ کارخانہ دار -

*nation of shopkeeprs*: انگریزی قوم -

*shop lifter*: اُٹھائی گیرا -

*all over the s.*: ( عامیانہ ) تتر بتر ؛ پریشان ؛ ھر سمت -

*shopwalker*: بڑی بڑی دکانوں میں ایک شخص ھوتا ھے جو خریداروں کو دکان کے مختلف شعبوں میں لے جاتا ھے -

*s. window*: دکان کی کھڑکی جس میں چیزیں سجا کے رکھی جاتی ھیں -

*has everything in the s. window*: ( مجازاً ) نمائشی ھے -

**shopping**, *n.*: خریداری -

**shoppy**, *a.*: دکان یا پیشے سے متعلق ( جیسے *s. conversation* ) -

**Shore**, *n.*: ساحل؛ کنارہ ؛ لب دریا -

*in s.*: ساحل کے قریب ( پانی میں ) -

**shoreward**, *a. & adv.*: جانب ساحل -

**Shore**, *n. & v. t.*: (۱) ٹیک ؛ تھونی - (۲) تھونی لگانا -

**Shore, shorn**: دیکھو shear

**Short**, *a. & adv. & n.*: (۱) چھوٹا؛ کوتاہ - (۲) مختصر - (۳) پست قامت ؛ ٹھنگنا - (۴) تھوڑا ؛ کم ( مکان و زمان ) ( جیسے *s. way off* ؛ *a s. time ago* ) (۵) کم؛ قلیل ؛ حقیر - (۶) نا کافی ؛ ناقص - (۷) (آواز ، حرف ) خفیف ( جیسے *met* میں *e* کی آواز ) - (۸) بھر بھرا ، خستہ ( بسکٹ ، مٹی وغیرہ ) - (۹) مختصر طور پر ؛ جلد ( یعنی وقت سے قبل ) - (۱۰) ( اسم ) چھوٹا بول یا حرف علت - (۱۱) نشان جو ظاہر کرتا ھے کہ حرف علت کی آواز چھوٹی ھے -

*s. cut*: دیکھو cut

*s. circuit*: دو موصلوں میں کم مزاحمت کا تعلق -

*s. drink*: ( عامیانہ ) کھانے سے قبل کی -

cocktail شراب وغیرہ -
*s. rib* : دیکھو Rib -
*s. sea* : سمندر جس کی موجیں چھوٹی
اور ٹوٹی ہوئی ہوں -
*make a s. work of (something)* :
( کسی شے کا ) جلد خاتمہ کر دینا یا جلد
بھگتا دینا -
*he had but a s. life* : اس کی زندگی
چند روزہ تھی -
*s. temper* : تنک مزاجی ؛ زود رنجی -
*s. wind* : ضیق النفس ؛ ( مجازاً ) بات
چیت یا لکھنے پڑھنے کے نا قابل ہونا -
*s. clothes, coats* : چھوٹے بچوں کا
لباس ؛ بچکانہ لباس -
*s. sight* : (۱) نزدیک بینی - (۲) تنگ
نظری ؛ نا عاقبت اندیشی -
*at s. range* : تھوڑی دور کی مار سے -
*he takes s. views* : وہ تنگ نظر ہے -
*he has a s. memory* : اسے یاد کم رہتا ہے -
*they are s. of hands* : ان کے ہاں
مزدوروں کی کمی ہے -
*s. of breath* ہانپتا ہوا -
*s. commons* : دیکھو commons -
*s. weight* : کم وزن (بیان کردہ وزن سے) -
*cut s.* : وقت سے پہلے ختم کر دینا یا
خاتمہ کر دینا -
*come s.* : توقع سے کم نکلنا ؛ ادائے فرض
میں قاصر رہنا ؛ پوری نشو و نما کو نہ پہنچنا
*fall s.* : نا کافی ہونا -
*run s.* : کم پڑ جانا ؛ ہو چکنا ( جیسے :
*we ran s. of tea* ) -
*the long & s. of it* : دیکھو Long -
( خلاصہ ؛ لب لباب ) -
*in s.* : القصہ ؛ قصہ مختصر -
*he was very s. with me* : وہ مجھ
سے رکھائی سے پیش آیا -
*short bread, short cake* : روغنی
روٹی ؛ خستہ روٹی یا کیک -
*shorthand* : مختصر نویسی -
*shorthorn* : موٹے سینگوں والے مویشی
کی ایک نسل کا نام -
*stop s.* : فوراً ٹھیر جانا -
*s. of* : بجز ؛ سوائے ؛ قطع نظر ( جیسے
*s. of committing suicide, he does his best to keep out of the way*
سوائے ( یا قطع نظر ) خود کشی کے وہ ہر
طرح بچنے کی کوشش کرتا ہے ) -
**short-coming** : کوتاہی ؛ قصور -
**shortlived**, *a.* : قلیل الحیات ؛ چند روزہ
**short-tempered**, *a.* : تنک مزاج ؛
زود رنج -
**short-winded**, *a.* : دم چڑھا ہوا یا
دم پھولا ہوا ( شخص ) -
**short-sighted**, *a.* : نا عاقبت اندیش ؛
نزدیک بین -
**short-sightedness**, *n.* : تنگ نظری ؛
نا عاقبت اندیشی -
**short-sightedly**, *adv.* : نا عاقبت
اندیشانہ طور پر -
**short-handed**, *a.* : جس کے پاس مزدور
کم ہوں -
**shortness**, *n.* : اختصار ؛ چھوٹاپن ؛ تنگی -
**Shortage**, *n.* : کمی ؛ قلت -
**Shorten**, *v. i. & t.* : (۱) کم ہونا یا کرنا ؛
مختصر ہونا یا کرنا - (۲) باد بانوں کی تعداد
کم کر دینا -
**Shortly**, *adv.* : (۱) جلد ؛ کچھ پہلے یا
بعد - (۲) مختصراً -
**Shot**, *n. & v. t.* : (۱) ( بندوق کی )
گولی ؛ ( توپ کا ) گولا - (۲) گولی اور چھرہ

جو کسی آلے سے چلا یا جاتا ہو - (۳) (بندوق یا توپ وغیرہ کا ) فیر ؛ نشانہ - (۴) (استعارتاً) اندازہ ؛ عقلی گدا ؛ (کھیل میں) ہاتھ ؛ داؤں - (۵) (کسی کام کی) کوشش - (۶) نشانہ باز - (۷) گولی یا چھرے بھرنا -

*snap s.* : سرسری نشانہ یا فیر -

*flying s.* : ہوائی نشانہ ؛ وہ نشانہ جو متحرک چیز یا اڑتے پرند پر لگا یا جائے -

*random s.* : اندھا دھند فیر ؛ اٹکل پچو نشانہ -

*ear-s.* : حدسمع ؛ وہ فاصلہ جہاں تک کان سن سکیں -

*bow-s.* : پرتاب ؛ وہ فاصلہ جہاں تک تیر پہنچ سکے -

*crack s.* : اعلیٰ درجے کا نشانہ باز -

*s.-tower* : گولی چھرے بنانے کا منار -

*grape-s.* : دیکھو Grape -

*buck-s.* : دیکھو Buck ( نمبر ایک ) -

**shotproof**, *a.* : جس پر گولی اثر نہ کرے -

**Shot.** : دیکھو Shoot ( نمبر ایک ) -

**Should** : دیکھو Shall -

**Shoulder**, *n. & v. t. & i.* : (۱) کندھا ؛ کھوا ؛ مونڈھا - (۲) پیٹھ کا بالائی حصہ ؛ کندھے ( جن پر بوجھ اٹھا یا جاتا ہے ) - (۳) ( ذبح کئے ہوئے جانور کا ) پٹھا - (۴) پہاڑ ؛ بوتل وغیرہ کا وہ حصہ جو کندھے کی طرح پھیلا ہو ؛ پشتہ - (۶) سپاہی کی وہ دھج جس میں وہ کندھے پر بندوق اٹھا کر کھڑا ہوتا ہے - (۷) کندھے سے دھکا دینا ؛ گھس پیٹھ کر آگے بڑھنا (مجمع میں ) -

*s. to s.* : دوش بدوش ؛ متحدہ کوشش -

*has broad ss.* : اس میں بڑی سکت ہے ؛ بہت سا بوجھ یا بڑی بڑی ذمہ داریاں اٹھا سکتا ہے -

*head & ss.* : دیکھو head -

*old head on young ss.* : کم سنی میں دانشمندی -

*put or set s. to wheel* : زور لگانا ؛ کوشش کرنا -

*cold s., cold-s.* : دیکھو cold نمبر (۱) -

*s.-blade* : مونڈھا -

*s. arms* : ( فوج ) ایک خاص دھج سے کندھے پر بندوق رکھکر کھڑا ہونا -

**Shout**, *v. i. & t. & n.* : (۱) چلانا ؛ چیخنا - (۲) چیخ کر کہنا ؛ پکارنا - (۳) نعرہ ؛ آواز ( پکارنے وغیرہ کی ) -

*s. at* : کسی سے چیخ کر باتیں کرنا ؛ ڈانٹنا ؛ ڈپٹنا -

*it is my s.* : ( عامیانہ ) اب میری باری ہے ( دوستوں وغیرہ کے لئے شراب وغیرہ منگوانے کی ) -

**Shove**, *v. t. & i. & n.* : (۱) دھکیلنا ؛ ٹھیلنا ؛ ہٹانا - (۲) دھکم دھکا کر کے آگے بڑھنا ؛ گھس پیٹھ کر آگے بڑھنا ( مجمع میں ) - (۳) ( بول چال ) ڈالنا ؛ رکھنا - (۳) دھکا -

*give one a s. off.* : کسی کام کے شروع کرنے میں سہارا دینا -

**Shovel**, *n. & v. t.* : (۱) بیلچہ ؛ کرچھا - (۲) کرچھے وغیرہ سے اٹھانا یا رکھنا -

**Shovelboard**, *n.* : (۱) ایک قسم کا کھیل جو جہاز پر کھیلا جاتا ہے -

**Shoveller**, *n.* : (۱) کرچھے وغیرہ سے اٹھانے والا - (۲) ایک قسم کی بطخ -

**Show, Shew**, *v. t. & i.* : (۱) دکھانا ؛ ظاہر ثبوت دینا (کسی صفت ، کام ، قابلیت کا) ؛ کرنا (برتاؤ ، سلوک) - (۲) نظر آنا ؛ دکھائی دینا - (۳) ثابت کرنا ؛ واضح کرنا ؛ سمجھانا - (۴) لے جانا ؛ پہنچانا -

*s. fight* : مقابلے پر آمادہ ہونا ؛ نہ دبنا -

*s. one's hand.:* اپنا ارادہ یا منشو بہ ظاہر کردینا -
*s. cause:* دیکھو cause -
*s. one's colours :* دیکھو (1) colour -
*s. white feather :* دیکھو Feather -
*s. a clean pair of heels:* دیکھو clean
*s. a leg :* بستر سے اٹھنا -
*on your own showing:* خود تمہارے ہی بیان سے -
*s. one out or in:* دروازہ کھول کر اندر لے جانا یا باہر پہنچانا -
*show-case:* دکانوں ' عجائب خانوں وغیرہ میں چیزوں کے رکھنے کا اونچے پاؤں کا صندوق جس میں شیشے لگے ہوتے ہیں -
*show-room :* ( دکانوں میں مال سے ) سجا کمرہ -
*show-window :* سجی کھڑکی -
*s.-place :* قابل دید مقام (جس کے دیکھنے کو سیاح وغیرہ آئیں ) -
**Show,** *n.* : (1) دکھانا - (۲) نظارہ تماشہ (۳) دکھاوا ؛ نمود - (۴) ٹیپ ٹاپ ٹھاٹ - (۵) کاروبار ؛ کارخانہ - (۶) کام کرنے یا صناعی پیش کرنے کا موقع - (۷) ( دایہ گری ) سفیدی ' وارطوبت جو وضع حمل سے پہلے جاری ہوتی ہے -
*dumb s. :* دیکھو Dumb -
*showman :* کسی تماشے یا نمائش کا منتظم -
**showy,** *a.* : بھڑکیلا ؛ ٹھاٹ کا -
**Shower,** *n. & v. t. & i.* : (1) ( مینہ کا ) چھینٹا ؛ بوچھاڑ ( پانی ' تیروں ' گولیوں وغیرہ کی ) - (۲) بوچھار ؛ بھرمار ( تعریف وغیرہ کی ) - (۳) بوچھار کرنا ؛ بوچھار ہونا ؛ چھینٹا پڑنا - (۴) بھرمار کرنا -
*s.-bath :* فوارہ دار غسل خانہ -
**showery,** *a.* : بوچھار کے ساتھ

والا ( مینہ ) -
**Shrank :** دیکھو nk -
**Sharpnel,** *n.* : (1) شرپنل گولیاں ؛ پھٹنے والی گولیاں ( جو توپ کے گولے کے اندر ہوتی ہیں اور نشانے کے قریب پہنچ کر پھٹتی ہیں )- (۲) وہ بم کا گولہ جس کے اندر شرپنل گولیاں ہوتی ہیں
**Shred,** *n. & v. t.* - (1) چیتھڑا ' پرزہ ' ٹکڑا - (۲) ذرہ ؛ رتی - (۳) پرزہ پرزہ کرنا ؛ دھجیاں اڑانا -
**Shrew,** *n.* : (1) لڑاکا عورت - (۲) *(s. -mouse)* ایک قسم کا جانور جو چوہے سے مشابہ ہوتا ہے اور کیڑے مکوڑے کھاتا ہے -
**shrewish,** *a.* : لڑاکا ؛ بد مزاج -
**Shrewd,** *a.* : (1) ( ادب ) شدید ؛ سخت ( سردی ' درد ' چوٹ وغیرہ ) - (۲) تیز ؛ سمجھدار ؛ سیانا ؛ سوجھ بوجھ کا ؛ زیرک - (۳) صائب ؛ صحیح الرائے -
**shrewdness,** *n.* : فراست ؛ زیرکی -
**Shriek,** *v. i. & t., & n.* - چیخنا ؛ چلانا
**Shrievalty,** *n.* : شیرف کا عہدہ -
**Shrift,** *n.* : ( قدیم ) اعتراف گناہ ؛ ( پادری کے سامنے ) اعتراف اور معافی (اب صرف *short s.* میں استعمال ہوتا ہے ) -
**Shrike,** *n.* : ایک پرندہ جس کی چونچ مڑی ہوئی دندانہ دار ہوتی ہے -
**Shrill,** *a. & v. i. & t.* : (1) باریک اور تیز آواز ( مثلاً سیٹی کی ) - (۲) ( کوئی بات ) چیخ کر کہنا -
**Shrimp,** *n. & v. t.* : (1) جھینگے کی قسم کا ایک خول دار جانور جو کھایا جاتا ہے - (۲) ٹھنگنا آدمی -
**Shrine,** *n. & v. t.* : (1) تبرکات کا ظرف یا مزار - (۲) مقبرہ ؛ روضہ - (۳) قربان گاہ یا مقبرہ جو کسی خاص شخص یا واقعے کی

یاد گار ہو - (۲) (کسی متبرک چیز خزینے میں رکھنا -

**Shrink**, *v. i.* & *t.* (*shrank*; *shrunk* esp. in adj. use *shrunken*): (۱) سکڑنا؛ سمٹنا - (۲) ہچکچانا؛ جھجھکنا - (۳) سکڑنے دینا (کپڑے وغیرہ کو) -

*shrunken*: سکڑا ہوا -

*s. into oneself*: کھچ جانا؛ چپ چپ ہو جانا؛ رک جانا -

*s. wheel-tire &c. on*: (ٹائر وغیرہ کو) گرم کرکے کسی چیز پر چڑھا دینا -

**shrinkage**, *n.*: سکڑنا؛ سکڑن -

**Shrive**, *v. t.* (archaic, *shrove*, *shriven*): توبہ کرنا؛ کسی عیسائی پادری کے آگے گنا ہوں کا اعتراف کرنا؛ گناہوں سے پاک ہونا -

**Shrivel**, *v. i.* & *t.*: سکھاکر مرجھانا؛ چرمر کر دینا؛ چرمر ہو جانا -

**Shroud**, *n.* & *v. t.*: (۱) کفن - (۲) پردہ - (۳) وہ رسے جن کے سہارے جہاز کا مستول کھڑا ہوتا ہے - (۴) کفنانا - (۵) پردہ ڈالنا -

**Shrove Tuesday**, *n.*: Ash Wednesday سے پہلے کے وہ تین دن جب عیسائی پادری کے آگے اعتراف گناہ کرکے گناہوں سے پاک ہوتے ہیں -

**Shrub**, *n.*: جھاڑی -

**shrubby**, *a.*: جھاڑی دار -

**shrubbery**, *n.*: جھاڑیاں -

**Shrub**, *n.*: ایک شربت جو پھلوں کے عرق اور روح شراب کو ملا کر بنا یا جاتا ہے -

**Shrug**, *v. t.* & *i.*, & *n.*: کندھوں کو جنبش دینا؛ کندھے اچکانا (جس سے بے پروائی، بے بسی، حقارت، خفگی وغیرہ ظاہر ہوتی ہے) - (۲) کندھوں کی جنبش -

**Shrunk(en)**: دیکھو Shrink -

**Shuck**, *n.* & *v. t.*: (۱) بھوسا، خول - (۲) بھوسا یاخول الگ کرنا -

**Shudder**, *v. i.* & *n.*: کانپنا؛ رونگٹے کھڑے ہونا - (۲) وحشت ہونا؛ کراہت ہونا - (۳) تھرتھری؛ لرزہ -

**Shuffle**, *v. i.* & *t.*, & *n.*: (۱) گھسٹ کر چلنا؛ (پیر وغیرہ) رگڑ کر چلنا - (۲) گڈمڈ کرنا - (۳) کپڑے پہننا یا اتارنا - (۴) بار بار پہلو بدلنا؛ کسی پہلو قرار نہ آنا - (۵) (استعارتاً) ایک بات پر قائم نہ رہنا؛ سخن سازی کرنا - (۶) گھسٹنے یا رگڑنے کی حرکت؛ پہلو بدلنا - (۷) تاش کا پھینٹنا یا پھینٹا جانا؛ الٹ پھیر؛ ترتیب کا تغیر - (۸) سخن سازی سے چکمہ - (۹) رقص میں پیروں کی رگڑ -

*s. the cards.*: (استعارتاً) ترتیب بدلنا؛ پالسی بدلنا -

**shuffler**, *n.*: سخن ساز -

**Shun**, *v. t.*: بچنا؛ الگ رہنا؛ حذر کرنا؛ دور رہنا -

**shunless**, *a.*: (شعر) ناگزیر -

**Shun!**: attention کا اختصار حکم دینے کے لیے آتا ہے -

**Shunt**, *v. t.* & *i.*, & *n.*: (۱) لائن بدلنا (ریل گاڑی یا بجلی کی رو کا) - (۲) (ریل گاڑی یا انجن کا اصل لائن چھوڑ کر سائڈنگ پر چلا جانا؛ پٹری بدلنا - (۳) روک دینا؛ بندکر دینا - (۴) ترک کرنا؛ باز آنا (ارادے یا منصوبے سے) -

**shunter**, *n.*: (۱) پٹری بدلنے والا؛ لائن بدلنے والا - (۲) (عامیانہ) اعلیٰ درجے کا منتظم -

**Shut**, *v. t.* & *i.* (shut): (۱) بند کرنا؛

( کواڑ؛ آنکھ ؛ منہ وغیرہ)؛ بھیڑنا (کواڑ)؛ میچنا ( آنکھ ) - (۲) بند ہونا ؛ بند ہو سکنا - (۳) دروازہ بند کر کے اندر یا باہر نہ آنے دینا (کسی شخص کو یا آواز کو) - (۴) بند کر دینا (کوٹھڑی وغیرہ میں) - (۵) باہر نکال کر دروازہ بند کردینا - (۶) دروازہ وغیرہ بند کرتے وقت چول میں دبا دینا - (۷) بند کرنا ( دانت ' چاقو وغیرہ ) -

*s. the door upon* : بالکل توجہ نہ کرنا؛ راہ بند کر دینا -

*s. one's eyes to.* : بالکل توجہ نہ کرنا؛ آنکھ اٹھا کر نہ دیکھنا -

*s. down* : (۱) بند کرنا (کھڑ کی وغیرہ ) - (۲) بند ہو جانا؛ (کار خانہ وغیرہ کا ) - گھیرنا؛ احاطہ کرنا؛ تکاس بند کرنا -

*s. in.* :

*s. off* : (۱) گیس یا پانی کو (ٹونٹی وغیرہ بند کرکے ) روک دینا ؛ بند کردینا - (۲) برادری یا صحبت سے خارج کرنا -

*s. to* : اچھی طرح بند کر دینا -

*s. up* : (۱) ( مکان کو ہر طرف سے ) بند کر دینا - (۲) اچھی طرح بند کرنا - (۳) قید کر دینا- (۴) خاموش کردینا ؛ خاموش ہو جانا ؛ ( بطور امر ) بس چپ رہو -

*s. up shop* : ( شام کو ) دکان بڑھانا -

**Shutter**, *n.* & *v. t.* : جھلملی ؛ ٹوٹواں کواڑ؛ تختہ ( جو شیشے کے کواڑ کے مقررہ حفاظت کے لئے یا اندھیرا کرنے کے لئے لگاتے ہیں ) -

*put up the ss.* : دکان بند کرنا -

**Shuttle**, *n.* : جلاہے کی نال ؛ نلی -

*shuttlecock.* : پر دار گیند -

**Shy**, *a.* ( *shyer -est*, rarely *shi-* ) : (۱) وحشی ؛ بھڑکنے والا - (۲) شرمیلا - (۳) بچنے والا ؛ کترانے والا -

*fight s. of* : دیکھو Fight -

*shyness*, *n.* : شرم ؛ حجاب -

**Shy**, *v. i.* & *n.* : (۱) چونک اٹھنا ؛ اچھل پڑنا - (۲) بھڑکنا؛ ڈرنا -

*shyer*, *n.* : بھڑکنے والا -

**Shy**, *v. t.* & *i.* & *n.* : ( روز مرہ ) (۱) پھینکنا ؛ نشانہ لگانا ( پتھر وغیرہ سے ) - (۲) نشانہ ؛ پھینکنے کی کوشش -

*have a s. at* : نشانہ لگانا ؛ ہنسی اڑانا ؛ حاصل کرنے کی کوشش کرنا -

**Shylock**, *n.* : (شکسپیر) سنگدل قرضخواہ؛ کے ڈرامے مرچنٹ آف وینس کا ایک شخص-

**Siamese**, *a.*, & *n.* (pl. -ese): (۱) سیام کا ؛ سیامی - (۲) سیامی زبان؛ سیامی قوم -

*S. twins* : (استعارتاً) ایک جان دوقالب -

**Sibilant**, *a.* & *n.*: سسکاری کا؛ حروف صفیر

**Sibilance, sibilancy**, *nn.* : سسکاری -

**Sibilate**, *v. t.* & *i.* : سسکاری سے ادا کرنا یا ہونا -

*sibilation*, *n.* : سسکاری -

**Sibyl**, *n.* : پیش گوئی کرنے والی؛ بنجارن؛ کاهنہ ؛ بوڑھی جادو گرنی ؛ بڑھیا پھوس -

**Sic** : لاطینی لفظ جس کے معنی ہیں "ایسا" ( عموماً اقتباس یا Sic: مقولے میں کسی لفظ یا جملے کے بعد قوسین میں یہ لفظ لکھہ دیتے ہیں اور اس سے مراد یہ ہوتی ہے کہ یہ اصل کے مطابق ہے -

**Sice**, *n.* : چھکا (پانسے کا ) -

**Sice, Syce**, *n* : سائیس -

**Sick**, *a.* : (۱) بیمار؛ مریض - (۲) آزردہ ؛ بیزار - (۳) مائل بہ متلی - (۴) بے چین ' بے قرار ( کسی چیز کے لئے ) - (۵) تنگ ؛ دق ؛ اکتا یا ہوا -

*the S. Man* : یورپ کا بیمار ؛ ( قدیم ) سلطنت ترکی -

*turn s., feel s.* : متلی

*be s.* : قے ہونا -
*s. of love* : بیمار محبت ؛ مریض عشق -
*s.-bed* : بستر علالت -
*s.-leave* : رخصت علالت -
*s.-list* : بیماروں کی فہرست جو جہاز ' رجمنٹ وغیرہ میں ہوتی ہے -
**Sicken**, *v. i. & t.* : (۱) طبیعت بگڑنا ؛ مرض کے آثار ظاہر ہونا - (۲) جی متلا دینا - (۳) دل کھٹا کردینا ؛ بیزار کر دینا - (۴) اکتا دینا ؛ ناک میں دم کر دینا -
**sickener**, *n.* : اکتا دینے والا -
**Sickle**, *n.* : درانتی ؛ ھنسیا -
**Sickly**, *a. & v. t.* : (۱) روگی - (۲) مریضوں کا سا ؛ بیماروں کا سا ؛ زرد رو ' اترا ہوا (چہرہ) - (۳) متلی پیدا کرنے والا -
**Sickness**, *n.* : (۱) روگ ؛ بیماری ؛ (۲) متلی ؛ قے -
*sleeping s.* : ایک مہلک بیماری جو افریقہ میں پائی جاتی ہے -
*sleepy s.* : ایک وبائی بیماری جو تمام ملکوں میں پائی جاتی ہے -
**Side**, *n.* : (۱) سطح ؛ پہلو - (۲) طرف ؛ جانب ؛ رخ - (۳) (اقلیدس) ضلع - (۴) انسان یا جانور کے جسم کا وہ حصہ جو داھنے بائیں اور کولے کی طرف ہوتا ہے ؛ پہلو - (۵) ضمنی - (۶) پہلو ؛ رخ (سلسلے یا چیز کا) - (۷) فریق ؛ جانب - (۸) سلسلہ ؛ نسب ؛ طرف - (۹) (انٹے کا کھیل) ایک پہلو سے گیند کو چھری مار کر دیتے ہیں - (۱۰) (عامیانہ) اکڑ ؛ بیجا غرور ؛ گھمنڈ -
*by the s. of* : قریب ؛ پاس -
*s. by s.* : پہلو بہ پہلو ؛ برابر برابر -
*s.-splitting* : بہت ہنسانے والی (بات) -
*s. issue* : ضمنی بات ؛ علحدہ مسئلہ -
*s. line* : ضمنی کام یا پیشہ -
*take ss.* : (فریقین میں کسی کی) طرف داری کرنا -
*on this s. of the grave* : زندگی میں -
*the right s. of forty* : چالیس سال عمر سے کم -
*on the wrong s. of forty* : چالیس سال سے زیادہ -
*on mother's s.* : ماں کی طرف سے -
*on father's s.* : باپ کی طرف سے -
*S.-arms* : تلوار یا سنگین -
*side board* : کھانے کے برتن رکھنے کی خانہ دار میز -
*s.-car* : موٹر سایکل میں بغلی نشست -
*s. dish* : کوئی پر تکلف کھانا جو عام کھانوں کے علاوہ دعوت میں کھایا جائے -
*sidelight.* : (استعارتاً) ضمنی مثال یا تشریح -
*s. saddle* : یک رخی کاٹھی (عموماً عورتوں کے بیٹھنے کی کاٹھی جس پر دونوں پیر ایک طرف لٹکائے جاسکتے ہیں) -
*s. seat* : بغلی نشست (ٹم ٹم ' لاری وغیرہ میں) -
*s. show* : ضمنی معاملہ ؛ ضمنی نمائش -
*s. slip* : (۱) پہیے وغیرہ کا پھسلنا - (۲) (طیارے کا) سامنے چلنے کی بجائے پہلو کی طرف چلنا ؛ ٹیڑھا چلنا -
*sidesman* : گرجا کے نگراں کا نائب (جو لوگوں کی طرف سے منتخب ہوتا ہے) -
*s. stroke* : (۱) بغلی وار ؛ بغلی ہاتھ - (۲) تیرا کی کا بغلی ہاتھ -
*s.-track* : (۱) ریل کی سائڈ ٹک ؛ بغلی پٹری - (۲) بغلی پٹری پر لانا ؛ پٹری بدلنا - (۳) ٹال دینا ؛ ملتوی کر دینا -
*s.-view* : نیم رخی منظر یا تصویر -

*s.-walk* : پٹڑی سڑک کے دونوں طرف پیدل چلنے کے لئے -
Sidy, *a.* : اکڑ باز ؛ گھمنڈی -
Side, *v. i.* : ساتھ دینا ؛ طرف داری کرنا -
Sidelong, *adv. & a.* : ترچھا -
Sidereal, *a.* : ثوابت یا بروج سے متعلق -
Sideways, *adv. & a.* : پہلو کی طرف کو طرف سے -
Siding, *n.* : ( ریل کی ) پتلی پٹڑی -
Sidle, *v. i.* : ترچھا چلنا ( ڈر یا خوشامد کی وجہ سے ) -
Siege, *n.* : (۱) محاصرہ - (۲) سخت اصرار ؛ پیچھے پڑجانا -
*raise the s.* : محاصرہ ترک کر دینا -
*lay s. to* : محاصرہ کرنا -
*s.-gun.* : قلعہ شکن توپ -
*s.-train.* : محاصرہ کا سامان ( توپ خانہ وغیرہ ) -
Sienna, *n.* : سینا ؛ گیرو کے قسم کی مٹی رنگ کے طور پر استعمال کی جاتی ہے -
Sierra, *n.* : طویل نا ہموار سلسلۂ کوہ ؛ کوہستان -
Siesta, *n.* : قیلولہ -
Sieve, *n. & v. t.* : (۱) چھلنی - (۲) پیٹ کا ہلکا ؛ وہ شخص جو راز کوچھپا نہ سکتا ہو -
Sift, *v. t. & i.* : (۱) ( چھلنی وغیرہ میں ) پھٹکنا ؛ پھٹکنا - (۲) چھان بین کرنا ؛ جانچ پڑتال کرنا -
Sigh, *v. i. & t. & n.* : (۱) آہ بھرنا ؛ ٹھنڈی سانس بھرنا - (۲) کسی چیز کی حسرت یا آرزو میں بے چین ہونا ؛ کسی چیز کے لئے کڑھنا ( for کے ساتھ ) - (۳) ہوا کا سن سن چلنا - (۵) آہ ؛ ٹھنڈی سانس -
Sight, *n.* : (۱) بصارت ؛ بینائی ؛ نظر ؛ نگاہ - (۲) دیدار ؛ درشن ؛ نظارہ - (۳) حد نگاہ ؛ جہاں تک دکھائی دے - (۴) نظارہ ؛ منظر ؛ دیکھنے کی چیز ؛ تماشا ؛ قابل دید چیز - (۵) ( بول چال ) بڑی مقدار ؛ بہت کچھ - (۶) بندوق کی مکھی ؛ شیشہ جو اس سے یا کسی اور آلے سے باندھی جائے -
*long s.* : دوربینی نگاہ ( جس سے صرف دور کی چیز نظر آئے ) -
*short s.* : (۱) نزدیک بین نگاہ ( جس سے صرف پاس کی چیز نظر آئے ) - (۲) ( استعارتاً ) کوتاہی ؛ ناعاقبت اندیشی -
*second s.* : غیب بینی ؛ باطنی قوت جس کی بدولت انسان وہ چیزیں دیکھ سکتا ہے جونظر سے غائب ہیں -
*catch s. of.* : دکھائی دینا ؛ نظر پڑنا -
*lose s. of.* : (۱) نظر سے غائب ہو جانا - (۲) کسی شخص کی نقل و حرکت سے ناواقف ہونا -
*at, on, s.* : دیکھتے ہی -
*payable at s.* : درشنی (ہنڈی وغیرہ) -
*at first s.* : پہلی نظر میں ؛ بادی النظر میں -
*is in s.* : نظر آتا ہے -
*is out of s.* : نظر نہیں آتا -
*out of s. out of mind* : آنکھ سے اوجھل دل سے دور -
*the ss.* : کسی مقام کی مشہور یا قابل دید چیزیں -
sightseer, *n* : سیر کرنے والا -
sightseeing, *n.* : سیر -
*sight-worthy* : قابل دید -
Sight, *v. t.* : (۱) دیکھنا ؛ نظر پڑنا ؛ نظر آنا - (۲) بندوق کی مکھی وغیرہ کی مدد سے نشانہ باندھنا -
Sightless, *a.* : نابینا ؛ اندھا -
Sightly, *a.* : خوبصورت -

**Sign,** *n.*: (۱) نشان؛ علامت - (۲) نشانی؛ دلالت؛ دلیل؛ آثار - (۳) معجزہ؛ کرامت؛ بشارت - (۴) سائن بورڈ؛ نشان (وہ تصویر وغیرہ جیسے دکان دار اور سرائے والے اپنی پہچان کے لئے مقرر کر لیتے ہیں) - (۵) اشارہ -

*the s. of the cross*: صلیب کا نشان (جو انگلیوں سے پیشانی یا سینے پر بنا یا جاتا ہے) -

*make no s.*: ٹس سے مس نہ ہونا؛ اف تک نہ کرنا -

*sign-post*: رہنما کھمبا (جو چوراہوں وغیرہ پر لگادیتے ہیں اور اس پر ان مقامات کے نام لکھہ دیتے ہیں جو ان سڑکوں پر واقع ہوں) -

**Sign,** *v. t. & i.*: (۱) نشان بنانا - (۲) دستخط کرنا - (۳) اشارے سے کہنا -

**Signal,** *a.*: (۱) غیر معمولی طور پر اچھا یا برا؛ نمایاں - (۲) ممتاز؛ مشہور -

**Signal,** *n. & v. t. & i.*: (۱) اشارہ؛ سگنل - (۲) اشارہ کرنا؛ اشارے سے اطلاع دینا؛ اشاروں سے اعلان کرنا؛ اشارے سے ہدایت کرنا -

*fog-s.*: دیکھو fog -

**Signalize,** *v. t.*: مشہور کرنا؛ ممتاز کرنا؛ امتیازی شان پیدا کرنا -

**Signatory,** *a. & n.*: وہ فریق (خصوصاً سلطنت) جو کسی معاهدے پر دستخط کرے -

**Signature,** *n.*: (۱) دستخط - (۲) صفحے کے آخر میں (طباعت) وہ عدد یا لفظ جو فرمے کے شمار کے لئے چھا پا جاتا ہے؛ ترک -

**Signet,** *n.*: مُہر -

*s.-ring*: مہر دار انگوٹھی؛ خاتم -

**Significance,** *n.*: (۱) معنی خیزی؛ پر معنی ہونا - (۲) مفہوم؛ مطلب؛ مراد - (۳) اهمیت؛ رقعت -

**Significant,** *a.*: (۱) با معنی - (۲) معنی خیز؛ پر معنی - (۳) اهم؛ وقیع -

**Signification,** *n.*: مطلب؛ مراد؛ معنی؛ مفہوم -

**Signify,** *v. t. & i.*: (۱) دلالت کرنا (کسی چیز پر) - (۲) معنی رکھنا؛ معنی ہونا - (۳) ظاہر کرنا؛ اظہار کرنا (کسی چیز کا) -

**Signor,** *n.*: اطالیہ کا تعظیمی لقب Sir اور .Mr کی جگہ استعمال ہوتا ہے -

*Signora, n.*: madam یا mrs. -

*Signorina, n.*: miss یا young lady

**Sikh,** *n.*: سکھہ -

**Silence,** *n. & v. t.*: (۱) سکوت؛ خاموشی؛ چپ - (۲) کم گوئی؛ کم سخنی؛ (۳) راز داری؛ اخفا - (۴) سناٹا؛ ہوکا عالم - (۵) چپ کر دینا؛ خاموش کر دینا؛ منہ بند کر دینا؛ لا جواب کر دینا -

*break s.*: مہر سکوت کو توڑنا؛ گفتگو شروع کرنا -

*keep s.*: خاموش رہنا -

**Silence!**: خاموش! -

**silencer,** *n.*: آواز روک؛ وہ آلہ جو بندوق وغیرہ میں آواز کو دھیما کرنے کے لیے لگایا جائے -

**Silent,** *a.*: (۱) خاموش؛ چپ؛ ساکت؛ (۲) ساکت؛ بے آواز (حرف) - (۳) کم گو؛ بے زبان - (۴) ذکر سے خالی؛ ساکت -

*s. letter*: وہ حرف جو کتابت میں آئے مگر پڑھا نہ جائے؛ حرف ساکت -

*s. partner*: اپنا شریک جسے انتظام میں کوئی دخل نہ ہو -

**silently,** *adv.*: خاموشی سے؛ چپ چاپ -

**Silhouette,** *n.* & *v. t.* : (۱) یک رخی خاکہ (کسی شخص کی تصویر کا جو سفید زمین پر سیاہ خطوط سے بنا ہو) - (۲) خاکہ جو شخص یا چیز کو بہت تیز روشنی کے مقابل دیکھنے سے نظر آئے -

**Silica,** *n.* : سلیکا ؛ ایک قسم کی سخت سفید یا بے رنگ معدنی شے جو اکثر قیمتی پتھروں اور معمولی پتھر میں پائی جاتی ہے -

**silicious** or **siliceous,** *a.* : سلیکا سے مشابہ ؛ جس میں سلیکا ہو -

**Silk,** *n.* : (۱) ریشم ؛ حریر - (۲) ریشمی کپڑا - (۳) (جمع) ریشمی کپڑے ؛ ریشمی لباس -(۴) (بطور صفت) ریشمی ؛ ریشم کا -

*silk-worm* : ریشم کا کیڑا -

**Silken,** *a.* : (۱) (قدیم ؛ شعر) ریشمی ؛ ریشم کا -

**Silky,** *a.* : ریشم کے مانند ؛ ملائم ؛ چکنا ؛ باریک -

**Sill,** *n.* : دروازہ کی دھلیز ؛ وہ تختہ یا پتھر جو کھڑکی کی چوکھٹ کے آگے ہوتا ہے -

**Silly,** *a.* & *n.* : (۱) بھولا ؛ بھالا ؛ سادہ لوح ؛ بے وقوف ؛ نادان ؛ ناعاقبت اندیش - (۲) ضعیف العقل ؛ مودھو - (۳) بے وقوف شخص (جیسے *don't be a s.*) -

*s. point, shortleg* : (کرکٹ) کھیلنے والے سے بالکل قریب فیلڈر کی جگہ -

**Silo,** *n.* & *v. t.* : وہ گڑھا یا ہوا بند مقام جس میں مویشی کا سبز چارہ محفوظ رکھا جائے -

**Silt,** *n.* & *v. t.* & *i.* : (۱) ریت یا مٹی جو دریا کی تہ میں یا بند رکاوٹ میں جم جاتی ہے ؛ گاد - (۲) تہ نشینی مادے سے پاٹ دینا یا اٹ جانا -

**Silurian,** *a.* & *n.* : (۱) سلوریوں کا ؛ سلوری (سلوریوں کی قوم ؛ برطانیہ کے قدیم باشندوں میں گذری ہے) - (۲) سلوریں پرت یا طبقے (طبقات) اس میں سے چند طبقے جو برطانیہ میں سلوریوں کے علاقے میں پہلی بار دریافت ہوئے) ان طبقات کا یا ان سے متعلق -

**Silvan, sylvan,** *a.* : (۱) جنگل کا ؛ جس میں جنگل ہو - (۲) دیہاتی -

**Silver,** *n.* : (۱) چاندی ؛ روپا - (۲) شلنگ وغیرہ چاندی کے سکے - (۳) چاندی کے برتن اور دیگر اسباب - (۴) چاندی کا ؛ چاندی کا بنا ہوا ؛ سیمیں ؛ نقرئی -

*German s., nickel s.* : جرمن سلور یا نکل ؛ نقلی چاندی کی قسمیں -

*s. tongued* : شیریں زبان ؛ خوش تقریر -

*every cloud has a s. lining* : ہر مصیبت میں تسکین کا پہلو بھی ہوتا ہے -

*s. fox.* : لومڑی کی ایک قسم جس کی سیاہ سمور میں چتیاں ہوتی ہیں -

*s. gilt.* : چاندی کے ملمع کا -

*s. leaf.* : چاندی کا ورق -

*s. paper* : (۱) ایک قسم کا سفید باریک کاغذ - (۲) رانگ کی پتی -

*s. plate* : چاندی کے برتن -

*s. point* : ایک خاص قسم کے کاغذ پر چاندی کی پنسل سے تصویر بنانا -

*s. side* : گائے کے گوشت کی پٹھہ کا سب سے اچھا حصہ -

*silversmith* : صرف چاندی کا کام کرنے والا کاریگر -

*s. weed* : ایک قسم کا پودا جس کے پھول زرد اور پتیوں کا نیچے کا حصہ روپہلا ہوتا ہے -

*silvery, a.* : چاندی کی طرح سفید ؛ چمکدار یا کھنکنے والا ؛ چاندی کا سا -

**Silver,** *v. t.* & *i.* : (۱) چاندی چڑھانا ؛ چاندی کی قلعی کرنا - (۲) چاندی کی سی

چمک پیدا کر دینا - (۳) سفید کر
سفید ہو جانا۔

...ian, a. & n.: (۱) ایک قسم کا انسان نما بندر - (۲) بندر؛ بندر کا سا -

...ilar, a. & n.: مشابہ؛ مماثل؛ مانند؛ ملتا جلتا؛ ایک ہی طرح کا؛ یکسا...

...milarity, n.: مشابہت؛ مماثلت؛ یکسانی -

...mile, n.: تشبیہ -

...militude, n.: (۱) مشابہت؛ مماثلت - (۲) شکل؛ بھیس؛ روپ - (۳) تشبیہ - (۴) ہوبہو نقل -

Simmer, v. i. & t. & n.: (۱) ابلنے کے قریب ہونا؛ سنسنانا (پانی وغیرہ کا)- (۲) پانی کو اتنا گرم کرنا کہ ابلنے کے قریب ہو - (۳) (استعارتاً) غصے سے کھولنا؛ پیچ و تاب کھانا - (۴) ہنسی کے مارے بے تاب ہونا - (۵) سنسناہٹ؛ پہلا ابال -

Simoniac, n.: گرجا کے منصب کی خرید و فروخت کا مجرم -

Simoniacal, a.: (۱) گرجا کے منصب کی خرید و فروخت کرنے والا - (۲) گرجا کے منصب کی خرید و فروخت کا -

Simon pure, n. / the real S.P.: اصلی شخص یا اصلی چیز (مصنوعی نہیں) -

Simoom, n.: سموم -

Simp, n.: Simpleton (امریکن روز مرہ) کا مختف؛ سادہ لوح -

Simper, v. i. & t. & n.: (۱) تکلف سے یا بناوٹ سے مسکرانا؛ کھیس کا ڑھنا - (۲) ایسی مسکراہٹ؛ (رضا مندی وغیرہ کا اظہار) دانت نکال کر کرنا -

Simple, a. & n.: (۱) مفرد؛ غیرمرکب؛ سادہ - (۲) سادہ؛ بے تکلف (جو پیچیدہ یا آراستہ یا الجھا ہوا نہ ہو) - (۳) محض؛ مطلق - (۴) بے بناوٹ؛ سیدھا سادھا - (۵) سادہ لوح؛ نا تجربہ کار- (۶) آسان؛ سہل - (۷) حقیر؛ ادنی - (۸) مفرد (دوا)؛ جڑی بوٹی -

s. sentence: مفرد جملہ -

s. addition: سادہ جمع -

s. equation: مساوات مفرد -

s. fracture: صرف ہڈی کا ٹوٹ جانا -

s. life: سادہ زندگی؛ وہ زندگی جو تکلفات سے خالی ہو -

in s. beauty: بے زیب و زینت -

s. forms of life: ادنی درجے کے حیوانات -

simple-hearted, simple-minded aa.: سیدھا سادھا؛ سادہ دل -

simpleness, simplicity, nn.: سادہ دلی؛ بھولا پن؛ سادگی -

simply, adv.: (۱) محض؛ صرف - (۲) سادگی سے؛ بلا تصنع؛ بے بناوٹ -

Simpleton, n.: بے وقوف؛ سادہ لوح -

Simplify, v. t.: سادہ کرنا؛ سہل کرنا -

simplification, n.: سہل کرنا یا ہونا -

Simulacrum, n. (pl. -cra): (۱) ہلکی سی شبیہ - (۲) محض نقل یا چربا -

Simulant, a.: ہم شکل؛ مشابہ -

Simulate, v. t.: (۱) بناوٹ سے ظاہر کرنا -(۲) کچھ ہونے کا دعویٰ کرنا؛ بننا-(۳) روپ بھرنا؛ بھیس بدلنا - (۴) نقل کرنا -

Simulation, n.: بناوٹ؛ جھوٹا دعوی؛ نقل -

Simultaneous, a.: ہم وقت؛ ایک ہی وقت میں واقع ہونے والا -

simultaneity, n.: ہم وقتی -

simultaneously, adv.: ایک ہی وقت میں -

**Sin**, *n.* & *v. i.* : (۱) گناہ ؛ پاپ - (۲) گناہ کرنا - (۲) فعل جو تہذیب کے خلاف ہو؛ نا زیبا حرکت -
*deadly or mortal s.* : گناہ کبیرہ -
one's *besetting s.* : لت ؛ دھت -
**sinful**, *a.* : گناہ گار ؛ عاصی ؛ پاپی -
**sinner**, *n.* : گنہگار ؛ عاصی ؛ پاپی -
**Since**, *adv.* : (۱) سے ؛ بعد سے (کسی خاص وقعہ کے) ؛ اس وقت سے ؛ اس کے بعد سے - (۲) چونکہ ؛ اس لئے کہ -
**Sincere**, *a.* : (۱) خالص؛ سچا ؛صادق ؛ مخلص؛ مخلصانہ؛ پر خلوص - (۲) کھرا ؛ بے لاگ ؛ صاف -
**sincerity**, *n.* : خلوص؛ اخلاص؛ سچائی -
**sincerely**, *adv.* : سچائی سے؛خلوص سے -
**Sinciput**, *n.* : سر کا نصف اگلا حصہ -
*Sine*, prep. : بغیر ؛ بلا -
*s. die* : بلا تاریخ ؛ التوائے غیر محدود -
*s. qua non* : لازمی یا ناگزیر شرط -
**Sinecure**, *n.* : وہ عہدہ جس میں کچھ کام نہ کرنا پڑے ؛ بے کام کی نوکری -
**sinecurist**, *n.* : وہ عہدہ دار جسے کچھ کام نہ کرنا پڑے یا کم کرنا پڑے -
**Sinew**, *n.* & *v. t.* : (۱) نس؛ موٹی رگ - (۲) (جمع) عضلات؛ قوت جسمانی؛ طاقت - (۳) (استعارتاً) وسائل ؛ ذرایع (مثلاً *the ss. of war* = روپیہ) -
**sinewy**, *a.* : مضبوط ؛ قوی ؛ نسیلا -
**Sing**, *v. i.* & *t.* : *sang* or sung now) (rare, sung - (۱) گانا - (۲) چہچہانا - (۳) بھنبھنانا ؛ (ہوا کا) سنسنانا وغیرہ - (۴) شعر کہنا؛ (کسی بڑے واقعے کو) نظم میں بیان کرنا -
**singer**, *n.* : گویا ؛ مغنی -
**Singe**, *v. t.* & *i.* ( singeing ) & *n.* : جھلسانا ؛ جھلسنا -
**Singhalese** : = Cingalese
**Single**, *a.* & *n.* & *v. t.* : (۱) واحد ؛ ایک - (۲) تنہا ؛ اکیلا - (۳) جو ایک ہی شخص کے استعمال کے لئے بنایا گیا ہو (مثلاً *s. bedroom*) - (۴) ایک رن کی ہٹ؛ کرکٹ میں وہ ہٹ جس سے صرف ایک ہی رن بنے - (۴)انتخاب کرنا؛ چننا؛ چھانٹنا -
*s. game* : جس کھیل میں دونوں طرف ایک ایک کھلاڑی ہو؛دو آدمیوں کا کھیل -
*s. man* : مجرد مرد -
*s. woman* : بن بیاہی عورت -
*a s. eye* : ایک ہی مقصد کے لئے وقف -
*s. hearted, s. minded* : بے لاگ؛ کھرا؛ یک رنگ -
*s. breasted* : اکہرے صدر کا کوٹ -
*s. -handed* : تنہا ؛ بلا شرکت غیرے -
*s. -loader* : توڑے دار بندوق -
*singlestick* : ولایتی پتری گتکا -
**single eyed**, *a.* : وہ شخص جو اپنے آپ کو کسی مقصد کے لئے وقف کر دے -
**singly**, *adv.* : ایک ایک کر کے ؛ فرداً فرداً -
**Singleton**, *n.* : (تاش) ایک رنگ کے پتوں کی پونجی -
**Singsong**, *a.* & *n.* : (۱) (گانا یا شعر خوانی) اول سے آخر تک ایک ہی لے میں؛ یکساں لے - (۲) (فعل) یکساں لے میں گانا ، پڑھنا یا بولنا -
**Singular**, *a.* & *n.* : (۱) واحد - (۲) عدیم المثال؛ یکتا؛ غیر معمولی؛انوکھا- (۳) بے تکا -
**Singularity**, *n.* : نرالا پن ؛ انوکھا پن -
**Sinhalese**, *n.* : — Cingalese
**Sinister**, *a.* : (۱) (نقابت) بائیں رخ

کا - (۲) نا مبارک ؛ منحوس - (۳) جس کی صورت سے خباثت یا بد معاشی برستی ہو - (۴) ناپاک ، برا ، (ارادہ ، منصوبہ وغیرہ) -

**Sink,** *v. i. & t.* : (۱) ڈوبنا ؛ غرق ہونا - (۲) دھنسنا ؛ (سطح کے نیچے) بیٹھنا - (۳) غروب ہونا - (۴) کم ہونا ؛ گرنا ؛ گھٹنا - (۵) جھکنا ؛ مرجھانا - (۶) دل بیٹھنا ؛ ہمت پست ہونا - (۷) نرم ہونا؛ بیٹھنا - (۸) رفتہ رفتہ ختم ہو جانا ؛ مرنا - (۹) گھس جانا ؛ (دل میں) بیٹھ جانا ؛ سرایت کر جانا - (۱۰) غرق کرنا ؛ ڈبونا ؛ دھنسانا - (۱۱) چھپانا ؛ ذکر نہ کرنا - (۱۲) کھودنا ؛ کندہ کرنا -

*her eyes sank* : اسکی آنکھیں نیچے جھک گئیں -

*voice sinks* : آواز دھیمی ہوتی جاتی ہے -

*sick man is sinking* : دم نکل رہا ہے -

*prices s.* : اشیا کی قیمتیں گر رہی ہیں -

*his cheeks have sunk(in)* : اس کے گال پچک گئے ہیں -

*s. well* : کنواں کھودنا -

*s. a fact* : کسی بات کو پوشیدہ رکھنا -

*s. a die* : مُہر وغیرہ کھودنا -

*s. money* : (۱) روپیہ ایسے کام میں لگانا جس سے آسانی سے واپس نہ لیا جاسکے - (۲) کسی کام میں روپیہ کھو بیٹھنا -

**Sink,** *n.* : (۱) گندگی یا غلاظت کا گڑھا - (۲) جست یا چینی کی اونچی سی ناند جس میں باورچی خانے کا خراب پانی ڈالتے ہیں اور وہ نل کے ذریعے سے باہر نکل جاتا ہے -

**Sinking,** *n.* : دل ڈوبنے کی کیفیت جو بھوک سے یا خوف سے پیدا ہوتی ہے -

*s.-fund* : وہ آمدنی جو کوئی ریاست یا بلدیہ اپنا قرض رفتہ رفتہ بے باق کرنے کے لیے علحدہ کر دیتی ہے ؛ ذخیرۂ ادائی -

**Sinn Fein,** *n.* : آئرلینڈ کی شن فن جماعت جس کا مقصد آزادی حاصل کرنا اور اپنی زبان اور تہذیب کو زندہ کرنا ہے -

**Sinter,** *n.* : چونے یا سلیکا کی پرت جو چشموں کی تہ نشین ریگ سے بنتی ہے -

**Sinuosity,** *n.* : دریا یا سڑک کا موڑ -

**Sinuous,** *a.* : لہر دار ؛ چکر دار -

**sinuously,** *adv.* : لہر دار طریقے سے -

**Sip,** *v. t. & i.* : (۱) تھوڑا تھوڑا کر کے پینا ؛ چمچے سے پینا ؛ چسکی لگانا - (۲) گھونٹ؛ چسکی -

**Siphon,** *n. & v. i. & t.* : (۱) خم دار نلی؛ سیفن ؛ ٹیڑھی نلی جس کا ایک سرا نیچا اور ایک اونچا ہوتا ہے - (۲) سیفن دار بوتل (*s.-bottle* بھی کہتے ہیں) - (۳) سیفن میں سے گزارنا یا گزرنا -

**Sippet,** *n.* : روٹی کے بھیگے ہوئے ٹکڑے ؛ توس یا ڈبل روٹی کے تلے ہوئے ٹکڑے جو قیمے کے ساتھ پلیٹ میں لگاتے ہیں -

**Sir,** *n.* : (۱) جناب والا ؛ جناب ؛ صدر محترم (بڑوں سے اور جلسے کے صدر سے خطاب کرنے کے لیے) - (۲) نائٹ یا بیرونیٹ کا لقب؛ سر- (۳) سر کہکر پکارنا یا خطاب کرنا-

**Sircar,** *n.* : (۱) سرکار انگریزی - (۲) حاکم یا بزرگ خاندان - (۲) داروغہ یا محاسب -

**Sirdar,** *n.* : سردار ؛ (مصر میں) فوج کا سپہ سالار (سنہ ۱۸۸۲ ع کے بعد سے انگریز ہوا کرتا ہے) -

**Sire,** *n. & v. t.* : (۱) باپ، دادا یا کوئی اور مورث - (۲) جانور کا باپ یا مورث خصوصاً وہ نر جو نسل کشی کے لیے رکھا جائے - (۳) حضور ؛ جہاں پناہ (بادشاہ

یا فرماں روا کو خطاب کرتے وقت کہتے ہیں )-

**Siren**, *n.*: (ا) ( یونانی دیومالا ) سائرن؛ عورت یا آدھی عورت آدھا پرند جو سمندر کے بیچ میں کسی چٹان پر رہتی ہو اور ساحرانہ موسیقی سے غافل مسافروں کو پھانس لے - (۲) خوش آواز مغنیہ - (۳) موھنی؛ لبھا کر پھانسنے والی عورت؛ کوئی دل فریب شغل - (۴) سیرن؛ ایک آلہ جس سے بلند آواز پیدا ہوتی ہے، صوتی تجربات میں اور خبر دینے کے لیے استعمال ہوتا ہے -

**Sirius**: دیکھو Dog (۱) -

**Sirloin**, *n.*: گائے کی پیٹھ کا گوشت؛ پٹھہ -

**Sirocco**, **sci-**, *n.*: افریقہ کے صحرائے اعظم کی باد سموم جو اطالیہ میں پہنچتی ہے -

**Sirrah**, **sir (r) ee**, *nn.*: خطاب کے لئے تحکم یا تحقیر کے موقع پر بولتے ہیں؛ جی، اجی -

**Siskin**, *n.*: ایک قسم کا خوش الحان پرندہ -

**Sister**, *n.*: (ا) ھمشیر - (۲) بہیلی؛ سہیلی؛ سکھی - (۳) دینی بہن؛ ہم جنس عورت - (۴) راھبہ؛ نن؛ عورتوں کی مذھبی جماعت کی رکن - (۵) ھسپتال کی بڑی نرس جس کے ماتحت اور نرسیں ہوتی ہیں - (۶) ( استعارتاً ) کوئی چیز جو دوسری چیز کے مشابہ ہو؛ بہن -

*s. german*: حقیقی بہن -

*half-s.*: سوتیلی بہن -

*s.-in-law*: سالی؛ بھاوج؛ نند؛ سلہج؛ دیورانی؛ جٹھانی -

*s. ships*: ایک ہی نمونے کے جہاز -

**Sisterhood**, *n.*: (ا) بہن کا رشتہ؛ بہناپا ہونا - (۲) عورتوں کی مذھبی انجمن؛ راھبات کی جماعت -

**Sisyphean**, *a.*: بہت کٹھن اور کبھی نہ ختم ہونے والا ( کام ) -

**Sit**, *v.i. & t.*: (ا) بیٹھنا - (۲) اجلاس کرنا - (۳) بسیرا لینا ( پرندوں کا ) - (۴) انڈوں پر بیٹھنا - (۵) کسی خاص حالت میں ہونا؛ چسپ ہونا - (۶) ( گھوڑے وغیرہ پر ) آسن جمائے رہنا؛ اچھی طرح بیٹھنا -

*s. tight*: ( بول چال ) اپنی جگہ پر مضبوط رہنا؛ جمے رہنا -

*s. in judgement*: دوسروں پر فتویٰ لگانا؛ نکتہ چینی کرنا -

*s for one's portrait*: تصویر کھچوانے کے لیے بیٹھنا -

*sitting hen*: انڈوں پر بیٹھی ہوئی مرغی -

*her dress sits upon her*: کپڑے اس کے جسم میں ٹھیک آتے ہیں -

*s. down under*: چپکے سے پی جانا ( توھین وغیرہ ) -

*s. on or upon*: (ا) کسی امر کے متعلق اجلاس ہونا ( جوری وغیرہ کا ) - (۲) دباؤ ڈالنا؛ تنبیہ کرنا -

*s. on his head*: ( عامیانہ ) دبانا؛ جھڑکنا؛ بے اعتنائی کرنا -

*sit up*: (ا) اٹھ بیٹھنا - (۲) بستر پر نہ لیٹنا اور جاگتے رہنا ( کسی کے انتظار میں، مریض کی تیمار داری کے لیے ) -

**Site**, *n.*: موقع؛ جگہ -

**Sitter**, *n.*: (ا) بیٹھنے والا؛ خصوصاً تصویر کھچوانے کے لیے - (۲) ( عامیانہ ) آسان نشانہ؛ سہل کام -

**Sitting** *n.*: (ا) بیٹھنا وغیرہ - (۲) نشست - (۳) گرجے کی ایک نشست -

*s. room*: دیوان خانہ؛ نشست کا کمرا -

**Situated**, **situate**, *aa.*: واقع -

**Situation**, *n.*: (ا) موقع؛ مقام؛ محل؛ جگہ - (۲) صورت حال؛ حالت؛ صورت -

**Skill**, *n.*: (۱) مشق؛ مہارت ؛ ہنر مندی-
(۲) شعور ؛ سلیقہ -
**Skilled**, *a.*: (۱) ہنر مند ؛ مشاق - (۲)
سیکھا ہوا ( کاریگر وغیرہ ) -
**Skilly**, *n.*: جئی کا پتلا دلیا -
**Skim**, *v. t. & i., & a.*: (۱) ملائی اتارنا؛
پپڑی اتارنا ( دودھ یا کسی اور سیال شے
پر سے) - (۲) کسی سطح کو محض چھوتے
ہوئے گزرنا - (۳) سرسری طور پر دیکھ لینا-
*s. milk* : ملائی اترا دودھ ؛ دودھ جس
سے ملائی اتار لی گئی ہو -
**Skimp**, *v. t. & i.*: (۱) ناپ تول کر دینا؛
خست سے دینا - (۲) بخیل ہونا ؛ خست
سے کام لینا -
**skimpy**, *a.*: نا کافی ؛ قلیل -
**Skin**, *n.*: (۱) کھال ؛ جلد - (۲) چمڑا ؛
اندھوڑی ؛ کھال - (۳) چمڑے کی بنی ہوئی
چیزیں - (۴) مشک وغیرہ - (۵)
چھلکا ؛ چھال -
*save one's s.*: بچ نکلنا ؛ محفوظ رہنا -
*thick s.* : بے حسی ( جس پر طعن و
تشنیع وغیرہ کا اثر نہ ہو ) -
*thin s.* : زود حسی (جس پر طعن وغیرہ
کا حد سے زیادہ اثر ہو ) -
*fair s.* : گورا رنگ -
*s.-deep* : سطحی ( جلد بھر ) -
**skinny**, *a.* : دبلا پتلا -
**Skin**, *v. t. & i.* : (۱) پوست منڈھنا ؛
نئی کھال آنا ؛ زخم بھرنا ؛ انگور آنا -
(۲) کھال کھینچنا؛ پوست اتارنا ؛ چھیلنا -
(۳) ( عامیانہ ) موس لینا ؛ کنگال کردینا -
*skinflint* : کنجوس ؛ بخیل -
**Skinner**, *n.*: چرم فروش؛ چمڑا کمانے والا-
**Skip**, *v. i. & t.* : (۱) اچھلنا کودنا ؛
چھلانگ مارنا - (۲) (بچوں خصوصاً لڑکیوں

کا ) رسی ہاتھ میں لے کر اس پر سے کودنا؛
رسی پھلانگنا - (۳) دفعتاً ایک مضمون یا
شغل کو چھوڑ کر دوسرے کو اختیار کرلینا ؛
ایک کام چھوڑ کر دوسرے میں لگ جانا -
(۴) ( عامیانہ ) بھاگ کھڑا ہونا ؛ رفو چکر
ہو جانا - (۵) بیچ میں چھوڑ چھوڑ کر کرنا؛
جستہ جستہ کرنا ( مطالعہ وغیرہ ) - (۶)
زقند ؛ چھلانگ ؛ جست -
**Skipper**, *n.* : (۱) جہاز کا کپتان -
(۲) کھیلوں میں کپتان -
**Skirl**, *v. i. & n.* : bagpipe کی سی
آواز نکالنا ؛ ویسی آواز -
**Skirmish**, *n. & v. i.* : (۱) چھوٹی سی
بے قاعدہ لڑائی - (۲) علمی بحث ؛ نوک
جھونک - (۳) چھوٹی ٹکڑیوں میں لڑنا -
**Skirt**, *n. & v. t. & i.* : (۱) لہنگا ؛ سایا
(۲) کنارہ ؛ حاشیہ ؛ سرحد ( اکثر جمع ) -
(۳) آس پاس یا کنارے کنارے چلنا ؛
کنارے پر واقع ہونا - (۴)( عامیانہ) عورت -
*on the ss. of London* : اطراف
لندن میں -
**Skit**, *n.* : ھجو -
**Skittish**, *a.* : (۱) بھڑکنے والا ؛ شوخ
( گھوڑا وغیرہ ) - (۲) ( خصوصاً عورت )
متلون مزاج؛ لگاوٹ باز؛ چنچل؛ چلبلی -
**Skittle**, *n.* : (۱) ( جمع ) ایک قسم کا
کھیل ھے جو نو میخوں سے کھیلا جاتا ھے
یہ سب ایک گیند سے گرائی جاتی ھیں -
**Skua**, *n.* : بڑی مرغابی
**Skulk**, *v. i.* : (۱) چھپ رہنا؛ دبک رہنا -
(۲) گھات میں ہونا - (۳) ( خطرے سے )
منہ چھپانا ؛ پہلو بچانا - (۴) ( کام سے )
جی چرانا -
**Skull**, *n.* : کھوپڑی ؛ کاسۂ سر ؛
*s.-cap* : مخمل کی ٹوپی جس کو معیر

لوگ گھرمیں پہنتے ھیں -

**Skunk,** *n.* : (۱) امریکا کا ایک گوشت خوار جانور ؛ جو قد میں بلی کے برابر ھوتا ھے - (۲) اس کا سمور - (۳) ذلیل شخص -

**Sky,** *n.* & *v. t.* : (۱) آسمان؛ آکاس - (۲) آب و ھوا ؛ فضا ؛ خطہ - (۳) (کرکٹ) اونچی ھٹ مارنا - (۴) دیوار پر تصویر اونچی ٹانگنا -

*under the open s.* : زیر آسمان ؛ باھر -

*s.-blue* : آسمانی ( رنگ کا ) -

*s.-high* : بہت اونچا ؛ سر بفلک -

*skylark* : (۱) لوا - (۲) ( *vb.* ) اُچھل کود کرنا ؛ مذاق کرنا ؛ شرارتیں کرنا -

*skylight* : روشن دان ( چھت میں ) -

*skyscraper* : کئی منزل کی عمارت -

**Skye(terrier),** *n.* : کُتے کی ایک قسم -

**Skyer,** *n.* : ( کرکٹ ) اُونچی ھٹ -

**Slab,** *n.* : (۱) پتھر کی سل - (۲) (لکڑی کے کندے کا) اُوپری ٹکڑا -

**Slack,** *a., adv., n.,* & *v.t.* & *i.* : (۱) سست ؛ مٹھہول ؛ کاھل - (۲) ڈھیلی لٹکی ھوئی رسی - (۳) سرد بازاری؛ مندا - (۴) ( جمع ) پتلون؛ پاجامہ - (۵) کوئلے کا چورا - (۶) ڈھیلی کرنا ( رسی وغیرہ ) ؛ دھیما کرنا یا ھونا - (۷) (روز مرہ) سستانا؛ سست ھونا -

*s. market, trade etc.* : مندا کاروبار -

*s. lime* : بجھا ھوا چونا -

**slacken,** *v. t.* & *i.* : سست ؛ ڈھیلا ھونا ؛ ڈھیلا کرنا ؛ سست کرنا -

**Slag,** *n.* & *v. i.* : دھات کا میل جو کچی دھات کو صاف کرنے میں نکلتا ھے -

**Slain** : دیکھو Slay -

**Slake,** *v. t.* : (۱) بجھانا؛ تسکین دینا (پیاس کو ) - (۲) تسکین دینا ( جذبۂ انتقام کو ) - (۳) بجھانا ؛ کیمیاوی طریقے سے پانی میں حل کرنا ( چونے کو ) -

**Slam,** *v. t.* & *i.,* & *n.* : (۱) زور سے بند کرنا یا بند ھونا ؛ ( دروازے وغیرہ کا ) دھڑ سے بند کرنا یا ھونا - (۲) دھڑ سے پٹک دینا - (۳) دھڑا کا ؛ دھڑ سے بند ھونے کی آواز -

**Slander,** *n.* & *v. t.* : (۱) بہتان ؛ تہمت ؛ افترا - (۲) بد گوئی ؛ اِفترا پردازی - (۳) تہمت لگانا ؛ بہتان باندھنا -

**slanderous,** *a.* : افترا پردازانہ -

**slanderer,** *n.* : مفتری ؛ بہتان لگانے والا

**Slang,** *n.* & *v. t.* : (۱) عامیانہ لفظ یا محاورہ ؛ عامیانہ زبان - (۲) کسی خاص طبقے یا پیشے کی زبان یا محاورہ یا اصطلاح - (۳) گالی دینا -

**Slangy,** *a.* : عامیانہ ؛ عامیانہ زبان کا -

**Slant,** *v. i.* & *t., a.* & *n.* : (۱) ڈھلوان ھونا ؛ ترچھا ھونا - (۲) ڈھلان ؛ ڈھال ؛ ترچھا پن -

**Slap,** *v. t., n.,* & *adv.* : (۱) تھپڑ مارنا ؛ طمانچہ مارنا - (۲) چپت؛ تھپڑ؛ طمانچہ - (۳) تڑ سے ؛ تڑاق سے -

*s. in the face* : (۱) تھپڑ؛ طمانچہ - (۲) جھڑکی؛ ڈانٹ ؛ ذلت -

*s. bang* : شدت سے ؛ تڑاق سے؛ بےتحاشا -

*slapdash* : (۱) شدت سے (۲) اٹکل پچو ؛ لا اُبالی -

**Slash,** *v. i.* & *t.* & *n.* : (۱) ( تلوار ، چاقو ، چابک وغیرہ سے ) اندھا دھند وار کرنا ؛ شپاشپ مارنا - (۲) پتلا لمبا زخم یا شگاف -

**Slat,** *n.* : لکڑی کی پتلی پٹی -

**Slate,** *n. a.* & *v. t.* : (۱) سلیٹ؛ ایک طرح کی سرمئی رنگ کی چٹان جس کی بہت سی پرتیں ھوتی ھیں - (۲) سلیٹ کے چوکے

**Slavonian**, *a. & n.* : (۱) سلاوی زبان - (۲) سلاوی نسل کا شخص ؛ سلاونی ؛ آسٹریا کے صوبۂ سلاونیہ کا باشندہ -

**Slavonic**, *a. & n.* : (۱) سلاوی زبان - (۲) سلاوی نسل کا -

**Slay**, *v. t.* : قتل کرنا ؛ مار ڈالنا -

**Sled, sledge, Sleigh**, *nn.* : (۱) ایک قسم کی بغیر پہیوں کی گاڑی جس پر سوار ہو کر برف پر سفر کرتے ہیں ؛ برف گاڑی - (۲) برف گاڑی میں سفر کرنا یا اس میں لے جانا -

**Sledge, (-hammer)**, *n.* : لہاروں کا بڑا ہتوڑا ؛ گھن -

**Sleek**, *a. & v. t.* : (۱) نرم ، چکنا اور چمک دار ؛ چکنا چپڑا ؛ گدگدا - (۲) چکنا اور چمک دار بنانا -

**Sleep**, *n.* : (۱) نیند ؛ خواب ؛ نوم - (۲) (استعارتاً) آرام ؛ خاموشی ؛ سکون ؛ غفلت ؛ موت -

*the s. of the just* : آرام کی نیند -

*s.-walker, -walking* : نیند میں چلنے والا ؛ نیند میں چلنے کا مرض -

**sleepless**, *a.* : بے خواب -

**Sleep**, *v. i. & t.* : (۱) سونا ؛ آرام کرنا ؛ آنکھ لگنا - (۲) بے کار رہنا ؛ بے حس و حرکت رہنا - (۳) آغوش قبر میں سونا -

*s. like a log or top* : گہری نیند سونا -

*sleeping partner* : وہ شریک جو انتظام میں دخل نہ دیتا ہو -

*sleeping suit* : شب خوابی کے کپڑے -

*sleeping sickness* : دیکھو sickness -

**Sleeper**, *n.* : (۱) سونے والا - (۲) (ریل کی پٹری کا) سلیپر ؛ لکڑی کا وہ کندا جس پر پٹریاں رکھی ہوتی ہیں -

جو چھتوں میں لگائے جاتے ہیں - (۳) بچوں کے لکھنے کی سلیٹ - (۴) سلیٹ کے چوکوں سے چوکھٹ چھانا -

*clean the s.* : حساب پاک کرنا یا اس سے نجات پانا -

**Slate**, *v. t.* : (۱) (زور مرہ) سختی سے نکتہ چینی کرنا (کتاب کی تنقید میں) - (۲) لعنت ملامت کرنا ؛ خبر لے ڈالنا -

**Slattern**, *n.* : پھوہڑ عورت -

**Slaughter**, *n. & v. t.* : (۱) قتل ؛ خون ریزی ؛ قتل عام ؛ ذبح - (۲) قتل عام کرنا ؛ خون ریزی کرنا - (۳) حلال کرنا ؛ ذبح کرنا -

*s. house* : مذبح -

**slaughterer**, *n.* : ذبح کرنے والا ؛ قاتل -

**Slav**, *n. & a.* : (۱) سلاوی قوم کا - (۲) سلاوی قوم سے متعلق ؛ سلاویوں کا ؛ سلاوی -

**Slave**, *n. & v. i.* : (۱) غلام ؛ بندہ ؛ داس - (۲) بندہ (کسی عادت وغیرہ کا) - (۳) ہر وقت کا نوکر ؛ وہ شخص جسے دن رات کام کرنا پڑے -

*s.-driver* : (۱) غلاموں کا نگراں - (۲) (استعارتاً) سخت گیر آقا یا افسر -

*s. trade* : بردہ فروشی -

**Slaver**, *n.* : (۱) بردہ فروش - (۲) بردہ فروشوں کا جہاز -

**Slaver**, *v. i. & t. & n.* : (۱) منہ سے رال بہانا ؛ تھوک بھرنا (کپڑوں وغیرہ میں) - (۲) رال ؛ لعاب دھن - (۳) (استعارتاً) ذلیل خوشامد ؛ چاپلوسی -

**Slavery**, *n.* : (۱) غلامی - (۲) غلاموں کی ملکیت -

**Slavic**, *a. & n.* : سلاوی اقوام کی ؛ سلاوی -

**Slavish**, *a.* : غلامانہ ؛ ذلیل ؛ کمینہ -

*s. imitation* : اندھی تقلید -

**Sleepy,** *a.*: (۱) اونگھتا ہوا؛ خواب آلود - (۲) سرتا ہوا؛ کاھل اور بے جس - (۳) (پھل خصوصاً ناشپاتی) اتری ہوئی -

**sleety,** *a.*: پر از برف و باراں -

**Sleeve,** *n.*: آستین-

*laugh in* one's *s.*: چپکے چپکے ھنسنا؛ -

*have a plan etc. up* one's *s.*: ذھن میں کوئی پوشیدہ تدبیر ھونا -

*turn, roll, up* one's *s.*: آستین چڑھا کر تیار ھونا؛ کمر باندھ کر تیار ھونا (لڑائی یا کام کے لیے) -

*s.-link*: کفوں کے بٹن -

**Sleigh**: دیکھو - sled

**Sleight,** *n.*: (قدیم) چال؛ شعبدہ

*s.-of-hand*: ھاتھ کی صفائی؛ شعبدہ -

**Slender,** *a.*: (۱) پتلا؛ نازک؛ چھریرا - (۲) تھوڑا؛ نا کافی؛ کم -

**Slept**: دیکھو - sleep

**Sleuth-hound,** *n.*: (۱) کھوجی کتا - (۲) (امریکا) سراغ رساں -

**Slew, slue,** *v. t. & i. & n.*: زور سے مڑنا؛ پھرنا؛ گھومنا یا موڑنا؛ پھیرنا؛ گھمانا-

**Slice,** *n. & v. t. & i.*: (۱) ٹکڑا؛ قتلہ؛ پھانک؛ قاش - (۲) باریک چوڑے پھل کا اوزار - (۳) ٹکڑے کاٹنا؛ قاشیں کاٹنا؛ (کسی چیز میں سے) قاش، ٹکڑا وغیرہ کاٹ لینا - (۵) چھوٹے یا گولف کھیلنے کے بلے سے کاٹ کرنا (غلطی سے / یعنی اس طرح چلانا جیسے کسی چیز کو کاٹتے ھیں -

**Slick,** *a. & adv.*: (۱) (روز مرہ) صاف؛ صفائی کا؛ استادی کا (ھاتھ وغیرہ) - (۲) محض - (۳) سیدھا؛ ٹھیک-

**Slide,** *v. i. & t.*: (۱) پھسلنا؛ رپٹنا؛ سرکنا - (۲) سرکانا؛ کھسکانا - (۳) آھستہ آھستہ بڑھنا کہ محسوس نہ ھو -

*sliding door*: پھسلنا دروازہ -

*sliding scale*: حالات کے مطابق گھٹنے بڑھنے والی شرح (قیمت، مزدوری وغیرہ کی) -

**Slide,** *n.*: (۱) وہ راستہ جو برف پر پھسلنے سے بن جاتا ھے - (۲) پھسلواں ڈھال- (۳) پھسلنے کا عمل - (۴) پھسلواں تختہ وغیرہ جس پر سے مال اوپر سے نیچے پھسلا یا جاتا ھے - (۵) مشین کا وہ حصہ جس کے اندر کوئی چیز پھسلتی ھے-(۶) پھسلنے والا- (۷) سیربین، خورد بین وغیرہ کا شیشہ؛ تصویر، سلائیڈ -

**Slight,** *a.*: (۱) دبلا؛ پتلا؛ کم زور؛ نازک - (۲) قلیل؛ تھوڑا سا؛ ذراسا - (۳) نا کافی -

**Slight,** *v. t. & n.*: (۱) سبکی کرنا؛ حقیر سمجھنا؛ بے التفاتی سے کام لینا - (۲) سبکی؛ تحقیر؛ بے التفاتی -

**Slim,** *a. & v. i.*: (۱) دبلا پتلا؛ چھریرا - (۲) چالاک؛ عیار -

**Slime,** *n., & v. t. & i.*: (۱) پتلی کیچڑ - (۲) اس قسم کی اور چیزیں جو چکنی ھوں -

**Slimy,** *a.*: (۱) کیچڑ کا سا - (۲) کیچڑ میں لتھڑا ھوا؛ (رطوبت میں) لت پت - (۳) جو ھاتھ میں سے پھسل جائے؛ پھسلنا؛ لجلجا - (۴) ذلیل خوشامدی -

**Sling,** *v. t. & i.*: (۱) فلاخن یا گوپیے میں رکھ کر پھینکنا یا مارنا (پتھر)؛ فلاخن یا گوپیا چلانا - (۲) گلے کی پٹی میں لٹکانا (زخمی ھاتھ)؛ لٹکانا - (۳) گوپیا؛ فلاخن؛ گوپھن؛ گلے کی پٹی؛ گل پٹی - (۵) چھینکا یا جھولا جس میں کوئی وزنی شے لٹکائی جائے -

**Sling,** *n.*: (امریکا) تاڑی کی ایک قسم -

**Slink**, *v. i.*: ( slunk, ) : کھسک جانا ؛ چپکے سے چل دینا ؛ سرک جانا -

**Slip**, *v. i. & t.*: (۱) پھسلنا ؛ رپٹنا - (۲) سرکنا - (۳) بچ کر نکل جانا - (۴) کھسک جانا ؛ آنکھ بچا کر چل دینا - (۵) چوک جانا - (۶) چھوڑ دینا - (۷) جلدی سے ( کپڑے وغیرہ ) پہننا یا اتارنا -

**Slip**, *n.*: (۱) رپٹنا ؛ پھسلنا ؛ لغزش - (۲) غلطی ؛ بھول ؛ چوک ؛ سہو- (۳) سایا ؛ بچوں کا جامہ ؛ تکیے کا غلاف - (۴) کتے کا پٹا - (۵) ڈھلوان سطح جس پر جہاز بنائے جاتے ہیں اور ان کی مرمت کی جاتی ہے - (۶) لکڑی، کاغذ وغیرہ کی پٹی ؛ کاغذ کا لمبا پرزہ ؛ تراشہ - (۷) قلم ؛ شاخ ؛ ٹہنی - (۸) کرکٹ فیلڈ میں وہ جگہ جو کھیلنے والے کے پیچھے اور وکٹ کے قریب ہوتی ہے ؛ وہ فیلڈر جو اس جگہ کھڑا ہوتا ہے ؛ سلپ -

*give one the s.*: بچ کر نکل جانا -

*slip of tongue, pen* : لغزش قلم ؛ لغزش زبان -

*there is many a s. 'twixt the cup and the lip* : کام جب تک ہو نہ جائے اس وقت تک اس کا کوئی بھروسا نہیں ؛ ہو جائے تب جانیے -

*a s. of a boy* : دبلا پتلا لڑکا -

*s.-cover* : غلاف جو فرنیچر پر اس وقت چڑھا دیتے ہیں جب وہ استعمال میں نہ ہوں -

*slipshod* : (۱) پھوہڑ ؛ بھونڈا - (۲) ( استعارتاً ) بے تک ؛ بے اصول -

**Slipper**, *n.&v. t.*: سلیپر؛ زیر پائی -

**Slippery**, *a.*: (۱) پھسلنی ؛ رپٹنی ( زمین وغیرہ) - (۲) پھسل کر نکل جانے والا - (۳) نا قابل اعتبار ؛ چلتا ہوا عیار -

**Slippy**, *a*: پھسلنی ؛ رپٹنی - ( سرتیانہ )

**Slit**, *v.t &i.*: (۱) پھاڑنا ؛ چاک کرنا ؛ شگاف دینا ؛ چیرنا - (۲) پتلے لمبے ٹکڑے کر دینا - (۳) شگاف ؛ چاک ؛ درز ؛

*slitting rollers* : دھات کاٹنے کے بیلن -

**Sliver**, *n., &v. t.&i.*: (۱) چھپٹی ؛ لکڑی کا پتلا ٹکڑا - (۲) چھپٹیاں کرنا ؛ چھپٹیاں ہونا -

**Slobber**, *v. i&t., & n.*: (۱) منہ سے رال بہانا - (۲) تھوک سے بھر دینا - (۳) پھوہڑ پن سے کرنا ؛ بگاڑنا - (۴) رال - (۵) رقت کا جذبہ -

**slobbery**, *a.* : رقت آمیز -

**Slog**, *v i. &t.. &n.* : (۱) اندھا دھند ہاتھ چلانا ( کرکٹ یا مکے بازی میں ) - (۲) برا بر کام کیے جانا - (۳) اٹکل پچو ہاتھ ( کرکٹ یا مکے بازی کا ) -

**Slogan**, *n.* : نعرہ ؛ جیکار ؛ نقش نگیں -

**Sloop**, *n.* : یک مستولی کشتی -

**Slop**, *n. (in pl. only) & v. i & t.* : (۱) (جمع) گندہ پانی - (۲) ( جمع ) رقیق غذا - (۳) چھلکانا ؛ چھلکنا - (۴) گندے پانی میں بھگونا ( فرش وغیرہ ) -

*s.-pail* : گندے پانی کی بالٹی -

*s. over* : رقت کا جوش ہونا -

**Slop**, *n.* ( in pl .only ) : ( جمع ) بنے بنائے کپڑے جو بازار میں ملتے ہیں -

**Slope**, *n.*: (۱) ڈھلان ؛ نشیب - (۲) ڈھلواں زمین - (۳) ٹہلنا ؛ سیر گشت کرنا -

**slopewise**, *adv.* : (۱) ترچھا ؛ ڈھلواں - (۲) مائل بہ فراز ہونا -

*s. arms* : کندھے پر بندوق ترچھی رکھنا -

**Sloppy**, *a.*: (۱) جس میں کیچڑ ہو ( سڑک وغیرہ ) - (۲) بھیگی اور میلی میز وغیرہ جس پر گندہ پانی ، شوربا ، وغیرہ گرا

بھو - (۳) بے ڈھنگا ؛ ناقص (کام) - (۴) رقت آمیز (جذبہ ؛ گفتگو) -
**sloppily**, *adv.* : بے ڈھنگے پن سے ؛ رقت آمیز طریقے سے -
**Slot**, *n.* & *v. t.* : (۱) شگاف ؛ درز (مشین وغیرہ میں تاکہ اس میں کوئی چیز خصوصاً کوئی سکہ ڈالا جاسکے) ؛ سلاخ - (۲) کھٹکے کا دروازہ جو تھیٹر کے اسٹیج پر ہوتا ہے -
**Slot**, *n.* : ہرن وغیرہ کا کھوج ؛ پیروں کے نشان -
**Sloth**, *n.* : (۱) سستی ؛ آلکس - (۲) ڈھیل ؛ درنگ -
**Slouch**, *v. i.* & *t.*, & *n.* : (۱) جھکنا ؛ لٹکانا - (۲) بھنگم قطع سے چلنا - (۳) ٹوپی (ہیٹ) کا ایک طرف کا کنارہ نیچے کی طرف موڑ لینا - (۴) بھنگم قطع یا چال ؛ کمر کا خم - (۵) (عامیانہ) اناڑی - (۶) تماشا -
**slouchingly**, *adv.* : بھنگم طریقے سے جھکا ہوا -
**Slough**, *n.* : دلدل -
*the S. of Despond* : قعر گناہ جس میں انسان نجات سے مایوس ہو کر گر جاتے -
**Slough**, *n.* & *v.i.* & *t.* : (۱) سانپ کی کینچلی - (۲) مردار گوشت - (۳) (استعارتاً) چھوڑی ہوئی عادت - (۴) کینچلی اُتارنا -
**Sloughy**, *a.* : مردار گوشت کا -
**Sloven**, *n.* : میلا ؛ پھوھڑ ؛ بے تمیز -
**Slow**, *a.*, *adv.*, & *v.i.* & *t.* : (۱) دھیما ؛ ہلکا ؛ دھیرے - (۲) تدریجی - (۳) دیر حس ؛ کم حس - (۴) غبی ؛ بے وقوف - (۵) سست (گھڑی) - (۶) بے لطف - (۷) آھستہ آھستہ ؛ بتدریج - (۸) (ریل جہاز وغیرہ کی رفتار) دھیمی کرنا - (۹) اپنی رفتار کم کرنا - (۱۰) (کیمرے کا تال) کم شگاف -
(۱۱) (سطح) آھستگی زا -
**Slowwitted**, *a.* : کند ذھن -
**Slowcoach**, *n.* : پرانے خیال کا آدمی -
**Slub**, *n.* & *v.t.* : اُون کی پونی -
**Slubber**, *v. t.* & *i.* : (۱) بے ڈھنگے پن سے کرنا - (۲) رال بھانا -
**Sludge**, *n.* : موری کی کیچڑ -
**Sludgy**, *a.* : کیچڑ بھرا -
**Slug**, *n.* & *v.i.* : (۱) کیڑے جو چھوٹے پودوں کی ہلاکت کا باعث ہوتے ہیں - (۲) بندوق کی بے ڈول گولی - (۳) (لینو ٹائپ کی چھپائی میں) ٹائپ کی سطر -
**Sluggard**, *n.* : سست ؛ متھا -
**Sluggish**, *a.* : آلکسی ؛ سست ؛ متھا -
**Sluice**, *n.* & *v.t.* & *i* : (۱) پانی کے بند کا دروازہ - (۲) بند کا پانی - (۳) چھوٹی نہر یا نالی - (۴) بند کھول کر پانی بھر دینا (میدان وغیرہ میں) - (۵) خوب پانی ڈالنا (کسی چیز پر) -
**Slum**, *n.* & *v. t.* : شہر کی گندی تاریک گلی یا محلہ -
**Slumber**, *v.i.* & *t.* & *n.* : (۱) خواب ؛ نیند - (۲) (شعر ؛ خطابت) خواب راحت -
**Slumberous**, *a.* : (خصوصاً) ساکن ؛ پر اطمینان -
**Slump**, *n.* & *v.i.* : یکایک قیمت یا کسی کام کی یک لخت سرد بازاری -
**Slur**, *v. t.* & *i.* : (۱) مدغم کرنا - (۲) (موسیقی) مرغول یا گٹکری بھرنا - (۳) (قصور وغیرہ) نظر انداز کرنا - (۴) (اسم) الزام ؛ دھبا ؛ بد نامی ؛ ادغام ؛ گٹکری کا نشان -
**Slush**, *n.* : (۱) کیچڑ - (۲) پگھلتی ہوئی (آسمانی) برف - (۳) (استعارتاً) بے معنی جذبات -
**Slut**, *n.* : پھوھڑ عورت -

**Sluttish**, *a.*: گندی ؛ میلی
**Sly**, *a.* : (۱) چالاک ؛ عیار ؛ عیارانہ ؛ ریا کاری کا ۔ (۲) شرارت کا ؛ مسخرے پن کا
*s. dog* : چھپا رستم ۔
*on the s.* : چپ چاپ ؛ چھپ کر ۔
**Smack**, *n.* & *v. i.*: (۱) چاشنی ؛ خفیف سا مزہ (کسی چیز کا) ۔ (۲) شائبہ ؛ جھلک ؛ (۳) چاشنی ہونا ؛ شائبہ ہونا ۔
**Smack**, *n.*, *v. t.* & *i.* & *adv.* : (۱) چٹخارہ ؛ چٹاخا ۔ (۲) چپت ۔ (۳) (کرکٹ) زور کا ہتھ ۔ (۴) چٹخارے کے ساتھ بوسہ ۔ (۵) چپت مارنا ؛ ہونٹ چاٹنا ۔ (۶) (روز مرہ) چٹاخ سے ؛ ٹھیک ۔
**Smack**, *n.*: یک مستولی کشتی جس میں زیادہ تر مچھلی کا شکار کیا جاتا ھے ۔
**Smacker**, *n.*: (۱) (عامیانہ) چٹخارے کے ساتھ بوسہ ۔ (۲) زور کی تھپڑ وغیرہ ۔
**Small**, *a.*, *n.* & *adv.*: (۱) چھوٹا ؛ کم ؛ تھوڑا ۔ (۲) چھوٹی حیثیت کا ۔ (۳) معمولی ؛ غیر اھم ؛ خفیف ۔ (۴) کم تام ؛ کم مایہ ۔ (۵) ذلیل ؛ کمینہ ؛ دنی ۔
*the still s. voice* : ضمیر کی آواز ۔
*s. craft* : ڈونگیاں ۔
*think no s. beer of oneself* : مغرور ھونا ۔
*chronicle s. beer* : معمولی باتوں کو بڑی اھمیت دے کر بیان کرنا ۔
*look (feel) s.*: خفیف ھونا ۔
*s. change* : (۱) پیسے اور ریزگاری ۔ (۲) (استعارتاً) معمولی گفتگو ۔
*s. arms* : بندوق ؛ پستول وغیرہ ۔
*no s.* : بہت ۔
*s. talk* : روز مرہ کی گفتگو ۔
*lives in s. way* : معمولی حیثیت سے رھتا ھے ۔
*s. of the back* : کمر
*small minded*, *a.*: چھوٹے دل کا ۔
*small pox* : چیچک ؛ ماتا ؛ جدری ۔ سیتلا
**Smalt**, *n.* : (۱) نیلا شیشہ ۔ (۲) نیلا رنگ ۔
**Smart**, *v. i.* & *n* : (۱) ٹیس اٹھنا ؛ جلن ھونا (زخم وغیرہ میں) ۔ (۲) نشتر کی طرح چبھنا (طعن وغیرہ) ۔ (۳) ٹیس ؛ تکلیف ؛ درد ۔ (۴) صدمہ ؛ روحانی کرب ۔
*s. for* : سزا پانا ؛ بھگتنا ۔
*s.-money* : تاوان ؛ ھرجانہ ۔
**Smart**, *a.* : (۱) شدید ۔ (۲) پر زور ۔ (۳) چست و چالاک ۔ (۴) تیز طبع ۔ (۵) کائیاں ۔ (۶) خوش منظر (باغ وغیرہ) ۔ (۷) خوش لباس ؛ جامہ زیب ۔ (۸) سجا سجایا ؛ ٹھاٹ کا (مکان وغیرہ) ۔
**smarten**, *v. t.* & *i.*: چست و چالاک بنانا ۔
**smartly**, *adv.*: چالاکی سے ؛ بانکپن سے ۔
**Smash**, *v. t.* & *i.*, *n.* & *adv.*: (۱) پرخچے اڑا دینا ۔ (۲) کاری ضرب لگانا ۔ (۳) تہس نہس کر دینا ؛ قلع قمع کر دینا ۔ (۴) (کارخانہ وغیرہ کا) دیوالہ نکل جانا ؛ تباہ ھو جانا ۔ (۵) (اسم) تصادم ؛ ٹکر ؛ تباھی ؛ (ٹینس) زور کا ھاتھ (جو جالی کے اوپر سے نیچے کی طرف لگایا جائے) ؛ عام تباھی (تجارت میں) ۔ (*adv.*) نہایت زور سے ؛ پوری قوت سے ٹکرا کر ۔
*a smashing blow* : بھرپور ھاتھ ؛ پا وار ۔
*go to s.*: درھم برھم ھو جانا ۔
*s.-up* : پورا دیوالہ ۔
**Smasher**, *n.*: قطعی دلیل ؛ کاری ضرب ۔ شدید ۔
**Smattering**, *n.*:
**Smear**, *v. t.* & *i.* & *n.*: (۱) ملنا ؛ لیسنا ؛ دھبا ڈالنا ؛ داغ لگانا ۔ (۲) (روشنائی وغیرہ کے) دھبے ڈالنا ۔ (۳) داغ ؛ دھبا ۔
**Smeech**, **Smitch**, *n.*: چائنی ۔

**Smell**, *n.* & *v. t.* & *i.* : (۱) قوت شامہ - (۲) بو ؛ باس - (۳) بدبو - (۴) سونگھنا - (۵) بو محسوس کرنا - (۶) بو سے کھوج لگانا (کتے کا) ؛ (استعارتاً) سراغ لگا لینا ؛ پتا چلانا - (۷) بو ہونا (اچھی ؛ بری وغیرہ) - (۸) سڑ جانا ؛ اُپس جانا - دھوکے یا فریب کا شبہ کرنا - : *s. a rat*
*smelling bottle* : لخلخے کی شیشی -

**Smeller**, *n.* : (عامیانہ) ناک ؛ زور کا مکا وغیرہ (خصوصاً ناک پر) -

**Smelt**, *v. t.* : کچی دھات کو پگھلا کر صاف کرنا -

**Smew**, *n.* : بطخ جو مچھلیوں کو پکڑ کر کھاتی ہے -

**Smilax**, *n.* : بیلوں کی قسمیں -

**Smile**, *v. i.* & *t.* & *n.* : (۱) مسکرانا - (۲) کسی چیز پر ہنسنا - (۳) مسکرا کر ادا کرنا (تعریف وغیرہ) - (۴) مسرت چھائی ہوئی ہونا - (۵) یاوری کرنا (تقدیر کا) - (۶) مسکراہٹ - (۷) شادابی - (۸) یاوری (تقدیر کی) -

**Smirch**, *v. t.* & *n.* : (۱) دھبا ڈالنا ؛ گندہ کرنا - (۲) (عزت یا شہرت میں) داغ لگانا -

**Smirk**, *v. i.* & *n.* : (۱) بناوٹ یا حماقت کا تبسم - (۲) دانت نکال دینا -

**Smite**, *v. t.* & *i.* : (۱) (قدیم یا مزاحاً) مارنا - (۲) شکست فاش دینا - (۳) سرزنش کرنا - (۴) مبتلا کرنا (بیماری میں یا عشق میں) - (۵) آ کر تکرانا - (۶) (روزمرہ) ضرب ؛ وار ؛ کوشش -
*an idea smote him* : یکایک خیال آیا -

**Smitten**, : مبتلا ؛ مغلوب (وغیرہ) -

**Smith**, *n.* : دھات کا کام کرنے والا ؛ خصوصاً لہار (عموماً مرکب آتا ہے مثلاً goldsmith) -

**Smithereens**, *n.* : (جمع) ذرا ذرا سے ٹکڑے -

**Smithery**, *n.* : لہاری ؛ لہار کا کام -

**Smock**, *n.* & *v. t.* : (۱) (قدیم) کرتی - (۲) بچے کا لبادہ -

**Smoke**, *n.* : (۱) دھواں - (۲) حقے وغیرہ کے چند کش - (۳) (عامیانہ) سگار -
*end in s.* : نا کام رہنا -
*from s. into smother* : بد سے بد تر حالت ہیں -
*like s.* : (عامیانہ) ہوا کی طرح -
*s.-stack* : جہاز کا دود کش -
*s.-stone* : ایک قسم کا بلور -

**Smoke**, *v. i.* & *t.* : (۱) دھواں اُٹھنا ؛ سلگنا - (۲) ابخرات نکلنا - (۳) دھوئیں سے خراب کر دینا یا خراب ہو جانا - (۴) حقہ پینا ؛ سگار یا سگرٹ پینا ؛ مدک چانڈو وغیرہ پینا - (۵) تمباکو نوشی سے کوئی حالت طاری ہو جانا (بیماری وغیرہ) - (۶) تاڑ جانا ؛ بھانپ جانا -
*smoked glass* : دھندلا شیشہ -
*put that in your pipe & s. it.* : جو بات کہی ہو اُسے ہینگ لگا کر رکھو -
*smoking room talk* : صرف مردوں کے سننے کی گفتگو -

**Smoker**, *n.* : (۱) smoke کا اسم فاعل - (۲) تمباکو نوش - (۳) ریل میں تمباکو پینے کا درجہ - (۴) گانے کا جلسہ جس میں تمباکو پینے کی اجازت ہو -
*s.'s heart* : دل کی کمزوری جو تمباکو پینے سے ہو جاتی ہے -
*s.'s throat* : حلق کی خرابی جو تمباکو نوشی سے ہو جاتی ہے -

**Smoky**, *a.* : دھواں دینے والا ؛ دھوئیں سے بھرا ؛ دھندلا ؛ دھوئیں سے کالا -

**Smooth**, *a.* : چکنا ؛ ہموار ؛ ساکن (پانی

چٹخانا (اُنگلیاں) - (۲) فوراً فوٹو لے لینا ؛ سرسری تصویر لینا - (۹) چمک ؛ تڑاتا ؛ چٹاخا ؛ دھڑاکا ؛ پالا ؛ پھرتی ؛ جوش - سرسری فوٹو -

**s. at:** منہ مارنا؛ جھلاکر جواب دینا -

**s. at bait, offer etc:** چارے وغیرہ پر گرنا -

**s. out:** جھنجھلا کر کہنا -

**s. off one's nose:** (استعارتاً) بد تمیزی سے بات کاٹنا -

**s. one's fingers at:** ٹھینگا دکھانا -

**s. shot:** بے نشانے کا فیر -

**snapshot:** سرسری تصویر -

**snapper-up** *n.*: چٹ پٹ سودا کرنے والا -

**snappish,** *a.*: کٹکھنا ؛ چڑ چڑا -

**snappy,** *a.*: (۱) چٹخارے دار (عبارت) - (۲) تیز ؛ طرار -

**Snare,** *n.* & *v. t.*: (۱) پھندا - (۲) (استعارتاً) پھانسنے کی تدبیر ؛ جال ؛ دام فریب - (۳) جال میں پکڑنا ؛ دام میں لانا -

**Snarl,** *v. i.* & *t.* & *n.*: (۱) غرانا ؛ بھونکنا (غصے سے) - (۲) جلی کٹی سنانا - (۳) غراھٹ -

**Snarly,** *a.*: جھلا ؛ چڑچڑا -

**Snatch,** *v. t.* & *i.* & *n.*: (۱) چھیننا ؛ جھپٹ لینا - (۲) چنگل سے چھڑا لینا - (۳) جھپٹا -

**only works by ss.:** کبھی کبھی کام کرتا ھے -

**snatchy,** *a.*: غیر مسلسل -

**Sneak,** *v. i.* & *t.* & *n.*: (۱) چپکے سے چل دینا ؛ چوری سے جانا - (۲) (اسکول کا روز مرہ) چغلی کھانا - (۳) (عامیانہ) چرا لے جانا - (۴) چپڑقناتیا ؛ چغل خور -

***has a sneaking kindness for him:*** اُس کے ساتھ خواہ مخواہ ایک لگاؤ سا ھے -

**Sneakingly,** *adv.*: خفیہ طور پر -

**Sneer,** *v. i.* & *t.* & *n.*: (۱) ھنسی اڑانا - (۲) طعنہ ؛ طنز ؛ حقارت کا تبسم -

**Sneeze,** *v. i.* & *n.*: (۱) چھینکنا - (۲) چھینک ؛ عطسہ -

***not to be sneezed at:*** برا نہیں ھے -

**Snick,** *v. t.* & *n.*: (۱) ذرا سا شگاف دینا - (۲) (کرکٹ) بلے سے ذرا گیند کو چھو دینا -

**Snickersnee,** *n.*: (مزاحاً) بغدا ؛ چھرا -

**Snide,** *a.* & *n.*: (عامیانہ) جعلی ؛ مصنوعی - جعلی سکہ چلانے والا -

***snidesman:***

**Snider,** *n.*: ابتدائی قسم کی توڑے دار بندوق -

**Sniff,** *v. i.* & *t.* & *n.*: (۱) ناک چڑھانا (حقارت کے اظہار کے طور پر) - (۲) ناک سڑکنا - (۳) سڑکنا -

**Sniffy,** *a.*: نک چڑھا ؛ حقارت آمیز -

**Snigger,** *v. i.* & *n.*: (بد تمیزی یا بے شرمی دیکھکر) چپکے چپکے ھنسنا -

**Snip,** *v. t.* & *i.* & *n.*: (۱) قینچی سے کاٹنا - (۲) کترن ؛ تراش - (۳) (روز مرہ) درزی -

**Snipe,** *n.*: (۱) چہا ؛ ایک پرندہ - (۲) (فوجی) کمین گاہ سے دشمن کے کیمپ پر (خصوصاً رات کو) گولیاں چلانا -

**sniper,** *n.*: کمین گاہ سے گولی چلانے والا -

**Snippet,** *n.*: (۱) کترن ؛ تراشہ - (۲) متفرق معلومات ؛ بے ربط علم -

**snippety,** *a.*: بے ربط علم رکھنے والا -

**Snivel,** *v. i.* & *n.*: (۱) ناک بہنا - (۲) آنسو بہانا - (۳) رینٹھ ؛ ناک - (۴) بناوٹی رقت ؛ ریاکاری کی باتیں -

**Snob,** *n.*: وہ شخص جسے اپنی شرافت اور حیثیت پر گھمنڈ ہو، جو چھوٹوں کو حقیر سمجھتا ہو اور بڑوں کی خوشامد کرتا ہو ؛ امارت پرست شخص -

منصب یا سرکاری خدمت کے فواید - (۴) لوٹ لینا - (۵) خراب کرنا ؛ بگاڑنا ؛ بے لطف کردینا (۶) لاڑ پیار یا مروت و رعایت سے کسی کی عادت خراب کردینا - (۷) (ماسیانہ) اپاہج یا بیکار کردینا یا ہلاک کر ڈالنا - (۸) (پھل مچھلی اور مجازاً مزاج کے لئے) سڑ جانا خراب ہوجانا ؛ بد مزہ ہوجانا -

**poiler,** *n.* : غارتگر ؛ لٹیرا -

**poilage,** *n.* : کاغذ جو طباعت میں ردی ہوجاتا ھے -

**poke,** *n.* & *v. t.* : (۱) ارا (پہیئے کا) - (۲) سیڑھی کا ڈنڈا ؛ (مجازاً) کسی کے کاموں میں روڑا اٹکانا -

**poke, Spoken** : دیکھو Speak -

**pokesman,** *n.* : نمائندہ ؛ نائب ؛ وہ شخص جو اوروں کی نیابت کرے -

**poliation,** *n.* : (۱) لوٹ کھسوٹ ؛ غنیمت - (۲) (مجازاً) استحصال بالجبر -

**ponge,** *n.* : (۱) اسپنج یا اسفنج ؛ ادنی درجے کا آبی جانور جس کے جسم میں سوراخ ہوتے ہیں - (۲) لچکیلے اسپنج جو غسل و شستشو میں مستعمل ہوتے ہیں - (۳) جھاڑو جس سے توپ کی نال صاف کرتے ہیں ؛ (۴) (مجازاً) طفیلی ؛ مفت خور -

*hrow up the s.* : ہار مان لینا -

*pass the s. over* : برائی یا رنج کے بھول جانے کا اقرار کرنا -

*s.-cake* : نرم مسام دار کیک -

*s.-cloth* : نرم جھوجھرا کپڑا -

**ponge,** *v. t.* & *i.* & *n.* : (۱) اسفنج سے پونچھنا - (۲) اسپنج کا غسل دینا - (۳) چھیل ڈالنا (تحریر کا) ؛ (مجازاً) کسی واقعہ کی یاد محو کر دینا (عموماً *out* کے ساتھ) ؛ دھو ڈالنا (اسپنج کے ذریعے) - (۴) اسپنج لگا کر سکھانا - (۵) اسپنج نکالنے - (۶) چاپلوسی سے کام نکالنا - (۷) (*s. on*) طفیلی بن کر رهنا - (۸) (اسم) اسپنجی غسل -

**sponger,** *n.* : مفت خور ؛ طفیلی -

**Spongy,** *a.* : (۱) اسپنج جیسا - (۲) مسام دار -

**Sponsion,** *n.* : ضمانت ؛ کفالت ؛ قول و قرار -

**Sponson,** *n.* : بارجہ جو جنگی جہازوں کے کناروں پر ایک طرف کو اس لیے نکلا ہوتا ھے کہ توپ کو آگے پیچھے کرسکیں -

**Sponsor,** *n.* : (۱) دینی ماں یا دینی باپ - (۲) ضامن ؛ کفیل - (۳) مشتہر جو لاسلکی پروگرام میں اشتہار کے لئے رقم ادا کرتا ھے -

**sponsorial,** *a.* : متعلق بہ ضامن -

**sponsorship,** *n.* : ضمانت ؛ کفالت -

**Spontaneous,** *a.* : (۱) اپنے آپ ؛ خود بخود ؛ بلا تحریک غیر - (۲) بلاارادہ ؛ خود بخود - (۳) خود رو - (۴) (جسمانی حرکات ؛ ادبی طرز و اسلوب وغیرہ) بے ساختہ ؛ بے تکلف -

*s. combustion* : معدنی یا نباتی اشیا کا خود بخود بھڑک اٹھنا -

*s. generation* : جان دار مادے کا بے جان مادے سے پیدا ہو جانا (جراثیم کی تاثیر سے) -

*s. suggestion* : خود بخود سوجھنا (بوجہ تلازم خیالات) -

**spontaneity,** *n.* : خود روی ؛ آمد -

**Spoof,** *v. t.* & *n.* : دغا کرنا ؛ اُلو بنانا ؛ جل دینا - (اسم) دم ؛ فریب ؛ جھانسا -

**Spook,** *n.* : بھوت ؛ پریت -

**Spool,** *n.* : پھرکی ؛ چرخی ؛ ریل -

**Spoon,** *n.* & *v. t.* & *i.* : (۱) چمچہ ؛ چمچی - (۲) ڈوئی ؛ کفچہ ؛ کفگیر - (۳) (*v. t.*) چمچے سے نکالنا یا لینا (عموماً *up, out* کے ساتھ) ؛ مچھلی پکڑنا دھاتی چارے سے -

*long s. & the devil*: دیکھو sup -
*s. (bait)*: دھات کا چمکیلا اور گھو متا ھوا پرزہ جو مچھلی پکڑنے میں چارے کے لیے لگایا جاتا ھے -
*s.-beak, -bill*: پرندوں کے اقسام ھیں -
*s.-fed*: (مجازاً حرفت و صنعت کے لیے) جن کو مصنوعی ذرایع (مثلاً سرکاری امداد یا محصول) کی بدولت ترقی دی جاے -
*born with silver s. in mouth*: دیکھو Born -
**spoonful**, *n.*: (پیمانہ) چمچہ بھر -
**Spoon**, *n.* & *v. i.*: (۱) سادہ لوح ؛ بے مغز - (۲) پھوھڑ عاشق - (۳) (*v. i.*) عشق بازی کرنا -
*be ss. on*: کسی کے عشق میں الوبن جانا -
**Spooner(ism)**, *n.*: دو یا زیادہ لفظوں میں پہلے حروف کا اتفاقی طور سے ادل بدل ھوجانا (مثلاً *dear queen* کی جگہ *queer dean*) -
**Spoony**, *a.* & *n.*: (۱) مورکھ ؛ پھوندو - (۲) عاشق مزاج ؛ دل پھینک -
**Spoor**, *n.*: کھوج (خصوصاً جانور کا) -
**Sporadic**, *a.*: (عموماً امراض کے لیے) کہیں کہیں؛ کبھی کبھی؛ خال خال ؛ اتفاقی؛ اِکا دکا (وار دات مرض) -
**Sport**, *n.* & *v. i.* & *t.*: (۱) دل لگی ؛ مذاق ؛ ھنسی - (۲) کھلونا ؛ ھدف - (۳) تفریح ؛ دل بہلاوا - (۴) (عامیانہ) مرد معقول ؛ کھیل اور شکار کا شائق - (۵) معقول پسند شے - (۶) کھیل تماشے میں لگنا ؛ دل بہلانا - (۷) ھنسی دل لگی کرنا - (۸) غیر معمولی - (۹) دکھاوا کرنا ؛ نمود و نمایش کرنا -
*ss. coat, Jacket*: کوٹ وغیرہ جو گولف وغیرہ کھیلتے وقت پہنے جائیں -
*sportsman, -woman*: مرد یا عورت جسے کھیل کود کا شوق ھو خصوصاً شکار، نشانہ بازی، ماھی گیری وغیرہ کا -
*sportsmanship*: شکار اور کھیل کا شوق؛ معقول پسندی -
*sportsmanlike*: شکاری کے شایاں ؛ معقول پسندانہ -
*sporting offer*: مشتبہ یا جو کھم بھرا پیشکش (جس میں جو کھم ھے مگر کامیابی کا بھی امکان ھے) -
**Sportive**, *a.*: کھلندرا؛ چھل باز؛ خوش طبع -
**Spot**, *n.*: (۱) مقام؛ جگہ ؛ قطعۂ زمین ؛ موقع - (۲) داغ ؛ نشان ؛ چتی ؛ گل ؛ مسا - (۳) داغ (چلن، وضع میں) ؛ عیب؛ کلنک - (۴) مچھلی اور پالتو کبوتر کی قسم - (۵) (عامیانہ) انتخاب ؛ نشاندھی ؛ شناخت (جیتنے والے گھوڑے وغیرہ کی) - (۶) کسی چیز کی چھوٹی سی مقدار ، ذرا سا (جیسے *a s. of lunch*) -
*on the s.*: (۱) فوراً ؛ اسی دم ؛ وھیں - (۲) (شخص کے متعلق) واقف کار ؛ با خبر؛ کھیل میں اچھا -
*s. cash*: مال کی حوالگی پر نقد قیمت کی ادائی -
*s. prices*: مال کی قیمت فوری حوالگی پر -
*ss.*: نقد قیمت پر فروخت شدہ اشیا -
*spotlight*: (تھیٹر) روشنی کی کرن جو کسی خاص ایکٹر پر ڈالی جاے (نیز استعارتاً limelight کی طرح) -
**spotless**, *a.*: نہایت صاف ستھرا
**spotty**, *a.*: رنگ برنگ ؛ چتلا -
**Spot**, *v.t.*: (۱) داغدار کردینا - (۲) عیب لگانا - (۳) (اشیا وغیرہ) داغی یا داغدار ھونا (جیسے *a delicate fabric spots easily*) -

(۴) نشاندھی کرنا ( شرط جیتنے والے کی آدمی یا گھوڑے کی ) - (۵) بھانپ لینا ؛ معلوم کر لینا - (۶) ( فوجی ) دشمن کی ٹھیک جگہ دریافت کرنا - (۷) (*p.p.*) گلدار ؛ چتلا ( خصوصاً جانوروں کے نام کے ساتھ ) -

**Spouse**, *n.* : میاں یا بیوی ؛ زوج -

**Spout**, *v.t.* & *i.* & *n.* : (۱) دھار بن کر نکلنا ؛ پھوٹ بہنا ؛ پھوٹ نکلنا - (۲) پر جوش تقریریں کرنا - (۳) گرو کرنا - (۴) پرنالہ ؛ ٹونٹی - (۵) فوارہ ؛ دھار ( رقیق شے یا غلے کی ) -

**spoutless**, *a.* : بےدھانہ ؛ بے ٹونٹی کا -

**Sprain**, *v.t.* & *n.* : (۱) موچ آنا - (۲) موچ -

**Sprang** : دیکھو Spring -

**Sprat**, *n.* : (۱) ایک چھوٹی سی انگلستانی ہیرنگ جیسی مچھلی - (۲) ( مزاحاً ) دبلا پتلا بچہ -

*throw a s. to catch a herring or whale* : زیادہ فائدہ کے لئے تھوڑا سا نقصان اٹھا لینا -

**Sprawl**, *v.i.* & *t.* & *n.* : (۱) پاؤں پسار کر لیٹنا یا بیٹھنا ؛ اینٹنا - (۲) ( تحریر ؛ درخت وغیرہ کا ) بے قاعدہ طور پر پھیلنا - (۳) بے قاعدہ پھیلاؤ -

**Spray**, *n.* : (۱) پھولوں یا پتوں بھری ٹہنی یا ڈالی - (۲) آراستی شاخ یا قلم ( جیسے *a s. of diamonds* الماس کی قلم ) -

**Spray**, *n.* & *v.t.* : (۱) پھوار - (۲) پچکاری - (۳) چھڑکنا ( پانی وغیرہ ) -

**Spread**, *v.t.* & *i.* ( *spread* ) : (۱) پھیلانا ؛ بچھانا - (۲) ڈھانپنا ؛ ڈھکنا ( مثلاً *s. butter on bread* ) - (۳) نظر کے سامنے کھلا یا پھیلا ہوا ہونا ( مثلاً *the view spreads out before us* ) - (۴) پھیلا دینا ( مثلاً *rumours s. from mouth to mouth* ) ... *s. eagle* ... لاف زنی ؛ فضول گوئی ؛ مظاہرہ -

**Spread**, *n.* : (۱) پھیلاؤ ؛ فراخی - (۲) چوڑائی ؛ وسعت - (۳) اشاعت ( جیسے *s. of education* ) - (۴) ( بول چال ) کھانا -

**Spree**, *n.* & *v.i.* : (۱) مے نوشی کا دور ؛ رنگ رلیاں ؛ عیش و نشاط - (۲) مصروف مے نوشی ہونا -

**Sprig**, *n.* & *v.t.* : (۱) چھوٹی سی شاخ ؛ ٹہنی ؛ ڈالی - (۲) بیل بوٹا ( مثلاً کپڑوں پر ) - (۳) بے سر کی چھوٹی کیل یا کوکا - (۴) ( عموماً حقارتاً ) چھوکرا - (۵) بیل بوٹوں سے سجانا ( جیسے *sprigged muslin* ) -

**Spring**, *v. i.* & *t.* (*sprang, sprung*) : (۱) کودنا ؛ اچھلنا ؛ چھلانگ بھرنا ( اکثر *over, out, down, up, back, away* وغیرہ کے ساتھ ) - (۲) لپکنا ؛ تڑپ کر نکل جانا ( مثلاً *branch sprang back* ) - (۳) پیدا ہونا ( عموماً *s. up* ) ؛ نکلنا ( اکثر کسی منبع سے ) ؛ ظاہر ہونا ( جیسے *new factions sprang up in the state* ) - (۴) یکایک آ موجود ہونا ( جیسے *buds are springing* ؛ *where did you s. from* ) - (۵) ( لکڑی کا ) جھک جانا ؛ خم ہونا یا جھکا دینا ( مثلاً *you have sprung my racket* ) - (۶) تڑخ جانا ( مثلاً *bat is or has sprung* ) - (۷) شکار کو ھشکانا - (۸) دفعتاً کوئی بات پیدا کرنا ؛ اچانک کوئی شگوفہ چھوڑنا ( جیسے *has sprung a new theory* ) - (۹) سرنگ اڑانا -

**Spring**, *n.* : (۱) جھلانگ ؛ زقند ؛ چوکڑی ؛ کلیلیں - (۲) موسم بہار ( تیز جمع میں ) -

(۳) چشمہ؛ سوتا (جیسے -(hot, mineral, ss.
(۴) لچک مثلاً کمان وغیرہ کی - (۵) لچک (مثلاً his muscles have no s. in them) - (٦) کمانی (جیسے گھڑی گاڑی وغیرہ میں) - (۷) (مجازاً) وجۂ تحریک؛ باعث منشا؛ ماخذ؛ سر چشمہ؛ اصل (مثلاً the ss. of human action) - (۸) تختوں کا کھل جانا -

s. balance : کمانی دار ترازو -
s. bed, mattress : کمانی دار پلنگ؛ کمانی دار گدا -
s.-board : چھلانگ (مارنے کا) تختہ -
s.-carriage, -cart : کمانی دار گاڑی -
s. gun : چور بند وق (ج) -
s.-halt : گھوڑے کی پچھلی ٹانگ میں جھٹکا آنا -
s. tide : مد کامل -
springtide, springtime : موسم بہار -
s. water : سوتے کا پانی -

springless, a. : بے لچک؛ بے کمانی؛ بے چشمہ -
springlet, n. : چھوٹا سا چشمہ یا حوض -
springlike, a. : موسم بہار جیسا -

**Springbok**, n. : (۱) جنوبی افریقہ کا غزال - (۲) (جمع) جنوبی افریقہ والے -

**Springe**, n. : پھندا؛ لاسا -

**Springer**, n. : (۱) تاعلی معنوں میں - (۲) (تعمیرات) ڈاٹ - (۳) بڑی قسم کا اسپینیل کتا - (۴) وھیل مچھلی کی قسم کا بحری جانور - (۵) جنوبی افریقہ کا غزال -

**Springy**, a. : لچک دار -

**Sprinkle**, v. t. & i. & n. : (۱) چھڑکنا؛ برکنا - (۲) جس (زمین؛ شے وغیرہ) پر کچھ چھڑکا جائے - (۳) برکی؛ چٹکی -

(۴) بوندا باندی -
sprinkler, n. : چھڑکنے کا ظرف؛ آلہ وغیرہ -
sprinkling, n. : (۱) خفیف چھڑکنا یا برکنا - (۲) (مجازاً) چند؛ منتشر (جیسے a s. of knowledge) -

**Sprint**, v. i. & t. & n. : (۱) تھوڑی دور بگ ٹٹ دوڑنا - (۲) مختصر دوڑ -

**Sprit**, n. : چھوٹی بلی جو مستول سے باد بان کی چوٹی کے بیرونی گوشے تک ترچھی پہنچتی ھے -

**Sprite**, n. : جن؛ پری؛ بھوت؛ پریت -

**Sprocket**, n. : پہیے کا دندانہ (جیسے بائسکل وغیرہ کا) -

**Sprout**, v. i. & t. & n. : (۱) پھوٹنا؛ اگنا؛ کلے نکلنا؛ کلیانا - (۲) کلے نکالنا - (۳) شوا؛ انکرا -

**Spruce**, a. & v. t. : (۱) صاف ستھرا؛ بنا ٹھنا؛ بنا سنورا - (۲) بننا ٹھننا - (۳) قسم صنوبر -

**Sprue**, n. : گرم ممالک کا ایک مرض جس میں منہ؛ حلق اور انتڑیوں میں سوزش پیدا ھوجاتی ھے؛ (نیز) گنج -

**Sprung** : دیکھو spring (نمبر ایک) -

**Spry**, a. (spryer, -est) : چست؛ پھرتیلا؛ مستعد -

**Spud**, n. & v. t. : (۱) کھرپا؛ کھرپی؛ بیلچہ - (۲) (بول چال) آلو - (۳) نلائی کرنا؛ کھیت کو گوڑنا (out, up) -

**Spue** : دیکھو spew -

**Spume**, n. & v. i. : جھاگ؛ کف؛ پھین -

**Spun** : دیکھو spin (نمبر ایک) -

**Spunk**, n. : (۱) جرأت؛ جیوٹ؛ دم خم - (۲) جوش؛ غصہ؛ تند مزاجی -

**Spur**, n. & v. t. & i. : (۱) مہمیز؛ مہمیز؛

کی خار دار پھر کی - (۲) (مجازاً) محرک؛ تحریک - (۳) مہمیزکی ہم شکل چیز، مثلاً مرغ کی ٹانگ کا خار؛ جوتے کے تلے کی میخ - (۴) شہر ساق؛ مشکیزہ - (۵) گھوڑے کو مہمیز کرنا؛ ایڑلگانا - (۶) باعث تحریک ہونا؛ ترغیب دینا؛ اکسانا (s. on to) - (۷) مہمیز باندھنا (بوٹ میں)؛ مرغی کی ٹانگ میں خار لگانا - (۸) گھوڑا تیز دوڑانا (on, forward) -

*need the s.*: آلکسی یا آرام طلب ہونا -

*on s. of the moment*: فوراً؛ بے سوچے سمجھے -

*put or set ss. to*: ایڑ لگانا -

*s. a willing horse*: بلاوجہ اصرارکرنا -

*s.-wheel*: دندانے دار پہیہ -

*win one's ss.*: (مجازاً) شہرت حاصل کرنا؛ نام کرنا -

**Spurge**, *n.*: پودوں کی قسم جن میں چر پڑا دودھیا رس ہوتا ہے -

**Spurious**, *a.*: کھوٹا؛ جھوٹا؛ بناوٹی؛ جعلی؛ نقلی (جیسے *s. coin*) -

**Spurn**, *v. t. & i. & n.*: (۱) لات مارنا؛ ٹھوکر مارنا - (۲) (نیز قدیم *s. at*) مسترد کرنا - (۳) ذلت یا حقارت سے رد کرنا -

**Spurrier**, *n.*: مہمیز ساز -

**Spurt**, *v. i. & n.*: پوری ہمت صرف کردینا (خصوصاً گھڑ دوڑ میں) -

**Spurt**: دیکھو Spirt -

**Sputter**, *v. t. & i. & n.*: (۱) تھوتھو کرکے منہ سے خارج کرنا - (۲) جوش یا گھبراہٹ میں کچھ کہنا - (۳) تھوتھو؛ جلدی یا گھبراہٹ کی بات چیت -

**Sputum**, *n.* (pl. -*ta*.): تھوک؛ رال؛ کھنکار؛ بلغم (بیماری میں) -

**Spy**, *n. & v. t. & i.*: (۱) جاسوس؛ ...ر - (۲) شناخت کرنا؛ پہچان لینا؛ مخبری کرنا؛ خفیہ طورپر نظر رکھنا -

*s. out*: ...ہ طور سے معلوم کرلینا -

*spy-glass*: ...وٹی سی دوربین -

*s.-hole*: ...وٹا سا سوراخ نظر بچا کر ...ھنے کے لیے -

**Squab**, *a. adv. & n.*: ...) چھوٹا مگر ...ٹا - (۲) دھرام سے؛ دھم سے - (۳) کوتاہ موٹا آدمی - (۴) کبوتر کا چوزا؛ (مجازاً) ...عمر لڑکا - (۵) گدی (بھری ہوئی)؛ گدے ...ر چوکی -

**Squabble**, *v. i. & t. & n.*: (...) جھگڑا ...نا؛ جھڑپ ہوجانا - (۲) جھڑپ؛ جھپٹ؛ ...جھگڑا ٹنٹا -

**Squad**, *n.*: (۱) (فوجی) دستہ جو قواعد ...فیرہ کے لئے جمع ہو - (۲) مختصر جماعت؛ ...کڑی؛ جتھا -

*awkward s.*: ...ے رنگروٹ (نیز مجازاً) -

**Squadron**, *n.*: (۱) (فوجی) اسکواڈرن ...ونے سواروں کا دستہ - (۲) منظم مجمع - (۳) جنگی جہازوں کا دستہ -

**Squail**, *n.* (pl.): ایک کھیل جو چھوٹی چھوٹی لکڑی کی گوٹیوں سے گول میز پر کھیلا جاتا ہے -

**Squalid**, *a.*: گھنونا؛ حقیر؛ خستہ حال؛ رذیل -

**Squall**, *v. i. & t. & n.*: (۱) چیخنا؛ چلانا (تکلیف یا خطرے میں) - (۲) چیخنا؛ چلانا؛ چیخنے چلانے کی آواز - (۳) جھکڑ یا آندھی-

*black s.*: طوفان وغیرہ جس میں سیاہ بادل ہوں -

*look out for ss.*: خطرے کی مدافعت کے لئے تیار رہنا -

*white s.*: طوفان جو بادلوں کے بغیر نمودار ہو -

**Squander,** *v. t.* : فضول خرچی کرنا ؛ اسراف کرنا؛ اڑا دینا (روپیہ، جائداد وغیرہ) -

**squandermania,** *n.* : اسراف کا خبط (گورنمنٹ کی یا دوسری فضول خرچیوں کے متعلق جو جنگ عظیم کے بعد رائج تھیں) -

**Square,** *a. adv., & v. t. & i.* : (۱) مربع - (۲) مربع نما - (۳) چوک (جیسے *Trafalgar s.*) - (۴) کٹرا ' جس کے چاروں طرف سڑک ہو - (۵) گنیا (بڑھئی کا آلہ زاویۂ قائمہ درست کرنے کے لئے) - (۶) معیار؛ اصول - (۷) کسی عدد کا مربع (جیسے *9 is a perfect s.,*) - (۸) پیادہ فوج بشکل مربع - (۹) مربع شکل کا (مثلاً *s. foot, inch*) - (۱۰) مستطیل (جیسے *table with s. corners*) - (۱۱) جس کی چوڑائی ' لمبائی یا اونچائی تقریباً برابر ہو (چوکور) - (۱۲) کونہ دار؛ جو گول نہ ہو (جیسے *s. peg in round hole*) - (۱۳) مرتب؛ درست؛ لیس - (۱۴) پورا پورا؛ کامل (*made a s. meal*) - (۱۵) منصفانہ ' با دیانت؛ ایماندارانہ (مثلاً *a s. deal* = کھرا یا سچا سودا) - (۱۶) مساوی؛ معاملے کا صاف (مثلاً *get s. with creditors*) - (۱۷) چورس کرنا؛ مستطیل بنانا - (۱۸) مجذور کرنا؛ عدد کا مربع کرنا (مثلاً *3 squared is 9*) - (۱۹) موافق یا مطابق کرنا (مثلاً *decline to s. my conduct with his interests*) - (۲۰) چکانا (حساب کتاب کا)؛ ادا کرنا؛ بے باق کرنا (خصوصاً *s. account with*)؛ (مجازاً) بدلہ لینا - (۲۱) چکانا؛ (بول چال) پیش کرنا (خصوصاً رشوت کا)؛ منہ بند کرنا - (۲۲) مکا تان کر آگے بڑھنا ؛ بے لاگ مارنے پر -

*on the s.* : نہایت صحت کے ساتھ -

*by the s.* : چوڑا چکلا -

*s.-built* :

*s. measure* : رقبہ مربع فٹ وغیرہ میں -

*s. number* : مجذور صحیح (مثلاً ۴، ۹، ۱۶) -

*s. root* : جذر؛ (مثلاً *the s. root of 16 is 4,*) -

*s.-shouldered* : بہت با ضابطہ؛ معتاط؛ پرانے فیشن کا -

*s. the circle* : (مجازاً) ناممکن بات کو عمل میں لانے کی کوشش کرنا -

**squarely,** *adv.* : (۱) چوکور - (۲) بالکل مقابل - (۳) ٹھیک؛ بالکل - (۴) بلا فن فریب -

**Squarson,** *n.* : پادری جو زمیندار بھی ہو -

**Squash,** *v. t. & i. & n.* : (۱) بھینچنا؛ مسلنا؛ نچوڑنا؛ گودا نکالنا؛ (مجازاً) دندان شکن جواب دے کر منہ بند کر دینا - (۲) دب جانا؛ پھنس جانا - (۳) مجمع میں سے گھس گھسا کر رستہ نکالنا - (۴) کچلی یا نچوڑی ہوئی شے (اکثر مرکب الفاظ میں) - (۵) انبوہ؛ بھیڑ - (۶) کسی نرم ملائم شے کے گرنے کی آواز؛ پھس -

*s. hat* : نرم نمدے کی ٹوپی -

**Squat,** *v. i. & t. & a. & n.* : (۱) پالتی مار کے بیٹھنا - (۲) دو زانو بٹھانا - (۳) (حیوانات کے متعلق) دبکنا - (۴) (بول چال) بیٹھنا (*on, down* وغیرہ کے ساتھ) - (۵) ناٹا اور موٹا؛ دو زانو نشست -

**Squaw,** *n.* : امریکی زرد انڈین عورت یا بیوی -

*s. man* : ایسی عورت کا گورا خاوند -

**Squawk,** *v. i. & n.* : (۱) (خصوصاً پرندوں کے متعلق) تیز، تند اور کرخت آواز نکالنا (تکلیف یا خوف میں) - (۲) ایسی چیخ -

**Squeak,** *v. i. & t. & n.* : (۱) چوں

(۳) کاری ضرب یا وار؛ (مجازاً) دنداں شکن جواب -

Squib, n.: (۱) (آتش بازی) چھچھوندر؛ ہوائی وغیرہ - (۲) ہجو یہ نظم یا نثر -

Squiller, n.: = Concertina (عامیانہ)

Squilly, a.: نیم مست -

Squill, n.: سوسن کی قسم کا ایک پودا -

Squint, v. i. & t., n. & a.: (۱) بھینگا احول ہونا - (۲) آنکھوں کا جلد جلد جھپکنا - (۳) بھینگا پن (ماورضہ) - (۴) چور نظر - (۵) (بول چال) سرسری یا اُچٹتی ہوئی نظر - (۶) احول؛ ٹیڑھا؛ بھینگا -

Squire, n. & v. t.: (۱) بڑا زمیندار؛ تعلقہ دار - (۲) کسی خاتون کا ہمرکاب یا ملتفت - (۳) (تاریخ) نائٹ کا ہمراہی - (۴) (مرد کا) عورت کی خاطر مدارات میں رہنا -

Squirearchy, n. (۱) زمینداروں یا جاگیرداروں کی حکومت یا رسوخ؛ جماعت زمینداراں -

Squireen, n.: ادنیٰ حیثیت کا زمیندار (خصوصاً آئرستان میں) -

Squirm, v. i. & n.: (۱) پیچ و تاب کھانا - (۲) (مجازاً) دل ہی دل میں کھلنا - (۳) پیچ و تاب -

Squirrel, n.: گلہری -

Squirt, v. t. & i. & n.: (۱) پچکاری مارنا یا چھوڑنا (عرق یا سفوف کی)؛ فوارہ چھوٹنا - (۲) پچکاری؛ فوارہ کی سی دھار - (۳) خود دماغ؛ خود پسند؛ شیخی باز -

St.: -(Saint) وغیرہ (لیڈ ذیکو) St. Andrew

Stab, v. t. & i. & n.: (۱) چبھونا؛ بھونکنا (خنجر، چاقو وغیرہ) - (۲) (مجازاً) صدمہ پہنچانا (ضمیر، جذبات، شہرت کو) - (۳) زخم؛ گھاؤ (چاقو وغیرہ)

چوں کرنا؛ چوہے کی سی آواز نکالنا - (۲) چیخ کر بولنا - (۳) (عامیانہ) مخبری یا جاسوسی کرنا - (۴) ذراسی تیز چیخ -

narrow s.: (خطرے) بال بال بچنا؛ کامیابی جس کی بہت ہی کم توقع ہو -

Squeaker, n.: پرندے کا بچہ (خصوصاً) کبوتر کا -

Squeal, v. i. & t. & n.: (۱) چیں چیں کرنا (مثلاً بچے کا تکلیف یا خوشی وغیرہ میں) - (۲) چلا کر یا چیں چیں کرکے بولنا - (عامیانہ) کسی شخص make one s.: کو انشائے راز کی دھمکی دے کر روپیہ وصول کرنا -

Squeamish, a.: نازک مزاج؛ نفیس طبع؛ تنک مزاج؛ حد سے زیادہ محتاط -

Squeegee, squilgee, nn.: جہاز کے صحن یا سڑک کی جھاڑو جس کے سرے پر ربر ہوتا ہے -

Squeeze, v. t. & i. & n.: (۱) نچوڑنا؛ کچلنا - (۲) ملنا؛ بھینچنا (مثلاً s. person's hand) - (۳) ٹھنس جانا (کاڑی یا کسی کمرے میں)؛ دھکم دھکا کرکے نکل جانا (out of کے ساتھ) - (۴) جبراً وصول کرنا - (۵) مجبور کرنا؛ دباؤ ڈالنا - (۶) پُر تکلف یا دبا دبا کے نکالنا (مثلاً s. a tear) - (۷) دباؤ؛ دھکا پیل؛ ریلا؛ دھکم دھکا -

squeezability, n.: (مجازاً) غیر مستقل مزاجی -

Squeezer, n.: پھلوں سے عرق نکالنے کا آلہ -

Squelch, v. t. & i. & n.: (۱) (بول چال) کچل دینا؛ کام تمام کر دینا؛ خاتمہ کر دینا - (۲) بدحواس کر دینا؛ خاموش کر دینا - (۳) پچر پچر کرنا (کیچڑ میں) -

سے )؛ صدمہ ( جذبات کا ) -

**s. in the back** : (۱) غیبت کرنا ؛ تہمت لگانا ( خفیہ طور سے یا کمینہ پن سے ) - (۲) ( بطور اسم ) غیبت ؛ تہمت

**Stable,** *a.*: (۱) مضبوط؛ مستحکم ؛ قائم - (۲) مستقل مزاج ؛ ثابت قدم ؛ اٹل -

**stabilize,** *v. t.*: مضبوط کرنا -

**stabilizer,** *n.*: ہوائی جہاز کا وہ بازو جو اس کے توازن کو قائم رکھتا ھے -

**Stable,** *n. & v. t. & i.*: (۱) اصطبل - (۲) گھڑ دوڑ کے گھوڑے جو کسی خاص اصطبل کے ھوں - (۳) گھوڑے کو اصطبل میں رکھنا یا باندھنا -

**Stabling,** *n.*: (۱) فعلی معنوں میں - (۲) گھوڑوں کے تھان -

***Staccato,*** *a. & adv.*: ( موسیقی ) غیر مسلسل بجا یا ھوا یعنی وقفوں کے ساتھ ( ضد legato ) -

**Stack,** *n.*: (۱) گری ؛ انبار؛ ڈھیر ( غلے یا گھاس کا ) - (۲) ٹال ؛ کنج - (۳) ( بول چال ) افراط ؛ بہتات - (۴) چمنیوں کی قطار -

**Stadium,** *n.* (pl. *-ia*) : (۱) ( یونان قدیم ) لمبائی کا پیمانہ = ۲۰۲ گز - (۲) پیدل دوڑ کا میدان - (۳) جسمانی ورزش کا میدان -

**Stad(t)holder,** *n.*: ( تاریخ ) نیدر لینڈ میں کسی صوبے یا شہر کا حاکم یا وائسرائے -

**Staff,** *n.*: (۱) سونٹا ؛ ڈنڈا؛ سہارا ؛ تکیہ - (۲) عصائے حکومت - (۳) ( فوج ) افسروں کی جماعت ( فوجی کمانڈر کی مدد کے لیے ) جن کا تعلق فوج یا رجمنٹ سے ھوتا ھے - (۴) اہل کاروں کی جماعت یا عملہ ( جیسے *editorial s. of newspaper,* ) - (۵) ( موسیقی ) پانچ متوازی خطوط جن میں

سے ایک پر یا کسی دو کے درمیان آواز کا چڑھاؤ ظاہر کرنے کے لیے نشان لگا دیا جائے -

**Stag,** *n.*: (۱) بارہ سنگا - (۲) بے قاعدہ بیوپاری -

***s. -evil*** : گھوڑے کی دانت بچی ( مرض ) -

***s. -horn*** : Club-moss اور مونگے کے اقسام -

**Stage,** *n.*: (۱) چبوترا ؛ مچان - (۲) تھیٹر کا اسٹیج - (۳) ( مجازاً ) ناٹک کا فن اور علم ؛ ناٹک کرنے والوں کا پیشہ - (۴) ( مجازاً ) میدان عمل ( جیسے *the s. of his operations* ) - (۵) نوبت؛ مرحلہ؛ زمانہ ؛ منزل ( کام کی ) - (۶) منزل ( جیسے *travelled by easy ss.* ) -

***s. -craft*** : ناٹک نویسی یا ڈرامے کے کھیلنے کا فن -

***s. direction*** : ایکٹروں کی ھدایت کے لیے چھپے ھوئے اشارات -

***s. effect*** : اثر جو کھیل سے حاضرین پر اسٹیج پر پیدا کیا جاے -

***s. fever*** : تھیٹر دیکھنے کی دھن -

***s. fright*** : بے اوسانی جو پہلی مرتبہ اسٹیج پر آنے سے ھوتی ھے -

***s. manager*** : اسٹیج کا منتظم -

***s. -struck*** : اسٹیج زدہ -

***s. whisper*** : اسٹیج سرگوشی -

**Stage,** *v. t. & i.*: (۱) کسی ڈرامے کو اسٹیج پر لانا - (۲) ڈرامے کا اسٹیج پر کھیلا جانا -

**Stager,** *n.* ***Old s.*** : گرگ باراں دیدہ ؛ پرانا کھلاڑی -

**Stagger,** *v. i. & t. & n.*: (۱) ڈگمگانا ؛ لڑکھڑانا - (۲) پس و پیش کرنا؛ ہچکچانا - (۳) تشش و پنج میں ڈالنا - (۴) چکرا دینا ؛ بدحواس کر دینا ( جیسے *a staggering blow* ) - (۵) پیچ و خم کے ساتھ ترتیب

دینا ؛ (۲) لڑکھڑا تی چا ل -

**Staggerer,** *n.*: چکرا دینے والا مسئلہ ؛ اعتراض یا دلیل -

**Stagnate,** *v. i.*: (۱) (سیال اشیا کا) ساکن یا جا مد ہو جانا - (۲) (زندگی ؛ عمل ؛ دماغ کا) سست ؛ جو جانا ؛ مدھم پڑ جانا -

**stagnancy, stagnation,** *nn.*: جمود ؛ بے حرکتی -

**stagnant,** *a.*: جامد ؛ ساکن ؛ سست ؛ مندا -

**Stagy,** *a.*: تھیٹری وضع کا ؛ نمودو نمائش والا ؛ مبالغہ آمیز -

**Staid,** *a.*: سنجیدہ ؛ مہذب ؛ پختہ مزاج -

**Stain,** *v. t. & i. & n.*: (۱) داغدار کرنا ؛ دھبا لگانا - (۲) ناپاک کر دینا ؛ نجس کرنا - (۳) سا ننا ؛ گلنی کر نا - (۴) کالک یا کالک لگانا (عزت ؛ نام ؛ شخص کو) - (۵) رنگ چڑھانا (لکڑی ؛ شیشے پر) - (۶) داغ ؛ دھبا (مجازاً) کلنک ؛ عیب -

**stainable,** *a.*: رنگ پکڑنے کے قابل -

**stainless,** *a.*: بیداغ ؛ بے عیب -

**Stair,** *n.*: زینے یا سیڑھی کا پایہ ؛ قدمچہ ؛ پیڑی -

**below ss.**: نوکروں کے رہنے کے مکان میں

**down, up, ss.**: نیچے یا اوپر کی منزل میں -

**flight, pair, of ss.**: سیڑھیاں (سلسلہ وار) -

***staircase***: زینہ -

**Stake,** *n. & v. t.*: (۱) بلی ؛ چوب ؛ کھونٹا - (۲) کھمبا جس سے آدمی کو زندہ جلا دینے کے لئے باندھ دیتے ہیں - (۳) (مجازاً) زندہ جلا کر مار ڈالنا - (۴) (ٹین سازی) اھرن - (۵) (جمع) شرط کا روپیہ (خصوصاً) گھوڑ دوڑ میں لگایا ہوا - (۶) اصول وغیرہ کی جو کھوں یا جو کھم (مثلاً -(*consider the immensity of the s.*

(۹) جو لوں ؛ کھونٹوں ؛ بلیوں سے باندھنا - (۸) روپیہ لگانا (کسی شرط وغیرہ میں) -

***at s.***: جو کھوں میں ؛ جھگڑے میں -

**Stalactite,** *n.*: بکار بونیٹ آف لئم کا تلہ نشین مادہ جو عموماً قلموں کی شکل میں غار کی چھت وغیرہ سے لٹکتا رہتا ہے اور پانی کے رسنے سے بنتا ہے -

**Stale,** *a. n. & v. t. & i.*: (۱) باسی ؛ بسا ہوا (جیسے *s. bread*) - (۲) (مجازاً) فرسودہ ؛ پامال (جیسے *s. joke*) - (۳) (پہلوانوں میں) خستہ ؛ ناکارہ - (۴) پرانا کر دینا ؛ ذلیل کرنا ؛ بد مزہ کر دینا -

**Stalemate,** *n. & v. t.*: (۱) (شطرنج) زچ (جب کوئی مہرہ چلنے کے لئے نہ رہے) - (۲) (لغوی و مجازی) زچ کرنا -

**Stale,** *n.*: (۱) لگا لانے والی چڑیا - (۲) سادہ لوح -

**Stalk,** *v. i. & t. & n.*: (۱) اترا کر چلنا ؛ اینٹھ کر چلنا (اکثر *along* کے ساتھ) - (۲) دبے پاؤں شکار کو جا دبوچنا ؛ (ٹٹی وغیرہ کی) آڑ میں شکار کھیلنا - (۳) چوری چھپے شکار کا تعاقب ؛ بانکی چال -

***stalking-horse***: ٹٹی کی آڑ ؛ بہانہ ؛ حیلہ -

**Stalk,** *n.*: ڈنٹھل ؛ ڈنڈی -

**Stall,** *n., v. & i.*: (۱) (اصطبل میں) ایک جانور کی جگہ ؛ تھان - (۲) میلے یا ہاٹ میں عارضی دکان یا سائبان ؛ سودا بیچنے کی میز ؛ تختہ ؛ چوکی - (۳) سماع خانے کی نشست - (۴) (تھیٹر میں) سامنے کی نشستیں - (۵) تھان پر باندھنا - مویشی کو موٹا کرنے کے لئے

***s.-feed***: تھان پر باندھ رکھنا -

**Stallion,** *n.*: سانڈ ؛ گھوڑا خصوصاً افزائش نسل کے لئے

**Stalwart**, *a.* & *n.* : (۱) تنومند ؛ ہٹا کٹا ؛ مضبوط - (۲) دلیر ؛ جیوٹ ؛ ثابت قدم - (۳) کسی پارٹی کا زبر دست رکن -

**Stamen**, *n.* : (نباتیات) نر ؛ زردانہ یا حامل زر -

**Stamina**, *n.* : سکت ؛ قوت برداشت -

**Stammer**, *v. t.* & *i.* & *n.* : (۱) ھکلانا ؛ تتلانا - (۲) تتلاھٹ ؛ ھکلا پن -

**Stamp**, *v. t.* & *i.* & *n.* : (۱) نقش ابھارنا ؛ مہر لگانا - (۲) ٹکٹ یا اسٹامپ لگانا - (۳) زمین پر زور سے پاؤں مارنا (غیظ و غضب کی علامت) - (۴) خصوصیت سے ھونا ؛ ممتاز یا نمایاں کرنا (جیسے *his manners s. him as a cad*) - (۵) دل میں بٹھانا ؛ دل پر نقش کرنا - (۶) مہر لگانے یا نقش چھاپنے کا آلہ - (۷) نشان یا نقش سرکاری مہر بغرض تصدیق ؛ رسیدی ٹکٹ یا اسٹامپ ؛ مہر یا چھاپ - (۸) (مجازاً) نشان ؛ خصوصیت (جیسے *bears the s. of genius*) - (۹) قسم ؛ صنف ؛ وضع ؛ رنگ ڈھنگ -

*s. out* : قلع قمع کرنا ؛ استیصال کرنا (بغاوت وغیرہ کا) -

**Stampede**, *n.* & *v. i.* & *t.* : اچانک ھڑبڑی یا بھاگڑ (گھوڑوں لوگوں اور مویشی کی) بھاگڑ میں ڈال دینا ؛ بھاگڑ پڑنا -

**Stance**, *n.* : (کرکٹ اور گولف) کھلاڑی کی وضع جو گیند مارنے کے وقت ھوتی ھے -

**Stanchion**, *n.* : کھمبا ؛ ستون ؛ تھم آگل -

**Stand**, *v. i.* & *t.* (*stood*) : (۱) کھڑا ھونا ؛ استادہ ھونا ؛ اٹھ کھڑا ھونا - (۲) (کھڑے ھونے کی حالت میں) بلند ھونا ؛ اونچا ھونا (جیسے *stands six foot three*) - (۳) واقع ھونا (مثلاً *two pillars on each side s.*) - (۴) ایک جگہ پر قایم رھنا ؛ (حکماً) چلتے چلتے ٹھیر جانا (مثلاً *s. still*) - (۵) اڑے رھنا ؛ قایم رھنا [مثلاً *house will s. another century*] - (۶) جوں کا توں رھنا (جیسے *the same remark stands good*) - (۷) کسی خاص حالت یا درجے کو پہنچنا (مثلاً *thermometer stood at 90%, stands first on the list, I have often stood his friend*) - (۸) کسی خاص حالت میں رھنا یا حرکت کرنا (مثلاً *s. back, clear*) - (۹) وضع پر کھڑا کر دینا یا رکھ دینا (جیسے *s. it against the wall*) - (۱۰) صبر سے برداشت کرنا ؛ جھیلنا ؛ تاب لانا (مثلاً *I shall s. no nonsense* میں یہ لغویت روا نہیں رکھ سکتا ؛ *failed to s. the test* امتحان میں پورا نہ اترا) - (۱۱) مقدمہ بھگتنا ؛ امتحان میں پورا اترنا ؛ قسمت آزمائی کرنا (انتخاب وغیرہ میں) - (۱۲) خرچ برداشت کرنا ؛ اپنی گرہ سے دینا (دعوت کا خرچ) (مثلاً *stood him a drink* = میں نے اس کی شراب سے تواضع کی) -

*(hairs) to s. on end* : (دھشت وغیرہ سے) رونگٹے کھڑے ھونا -

*I s. corrected* : میں اصلاح تسلیم کرتا ھوں -

*it stands to reason* : معقول بات ھے -

*s. & deliver* : (ڈاکو کا حکم) ٹھیرو جاؤ اور سب کچھ رکھ دو !

*s. by* : (۱) تائید کرنا ؛ ساتھ نہ چھوڑنا ؛ ثابت قدم رھنا (وعدہ وغیرہ پر) - (۲) (بحری) لنگر وغیرہ کو پکڑنا - (۳) پاس سے کھڑے دیکھتے رھنا -

*s.-by* : بھروسے کے قابل شخص یا شے -

**Stank** : دیکھو Stink -

**Stannary**, *n.* & *a.* : (۱) ٹین کی کان - (۲) ٹین کی کانوں والا علاقہ - (۳) (کیمیا) ٹین کا ؛ ٹین کا مرکب جیسے s. acid -

**Stanza**, *n.* : بند؛ جس میں چار یا اس سے زیادہ مصرعے ہوں -

**Staple**, *n.*, & *v. t.* : کنڈی ؛ کنڈا جڑنا -

*stapling machine* : تار کی سلائی کرنے کی کل (جلد سازی) -

**Staple**, *n.*, *a.*, & *v. t.* : (۱) خاص دساوری جنس (مثلاً *ss. of that country*) - (۲) خام پیداوار - (۳) (مجازاً) جزاعظم - (۴) کپاس، اون وغیرہ کا ریشہ - (adj.) خاص؛ اہم (مثلاً *s. product of India*) - (vb) الگ الگ کرنا (اون وغیرہ کو بلحاظ قسم) -

**Star**, *n.* : (۱) ستارہ ؛ تارہ ؛ سیارہ - (۲) ستارہ جیسی کوئی شے مثلاً تمغہ وغیرہ - (۳) (کتاب وغیرہ میں) حاشیہ کی علامت ؛ کوکب - (۴) گھوڑے کی پیشانی پر کا سفید داغ - (۵) (تھیٹر) سب سے بڑھیا اور ممتاز ایکٹر - (۶) کوئی نام آور اور ممتاز شخص (جیسے *literary s.*) - (۷) ستارہ (نجومیوں کا) جس کا اثر انسان کے حالات پر تسلیم کیا جاتا ہے (مثلاً *born under an unlucky s.*) -

*s. gazer* : جوتشی ؛ اختر شناس - (مجازاً) خیالی آدمی -

*starlight* : ستاروں کی چھاؤں -

*s. of India* : ستارۂ ہند کا خطاب -

*s. sheell* : ستارہ بم (ج) -

**Star**, *v. t.* & *i.* : (۱) ستارے جڑنا یا لگانا - (۲) ستارے کا نشان لگانا (نام پر کسی فہرست وغیرہ میں) - (۳) اسٹیج پر اعلیٰ کیرکٹر کی حیثیت سے آنا -

**Starboard**, *n.*, & *v. t.* : (۱) کشتی کی دائیں سمت - (۲) (vb.) پتوار کا اس سمت لگانا -

**Starch**, *a.*, *n.* & *v. t.* : (۱) (n.) نشاستہ - (۲) کلف ؛ ماوا ؛ مانڈی - (۳) (مجازاً) تکلف ؛ آداب صحبت کی پابندی - (۴) کلف لگانا -

*starched*, *a.* : (۱) ماوے سے سخت کیا ہوا - (۲) سرد مہر -

*starchy*, *a.* : (۱) کلف سے سخت کیا ہوا - (۲) کم آمیز -

**Stare**, *v. i.* & *t.* & *n.* : (۱) ٹکٹکی لگا کے دیکھنا (upon اور at کے ساتھ) - (۲) آنکھیں پھاڑ کے دیکھنا ؛ آنکھیں پتھرانا (تعجب، پریشانی، خوف وغیرہ کی وجہ سے) - (۳) تکنا ؛ تاکنا ؛ گھورنا - (۴) بھدا؛ بہت شوخ رنگ کا ہونا ؛ آنکھوں میں کھٹکنا (خاص کر p. p.) - (۵) اظہر من الشمس ہونا ؛ قریب الوقوع ہونا - (n.) تاک ؛ ٹکٹکی -

**Stark**, *a.* & *adv.* : (۱) کڑا ؛ سخت - (۲) (شعر) مضبوط ؛ قوی - (۳) محض ؛ نپٹ ؛ نرا ؛ سراسر (مثلاً *s. madness*) -

**Starling**, *n.* : ایک پرند ؛ پرلے درجے کا نقال اور جلد سدھ جانے والا -

**Start**, *v. i.* & *t.* : (۱) چونک اٹھنا ؛ اچھل پڑنا (تعجب وغیرہ سے) - (۲) بد کنا ؛ بھڑ کنا ؛ چمکنا (کسی صدمے یا فوری جوش سے) - (۳) اپنی جگہ سے نکل جانا (لکڑی وغیرہ کا) - (۴) روانہ ہونا ؛ سفر شروع کرنا - (۵) ابتدا کرنا (معاملہ وغیرہ on کے ساتھ) - (۶) شکار کو اپنی جگہ سے نکالنا ، ہنکانا - (۷) آغاز کرنا ؛ بانی ہونا ؛ چلانا (کارو بار، اخبار، اعتراض وغیرہ) - (۸) موجب ہونا (مثلاً *this started*

چھاؤنی (خصوصاً ہندوستان میں) ؛ اہل چھاؤنی - (٦) (مذہب) بدھ اور جمعہ کا روزہ - (٧) جاترا کر جا...

*goods s.*: ریل کا مال گھر -

*police s.*: دیکھو Police -

*naval s.*: جہاز گھر -

*s.-calender*: ریلوے ٹائم ٹیبل کا تختہ -

*s.-house*: پولیس چوکی ؛ تھانہ -

*s.-master*: اسٹیشن ماسٹر -

**Stationary**, *a.* & *n.*: (١) ساکن ؛ بے حرکت ؛ ٹھیرا ہوا - (٢) مستقل ؛ اقامتی (*s. engine*,) - (٣) غیر متغیر ؛ یکساں (حالت میں) (مثلاً *s. population*,) - (۴) (ر.) مقیم شخص ؛ (جمع) مقیم فوج - (٥) سامان تحریر ؛ کاغذ قلم دوات -

*s. diseases*: مقامی بیماریاں -

**Stationer**, *n.*: تاجر سامان تحریر -

**Statist**, *n.*: اعداد و شمار کا ماہر -

**Statistics**, *n.*: (جمع) اعداد و شمار - (واحد) فن اعداد و شمار -

**statistician**, *n.*: ماہر اعداد و شمار ؛

**Statuary**, *a.* & *n.*: فن بت تراشی -

**Statue**, *n.*: مورت ؛ بت ؛ مجسمہ -

**statuette**, *n.*: چھوٹا بت یا مجسمہ -

**Statuesque**, *a.*: بت سا حسین ؛ شاندار یا باوقار -

**Stature**, *n.*: (١) قد ؛ قامت - (٢) بلندی ؛ اونچائی -

**Status**, *n.*: (١) (جمع مستعمل نہیں) رتبہ ؛ درجہ ؛ حیثیت - (٢) (قانون) حیثیت عرفی -

*s. quo*: حالت موجودہ ؛ بدستور -

*s. q. ante*: سابقہ حالت -

**Statutable**: = Statutory -

**statutably**, *adv.*: ازروے قوانین یا بذریعہ قوانین -

**Statute**, *n.*: (١) مجلس وضع قانون کا تحریری قانون (مثلاً پارلیمنٹ کا ایکٹ) - (٢) کسی منتظم جماعت کے قوانین و آئین -

*private s.*: شخصی قانون (ضد *general*, *public s.*) -

*s.-book*: رجسٹر قوانین (جس میں قوانین بعد وضع درج کیے جاتے ہیں) -

*s. law*: قانون جو تحریر میں آچکا ہو یا ایسے قوانین کا مجموعہ -

*s.-roll*: تحریری قانون -

*ss. at large*: کامل مجموعۂ قوانین (جیسا کہ اصل میں وضع ہوا نہ کہ خلاصہ) -

**Statutory**, *a.*: قانونی ؛ مطابق دفعات قانون -

*s. provisions*: شرائط یا دفعات قانون -

**Staunch**, *a.*: (١) صادق ؛ مخلص ؛ سرگرم ؛ پرجوش (*s. supporter*) - (٢) بہاؤ روکنا (خون وغیرہ کا) -

**Stave**, *v. t.* & *n.*: (١) پیپے کی گول پٹی (لکڑی کی جن پٹیوں سے پیپا بنا ہوتا ہے) - (٢) (شعر) بند ؛ بیت - (٣) پیپے یا کشتی میں سوراخ کرنا ؛ پیپے وغیرہ میں تختے جوڑنا -

*s. off*: دور کرنا ؛ رفع کرنا ؛ ٹال دینا (بربادی ؛ سردی ؛ گرمی کا اثر) -

*s. rhyme*: سرحرفی صنعت (ج) -

**Stay**, *v. t.* & *i.* & *n.*: (١) مانع ہونا (بیماری وغیرہ) - (٢) ملتوی کرنا (تجویز ؛ فیصلہ) - (٣) سہارا دینا - (۴) دیر تک ٹھیرے رہنا (مثلاً *can you s. for supper*) - (٥) عارضی رہنا ؛ بسنا یا قیام رکھنا - (٦) ٹھیر جانا ؛ رک جانا (کام ؛ گفتگو ؛ حرکت میں) - (٧) برداشت یا سہارنے کی قوت ہونا (خصوصاً گھوڑدوڑ میں) - (*n.*) رہائش ؛ قیام ؛ سکونت ؛ التوائے مقدمہ ؛ التوائے تحقیقات ؛

مزاحمت ؛ تعرض؛ سہارا؛ آسرا ؛ برداشت ؛ تعمیر ؛ تاب -
*has come to s.*: (تعریف، فیشن وغیرہ) مستقلاً مسلم ہو جانا -
*stay-at-home*: خانہ گرو ؛ گھر گھسنا -
*s.-bar (-rod)*: تیوئی؛ اڑ واڑ (عمارت یا تاروں میں) -
*s. of execution*: التوائے تعمیل فیصلہ -
*s. one's stomach* (appetite): اشتہا فرو کرنا -

**Stead**, *n.*: (اب زیادہ تر ادبی ہے) -
*stand person in good s.*: کسی شخص کے کام آنا -
*in person's s.*: قائم مقام ؛ بدل -

**Steadfast**, *a.*: ثابت قدم؛ استوار ؛ اٹل (*a s. faith* جیسے) -

**Steading**, *n.*: کھیت مع مکانات -

**Steady**, *a.*: (۱) جما ہوا؛ تھما ہوا؛ قائم مستحکم - (۲) یکساں اور با قاعدہ؛ مسلسل - (۳) (فجائیہ ہو ایت یا حکم) دیکھو ! سنبھلو - (۴) ثابت قدم ؛ پکا ؛ میانہ رو - (۵) سہارا ؛ ٹیکا (ہاتھ یا اوزار کا کام کرتے وقت) - (*vb.*) مضبوط کرنا یا ہونا ؛ مستحکم ہونا یا کرنا ؛ سنبھالنا ؛ ٹھانا ؛ درست کردینا -

**Steak**, *n.*: (جو گوشت یا مچھلی کا قتلہ تلنے یا بھوننے کے لیے کاٹ لیا جائے) -

**Steal**, *v. t. & i. & n.*: (۱) چرانا - (۲) دندنا۔اچک لینا ؛ چھپ چھپا کے لے لینا (*s. away* جیسے) (*stole a kiss* جیسے) (۳) موقع لینا ؛ لپا لینا - (۴) چپ چاپ چلنا یا جانا۔ یا گھس آنا (*by, up, away*, یا *out, in* ساتھ) -

**Stealth**, *n.*: رازداری ؛ خفیہ کار روائی -
**stealthy**, *a.*: خاموش؛ خفیہ ؛ چپ چاپ -

**Steam**, *n.*: (۱) بھاپ؛ خصوصاً گیس - (۲) نمی جو بھاپ کے منجمد ہو جانے سے پیدا ہو جاتی ہے - (۳) تبخیر - (۴) (بول چال) قوت عمل - (مجازاً) خاص جد و جہد -
*get up s.*: کے لیے مستعد ہونا -
*let off s.*: (مجازاً) دل کا بخار نکالنا -
*steamboat*: آگن بوٹ ؛ دخانی کشتی -
*s.-boiler*: بھاپ تیار کرنے کا بائلر (بھٹی) خاصکر انجن چلانے کے لیے -
*s.-engine*: دخانی انجن -
*s.-power*: دخانی قوت (جس سے کلیں چلائی جاتی ہیں) -
*s.-ship*: دخانی جہاز -
*s.-tight*: بھاپ روک -
*s. tug*: جہازوں کو کھینچنے والا اسٹیمر -
**steamy**, *a.*: دخانی بھاپ بھرا ؛ دھندلا ؛ کہرہ (یہ) -

**Steam**, *v. t. & i.*: (۱) بھاپ سے کھانا پکانا ؛ بھاپ یا بخار نکلنا ؛ بھاپ بنکر اڑنا یا نکلنا ؛ بھاپ کے زور سے چلنا - (۲) (بول چال) کام میں روز افزوں ترقی کرنا (خصوصاً *s. away*, *ahead*) -
*steaming hot*: بہت گرم -

**Steamer**, *n.*: خصوصاً دخانی کشتی یا جہاز -

**Stearin**, *n.*: ایک خاص چربیلا مادہ جو ٹھوس حیوانی اور نباتی چربی میں پایا جاتا ہے (عام طور پر یہ *stearic acid* کہلاتا ہے) ؛ شمعہ -

**Steed**, *n.*: (شعر؛ بلاغت) گھوڑا؛ خصوصاً جنگی گھوڑا -

**Steel**, *n. & v. t.*: (۱) فولاد ؛ اسپات - (۲) (شعر ؛ بلاغت بصیغہ واحد) تلوار - (۳) (*vb.*) کڑا کرنا ؛ سخت کرنا (دل کو) -
*cold s.*: تلوار وغیرہ (بمقابلہ بندوق وغیرہ) -

*grip of s.*: فولادی گرفت؛ سخت گرفت -
*muscles of s.*: سخت مضبوط پٹھے -
*heart of s.*: سنگدل؛ سخت دل -
*s.-clad*: ہتیار بند؛ اوپچی -
*steelwork*: فولادی اوزار اور سامان؛ سامان بنانے کا فولاد -
**Steely**, *a.*: (۱) فولادی - (۲) کڑا؛ بے درد؛ تند (جیسے *s. glance*) -
**Steelyard**, *n.*: لوہے کی ترازو جس میں دو بازو ہوتے ہیں ؛ ایک میں وزن کرنے کی چیز رکھتے ہیں ؛ دوسری پر درجے کٹے ہوتے ہیں ؛ باٹ ان پر ادھر اُدھر حرکت کرتا رہتا ہے ؛ جب ٹھیک موقع پر آجاتا ہے تو صحیح وزن ہو جاتا ہے -
**Steep**, *a. & n.*: (۱) سیدھا ڈھلواں - (۲) (بول چال) ناواجب؛ نامناسب؛ بیجا - (۳) مبالغہ آمیز - (۴) (*n.*) کڑاڑا؛ کھڑی چٹان -
**steepen**, *v. i. & t.*: ڈھلواں بنانا یا ہونا -
**Steep**, *v. t. & n.*: بھگونا ؛ شرابور کرنا -
*s. in*: (مجازاً کسی مضمون میں) غرق ؛ یا سرشار ہونا -
**Steeple**, *n.*: کوئی بلند عمارت خصوصاً گرجے کا مینار جس کی چوٹی نوکدار اور گاؤدم ہو ؛ مینار ؛ لاٹھ -
*steeplechase*: کھائی باڑ گھوڑ دوڑ (ج) -
*s.-jack*: مینار مزدور (ج) -
**Steer**, *v. t. & i.*: (۱) جہاز کو کھینا ؛ جہاز چلانا - (۲) (بول چال یا شعر) کسی خاص سمت رخ پھیرنا یا چلانا (جیسے *steered his flight heavenwards* -)
*s. clear of*: الگ نکال لے جانا -
*steersman*: جہاز راں؛ جہاز چلانے والا -
**Steerage**, *n.*: (۱) (شاذ) کھینا - (۲) پتوار کا عمل جہاز پر - (۳) جہاز کا وہ حصہ جو سستے کرایہ والے مسافروں کے لیے مخصوص ہوتا ہے -
*s.-way*: جہاز کی اتنی رفتار کہ پتوار اُسے قابو میں رکھ سکے -
**Stellar**, *a.*: ستاروں سے متعلق؛ نجمی؛ کوکبی -
**Stellenbosch**, *v. t.*: (فوجی؛ عامیانہ) بغیر باضابطہ تذلیل یا عتاب کے کسی فوجی افسر کو معمولی خدمت پر منتقل کر دینا -
**Stem**, *n.*: (۱) تنا (درخت؛ جھاڑی یا بوٹی کا) - (۲) چھوٹی شاخ ؛ ڈالی - (۳) ڈانڈی؛ ساق (مثلاً شراب کے گلاس کی)؛ گھڑی کی کوک کی ڈنڈی؛ تمباکو کے پائپ کی نلی - (۴) اصل لفظ یا مادہ جس میں تصریفی علامات اور لاحقے وغیرہ لگائے جاتے ہیں (جیسے *man, man's, manly* وغیرہ) - (۵) سلسلہ (کسی خاندان یا نسل کا) - (۶) جہاز کا سب سے اگلا حصہ جس سے اطراف کے حصے بند ہے ہوتے ہیں - (۷) (*vb.*) روکنا یا بند کرنا (ندی نالے وغیرہ کو) مقابلہ کرنا ؛ روکنا (موج ؛ سیلاب وغیرہ کا ؛ لغوی و مجازی) (مثلاً *s. the tide of opposition*) -
*from s. to stern*: تمام جہاز میں -
**Stemma**, *n.*: نسب نامہ ؛ شجرۂ نسب -
**Stench**, *n.*: بد بو ؛ سڑاندھ ؛ عفونت -
**Stencil**, *n. & v. t.*: (۱) (نیز *s.-plate*) دھات کی پتلی سی تختی جس میں کاٹ کر حروف یا نقش وغیرہ بنا دیے جاتے ہیں اور اس کے ذریعہ سے کسی سطح پر نقاشی کی جاتی ہے ؛ نقش ساز تختی - (۲) (*vb.*) کسی سطح پر نقش ساز تختی سے نقاشی کرنا -
**Stenograph**, *n.*: مختصر نویسی ؛ لکھی ہوئی عبارت -
**stenographer**, *n.*: مختصر نویس -
**stenography**, *n.*: فن مختصر نویسی -

stentorian, *a.* : نہایت بلند اور پر زور (آواز) -

Step, *v. i.* & *t.* : (۱) قدم اٹھانا ؛ چلنا ؛ حرکت کرنا - (۲) اتھوڑی دور چلنا (جیسے *s. into the boat*) - (۳) ناپنا (جیسے *s. it*) - (۴) قدموں سے فاصلہ ناپنا - (۵) (جہاز) مستول کو (خانے میں) بٹھانا یا جمانا -

*s. aside* : اپنی جگہ یا منصب سے ھٹ جانا -

*s. in* : (۱) اندر آنا - (۲) بیچ میں پڑنا (مدد یا مخالفت کے لیے) -

*s. this way* : ایک مہذب طریقہ یہ کہنے کا کہ " اِدھر آؤ " -

*stepping-stone* : (۱) اُن پتھروں میں سے ایک جو کسی نالے یا دلدل میں اس لیے اوپر تلے رکھے جاتے ہیں کہ مسافر آسانی سے گزر جائیں؛ گزر پتھر - (۲) (مجازاً) واسطہ؛ وسیلہ -

Step, *n.* : (۱) (چلنے، دوڑنے یا ناچنے میں) ایک قدم - (۲) (فاصلہ کے لیے) ایک قدم ؛ ڈگ - (۳) آھٹ (قدم کی) - (۴) نشان قدم - (۵) انداز رفتار - (۶) قدم ملا کر چالنا (دوسروں کے ساتھ) - (۷) (مجازاً) تدبیر ؛ کار روائی - (۸) قدمچہ ؛ پیڑی (زینہ یا سیڑھی کی) - (۹) (گاڑی کا) پائدان - (۱۰) سیڑھی کا ڈنڈا - (۱۱) ترقی کا درجہ (جیسے *when did you get your s.*) - (۱۲) دھرے زینہ کا نچلا حصہ ؛ چول -

get one's *s.* : ترقی ملنا، خصوصاً فوج میں -

*in* one's *s.* : کسی کی پیروی یا تقلید میں -

*keep s. with a* person : کسی کے ساتھ قدم ملا کے چلنا -

*one-s., two-s.* : ناچ کے نام -

*out of s.* : قدم ملے ہوئے نہ رھنا -

*s. by s.* : رفتہ رفتہ ؛ بتدریج -

*take s.* : کار روائی کرنا ؛ تدبیر کرنا -

Step-, : سابقہ سوتیلے کے معنوں میں ؛ مثلاً *s. son* سوتیلا بیٹا -

*s. mother* : سوتیلی ماں (لغوی و مجازی) -

Stepney, *n.* : ٹائر اور ٹیوب جو بطور احتیاط موٹر کار کے ساتھ لے جاتے ھیں، رستے میں چالو ٹائر یا ٹیوب خراب ھو جائے تو اسے چڑھا دیتے ھیں -

Steppe, *n.* : لق و دق صحرا، خصوصاً روس اور سائبیریا کے میدان -

Stereo- : جز ترکیبی بمعنی ٹھوس -

*s. -graphy* : سطح مستوی پر ٹھوس تصویر بنانے کا فن ؛ مجسمات نگاری -

*s. -meter* : حجم پیما ؛ جس سے سیال اور مسامدار اجسام کا وزن مخصوص معین کیا جاتا ھے -

*s. -scope* : حجم بین (ج) ؛ ایک آلہ جس سے کسی جسم کے دو مختلف منظر یک ھی تصویر میں اتار لیے جاتے ھیں اور تصویر ٹھوس معلوم ھوتی ھے -

Stereotype, *n.* & *v. t.* : (۱) چھپائی کی پلیٹ یعنی تختی جو کاغذ کی گتّی یا کسی اور قالب سے ٹھپے سے چھاپ کر بنائی جاتی ھے - (۲) ایسی تختیوں سے چھپائی - (۳) (*vb.*) ایسی تختیوں سے چھاپنا - (۴) (مجازاً) غیر متبدل بنا دینا ؛ رسمی یا ضابطہ کی چیز بنا دینا ؛ لکیر کا فقیر بنا دینا -

stereotyped, *a.* : رسمی ؛ غیر متبدل -

Sterile, *a.* : (۱) اُسر ؛ بنجر ؛ شور (جیسے *s. land*) - (۲) بانجھ (جیسے *s. cow*) - (۳) (پودا) بے ثمر - (۴) لا حاصل (جیسے *s. effort*) - (۵) عقیمہ ؛ جس میں جراثیم حیات نہوں - (۶) (ادبی اسلوب) بے مزہ ؛ بے جان -

sterilization, *n.* : اتلاف جراثیم -

**sterilize,** *v.t.*: نباتی جراثیم ( بیکٹریا ) سے پاک کرنا ( جیسے *s. milk* ) -
**sterility,** *n.*: بانجھ پن -
**Sterling,** *a.*: (۱) ( سکہ اور چاندی سونا ) اصلی ؛ خالص ؛ کھرا ( اس کا اختصار *stg.* جیسے *£ 50 stg.*) - (۲) ( مجازاً ) اصلی ؛ جوهر دار ؛ بےریا ( جیسے *a s. fellow* ) -
**Stern,** *a.*: سخت ؛ ترش ؛ روکھا ؛ کٹھن ؛ بے درد ؛ کٹھور ( جیسے *s. look, discipline, treatment* ) -
**Stern,** *n.*: (۱) دنبالۂ جہاز - (۲) سرین ؛ پٹھا - (۳) دم خصوصاً تا کس ھونڈ کی -
*from stern to s.*: سارے جہاز میں -
*s. chase*: ایک جہاز کا دوسرے جہاز کا تعاقب کرنا -
*s.-post*: دنبالے کا درمیانی سیدھا کھمبا یا سلاخ جس سے عموماً پتوار لگا رهتا ہے -
*s. sheet*: کشتی میں دنبالے اور کھویوں کی نشستوں کا درمیانی حصہ جس میں اکثر مسافروں کے لیے نشستیں ہوتی ہیں -
**Sternum,** *n.*: چھاتی کی ہڈی ؛ سینے کی ہڈی -
**Stertorous,** *a.*: خرخراہٹ کے ساتھ نکلنے والا ( سانس ) -
**Stet**: منسوخشدہ تصحیح کی علامت بنانا ؛ س کا نشان بنانا -
**Stethoscope,** *n.*: صدربین ؛ مسماع الصدر -
**Stevedore,** *n.*: جہاز قلی -
**Stew,** *v.t. & i. & n.*: (۱) پکانا یا پکنا ( دھیمی آنچ پر دیر تک ) - (۲) حبس یا گرمی سے بیکل ہو جانا - (۳) (*n.*) دم پخت - (۴) ( عامیانہ ) = *Swot* -
*in a s.*: پریشان ؛ غم و غصہ میں -
*let person (thing) s. in his &c. own juice or grease*: کسی کو اُس کی قسمت پر چھوڑ دینا -
*the tea is stewed*: چائے تلخ ہو گئی ہے ( دیر تک دم پر رکھنے سے ) -
**Stew,** *n.*: مچھلی کنڈ ( مچھلیاں پالنے کے لیئے ) -
**Steward,** *n.*: (۱) داروغہ یا منتظم جائداد ( خصوصاً کسی بڑے گھرانے یا ریاست کا ) - (۲) کالج ، کلب یا جہاز کا منتظم رسد - (۳) جہاز کا ملازم ( مسافروں کی خدمت کے لیئے ) - (۴) گھڑ دوڑ ، رقص و سرود تماشے وغیرہ کا مہتمم -
**stewardess,** *n.*: منتظمہ ؛ مہتممہ -
**stewardship,** *n.*: داروغگی ؛ مہتممی -
**Stick,** *v. t. & i.*: (۱) چبھونا ؛ بیندنا - (۲) بھونکنا ؛ گھسانا - (۳) لگنا ؛ لگانا ( نوک دار چیز پر *on, into, in,* کے ساتھ ) ( بول چال *upon, up* ) جمنا ؛ جمانا ؛ رکھنا ( مثلاً *heads were stuck on spikes of gateway* ) - (۴) *out, up* کے ساتھ ) آگے کو نکالنا ؛ آگے بڑھا ہونا ؛ سیدھا کھڑا کرنا یا ہونا ( مثلاً *his hair sticks up straight, s. one's head out of window* ) - (۵) چپکنا ؛ چپکانا ؛ چمٹنا ؛ لگے رہنا ( مثلاً *a nickname that will s.* ) - (۶) بات کا پاس کرنا ( مثلاً *s. to resolve, promise* ) - (۷) پھنس جانا ؛ اٹک جانا مثلاً *stuck in the mud* ) ؛ ( مجازاً ) کام رک جانا - (۸) (*n.*) درخت کی ٹہنی ؛ چوب ؛ چھڑی ؛ بید ؛ ڈنڈا ؛ سونٹا ؛ قمچی - (۹) مستول - (۱۰) ( موسیقی ) بینڈ ماسٹر کی چھڑی جس سے وہ ہدایت کرتا ہے - (۱۱) ( مجازاً ) مٹھا ؛ بھدا ؛ غبی ؛ کم حیثیت - (۱۲) مصری کی ڈلی ؛ حجامت کے صابون کی بتی وغیرہ -
*any s. to beat a dog*: نفرت آدمی

چوٹ آے -
**Stingy,** ( -ji- ) *a.* : کنجوس -
**Stink,** *v. i.* & *t.* ( stank or stunk , stunk ), & *n.* : (۱) بد بو دار ہونا - (۲) بد بو ؛ تعفن - ( ۳ ) (عامیانہ ) بد بو سونگھنا لینا - ( ۴ ) ( جمع ' عامیانہ ) علم کیمیا ؛ سائنس -
*s. one out* : کسی شخص کو بد بو سے بھگا دینا -
*s. of money* : دولت کی بو آنا -
*s.-bomb* : بد بو بم ( جس کے پھٹنے سے بد بو پھیلتی ہے ) -
*s.-pot* :-(گالی) مردار ؛ گندگی کی پوٹ
**stinking,** *a.* : - (عامیانہ) واہیات ؛ مہمل
**Stinker,** *n.* : ( عامیانہ ) ناگوار یا نامعقول چیز خصوصاً سخت خط -
**Stint,** *v. t.* & *n.* : (۱) بھوکا رکھنا ؛ خست کے ساتھ دینا ؛ کم دینا ( کھانا وغیرہ ) - (۲) بہت کم ؛ مقدار کی کمی ؛ کوشش کی کمی - (۳) مقررہ کام -
*without s.* : دل کھول کے ؛ بے تکان -
**stintless,** *a.* : بے اندازہ ( مقدار ) ؛ بے تکان ( محنت ) -
**Stipend,** *n.* : مشاہرہ ؛ تنخواہ ؛ وظیفہ ؛ خصوصاً پادری کی تنخواہ جو سرکار سے ملتی ہے -
**Stipendiary,** *a.* & *n.* : وظیفہ یاب ؛ وظیفہ خوار ؛ تنخواہ دار -
**Stipple,** *v. t.* & *i.* & *n.* : (۱) ( پنسل یا مو قلم سے ) کندہ کرنا ' نقطوں سے نقاشی یا کندہ کاری کرنا ' نقطہ کاری کرنا - ( ۲ ) نقطوں کی نقاشی یا کندہ کاری ؛ نقطہ کاری -
**Stipulate,** *v. i.* & *t.* (s. for ) : ( کسی بات کی ) صاف صاف شرط کرلینا -
**stipulated,** *p. p.* : - مقررہ ' طے شدہ

( مجازاً ) تحریک وغیرہ جو ابتدا ہی سے نہ چل سکے - : *s.-born*
**stillness** : گہری خاموشی ؛ سناٹا -
**Stilt,** *n.* : (۱) بانس جس میں پیروں کے لئے ٹیک بنی ہوتی ہے اور جس کے سہارے انسان زمین سے بہت اونچا ہو کر چلتا ہے ؛ پابانسا -
*on ss.* : (مجازاً) طمطراق کی عبارت وغیرہ -
**Stilted,** *a.* :-(۱) طمطراق کی (عبارت وغیرہ) (۲) (محراب) جو اونچے ستونوں پر قائم ہو-
**Stimulant,** *a.* & *n.* : نشاط انگیز شے ؛ کیف آور چیز ؛ منشی چیز ؛ نشہ -
*ss.* : عموماً شراب کے لیے آتا ہے -
**Stimulate,** *v. t.* : (۱) تحریک پیدا کرنا ؛ ہیجان پیدا کرنا - (۲) سرور پیدا کرنا - (۳) ابھارنا ؛ تیز کر دینا ؛ جان ڈال دینا -
**Stimulus,** *n.* ( *pl.* -li ) : (۱) محرک (۲) ہیجان - (۳) ( عضویات ) مہیج -
**Sting,** *v. t.* & *i* ( stung ) & *n.* : (۱) ڈنک مارنا ؛ کاٹ کھانا ( بچھو وغیرہ کا ) - (۲) منہ جلا دینا ( مرچ وغیرہ کا ) ؛ زور سے لگنا ( کسی چیز کی چوٹ ) ؛ کھٹکنا ( بات کا ) - (۳) ( کسی عضو میں ) جلن ہونا ؛ شدید درد ہونا - (۴) (عامیانہ ) ( کسی رقم کی ) چپت پڑنا ؛ ماتھے جانا - (۵) ڈنک ؛ نیش - (۶) ( بچھو وغیرہ کا ) ڈنک لگنا ؛ سانپ کا ڈسنا - (۷) جلن یا درد جو اس سے ہو - ( ۸ ) سخت اذیت جسمانی یا روحانی -
*the air has no s. in it* : ہوا میں تیزی نہیں -
*the bowling has no s. in it* : گیند میں زور نہیں -
**Stinger** ( -ng- ), *n.* : (۱) ڈنک مارنے والا وغیرہ - (۲) زور کا ہاتھ جس سے سخت

**stipulation**, *n.* : شرط ؛ معاہدہ -

**Stir**, *v. t. & i. & n.* : (۱) ہلانا ؛ حرکت دینا ؛ جنبش دینا ؛ ملنا - (۲) بھڑکانا ؛ برپا کردینا ( شورش وغیرہ ) - (۳) ہنگامہ؛ ہلچل ؛ افرا تفری ؛ جوش- (۴) خفیف سی جنبش- (۵) چلانے یا الٹ پلٹ کرنے کا فعل-

*is not stirring yet* : ابھی تک ( بستر سے ) نہیں اٹھا -

*s. the fire* : آگ کو الٹ پلٹ کر تیز کرنا-

*s. your stumps* : (بول چال) ذرا تیز چلو-

*there is no news stirring* : کچھ چرچا نہیں ہے -

*lead stirring life* : مصروفیت کی زندگی بسر کرنا -

*he wants stirring up* : وہ بڑا سست ہے-

*s. one's blood* : (آتش شوق وغیرہ) بھڑکانا -

*stirring (events etc.)* : معرکتہ الآرا ؛ زور شور کا -

*stirring speech* : پر زور تقریر -

*s. about* : (۱) دلیہ - (۲) سر گرم -

**stirless**, *a.* : بالکل ساکن -

**Stirrup**, *n.* : (۱) رکاب - (۲) بادبان کی طناب -

*s.-bone* : کان کی کری ہڈی -

*s.-iron* : رکاب کا حلقہ -

**Stitch**, *n. & v. t. & i.* : (۱) چبھن ؛ ہوک - (۲) ٹانکا - (۳) ٹانکا لگانا ؛ بخیہ کرنا - (۴) سلائی کا طریقہ ؛ سلائی -

*s. up* : پھٹے ہوئے کپڑے کو سی دینا -

*has not a dry s. on him* : سر سے پیر تک بھیگا ہوا ہے -

*Put a s. or ss* : ( جراحی ) (زخم میں) ٹانکے لگانا -

**Stithy**, (-dhi), *n.* : ( قدیم و شعر ) لوہار کی بھٹی -

**Stiver**, *n.* : سب سے حقیر سکہ؛ پھوٹی کوڑی-

**Stoat**, *v. t.* : اس طرح بخیہ کرنا کہ نظر نہ آئے -

**Stock**, *n. & v. t. & i.* : (۱) کندا - (۲) تنہ - (۳) نسل ؛ خاندان ؛ اصل - (۴) خام شے ( جو اور اشیا کے بنانے میں استعمال ہو ) - (۵) ذخیرہ - (۶) مال ؛ سامان ( تجارت ؛ پیشے وغیرہ کا )- (۷) ( اوزار کا ) دستہ- (۸) (مالیات) اسٹاک ؛ تمسک ( وہ روپیہ جو حکومت کو قرض دیا جائے اور جس کا سود قرض دینے والے کو یا اس شخص کو ادا کیا جائے جو وراثت یا بیع کے ذریعے سے اس قرض کی رقم کا حق دار ہو ) - (۹)- تجارتی شراکت (کمپنی) کا مشترکہ سرمایہ - (۱۰) (بندوق میں) کندا لگانا؛ (اوزار میں) دستہ لگانا- (۱۱) ( تاریخ) کاٹھ میں پاؤں ٹھونک دینا - (۱۲) ( فارم میں ) مویشی یا سامان فراہم کرنا ؛ ( دوکان میں ) مال فراہم کرنا ؛ ( کسی چیز کا ) ذخیرہ جمع کرنا - (۱۳) ( زمین پر ) کاشت کرنا ؛ پیدا کرنا ( چری وغیرہ )- (۱۴) ( پودے کے اصل تنتھل سے ) نئی شاخ پھوٹنا -

*stockist* : تھوک فروش ( کسی خاص مال کا ) -

*ss. and stones* : (۱) بے جان چیزیں - (۲) مٹھے آدمی ؛ مٹی کے تودے -

*laughing-s.* : نشانۂ تضحیک -

*s. of rifle* : رائفل کا کندا -

*s. of plough* : ہل کی لکڑی -

*s. of bit* : برمے یا رندے کی لکڑی -

*s. of anvil* : نہائی کا دستہ -

*s. of anchor* : لنگر کا آڑا ڈنڈا -

*lock, s. & barrel* : ( مجازاً ) بالکل ؛ پوری طرح سے -

*paper s.* : چیتھڑے وغیرہ جن سے کاغذ

وغیرہ بننے کی مشین -
**Stocky, stuggy,** *a.* : (۱) (بول چال) چھوٹے قد اور گٹھے ہوئے جسم کا - (۲) (نباتیات ' حیوانیات) گٹھیلا -
**Stodge,** *n. & v. i.* : (۱) (اسکول کے بچوں کی اصطلاح) (خصوصاً) ثقیل غذا - (۲) پورا کھانا - (۳) مربٹھا - (۴) ندیدوں کی طرح کھانا -
**Stodgy** , *a.* : (۱) ثقیل ' بھاری (غذا) - (۲) (عبارت وغیرہ) ٹھس ' (جس میں تفصیلات بہت ہوں ' اور دلچسپی کم ہو) -
**Stoic,** *n.* : (۱) رواقی فلسفی؛ رواقی (اس مذہب فلسفہ کا پیرو جو زینو نے سنہ ۳۰۸ ق ' م ' میں اتھینس میں قائم کیا تھا ' جس میں صرف خیر مقصد حیات قرار دی گئی تھی اور ضبط جذبات کی اور راحت و الم کے احساس سے آزاد ہوجانے کی تلقین کی جاتی تھی) - (۲) باضابطہ آدمی؛ زاهد -
**stoical,** *a.* : بے حد ضبط یا استقلال کا -
**Stoke,** *v. t. & i.* : (۱) (بھٹی) جھونکنا - (۲) (انجن کی) بھٹی جھونکنا - (۳) (مجازاً) (بول چال) جلدی جلدی نگلنا (کھانا) -
*s.-hole* : وہ کمرہ جس میں اسٹیمر کی بھٹی جلتی ہے -
**Stoker,** *n.* : بھٹی جھونکنے والا (خصوصاً ریل اور اسٹیمر کے انجن کی) ؛ اسٹوکر -
**Stole, Stolen,** : دیکھو steal -
**Stolid,** *a.* : ٹھس ؛ بے حس ؛ متّھا ؛ اڑیل ؛ بھوندو -
**stolidity,** *a.* : متّھاپن؛ اڑیل پن؛ بھوندوپن -
**Stomach,** *n. & v. t.* : (۱) معدہ ؛ پوٹا (پرندوں کا) - (۲) (بیجا استعمال) پیٹ ؛ شکم - (۳) بھوک - (۴) شوق ؛ دم ؛ همت (لڑنے ' بحث کرنے وغیرہ کی) - (۵) رغبت سے کھانا ؛ حلق سے اترنا (غذا

بنتا ہے -
*a farm with its s.* : فارم مع مویشی اور سامان وغیرہ -
*live* s. : مویشی -
*dead* s. : غیر سود مند سرمایہ ؛ ناقابل فروخت مال -
s. *-in-trade*: (۱) کسی پیشے کا پورا ساز و سامان - (۲) (مجازاً) کل کائنات (کسی شخص کی) -
*have in* s. : (دوکان میں) موجود ہونا -
s.*- taking* : جائزہ - (دوکان کے مال یا سامان کا) -
*take* s. *of*: (مجازاً) اندازہ کرنا (سیرت وغیرہ کا) -
s. *argument* : منجھی ہوئی دلیل -
s. *joke* : پامال لطیفہ -
*buy* s. : تمسک خریدنا -
S.*-car* : (ریل میں) مویشیوں کی گاڑی -
s. *exchange* : وہ مقام جہاں تمسکات کی خرید و فروخت ہو -
s. *-farm* : مویشی فارم -
s. *-jobber* : اسٹاک کا سٹا کھیلنے والا -
s. *-market* : صرافہ یا اس کا کارو بار -
s. *-still* : بالکل بے حس و حرکت ؛ بت بنا ہوا -
s. *-yard* : مویشی باڑہ -
**stockless,** *a.* : بے کندے کی (بندوق) ؛ بے دستے کا (اوزار) -
**Stockade,** *n. & v. t.* : (۱) دھس - (۲) مورچا ؛ حصار (جو لکڑیاں گاڑ کر بنایا جائے) - (۳) (کسی مقام کے گرد) دھسن بنانا -
**Stocking,** *n.* : موزہ؛ جراب (زیادہ ترجمع میں آتا ہے ' خصوصاً *(a pair of ss.* -
*s.-frame,s.-loom,s.-machine:* موزے

کا ) : قبول کرنا ( معدے کا غذا کو ) - (٦) (مجازاً ) برداشت کرنا ( توہین وغیرہ کا ) ' ( عموماً منفی جملوں میں آتا ہے ) -

*coat of the s.* : جوف معدہ کی اندرونی جھلی -

*pit of the s.* : کوڑی -

*what a s. he has got* : اس کی کتنی بڑی توند ہے -

*proud or high s.* : غرور : تکبر -

*s.-ache* : درد شکم : درد معدہ -

*s.-pump* : معدے کی پچکاری ( جس سے معدے میں سیال شے پہنچائے یا اس میں سے مشروبہ نکالتے ہیں ) -

stomachal, *a.* : معدے کا : معدی -

stomachful, *n.* : بھر پیٹ -

Stomachic, *a.* & *n.* : (١) معدی - (٢) ہاضم : مفید معدہ : مشتہی - (٣) ہاضم دوا -

Stone, *n.* *a.* & *v. t.* : (١) پتھر : سنگ : سنگ ریزا - (٢) قیمتی پتھر : جوہر : گوہر (*precious s.*) - (٣) سنگ ( بہ حیثیت جنس ) - (٤) پتھری ( جو گردے ' مثانے وغیرہ میں بن جاتی ہے ) : پتھری کا مرض - (٥) گٹھلی ( پھلوں کی ) : بیج ( انگور کا ) - (٦) خصیہ : بیضہ - (٧) اولا : ژالہ - (٨) اسٹون : وزن کا پیمانہ (عموماً چودہ پونڈ کا) -

*ss. will cry out* : (یہ اتنا بڑا ستم ہے کہ) پتھر بھی چلا اٹھیں گے -

*give a s. for bread* : مدد کے بہانے ہنسی اڑانا -

*meteoric s.* : حجر شہابی -

*leave no s. unturned* : کوئی کوشش اٹھا نہ رکھنا -

*break ss.* : ( مجازاً ) اس قدر مفلس ہو جانا کہ مزدوری کر کے پیٹ پالنا -

*cast or throw ss. at* : کسی کی ذات پر حملہ کرنا -

*s. age* : عہد حجری ( جب سارے اوزار وغیرہ پتھر کے ہوتے تھے ) -

*s.-blind* : نپٹ اندھا : اندھا چوپٹ -

*s.-butter* : ایک قسم کی پھٹکری -

*s.-cast* : پتھر کی زد -

*s.-cold* : بالکل ٹھنڈا -

*s.-crop* : پتھر بیل : ایک قسم کی بیل جو عموماً چٹانوں اور دیواروں پر چڑھتی ہے -

*s.-dead* : بالکل مردہ : بالکل ٹھنڈا -

*s.-deaf* : بالکل بہرا : نپٹ بہرا -

*s.-fruit* : گٹھلی دار پھل (بیر ' شفتالو وغیرہ) -

*s.-pit* : پتھر کی کان : کھدان -

*s.-pitch* : جمی ہوئی رال ( تار کول ) -

*s.-race* : پتھر تروڑ ( جس میں ہرنے والوں کو رستے میں سے پتھر اٹھانے پڑتے ہیں ) -

*s.-saw* : سنگترا : پتھر کاٹنے کا آرا جس میں دانتے نہیں ہوتے اور ریت کی مدد سے پتھر کاٹتا ہے -

*stonewall* : (١) رکاوٹ ڈالنا ( پارلیمنٹ کی کارروائی میں ) - (٢) نہایت احتیاط سے اس طرح کھیلنا کہ وہ بالکل نہ نکلنے پائے -

*s.-ware* : پتھر چینی کے برتن -

*s.-work* : پتھر کی معماری -

*stonewort* : کئی قسم کے پودوں اور جھاڑیوں کا نام -

Stony, *a.* & *adv.* : (١) پتھریلا - (٢) گٹھلی دار ( ٣ ) پتھر کا سا : پتھرایا ہوا - (٤) بالکل ( صرف broke کے ساتھ آتا ہے : بالکل تنگدست = s. broke ) -

*s. stare* : بے حس نظر -

Stood : دیکھو Stand -

Stook *n.* & *v. t.* : دیکھو shock -

Stool, *n.* : (١) اسٹول : تپائی - (٢) ( تسمیر ) کموڈ کا ڈھانچہ یا ڈھانچ - (٣)

قد مچہ؛ کھڈی - (۲) پاخانہ ؛ اجابت؛ غلیظ -

*fall between two ss.* : دو گھڑا میں مارا جانا -

*s. -ball* : کرکٹ کی طرح کا قدیم کھیل -

*s. of repentance* : مقام توبہ ( صرف مجازی معنی میں آتا ھے ) -

**Stoop**, *v. i. & t. & n.* : (۱) جھکنا - (۲) اپنے مرتبے سے اتر کر کرنا ؛ اتر آنا (کسی ذلیل حرکت پر) - (۳) سر اور کندھے جھکا کر چلنا ( عادتاً ) ؛ کندھوں میں خم ھونا - (۴) جھکانا ( کمر ' گردن وغیرہ ) - (۵) خمیدہ قامتی ' کندھے جھکا کر چلنے کی عادت -

*s. to conquer* : دب کر کام نکالنا -

**Stop**, *v. t. & i.* : (۱) ( سوراخ وغیرہ کو کسی چیز سے ) بند کرنا - (۲) ٹھیرانا ؛ بند کرنا ؛ مسدود کرنا - (۳) بند کردینا (اد ائگی وغیرہ ) - (۴) باجے کے سر کو مدھم کرنا ( سوراخ بند کرکے یا تار لگا کر ) - (۵) رک جانا ؛ مسدود ھو جانا - (۶) ( بول چال ) رھنا ؛ قیام کرنا - (۷) عبارت میں اوقات وغیرہ لگانا -

*s. a tooth* : دانت میں سونے وغیرہ کی بھرائی کرنا -

*s. a wound* : زخم میں ریشم وغیرہ بھر کر خون روکنا -

*s. ball* : گیند روکنا ( خصوصاً کرکٹ کی فیلڈنگ میں ) -

*s. blow* : چوٹ بچانا (مکا بازی میں) -

*s. dead, s. short* : ایک دم سے رک جانا -

*s. gap* : دفع الوقتی کرنا -

s. one's *ears* : کانوں میں انگلیاں دے لینا ؛ ایک نہ سننا -

s. one's *mouth* : ( مجازاً ) ( رشوت سے یا اور طریقے سے کسی کی ) زبان بند کردینا -

*s. payment* : دوالہ نکال دینا -

*s. up* : سونے کے لیے نہ لیٹنا -

**stoppage**, *n.* : موقوفی ؛ رکاؤ ؛ ٹھیراو -

**stopping**, *n.* : سونے وغیرہ کی بھرائی ( دانت میں ) -

**Stop** *n.* : (۱) موقوفی ؛ وقفہ - (۲) علامت اوقات ( خصوصاً کوما ' نصف کولن ' کولن یا فل اسٹاپ) - (۳) (موسیقی) سر کا مدھم ھونا - (۴) خاص لہجہ ( مثلاً غم کا ' غصے کا ' شیخی کا ) جسے کوئی شخص دوسروں پر اثر ڈالنے کے لیے اختیار کرے - (۵) ( فوٹوگرافی ) پردۂ سیاہ -

*come to a full s.* : بالکل بند ھو جانا -

*full s.* : علامت وقف کامل ؛ ختمہ -

*stopgap* : (۱) دفع الوقتی کی ترکیب - (۲) عارضی قائم مقام -

*s. -order* : مشروط فرمائش ( آرڈر جو دلال کو دیا جائے کہ جب اسٹاک فلاں قیمت تک پہنچ جائے تو خرید لو یا بیچ ڈالو ) -

*s. -press* : ( خبر ) جو اخبار کے چھپنے کے دوران میں شامل کی جائے ؛ مزید خبر -

**Stopper**, *n. & v. t.* : (۱) روکنے والا وغیرہ - (۲) ڈاٹ ( بوتل وغیرہ کی ) - (۳) لگانا -

*put a s. on something* : کسی چیز کو روک دینا -

**Stopple**, *n. & v. t.* : = stopper (شاذ)

**Storage**, *n.* : چیزوں کو ذخیرے میں رکھنے کا طریقہ؛ گودام کی گنجائش یا وسعت ؛ مال کو گودام میں رکھنے کا محصول ؛ رکھوائی -

*cold s.* : ( کھانے پینے کی چیزوں کو ) برف دان میں رکھنا -

**Store**, *n. & v. t.* : (۱) ذخیرہ - (۲) دوکان ( خصوصاً امریکا ) - (۳) ( برطانیہ ) جنرل اسٹور - (۴) ( جمع ) اسٹور ؛ خاص قسم کے مال کی دوکان جو خاص مقصد سے

سے بند رکاوٹ یا کمی اور مقام پر قید ہو کر رہ جائے۔
s. centre : فساد کی جڑ - بلائے فساد
s.-cloud : فتنہ و فساد کے آثار -
storming-party : وہ دستہ جو دھاوے کے لیے متعین کیا جائے -
s.-signal = (s.-cone) : متعلقہ طوفان؛ نشان طوفان -
take by s. : (۱) ایک دم سے دھاوا کر کے قبضہ کر لینا - (۲) (مجازاً) دم بھر میں مسخر کر لینا -
Stormy, a.: (۱) تند؛ پرشور؛ شدید - (۲) طوفانی (مقام وغیرہ)؛ طوفان سے متعلق؛ طوفان کا -
Story n. : (۱) (قدیم) تاریخ - (۲) سر گذشت - (۳) بیان (کسی واقعے کا)؛ کہانی؛ افسانہ؛ ناول؛ داستان؛ حکایت - (۴) (ناول وغیرہ میں) پلاٹ؛ قصہ - (۵) قابل ذکر واقعہ - (۶) (بچوں کی زبان) جھوٹ؛ گپ؛ جھوٹا (You s.) -
according to his own s.: اپنے بیان کے مطابق (اس موقع پر کہتے ہیں جب بیان کرنے والے کی صداقت میں کچھ شبہ ہو)-
but that is another s.: یہ ایک علحدہ قصہ ہے (مصنف اس موقع پر استعمال کرتے ہیں جب کسی واقعے کی طرف اشارہ کر کے چھوڑ دیں کہ پڑھنے والوں کا اشتیاق اور بڑھے)-
it is quite another s. now : اب حالت بدل گئی ہے؛ اب قصہ ہی اور ہے -
s.-teller : (۱) قصہ گو- (۲) افسانہ نویس- (۳) لوگوں کے خانگی حالات مشہور کرنے والا- (۴) (بچوں کی زبان) جھوٹا؛ گپی -
to make a long s. short : مختصر یہ کہ؛ المختصر -
Story : دیکھو Storey -
Stoup n. : (قدیم) صراحی؛ پیالہ -

قائم کی جاتی ہے - (۵) (بطور صفت) جو آئندہ استعمال کے لیے رکھا جائے - (۶) کسی چیز کا ذخیرہ جمع کرنا؛ بھرنا - (۷) (آئندہ کے لیے) ذخیرہ کرنا - (۸) (کمرے وغیرہ میں) گنجائش ہونا؛ سمانا -
in s. : (۱) مہیا - (۲) پیش آنے والا؛ مقدر میں -
marine ss. : جہاز کے پرانے سامان کی دوکان -
set s. by : قدر کرنا؛ اہم سمجھنا -
s. clothes : سلے سلائے کپڑے جو دوکان میں بکتے ہیں -
storehouse : (۱) ذخیرہ؛ گودام - (۲) (مجازاً) مخزن؛ خزانہ -
s.-keeper : دوکان دار (امریکہ) -
Storey, (pl. -eys) Story, n.: منزل (مکان کی) -
upper s. or ss. : (مجازاً) دماغ -
(-) storeyed, (-) storied, (-) منزلہ -
Stork, n.: لق لق -
Storm, n. & v. i. & t. : (۱) طوفان؛ آندھی یا ابروباد؛ ژالہ باری - (۲) افرا تفری؛ ہنگامہ؛ فساد؛ شورش؛ جنگ و جدل - (۳) بوچھار (پتھر، تعریف، نفرین وغیرہ کی) - (۴) پیدل فوج کا سیدھا دھاوا؛ تسخیر - (۵) (ہوا کا) جھکڑ چلنا - (۶) بکنا جھکنا؛ ہنگامہ برپا کر دینا؛ آفت مچا دینا - (۷) ایک دم سے دھاوا کر کے قبضہ کر لینا -
s. -beaten : (۱) طوفان زدہ - (۲) شکست خوردہ -
s.- bird : ایک پرندہ (Petrel) بطریل؛ جو طوفان کے آنے کی خبر دیتا ہے -
s. -bound : (جہاز) جو طوفان کی وجہ

**Stout,** (-owt) *a.* & *n.*: (۱) بہادر ؛ جیوٹ؛ باہمت - (۲) ضدی؛ ہٹیلا - (۳) وفا دار - (۴) طاقتور ؛ جفا کش ؛ مضبوط - (۵) دوھرے بدن کا ؛ بھاری جسم کا ؛ خاصا موٹا - (٦) ایک قسم کی نہایت تیز اور تلخ بیر شراب -

**Stove,** *n.*: (۱) اسٹوو ؛ ولائیتی چولھا - (۲) آتشدان -

**Stove**: دیکھو Stave -

**Stow,** *v. t.*: (۱) ( چیزوں کو کمرے وغیرہ میں ) سنگوانا ؛ قرینے سے رکھنا ؛ ترتیب سے رکھنا - (۲) ( صندوق وغیرہ میں ) دبا دبا کر بھر دینا ؛ کھچا کھچ بھرنا - (۳) ( صیغہ امر میں ) چھوڑو ؛ بند کرو ؛ تہ کر رکھو (s. that nonsense) -

*s. thing away*: ( چیز کو اٹھا کر ) ٹھکانے سے رکھنا -

**stowage,** *n.*: (۱) قرینےسےرکھاھوا ساماں - (۲) سنگوانے کا محصول ؛ سنگوائی -

*stowaway,* *n.*: وہ شخص جو چھپ کر بے محصول دیے جہاز میں بیٹھ جائے -

**Strabismus,** *n.*: بھینگاپن؛ احول ھونا -

**Straddle,** *v. i.* & *t.* & *n.*: (۱) ٹانگیں پھیلا کر یا چیر کر کھڑا ھونا - (۲) سوار ھونا ( گھوڑے وغیرہ پر ) - (۳) اچھی طرح ٹانگیں چیرکر کھڑا ھونایابیٹھنا وغیرہ - (۴) (بحری) ( نشانےیادشمن کے ) ادھر ادھر گولے پھینکنا ( خصوصاً زد کا اندازہ کرنے کے لیے ) - (۵) (مجازاً) دگدھا میں ھونا ؛ مذبذب ھونا - (٦) ٹانگیں پھیلا کر کھڑے ھونے یا بیٹھنے کا عمل ؛ تذبذب -

**Strafe**(-ahf) *v. t.*: ( عامیانہ ) ( چھپ کر ات کو) گولہ باری کرنا ؛ کمین گاہ سے گولیاں برسا کر پریشان کرنا -

**Straggle,** *v. i.*: ( جماعت یا جھنڈ سے ) بچھڑ جانا؛ بکھر جانا ؛ منتشر ھو جانا؛ تتر بتر ھو جا نا -

*plant straggles*: پودا بہت بڑھ گیا ھے اور بے ترتیبی سے پھیل گیا ھے -

**Straight,** *a., n.* & *adv.*: (۱) سیدھا؛ راست ؛ مستقیم - (۲) سیدھا ؛ صاف ؛ بے خطا ( نشانہ ، وار ، نظر ، طریقہ وغیرہ ) - (۳) کھرا؛ بے لاگ؛ دیانت دار- (۴) ٹھیک؛ ھموار؛ درست - (۵)(خبر وغیرہ) معتبر؛ قابل وثوق- (٦) سیدھا؛ بلا خط مستقیم؛ بلاواسطہ - (۷) نشانے پر ؛ صحیح رخ پر - (۸) صحیح طریقے پر ؛ ٹھیک -

*a s. fight*: بے لاگ مقابلہ یا لڑائی -

*a s. race*: بے لاگ دوڑ -

*accounts are s.*: حساب ٹھیک ھے -

*out of the s.*: ٹیڑھا -

*put things s.*: معاملات کو سلجھا نا -

*s. away*: ( عامیانہ ) اسی دم ؛ فوراً -

*s. eye*: تیز ھے سیدھے کا صحیح اندازہ -

*s. fight*: ( پارلیمنٹ وغیرہ کا انتخاب ) جان توڑ مقابلہ -

*s. line*: (ھندسہ) خط مستقیم -

*s. off*: بے تامل -

*straightway*: (قدیم) فوراً ؛ اسی وقت -

**straightforward,** *a.*: (۱) کھرا؛ صاف؛ بے لاگ - (۲) ( کام وغیرہ ) سیدھا سادہ ؛ جس میں کوئی پیچیدگی نہ ھو -

**straighten,** *v. t.* & *i.*: ٹھیک کرنا ؛ درست کر نا ؛ سلجھا نا -

**Strain,** *v. t.* & *i.*: (۱) کھینچنا ؛ تاننا - (۲) بیجا استعمال کرنا ؛ کھینچ تان کر نکالنا ( معنی وغیرہ ) - (۳) سینے سے چمٹانا - (۴) حد سے زیادہ زور ڈالنا ؛ حد سے زیادہ کام لے کر خراب کر دینا - (۵) تکلف یا مبالغہ کرنا - (٦) خوب زور سے کھینچنا -

حواس سے جتنا کام لیا جاسکتا ھے لے رہا تھا -
*martial ss.* : جنگی نغمہ -
*pathetic ss.* : نغمۂ دلدوز -
Strait, *a.* & *n.* : - (۱) (قدیم) تنگ - (۲) (قدیم) سخت گیر - (۳) آبنائے (آبنائے کے ناموں کے ساتھ جمع میں آتا ھے جیسے Ss. of Gibraltar) - (۴) (عموماً جمع) کشمکش: مصیبت: تنگ دستی -
*s.-laced* : (مجازاً) سخت متقاط: (اخلاقی امور میں) نہایت سخت -
*the Ss.* : پہلے آبنائے جبرالٹر کو کہتے تھے اب آبنائے ملا کا کو کہتے ھیں -
straiten, *v. t.* : جکڑنا: کھینچنا: تنگ کرنا -
*is straitened for —* اسے تنگی ھے (کسی چیز کی) -
*straitened circumstances* : افلاس: عسرت -
Stramonium, *n.* : ایک قسم کا دھتورا -
Strand, *n.* & *v. t.* & *i.* : (۱) (شعر: خطابت) ساحل: کنارہ (دریا: جھیل یا سمندر کا) - (۲) ساحل پر چڑہ جانا (جہاز کا) -
stranded, *a.* : (۱) مصیبت میں گرفتار - (۲) (روپیہ نہ ھونے کی وجہ سے کسی جگہ) پڑا ھوا - (۳) واماندہ -
Strand, *n.* : (۱) ڈوری یا تار (جس کو بٹ کر رسی بنائی جائے): لڑ (رسی کی) - (۲) (مجازاً) عنصر: جز (کسی مرکب کا) -
Strange (-j-) *a.* : (۱) بیرونی: پردیسی: غیرملک کا - (۲) پرایا: بیگانہ - (۳) انوکھا: نرالا: عجیب - (۴) نا واقف: اجنبی - (۵) ہو چکا: گھبرایا ھوا -

(۷) دبا جانا (بوجھ سے) - (۸) چھا ننا (چھلنی وغیرہ میں): چھن کر ٹپکنا (سیال شے کا) -
*a strained interpretation* : بیجا تاویل: کھینچ تان کر نکالا ھوا مطلب -
*has strained his muscle* : اس کا پٹھا چڑہ گیا -
*ship is strained* : جہاز کے انجر پنجر ڈھیلے ھوگئے -
*s. at* : (کسی معاملے میں) بےحد محتاط ھونا -
*s. a point* : (کسی بات میں) بیجا رعایت کرنا -
*s. every nerve.* ایڑی چوٹی کا زور لگا دینا -
*s. one's ears* : بہت غور سے سننا -
*s. one's eyes* : بہت غور سے دیکھنا -
*s. the law* : قانون سے کھینچ تان کر بیجا کام لینا -
*strained relations* : کشیدہ تعلقات -
*strained sense* : کھینچ تان کر پیدا کئے ھوئے معنی -
strained, *a.* : مصنوعی: بناوٹی: تکلف کا -
strainer, *n.* : چھلنی -
Strain, *n.* : (۱) کھچاو: تناو: زور - (۲) حد سے زیادہ بوجھ یا بار (کام وغیرہ کا) - (۳) زور: کوشش - (۴) نقصان جو حد سے زیادہ کوشش یا مشقت سے پہنچ جائے: موچ - (۵) (طبیعیات: میکانک) فساد: کسی جسم پر زور پڑنے سے اس کے اجزائے سالمہ کی ترتیب کا بدلنا - (۶) (شعر: خطابت) نغمہ (خصوصاً جمع) - (۷) طرز: اسلوب: انداز: رنگ (تحریر یا تقریر کا) - (۸) رجحان: مادہ (طبیعت میں غصے وغیرہ کا) - (۹) خاندان (انسان یا حیوان کا) -
*all his senses were on the s.* : تمام

*feel s.* : جی گھبرانا؛ (طبیعت کا) عجیب حال ہونا (خصوصاً چکر آنا) ۔

*is very s. in his manners* : عجیب حرکتیں کرتا ہے ۔

**Stranger,** *n.* : (۱) اجنبی ؛ پردیسی ۔ (۲) نیا آدمی ؛ اجنبی ؛ نو وارد ۔ (۳) انجان آدمی ۔

*stranger !* : (امریکا ، گنوارو) صاحب ! ۔

*is a s. to me* : میں اس سے واقف نہیں ۔

*make a s. of* : بیگانگی برتنا ۔

*make no s. of* : تپاک سے ملنا ۔

*the little s.* : ننھا نو وارد (بچہ جو ابھی پیدا ہوا ہو) ۔

*you are quite a s. here* : آپ تو بھولے سے کبھی آنکلتے ہیں ۔

**Strangle,** *v. t.* : (۱) گلا گھونٹ کر مار ڈالنا ۔ (۲) (کالر وغیرہ کا) بہت تنگ ہونا ۔ (۳) (مجازاً) دبا دینا (خواہش کو) ؛ زبردستی روکنا (اضطراری حرکت کو) ۔

*stranglehold* : (مجازاً سیاست اور تجارت میں) پنجۂ غضب ۔

**Strangulate,** *v. t.* : (۱) (شاذ) گلا گھونٹنا ۔ (۲) (مرضیات ؛ جراحی) دبنے سے دوران خون رک جانا ؛ (آنت ، رگ وغیرہ میں) اختناق ہو جانا ۔

**strangulation,** *n.* : اختناق ۔

**Strap,** *n.* & *v. t.* : (۱) چمڑے کی پٹی ؛ فیتہ ۔ (۲) چمڑے کی پٹی جس میں بکسوا لگا ہو (چیزوں کے باندھنے کے لیے) ؛ تسمہ (بستر بند وغیرہ کا) ۔ (۳) تسمے سے جکڑنا ، کسنا ، باندھنا ؛ (جراحی) (زخم پر) چپک مرہم کی پٹی باندھنا ؛ تسمے سے پیٹنا ۔

*s.-hanger* : بس یا ریل کا مسافر جسے بیٹھنے کی جگہ نہ ملے اور وہ اس تسمے کو پکڑ کر کھڑا رہے جو چھت سے لٹکتا رہتا ہے ۔

*s.-oil* : تسمے کی مار ۔

**strapper,** *n.* : لمبا تڑنگا آدمی ؛ مضبوط آدمی ۔

**strapping,** *a.* : لمبا تڑنگا ؛ مضبوط ؛ گٹھے ہوئے جسم کا ۔

**Strappado,** *n.* & *v. t.* : رسی میں باندھ کر اٹھانے اور لٹکانے کی سزا ۔

**Strata** : دیکھو Stratum ۔

**Stratagem,** *n.* : (۱) ترکیب ؛ چال ؛ توڑ ؛ جگت ۔ (۲) دشمن کو دھوکا دینے کی تدبیر ۔

**Strategic,** *a.* : فن حرب کا ؛ فن لشکرکشی کا ۔

*s. position* : فوجی یا جنگی اہمیت رکھنے والا مقام ؛ چیرہ ۔

**strategics,** *n.* : فن حرب ؛ فن لشکرکشی ۔

**Strategy,** *n.* : (۱) فن حرب ؛ فن جنگ (لغوی اور مجازی معنی میں) ؛ فوجی حکمت ۔ (۲) حکمت عملی ۔ (۳) فن لشکر کشی ؛ (سپہ سالار کا) اپنے لشکر سے اس طرح کام لینا کہ لڑائی کا جو مقام ، وقت اور طریقہ اس کے لیے مفید ہے اس کے اختیار کرنے پر دشمن کو مجبور کر دے ۔

**strategist,** *n.* : فن حرب کا ماہر ؛ حکمت عملی کا ماہر ۔

**Strath,** *n.* : (اسکاٹستان) وسیع گھاٹی یا وادی (پہاڑ کی) ۔

**Stratify,** *v. t.* : طبق در طبق جمانا ۔

**stratification,** *n.* : نظام طبقات ؛ طبقات کی ترتیب ۔

**Stratocracy,** *n.* : فوجی حکومت ؛ سپاہی گردی ۔

**Stratum,** *n.* (pl. -ta) : (۱) (ارضیات) طبقہ ؛ پرت (زمین کی) ۔ (۲) (مجازاً) طبقہ (معاشرے یعنی سوسائیٹی کا) ۔

Straw, *n.* : (۱) پیال ؛ بھوسا ( گدوں میں بھرنے یا چٹائی ھیٹ وغیرہ بنانے کے لیے ) - (۲) چٹائی کی ھیٹ؛ اسٹراھیٹ - (۳) تنکا ؛ خفیف یا حقیر چیز -

*a s. shows which way the wind is blowing* : ذرا سے اشارے سے بہت کچھ پتہ چل جاتا ھے -

*catch at a s.* : بہت نا کافی تدبیر اختیار کرنا -

*draw ss.* : ( چھوٹے بڑے ) تنکوں سے قرعہ ڈالنا -

*make bricks without s.* : بے تلوں کے تیل نکالنا -

*man of s.* : (۱) پتلا ( جس میں بھس بھر دیتے ھیں ) - (۲) خیالی حریف ؛ پیکر خیالی - (۳) نادار ؛ مفلس شخص -

*s.-colour* : ھلکا زرد -

*the last s.* : بوجھ یا تکلیف کے انتہا کو پہنچ جانے کے بعد خفیف سا اضافہ جس سے برداشت کی قوت جواب دے دے -

strawy, *a.* : پیال کا ؛ پیال کی قسم کا -

Strawberry, *n.* : (۱) اسٹابری کا پودا - (۲) اس پودے کا پھل ؛ اسٹابری -

*crushed s.* : پھیکا قرمزی رنگ -

*s.-mark* : ھلکا سرخ پیدائشی نشان ( انسان کے جسم پر ) -

*the s. leaves* : ڈیوک کا منصب ( اس لیے کہ ڈیوک کے تاج پر اسٹابری کی پتیاں سی ھوتی ھیں ) -

Stray *v. i.* (p. p. as -ED) *n. & a.* : (۱) بھٹکتے پھرنا ؛ آوارہ پھرنا - (۲) بہک جانا ؛ ( راہ راست سے ) منحرف ھو جانا - (۳) راستہ بھول جانا - (۴) بچھڑ جانا ( گلے سے یا ھمراھیوں سے ) - (۵) بھٹکا ھوا ؛ آوارہ؛ متفرق ؛ اکا دکا ؛ اتفاقی - بھولا بھٹکا -

Streak, *n. & v. t.* : (۱) دھاری ' لکیر ( خصوصاً رنگین ) - (۲) دھاریاں ڈالنا (عموماً p. p. استعمال ھوتا ھے ' دھاری دار = streaked ) -

*has a s. of humour in him* : اس میں کچھ ظرافت کا مادہ ھے -

*s. of lightning* : بجلی کی چمک -

*the silver s.* : بحیرۂ انگلستان -

Stream, *n. & v. i. & t.* : (۱) چشمہ ؛ ندی ؛ دریا - (۲) سیلاب ؛ بہاؤ ( کسی سیال شئے کا ) ؛ دھارا ( آنسو ' خون وغیرہ کا) ؛ ریلا ( آدمیوں کا ) - (۳) بہنا ( دریا کی طرح )؛ پانی کی دھار گرنا ( چھتری ' کھڑکی وغیرہ سے ) ؛ آنسو بہنا - (۴) (جھنڈے ' سر کے بالوں وغیرہ کا ) ھوا میں لہرانا - (۵) دھار بہنا ( خون وغیرہ کی ) -

*down -s.* : دھانۂ دریا کی طرف (واقع ' یا جاتا ھوا ) -

*go with the s.* : ھوا کے رخ پر چلنا -

*up -s* : منبع دریا کی طرف ( واقع یا جاتا ھوا ) -

streamlet *n.* : چھوٹا سا چشمہ؛ جھرنا -

Streamer, *n.* : (۱) جھنڈی - (۲) تلق یا قطب روشنی کا شرارہ -

Street, *n.* : سڑک ( شہر یا قصبے کی ) -

*is on the ss.* : کسبی کا پیشہ کرتی ھے -

*live in the s.* : گھر پر بہت کم ملنا -

*s. cries* : خوانچے والوں کی آوازیں -

*streetwalker* : بازاری عورت -

Strength, *n.* : (۱) طاقت؛ قوت ؛ زور - (۲) مضبوطی؛ استحکام - (۳) تیزی (شراب وغیرہ کی ) - (۴) پشت پناہ ؛ قوت کا راز - (۵) تعداد -

*on the s.* : ( فوج ) ملازمان فوج کی

فہرست میں -

*on the s. of* : (۱) بھروسے پر ؛ بل پر - (۲) بنا ( دلیل یا شہادت کی ) -

**Strengthen**, *v. t.* & *i.* : (۱) طاقت پکڑ نا ؛ تقویت پانا ؛ مضبوط ہو جانا - (۲) طاقت بڑھانا ؛ مضبوط کرنا -

*s.* one's *hands* : ( مجازاً ) مدد دینا ( کام میں ) -

**Strenuous**, *a.* : جانفشانی کا ؛ نہایت سخت ؛ نہایت کٹھن ؛ بے حد محنتی اور جفاکش -

**Strephon**, *n.* : عاشق شیدا -

**Streptococcus**, *n.* ( pl. -ci. ) : جرثومہ سبھئی -

**Stress**, *n.* & *v. t.* : (۱) دباو ؛ شدت ؛ زور - (۲) زحمت ؛ صعوبت ؛ جد و جہد - (۳) تاکید - (۴) زور ( لفظ کے کسی بول پر ) - (۵) زور دینا ؛ ( کسی بات پر یا لفظ کے کسی حصے پر ) تاکید کرنا -

*lay s. on* : ( کسی بات پر ) زور دینا ؛ اہمیت دینا -

**Stretch**, *v. t.* & *i.* & *n.* : (۱) تاننا ؛ کھینچنا ؛ کھینچ کر سیدھا کرنا (تار وغیرہ) ؛ تاننا ( چادر ، شامیانہ وغیرہ ) - (۲) پورا پورا کام لینا ؛ حد سے زیادہ پھیلانا ؛ حد سے زیادہ کام لینا - (۳) مبالغہ کرنا - (۴) پھیلا ہونا ؛ لمبا ہونا ( دس گز ، دس میل وغیرہ ) ؛ پھیلانا ؛ پھیلنا ؛ کھینچنا - (۵) ( عامیانہ ) پھانسی دینا ( کسی شخص کو ) - (٦) (بہ طور اسم) کھینچنا یا کھینچا جانا - (۷) خطہ؛ قطعہ ؛ ٹکڑا (سڑک کا)؛ عرصہ ؛ مدت -

*at a s.* : مسلسل -

*s. oneself or stretch* : ( سوتے سے اٹھکر ) انگڑائی لینا ؛ ہاتھہ پاؤں پھیلانا ( کہ پٹھے تن جائیں ) -

*s. out* : (۱) ہاتھہ پھیلانا - (۲) قدم بڑھانا -

*s. the truth* : بہت مبالغہ کرنا -

**Stretcher**, *n.* : انقی اینٹ ( جو دیوار میں لمبائی کے متوازی ہو) - (۲) اسٹریچر؛ بیمار ڈولی - (۳) ( عامیانہ ) مبالغہ ؛ گپ ؛ جھوٹ -

**Strew**, *v. t.* (p. p. -n, - ed.): چھڑکنا ( ریت وغیرہ ) ؛ بکھیرنا ؛ چھترانا ( پھول اور چھوٹی چیز ) -

**Stria**, *n.* ( pl. -ea. ) : خط ( سطح پر لکیریں ، نالیاں وغیرہ ) -

**striate**, *a.* : مخطط -

*striate*, *v. t.* : مخطط کرنا -

**striation, striature** (-tsher) *nn.*: تخطیط -

**Stricken** : دیکھو strike -

**Strickle**, *n.* : (۱) وہ گز جس سے پیمانوں میں منہ تک بھرے ہوئے غلے کی سطح برابر کیجاتی ھے - (۲) سان ؛ فسان -

**Strict**, *a.* : (۱) ٹھیک ؛ صحیح - (۲) نہایت با ضابطہ ؛ کڑا - (۳) سخت گیر -

*s. time* : بالکل ٹھیک تال (موسیقی میں) -

**strictly speaking** *adv.*: اصل میں؛ سچ پوچھیے تو -

**Stricture**, (-tsher) *n.* (Usu. in pl.): (۱) ( عموماً جمع ) سخت اعتراض ؛ سخت نکتہ چینی - (۲) ( مرضیات ) کسی نالی ، مسام وغیرہ کا سکڑ جانا ؛ تضیق -

**Stride**, *v. i.* & *t.* ( past strode, rare p. p. stridden or stride) & *n.*: (۱) لمبے قدم رکھنا ؛ ڈگ بھرنا - (۲) پھلانگنا ؛ پھاندنا - (۳) سوار ہونا ( گھوڑے وغیرہ پر ) - (۴) چال ؛ قدم ( لمبا ، چھوٹا وغیرہ ) ؛ دونوں پیروں کے درمیان کا فاصلہ

*s. out (item), s. off (name), s. (word) through* : نام زد کر د ینا -
*s. out a line for oneself* : اپنی کی لینا -
*s. root* : جڑ پکڑنا -
*s. the track* : رستہ پاجانا -
*s. up an acquaintance*: دوستی ھوجانا -
*s. upon an idea, a plan* : ( خیال ' تدبیر ) سوجھنا -
*sympathetic s.* : تائیدی ھڑتال ( ان مزدوروں کی جنھیں خود کو ئی شکا یت نہ ھو محض جماعتی ھمدردی میں ھڑتال کردیں) -
*the hour has struck* : (۱) گھنٹا بج گیا ھے - (۲) ( تمنت کا ) وقت آ گیا یا گذر گیا -
*town, ship strikes*: شہر یا جہاز دشمن کی اطاعت قبول کرتا ھے -
*they are on s.* : انھوں نے ھڑتال کر دی ھے -
*within striking distance*: زدکےاندر -
**striker,** *n.* : (۱) مارنے والا وغیرہ - (۲) مارنے کا آلہ - (۳) ھڑتالی -
**striking,** *n.*: جاذب توجہ؛ نمایاں؛ موثر -
**String**, *n. & v. t. & i.* (strung) : (۱) ڈوری ؛ ستلی ؛ تانت وغیرہ - (۲) بند ؛ فیتہ - (۳) سخت ریشہ جو سیم وغیرہ کے بیچ کے دونوں حصوں کے درمیان ھوتا ھے - (۴) تانت یا تار ( تار کے باجوں کا ) - (۵) لڑی؛ ( موتی وغیرہ کی ) لڑ - (۶) قطار ؛ سلسلہ (آدمیوں اورچیزوں کا ) - (۷)( بلیرڈ کے کھیل میں ) تختۂ شمار - (۸) گھوڑ دوڑ کے گھوڑے جو کسی اصطبل میں سدھائے جا رھے ھوں - (۹) فیتہ یا بند باندھنا ؛ ڈوری کسنا - (۱۰) چڑھانا ( کمان ) - (۱۱) ( مجازاً ' خصوصاً p. p. میں ) اکسانا ؛ ابھارنا ؛ آمادہ کرنا ؛ بے چینی پیدا کرنا ( اعصاب میں ) - (۱۲) پرونا (لڑی میں) - (۱۳) ریشہ نکالنا ؛ چھیلنا ( سیم وغیرہ کے بیج ) - (۱۴) ( گوند وغیرہ میں ) لس دار تہ جم جانا - (۱۵) (بلیرڈ کے کھیل میں ) شروع دو چار ھاتھ کھیل کر یہ فیصلہ کرنا کہ پہلے کون کھیلے گا - (۱۶) ( امریکا ' بول چال ) دھوکا دینا -
*harp on one s.*: ایک ھی راگ گائےجانا -
*have a person on a s.*: قابو میں ھونا -
*high- strung nerves* : نہایت بے چین -
*high-strung persons* : بےحد حساس -
*pull the ss.* : دوسرے شخص کے افعال کا محرک ھونا -
*s. up* : ( بول چال ) پھانسی دے دینا -
*the ss.* : ( باجے والوں کی منڈلی میں ) تار کے باجے -
*touch a s.* : ( مجازاً ) کسی جذبے کو بیدار کر دینا -
*touch the s.* : چھیڑنا (ساز) -
*two strings to one's bow* : دیکھو - Bow (1)
**Stringent,** *a.* : (۱) سخت؛ کڑا ( قاعدہ؛ ضابطہ) - (۲) (روپیے وغیرہ کا بازار) نادار ؛ جس میں معاملہ کرنا مشکل ھو -
**Stringy**, *a.* : (۱) لمبے ریشے کا - (۲) جس پر لس دار تہ جم گئی ھو -
**Strip**, *v. t. & i.*: (۱) ننگا کرنا ؛ کپڑے ' غلاف وغیرہ اتارنا ؛ کسی چیز کا ساز و سامان ' متعلقات یا صفات الگ کردینا - (۲) چھال اتارنا (درخت کی ) - (۳) بے نقاب کرنا - (۴) (پیچ کا) مرغولہ الگ ھوجانا-(۵) لمبا پتلا ٹکڑا ؛ دھجی ( کپڑے کی ) ؛ چٹ ( کاغذ کی ) ؛ پتلا سا قطعہ ( زمین یا باغ کا ) -
*s. one to the skin* : بالکل ننگا کردینا -
*stripped* : ننگا -

n.: (قدیم) (۱) چوڑی دھاری - (۲) کوڑے کی مار - (۳) ( جمع ) کوڑے کی
e's ss. : ترقی پانا ؛ درجہ بڑھنا -
one's ss : تنزل ہونا ؛ درجہ گھٹنا -
ing, n. لڑکا ؛ نو عمر آدمی جس کے جسم نے ابھی پوری نشو و نما نہ پا
, v. i. ( strove, striven ) : (۱) جد و جہد کرنا ؛ سعی کرنا - (۲) ( کسی چیز سے ) مقابلہ کرنا ؛ قابو کی ؛ غالب آنے کی کوشش کرنا -
e, n. & v. t. & i. : (۱) وار ؛ ضرب ؛ ھاتھ - (۲) حملہ (فالج وغیرہ (۳) ھلہ ( کام وغیرہ کا ) ؛ ھاتھ وغیرہ کو پہنچنے کی ایک کوشش) - (۴) میں ) ھاتھ لگانے کا طریقہ ( ated (۵) - ( a new s. in cricket کا ھاتھ - (۶) ( قلم پنسل یا مو قلم ایک جنبش ؛ ایک کشش ؛ ایک ھا یا نشان ؛ اشارہ - (۷) گھنٹے کے بجنے کی
ling s. . وہ ھاتھ جس میں خاتمہ ہو جائے -
on the s. of nine : نو بجنے کو ھے -
a fast, slow, long, etc., s. : ( کشتی چلانے میں ) تیز آھستہ یا ھاتھ چلانا -
s., pull s. : اکرا ہونا -
business : کامیاب معاملہ -
genius. بالکل نیا خیال ؛ اچھوتا خیال -
luck : حسن اتفاق ؛ خوبی تقدیر -
oar : چپو کا ایک ھاتھ -
. : حرف کا اوپر کا شوشہ -
there on the s. : ٹھیک وقت پر پہنچ گیا -
a s. of the pen: ایک جنبش قلم میں -
e (2) v. t. & n. : ھاتھ پھیرنا ؛ سہلانا ( بلا طور فعل و اسم ) -

s. one or one's hair the wrong way ایسی باتیں کرنا کہ غصہ آجائے -
s. one down : ٹھنڈا کرنا ؛ غصہ رفع کرنا -

**Stroll**, v. i. & t. & n. : (۱) ھوا خوری کرنا ؛ چہل قدمی کرنا - (۲) ھوا خوری ؛ چہل قدمی -

**Strong**, a.: (comp. stronger, & sup. strongest, pr.-ngg-) (۱) مضبوط - (۲) مستحکم - (۳) سخت ؛ ٹھوس - (۴) تندرست ؛ توانا - (۵) پکا ؛ پختہ ؛ استوار ؛ راسخ - (۶) طاقت ور ؛ قوی - (۷) بڑا ؛ کثیرالتعداد - (۸) زبردست ؛ با اثر - (۹) لائق - (۱۰) پر زور ؛ معرکے کا - (۱۱) مدلل ؛ موثر - (۱۲) تیز ؛ گہرا ( رنگ وغیرہ ) ؛ بلند ( آواز ) - (۱۳) تیز ؛ شدید - (۱۴) ( علم صرف ) بے قاعدہ ؛ وہ فعل جس کا ماضی وغیرہ حرف علت کے بدلنے سے بنتا ہو -

a s. candidate : قوی امید وار جس کے جیتنے کی امید ہو -
a s. market . چڑھا ہوا یا چڑھتا ہوا بازار ( جس میں قیمتیں بڑھی ہوئی ہوں یا بڑھ رہی ہوں ) -
come it s. go it s. زور شور سے کرنا ( کوئی چیز ) -
a company 200 s. : دو سو سپاھیوں کا دستہ -
going s. : ( عامیانہ ) زوروں میں ھیں ( اس موقع پر کہتے ھیں جب کوئی شخص درد میں یا کسی کام میں زور شور سے مصروف ہو یا اس کی تندرستی وغیرہ بہت اچھی ہو) -
how many s. are you ? : تمہاری کیا تعداد ھے -
is as s. as a horse : بڑا جفا کش اور محنتی ھے -

*is s. against compromise:* سمجھوتے کا سختی سے مخالف ھے -

*s. -box :* تجوری -

*s. breath :* بد بودار سانس -

*s. butter , bacon :* بساندا مکھن یا سور کا گوشت -

*stronghold :* (۱) قلعہ - (۲) (کسی خیال یا نظریے کا)گھر -

*s. language:* سخت الفاظ (گالیاں یا ایسے الفاظ جن سے ھتک ھو ) -

*s. man :* دبنگ حاکم -

*s. measures :-* سخت تدابیر؛ سخت احکام

*s, nerve :* مضبوط دل ( جس پر خوف غصے وغیرہ کا اثر کم ھو ) -

*s. situation :* موثر موقع ( ناٹک یا انسانے کا وہ موقع جو ناظرین یا تماشائیوں پر بہت اثر کرے ) -

*s. tea etc. :* کڑی یا تیز چاے وغیرہ -

**Strop,** *n. & v. t.* : (۱) چمڑے کا ٹکڑا جس پر استرا تیز کرتے ھیں - (۲) (چمڑے لوھے یا رسی کا ) پٹا جو چرخی میں پہنا دیا جاتا ھے- (۳) چمڑے پر تیزکرنا (استرا) -

**Strove:** Strive دیکھو -

**Strow** (-o) *v. t.* = strew

**Struck :** strike دیکھو -

**Structure** (- tsher ), *n.*: (۱) ساخت؛ بناوٹ ؛ ترکیب - (۲) پورا ڈھانچہ ( کسی چیز کا) - (۳) مرکب چیز - (۴) کوئی چیز جو خاص بناوٹ رکھتی ھو؛ تعمیر؛ عمارت -

**structural,** *a.* : ساخت یا بناوٹ کے متعلق -

**structureless,** *a.* : بے ترکیب -

**Struggle,** *v i. & n.* : (۱) ھاتھ پیر مارنا ( اس شخص کا جسے کوئی پکڑے ھو، چھوٹنے کے لیے ) - (۲) سخت کوشش کرنا - (۳) لڑنا ( کسی چیز سے ) ؛ کشمکش ھونا ( دو شخصوں یا چیزوں میں ) - (۴) بڑی دقت سے چڑھنا یا اترنا ( کسی مقام سے ) - (۵) کشمکش؛ گھمسان لڑائی؛ سخت مقابلہ؛ جد و جہد -

*the s. for existence :* تنازع للبقا ؛ انتخاب طبعی میں یہ کوشش کہ دوسروں کو فنا کر کے خود باقی رھیں -

**struggling,** *a.* : جسے روزی کمانے یا شہرت حاصل کرنے کے لیے بڑی کشمکش کرنی پڑی ھو ( مثلاً *a s. artist* ) -

**Strum,** *v. i. & t. & n.*: (۱) پیانو وغیرہ چھیڑنا ( خصوصاً اناڑی پن سے ) - (۲) اناڑی پن سے چھیڑے ھوے ساز کی آواز -

**Strumpet,** *n.* : کسبی ؛ فاحشہ عورت -

**Strung :** string دیکھو -

**Strut,** *v. i. & n.* : (۱) اکڑ کر چلنا - (۲) آڑ ؛ خصوصاً وہ لکڑی جو چھت وغیرہ کو سہارا دینے کے لیے ترچھی لگائی جاتی ھے ؛ آڑ لگانا -

**Strychnia, Strychnin** (e)(-k-),*nn.*: کچلہ ؛ ایک زھریلی دوا -

**Stuart,** *n.* : انگلستان کے بادشاھوں کا ایک خاندان -

**Stub,** *n. & v. t.* : (۱) ٹھنٹھ ( درخت وغیرہ کا ) ؛ ٹوٹے ھوئے دانت کی جڑ - (۲) پنسل ، سگار وغیرہ کا بچا ھوا ٹکڑا - (۳) ٹھنٹھ کو جڑ سے اکھاڑ دینا -

**Stubble,** *n* : (۱) پودوں کے ٹھنٹھ جو کھیت کے کٹنے کے بعد باقی رہ جاتے ھیں - (۲) خشخشی بال ؛ خشخشی داڑھی -

**Stubborn,** ( -ern ) *a.* : (۱) ضدی ؛ ھٹیلا ؛ سرکش- (۲) سرکشانہ ؛ متمرد انہ -

*facts are s. things :* واقعات کو توڑ مروڑ کر نظریوں کے مطابق کرنا ممکن نہیں ھے-

**Stucco**, *n.* (pl. -oes) & *v. t.* : (۱) ایک طرح کا مسالہ یا گچ جو استرکاری میں اور آرائش کے کام میں استعمال ہوتی ہے۔ (۲) اِس مسالے سے استرکاری کرنا۔

**Stuck** (-up) : دیکھو Stick

**Stud**, *n.* & *v. t.* : (۱) گُل میخ جو کہیں جڑی ہوئی ہو (خصوصاً آرائش کے لیے)۔ (۲) دو نوکی کیل جو جہاز کی زنجیر کی ہر کڑی میں لگی ہوتی ہے۔ (۳) اسٹڈ؛ دھرا بٹن؛ خصوصاً قمیص کے گلے کا بٹن۔ (۴) کھمبا جس میں لکڑی کی تختیاں جڑی جاتی ہیں۔ (۵) گُل میخیں لگانا یا بنانا (آرائش یا مضبوطی کے لیے)۔

*studded* : (۱) جڑا ہوا۔ (۲) ڈھکا ہوا (درختوں، تاروں وغیرہ سے)۔

**Stud**, *n.* : اسٹڈ؛ گھوڑوں کی ایک تعداد جو نسل کشی، گھڑ دوڑ، شکار یا گاڑی میں جوتنے کے لئے رکھی گئی ہو۔

*s.-farm* : گھوڑوں کا کھیت یا فارم۔

*s.-horse* : سانڈ گھوڑا۔

**Studding-sail** (stunsl), *n.* : زاید بادبان جو ہلکی ہوا میں مربع بادبان کو اور لمبا کرنے کے لیے اس کے سرے پر لگا دیا جاتا ہے۔

**Student**, *n.* : طالب علم۔

*s. interpreters* : (برطانوی) ایشیائی سفارتخانوں کے ملازم۔

**studentship**, *n.* : وظیفہ۔

**Studio**, *n.* : (۱) اسٹوڈیو؛ نقاش، فوٹو گرافر وغیرہ کا کام کرنے کا کمرا۔ (۲) (جمع) فلم کمپنی کا کارخانہ۔

**Studious**, *a.* : (۱) مطالعے کا شائق۔ (۲) کوشاں؛ سرگرم۔ (۳) خواہاں؛ متمنی؛ خاص (توجہ، احتیاط وغیرہ)۔

"brown s." ...مرکزیا مقصد۔ (۲) اب عموماً ...تعمال کرتے ہیں) فکر؛ غوطہ۔ (۳) مطالعہ؛ ...ب بینی (اکثر جمع میں آتا ہے)۔ (۴) ...حصیل (کسی خاص علم یا فن کی)؛ ...طالعہ۔ (۵) موضوع۔ (۶) (نقاشی) مشقیہ ...ویر۔ (۷) (موسیقی) مشقیہ نغمہ۔ (۸) ...تھیٹر) پارٹ سیکھنے والا۔ (۹) مطالعے کا ...را؛ کام کرنے کا کمرا؛ دفتر۔

*is in a brown s.* : ...سوچ کے عالم ...یں ہے۔

*make a s. of* : (۱) حاصل کرنے کی ...شش کرنا۔ (۲) تحقیق کرنا۔

**Study**, *v. t.* & *i.* : (۱) مطالعہ کرنا؛ ...حقیق کرنا؛ غور کرنا (کسی مسئلہ پر)۔ (۲) غور سے دیکھنا (کسی چیز کو)۔ (۳) ...حصیل میں مصروف ہونا (خصوصاً کسی ...م کی)۔

*s. for the bar* : ...نون پڑھنا۔

*s. one's part* : ...نا پارٹ زبانی یاد کرنا۔

*s. out* : ...ا لینا۔

**studied** : (۱) بالقصد۔ (۲) جس میں ...صنع یا تکلف ہو۔

**Stuff**, *n.* & *v. t.* & *i.* : (۱) مادہ؛ ...ام جنس جس سے دوسری اشیا بنائی ...اتی ہیں؛ شے۔ (۲) ادنی کپڑا۔ (۳) ...ہملات؛ لغویات۔ (۴) (عامیانہ) روپیہ۔ (۵) ٹھونسنا؛ بھرنا؛ ٹھونس ٹھونس کر بھرنا۔ (۶) الو بنانا۔ (۷) حلق تک ٹھونس لینا۔

*doctors's.* : ...وا۔

*do your s.* : ...عامیانہ، امریکا) اپنا ...م کئے جاؤ۔

*food-ss.* : ...شیائے خوردنی۔

*has good s. in him* : ...ن میں اچھا ...ادہ ہے۔

چکر میں ڈال دینا - (۹) (کرکٹ) (کھیلنے والے کو جب وہ مقررہ دائرہ سے باہر ہو) وکٹ پرگیند مار کر آوٹ کر دینا - (۱۰) (عامیانہ) وکٹ کیپر - (۱۱) سیاسی تقریر بازی کرنا - (۱۲) (عامیانہ) مطالبہ ادا کردینا ؛ (روپیہ) نکال کر دینا -

*s. oratory* : سیاسی تقریر بازی -

**stumper,** *n.* : (۱) بے ڈھب سوال ؛ مسئلہ وغیرہ - (۲) (کرکٹ) (کھیلنے والے کو جب وہ مقررہ دائرہ سے باہر ہو) وکٹ پر گیند مار کر آوٹ کرنے والا -

**Stumpy,** *a.* : (۱) چھوٹے قد اور گٹھے ہوے جسم کا (آدمی) - (۲) چھوٹی اور موٹی چیز -

**Stun,** *v. t.* : (۱) (آواز کا) کانوں کو سن کردینا ؛ ہوش غائب کردینا - (۲) (ضرب کا یا صدمے کا کسی شخص کو) بے ہوش کر دینا -

**stunner,** *n.* : غضب کی چیز ؛ اعلیٰ درجے کی چیز -

**stunning,** *a.* : (عامیانہ) غضب کا ؛ قیامت کا -

**Stung:** دیکھو Sting -

**Stunk :** دیکھو Stink -

**Stunt,** *v. t.* : (عامیانہ) پاڑہ مارنا ؛ ترقی یا نشو و نما کو روکنا -

*stunted* : جس کی پاڑہ ماری گئی ہو یا ترقی رک گئی ہو -

**Stunt,** *n.* : (عامیانہ) (۱) کارنمایاں ؛ خاص کرتب - (۲) اشتہار کی ترکیب ؛ اشتہاری حرکت -

**Stupe,** (or -*opp*) *n.* : (۱) فلالین کا ٹکڑا وغیرہ جسے گرم پانی میں ڈال کر سینک کرتے ہیں - (۲) نرم چھوٹی پٹی جو زخم پر باندھنے کے لیے استعمال ہوتی ہے -

*stuffed fowl etc.* : مسالہ بھرا مرغ وغیرہ (جس میں مسالہ بھرکر پکاتے ہیں)-

*the s. to give them* : کام کا صحیح طریقہ -

**stuffing,** *n.* : بھرتی ؛ وہ چیز جو کسی چیز کے اندر بھری جائے -

**Stuffy,** *a.* : (۱) (کمرہ ، وادی وغیرہ) جہاں ہوا بند ہو - (۲) (امریکا) خفا ؛ کبیدہ خاطر -

**Stuggy :** دیکھو Stock -

**Stultify,** *v. t.* : (۱) تردید کرنا ؛ لغو ثابت کرنا - (۲) (کسی واقعے کو یا اپنے آپ کو) مضحکہ بنا دینا - (۳) اپنے قول یا فعل کی خود تردید کرنا -

**stultification,** *n.* : تردید ؛ تضحیک ؛ ابطال -

**Stumble,** *v. i.* & *t.* & *n.* : (۱) ٹھوکر کھانا - (۲) چوکنا - (۳) بگڑنا ؛ خفا ہونا (کسی بات پر) - (۴) تامل ہونا ؛ پس و پیش ہونا (اخلاقی اصول کی بناء پر) - (۵) اتفاق سے پا جانا - (۶) ٹھوکر -

*stumbling-block* : رکاوٹ ؛ مانع ؛ سنگ راہ -

**Stumer,** *n.* : (۱) (عامیانہ) بیکار چک ؛ جعلی چک - (۲) جعلی سکہ ؛ جعلی نوٹ -

**Stump,** *n.* & *v. i.* & *t.* : (۱) ٹھنٹھ (درخت یا کٹے ہوئے ہاتھ پیر کا) ؛ ٹنڈ - (۲) ٹوٹے ہوئے دانت کی جڑ - (۳) پنسل کا ٹکڑا ؛ سگار کا ٹکڑا (جو بیکار ہو گیا ہو) - (۴) پرانا بیکار برش - (۵) (جمع ، مزاحاً) ٹانگیں (stir one's ss.) - (۶) (کرکٹ کے تین وکٹوں میں سے ایک) وکٹ ؛ ڈنڈا - (۷) اکڑی ہوئی ٹانگوں سے کھٹ پٹ کرتے چلنا (جیسے کوئی لکڑی کے پاؤں سے چلتا ہے) - (۸) (بول چال) (سوال وغیرہ کا انسان کو)

کا مخفف) فوج کا چھوٹا افسر کپتان سے نیچے درجے کا - (۲) ( subscription کا مخفف ) چندہ - (۳) ( substitute کا مخفف ) قائم مقام ؛ بدل -

sub, L. prep.: ( لاطینی حرف ) تحت ؛ نیچے ؛ زیر -

s. judice (-joo-) : (۱) پیش عدالت - (۲) زیر بحث ؛ زیر غور -

s. rosa (-za) : خفیہ ؛ مخفی (اطلاع ' مشورہ وغیرہ ) -

s. silentio (-tio, -shio) : چپکے سے -

s. voce : تحت لفظ فلاں - (s. v.) -

sub-pref f. L. sub prep. & sub-pref.: ( لاطینی سابقہ بمعنی تحت وغیرہ ) اس کی شکلیں - suc- sug- sum- sup- sur- sus- بھی آتی ھیں -

subdivide, v. t. & i : تقسیم در تقسیم کرنا ؛ کسی چیز کی ھر قسم کو چھوٹی قسموں میں تقسیم کرنا -

subdivision, n. : تقسیم در تقسیم -

subdominant, n. : ( موسیقی ) سر گم کا چوتھا سر -

subdouble, a. : چوتھائی -

subedit, v. t. : سب اڈیٹر ھونا (اخبار کا) -

subeditor, n. : سب ایڈیٹر -

subequal, a. : قریب قریب برابر ؛ تقریباً مساوی -

subfebrile, a. : کسی قدر بخار کی (حالت) -

subgenus, n. : زیر جنس ؛ جنس کی ایک قسمت جو ایک نوع یا کئی انواع پر مشتمل ھو -

subgroup, a. : چھوٹی سی ٹولی -

subhead, n. : شق -

subheading, n. : ضمنی سرخی -

Subhuman, a. : تحت الانسانی -

sub-inspector, n. : سب انسپکٹر ؛ کسی صیغے کے انسپکٹر کا نائب ( ھندوستان میں خصوصاً تھانہ دار کے معنی میں آتا ھے ) -

sublease, n. & v. t. : شکمی اجارہ دینا -

sublessee, n. : شکمی پٹہ دار یا اجارہ دار -

sublessor, n. : شکمی پٹہ یا اجارہ دینے والا -

sublet, v. t. : ( مکان وغیرہ ) شکمی کرایہ دار یا اجارہ دار کو دینا ( کرائے یا اجارے پر ) -

sublieutenant, n. : بحری فوج کا ایک چھوٹا افسر ؛ نائب لفٹننٹ -

subliminal, a. : ( نفسیات ) جو دائرۂ شعور میں موجود ھو مگر اس کا شعوری احساس نہ ھو ؛ خفی -

sublingual, a. : تحت لسانی -

sublunar, a., sublunary, a. : (۱) (شعر) تحت قمری - (۲) دنیاوی ؛ ارضی -

submarine, a. & n. : (۱) تحت بحری ؛ سمندر کے اندر کا ( پودا ' آتش فشاں وغیرہ ) - (۲) آب دوز کشتی -

submultiple, a. & n. : جز ضربی -

subnormal, a. : تحت طبعی -

suborder, n. : نباتی یا حیوانی خاندان کی کوئی قسمت -

subpolar, a. : (۱) نواح قطب کا ؛ قطب جنوبی یا قطب شمالی کے قریب کا - (۲) تحت القطب -

subprefect, n. : (۱) ( فرانس ) نائب ناظم ( بعض محکموں کا ) ؛ پیرس کا نائب کوتوال - (۲) ( بعض اسکولوں میں ) نائب مانیٹر -

subprior, n. : (۱) نائب پرائر - (۲) نائب مہتمم خانقاہ -

(۲) انحرافی (لطف) -

**subclass**, *n.* : (حیاتیات) زیر جماعت ؛ ان قسموں میں سے ایک قسم جو جماعت کی مزید تقسیم سے بنائی جائے -

**subconscious**, *a.* : تحت شعوری؛ جس کا محض خفیف سا شعور ہو -

**subconsciousness**, *n.* : تحت شعور ؛ نفس کا وہ طبقہ جو توجہ اور مشاہدۂ باطن کی موجد سے باہر ہے ؛ جس میں نفسی عمل واقع ہوتا ہے مگر اس کا پورا شعور نہیں ہوتا -

**subcontinent**, *n.* : مصداق اقلیم؛ چھوٹے خورد اقلیم (جیسے ہندوستان) -

**subcontract**, *n.* : (۱) شکمی ٹھیکہ (جو ٹھیکہ دار اپنی طرف پر کسی اور کو دیے دیتا ہے) -

**subcrystalline**, *a.* : جس کا کچھ حصہ بلور بن گیا ہو -

**subcutaneous**, *a.* : تحت جلدی -

**subcuticular**, *a.* : جھلی کے نیچے کا -

**subdecuple**, *a.* : دسواں حصہ ؛ عشر -

**Subaltern**, *a.* & *n.* : (۱) کم درجے کا ؛ ماتحت؛ چھوٹا - (۲) (فوج) چھوٹا افسر (کپتان سے کم درجے کا) -

**Subaudition**, *n.* : (۱) عبارت میں وہ لفظ یا الفاظ جو چھوٹ گئے ہیں یا مقدر ہیں) اپنی طرف سے اضافہ کر کے پڑھنا - (۲) تہ کی بات سمجھ لینا -

**Subdue**, *v.t.* : (۱) تسخیر کرنا؛ مغلوب کرنا ؛ زیر کرنا ؛ مطیع کرنا - (۲) مدھم کرنا ؛ ہلکا کرنا ؛ کم کرنا -

**Subjacent**, *a.* : (۱) تہ کی (بات وغیرہ) ؛ اصل - (۲) (کسی چیز سے) نیچا؛ نشیبی -

**Subject**, *a.* & *adv.* : (۱) (قدیم' شعر) نشیبی - (۲) محکوم ؛ ماتحت - (۳) مادہ رکھنے والا (بیماری' بیرائی وغیرہ کا) ؛ جس کو

**subquadruple**, *a.* : چوتھائی ؛ ربع -

**subrent**, *v.t.* : شکمی کرائے یا پٹے پر لینا یا اٹھانا (مکان زمین وغیرہ کو) -

**subsection**, *n.* : ذیلی شعبہ؛ ذیلی حصہ؛ ذیلی دفعہ -

**substation**, *n.* : سب اسٹیشن؛ ذیلی مقام -

**substratum**, (pl. -ta) *n.* : (۱) تہ ؛ بنیاد - (۲) نیچے کی پرت -

**substructure**, *n.* : (۱) عمارت وغیرہ کا زیریں حصہ - (۲) بنیادی حصہ ؛ بنیاد -

**subtenant**, *n.* : شکمی کرایہ دار یا شکمی اسامی -

**subterranean**, *a.* : (۱) زیر زمین ؛ زمین دوز ؛ تحت ارضی - (۲) (مجازاً) خفیہ ؛ پوشیدہ (سازش وغیرہ) -

**subtitle**, *n.* : (۱) ضمنی نام (کتاب وغیرہ کا) - (۲) فلم کا ضمنی نام -

**subtonic**, *a.* : (موسیقی) سرگم کا ساتواں سر -

**subtribe**, *n.* : (حیوانیات و نباتیات) گروہ کی ایک قسم -

**subway**, *n.* : زمین دوز رستہ ؛ زیر گزر (وہ سڑک جو کسی دوسری سڑک کے نیچے یا اسٹیشن کے پلیٹ فارم کے نیچے ہو) -

**subacid**, *a.* : (۱) کسی قدر ترش (لغوی اور مجازی معنی میں) - (۲) (کیمیا) حامض خفیف -

**subaquatic**, *a.* : (۱) تقریباً آبی یا دریائی ؛ جس میں دریائی جانوروں یا پرندوں کی اکثر خصوصیات موجود ہوں - (۲) زیر آب -

**subastral**, *a.* : ارضی -

**subaural**, *a.* : کان کے نیچے کا -

**subcentral**, *a.* : تحت مرکزی؛ قریب مرکز -

**subcerebral**, *a.* : (۱) تحت مغزی -

و نحو) فاعلی -
حالت فاعلی - **s. case** :
**Subjectivism**, *n.* : (فلسفہ) موضوعیت؛ داخلیت ؛ یہ نظریہ کہ علم محض داخلی چیز ھے اور حقیقت کا کوئی خارجی یا معروضی معیار نہیں ھے -
**Subjoin**, *v. t.* : آخر میں لگادینا( عبارت، نقشہ وغیرہ) -
**Subjugate**, *v.t.* : مغلوب کرنا؛مطیع کرنا؛ محکوم بنانا -
**subjugation**, *n.* : تسخیر ؛ محکومی؛ تابعداری -
**Subjunctive**, *a. & n.* : (صرف و نحو) ( فعل کا ) طور شرطیہ یا احتمالیہ -
**Sublimate**, *v. t.* : ( ۱ ) تصعید کرنا؛ جوھر اڑانا - ( ۲ ) ( مجازاً ) تہذیب کرنا- ( ۳ ) تخیل کی مدد سے کسی چیز کو کامل شکل میں دیکھنا اور دکھانا- (۴) ( تحلیل نفس ) ارتفاع کرنا -
**sublimation**, *n.* : تصعید؛ تہذیب؛ارتفاع-
**Sublime**, *a.* : (۱) رفیع؛برتر- (۲) انتہائی ( مثلاً s. indifference) -
**Sublime**, *v. t. & i.* : تصعید ھونا ؛ تہذیب ھونا ؛ لطیف تر ' پاکیزہ تر یا برتر ھو جانا ؛ رفیع کرنا -
**Submerge**, *v. t. & i.* : (۱) غرقاب کردینا- (۲) ( مجازاً ) ( مصیبت و غم وغیرہ کے سیلاب میں ) غرق کر دینا - (۳) ( آبدوز وغیرہ کا ) غوطہ لگانا ؛ ڈبکی مارنا -
**submergence, submersion**, *nn.* : غرقابی -
**Submission**, *n.* : (۱) تسلیم ؛ اطاعت- (۲) فرماں برداری ؛ تسلیم و رضا؛ فروتنی - (۳) ( قانون ) گزارش ؛ معروضہ -
**submissive**, *a.* : فرماں بردار ؛منکسر؛

خطرہ یا اندیشہ ھو ( نقصان وغیرہ کا ) - (۴) مشروط- (۵) بہ امید (منظوری وغیرہ )-
**Subject**, *n.* : ( ۱ ) رعیت ؛ رعایا میں سے ایک فرد- ( ۲ ) ( صرف و نحو ) مبتدا ؛ فاعل- ( ۳ ) ( منطق ) موضوع ' محکوم الیہ - ( ۴ ) ( فلسفہ ما بعد الطبیعات ) داخل ( خارج کے مقابلے میں یعنی نفس غیر نفس کے مقابلے میں ) ؛ ذات ( صفات کے مقابلے میں ) - ( ۵ ) موضوع ( بحث ' تقریر ' تصویر وغیرہ کا ) ؛ وہ چیز جس کا بیان یا اظہار مقصود ھو- ( ۶ ) چیز ؛ موضوع - ( ۷ ) شخص ( خاص مزاجی کیفیت کا) (مثلاً s. sensitive, hysterical)-
*change the s.* : کوئی اور ذکر چھیڑنا (خصوصاً جب کوئی ناگوار صورت پیدا ھوگئی اور اسے رفع کرنا ھو ) -
*on the s. of* : موضوع پر ؛ متعلق -
*s. & object* : ( ۱ ) موضوع اور معروض - ( ۲ ) داخل اور خارج -
*s. for ridicule* : مضحک چیز-
*s.-heading* : موضوعی عنوان ( انڈیکس ' فہرست وغیرہ میں ) -
*s.-matter* : مضمون ( کتاب وغیرہ کا ) -
*ss.* : رعایا ' فرماں روا ریاست کی -
**Subject**, *v. t.* : (۱) مغلوب کرنا؛ محکوم بنانا - (۲) ھدف بنانا ( ملامت وغیرہ کا ) ؛ ( کسی عمل کا ) موضوع بنانا ؛ کوئی عمل کرنا ( کسی چیز پر ) -
**subjection**, *n.* : تسخیر؛ محکومی -
**Subjective**, *a. & n.* : ( ۱ ) ( فلسفہ ) موضوعی ؛ نفسی ؛ داخلی - ( ۲ ) ( عوام ) خیالی - ( ۳ ) داخلی ؛ جس میں اشیاء یا خیالات اپنی اصلی صورت میں نہیں بلکہ صناع کے نقطۂ نظر اور ذاتی رجحانات کے مطابق پیش کئے جائیں- ( ۴ ) ( صرف

اطاعت کیش -

**Submit,** *v. t. & i.* : (۱) اطاعت اختیار کرنا ؛ فرمان برداری کرنا - (۲) پیش کرنا (ملاحظے یا فیصلے کے لیے) - (۳) گزارش کرنا - (۴) قبول کر لینا ؛ راضی ہو جانا ؛ برداشت کر لینا -

**Subordinate,** *a. & n.* : (۱) کم تر - (۲) ماتحت ؛ تابع - (۳) ماتحت‌عہدہ دار -

*s. clause* : (نحو) تابع جملہ ؛ وہ جملہ جو حرف عطف کے ذریعے کسی دوسرے جملے میں اضافہ کیا جائے یا جو دوسرے جملے‌میں اسم‌صفت یا متعلق‌فعل کا کام‌دے-

**Subordinate,** *v. t.* : (۱)کم تر قرار دینا ؛ تابع سمجھنا یا قرار دینا- (۲) ماتحت بنانا (ایک عہدہ دار کو دوسرے کا) -

**Suborn,** *v. t.* : رشوت دے کر جھوٹی شہادت دلانا ، یا کوئی اور خلاف قانون کام کرانا -

**Subpoena,***n.&v.t.(-aedPr-ad,-ad).*: (۱) سمن ، جس کے ذریعہ کسی شخص کو عدالت میں حاضر ہونے کا حکم دیا جاے- (۲) سمن جاری کرنا -

**Subscribe,** *v. t. & i.* : (۱) دستخط کرنا ؛ دستاویز یا تصویر کے نیچے اپنا نام لکھنا - (۲) حمایت کرنا ، تائید کرنا؛ قائل ہونا - (۳) چندے کا وعدہ کرنا ؛ چندہ دینا ؛ چندے سے جمع کرنا -

*s. for a newspaper* : کسی اخبار کا خریدار بننا -

**subscriber,** *n.* : (۱) دستخط کرنے والا - (۲) چندہ دینے والا - (۳) خریدار (اخبار وغیرہ کا) -

*the subscriber* : راقم -

**subscription,** *n.* : (۱) دستخط کرنا یا ہونا ؛ دستخط - (۲) چندہ - (۳) چندہ ؛ قیمت (اخبار وغیرہ کی) -

**Subsequent,** *a.* : متاخر؛ بعد کا (واقعہ وغیرہ) -

**subsequence,** *n.* : تاخر؛ بعد کا ہونا-

**Subserve,** *v. t.* : ذریعہ ہونا؛معین‌ہونا -

**Subservient,** *a.* : (۱) مدد ؛ معین - (۲) تابع؛ (کسی مقصد کے) ماتحت - (۳) چاپلوس ؛ خوشامدانہ ؛ غلامانہ -

**Subside,** *v. i.* : (۱) (دریا وغیرہ کا) اتر جانا ؛ گھٹ جانا (سیلاب وغیرہ کا) ؛ فرو ہو جانا - (۲) دھنس جانا ؛ بیٹھ جانا (زمین ، جہاز وغیرہ کا) - (۳) (منتشر ذرات کا) تہ نشین ہو جانا- (۴) (اشخاص کےمتعلق عموماً مزاحیہ) لیٹ جانا ؛ ڈھیر ہوجانا (کرسی وغیرہ پر) - (۵) مدھم ہوجانا ؛ دھیما ہو جانا؛ فروہوجانا -

**Subsidiary,** *a. &n.* : (۱) تابع؛ماتحت- (۲) ذیلی ؛ ثانوی - (۳) امدادی فوج (جو ایک ریاست دوسری ریاست کی مدد کو بھیجے) - (۴) ماتحت کمپنی (جس کے ۵۰ فی صدی سے زیادہ حصے اور نظم و نسق دوسری کمپنی کے ہاتھ میں ہوں) - (۵) (جمع) لواحق ؛ لوازم -

**Subsidize,** *v. t.* : امداد دینا ؛ امدادی رقم دینا (ایک ریاست کا دوسری ریاست کو فوجی مدد وغیرہ کے بدلے میں ، یا ریاست کا مختلف اداروں کو) -

**Subsidy,** *n.* : (۱) امدادی رقم (جو ایک ریاست دوسری کو فوجی مدد وغیرہ کے بدلے میں دیتی ہے) - (۲) امداد ، (جو ریاست تجارتی کار خانوں یا خیراتی اداروں کو دیتی ہے) -

**Subsist,** *v. i. & t.* : (۱) وجود رکھنا؛ قایم یا باقی رہنا- (۲) بسر کرنا ؛ گزر کرنا - (۳) خوراک مہیا کرنا -

**Subsistence,** *n.* : (۱) وجود ؛ بقا ؛ ہستی - (۲) معاش ؛ روزی ؛ خوراک -

**Substance,** *n.*: (۱) (مابعدالطبیعیات) جوہر - (۲) مغز ؛ نچوڑ ؛ لب لباب ؛ اصل مدعا - (۳) ہیولیٰ ، مادہ (صورت کے مقابلے میں) ؛ مضمون (اسلوب بیان کے مقابلے میں) - (۴) ٹھوس یا حقیقی صفات - (۵) اصلیت ؛ حقیقت - (۶) دولت ؛ املاک - (۷) چیز ؛ شئے ؛ نفس مضمون :

*I agree with you in s.* : یا مطالب کے لحاظ سے مجھے آپ سے اتفاق ہے (خواہ جزویات میں نہ ہو) -

*waste* one's s. : اپنا سرمایہ لٹانا -

**Substantial,** *a.* : اصلی ؛ واقعی ؛ حقیقی ؛ اچھی خاصی اہمیت یا قیمت رکھنے والا - مستحکم (عمارت) ؛ موٹا تازہ دھرے بدن کا (آدمی) ؛ ذی مقدرت ؛ صاحب جائداد -

**Substantialize,** *v. t. & i.* : وجود میں لانا ؛ حقیقی بنانا ؛ اصلیت پیدا کرنا -

**Substantiate,** *v. t.* : ثبوت دینا ؛ دلائل پیش کرنا -

**Substantive,** *a. & n.* : اثباتی ؛ مستقل ؛ مستقل بالذات ؛ اسم ذات (Noun s.) -

*s. enactment* : باقاعدہ قانون -

*s. motion* : باضابطہ تحریک -

*s. verb*: فعل اثباتی (to be کو کہتے ہیں) -

**Substitute,** *n. & v. t.* : (۱) بدل ؛ قائم مقام - (۲) قایم مقام بنانا ؛ بدل بنانا -

**Subtend,** *v. t.* : (ہندسہ) (کسی وتر ؛ ضلع یا مثلث کا) مقابل ہونا ، (زاویے یا قوس کے) -

**Subterfuge,** *n.* : (۱) (بات کو ٹالنے یا پہلو بچانے کے لئے) سخن سازی - (۲) بہلاوا ؛ حیلہ ؛ بہانہ -

*a.* : Subtle دیکھو (قدیم)

**subtilize,** *v. t. & i.* : سبک اور لطیف بنانا ؛ لطائف پیدا کرنا ؛ بال کی کھال کھینچنا ؛ موشگافی کرنا -

**Subtle,** (su·tl), *a.*: (۱) لطیف (*the s. air,*) ؛ اس قدر نازک کہ اس کا ادراک مشکل ہو ؛ نازک ؛ پر اسرار (*s. magic, charm,*) - (۲) تیز ؛ دقیق ؛ باریک (حس ؛ ادراک ؛ نظر) - (۳) باریک بین ؛ دقیقہ سنج ؛ نکتہ رس - (۴) چلتی ہوئی (تدبیر) - (۵) نازک (تخیل) ؛ باریک (توجہ) ؛ گہری (پالیسی) - (۶) چالاک ؛ مکار -

**Subtility,** *n.* : (۱) لطافت ؛ نزہت - (۲) پر اسرار ہونا - (۳) باریکی ؛ تیزی - (۴) دقت نظر ؛ باریک بینی ؛ دقیقہ سنجی - (۵) ہوشیاری ؛ چالاکی ؛ مکاری - (۶) موشگافی ؛ باریکی -

**Subtract,** *v. t.*: گھٹانا ؛ نکالنا (ایک عدد سے دوسرا عدد) -

**subtraction,** *n.* : تفریق -

**Subtrahend,** *n.* : مفروق -

**Suburb,** *n.* : نواح شہر -

**suburban,** *a.*: (۱) جوالی شہر کا - (۲) قصباتی ؛ تنگ خیال -

**Subvention,** *n.* : امداد ؛ اعانت (جو حکومت وغیرہ کی طرف سے کسی ادارے کو دی جائے) -

**Subvert,** *v. t.* : مذہب ، اخلاق وغیرہ کی تخریب کرنا ؛ تہ و بالا کرنا ؛ زیر و زبر کرنا -

**subversion,** *n.* : تخریب -

**subversive,** *a.* : مخرب -

**Succeed,** *v. t. & i.* : (۱) (سلسلے میں کسی چیز کے) بعد آنا - (۲) جانشین ہونا ؛ کسی فرمانروا کے بعد تخت پر بیٹھنا - (۳) کامیاب ہونا (کسی کام میں) - (۴)

کامیابی حاصل کرنا ؛ فروغ پانا ؛ مراد کو پہنچنا - (۵) (تدبیر وغیرہ کا) کارگر ہونا۔

**Succes fou**, *n.* : بہت پرجوش تعریف۔

**Success**, *n.* : (۱) کامیابی - (۲) ترقی ؛ فروغ - (۳) کامرانی - (۴) کامیاب شخص ؛ کامیاب چیز -

**Succession**, *n.* : (۱) تسلسل ؛ تواتر ؛ توالی - (۲) سلسلہ ؛ تانتا ؛ تار - (۳) جانشینی - (۴) حق جانشینی -

*Law of s.* : قانون وراثت (خصوصاً ان صورتوں کے متعلق جن میں متوفی نے وصیت نہ کی ہو) -

*the S. States* : (سلطنت آسٹریا کی) جانشین ریاستیں (جو جنگ عظیم کے بعد قائم ہوئیں) -

**successional**, *a.* : (۱) تسلسل یا تواتر کے متعلق؛ جانشینی کا -(۲) مسلسل ؛ سلسلہ وار ؛ متوالی -

**Successive**, *a.* : -

**Successor**, *n.* : جانشین ؛ وارث -

**Succinct**, *a.* : مختصر اور جامع؛ موجز -

**Succory**, *n.* : = Chicory دیکھو

**Succour**, *v. t.* & *n.* (-ker) : (۱) (آڑے وقت پر) مدد کرنا - (۲) مدد ؛ اعانت (جو آڑے وقت کی جائے) -

**Succulent**, *a.* : (۱) رس دار ؛ رسیلا - (۲) (مجازاً) پر معنی ؛ دلچسپ -

**Succumb**, (-m) *v. i.* : (۱) مغلوب ہو جانا ؛ شکست کھانا - (۲) مرجانا - (۳) مرنا ؛ (کسی خاص مرض کا) شکار ہونا -

**Such**(-tsh) *a.* : (۱) ایسا ؛ اس طرح کا - (۲) اتنا زیادہ ؛ اتنا ؛ اس قدر ؛ اس درجے کا (*s. horrid language*) - (۳) (کبھی کبھی لازم ملزوم کے لیے دوبارہ آتا ہے) جیسا ویسا - (۴) (قانونی یا رسمی تحریر میں) مذکورۂ بالا - (۵) (فجائیہ کے معنی میں) بڑا عمدہ ؛ اعلی درجے کا - (۶) (*we had s. a sport*) ایسا یا اس قسم کا کوئی (*there was such a drught, no wonder he caught cold*) - (۷) نقل نقل قسم کا (*s. & s.*) - (۸) (ضمیر کے طور پر) وہ لوگ (قدیم مثلاً *s. as sit in darkness*) - (۹) یہ ؛ یہ بات (*s. was not my intention*) - (۱۰) (سوقیانہ) وہ ؛ اسے ؛ انہیں (*those who leave parcels in the train cannot hope to recover s.*)

*as s.* : اس حیثیت سے (جس کا ذکر ہوچکا ہے) -

**suchlike**, *a.* & *pron.* : (۱) اس قسم کا - (۲) اس قسم کی چیزیں ؛ اس قسم کی باتیں -

**Suck**, *v. t.* & *i.* & *n.* : (۱) سڑکنا ؛ چسکی لگانا - (۲) (مجازاً) حاصل کرنا ؛ گھول کے پی جانا (*s. in knowledge*) - (۳) چوسنا - (۴) سے نکال لینا - (۵) منہ ہونٹوں سے چاٹنا (*s. sweets*) - (۶) جذب کرنا ؛ سوکنا - (۷) (بھنور وغیرہ کا کسی کو) ڈبو دینا ؛ غرق کردینا - (۸) (پستان یا تھن سے) دودھ پینا - (۹) رکنا - (۱۰) (بچے وغیرہ کو) دودھ پلانے کی ایک باری - (۱۱) (بھنور کی) کشش - (۱۲) چسکی - (۱۳) چھوٹا سا گھونٹ (شراب کا) - (۱۴) (طلبہ کی بول چال) مٹھائی -

*s. up* : خوشامد -

*what a s.!, ss!* : نا کامی (زعم کے بعد) -

**sucking**, *n.* : (۱) شیر خوار بچہ - (۲) نیا نیا ؛ نا تجربہ کار (*s. barrister*) -

تجارت کے لیے حسب معاہدہ کھلی رکھنی پڑتی ہے -

**Treble,** *a.* & *n. v.t.* & *i.* : (۱) تہرا ؛ سہ گونہ - (۲) تگنا ؛ سہ چند - (۳) تگنا کرنا ؛ سہ چند کرنا - (۴) تگنا ہو جانا -

**Tree,** *n.* & *v.t.* : (۱) پیڑ ؛ درخت - (۲) لکڑی کا ڈھانچا یا چوکھٹا مختلف کاموں کے لیے - (۳) شجرۂ نسب (*family or genealogical t.*) - (۴) جوتے کو قالب پر چڑھا کر ڈھیلا کرنا -

*at the top of the t.* : انتہائی عروج پر (اپنے پیشے یا فن میں) -

**Trefoil,** *n.* & *a.* : (۱) تپتیا پودا جس میں پھلیاں لگتی ہیں - (۲) کئی اور پودوں کا نام جن کی پتیاں سہ گوشہ ہوتی ہیں - (۳) سہ گوشہ نقش و نگار (کتاؤ وغیرہ کے کام میں) - (۴) سہ گوشہ وضع یا ترتیب کی (چیز) -

**Trellis,** *n.* & *v.t.* : (۱) جعفری - (۲) جعفری یا جالی کا چھوٹا سا بنگلہ (جو باغ میں بنا ہو) - (۳) انگور کو جعفری یا ٹٹی پر چڑھانا -

**Tremble,** *v.i.* & *n.* : (۱) کانپنا ؛ لرزنا؛ تھرانا؛ (*trembled with anger*) - (۲) (مجازاً) خوف یا دہشت طاری ہونا - (۳) پتوں وغیرہ کا ہوا سے تھرتھرانا - (۴) تھرتھراہٹ؛ کپکپی -

*his fate trembles in the balance* : اس کے لیے بڑا نازک وقت ہے -

**Tremendous,** *a.* : (۱) ہولناک؛ مہیب - (۲) (بول چال) بڑا ؛ بہت -

**Tremor,** *n.* : (موسیقی) (۱) لرزہ؛ کپکپی - (۲) (خوف ، خوشی وغیرہ کی) لہر جو جسم میں دوڑ جائے -

**Tremulous,** *a.* : (۱) کانپتا ہوا ؛ تھر تھراتا ہوا ؛ لرزاں - (۲) ڈرپوک ؛ کم دلا -

**Trench** (-tsh), *v.t.* & *i.* & *n.* : (۱) کھائی ؛ نالی کھودنا - (۲) (کھیت وغیرہ کی) کھدائی کرنا - (۳) (لکڑی میں) خیارے بنانا یا کاٹنا - (۴) خندق کھودتے ہوئے آگے بڑھنا - (۵) خلل انداز ہونا (خلوت ، اوقات وغیرہ میں) - (۶) (الحاد ، بیہودگی وغیرہ کی) حد تک پہنچنا - (۷) کھائی - (۸) (فوج) خندق؛ سپاہیوں کی رساتی -

*t. coat* :

*t. mortar* : خندق توپ ؛ ہلکی توپ جو تھوڑے فاصلے پر شدت سے گولہ باری کرتی ہے -

**Trenchant,** *a.* : پرزور ؛ سخت (اسلوب بیان ، تنقید ، پالیسی وغیرہ) -

*trenchancy, n.* : زور؛ حدت؛ سختی -

**Trencher,** *n.* : کٹھوتی -

*t. companions* : طفیلی رفیق یا دوست -

*t. valiant* : دستر خوان کا بہادر -

**Trend,** *v.i.* & *n.* : (۱) کسی خاص سمت میں مڑنا - (۲) (مجازاً) مائل ہونا ؛ رجحان ہونا - (۳) عام رجحان ؛ میلان ؛ رخ -

**Trepan,** *n.* & *v.t.* (-nn-) : (۱) تربان ؛ استوانی شکل کا جراحی منشار (چھوٹا آرہ) جس سے کھوپڑی کی ہڈی کاٹ کر سوراخ کرتے ہیں - (۲) برما مشین (جس سے کان میں کھڑی سرنگ کھودی جاتی ہے) - (۳) تربان سے کھوپڑی میں سوراخ کرنا -

**Trepan,** *v.t.* (-nn-) : پھانسنا ؛ بہکا کر (کوئی کام) کرانا -

**Trephine** (- en, - in) *n.* & *v.t.* : (۱

ترفین : کھوپڑی میں سوراخ کرنے کا آلۂ جراحی - (۲) ترفینے کھوپڑی یا ہڈیت پر عمل جراحی کرنا -

**Trepidation,** *n.* : (۱) بے چینی - (۲) رعشہ جو فالج وغیرہ کی وجہ سے ہو جاتا ہے -

**Trespass,** *v. i.* & *n.* : (۱) مخل ہونا - (۲) (مجازاً) (تکلف کی گفتگو میں) زحمت دینا -(*shall t. on your hospitality*) (۳) پامال کرنا (حقوق کا) : قصور کرنا (کسی شخص کا) - (۴) خلاف ورزی - (۵) (قانون) خلاف قانون فعل یا ترک فعل - (۶) (قانون) مداخلت بے جا یا مجرمانہ -

**trespasser,** *n.* : خطا کار : قصور وار -

**Tress,** *n.* (۱) زلف : کاکل : گیسو (خصوصاً عورت یا لڑکی کے) - (۲) (جمع) سر کے بال (خصوصاً عورت یا لڑکی کے) -

**Trestle (-sl),** *n.* : (۱) قینچی دار گھوڑی - (۲) (نیز *t. work*) (پل وغیرہ کے) قینچی دار پایوں کا سلسلہ -

**Tret,** *n.* : گھاٹا : زائد مقدار جو بعض اشیاء کے خریداروں کو دیتے ہیں تاکہ جتنا حصہ نقل و حمل میں ضایع ہو اس کی کمی پوری ہو جائے -

**Trews,** *n. pl.* : اسکاٹستان کے پہاڑیوں کا دھاری دار پتلون -

**Tri-** *pref.* : سابقہ بمعنی تہرا -

**Triable,** *a.* : قابل امتحان -

**Triad,** *n.* : تین کا جوڑ یا مجموعہ : تکڑی : تثلیث -

**Trial,** *n.* : (۱) آزمائش : تجربہ - (۲) *t. match* کامطنف) آزمائشی مقابلہ (فٹ بال وغیرہ کا) - (۳) تکلیف دہ چیز یا شخص - (۴) مصیبت : تکلیف - (۵) (*old age has many tt.*) عدالتی تحقیقات : مقدمہ *was on his t.*) امتحاناً : اس شرط پر کہ اگر اچھا *on t.* : ہو تو رکھا جائے ورنہ واپس کر دیا جائے - *t. marriage* : مرد عورت کا بے نکاح کے میاں بیوی کی طرح رہنا - *t. trip* : (۱) جہاز کا آزمائشی سفر - (۲) (مجازاً) آزمائش - *was on his t.* : اس پر مقدمہ چل رہا تھا - *will give you a t.* : تم کو امتحاناً رکھوں گا - *will make the t.* : اس کا تجربہ کروں گا -

**Triangle,** *n.* : (۱) مثلث - (۲) مثلث کی سی شکل : فرضی مثلث جو تین نقطوں کے درمیان جو ایک سیدھ میں نہ ہوں سمجھا لیا جائے - (۳) مثلث شکل کا ارزار مثلاً گنیا - *the eternal t.* : ناگزیر تثلیث : عاشق معشوق اور رقیب کی -

**Trinagular,** *a.* : مثلث شکل کا : تکونا - *t. compasses* : تپایہ قطب نما - *t. treaty, duel, &c.* : سہ طرفہ : تین فریقوں کا عہد نامہ وغیرہ -

**triangularity,** *n.* : مثلثیت -

**Triangulate,** *v. t.* : (۱) مثلث بنا دینا - (۲) رقبے کو مثلثوں میں تقسیم کرنا (پیمائش کی سہولت کی غرض سے) -

**triangulation,** *n.* : پیمائش مثلثی -

**Tribe,** *n.* : (۱) جرگہ : قبیلہ - (۲) (تاریخ روما) ان جماعتوں میں سے ایک جماعت جن میں اہل روما سیاسی اعتبار سے منقسم تھے : معشر - (۳) جماعت : گروہ :

فرقہ - (۲) (۳) (عموماً حقارت کے موقع پر) کسی خاص پیشے وغیرہ کے لوگ ؛ ٹولی ؛ (*the whole t. of actors*) -

*the lost tt.*: اسباط عشرہ جو جلا وطن کردیے گئے تھے -

*the twelve tt. of the Israelites*: بنی اسرائیل کے بارہ شعب یا اسباط -

**tribal**, *a.*: قبائلی -

**Tribrach (-k)**, *n.*: (عروض) رکن شعر جس میں تین چھوٹے بول ہوں؛ ثلاثی قصیر -

**Tribulation**, *n.*: مصیبت ؛ دکھڑا -

**Tribunal**, *n.*: (۱) مجسٹریٹ یا جج کی نشست - (۲) (خطابت) عدالت - (۳) (جنگ عظیم) مقامی کمیٹی جو فوجی خدمت سے استثنا کی درخواستوں پر غور کرتی تھی -

**Tribune**, *n.*: (۱) (تاریخ روما) وکیل جمہور (ان دو یا دس اشخاص میں سے ایک جو جمہور کی طرف سے منتخب کئے جاتے تھے اور حکومت کے مقابلے میں ان کے حقوق کی حفاظت کرتے تھے) - (۲) (تاریخ روما) فوجی افسر وغیرہ - (۳) (عموماً اخبار کے نام کے طور پر) حامی جمہور -

**Tribune**, *n.*: (۱) شہ نشین (جو روما کی عدالتوں کے محراب میں مجسٹریٹ کے بیٹھنے کے لیے ہوتا تھا) - (۲) (رومی باسلیق یا گرجا میں) اسقف کا تخت - (۳) پلیٹ فارم، منبر وغیرہ جہاں سے تقریر کیجائے -

**Tribute**, *n.*: (۱) باج ؛ خراج - (۲) باج گزاری کی حالت (*laid under t.*) - (۳) (مجازاً) خراج عقیدت؛ نذر ؛ ہدیہ -

*floral tt.*: گل ہائے عقیدت -

*t.-work*: وہ کام جو معاوضہ بالجنس پر کرایا جائے -

**Trice**, *v. t.*: (۱) (بحری) چڑھانا (بادبان) - (۲) کھینچنا ؛ باندھنا -

**Trice**, *n.*: (*in a t.*) چشم زدن میں -

**Trichiasis**, *n.*: (۱) بول الشعر ؛ ایک مرض جس میں پیشاب میں بال جیسے ریشے خارج ہوتے ہیں - (۲) پربال ؛ آنکھوں کا مرض جس میں پپوٹے کے اندر بال نکل آتے ہیں -

**Trichinopoli**, *n.*: ترچنا پلی کا بنا ہوا چروٹ -

**Trichosis**, *n.*: بالوں کی بیماری ؛ مرض شعری -

**Trichotomy**, *n.*: تقسیم ثلاثی ؛ کسی چیز کی تقسیم تین حصوں میں خصوصاً وجود انسانی کی جسم ، نفس اور روح میں -

**Trick**, *n. & v. t. & i.*: (۱) چال فریب ؛ جوڑ پیچ ؛ کرتب - (*I suspect some t.*) - (۲) داؤں ؛ انداز وغیرہ - (۳) خاص عادت ؛ حرکت ؛ (۴) بری حرکت ؛ شرارت - (۵) (تاش) ہاتھ ؛ پتے جو ایک بار میں کھیلے جائیں - (۶) دھوکا دینا ؛ (۷) (کسی چیز کا) دغا دینا ؛ واقع ہونا ؛ بے خبری میں آلینا - (۹) شرارت کرنا -

*conjurer's tt.*: مداری کے کرتب -

*lost, saved the t.*: ہاتھ کھودیا ؛ لے لیا -

*that'll do the t.*: اس سے کام بن جائیگا -

*t. of the trade*: کسی پیشے کا گر -

**tricker**, *n.*: چال باز ؛ فریبی -

**trickery**, *n.*: دھوکا ؛ فریب ؛ دغا -

**trickster**, *n.*: دغا باز ؛ فریبی -

**Trickle**, *v. i. & t. & n.*: (۱) (سیال شے کا) قطرہ قطرہ ہوکر گرنا یا بہنا ؛ ٹپکنا ؛ رسنا - (۲) (مجازاً) بات پھوٹنا - (۳) قطروں کا سلسلہ؛ پتلی سی دھار -

آڑے ہاتھوں لینا ؛ ( معاملے یا سودے میں) جیت میں رہنا - (۹) (عامیانہ) تھکنا ؛ موندنا - (۱۰) (تیاری یا درستی کی) حالت؛ قرینہ ( *everything in perfect t.,* ) - (۱۱) عمدہ حالت -

*in fighting t.*: سامان حرب سے آراستہ

*out of t.*: خراب حالت میں

*the t. of the masts*: (بحری) مستولوں کی ترتیب یا مناسب جگہ -

*t. person's jacket*: کوڑے یا قمچی سے خبر لینا -

**Trimming** *n.*: (۱) کپڑے وغیرہ پر لیس یا فیتے ٹانکنا - (۲) (جمع؛ بول چال) لوازمات؛ خصوصاً کھانے کی چیز کے -

**Trimmer,** *n.*: (۱) ابن الوقت - (۲) گلگیر -

**Tringle** , *n.*: (۱) پردہ لٹکانے کا ڈنڈا - (۲) مسہری کا ڈنڈا -

**Trinitrotoluene,-uol,** *n.*: ( اس کا مخفف *T.N.T* اور *trotyl* آتا ہے) بہت بڑی قوت کا پھٹنے والا مادہ جو جنگ عظیم میں استعمال ہوتا تھا -

**Trinity,** *n.*: تثلیث؛ تین ہونا -

*the T.*: توحید فی التثلیث -

*T. House*: ایک انجمن جو ناخداوں کو لیسنس دیتی ہے اور سمندر میں رہنما مینار تعمیر کراتی ہے -

**Trinitarian** (ism) *nn.*: معتقد تثلیث -

**Trinket,** *n.*: (۱) زیور کی قسم سے کوئی کم قیمت یا چھوٹی سی چیز - (۲) کوئی چھوٹی سی پر تکلف چیز -

**Trio** (-eo,), *n.*: (۱) (موسیقی) تین مختلف آوازوں میں گانے یا تین باجوں پر بجانے کا راگ - (۲) تین گانے والوں یا بجانے والوں کا طائفہ یا چوکی - (۳) تین آدمیوں کی ٹولی ؛ تکڑی -

**Trip,** *v.i.* & *t.* & *n.*: (۱) تیزی اورنزاکت سے چلنا یا ناچنا - (۲) (شعر وغیرہ میں) روانی ہونا - (۳) (کسی مقام کی) سیر سیاحت کرنا - (۴) ٹھوکر کھانا - (۵) غلطی کرنا (*all apt to t.,* ) - (۶) اڑنگا لگانا ؛ (کسی چیز کا) سامنے آجانا (اور اس سے کسی شخص کا ٹھوکر کھانا) - (۷) (کسی کی) غلطی پکڑنا - (۸) (بحری) (رسے وغیرہ سے) لنگر کو جنبش دینا - (۹) (مشین کے کسی حصے کو) کھٹکا دباکر ڈھیل دینا - (۱۰) سفر (خشکی یا سمندر کا) ؛ چکر ؛ پھیرا ؛ (*cheap tt. to the Riviera* ) - (۱۱) ٹھوکر؛ لغزش -

*t. treaty*: سہ طرفہ عہد نامہ -

**Tripe,** *n.*: (۱) اوجھڑی - (۲) (جمع ؛ سوقیانہ) آنتیں ؛ پیٹ - (۳) (عامیانہ) نکمی چیز -

**Triplane,** *n.*: سہ تختہ طیارہ (جس کے نیچے مضبوطی کے لیے تختے لگے ہوں) -

**Triple,** *a.* & *v.t.* & *i.*: (۱) تہرا ؛ سہ گونہ - (۲) تہرا ہوجانا ؛ تگنا ہونا -

*t. crown*: پاپائے روم کا تاج؛ کلاہ پاپائی -

*t. time*: (موسیقی) تہری تال -

**Triplet,** *n.*: (۱) تین چیزوں کا مجموعہ - (۲) تکڑی ؛ ہم قافیہ مصرعے ؛ ہم قافیہ مثلث - (۳) (موسیقی) تین سر جو دو سروں کے تال پر بجائے یا گائے جائیں - (۴) (بول چال) تین جڑواں بچوں میں سے کوئی بچہ -

**Triplicate,** *v. t.*: تگنا کرنا ؛ تہرا کرنا -

**Triplicity,** *n.*: تہرا ہونا -

**Tripod,** *n.*: تپائی ؛ تین پائے کی میز ؛ اسٹول وغیرہ -

**Tripos,** *n.*: (کیمبرج یونیورسٹی) امتیازی سند کا امتحان ؛ امتیازی بی اے -

**Triptych** (-ik) *n.*: قلمی یا عکسی تصویر ؛

سلا لوحی تصویر -

**Trisect,** *v. t.* : تین حصوں میں خصوصاً تین برابر حصوں میں تقسیم کرنا؛ تثلیث کرنا -

*trisection, n.* : (عمل) تثلیث -

**Tristful,** *a.* : (قدیم) اداس ؛ غمگین -

**Trisyllable,** *n.* : تین بول کا لفظ -

**Trite,** *a.* : فرسودہ (فقرہ، خیال، مقولہ وغیرہ) -

**Triton** *n.* : (۱) (یونانی دیو مالا) ترائٹن سمندر کا ایک چھوٹا دیوتا جس کا باپ پوسائڈن اور ماں ایمفی ٹرائٹ تھی - (۲) سمندر کے چھوٹے دیوتاؤں میں سے کوئی دیوتا، جس کی دم مچھلی کی سی ہوتی ہے اور ہاتھ میں گھونگے کا بگل ہوتا ہے -

**Triturate,** *v. t.* : (۱) پیس کر باریک کردینا - (۲) خوب اچھی طرح چبانا -

**Triumph,** *n.* & *v. i.* : (۱) (قدیم روما) جشن فتح - (۲) فتح مندی ؛ کامیابی (*has achieved great t.*) - (۳) فتح کی خوشی - (۴) (قدیم روما) فاتح کا جلوس نکلنا - (۵) کامیاب ہونا ؛ غالب آنا - (۶) فخر کرنا ؛ اترانا (کسی بات پر یا کسی شخص کے مقابلے میں) -

**Triumphal,** *a.* : (جشن) فتح کا ؛ فاتح کے جلوس کا (*t. car hymn*) -

**Triumphant,** *a.* : (۱) فتح مند ؛ کامیاب - (۲) (اپنی فتح یا کامیابی پر) نازاں -

**Triumvir,** *n.* (*pl.* -ri -rs) : (قدیم روما) ترام ویر ؛ مجلس ارباب ثلاثہ کا رکن (جو سلطنت روما کی فرماں روائی کے فرائض انجام دیتی تھی) -

**Triumvirate** (-at). *n.* : (۱) منصب ترام ویر - (۲) مجلس ترام ویری - (۳) تکڑی -

**Triune,** *a.* : واحد فی التثلیث ؛ جو تین ہونے پر بھی ایک ہو (*t. Godhead*) -

*triunity, n.* : توحید فی التثلیث -

**Trivet,** *n.* : لوہے کی تپائی (کیتلی وغیرہ کو آگ پر رکھنے کے لیے) -

*right as a t.* : (۱) (بول چال) بالکل ٹھیک - (۲) خوش حال ؛ تندرست -

**Trivial,** *a.* : (۱) ادنیٰ ؛ خفیف (*t. matters*) - (۲) نکما ؛ نا اہل (آدمی) - (۳) پھیکا ؛ بے لطف - (۴) (نباتیات) مخصوص ؛ انفرادی (نام) -

*the t. round* : روزمرہ کی بے لطف زندگی -

*triviality, n.* : ادنیٰ یا خفیف چیز -

*trivialize, v. t.* : خفیف یا ہیچ بنا دینا یا کردینا -

**Troche** (-sh -tsh, -ke), *n.* : (دوائی کی) قرص یا لوز -

**Trod** (**den**) : دیکھو Tread -

**Troglodyte,** *n.* : (۱) گپھا میں رہنے والا (خصوصاً قبل تاریخی عہد میں مغربی یورپ کا) - (۲) (مجازاً) راہب ؛ گوشہ نشین -

**Trojan,** *a.* & *n.* : (۱) ٹرائے کا باشندہ - (۲) بہادر ؛ جفا کش -

*like a T.* : نہایت مجتمع اور جفا کشی سے -

*T. war* : جنگ ٹرائے، جو یونانیوں اور ٹرائے والوں میں ہوئی تھی -

**Troll,** *v. t.* & *i.* & *n.* : (۱) (گیت کے ٹکڑوں کو کئی آدمیوں کا) باری باری سے گانا - (۲) بے پروائی سے گانا - (۳) (دریا میں) مچھلی کا شکار کھیلنا - (۴) (مچھلی مارنے کی) بنسی کا ریل (جس میں ڈور خود بخود لپٹتی اور کھلتی ہے) -

**Troll,** *n.* : (۱) دیو - (۲) (ناروے اور سکینڈینیویا کی دیو مالا) ایک قسم کا بالشتیا جو انسانوں کا دوست مگر شریر ہوتا ہے -

آنا ؛ دبک جانا - (۲) نیچا پہیے دار پلنگ جو لڑھکا کر بڑے پلنگ کے نیچے رکھا جاتا ہے (پہلے خدمتگاروں کے لئے ہوتا تھا) -

**Truculent** ( or -troo ) *a.* : (۱) جنگ جو - (۲) جنگ جویانہ -

**Trudge**, *v. i. & t. & n.* : (۱) دقت سے چلنا - (۲) وہ چال جس میں بڑی دقت سے قدم اٹھتا ہو -

**Trudgen**, *n.* : تیراکی (*T. Stroke* نیز) کا وہ طریقہ جسمیں سیدھا ہاتھ اور الٹا ہاتھ باری باری سے مارتے ہیں -

**True**, *a. adv. & v. t.* : (۱) سچا ؛ سچ - (۲) صحیح ؛ درست - (۳) اصلی ؛ حقیقی - (۴) بالکل مطابق (نمونے کے) - (۵) ٹھیک ( آواز ، سر ، وغیرہ ) - (۶) وفادار ؛ نمک حلال ؛ پکا ( *t. as steel* ) - (۷) سیدھا ؛ ہموار ( پہیا ، کھمبا ، کڑی وغیرہ) - (۸) ( قدیم ) راست باز ؛ کھرا ( *t. men* ) - (۹) ٹھیک ٹھیک (*tell me*) ( *t., aim t.,* )

*t. bill* : فرد قرار داد جرم جس کی تصدیق بڑی جوری نے کر دی ہو

*t.-blue, a. & n.* : وضع دار -

*t.-love* : (۱) محبوب - (۲) ایک پودا جس کی پتیاں دہری گتھی ہوئی گرہ سے مشابہ ہوتی ہیں -

*t.-love(r's)knot* : دہری گتھی ہوئی گرہ -

**Truffle**, *n.* : ترناس ؛ ایک طرح کی کھمبی جو زمین کے نیچے اگتی ہے اور اس سے کھانے کی قابیں سجاتے ہیں -

**Truism**, *n.* : (۱) مسلمہ حقیقت - (۲) جس میں کوئی ایسی بات نہ کہی جائے جو اس کے ایک حصے سے خود بخود ظاہر نہ ہو - (*I don't like my tea too hot*) (۳) پیش پا افتادہ بات -

**Truly**, *adv.* : (۱) سچے دل سے - (۲) حقیقی ( *a t. alarming state of affairs* ) - (۳) خط میں جو ایسے شخص کے نام ہو جس سے زیادہ تعلقات نہ ہوں لکھنے والا اپنے نام کے ساتھ لکھتا ہے - (*Yours (very) t.*) - (۴) (بطور فقرۂ معترضہ ، اب صرف ادبی زبان میں آتا ہے) - ( *t., I should be puzzled to say* ) - (۵) نمک حلالی سے -(*has served him t.*) - (۶) صحیح طور پر -(*it has been t. stated*)

**Trump** *n. & v. t. & i.* : (۱) ترپ کا پتا - (۲) (بول چال) نہایت بہادر ؛ بڑا عمدہ آدمی - (۳) ترپ کھیلنا ؛ (مجازاً) آخری وسیلے سے کام لینا -

*t. card* : (۱) ترپ کا پتا - (۲) (مجازاً) حکمی تدبیر -

*t. up* : جھوٹ موٹ بنا لینا -

*turn up tt.* : (بول چال) (۱) توقع سے بہتر ثابت ہونا - (۲) غیر متوقع کامیابی ہونا -

**Trumpery**, *n. & a.* : (۱) گھٹیا اور بھڑک دار چیزیں - (۲) ردی یا نکمی چیزیں - (۳) لغویات - (۴) محض دیکھنے کا (*t. furniture*) (۵) سطحی ( *t. arguments,* ) -

**Trumpet**, *n. & v. t. & i.* : (۱) بگل - (۲) ترم بجانے والا - (۳) ارگن باجے کا پردہ - (۴) ترم کی یا ترم کی سی آواز - (۵) ترم بجا کر اعلان کرنا ؛ ( مجازاً ) بہ بانگ دہل اعلان کرنا - (۶) (ہاتھی وغیرہ کا) چنگھاڑنا -

*feast of tt.* : یہودیوں کی عید نو روز -

*t.-call* : ( مجازاً ) دعوت عمل -

*t.-conch, t.-shell* : گھونگے کی اقسام -

*t. major* : رسالے کے ترمچیوں کا افسر -

**Trumpeter**, *n.* : ترمچی ؛ رسالے کا سپاہی جو ترم سے کسی حکم کا اعلان کرتا ہے -

**Truncate**, *v. t. & a.* : (۱) شاخیں

جرم میں ) ماخوذ کرکے تحقیقات کرنا ۔ (۵) اکسی کام کی کوشش کرنا ۔ (۶) کوشش کرنا ۔ (۷) (نیز *t. up*) کھرد رے تختے کو رندہ کر کے صاف کرنا ۔ (۸) (نیز *t. out*) (دھات یا چربی یا تیل کو) پگھلا کر جوش دے کر صاف کرنا ۔ (۹) (بول چال) کوشش (*have a t. at it*)

*t. for* : درخواست دینا (ملازمت وغیرہ کے لیے )

*t. it (one's tricks) with person* : چھیڑ شرارت وغیرہ شروع کرنا ۔

*t. on* : ( کپڑا ) پہن کر دیکھنا (کہ ٹھیک ہے یا نہیں) ۔

*t.-on, n.* : ( بول چال ) دھوکا دینے کی کوشش ۔

*t.-out, n.* : آزمائش ۔

**trying**, *a.* : کٹھن ؛ دشوار

**Trypanosome**, *n.* : ٹریپانسم ؛ خون کا طفیلی جرثومہ جس سے مرض النوم اور دوسری بیماریاں پیدا ہوتی رہیں ۔

**Tsar** &c. : دیکھو Czar &c.

**Tsetse** (-i), *n.* : جنوبی افریقہ کی ایک مکھی ( جس کے کاٹنے سے مویشی گھوڑے وغیرہ مر جاتے ہیں ) ۔

**Tub**, *n.* & *v. t.* & *i.* : (۱) ناند ( لکڑی کا ) (کپڑے دھونے یا نہانے کا) ٹب ۔ (۲) ٹب کا غسل ۔ (۳) (تحقیراً) بھدی سست رفتار کشتی ۔ (۴) ٹب میں نہانا یا نہلانا ۔ (۵) چھوٹی کشتی کھینا

*let every t. stand on its own bottom* : ہر شخص کو اپنی فکر کرنی چاہیئے ۔

*t.-thumper* : گلا پھاڑ کر چیخنے والا واعظ ۔

**Tuba**, *n.* : (۱) ایک قسم کی نفیری ۔ (۲) ارگن باجے کا پردہ ۔

**Tubby**, *a.* : (۱) ٹب کی شکل کا ؛ گول ؛ مٹول ۔ (۲) بھدی آواز کا (باجا) ۔

**Tube**, *n.* & *v. t.* : (۱) نلکی ( دھات یا ربڑ کی ) ۔ (۲) ٹیوب (روغن وغیرہ رکھنے کے لیے ) ۔ (۳) ٹیوب ریل ؛ لندن کی زیر زمین برقی ریل یا اس کی کوئی لائن ۔ (۴) نلکی لگانا ؛ ٹیوب میں رکھنا ۔

*t.-well* : نل کنواں جسے زمین کے اندر اتار کر پانی نکالتے ہیں ۔

**tubing**, *n.* : (۱) نلکیوں کا سلسلہ ۔ (۲) نلکی کا ٹکڑا

**Tuber**, *n.* : (۱) بصلہ ؛ پودوں کا چھوٹا اور دبیز تنا جو زمین کے نیچے ہوتا ہے مثلاً آلو وغیرہ کا گنٹھا ۔ (۲) (تشریح) گومڑی ؛ ورم ۔

**Tubercle**, *n.* : (۱) چھوٹی سی گانٹھ خصوصاً ہڈی کی ۔ (۲) دق کا دانہ

**tubercular**, *a.* : (۱) دق کے دانے کا سا ۔ (۲) دق یا سل میں مبتلا ۔ (۳) جس میں دق کے دانے نکلے ہوں ۔

**Tuberculosis**, *n.* : دق ۔

*pulmonary t.* : سِل ۔

**tuberculosed**, *a.* : مدقوق ۔

**Tubular**, *a.* : (۱) نلی یا نلکی کی شکل کا ۔ (۲) نلی دار ۔

*t. boiler* : بوائلر جس میں پانی یا بھاپ نلیوں میں سے گزرتی ہے ۔

**Tuck**, *v. t.* & *i.* & *n.* : (۱) کپڑے کو چن کر تانکے لگانا ۔ (۲) سمیٹنا (دامن وغیرہ) ؛ اڑسنا ؛ چڑھانا (آستین) ۔ (۳) سکیڑنا ؛ سمیٹنا (*bird tucks his head under his wing*) ۔ (۴) اچھی طرح ڈھک لینا یا لپیٹ لینا ۔ (۵) رکھ دینا (ایک طرف یا کونے میں) ۔ (۶) (فالتو اشیاء کو) اٹھا کر رکھ دیا جانا ۔ (۷) (بڑے جال میں سے) نکال کر چھوٹے جال میں رکھنا (مچھلی) ۔ (۸) (عامیانہ) پھانسی دینا

(۳) هم آهنگی؛ مطابقت؛ متناسب هونا؛ (*must*
*learn to sing in t.*; (۴) مناسب حالت
یا کیفیت مزاج (کسی خاص مقصد کے لیے) -
(۵) (باجے کا) سر ٹھیک کرنا - (۶) (مجازاً)
(کسی چیز کو حالات وغیرہ کے) هم آهنگ
کرنا - (۷) سر ملنا - (مجازاً) هم آهنگ
هونا - (۸) (شعر) گانا؛ بجانا (باجا)
(*lark tunes his song*) - (۹) (کسی
چیز کو) نغمے میں ادا کرنا یا ظاهر کرنا -
*sing another t.*: برتاؤ کا طرز بدل دینا
*to the t. of £.5*: پانچ پاؤنڈ کی کثیر
رقم کے بقدر -

**tuner**, *n.*: (۱) سر ٹھیک کرنے والا - (۲)
ارگن باجے کا سر ٹھیک کرنے کا آلہ -

**Tuneful**, *a.*: سریلا -

**Tuneless**, *a.*: (۱) بے سرا؛ بے میل - (۲) بھدی (آواز) - (۳) (باجا) خاموش -

**Tungsten**, *n.*: ٹنگسٹن؛ ایک کمیاب دھات جو رنگ میں فولاد سے مشابہ هوتی هے؛ یہ فولاد کے ساتھ ملائی جاتی هے اور بجلی کے لیمپ کے موصل بنانے میں بڑی کام آتی هے -

**Tunic**, *n.*: چوغہ -

**Tunnel**, *n.* (-ll-): سرنگ؛ زمین دوز راستہ جو پہاڑ کے اندر سے یا دریا کے نیچے سے گزرتا هو -

**Tunny**, *n.*: بڑی ماکریل کی قسم کی مچھلی جو کھائی جاتی هے -

**Tuny**, *a.*: (موسیقی) زور دار یا چلتی هوئی لے کا -

**Tu quoque**, *n.*: ردالزام؛ یہ جواب کہ تم بھی تو ایسے هی هو؛ تم نے بھی تو یہی کیا (تو پھر مجھے کیا الزام دیتے هو) -

**Turban**, *n.*: (۱) پگڑی؛ صافہ - (۲) بچوں یا عورتوں کی هیئت؛ بے چھجے یا چھوٹے چھجے کی منڈی ٹوپی -

**Turbid**, *a.*: (۱) گدلا (پانی وغیرہ)؛ میلا (رنگ) - (۲) (مجازاً) منتشر؛ مبہم -

**Turbine**, *n.*: چرخاب؛ پہیا جو پانی سے چلتا هے -

**Turbot**, *n.*: ٹربوٹ؛ بڑی چپٹی مچھلی جو کھانے میں بہت مزے دار هوتی هے -

**Turbulent**, *a.*: (۱) متلاطم؛ مضطرب - (۲) پر هنگامہ - (۳) سرکش؛ شورش پسند؛ مفسد -

*Turco* (ter-, or as F.), *n.*: الجیریا کا سپاهی جو فرانس کا نوکر هو -

**Turco-, Turko-**, in comb.: Turk کی ترکیبی صورت -

**- phil**, *n.*: ترک دوست -

**-phobe**, *n.*: ترکوں سے ڈرنے والا -

**Tureen**, *n.*: سرپوش دار گہری قاب دستر خوان پر سوپ رکھنے کے لیے؛ سوپ کی قاب -

**Turf**, *n.* & *v.t.*: (۱) زمین کی سطح مع گھاس وغیرہ کے - (۲) دوب تختہ - (۳) دوب اگانا - (۴) (عامیانہ) پھینک دینا؛ نکال دینا -

*on the t.*: گھڑ دوڑ کا مشغلہ رکھنے والا -

*the t.*: (۱) گھڑ دوڑ کا میدان - (۲) گھڑ دوڑ کا مشغلہ یا پیشہ -

*t.-bound*: دوب تختے سے ڈھکا هوا -

**Turgid**, *a.*: (۱) متورم - (۲) (مجازاً) (زبان یا اسلوب) لفاظانہ؛ جس میں بڑے بڑے الفاظ هوں -

**Turk**, *n.*: (۱) ترک - (۲) ترکستان یا توران کی قدیم نسل کا شخص؛ تورانی - (۳) بد مزاج (زیادہ تر اب مزاحاً بچوں کے لیے آتا هے) - (۴) مسلمان - (۵) ترکی گھوڑا -

*T.'s-cap*: سوسن اور اسی قسم کے اور پودے -

*T.'s-head* : (۱) مصنوعی سر یا شیں میں لکڑا جس پر شمشیر آزمائی کی جاتی ہے۔ (۲) ایک قسم کی گرہ۔

**Turkey**, *n.* : (۱) ایک قسم کا بڑا مرغ جو امریکا میں ہوتا ہے : فیل مرغ : پیلو - (۲) ترکی : ترکیہ

*t.-cock* : (۱) فیل مرغ - (۲) (مجازاً) اکڑباز

*red as a t.-cock* : غصے میں لال

*t.-poult* : پیلو کا بچہ

*t. stone* : ایک طرح کا سنگ فسان : سان کا پتھر -

**Turkish**, *a. & n.* : (۱) ترکی : ترکی کا یا ترکوں کا - (۲) ترکی زبان

*T. bath* : حمام : گرم بھاپ کا غسل جسم کی مالش وغیرہ کے ساتھ

*T. delight* : مٹھائی کے لوزین جو مقدمہ میں کھل جاتے ہیں : "راحت الحلقوم"

*T. music* : انگلیوں سے بجانے کے باجوں کا نغمہ

*T. pound* : (یوں لکھتے ہیں £ T, £T50) ترکی پونڈ : انگریزی سکے میں ۱۸ شلنگ دو پینس کے برابر -

*t. towel* : لمبے روئیں کا کھردرا تولیا -

**Turkoman**, *n.* (pl. -ns) : ترکمان : وسط ایشیا کے ترکمانی قبائل کا شخص -

**Turmeric**, *n.* : (۱) ہلدی کا پودا - (۲) ہلدی کا سفوف جو رنگ اور مسالے کے کام آتا ہے -

**Turmoil**, *n.* : ہل چل : ہنگامہ : اضطراب -

**Turn**, *v. t. & i.* : (۱) گھمانا : گھومنا : پھرانا : پھرنا - (۲) (قلابازی) کھانا - (۳) الٹنا : پلٹنا - (مجازاً) ہر پہلو پر غور کرنا - (۴) موڑنا : رخ بدلنا : (کسی طرف) رخ کرنا یا ہونا - (*right t.*) - (۵) گھوم کر دوسری طرف جانا - (۶) نکال کر رکھنا (*turned it out into a basin*) - (۷) ایک چیز کو بدل کر کچھ اور کر دینا (*wine turned into water*) - (۸) پھٹ جانا (دودھ کا) : (۹) متلی پیدا کر دینا (*stomach turns at the sight*) - (۱۰) متوالا کر دینا : (*success has turned his head*) - (۱۱) چکرانا (سر کا) (*head turns*) - (۱۲) خراب کر دینا (دماغ) - (*overwork has turned his brain*) - (۱۳) خراد پر چڑھانا : خراد پر چڑھنا - (۱۴) موزوں کرنا - *can turn a compliment*.

*all turns to his profit* : ہر چیز میں اس کا نفع نکلتا ہے

*be turned 40* : چالیس سے زیادہ عمر ہونا

*can t. his hand to anything* : وہ ہر کام سیکھ سکتا ہے -

*everything turns on his answer* : سارے معاملے کا دار و مدار اس کے جواب پر ہے -

*turncoat* : نمک حرام : غدار -

*turncock* : وہ شخص جو پانی کے نل کی ٹنٹی کو کھولتا بند کرتا ہے

*t. down* : (۱) تہ کر دینا - (۲) تاش کے پتے کو الٹا کر کے رکھنا - (۳) کم کرنا (بتی) - (۴) (عامیانہ) رد کر دینا (تجویز وغیرہ) -

*t.-down* : دہرا کیا ہوا (کالر یا گریبان) -

*t. it into French* : اس کا ترجمہ فرانسیسی میں کرو -

*turnkey* : جیل خانوں کا کنجی بردار -

*t. off* : (۱) بند کر دینا (نل، گیس وغیرہ) ۔
(۲) رینا (قرا) لینا ۔ (۳) موقوف کر دینا
(ملازم وغیرہ) ۔ (۴) پھانسی دینا (مجرم
کو) ۔ (۵) شادی کر دینا (جوڑے کی) ۔
*t. on* : (۱) کھول دینا (نل وغیرہ) ۔ (۲)
دارومدار ہونا ۔ (۳) مقابلے پر آنا ۔
*t. on the waterworks* : (مجازاً)
آنسوؤں کا نل کھول دینا ۔
*t. out* : (۱) نکال دینا ۔ (۲) باہر نکالنا
(*t. out your toes*) ۔ (۳) تیار کرنا
(مال صنعتی اشیا) ۔ (۴) الٹا کر دکھانا
(*made him t. out his pockets*) ۔
(۵) ڈیوٹی پر آنا (*15 men turned out this*) ۔
(۶) بستر سے اٹھنا ۔ (۷) ظاہر ہونا
(*turns out to be true*) ۔
*t.-out* : (۱) باہر نکلنا یا نکالنا ۔ (۲)
ڈیوٹی پر آنا یا بلایا جانا ۔ (۳) ہڑتال
(مزدوروں وغیرہ کی) ۔ (۴) مجمع (حاضرین
کا) ۔ (۵) بگھی جوڑی ۔ (۶) کارگزاری
(کارخانے کی) ۔
*turnover* : (۱) بگھی وغیرہ کا الٹ جانا ۔
(۲) نیم دائرے کے شکل کی *pie* ۔ (۳)
ایک مقررہ مدت کی بکری یا کاروبار کی رقم ۔
(۴) اخبار کا مضمون جو دوسرے صفحے
تک پہنچے ۔
*t. person's flank* : (۱) چکر کا دینا ۔ (۲)
بحث میں ہرا دینا ۔
*turnpike* : روک پھاٹک ؛ چھوٹا سا
پھاٹک جو سڑک میں لگایا جاتا ہے تاکہ گاڑی
گھوڑا وغیرہ محصول دیے بغیر نہ گزر سکیں ۔
*turnstile* : چکر دروازہ ۔
*t.-table* : گول گھومنے والا پلیٹ فارم
(انجن کا رخ بدلنے کے لیے) ۔
*t. the edge of knife, remark &c.* :
(۱) کند کرنا ۔ (۲) (مجازاً) (بات کی) تلخی
یا تیزی کو دور کر دینا ۔
*t. the scale* : (۱) پلہ جھکا دینا ۔ (۲)
فیصلہ کر دینا (معاملے کا) ۔
*t. to* : (۱) لگ جانا (کام میں) ۔ (۲)
کام شروع کرنا ۔
*t. up* : (۱) کھولنا (ترپ کا پتا) ۔ (۲)
کھود کر نکالنا (*plough up skulls*) ۔
(۳) آ پہنچنا ۔ (۴) واقع ہونا
(کسی بات کا) ؛ نکلنا (موقع کا) ۔
(۵) (بول چال) قے کا باعث ہونا
(*the sight turned me up*) ۔
*t.-up* : (بول چال) شورش ؛ گڑبڑ ۔
*was turned adrift in the world* :
باہر نکال دینا ۔
**Turn**, *n.* : (۱) چکر ؛ پلٹا ؛ موڑ ۔ (۲)
(۳) طبیعت (*was of a humorous t.*) ؛
طبیعت ۔ (۴) باری ؛ نوبت ۔ (۵) (جمع) ایام
حیض ۔ (۶) رسی کا حلقہ ۔
*by t.* : باری باری ۔
*did not serve my t.* : اس سے میرا
کام نہیں چلا ۔
*gave me quite a t.* : مجھے زور سے
دھچکا لگا ۔
*meat is done to a t.* : گوشت بہت
ٹھیک پکا ہے یا تلا گیا ہے ۔
**Turner**, *n.* : (۱) "*Turn*" کا اسم
فاعل ۔ (۲) خراد کرنے والا ۔ (۳) ایک قسم کا
لوٹن کبوتر ۔
**turnery**, *n.* : (۱) خراد کا سامان ۔ (۲)
خراد کرنا ۔ (۳) خراد کا کارخانہ ۔
**Turning**, *n.* : *Turn* کا حاصل مصدر ۔
*t.-point* : نقطۂ انقلاب
(*this may be the t.-point of his life*) ۔
**Turnip**, *n.* : (۱) شلجم کا پودا ۔ (۲)

ٹویڈ؛ ایک قسم کا دو سوت ...
... کی بناوٹ کا کھردرا اونی یا اونی ...

...e, n.: ٹائیں ٹائیں -

...dedum & tweedledee: وہ چیزیں جن میں صرف نام کا فرق ...

...n, adv. & prep.: درمیان ...

...eny, n.: (۱) (بول چال) وہ نوکر جو دو اور نوکروں (مثلاً باورچی اور ما...) کی مدد کے لیے ہو -

...weet, n. & i.: (۱) چہچہانا - (۲) چھوٹا سکا... (۲) چہچہاہٹ - چھوٹا سا

Tweezer, n. & v. t. (pl., also pair of tt.): موچنا (چھوٹی چھوٹی چیزوں کے اٹھانے، بال وغیرہ نوچنے کے لیے) -

Twelfth, a. & n.: (۱) بارھواں؛ دوازدھم - (۲) بارھواں حصہ -

T.-night: بارھویں کی رات؛ شب ظہور مسیح -

Twelve, a. & n.: بارہ -

the T.: مسیح کے بارہ حواری -

this day t.-m., adv.: آج سے ایک سال پہلے یا ایک سال بعد -

twelvemo, 12 mo, (۱) کاغذ کے پورے تاؤ کے بارھویں حصے کی تقطیع - (۲) اس تقطیع کی کتاب -

twelvemonth: ایک سال -

Twenty, a. & n.: بیس -

twentymo; twentyfourmo, (۱) کاغذ کے پورے ورق کے بیسویں یا چوبیسویں حصے کی تقطیع - (۲) ان تقطیعوں کی کتاب -

twentyfold, a. & adv.: بیس گنا -

'Twere,: it were کا اختصار -

Twice, adv.: (۱) (پہاڑوں میں) دونے؛ دو بار - (۲) دگنا دونا -

Twiddle, v. t. & i. & n.: (۱) منعض شغل کے طور پر گھمانا - (خصوصاً انگوٹھے گھمانا یا پھرانا)

t. one's thumbs: - (۲) کسی چیز سے شغل کرنا - (۳) خفیف سا چکر -

Twig, n.: چھوٹی سی شاخ؛ ٹہنی؛ ڈالی (درخت یا پودے) -

hop the t.: (بول چال) مرجانا -

Twig, v. t.: (۱) (بول چال) سمجھنا (کسی شخص کا مطلب وغیرہ) - (۲) بھانپ جانا -

Twilight, n. & v. t.: (۱) صبح کا (خصوصاً شام کا) جھٹ پٹا - (۲) مدھم روشنی - (۳) (مجازاً) نامکمل واقفیت یا فہم کی حالت -

t. sleep: بچے جنانے کا ایک جدید طریقہ جس میں زچہ کو تکلیف نہیں ہوتی ہے -

Twill, n. & v. t.: (۱) ٹوئل؛ دوسوتی بناوٹ کا ایک کپڑا - (۲) دوسوتی بناوٹ سے بننا -

'twill,: it will کا اختصار

Twin a., n.: (۱) جڑواں - (۲) دو جڑواں چیزوں میں ایک - (۳) کسی شخص یا شے کا ہم پہلو جواب؛ مثنی -

Twine, n. & v. t. & i.: (۱) ستلی؛ ڈوری - (۲) چکر؛ بل؛ مروڑی (snaky tt.) - (۳) کتھی؛ الجھی ہوئی چیز - (۴) بٹنا - (۵) کتھے ہوئے ڈوروں سے بنانا (ہار وغیرہ) - (۶) ہار لپیٹنا (کسی چیز کے گرد) - (۷) گوتھنا - (۸) لپیٹنا - (۹) بل دینا (کسی چیز کے گرد) -

Twinge, n.: (شاذ) ٹیس؛ خلش؛ چبھن -

conscience twinged him: ضمیر چٹکیاں لے رہا تھا -

**Twinkle**, *v. i. & t. & n.* : (۱) جگمگانا (روشنی ، ستارے وغیرہ کا) - (۲) جلدی جلدی جھپکنا (پلکوں کا) ؛ جلدی جلدی آگے پیچھے ہٹنا (پیروں کا ناچ میں) - (۳) (آنکھوں میں) ہنسی کی جھلک نظر آنا - (۴) جھپکنا (آنکھ ، پلک) - (۵) چمکانا - (۶) (پلکوں کی) جھپک - (۷) چمک - ہنسی کی جھلک (آنکھوں میں) - (۸) تیز حرکت (پیروں کی) - (۹) جگمگاہٹ -
*in a t., in the t. of an eye* : چشم زدن میں

**Twirl**, *v. t. & i. & n.* : (۱) جلدی جلدی گھمانا ؛ چکر دینا یا گھومنا - (۲) (۱) قلم کی کشش (جو خوبصورتی کے لیے قلم کی کشش ہوتی ہے) -

**Twist**, *n. & v. t. & i.* : (۱) بٹی ہوئی رسی ؛ سُتلی ؛ دھاگا - (۲) بل ؛ پیچ (۳) (کرکٹ) (*has a curious t.*) چکر ؛ جو گیند کو پھینکنے سے پہلے دیا جاتا ہے تاکہ ایک خاص طریقے سے مڑ جائے - (۴) (طبیعت یا سیرت کا) رجحان - (۵) (بول چال) بھوک ؛ اشتہا (*had a tremendous t.*) - (۶) (لڑوں کو) ملا کر بل دینا ؛ بٹنا (رسی وغیرہ) - (۷) گوندھنا - (۸) مرغولہ بنانا (ستون وغیرہ کو) - (۹) بل دار شکل میں اگنا یا بڑھنا - (۱۰) پیچ و خم کے ساتھ چلنا (*limbs twisted on the rack*) (۱۱) توڑ مروڑ کر کچھ اور معنی پہنانا (الفاظ کو)
*features twisted with pain* : درد سے اینٹھا ہوا چہرا
(مجازاً) ترکیب ؛ ڈھب : *t. of the wrist*

**Twitch**, *v. t. & i. & n.* : (۱) تھوڑا سا جھٹکا دیکر کھینچنا ؛ کھینچ لینا - (۲) (آستین وغیرہ کو) پکڑ کر کھینچنا (خصوصاً متوجہ کرنے کے لئے) - (۳) (عضلات ، ہاتھ پاؤں) پھڑکانا ؛ پھڑکنا - (۴) پھڑک ؛ تشنجی حرکت - (۵) جھٹکا -

**Twitter**, *v. t. & i. & n.* : (۱) (چڑیوں کا) چہچہانا - (۲) (انسان کا) چیں چیں کرنا - (۳) چہچہا - (۴) (فیز) گھبراہٹ (*twitteration*) *n.*

**'twixt**, *prep.* : دیکھو Betwixt

**Two** (too), *a. & n.* : دو
*in t. twos* : دم بھر میں ؛ بہت جلد
*one or t.* : چند ؛ کچھ ؛ دو ایک
*put t. & t. together* : جو کچھ معلوم ہے اس سے نتیجہ نکالنا -
*t. can play at that game* : (دھمکی کے موقع پر) بلا ہم کو بھی آتا ہے
*t. edged* : (۱) (تلوار وغیرہ) دو دھاری - (۲) (مجازاً) دو رخی ؛ ذو معنی (دلیل ، تعریف وغیرہ) -
*twofold, a. & adv.* : دھرا -
*twopence-coloured* : سستا ؛ بھڑک دار -
*twopenny* (tupeni), : (۱) سستا ؛ گھٹیا ؛ نکما - (۲) ایک قسم کی بیر شراب -
*twopenny, halfpenny,* (tupeni hapeni), : حقیر ؛ گھٹیا ؛ نکما
*t.-step* : ایک قسم کا ناچ
*t.-tongued* : (۱) دو زبان کا - (۲) مکار -

**'twould**, : *it would* کا اختصار -

**-ty**, *suf.* : لاحقہ بمعنی دھائی (مثلاً *twenty* دو دھائی یعنی بیس) -

**Tyburn**, *n.* : (تاریخ) ٹائبرن ؛ لندن میں ایک مقام جہاں مجرموں کو پھانسی دی جاتی تھی
*t. tippet* : پھانسی کا پھندا -

Tyrolese (-z) a. & n. (pl. saine) : (۱) ٹرول (واقع آسٹریا) کا ۔ (z) ٹرول کا رہنے والا

Tzigane (-ahn) a. & n. : (۱) ھنگری کی جپسی (خانہ بدوش) قوم کا (۲) ھنگری کا جپسی

U

U, u, (u) letter pl. Us, U's : انگریزی حروف تہجی کا اکیسواں حرف اس کی آواز کبھی اَ کی سی ھوتی ھے جیسے up اور کبھی یو کی سی جیسے use

Ubiquity, n. : (۱) حاضریت ؛ ھر جگہ موجود ھونے کی صفت ۔ (۲) ایک ھی وقت میں بہت سے مختلف مقامات پر ھونا ۔

ubiquitous, a. : جو ھر جگہ حاضر ھو ۔ موجود ھو ۔

Udder, n. : تھن

Udometer, n. : باراں پیما

Ugh (ooh &c) int. expr. : (تعجب) (نفرت یا کراھیت کی موقع پر) لاحول ولاقوۃ ! توبہ توبہ !

Ugly, a. & n. : (۱) بدصورت ، بدشکل ، بھونڈا ، کریہ المنظر ۔ (۲) مکروہ ، برا ، (اخلاقی اعتبار سے) معیوب ، بدنما ۔ (u. vices u. rumours) (an u. customer : بے ڈھب آدمی) (an u. job : ناگوار واقعہ ؛ بے ڈھب کام)

uglify, v. t. : بدصورت ، شکل بگاڑ دینا ؛ بدنما کر دینا

Uhlan, (oo-, ur), n. : نیزہ بردار سوار جو یورپ کے بعض ملکوں کی فوجوں میں ھوتے ھیں

Ukase (-as) n. : حکومت روس کا فرمان

Ulcer, n. : (۱) جسم کے باھر یا اندر کا زخم جس میں پیپ ھو ۔ (۲) (مجازاً) ناسور کی طرح زھر پھیلانے والی چیز ؛ اخلاقی ناسور ۔

ulcered, ulcerous, aa. : قرحہ دار

Ulcerate, v. i. & t. : (۱) قرحہ پڑجانا ؛ قرحہ ڈال دینا ۔ (۲) (مجازاً) اخلاقی ناسور بن جانا یا پیدا کر دینا

-ule, suf. : علامت تصغیر (مثلاً granule, pustule)

Ulema (oo-), n. : علما ۔ اھل علم ؛ علوم دین کے فاضل

Ullage (-ij), n. : (تجارت) وہ مقدار جو پیپے یا اور کسی برتن کے پورا بھر جانے میں باقی ھو (کمی)

Ulna, n. (pl. -nae) : زند اسفل ؛ کلائی کی دو ھڈیوں میں سے نیچے کی ھڈی

Ulster, n. : لمبا ڈھیلا ڈھالا اور کوٹ جس میں پیٹی لگی ھو

Ulterior, a. : (۱) پرے کا ، پرلی (۲) آئندہ کا ؛ پوشیدہ (u. views, object, plans)

Ultimate (-at) a. : (۱) آخری ؛ انتہائی (۲) بنیادی ؛ اساسی ۔ (u. cause : علت اولی ؛ علۃ العلل)

ultimateness, n. : آخریت ؛ قطعیت ؛ بنیادیت ۔

Ultimatum, n. (pl. -tums, -ta) : الٹی میٹم ، آخری تجویز یا شرائط جنھیں فریق ثانی منظور نہ کرے تو دونوں فریقوں میں قطع تعلق ھو جاتا ھے یا جنگ چھڑ جاتی ھے

Ultimo, adj. (usu. abbr.) : (مختصر شکل ult) پچھلے مہینے کا ؛ گزشتہ ماہ کا (your letter of 28th ult.)

Ultra, a. & n. : انتہا پسند

Ultra-, pref : (۱) ماورا ۔ حد سے زیادہ

Unbed, v. t. : کیاری سے نکالنا - (پردے کو)

Unbelt, v. t. : پیٹی کھولنا -

Unbend, v. t. & i. : (۱) خم نکالنا - (۲) دماغ یا اعصاب کو آرام دینا

unbending, a. : نہ جھکنے والا

Unbeseem, v. t. : خلاف شان ہونا -

Unbone, v. t. : ہڈی نکالنا (گوشت سے) : ہڈیاں الگ کرنا -

Unboot, v. t. & i. : جوتا اتارنا

Unbosom, v. i. & t. : (۱) اپنے دل کا حال کہنا - (۲) بیان کرنا ; اظہار کرنا (جذبات، خیالات وغیرہ)

Unbowel, v. t. : زمین کے اندر کی چیز کھود کر نکالنا ; پوشیدہ چیز کو ظاہر کرنا

Unbrace, v. t. : (۱) تسمے کھول دینا ; پیٹی کھول دینا - (۲) تناؤ دور کرنا ; ڈھیلا کرنا ; سکون پہنچانا (اعصاب کو) -

Unbridle, v. t. : کھول دینا (خصوصاً زبان) -

Unburden, v. t. : (۱) بوجھ اتارنا - (۲) (کسی کے سامنے اعتراف گناہ وغیرہ سے) دل کا بوجھ اتارنا -

Unclothe, v. t. : لباس اتارنا

Uncock, v. t. : بندوق کا چڑھا ہوا گھوڑا اس طرح گرانا کہ بندوق نہ چھوٹنے پائے -

Uncork, v. t. : (۱) بوتل کا کاگ کھولنا - (۲) (بول چال) (جذبات وغیرہ) ظاہر کرنا -

Uncouple, v. t. : (۱) کتے کو تسمے یا ڈوری سے کھول دینا - (۲) ریل کے ڈبوں کو الگ کرنا -

Uncover, v. t. & i. : (۱) روپوش - ... اٹھانا ; کھولنا - (۲) ظاہر کرنا - (۳) ٹوپی سر سے اتارنا -

Uncreate, v. t. : معدوم کرنا ; مٹانا -

Uncross, v. t. : ایک دوسرے پر ترچھی رکھی ہوئی چیز (ہاتھ، پیر، میز کے کانٹوں وغیرہ کو) سیدھا کرنا -

Uncrown, v. t. : (بادشاہ کو) معزول کر دینا ; تخت سے اتار دینا -

Undo, v. t. : (۱) مٹانا ; کالعدم کرنا - (۲) کھولنا - (۳) تباہ کرنا ; بگاڑنا -

undoing, n. : بربادی ; تباہی -

undone, a. : برباد ; تباہ -

Undress, v. t. & i. : (۱) ننگا کرنا ; کپڑے اتارنا -

Unearth, v. t. : (۱) کھود کر نکالنا - (۲) (مجازاً) پتہ لگانا (سازش وغیرہ کا) -

Unedge, v. t. : دھار (چاقو چھری وغیرہ کی) مٹانا یا کند کرنا -

Unfit, v. t. & a. : (۱) ناقابل کردینا - (۲) ناقابل -

Unfix, v. t. : (۱) کھولنا ; ڈھیلا کرنا - (۲) نکالنا ; اٹھانا (سنگین وغیرہ) -

Unfold, v. t. & i. : (۱) تہیں کھولنا ; پھیلانا - (۲) (مجازاً) ظاہر کرنا ; ستادینا -

Unfrock, v. t. : (۱) فراک اتارنا - (۲) پادری کا منصب چھین لینا -

Unfurl, v. t. & i. : (لپٹی ہوئی چیز بادباں وغیرہ) کھولنا ; کھلنا -

Unhang, v. t. : پردے وغیرہ اتار لینا -

Unharness, v. t. : گھوڑا گاڑی میں سے کھول دینا -

Unhasp, v. t. : کواڑ ; زنجیر وغیرہ کھولنا -

Unhinge, v. t. : دروازے کو چول ...

میں سے نکالنا - (۲) دماغ میں خلل پیدا کرنا ؛ دماغ خراب کرنا -

**unhinged**, *a.*: مختل ؛ خراب -

**Unlace**, *v. t.*: (جوتا وغیرہ) بند یا فیتے کھولنا -

**Unlade**, *v. t.*: بوجھ اتارنا ؛ مال اتارنا -

**Unlay**, *v. t.*: (جہاز رانی) بل کھولنا ؛ لڑیں کھولنا (رسی کے) -

**Unlead**, *v. t.*: (طباعت) کمپوز کئے ہوئے ٹائپ کے بیچ سے سیسے کی پتیاں نکال دینا -

**Unlearn**, *v. t.*: (۱) دل سے نکال دینا - (۲) ترک کردینا -

**Unline**, *v. t.*: استر نکال دینا (آستین کے) -

**Unlink**, *v. t.*: (۱) کڑی کھولنا ؛ بٹن کھولنا - (۲) سلسلہ توڑنا -

**Unload**, *v. t.*: (۱) بار ہلکا کردینا ؛ (جہاز یا گاڑی پر سے) مال اتارنا - (۲) گولی چھرے وغیرہ نکالنا -

**Unlock**, *v. t.*: (۱) قفل کھولنا - (۲) (راز) کھول دینا -

**Unlodge**, *v. t.*: ہٹا دینا ؛ نکال دینا -

**Unmake**, *v. t. & i.*: (۱) برباد کرنا - (۲) منسوخ کرنا -

**Unman**, *v. t.*: (۱) قلعے جہاز وغیرہ میں سے آدمیوں کو نکال لینا یا ہٹا دینا - (۲) صفات مردانگی سے محروم کر دینا -

**Unmantle**, *v. t.*: (۱) لبادہ یا چغہ اتار لینا - (۲) گیس لیمپ کی جالی ٹوپی (مینٹل) الگ کر دینا -

**Unmask**, *v. t. & i.*: (۱) نقاب اتارنا - (۲) اصلیت ظاہر کرنا -

**Unmoor**, *v. t.*: (۱) (کشتی کی) زنجیریں کھولنا (جن سے وہ ساحل کے مستقل لنگر سے بندھی ہوتی ہے) - (۲) (مجازاً) وارستہ کردینا ؛ الگ کردینا - (۳) (کئی میں سے) ایک لنگر اٹھانا -

**Unmuzzle**, *v. t.*: (۱) (کتے وغیرہ کا) منہ کا چھینکا ہٹا دینا - (۲) (مجازاً) تقریر کی آزادی دینا -

**Unnerve**, *v. t.*: اوسان کھودینا ؛ ہمت پست کردینا -

**Unpen**, *v. t.*: جانوروں کو باڑے میں سے رہا کرنا -

**Unpeople**, *v. t.*: اجاڑنا ؛ ویران کرنا ؛ آبادی سے خالی کرنا (بستیوں کو) -

**Unperch**, *v. t.*: پرندوں کو اڈے سے اتارنا -

**Unpick**, *v. t.*: (سلائی یا نوک دار چیز سے) ٹانکے کھولنا ؛ ادھیڑنا (کپڑا) -

**Unravel**, *v. t.*: (۱) تار یا دھاگے الگ کرنا ؛ سلجھانا - (۲) عقدہ کھولنا -

**Unpreach**, *v. t.*: کسی چیز کی تلقین کرنے کے بعد اس کی تردید کرنا -

**Unrein**, *v. t.*: (۱) لگام ڈھیلی چھوڑ دینا - (۲) (مجازاً) ضبط کی زنجیر کھول دینا -

**Unriddle**, *v. t.*: بھید کھولنا -

**Unring**, *v. t.*: چھلا اتار لینا ؛ چڑھاوے کا چھلا لوٹا لینا -

**Unroll**, *v. t. & i.*: (۱) لپٹی ہوئی چیز کا کھولنا یا کھلنا - (۲) دکھانا ؛ نظر آنا -

**Unroost**, *v. t.*: (مرغیوں کو) ڈربے سے نکالنا -

**Unrumple**, *v. t.*: شکن دور کرنا -

**Unsay**, *v. t.*: بیان یا الفاظ واپس لینا -

**Unscale**, *v. t.*: چھلکے اتارنا یا الگ کرنا (مچھلی وغیرہ کے) -

دینا - (۶) ( فضلہ ) خارج کرنا ؛ نکالنا -

*v. of* : ( کسی چیز سے ) خالی -

**Voile** (vwhl, voil), *n.* : وائل ؛ بوئل ؛ ایک قسم کا نیم شفاف سوتی اونی یا ریشمی کپڑا -

**Voiturette** (F) *n.* : ایک قسم کی ہلکی موٹر گاڑی -

**Volapuk** (-ook), *n.* : وولاپو کی زبان ؛ ایک گھڑی ہوئی بین الاقوامی زبان جس سنہ۱۸۷۹ء میں شلائر ( *J. M. Schleyer* ) نے ایجاد کیا تھا -

**Volatile**, *a.* : ( ۱ ) طیار ؛ بخار بن کر اڑ جانے والا ( v. salts, v. oil ) - ( ۲ ) ( مجازاً ) متلون ( *v. disposition* ) -

**Volcanic**, *a.* : آتش فشانی ؛ آتش فشاں کا یا اس کی طرح کا یا اس سے نکلا ہوا -

**Volcano**, *n.* ( pl. -oes ) : کوہ آتش فشاں ؛ جوالا مکھی پہاڑ -

**Vole**, *n.* & *v.i.* : (۱) ( تاش کے کھیل میں ) پوری بازی کی جیت - (۲) خلال دینا -

**Vole**, *n.* : چوہے کی قسم کا جانور -

**Volition**, (-shn) *n.* : (۱) قوت ارادی کا عمل ؛ ارادہ - (۲) قوت ارادی -

**Volkslied**, *n.* : عوام کا گیت ، جو پشتہا پشت سے عوام میں رائج ہو -

**Volley**, *n.* & *v.t.* & *i.* : (۱) ( توپوں بندوقوں وغیرہ کی ) باڑ - ( ۲ ) ( مجازاً ) بوچھار ( گالیوں وغیرہ کی ) - (۳) ( ٹینس ) والی ؛ والی مارنا - (۴) ( کرکٹ ) گیند اس طرح پھینکنا کہ ٹھیک وکٹ کی چوٹی پر گرے - (۵) باڑ چلانا ( توپوں وغیرہ کی ) - (۶) بوچھار کرنا ( گالیوں وغیرہ کی ) -

**Vol-plane**, *n.* & *v. i.* : ( طیارے یا ہوائی جہاز کا ) انجن بند کرکے اترنا ؛ جھوکے سے اترنا ؛ جھوکا -

**Volt**, *n.* : وولٹ ؛ حرکت برقی کی قوت کی اکائی -

**Volte-face** ( -tfahs), *n.* : (۱) پلٹا ؛ گھوم کر دوسری طرف رخ کرلینا - (۲) ( مجازاً ) پلٹا ؛ بحث ، سیاسی طرز عمل وغیرہ کا رخ دفعتاً بدلنا -

**Voluble**, *a.* : (۱) سریع ( تقریر ) - (۲) طرار ؛ باتونی ( مقرر وغیرہ ) -

**Volume**, *n.* : (۱) جلد ؛ کتاب کا ایک حصہ جس کی جلد الگ بندھی ہو - (۲) مجلد نسخہ - (۳) ( عموماً جمع ) بگولہ ( دھویں ، گرد وغیرہ کا ) - (۴) ضخامت ؛ سامت - (۵) ( موسیقی ) گونج کی حد ( آواز کی ) -

**Voluminous**, *a.* : ( ۱ ) کئی جلدوں کی ؛ ضخیم ( کتاب ) ؛ بہت لکھنے والا ، پر نویس ( مصنف ) -

**Voluntary**, *a.* & *n.* : (۱) رضا کار - (۲) اختیاری ؛ ارادی ( *v. worker* ) - ( ۳ ) ( *v. contribution, servi* ) رضاکارانہ - (۴) بالقصد - (۵) ارادی - ؛ انتقال جائداد *v. conveyance* : بغیر کسی معاوضے کے - نقصان ، جو لگان دار *v. waste* : جائداد کو پہنچاتا ہے -

**voluntaryism**, *n.* : طریق رضا کاری ، جس میں مذہب تعلیم فوجی وغیرہ سلطنت کے جبر پر نہیں بلکہ لوگوں کی ذاتی کوشش اور خواہش پر منحصر ہو -

**Volunteer**, *n.* & *v. t.* & *i.* : (۱) رضاکار ؛ والنٹیر - ( ۲ ) خود بخود اپنی خوشی سے پیش کرنا یا بیان کرنا وغیرہ - (۳) اپنی خدمات پیش کرنا - (۴) خود رو ( پودے ) -

**Voluptuary**, *a.* & *n.* : عیاش ؛ عشرت پسند -

**Voluptuous,** *a.* : (۱) عشرت پسند (شخص)۔ (۲) عیش و عشرت کی (زندگی)۔ (۳) شہوت انگیز (*v. book*)۔ (۴) پرشہوت۔

**Volute,** *n.* & *a.* : (۱) مرغول ؛ چکر دار ؛ بیل جو آیونی ، کارنتھی ستون کی خصوصیت ہے۔ (۲) گھونگھے کی قسم کا کیڑا۔

**Vomit,** *v.t.* & *i.* & *n.* : (۱) قے کرنا ؛ الٹی کرنا۔ (۲) قے کے ذریعے خارج کرنا۔ (۳) اگلنا۔ (۴) قے میں خارج شدہ مادہ۔ (۵) قے آور دوا۔

*v.-nut* : کچلہ۔

**Voracious,** *a.* : (۱) ندیدہ ؛ پیٹو۔ (۲) ندیدوں کی سی۔ (۳) بھوک کا۔ (۴) (مجازاً) بے حد حریص۔

**Vortex,** *n.* (pl. -ices, -exes) : (۱) چکر ؛ بھنور ؛ گرد اب۔ (۲) گردش ؛ چکر۔ (۳) (مجازاً) کوئی مشغلہ یا تحریک یا ادارہ جو انسان کی ساری توجہ کو جذب کرلے اور وہ اس میں غرق ہوکر رہ جائے ؛ چکر ؛ گرد اب۔

**Vorticist,** *n.* : جدید آرٹ کا وہ اسکول جو دائروں کا بکثرت استعمال کرتا ہے۔

**Votary,** *n.* : (۱) پرستار ؛ بھگت۔ (۲) زبردست حامی۔

**Vote,** *n.* & *v.i.* & *t.* : (۱) رائے ؛ ووٹ۔ (۲) تجویز یا فیصلہ (ووٹ کے ذریعے سے)۔ (۳) کسی پارٹی کے مجموعی ووٹ۔ (۴) ووٹ کا حق۔ (۵) ووٹ دینا (مخالفت یا موافقت میں)۔ (۶) تجویز کرنا (کثرت رائے یا اتفاق رائے سے)۔ (۷) (بول چال) بالاتفاق قرار دینا۔

*straw v.* : آزمائشی رائے شماری ، جو امریکہ میں انتخابات سے پہلے سیاسی پارٹیاں غیر سرکاری طور پر کرتی ہیں۔

*the floating v.* : غیر پابند رائیں یا ووٹ ان لوگوں کے جو کسی پارٹی میں نہ ہوں۔

*v. down* : مسترد کردینا (کثرت رائے یا اتفاق رائے سے)۔

**voter,** *n.* : رائے دھندہ ؛ ووٹر۔

**Voting,** *n.* : رائے دینا ؛ رائے شماری۔

*v.-paper* : رائے کا پرچہ۔

**Votive,** *a.* : منت کا ؛ نذر کا۔ (*v. offering, v. tablet*)

**Vouch** (vowtsh) *v.t.* & *i.* : (۱) تصدیق کرنا۔ (۲) ذمہ دار ہونا۔

**Voucher,** *n.* : (۱) بیجک ؛ فرد حساب۔ (۲) واؤچر ؛ تصدیق ادائی ؛ رسید۔

**Vouchsafe,** *v.t.* : (۱) عنایت کرنا۔ (۲) از راہ عنایت (کوئی کام) کرنا۔

**Vow,** *n.* & *v.t.* : (۱) قسم۔ (۲) قسمیہ وعدہ۔ (۳) قسمیہ وعدہ کرنا۔

*am under a v.* : میں نے قسم کھائی ہے کہ۔

**Vowel,** *n.* : حرف علت ؛ حرف علت کی آواز۔

*v. point* : اعراب (عربی یا عبرانی وغیرہ کے)۔

**Vox,** *n.* : آواز۔

*v. humana* : ارگن باجے کا ایک پردہ جس میں سے انسانی آواز سے مشابہ آواز نکلتی ہے۔

*v. populi* : رائے عامہ ؛ جمہور کی رائے۔

**Voyage** (-ij) *n.* & *v. i.* & *t.* : (طویل) بحری سفر ؛ جہاز کا سفر۔

**Vulcan,** *n.* : (رومی دیومالا) ولکان ؛ آگ اور آهنگری کا دیوتا۔

**Vulcanite,** *n.* : گندھک ملی ربر۔

**Vulcanize,** *v. t.* : (ربر میں) خاص ترکیب سے گندھک ملانا تاکہ اس کی مضبوطی

اور لچک بڑھ جائے -

**Vulgar,** *a.* : (۱) عامیانہ ؛ بازاری (*v. expressions*) - (۲) بیہودہ ؛ اوچھا ؛ رذیل ( *v. mind,* ) - (۳) عامیانہ -

*the v.* : عوام -

*the v. errors* : غلط العوام -

**vulgarism,** *n.* : (۱) کمینی حرکت - (۲) سوقیانہ ترکیب یا محاورہ -

**vulgarity,** *n.* : (۱) بازاری پن - (۲) بیہودہ پن ؛ کمینہ پن -

**Vulgarian,** *n.* : سفلہ ؛ رذیل ؛ خصوصاً مالدار رذیل -

**Vulgarize,** *v. t.* : (۱) ( شخص عادات وغیرہ میں ) اوچھا پن پیدا کردینا - (۲) عامیانہ رنگ پیدا کردینا ( منظر، خیال وغیرہ میں ) -

**Vulnerable,** *a.* : (۱) جراحت پذیر - (۲) ( مجازاً ) کمزور ؛ غیر محفوظ -

**Vulpine,** *a.* : (۱) لومڑی کا - (۲) روباہ ؛ لومڑی جیسا - (۳) مکار ؛ چالاک -

**vulpicide,** *n.* : (۱) لومڑی مارنا ( کتوں کے شکار کے علاوہ کسی اور طریقے سے ) - (۲) لومڑی مارنے والا -

**Vulture** (-tsher), *n.* : (۱) گِدھ ؛ گدھ - (۲) ( مجازاً ) حریص اور موذی شخص -

**Vulva,** *n.* : ( تشریح ) سوراخ ؛ خصوصاً عورتوں کی اندام نہانی ؛ فرج -

## W

**W,** *letter* : انگریزی حروف تہجی کا تیئسواں حرف -

**Wad** (wod), *n. & v.t.* : (۱) گدی ؛ ڈاٹ (کسی نرم چیز کی) - (۲) بندوق کی ڈاٹ جس سے بارود کسی جاتی ھے - (۳) ( روئی وغیرہ کو ) دبا کر ڈاٹ بنانا ؛ محفوظ یا مضبوط کرنا) ( روئی وغیرہ کی تہ سے) - (۴) (مجازاً) بھر دینا - (۵) ( بارود وغیرہ میں ) ڈاٹ لگانا - (۶) ( ڈاٹ کو ) کسنا -

*well wadded with conceit* : خود بینی سے بھرا ھوا -

**Wadding,** (wo-) *n.* : (۱) بھرن ؛ روئی اون وغیرہ جو کپڑے یا لحاف وغیرہ میں بھرتے ھیں - (۲) روئی وغیرہ جس سے بندوق کی ڈاٹ بنائی جاتی ھے -

**Waddle** (wo-), *v. i. & n.* : (۱) بطخ کی چال چلنا ؛ پو قدمی چال چلنا - (۲) پو قدمی چال -

**Wade,** *v.i. & t. & n.* : (۱) پانی ؛ کیچڑ ؛ برف وغیرہ میں چلنا - (۲) دریا سے پایاب اترنا - (۳) پایاب روی -

*w. in* : حریف پر زبردست حملہ کرنا -

*w. into* : سخت حملہ کرنا -

*w. through book* : باوجود خشک اور بے مزہ ھونے کے کسی کتاب کو پڑھ ڈالنا -

*w. through slaughter or blood* : قتل و خون کرتے ھوے بڑھنا -

**Wader,** *n.* : (۱) "*wade*" کا اسم فاعل - (۲) لم ڈھیک - (۳) ( صیغہ جمع میں ) آب موزے -

**Wafd** (wahfd), *n.* : وفد؛ مصر کی انتہا پسند قوم پرور پارٹی -

**Wafer,** *n. & v.t.* : (۱) کاغذی بسکٹ ؛ رقاقہ ؛ ایک قسم کا نہایت پتلا اور میٹھا بسکٹ جس کی سطح شہد کے چھتے کی طرح ھوتی ھے - (۲) کاغذی مہر ؛ کاغذ کی سرخ ٹکیا جو مہر کی جگہ قانونی کاغذات پر لگاتے ھیں - (۳) لیپی ٹکیا سے بند کرنا ؛ کاغذی مہر لگانا -

**Waft** (wah-, wa-), *v.t. & n.* : (۱)

آهسته سے اڑا کر یا بہا کر پہنچانا - (۲) (خوشبو کی) لپیٹ؛ نفحه- (۳) پروں کی ایک جنبش- (۴) (خوشی یا سکون وغیرہ کی) هلکی سی لہر -

**Wag**, *v.t. & i. & n.* : (۱) دم یا سرے پر کسی لٹکتی هوئی چیز کو حرکت دینا - (۲) (قدیم زمانے یا دنیا کے متعلق) گزرنا ( جیسے *how wags the world* : کہئے دنیا کا کیا حال هے؛ کیسی گزر رهی هے ) - (۳) جنبش ( دم، سر وغیرہ کی ) -

*beards, tongues, are wagging* : (مجازاً) گپ شپ هو رهی هے -

*tail wags dog* : (استعارتاً) ادنیٰ شخص یا گروہ پوری جماعت پر حاوی هے یا اس کا رهنما بن گیا هے -

**Wag**, *n.* : (۱) ٹھٹول؛ مسخرہ - (۲) (عامیانہ) بھگوڑا؛ مدرسے وغیرہ سے غائب هوجانے والا -

**Wage**, *n.* : (۱) (عموماً جمع میں) اجرت؛ مزدوری؛ مشاهرہ - (۲) (عموماً جمع میں) بدلہ؛ جزا -

*wage(s)-fund* : قومی سرمایہ کا ایک خاص حصہ جو تنخواہ اور مزدوری کے لیے مخصوص کردیا جائے؛ ذخیرۂ اجرت -

**Wage**, *v. t.* : کرنا (جنگ)؛ لڑنا (لڑائی) -

**Wager**, *n. & v. t.* : (۱) شرط؛ شرط بدنا ( مگر اب عام استعمال میں اس کی جگہ " *bet* " آتا هے ) -

**Wag(g)on**, *n.* : (۱) گاڑی؛ چوپہیا چھکڑا - (۲) مال گاڑی کا کھلا هوا ڈبا؛ واگن -

*hitch one's w. to a star* : (محاورۃ) کسی بڑی قوت سے مدد لینا -

**Wag(g)oner**, *n.* : گاڑی بان -

**Wag(g)onette**, *n.* : کھلی هوئی یا ٹپ دار بگھی جس کے پہلو میں آمنے سامنے کی نشستیں بنی هوتی هیں؛ ویگنٹ -

**Waif**, *n.* : (۱) لاوارثی شے؛ خصوصاً وہ چیز جو نامعلوم طریقے سے آ گئی هو - (۲) لاوارث جانور - (۳) آوارہ یا بے خانماں شخص - (۴) لاوارث بچہ -

*ww. & strays* : (۱) متفرق چیزیں - (۲) لاوارث بچے -

**Wail**, *v. i. & t. & n.* : (۱) گریہ و بکا کرنا؛ نالہ کرنا - (۲) ماتم کرنا؛ رونا (کسی کو) - (۳) گریہ؛ آہ و زاری - (۴) ماتم؛ نوحہ - (۵) (هوا وغیرہ کا) درد ناک یا بھیانک آواز سے چلنا- (۶) درد ناک بھیانک آواز -

**Wain**, *n.* : (۱) (شعر) گاڑی - (۲) چھکڑا خصوصاً وہ جس میں کسان غلہ وغیرہ لے جاتے هیں -

**Wainscot**, *n. & v. t.* : (۱) (دیوار کی) تختہ بندی؛ تختوں کا حاشیہ - (۲) تختہ بندی کرنا -

**Waist**, *n.* : (۱) کمر، میان - (۲) لمبی چیز کا بیچ کا پتلا یا تنگ حصہ - (۳) جہاز کا بیچ کا حصہ - (۴) لباس کی کمر - (۵) (عورتوں کی) کمر کی پیٹی جس میں سایہ وغیرہ اٹکالیتی هیں -

*sleeved w.-coat* : مرزئی؛ فتوحی -

*w band,-belt* : کمر کی پیٹی -

*w.-cloth* : لنگوٹی -

*waistcoat* : واسکٹ؛ صدری -

*w.-deep or-high, aa. & advv.* : کمر تک -

**Wait** *v. i. & t.* : (۱) انتظار کرنا ( *w. a minute* ) - (۲) ویٹر (کھانے کی میز پر کام کرنے والے نوکر) کی خدمت انجام دینا - (۳) خواص کی خدمت انجام دینا -

(۴) (کھانے کے لیے کسی کا) انتظار کرنا -
*always has to be waited for:* ہمیشہ دیر کرتا ھے -
*w. on, w. upon :* (۱) خدمت میں حاضر رھنا ؛ میز کے نوکر یا پیش خدمت کا کام انجام د ینا - (۲) نتیجہ ھونا -
*waiting-room :* انتظار کا کمرہ ؛ ویٹنگ روم ( خصوصاً ریل کے اسٹیشن کا ) -
**Wait,** *n.* : (۱) انتظار - (۲) تاک ؛ گھات ؛ کمین -
*lie in or lay w.* : دشمن کی گھات میں بیٹھنا -
**Waiter,** *n.* : ویٹر ؛ خدمت گار ؛ ملازم جو ( ھوٹل وغیرہ میں ) کھانا کھلاتا ھے -
**Waive,** *v. t.* : چھوڑ دینا ؛ دستکش ھو جانا ( مثلاً حق وغیرہ سے ) -
**waiver,** *n.* : ( قانون) حقوق سے دست برداری -
**Wake,** *v. i. & t.* : (۱) جاگنا ؛ جگانا ( اکثر *up* کے ساتھہ آتا ھے) - (۲) (مجازاً) غفلت وغیرہ سے بیدار ھونا یا بیدار کرنا ؛ چونکنا یا چونکانا - (۳) جی اٹھنا ؛ زندہ کرنا ؛ جلانا - ( ۴ ) ھل چل مچا دینا ؛ گونج جانا ( شور و غل سے ) -
*waking dream :* (۱) محویت کا عالم - (۲) شیخ چلی کا سا منصوبہ -
*waking hours :* بیداری کے اوقات -
*waking or sleeping :* سوتے جاگتے -
**Wake,** *n.* : (۱) گرجے کی سالگرہ - (۲) ( اس سال گرہ کا ) رت جگا - (۳) (آئرستان) شب بیداری ( جو مردے کی لاش کے پاس بیٹھہ کر کی جاتی ھے ) ؛ ماتم یا خوشی ( جو آئرستان کے غربا اس موقع پر کرتے ھیں ) -
**Wakeful,** *a.* : (۱) جاگتا ھوا ؛ بیدار - (۲) چوکس ؛ ھوشیار -
**Waken,** *v. t. & i.* : (۱) جاگنا ؛ جگانا - (۲) ( غفلت وغیرہ سے ) چونکنا ؛ چونکانا -
**Waldenses** (wo-), *n. pl.* : والڈنزی ؛ عیسائیوں کے ایک غیر مقلد فرقے کا نام -
**Wale, weal,** *n. & v. t.* : (۱) بدھی ؛ اول ؛ ابھرا ھوا نشان جو چھڑی یا کوڑے کی چوٹ سے گوشت پر پڑ جاتا ھے - (۲) بدھیاں ڈال دینا -
**Waler,** *n.* : ویلر ؛ گھوڑا جو نیو ساوتھہ ویلس سے ھندوستانی فوج کے لیے لایا جاتا ھے -
**Wales,** *n.* : ویلز ؛ برطانیہ عظمیٰ کے ایک صوبہ کا نام ھے جہاں ویلش قوم آباد ھے -
*Prince of W.* : شہزادہ ویلز ؛ ولیعہد برطانیہ کا خطاب -
**Walk,** (wawk) *v. i. & t.* : (۱) چلنا - (۲) پیدل چلنا ( دوڑنے کے مقابلے میں ) - ٹہلتے ھوئے چلنا - (۴) ( گھوڑے کا ) قدم چلنا - (۵) چل کر جانا یا آنا ( *w. into the shop,* ) - ( ٦ ) ( مجازاً ) زندگی بسر کرنا ( کسی خاص طریقے سے ) ؛ ( کوئی خاص طرز عمل ) اختیار کرنا - (۷) پیدل چلنے میں مقابلہ کرنا (*I'll w. you 10 miles*) -
*please w. in :* تشریف لائیے -
*w. about :* ٹہلنا ؛ سیر گشت کرنا -
*w. away from :* (ساتھہ چلنے والے سے) آگے بڑھ جانا -
*w. into :* (۱) ٹھونکنا - (۲) بری طرح خبر لینا - (۳) پیٹ بھر کر کھانا (کوئی چیز) -
*w. off :* ایک دم سے چل دینا -
*w. off or away with :* چرا لے جانا ؛ اڑا لے جانا -
*walk-out :* (امریکا) مزدوروں کی ھڑتال -
*w. out with :* (کسی سے ) عاشقانہ

تعلقات رکھنا (خصوصاً نوکروں کے لیے آتا ھے)۔
*w. over* : (۱) چلنا (رستے وغیرہ پر) - (۲) بڑی آسانی سے فتح پانا (حریف پر)۔
*w. the hospitals* : طب یا ڈاکٹری کی تعلیم حاصل کرنا -
*w. the streets* : کسبی کا پیشہ کرنا -
*walked me off my legs* : مجھے چلتے چلتے تھکا مارا -
*walking-dress* : سیر کے کپڑے -
*walking-stick* : چھڑی ؛ لکڑی (جو سیر کے وقت استعمال ہو) -
*walking-tour* : پاپیادہ تفریحی سفر -
**walkable,** *a.* : پیدل چلنے کے قابل - (*w. distance*) -

**Walk,** *n.* : (۱) چال ؛ چلنے کا انداز (۲) چہل قدمی ؛ پیدل سیر - (۳) روش ؛ پٹری ؛ خیابان - (۴) رستہ ؛ پگڈنڈی - *w. of life* : شعبۂ زندگی ؛ پیشہ ؛ شغل
*w.-over* : آسان فتح ؛ جو حریف پر نہایت آسانی سے حاصل ہو جائے -

**Walker,** *n.* : پیروں سے چلنے والا پرند (جو نہ اڑتا ھے اور نہ تیرتا ھے مثلاً مرغا) -

**Walker,** *int.* : (بعیدانہ ؛ عامیانہ) اجی بس رہنے بھی دو -

**Wall** (wawl), *n.* & *v.t.* : (۱) دیوار (۲) غیر منقطع سلسلہ ؛ دیوار سی شے - (*mountain-w.*) - (۳) دیوار کھینچنا ؛ قبضہ کرنا ؛ دریچے وغیرہ کو اینٹیں چن کر بند کردینا -
*party or partition w.* : بیچ کی دیوار ؛ دیوار فاصل جو دو گھروں یا کمروں کو ایک دوسرے سے جدا کرتی ھے -
*see through a brick w.* : نہایت ھی تیز نظر رکھنا -
*run one's head against a w.* : سر پٹکنا ؛ ناممکن بات کے لیے کوشش کرنا -
*take the w. of* : اپنے مقابلے میں دوسرے کی آسائش کا خیال نہ کرنا -
*the weakest goes to the w.* : کمزور مقابلے میں ہار جاتا ھے -

*wallflower* : (۱) موسم بہار کا خوشبودار پودا جس میں عموماً نارنجی یا بادامی پھولوں کے گچھے ھوتے ھیں - (۲) وہ عورت جسے ناچنے کے لیے کوئی ساتھی نہ ملے - (مجازاً)
*w. of partition* : حد فاصل ؛ خلیج ؛ دو شخصوں یا چیزوں کو جدا کرنے والی چیز -
*w.-painting* : دیوار کی مصوری ؛ نقش و نگار جو مختلف رنگوں کے ذریعے سے خصوصاً ایسی دیوار پر بنائے جاتے ھیں جس میں پلستر کی نمی باقی رہتی ھے -
*w.-paper* : منقش کاغذ جو آرائش کے لیے دیواروں پر لگاتے ھیں -
*walls have ears* : دیوار ھم گوش دارد -
*with one's back to the w.* : مرنے مارنے پر تیار ہو کر -

**Wallet** (wo-) *n.* : (۱) چمڑے کا تھیلا (بائیسکل کے اوزار ، مچھلی پکڑنے کا سامان ، کاغذات وغیرہ رکھنے کے لیے) - (۲) چمڑے کا بٹوا (نوٹ رکھنے کے لیے)۔

**Wall-eye**(wawli) *n.* : (۱) پیلیا؛ ایک بیماری جس میں آنکھیں پیلی ھوجاتی ھیں - (۲) پیلی آنکھ (جس میں یہ بیماری ھو) - (۳) (بہت استعمال) بھینگا پن -

**Walloon,** *n.* & *a.* : (۱) والونی؛ ایک قوم کا نام ھے جو بلجیم میں اور فرانس کے سرحدی حصوں میں متفرق طور پر آباد - (۲) والونی زبان -

...op(wo-), v.t. : (عامیانہ) ٹھونکنا؛ پیٹنا ؛ مرمت کرنا -

...low(wo-) v.i. & n. : (۱) پانی ؛ کیچڑ یا بالو وغیرہ میں لوٹنا - (۲) (...in کے ساتھ) (عیاشی یا نفس پرستی میں) جانوروں کی طرح مست رہ... - (۳) (بھینسوں وغیرہ کے) لوٹنے کی جگہ -

w. in money : بہت زیادہ دولت مند ہونا -

**Walnut**(waw-), n. : (۱) اخروٹ - (۲) اخروٹ کا درخت - (۳) اخروٹ کی لکڑی -

*over the ww. & the wine* : نقل کے وقت ؛ کھانا کھانے کے بعد پھل وغیرہ کھاتے وقت -

**Walrus**, n. : دریائی گھوڑا -

**Waltz**(wawls) n. & v.i. : (۱) والز ؛ ایک قسم کا ناچ جس میں دو شخص ہمکنار ہوکر ایک دوسرے کے گرد پھرتے ہوئے ناچتے ہیں - (۲) والز ناچنا -

**Wampum**(wo-), n. : وامپم ؛ صدف سے بنی ہوئی پوتھ کی لڑیاں جنھیں شمالی امریکا کے دیسی باشندے زر کے طور پر یا آرائش کے لیے استعمال کرتے ہیں -

**Wan**(wo-) a. : (۱) پیلا ؛ بے رونق ؛ جس میں خون نہ ہو (شخص ؛ چہرہ ؛ چہرے کا رنگ) - (۲) نقیہ - (۳) بے رنگ (آسمان ؛ فضا) ؛ ماند (روشنی) -

**Wand**(wo-), n. : (۱) چھڑی (جادوگر وغیرہ کی) - (۲) عصا ؛ عصائے منصبی (کسی عہدہ دار کا) -

**Wander**(wo-), v.i. & t. : (۱) ادھر ادھر پھرنا ؛ مارا مارا پھرنا ؛ سیر و گشت کرنا - (۲) گمراہ ہونا ؛ ہٹ جانا (راہ راست سے) - (۳) بہکنا ؛ موضوع بحث یا سلسلہ کلام سے ہٹ جانا - (۴) بہکنا (دماغ کا) ؛ ہذیان بکنا - (۵) پریشان حواس ہونا ؛ فوطے میں ہونا -

*wandering jew* : (۱) گردش زدہ یہودی ؛ وہ یہودی جس نے حضرت مسیح کی بے ادبی کی تھی اور جس کے متعلق آپ نے فرمایا تھا "جب تک میں دنیا میں واپس نہ آؤں تو مارا مارا پھرے گا" - عیسائیوں کے عقیدے میں وہ اب تک زندہ ہے اور ہمیشہ گردش میں رہتا ہے - (۲) جہاں گشت -

**wandering**, n. (usu pl.) : (۱) (عموماً جمع میں) سیاحت - (۲) (عموماً جمع میں) ہذیان -

*Wanderjahre* (vahnderyare) n. pl. : (جرمن) تعلیمی سیاحت کا زمانہ (طالب علم کاریگر وغیرہ کا) -

*wanderlust* : (جرمن) سیاحت کا شوق -

**Wane**, v.i. & n. : (۱) (جسامت یا نور میں) گھٹنا - (۲) انحطاط ہونا (طاقت ؛ اہمیت ؛ شہرت وغیرہ میں) - (۳) زوال ؛ انحطاط -

**Want**, n. : (۱) عدم ؛ کمی - (۲) ضرورت ؛ طلب - (۳) عسرت ؛ تنگی - (۴) حاجت - (۵) ضرورت کی چیز -

**wantless**, a. : مستغنی ؛ بے نیاز -

**Want**, v.i. & t. : (۱) نہ ہونا ؛ کمی ہونا - (۲) (مقررہ معیار سے) کم ہونا (*wants an inch of the regulation*) - (۳) (*for* کے ساتھ) محتاج ہونا - (۴) ضرورت ہونا (*the boy wants to be whipped*) - (۵) چاہنا ؛ خواہش کرنا -

*he is wanted by the police* : (ملزم کے متعلق) پولیس اس کے پیچھے لگی ہے -

*wanting* : (۱) (*in* کے ساتھ) ہیٹا ؛ ...

ناقص ؛ محروم ؛ کورا ۔ (۳) غائب ؛ معدوم۔ (۴) فاتر العقل ۔

**Wanting**, prep.: (یہ طور حرف جار) (w. a leader, nothing : بغیر۔ (۱)) (۲) کم ۔ (can be done

**Wanton** (wo-) a. n. & v. i. : (۱) شوخ؛ چنچل ؛ ھرزہ ؛ ۔ (۲) شوخی کا ؛ رہشت کا۔ (۳) لا ابالی ؛ من موجی ۔ (۴) بے اندازہ (w. growth, profusion) (۵) بیہودہ (خیالات وغیرہ) ؛ بدکار (عورت وغیرہ) ۔ (۶) بلا وجہ ؛ بے تکا ؛ اٹکل پچو ۔ (۷) شوخی کرنا ؛ کلیلیں کرنا ۔

**War** (wor) n. : (۱) لڑائی ؛ جنگ (اقوام کی اور مجازاً افراد کی) ۔ (۲) مخاصمت ؛ پرخاش ؛ پیکار ۔

*carry the w. into the enemy's country* : مدافعت پر اکتفا نہ کرنا بلکہ خود دوسرے پر حملہ کرنا ۔

*civil w.* : خانہ جنگی ؛ ایک قوم کے مختلف طبقوں کی لڑائی ۔

*declaration of w.* : اعلان جنگ ۔

*has been in the wars* : (ایسے شخص کے متعلق کہتے ہیں جسے کسی نے زخو کوب کیا ہو یا برا بھلا کہا ہو) معلوم ہوتا ہے ان کی خبر لی گئی ہے ۔

*holy w.* : جہاد ؛ مذہبی جنگ ۔

*man of w.* : جنگی جہاز ۔

*on a w. footing* : پوری طرح مسلح (فوج ، جہازوں کا بیڑا وغیرہ) ۔

*roll back tide of w.* : حملے کو پسپا کرنا۔

*Secretary for W.*, *W. Secretary* : وزیر جنگ ۔

*sinews of w.* : سرمایہ ؛ روپیہ جو جنگ یا کسی اور کام کے لیے درکار ہو ۔

*the dogs of w.* : (شعر) لڑائی کی تباہ کاریاں ۔

*the w. to end w.* : جنگ عظیم (۱۹۱۴-۱۸) کا یہ نام رکھا گیا تھا ۔

*trade of w.* : سپاہی کا پیشہ ۔

*wage w.* : جنگ کرنا ؛ لڑائی کرنا ۔

*w. baby* : (۱) زمانہ جنگ کا حرامی بچہ ۔ (۲) (مزاحاً) بھری کالج کا طالب علم (جو جنگ عظیم کے زمانے میں افسر بنا دیا گیا ھو) ۔

*w. -cloud* : بین الاقوامی آثار جنگ ؛ معاملات کی ایسی صورت جس میں جنگ چھڑنے کا اندیشہ ھو ۔

*w. -cry* : نعرۂ جنگ ۔

*w. -god* : لڑائی کا دیوتا ؛ خصوصاً رومی مارس (مریخ) یا یونانی آریس ۔

*w. -head* : تارپیڈو کا پھٹنے والا سرا جو زمانۂ امن میں نکال دیا جاتا ہے ۔

*w. -lord* : سپہ سالار ۔

*w. of the elements* : کشمکش عناصر مثلاً طوفان ، سیلاب وغیرہ ۔

*W. Office* : محکمۂ جنگ ۔

*w. -paint* : (۱) نقش و نگار جو وحشی لڑائی سے پہلے بدن پر بناتے ھیں ۔ (۲) (مجازاً) رسمی لباس ۔

*w. -path* : امریکا کے دیسیوں کی جنگی مہم ؛ اس مہم کا راستہ ۔

*w. -plane* : جنگی طیارہ ۔

*w. -ship* : جنگی جہاز ۔

*w. to the knife* : بڑی سخت لڑائی (خصوصاً افراد میں) ۔

*w. -worn* : (۱) جنگ آزمودہ ۔ (۲) جو لڑائی میں ٹوٹ پھوٹ گیا ھو ۔

*ww. & rumours of ww.* : اقوام میں زور و جبر کا چلن ۔

*warring* : (warring متضاد ؛

- ( creeds,

**Warble** ( wor- ), *v. i.* & *t.* & *n.* : (۱) (پرندوں کا) چہچہانا - (۲) (انسان کا) ترنم کے ساتھہ گانا - (۳) ترنم سے ادا کرنا ( الفاظ وغیرہ کو ) - (۴) ترنم -

**Ward**, *v. t.* : (۱) حفاظت کرنا (اب زیادہ تر خدا کے لیے آتا ھے) - (۲) (حملے کو) روکنا ؛ توڑ کرنا ؛ رد کرنا - (۳) بچانا ( خطرے افلاس وغیرہ سے ) -

**-wards** *suf. repr.* : لاحقہ بہ معنی طرف ؛ سمت ؛ طرف کو ؛ سمت کو -

**Warden**, *n.* : نگران ؛ گورنر ؛ حاکم -

**Warder**, *n.* : (۱) جیلر ؛ داروغۂ قید خانہ -

**Wardrobe**(wor-), *n.* : (۱) توشہ خانہ - (۲) کپڑے رکھنے کی میز یا الماری - (۳) ( کسی شخص کا ) کپڑوں کا ذخیرہ -

**Wardship**, *n.* : ولی کی نگرانی ؛ ولایت - *under w., has the w. of* : ولایت یا نگرانی میں -

**Ware**, *n.* : (۱) اشیاء جو فروخت کے لیے بنائی جائیں خصوصاً برتن - (۲) ( کسی خاص جگہ ؛ خاص شخص یا خاص قسم کی ) مصنوعات ؛ سامان -

*hard w.* : لوھے یا تانبے کی چیزیں -

*warehouse, n. & v. t.* : گودام ؛ مالخانہ ؛ گودام میں رکھنا -

**Ware**, *v. t.* : (۱) ( امر کا صیغہ ) هوشیار رهو ؛ هوشیار (*w. wire traps*) - (۲) (بول چال عموماً امر کے صیغے میں ) بچتے رهو ؛ پرهیز کرو -

**Warfare**, *n.* : ( حالت ) جنگ و جدل ؛ جنگ -

**Warlike**, *a.* : (۱) جنگی ؛ فوجی - (۲) جنگ جو - (۳) جنگ جو یانہ -

*w. preparations* : فوجی تیاریاں -

**Warm** ( wor- ), *a.* : (۱) گرم - (۲) گرم رکھنے والے ؛ گرم (کپڑے) - (۳) (مجازاً) جذباتی - (۴) سرگرم (*w. supporter*) - (۵) پر جوش ؛ تپاک کا (*w. welcome*) - (۶) مشتعل (*the disputants grew w.*) - (۷) نازک ؛ مشکل ( موقع ) - (۸) دلسوزی کا ( جذبہ ) - (۹) ( رنگ ) شوخ ؛ خصوصاً جس میں گہرا سرخ یا زرد رنگ شامل ہو - (۱۰) خوش حال ؛ دولتمند ( شخص ) - ( لڑائی کا ) نازک موقع -

*w. corner* :

*a w. temperament* : عاشقانہ مزاج -

*make it or things w. for one* : کسی کے خلاف جذبات کو برانگیختہ کرنا -

*w. descriptions* : شہوت انگیز بیان -

*w. disposition* : محبت والا -

**Warm-hearted**, *a.* : همدرد ؛ دلسوز -

**Warmth**, *n.* : (۱) هلکی گرمی - (۲) جوش ؛ تپاک ؛ دلسوزی - (۳) تیزی ؛ حرارت ؛ غصہ -

**Warm**, *v. t.* & *n.* : (۱) گرم کرنا - (۲) مشتعل کرنا ؛ تیز کرنا - (۳) تاپنا ( آگ وغیرہ ) - (۴) گرم هونا - (۵) همدردی کا جذبہ پیدا هونا - (۶) گرم کرنے یا تاپنے کا عمل (*must have, give it, another w. first*)

*w. person or his jacket* : زد و کوب کرنا ؛ ٹھونکنا

**Warming**, *n.* : (ماميانہ) کندی ؛ مرمت -

**Warn** ( worn ), *v. t.* : آگاہ کرنا ؛ خبردار کرنا ؛ تنبیہہ کرنا -

**Warning**, *n.* : (۱) ( خطرے کی ) اطلاع ؛ خبر - (۲) ( قصور کی ) تنبیہہ - (۳) خطرے کی علامت ؛ باعث عبرت -

*take w.* : (۱) چوکنا هونا ؛ کان کھڑے کرنا - (۲) تنبیہہ سے فائدہ اٹھانا -

**Warp** ( worp ) *v. t. & i.* : (۱) اینٹھ دینا؛ ٹیڑھا کردینا - (۲) ٹیڑھا ھو جانا؛ خم پیدا ھو جانا - (۳) (سیرت یا طبیعت میں) کجی یا کج روی پیدا کرنا ؛ بگاڑ دینا - (۴) (رائے میں) تعصب پیدا کر دینا -

**Warp** ( worp ) *n.* : (۱) تانا؛ تار؛ کپڑے کی بناوٹ میں وہ دھاگا جولمبان رخ میں تانا جائے - (۲) جہاز کھینچنے کی رسی - (۳) خم؛ کجی - (۴) ( مجازاً ) کج روی؛ خرابی-

**Warrant** ( wor- ), *n.* : (۱) سند (کسی کام کے کرنے کی) معقول وجہ ؛ جواز - (۲) پروانۂ ادائی زر ؛ برات - (۳) پروانۂ گرفتاری یا قرقی وارنٹ - (۴) مختار نامہ ؛ کسی شخص کی طرف سے مقدمے میں پیروی کرنے کی تحریری اجازت -

*w. of attorney* : مختار نامہ -

**Warrant,** *v. t.* : (۱) وجۂ جواز ھونا - (۲) ذمہ دار ھونا ( خصوصاً مال کے اصلی ھونے کا ) -

*I'll w.* (you) : (بطور جملۂ معترضہ) یقیناً ؛ بے شک -

**Warranty,** *n.* : (۱) معقول وجہ؛ جواز - (۲) اختیار ؛ سند - (۳) ( قانون ) تصدیق اصلیت؛ ذمہ داری (بیچنے والے کی طرف سے کہ مال اس کا ھے اور اصلی ھے ) -

**Warren** (wo-), *n.* : خرگوشوں کا جنگل؛ جس میں خرگوش کے بہت کثرت سے ھوں -

**Warrior**, *n.* : (۱) ( شعر؛ خطابت ) سورما ؛ سورما - (۲) سپاھی ( پیدل یا بری فوج ) - (۳) جنگجو ( قوم وغیرہ ) -

*the Unknown W. or Soldier* ; گمنام سپاھی؛ ان سپاھیوں میں سے جو جنگ عظیم میں مارے گئے ایک شخص کی لاش جو ملک میں قوم کی قربانی کی یادگار میں دھوم دھام سے دفن کی گئی -

**Wart** (wort), *n.* : (۱) مسا - (۲) گومڑی؛ مسا جو درخت کے تنے پر ھو -

*paint one with his wts.* : کسی شخص کی سچی تصویر کھینچنا جس میں اس کے عیب بھی دکھائے جائیں -

**Wary,** *a.* : (۱) ھوشیار ؛ محتاط - (۲) پر احتیاط (کام) -

**Wash** (wo-), *v. t. & i.* : (۱) دھونا - (۲) (مجازاً ) پاک کرنا ( گناہ وغیرہ سے ) - (۳) ( دھبا وغیرہ ) دھو ڈالنا - (۴) ھاتھ منھ دھونا - (۵) دھلائی کا کام کرنا - (۶) (کپڑے کا) اس طرح دھل سکنا کہ رنگ نہ اڑے اور خراب نہ ھو - (۷) بھگونا - (۸) ( دریا کے ساحل وغیرہ کو ) چھونا - (۹) بہا لے جانا - (۱۰) ( کھانے کی چیز کو پانی وغیرہ سے ) اتارنا - (۱۱) پھیل کر بہنا - (۱۲) پانی پھیرنا ؛ ھلکا ملمع کرنا -

*w. one's hands* (عموماً of کے ساتھ) ( کسی معاملے سے ) قطع تعلق کرلینا -

*washed out* : ( مجازاً ) تھکا ھارا ؛ خستہ (خصوصاً رنگ رلیاں منانے کے بعد) -

*won't w.* ( مجازاً ) یہ (دلیل یا بیان وغیرہ) نہیں چلنے کا -

**washing,** *a.* : (۱) دھلائی - (۲) لادی؛ دھلنے والے کپڑوں کا مجموعہ - (۳) دھوون-

**Wash,** *n.* : (۱) دھونا ؛ دھلنا - (۲) ھاتھ منھ دھونا - (۳) لادی ؛ دھلنے والے کپڑے - (۴) تلاطم امواج؛ خصوصاً جو کشتی کی رفتار سے پیدا ھوتا ھے - (۵) دریا بر آمد مٹی - (۶) پانی سی چیز ؛ چائے شراب وغیرہ جو بے حد ھلکی ھو ؛ دھوون - (۷) ( مجازاً ) بکواس - (۸) لوشن ؛ دھونے یا رنگ صاف کرنے کی دوا - (۹) (سونے وغیرہ کا) ھلکا ملمع - (۱۰) پانی کا رنگ (جو پانی میں گھولا گیا ھو) -

*the w.* : دھلائی ( دھوبی کے ھاں ) -
**Wash-**, *comb.* : ترکیبی لفظ -
*w.-basin* : سلفچی -
*w.-bowl* : لگن ؛ کونڈا -
*w.-cloth* : صافی -
*w.-day* : کپڑے دھونے کا مخصوص دن -
*w.-hand-stand* : منہہ دھونے کی میز -
*w.-out* : ( فوجی عامیانہ ) (۱) بالکل نا کامیاب شخص ؛ ( خصوصاً نشانہ لگانے میں ) محض نکما - (۲) قطعی ناکامی -
*washerwoman* : دھوبن -
**Washing**, *n.* : (۱) *wash* کا حاصل مصدر - (۲) دھلائی کے کپڑے ؛ لادی -
**Washy**, *a.* : (۱) بالکل پتلا یا ھلکا؛ (شوربا شراب چائے وغیرہ ) بے مزہ - (۲) حد سے زیادہ ھلکا (رنگ ) - (۳) کمزور (جذبہ ؛ اسلوب بیان وغیرہ ) -
**Wasp** (wo-) *n.* : بھڑ -
**Waspish**, *a.* : (۱) جھلا ؛ بد مزاج - (۲) کڑوا ؛ طعن آمیز -
**Wastage** (-ij), *n.* : (۱) تضیع ؛ بربادی - (۲) ضائع شدہ مقدار -
**Waste**, *a.* : (۱) ویران ؛ غیرآباد - (۲) بنجر ؛ ناقابل کاشت - (۳) ( مجازاً ) غیر دلچسپ ؛ سپاٹ - (۴) بے کار ؛ فضول ؛ فاضل ( *w. energy, steam etc* ) -
*lay w.* : تاراج کرنا ؛ پامال کرنا -
*the w. periods of history* : تاریخ کے غیر دلچسپ دورن -
*w. land* : بنجر -
*w. paper* : (۱) ردی - (۲) بے کار کتاب یا کاغذ -
**Waste**, *v. t. & i.* : (۱) ویران کرنا - (۲) (قانون) نقصان پہنچانا - (۳) تباہ کرنا ؛ رایگان کرنا - (۴) فضول خرچی کرنا - (۵) تحلیل ہونا ؛ رفتہ رفتہ گھٹانا یا گھٹنا - (۶) مرجھا دینا ؛ مرجھا جانا - (۷) برباد ھونا ؛ ضایع ھونا -
*w. breath or words* : بے نتیجہ گفتگو کرنا -
*w. not, want not* : نہ فضول خرچی کرو نہ محتاج ھو -
**Waste**, *n.* : (۱) دشت ؛ بیابان - (۲) بنجر زمین - (۳) تحلیل ؛ تدریجی کمی - (۴) غذا کے بچے کھچے ٹکڑے ؛ فضلہ ؛ کسی چیز کے بچے کھچے ٹکڑے ؛ ریزے ؛ کترن ؛ چھانٹن وغیرہ - (۵) سوت کا کودڑ ' جو کلیں صاف کرنے کے لیے کام آتا ھے - (۶) (وقت ' غذا ' دولت وغیرہ کا ) اسراف ؛ تباھی ؛ تضیع -
*a w. of waters* : پانی کی وسیع سطح -
*run to w.* : (سیال شئے کا) برباد ھو جانا -
**Waste-**, *comb.* : ترکیبی لفظ -
*w.-basket* : متفرق چیزوں کی ٹوکری -
*w. book* : کچا کھاتا -
*w.-paper-basket* : ردی کی ٹوکری -
**Waster**, *n.* : (۱) ضایع کرنے والا - (۲) ناقص مال ؛ ردی مال جو کارخانے میں بنتے وقت خراب ھو جائے - (۳) نکما آدمی -
**Wastrel**, *n.* : (۱) ردی مال ' جو کارخانے میں بنتے وقت خراب ھو جائے - (۲) آوارہ بچہ - (۳) نکھٹو - (۴) فضول خرچ -
**Watch**, (wo-) *n.* : (۱) چوکسی ؛ خبرداری - (۲) پہرے والا ؛ چوکیدار ؛ رونڈ - (۳) (تاریخ) پہر - (۴) جیبی گھڑی ؛ واچ -
*dog-w.* : آدھا پہر -
*is on the w.* : (۱) خبردار ھے - (۲) ( کسی شخص کی) تلاش یا انتظار میں ھے -
*pass as a w. in the night* : جلد فراموش ھو جانا -
*w.-dog* : رکھوالا کتا جو چور وغیرہ کی

*the w.* : دھلائی ( دھوبی کے ھاں ) -
Wash-, *comb.* : ترکیبی لفظ -
*w.-basin* : سلفچی -
*w.-bowl* : لگن ؛ کونڈا -
*w.-cloth* : صافی -
*w.-day* : کپڑے دھونے کا مخصوص دن -
*w.-hand-stand* : منھ دھونے کی میز -
*w.-out* : (فوجی عامیانہ ) (۱) بالکل نا کامیاب شخص ؛ (خصوصاً نشانہ لگانے میں) محض نکما - (۲) قطعی ناکامی -
*washerwoman* : دھوبن -
Washing, *n.* : (۱) *wash* کا حاصل مصدر - (۲) د ھلائی کے کپڑے ؛ لادی -
Washy, *a.* : (۱) بالکل پتلا یا ھلکا؛ (شوربا شراب چائے وغیرہ ) بے مزہ - (۲) حد سے زیادہ ھلکا (رنگ ) - (۳) کمزور (جذبہ اسلوب بیان وغیرہ ) -
Wasp (wo-) *n.* : بھڑ -
Waspish, *a.* : (۱) جھلا ؛ بد مزاج - (۲) کڑوا ؛ طعن آمیز -
Wastage (-ij), *n.* : (۱) تضیع ؛ بربادی - (۲) ضائع شدہ مقدار -
Waste, *a.* : (۱) ویران ؛ غیرآباد - (۲) بنجر ؛ ناقابل کاشت - (۳) (مجازاً) غیر دلچسپ ؛ سپاٹ - (۴) بے کار ؛ فضول ؛ فاضل ( *w. energy, steam etc* ) -
*lay w.* : تاراج کرنا ؛ پامال کرنا -
*the w. periods of history* : تاریخ کے غیر دلچسپ قرون -
*w. land* : بنجر -
*w. paper* : (۱) ردی - (۲) بے کار کتاب یا کاغذ -
Waste, *v. t. & i.* : (۱) ویران کرنا - (۲) (قانون) نقصان پہنچانا - (۳) تباہ کرنا ؛ رایگاں کرنا - (۴) فضول خرچی کرنا - (۵) تحلیل هونا؛ رفتہ رفتہ گھٹانا یا گھٹنا - (۶) مرجھا دینا ؛ مرجھا جانا - (۷) برباد ھونا ؛ ضایع ھونا -
*w. breath or words* : بے نتیجہ گفتگو کرنا -
*w. not, want not* : نہ فضول خرچی کرو نہ محتاج ھو -
Waste, *n.* : (۱) دشت؛ بیابان - (۲) بنجر زمین - (۳) تحلیل ؛ تدریجی کمی - (۴) غذا کے بچے کھچے ٹکڑے ؛ فضلہ ؛ کسی چیز کے بچے کھچے ٹکڑے؛ ریزے؛ کترن ؛ چھانٹن وغیرہ - (۵) سوت کا گودڑ جو کلیں صاف کرنے کے لیے کام آتا ھے - (۶) (وقت ، غذا ، دولت وغیرہ کا ) اسراف ؛ تباھی ؛ تضیع -
*a w. of waters* : پانی کی وسیع سطح -
*run to w.* : (سیال شئے کا) برباد ھو جانا -
Waste-, comb. : ترکیبی لفظ :
*w.-basket* : متفرق چیزوں کی ٹوکری -
*w. book* : کچا کھاتا -
*w.-paper- basket* : ردی کی ٹوکری -
Waster, *n.* : (۱) ضایع کرنے والا - (۲) ناقص مال ؛ ردی مال جو کارخانے میں بنتے وقت خراب ھو جائے - (۳) نکما آدمی -
Wastrel, *n.* : (۱) ردی مال جو کارخانے میں بنتے وقت خراب ھو جائے- (۲) آوارہ بچہ - (۳) نکھٹو - (۴) فضول خرچ -
Watch, (wo-) *n.* : (۱) چوکسی ؛ خبرداری - (۲) پھرے والا؛ چوکیدار ؛ روند - (۳) (تاریخ) پھر - (۴) جیبی گھڑی ؛ واچ -
*dog- w.* : آدھا پھر -
*is on the w.* : (۱) خبردار ھے - (۲) (کسی شخص کی) تلاش یا انتظار میں ھے-
*pass as a w. in the night* : جلد فراموش ھو جانا -
*w.- dog* : رکھوالا کتا جو چور وغیرہ کی

*w.-buffalow* : هندوستان کی بهینس -

*w.-closet* : فلش کا طهارت خانه ؛ بیت الخلا جسے پانی سے دهونے کا انتظام هو -

*w.-colour* : (۱) پانی کے رنگ جو تیل کے بجائے پانی میں حل کیے جائیں - (۲) آب رنگ تصویر - (۳) آب رنگ مصوری -

*watercourse* : نالا ؛ چشمه -

*w.-cure* : علاج بالآب ؛ پانی کے ذریعے سے علاج -

*w.-drinker* : شراب سے محترز ؛ تارک شراب -

*waterfall* : آبشار -

*w.-finder* : پن جوتشی ؛ وه شخص جو طلسمی چهڑی کی مدد سے یه معلوم کرلیتا هے که پانی کس مقام پر نکلے گا -

*waterfowl* : دریائی پرند خصوصاً جن کا شکار کهیلتے هیں -

*w.-gate* : (۱) (دریا نهر وغیره کے) بند کا دروازه - (۲) (دربار میں) داخلے کا دروازه ؛ پهاٹک -

*w.-hole* : گڑها جس میں پانی بهرا هو -

*w.-joint* : ٹپکنے سے محفوظ ؛ بے رخنه -

*w.-lily* : کنول ؛ نیلوفر -

*w.-main* : آب رسانی کا بڑا نل ؛ صدر نل -

*w.-melon* : تربوز -

*w.-meter* : آب پیما ؛ میٹر ؛ پانی کی مقدار ناپنے کا آله -

*w.-mill* : پن چکی -

*w. of life* : نور باطن ؛ روشن ضمیری -

*w. on the brain, knee &c.* : دماغ ، گهٹنے وغیره میں پانی بهر جانے کی بیماری ؛ جلندهر (دماغ ، گهٹنے وغیره کا) -

*w.-pillar* : پن کهمبا ؛ پانی کا ستون جس سے ریل کا انجن پانی لیتا هے -

*w.-pipe* : پانی کا نل -

*w.-polo* : پانی پولو ؛ ایک کهیل جو تیراک کهیلتے هیں ؛ جس میں گیند کو هاتهه سے اچهال کر گول تک لے جاتے هیں -

*w.-power* : قوت آب ؛ پانی کی قوت جس سے مشین چلانے کا کام لیا جائے -

**Waterproof**, *a.* : (۱) پن روک ؛ جس میں پانی اتر کر نه آئے ، مثلاً کپڑا لباس وغیره - (۲) برساتی ؛ پن روک کوٹ -

*w.-table* : (۱) (عمارت) مسطح حاشیه یا کگر (چهت یا دیوار میں پانی گرنے کے لیے) - (۲) سطح سیرابی ؛ زمین کی وه پرت جس کے نیچے تک ساری زمین پانی سے سیراب هو -

*watertight* : پن روک ؛ جس میں پانی اثر نه کرے (مثلاً جوتا وغیره) -

*watertight compartment* : علحده علحده خانے ، ان مسائل مضامین وغیره کے جو ایک دوسرے سے الگ نهیں هو سکتے ؛ مصنوعی طور پر تقسیم کیے هوئے حصے -

*is on the w.-wagon* : (عامیانه محاوره ، جو امریکا سے نکلا هے) شراب سے پرهیز کرتا هے -

*ww. of forgetfulness* : (۱) موت - (۲) عالم فراموشی - (۳) دریائے فراموشی ؛ عالم اسفل کا دریا جس کا پانی پینے سے ماضی کے واقعات فراموش هوجاتے هیں -

*waterworks* : (۱) کارخانهٔ آب رسانی - (۲) ایک قسم کا آرائشی فواره -

*written in w.* : نقش بر آب ؛ ناپائدار (مثلاً شهرت وغیره) -

**waterless**, *a.* : خشک ؛ بے آب -

**Water**, *v. t. & i.* : (۱) چهڑکاؤ کرنا (سڑک پر) - (۲) پانی دینا (پودوں کو) - (۳) پانی پلانا (گهوڑے وغیره کو) - (۴) پانی ملانا (دوده وغیره میں) - (۵) (آنکهوں میں) پانی آجانا - (۶) (منهه

میں ) پانی ابھر آنا - (۷) (جہاز و انجن وغیرہ کا ) پانی لینا -

**w. down**: ( قصے کو ) ہولناک اجزا کو چھوڑ کر بیان کرنا -

**watering-cart** : چھڑکاؤ کی گاڑی -

**watering-place** : (۱) نالہ چشمہ وغیرہ جس میں مویشی پانی پیتے ہیں (۲) چشمہ گاہ؛ وہ مقام جہاں معدنی چشمے ہوں - (۳) ساحل سمندر کی سیر گاہ -

**watering-pot** : پودوں کو پانی دینے کا برتن -

**Waterloo, n.** : (۱) جنگ واٹرلو جس میں نپولین کو شکست ہوئی - (۲) زبردست معرکہ -

**Watery, a.** : (۱) ( پکا ہوا کھانا ) جس میں پانی بہت زیادہ ہو؛ تھپ تھپ - (۲) تر (ہونٹھ) - (۳) پرنم (آنکھیں) - (۴) بے حد پتلا - ( ۵ ) بے مزہ ( نثر، اسلوب بیان وغیرہ) - (۶) بارش کی خبر دینے والا ( a w. moon, sky ) -

**Wattle (wo-) n. & v. t.** : (۱) ٹھاٹر؛ ٹٹی؛ جعفری - (۲) ( واحد یا جمع ) بانس کی کھپچیاں یا درختوں کی ٹہنیاں ٹھاٹر بنانے کے لیے - (۳) ٹھاٹ یا جعفری لگانا؛ ٹٹی لگانا -

**Waul, v. i.** : چیخنا؛ میاؤں میاؤں کرنا -

**Wave, v. i. & t.** : (۱) لہرانا؛ لہلہانا - (۲) حرکت دینا؛ گھمانا - (۳) ہاتھ کے اشارے سے حکم دینا؛ رخصت کرتے وقت ہاتھ ہلانا -

**w. aside** : ( بے جا مداخلت یا ناجائز کہہ کر ) خارج کر دینا -

**Wave, n.** : (۱) لہر؛ موج - (۲) لہرانا؛ کسی اثر یا حالت یا جذبے کا عارضی طور پر پڑ جانا (مثلاً جوش وغیرہ) - (۳) اونچی نیچی سطح؛ خم - (۵) لہردار ہونا - (۴) ہاتھ کا اشارہ؛ ہاتھ ہلانا -

**heat, cold, w.** : گرمی یا سردی کی لہر؛ کسی خطے میں گرمی یا سردی کا یکا یک غیر معمولی طور پر بڑھ جانا -

**the w.w. or w.** : ( شعر و خطابت ) پانی؛ دریا -

**w.-length** : طول موج؛ حرارت، روشنی، لاسلکی وغیرہ کی شعاعوں کی لمبائی -

**Waver, v. i.** : پس و پیش میں ہونا؛ حیص بیص میں ہونا؛ ایمان وغیرہ ڈانواں ڈول ہو جانا؛ پاؤں ڈگمگا جانا -

**Wavy, a.** : (۱) اونچا نیچا؛ ابھرتا لچتا؛ (۲) لہریا - (۳) پرخم ( زلف گیسو وغیرہ ) -

**Wax, n. & v. t.** : (۱) موم (۲) موم سے مشابہ مادہ - (۳) موم کا؛ مومی - (۴) موم کی تہ دینا؛ موم ملنا ( کسی چیز میں ) -

**ear w.** : کان کا میل؛ کھونٹ -

**mould one like w.** : اپنی مرضی کے مطابق کسی کی تربیت کرنا اور اس سے کام لینا -

**sealing w.** : لاکھ کا مرکب جس سے مہر لگائی جاتی ہے -

**w. candle** : موم بتی -

**w.-chandler** : مومبتی؛ موم بتی کا بنانے والا یا بیچنے والا -

**w.-cloth** : موم جامہ ( خصوصاً فرش کے لیے ) -

**w. doll** : (۱) موم کی گڑیا - (۲) مومی پتلی؛ عورت جس میں ظاہری حسن ہو مگر معشوقیت نہ ہو -

**w.-painting** : کاشی کاری؛ ٹائل ( کھپروں ) یا اینٹوں پر گرم شانچوں سے داغ کر نقش و نگار بنانا -

**waxwork** : موم کے پتلے بنانے کا کام؛

مومی مجسمہ سازی -
**Wax**, *v. i.* : (۱) بڑھنا (چاند کا ھلال سے بدر بننے تک) - (۲) (قدیم یا شعر) زیادہ ھونا ؛ اضافہ ھونا (*w. fat, old, angry etc*) - (۳) ھوجانا -
*w. & wane* : نشیب و فراز ھونا -
**Wax**, *n.* : (عامیانہ) غصہ -
*got into a w.* : خفا ھو گیا -
**Waxen**, *a.* : (۱) مومی - (۲) موم کا سا - (۳) ھر سانچے میں ڈھل جانے والا (*w. complexion*) -
**Waxy**, *a.* : (۱) موم کی طرح شکل پذیر - (۲) موم کی طرح ھلکا زرد اور نیم شفاف - (۳) پلپلا (*w. liver*) - (۴) (عامیانہ) تیز مزاج ؛ نازک مزاج -
**Way**, *n.* : (۱) سڑک ؛ راہ - (۲) طرز ؛ انداز ؛ روش - (۳) (کسی مقام کا) راستہ - (۴) طریق عمل - (۵) مسافت ؛ دوری - (۶) گذرنے کی جگہ ؛ صاف راستہ - (۷) حالت سفر - (۸) سمت ؛ طرف (*which w. is he looking*) - (۹) دستور ؛ رواج - (۱۰) دائرۂ عمل (*things are in the stationary w.*) - (۱۱) قطع مسافت ؛ ترقی - (۱۲) رفتار ؛ تیزی - (۱۳) اعتبار - (۱۴) حالت ؛ صورت (*things are in a bad w.*) - (۱۵) حیثیت (*is an author in a small w.*) -
*any w.* : بہر صورت ؛ بہر حال -
*be in a great w.* : (بول چال) پریشان ھونا -
*be in the family w.* : حاملہ -
*by the w.* : (۱) اثنائے راہ میں - (۲) ضمناً - (۳) اور ھاں (ایک بات کے ضمن میں دوسری بات کہتے ھوئے) -
*by w. of* : بجائے ؛ بہ طور (*carries a stick by w. of weapon*) -
*covered w.* : (۱) پٹا ھوا راستہ - (۲) (قلعہ بندی) مستور راستہ -
*find one's w.* : منزل مقصود پر پہنچ جانا -
*furthest w. about is nearest w. home* : رہ راست برو اگر چہ دور است -
*gather, lose w.* : تیز یا سست ھونا -
*get thing out of the w.* : پیچھا چھڑانا -
*have one's own or one's w.* : (۱) اپنا چاھا کرنا - (۲) اپنے حکم کی تعمیل کرانا -
*in a w.* : (۱) ایک لحاظ سے - (۲) کسی حد تک -
*in one w.* : ایک لحاظ سے -
*is by w. of making an effort* : وہ سمجھتا ھے یا ظاھر کرتا ھے کہ کوشش کر رھا ھے -
*is in the grocery w.* : بنیے کا پیشہ کرتا ھے -
*is nothing out of the w.* : کوئی غیر معمولی یا عجیب بات نہیں -
*it is only his w.* : اس کا عام انداز ہے (اس لیے برا نہیں ماننا چاھیے) -
*lead the w.* : (۱) آگے چل کر رستہ بتانا - (۲) (مجازاً) رھنمائی یا قیادت کرنا -
*look the other w.* : ...کھ نہ ملانا -
*make one's or one's own w.* : ...ی کرنا -
*make the best of one's w.* : ...ہاں تک ...کن ھو تیز چلنا -
*no w. inferior* : ...ی لحاظ سے کم نہیں -
*parting of the w.* : ...) دو راھہ - (۲) ...مجازاً) اھم فیصلے کا موقع -
*pave the w. for* : ...ی واقعے کے لیے ...ھموار کرنا -
*permanent w.* : ...ی مستقل لائن -
*put one in the w. for* : (... کام کا

*w.-stain* : بارش ( وغیرہ ) کا دھبا ( دیوار پر ) -

*w.-station* : مقام رصد ؛ مرکز رصد -

**Weather**, *v. t. & i.* : (۱) (کسی چیز پر ) موسمی تغیرات کا اثر پڑنے دینا - ( ۲ ) ( ارضیات ) ( ملونان ) جھیل جانا ؛ ( مجازاً ) ( مشکلات کا ) مقابلہ کر کے کامیاب ہونا -

**Weave**, *v. t. & i. & n.* ( wove, woven ) : (۱) بننا ؛ کپڑا بننا ( ہاتھ یا مشین سے ) - (۲) گوندھنا - (۳) ( واقعات وغیرہ کو ) ترتیب دینا ( قصے کی صورت میں ) کھپانا - (۴) گھوڑنا ( سازش وغیرہ ) - ( ۵ ) بننے کا انداز یا ترتیب -

**Weaver**, *n.* : (۱) *weave* کا اسم فاعل - (۲) جولاہا - ( ۳ ) بیا ؛ ایک قسم کا پرند جو اپنا گھونسلا تھیلی کی شکل میں بن کر تیار کرتا ہے -

**Web**, *n.* : ( ۱ ) پارچہ ؛ بنا ہوا ٹکڑا - ( ۲ ) مکڑی کا جالا - ( ۳ ) جھلی جو چمگادڑ یا آبی پرندوں کے پنجوں میں ہوتی ہے - ( ۴ ) ( تشریح ) نسیجہ - ( ۵ ) ( پر میں ) ریشہ - ( ۶ ) ( طباعت ) کاغذ کا بڑا لپٹا ہوا تختہ ( جو اخبار چھاپنے میں کام آتا ہے ) -

**Webbing**, *n.* : (۱) نواڑ - (۲) مغزی ؛ زیادہ مضبوط اور نفیس کپڑے کا پتلا حاشیہ -

**Wed**, *v. t. & i.* : (۱) نکاح کرنا ؛ شادی کرنا - (۲) (دوسرے کا) نکاح پڑھانا یا نکاح کرنا - (۳) (مختلف صفات کا) امتزاج کرنا -

*wedded* : (۱) شادی شدہ - (۲) ازدواجی -

*wedded pair* : میاں بیوی -

*wedded to* : اٹل طریقے سے مخصوص اصولوں یا طریقوں پر جمے رہنا -

**Wedding**, *n.* : نکاح ؛ عقد ؛ شادی -

*w.-day* : (۱) شادی کا دن - (۲) شادی کی سالگرہ -

*w.-ring* : شادی کی انگوٹھی جو دلہن کو پہنائی جاتی ہے اور شادی شدہ عورت کا نشان ہے -

**Wedge**, *n. & v. t.* : (۱) پچڑ ؛ پانہ - ( ۲ ) گاؤدم مثلث شکل یا چیز - ( ۳ ) دو چیزوں یا شخصوں کے بیچ میں ٹھونس دینا - (۴) پچڑ کی طرح چیرنا یا ادھر ادھر ہٹانا -

*thin end of the w.* : ( کسی چیز کا ) معمولی سا آغاز جو آگے چل کر نہایت اہم نتائج پیدا کرنے والا ہو -

**Wedlock**, *n.* : ازدواج ؛ حالت عقد -

*born in lawful w.* : حلالی ؛ نکاحی ( اولاد ) -

**Wednesday** (wenz-), *n.* : چہارشنبہ -

**Wee**, *a.* : ( بچوں کی زبان ) ننھا منا ؛ تھوڑا سا ؛ ذرا سا -

**Weed**, *n. & v. t. & i.* : (۱) گھاس پھونس ؛ خس و خاشاک - (۲) ( بول چال ) سگار - (۳) ( *soothing w.* ) تمباکو - ( ۴ ) سوکھا مریل گھوڑا یا آدمی - ( ۵ ) ( زمین کو ) نرانا - ( ۶ ) ( مجازاً ) نکمے اجزا یا اشخاص کو چھانٹ دینا -

*ill ww. grow apace* : کوڑے کی گھاس بڑی جلدی بڑھتی ہے ( جلدی بڑھنے والے بچے پر پھبتی ) -

*w.-grown* : پر خس و خاشاک -

**Weeds**, *n. pl.* : بیوہ کا ماتمی لباس ؛ رنڈ سالا -

**Week**, *n.* : (۱) ہفتہ ( جو عموماً سنیچر کی آدھی رات سے شمار ہوتا ہے ) - ( ۲ ) سات دن کی مدت ؛ ہفتہ - (۳) اتوار کے علاوہ [illegible]

**Well—** : (۱) رابطہ مرکب اسماء بنانے کے لیے۔ (۲) مرکب صفات فعلیہ بنانے کے لیے۔ (۳) مرکب صفات بنانے کے لیے۔
*w.-being* : فلاح و بہبود۔
*w.-nigh* : (خطابت) تقریباً۔
*w.-appointed* : تمام ضروری سامان سے (خصوصاً جہاز وغیرہ) آراستہ؛ کیل کانٹے سے درست۔
*w.-balanced* : سنجیدہ؛ معتدل (خصوصاً طبیعت)۔
*w.-born* : عالی خاندان؛ عالی نسب۔
*w.-bred* : (۱) شائستہ۔ (۲) اچھی نسل کا (گھوڑا وغیرہ)۔
*w.-conditioned* : خوش مزاج۔
*w.-conducted* : (۱) نیک چلن۔ (۲) با تمیز۔
*w.-directed* : سیدھا؛ تاک کر مارا ہوا۔
*w.-disposed* : (۱) مہربان (کسی شخص پر)۔ (۲) نیک طبیعت۔
*w. done* : اچھی طرح پکا ہوا (گوشت)۔
*w. drilled* : تربیت یافتہ۔
*w.-favoured* : حسین؛ خوبصورت۔
*w. fed* : کھا پی کر موٹا۔
*w. founded* : صحیح؛ مبنی بر واقعہ (شبہ خیال وغیرہ)۔
*w. grounded* : (۱) صحیح۔ (۲) جس کی ابتدائی تعلیم اچھی ہو؛ جس کی بنیاد مضبوط ہو۔
*w.-judged* : صائب؛ (رائے) معقول؛ برمحل (تدبیر)۔
*w.-liking* : آسودہ صورت؛ آسودہ حال۔
*w. marked* : نمایاں؛ واضح۔
*w.-meaning* : (۱) نیک نیت۔ (۲) نیک نیتی کا۔
*w. off, w.-off* : (۱) اچھی حالت میں۔ (۲) کھاتا پیتا۔
*w. oiled* : چکنی چپڑی؛ خوشامد کی۔
*w. ordered* : باترتیب۔
*w.-read* : (۱) وسیع المطالعہ۔ (۲) فاضل (کسی خاص فن میں)۔
*w.-rounded* : (۱) گول مٹول؛ سڈول۔ (۲) سانچے میں ڈھلا ہوا (جملہ، عبارت)۔
*w. set* : گٹھا ہوا؛ مضبوط (خصوصاً جسم)۔
*w. spent* : جو صحیح مصرف میں آیا ہو؛ کارآمد۔
*w.-spoken* : (۱) خوش تلفظ۔ (۲) شیریں زبان۔
*w. timed* : برمحل؛ مناسب موقع۔
*w.-tried* : آزمودہ؛ مجرب۔
*w.-trodden* : جہاں بکثرت آمد و رفت ہو؛ پامال۔
*w. tuned* : ہم آہنگ (باجا)۔
*w. turned* : پاکیزہ (فقرہ، شعر)۔
*w.-worn* : (مجازاً) پیش پا افتادہ۔
*w.-to-do* : خوش حال؛ خاصا دولتمند۔

**Welladay, -away,** *int.* : (تعجائیہ؛ قدیم؛ اب مزاحاً) ہائے ہائے۔

**Wellingtons,** *n. pl.* : گھٹنوں تک کے بوٹ۔

**Welsh** (& see Welch), *a.* & *n.* : ویلس سے متعلق؛ ویلس کا باشندہ۔
*w. rabbit, or rarebit* : توس کے ساتھ پکا ہوا پنیر۔

**Welsh, welch,** *v.t.* & *i.* : بازی کا روپیہ ادا کیے بغیر گھڑ دوڑ سے بھاگ جانا۔

**Welt,** *n.* & *v.t.* : (۱) بدھی؛ برت؛ نشان جو کوڑے وغیرہ سے جسم پر پڑ جاتا ہے۔ (۲) بدھیاں ڈال دینا؛ کوڑے لگانا؛ پیٹنا۔

**Welter** *v. i.* & *n.* : (۱) (خون وغیرہ میں) لتھڑنا۔ (۲) گڑبڑ؛ افرا تفری؛ ابتری۔

**Wen**, *n.* : (۱) گومڑی (جو سر وغیرہ میں ہو) - (۲) گھیگھا - (۳) (مجازاً) غدار شہر -
*the great w.* : لندن -
**Wench**(-tsh) *n.* & *v. i.* : (۱) چھوکری (لونڈیوں یا دیہاتی لڑکیوں کو اور چھیڑ میں ہر قسم کی لڑکیوں کو کہتے ہیں) - (۲) بازاری عورت - (۳) زانی ہونا ؛ زنا کا عادی ہونا -
**Wend**, *v. t.* & *i.* : (۱) اٹھانا (قدم) - (۲) (قدیم) جانا -
**Werewolf**, werw-, *n.*, (mythol.) : (ادب العوام) انسان جو بھیڑیا بن گیا ہو ؛ بھیڑمانس -
**Wesleyan** (wezle-, & esp. among w., Wesli-) *a.* & *n.* : ویزلی فرقے کا ؛ ویسلی فرقے کا (پیرو) (جان ویزلی المتوفی سنہ ۱۷۹۱ع کے قائم کردہ مذہبی فرقہ کا پیرو) -
**West**, *adv.* *n.* & *a.* (abbr W.) : (۱) مغرب کی طرف - (۲) مغرب ؛ پچھم - (۳) مغربی امریکا ؛ ریاستہائے متحدہ کا وہ حصہ جو ابتدائی ریاستوں کے آگے ہے یا "مسی سپی" کے پچھم میں واقع ہے - (۴) انگلستان ؛ اسکاٹ لینڈ ؛ آئرلینڈ یا یورپ کا مغربی حصہ - (۵) مغرب ؛ یورپ و امریکا - (۶) کسی ملک کا مغربی حصہ - (۷) مغربی - (۸) پچھیا (ہوا) -
*lies &c. east and west* : مشرق اور مغرب کے بیچ کے خط پر واقع ہے -
*W. End* : ویسٹ اینڈ لندن کا مغربی حصہ جس میں امراء رہتے ہیں -
*w.-north -w.* : مغرب اور شمال مغرب کے درمیان -
*w. of* : (کسی مقام کے) مغرب میں -
*w. south -w.* : مغرب اور جنوب مغرب کے درمیان -
**Westward**, *adv.* *n.* & *a.* } (۱)
**Westwards**, *adv.* & *n.* } بجانب غرب ؛ پچھم کی طرف - (۲) مغربی سمت -
**Westering**, *a.* & *part.* : مائل بہ غرب (عموماً آفتاب کے لیے مستعمل ہے) -
**Westerly**, *a.* & *adv.* : (۱) پچھم کا (رخ) - (۲) پچھیا (ہوا) -
**Western**, *a.* & *n.* : (۱) مغربی ؛ مغرب کا رہنے والا ؛ مغرب میں واقع - (۲) یورپ اور امریکا کا ؛ مغربی -
*W. or Latin Church* : رومی کلیسا (یونانی کے مقابلے میں) -
**Westernize**, *v. t.* : مغربی رنگ میں رنگنا (مشرقی ممالک یا اقوام کو) -
**Westminster**, *n.* : (۱) ویسٹ منسٹر ؛ لندن کا ایک حصہ - (۲) انگلستان کی پارلیمنٹ -
*W. Abbey* : ویسٹ منسٹر ایبی ؛ لندن کا گرجا جہاں نامور اشخاص دفن ہوتے ہیں -
**Wet**, *a.* *v. t.* & *n.* : (۱) تر ؛ نم ؛ بھیگا ہوا - (۲) (امریکا) شراب نوشی کا حامی - (۳) بارش کا - (۴) گیلا کرنا - (۵) نمی ؛ تری - (۶) بارش -
*am w. to the skin* : میرے تمام کپڑے شرابور ہیں -
*w. day, weather* : بارش کا موسم یا دن -
*w.-nurse* : (۱) انا ؛ دایہ - (۲) دودھ پلانا -
*w. one's whistle* : شراب پینا -
**Wether**(-dh-) *n.* : خصی ؛ مینڈھا -
**Whack**, *v. t.* & *n.* : (۱) پیٹنا ؛ مرمت کرنا - (۲) (عامیانہ) تقسیم کرلینا ؛ حصے لینا - (۳) ڈنڈے وغیرہ کا وار - (عامیانہ) حصہ -

**Whacker**, *n.* : (عامیانہ) لمبا تڑنگا آدمی ؛ بڑی بھاری چیز -

**Whacking**, *a.* : بہت بڑا ؛ بڑا بھاری -

**Whale**, *n.* & *v. i.* : (۱) وھیل ؛ بہت بڑا دودھ پلانے والا دریائی جانور جو مچھلی کی شکل کا ہوتا ھے - (۲) وھیل کا شکار کھیلنا -

*a w. of* : (امریکا ؛ بول چال) بہت زیادہ -

*a w. on, at, for* : (۱) (کسی چیز میں) نہایت مشاق ؛ فرد - (۲) (کسی چیز کا) بے حد شائق -

*bull w.* : نر وھیل -

*cow w.* : مادہ وھیل -

*very like a w.* : جی ھاں ! (مہمل بات کی طنزیہ تصدیق کے موقع پر) -

*whalebone* : وھیل کی ھڈی ؛ ایک قسم کا لوچ دار مادہ جو وھیل کے بالائی جبڑے میں پیدا ہوتا ھے -

*w.-calf* : وھیل کا بچہ -

*whaleman* : وھیل کا شکاری -

**Whaler**, *n.* : (۱) وھیل کے شکار کا جہاز - (۲) وھیل کا شکاری -

**Whang**, *v. t.* & *i.* & *n.* : (۱) (بول چال) دھڑ سے رسید کرنا (ڈنڈا وغیرہ) - (۲) (دھول کا) دھڑ دھڑ کرنا - (۳) دھڑاکا ؛ دھڑاکے کی چوٹ یا آواز -

**Wharf**, (worf), *n.* (*pl.* -fs, -ves :) & *v. t.* : (۱) گھاٹ - (۲) گھاٹ پر جمع کرنا (مال) ؛ گھاٹ پر ٹھیرانا (جہاز) -

**wharfage**, *n.* : (۱) گھاٹ کا محصول - (۲) جہاز پر مال اتارنے یا چڑھانے کا محصول -

**Wharfinger**, (-j-) *n.* : گھاٹ کا مالک -

**What** (-ot) *a.* & *pron. interrog. exclam.* & *rel.* : (۱) (حرف استفہام) کیا ؛ کون ؛ کیسا ؛ کتنا (حرف استعجاب) کتنا ؛ کیسا ؛ کس قدر ؛ بڑا ؛ عجیب - (۳) جتنا ؛ جو - (۴) کیا چیز ؛ کیا (۵) جو کچھ (*w. followed was unpleasant*) -

*come w. will* : ھرچہ بادا باد -

*I know w.* : مجھے ایک بات سوجھی ھے -

*I will tell you what* : دیکھو میں بتاؤں -

*know w.'s w.* : اصلیت کو سمجھنا -

*what?* : کیا کہا تم نے -

*w. d'ye-call-him* : (جب کسی شخص یا چیز کا نام نہ یاد آتا ھو) وہ -

*w. no* : (نعرہ خیر مقدم) آئیے -

*w. is he?* : ان کا پیشہ کیا ھے -

*w. next* : (طنزیہ) انتہا ھے -

*w. not* : اور سبھی کچھ -

*w. not* : الماری جس میں ہر قسم کی چیزیں رکھی جائیں -

**Whatever**, **whate'er**, *a.* & *pron. indef. rel.* : (۱) جو کچھ بھی ؛ جو بھی (*w. I have is yours*) - (۲) چاھے جو کچھ - (*w. happens*) - (۳) مطلق (*there is no chance w.*) -

**Whatman**, *n.* : وات مین کاغذ ؛ ایک قسم کا کاغذ جو ڈرائینگ مصوری فوٹو گرافی وغیرہ میں استعمال ہوتا ھے -

**Whatsoever**, **whatsoe'er** *aa.* & *pronn.* : (۱) جو کچھ بھی ؛ جو بھی - (۲) چاھے جو کچھ - (۳) مطلق ؛ ذرا بھی -

**Wheat**, *n.* : گیہوں ؛ گندم -

**Wheedle**, *v. t.* : للو پتو سے راضی کرنا -

*w. out of* : خوشامد سے اینٹھ لینا -

**Wheel**, *n.* : (۱) پہیا ؛ چرخی - (۲) پہیئے کے قسم کی چیز ؛ خصوصاً وہ چکر جس میں باندھ کر ملزم کو پھراتے تھے - (۳) گردش ؛ گردش تقدیر - (۴) (موٹر وغیرہ) چلانے

کا پہیا - (۵) چکر ؛ دور -

break butterfly on w. : ذرا سے کام کے لیے الحد سے زیادہ قوت صرف کرنا -

fifth w. : (۱) چار پہیے کی گاڑی میں پانچواں پہیا جس کے ذریعے اگلے پہیے پھرائے جاتے ہیں - (۲) دیکھو Fifth

Fortune's w. : (۱) گردش روزگار ؛ فیرنگی تقدیر - (۲) چکر جو تقدیر کی دیوی کے هاتھ میں دکھایا جاتا ھے -

go on w. : آسانی سے چلنا یا کام چلنا -

right, left w. : ( فوجی کمان ) پوری صف کو داھنی طرف ، بائیں طرف گھوم جانا -

w. chair : پہیے دار کرسی جو مریضوں کے لیے استعمال ہوتی ھے -

w. lock : توڑے دار بندوق -

wheelman : سائیکل چلانے والا -

w. seat : دھرے کا اندرونی سرا -

ww. within ww. : پیچ در پیچ معاملہ -

Wheel, v. t. & i. : (۱) (سپاهیوں وغیرہ کی پوری صف کا ) گھمانا ؛ گھومنا - (۲) ( بیجا استعمال ) رخ بدلنا ( لغوی اور مجازی معنی میں ) - (۳) ( ھتھ گاڑی پہیے دار کرسی وغیرہ کو ) ڈھیلنا یا کھینچنا ( کسی خاص رخ پر ) - (۴) چکر کاٹتے ہوئے چلنا - (۵) بائیسکل چلانا ؛

Wheeler, n. : خصوصاً چوکڑی وغیرہ میں بم کا گھوڑا ؛ ان دو گھوڑوں میں سے ایک جو بم میں جوتے جاتے ھیں -

Wheeze, v. i. & t. & n. : (۱) خرخرانا - (۲) حرحراهٹ - (۳) ( تھیٹر کا ) چھوٹا سا دلپل -

Whelk, n. : پھنسی ؛ مہاسا -

Whelm, v. t. : (۱) غرق کردینا ؛ ڈبو دینا - (۲) ( مجازاً ) ( غم وغیرہ کے ) بوجھ سے کچل ڈالنا -

whelmed in ruin : تباهی کا مارا -

Whelp, n. & v. i. & t. : (۱) کتے شیر وغیرہ کا بچہ ؛ پلا - (۲) بدتمیز وحشی بچہ یا چھوکرا - (۳) بیانا - (۴) ( عورت کے لیے تحقیر کے طور پر ) بچہ جننا - (۵) گھڑنا ( سازش وغیرہ ) -

When, adv. : (۱) کب ؛ کس وقت - (۲) جب ؛ جس وقت ؛ جوں ہی - (۳) جب کہ ؛ حالانکہ (walks w. he might ride) (۴) جس کے ساتھ ہی ( the conflict began, w. it soon appeared which side was strong) - (۵) مگر عین اسی وقت ( we were just coming to the point w. the bell rang ) - (۶) ( بلا طور اسم ) وقت ؛ تاریخ ( told me the w. & the how of it ) -

say w. : دیکھو بتا دینا کہ کب شروع کرنا یا ختم کرنا ھے -

Whence, adv. interrog. & rel. pron & n. : (۱) کدھر سے ؛ کہاں سے - (۲) کہاں سے ؛ کیسے ؛ کیوں - (۳) جدھر سے ؛ جہاں سے - (۴) جس طرح سے ؛ جیسے - (۵) مبدا ؛ آغاز ( we know neither our w. nor our whither ) -

whencesoever : (۱) آخر کہاں سے - (۲) جہاں سے بھی -

Whenever, whene'er ( poet. ar. ), whensoever ( em- phatic ) adv. rel. indef. : جب کبھی ؛ جوں ہی ( تاکید )

Where ( -ar ) adv. interrog. & rel. & pron & n. : (۱) کہاں ؛ کدھر ؛ کس جگہ - (۲) جہاں ؛ جس جگہ ؛ جدھر - (۳) جگہ ؛ موقع (the w. is as important as the when) -

any w. : کہیں بھی ؛ ہر جگہ -

every w. : سب کہیں ؛ ہر جگہ -

no w. : کہیں نہیں -
that's w. it is : (بول چال) یہی اصل بات یا اصل سبب ہے -

Where- : ترکیبی لفظ :
whereat : (۱) کس بات پر - (۲) جس پر ؛ جس بات پر -
whereby : (۱) کس بات سے ؛ کاہے سے - (۲) جس بات سے ؛ جس سے -
wherefore : (۱) کس لیے ؛ کیوں - (۲) جس سبب سے ؛ جس لیے -
whys & wherefores : اسباب و وجوہ -
wherefrom : جہاں سے ؛ جس سے -
wherein : (۱) کس لحاظ سے - (۲) جس بات میں -
whereinsoever : چاہے جس لحاظ سے -
whereinto : (۱) کس میں - (۲) جس میں -
whereof : (۱) کس کا - (۲) جس کا -
whereon : (۱) کس پر - (۲) جس پر -
whereto : (۱) کس لیے - (۲) جہاں ؛ جس طرف - (۳) جس کے جواب میں -
whereunder : (۱) کس کے نیچے - (۲) جس کے نیچے -
whereupon : (۱) کس پر - (۲) جس کے بعد ؛ تب -
wherewith : (۱) کس سے ؛ کس کے ساتھ - (۲) جس کے ساتھ -

**Wherewithal**, *n.* : وسائل خصوصاً روپیہ ؛ مصارف -

**whereabouts**, *adv.* interrog : (۱) کہاں یا کس مقام پر - (۲) جہاں یا جس مقام پر - (۳) ٹھکانا ؛ پتہ ؛ نشان -

*whereas conj* : (۱) (ضابطے کی تحریروں میں) ہر گاہ کہ - (۲) درانحالیکہ ؛ حالانکہ -

**Wherever, Where'er** *adv.* : جہاں کہیں -

**Wheresoever**, *adv.* : جہاں کہیں بھی ؛ خواہ کہیں بھی -

**Wherry**, *n.* : ترنگی ؛ مسافروں کو دریا پار اتارنے کی ہلکی کشتی -

**Whet**, *v.t.* & *n.* : (۱) سان لگانا ؛ دھار رکھنا - (۲) تیز کرنا (بھوک یا معدے کو) ؛ بھڑکانا (خواہش کو) - (۳) سان کرنے کا عمل - (۴) کسی چیز کی تھوڑی سی مقدار جو خواہش کو اور بھڑکائے -

*whetstone* : (۱) سان ؛ سلی - (۲) ذہن یا عقل کو تیز کرنے والی چیز -

**Whether**, *conj* : (۱) آیا (*don't know w. he will come*) - (۲) خواہ ؛ چاہے (*w. we go or not, the result will be the same*) -
*w. or no* : ہر صورت میں -

**Whew** (hwu), *int.* : (تعجب ؛ مزاحاً ؛ خوف یا پریشانی ظاہر کرتے وقت) ارے غضب -

**Whey** (-*a*), *n.* : چھاچھ ؛ مہی -

**Which**, *a.* & *pron.* interrog & rel. : (۱) کون سا ؛ کون - (۲) جو - (۳) کون شخص ؛ کون چیز -
*w. is w.* : (ان چیزوں یا شخصوں میں) کس کا کیا نام ہے -

**Whichever, whichsoever**, *aa.* & pron. rel indef. : ان میں سے جو بھی -

**Whiff**, *n.* & *v.i.* & *t.* : (۱) ہلکا سا جھونکا ؛ سانس ؛ کش - (۲) مہک - (۳) (تجارتی نام) چھوٹا سگار - (۴) آہستہ کش لینا ؛ آہستہ پھونکنا -
*w. of grape-shot* : چھروں کے دو چار فیر -

**Whig**, *n.* & *a.* : وھگ ؛ انگلستان کے ایک قدیم سیاسی فرقے کا رکن جو سنہ ۱۶۸۸ ع

کے انتخاب کا حامی تھا اور اقتدار شاہی کو پارلیمنٹ کے ماتحت کرنا چاھتا تھا (موجودہ لبرل پارٹی اس کی قائم مقام ھے) -

**While**, *n.* & *v.t.* : (۱) وقت ؛ مدت ؛ عرصہ - (۲) وقت گذارنا ؛ وقت کاٹنا -
*he will make it worth your w.* : وہ تمھیں اس کا معقول معاوضہ دیگا -
*in a little w.* : تھوڑی دیر میں ؛ جلد -
*once in a w.* : گاھے ماھے ؛ کبھی کبھی -
*worth my w.* : جو میرے وقت کا صحیح مصرف ہو -
*worth w.* : کار آمد یا مصرف -

**Whim**, *n.* : (۱) من کی موج ؛ ترنگ ؛ خبط - (۲) (معدن سے) کچی دھات اٹھانے کا چرخ یا آهنجہ -

**Whimper**, *v.i.* & *t.* & *n.* : (۱) بسورنا ؛ ریں ریں کرنا - (۲) منمنانا - (۳) ریں ریں میں (کی آواز) -

**Whimsical**, *a.* : (۱) موجی ؛ متلون مزاج - (۲) انوکھا ؛ عجیب و غریب -

**Whimsy** (zi), *n.* : من کی موج ؛ ترنگ ؛ خبط -

**Whine**, *v.i.* & *t.* & *n.* : (۱) کتے کا رونا - (۲) جھینکنا ؛ رو رو کر کہنا - (۳) کتے کے یا کتے کی طرح رونے کی آواز ؛ شکایت -

**Whinger** (-ng-), *n.* : چھرا ؛ چھوٹی تلوار یا خنجر -

**Whinny**, *v.i.* & *n.* : (۱) آهستہ سے یا خوشی میں هنهنانا - (۲) هنونا هٹ -

**Whip**, *v.t.* & *i.* : (۱) جھپٹنا ؛ بھاگ کر چلا جانا - (۲) کھینچنا (تلوار وغیرہ) - (۳) لپیٹنا (ستلی وغیرہ) - (۴) کوڑے لگانا - (۵) (عامیانہ) شکست دینا - (۶) چرخی میں رسی ڈال کر اٹھانا (کوئلہ وغیرہ) -

*w. in; off together* : (۱) شکاری کتوں کو کوڑے مار کر لانا ؛ لے جانا - (۲) (مجازاً) پارلیمنٹ میں پارٹی کے ممبروں کو لانا ؛ لے جانا ؛ اکٹھا کرنا -
*w. stream* : دریا میں بنسی پھینک کر مچھلی پکڑنا -

**Whip**, *n.* : (۱) کوڑا ؛ چابک - (۲) کوچوان - (۳) چابک دار ؛ جو شکاری کتوں کو قابو میں رکھتا ھے - (۴) (مجازاً) منتظم ؛ وہ عہدہ دار جو پارلیمنٹ میں اپنی پارٹی کے ممبروں میں نظم و ضبط قائم رکھتا ھے - (۵) حاضری کا حکم جو پارٹی کے ممبروں کو خاص موقعوں پر بھیجا جاتا ھے -
*whip-cord* : مضبوط بٹی هوئی کوڑا بنانے کی رسی -
*w.-hand* : (مجازاً) قابو ؛ اقتدار -
*w.-round* : چندے کی گشتی فہرست جو کسی انجمن کے ارکان کے پاس بھیجی جائے خصوصاً امور خیر کے چندے کے لیے -
*whipper-snapper* : بچہ یا کم سن اور کم حیثیت آدمی جو قابلیت کے زعم میں ہر بات میں دخل دے -

**Whippet**, *n.* : (۱) ریٹ ؛ مخلوط نسل کا شکاری کتا جو دوڑ میں استعمال کیا جاتا ھے - (۲) (فوج) هلکا تیز رو *tank* -

**Whippoorwill**, *n.* : ابابیل کی قسم کا امریکی پرند -

**Whipster**, *n.* : چھوٹا بچہ -

**Whir** (r), *v. i.* : کٹ کٹ یا گھر گھر کی آواز جو چڑیوں کے پر مارنے یا دندانے دار پہیے کے گھومنے سے پیدا ہوتی ھے -

**Whirl**, *v. t.* & *i.* & *n.* : (۱) گھومنا ؛ گھمانا - (۲) گھما کر پھینکنا (کوئی چیز) - (۳) (متحرک جسم کا) دور میں ہونا - (کسی گاڑی پر) تیزی سے روانہ ہونا

یا لیکر چل دینا - (۵) (خیالات کا) تیزی سے دماغ میں گذرنا یا چکر کھانا - (۶) تیز چکر -

*sow wind & reap whirlwind* : بدکام کا بدتر نتیجہ بھگتنا -

*whirlpool* : بھنور ؛ گرداب -

*whirlwind* : بگولہ ؛ گردباد -

**Whirligig** (-g-), *n.* : (۱) ایک طرح کا کھلونا - (۲) (مجازاً) گردش - (۳) چکر جھولا جس میں کاٹھ کے گھوڑے وغیرہ لگے ہوتے ہیں اور بچوں کو اس پر بٹھا کر چکر دیا جاتا ہے -

*w. of time* : زمانے کی گردش -

**Whisk**, *n.* & *v. t.* & *i.* : (۱) مورچھل - (۲) انڈا یا کریم پھینٹنے کا آلہ - (۳) جانوروں کی دم کی حرکت ؛ مورچھل وغیرہ کی جنبش - (۴) مورچھل سے ہٹا دینا (مکھی) ؛ جھاڑ دینا (گرد) ؛ پھینٹنا (انڈا وغیرہ) - (۵) تیزی سے ہٹا لینا یا اٹھا لینا - (۶) تیزی سے لے جانا - (۷) گھمانا (چھڑی وغیرہ) -

**Whisker**, *n.* : (۱) گل مچھے - (۲) بلی وغیرہ کی مونچھ -

**Whisky**, *n.* : وھسکی ؛ اناج یا شکر وغیرہ کی شراب -

**Whisper**, *v. i.* & *t.* & *n.* : (۱) زیر لب بولنا - (۲) کانا پھوسی کرنا ؛ سرگوشی کرنا - (۳) (کوئی بات) چپکے سے کہنا - (۴) چپکے چپکے بدگوئی کرنا یا سازش کرنا - (۵) خفیہ طور پر مشہور کرنا - (۶) زیر لب گفتگو ؛ سرگوشی - (۷) افواہ - (۸) خفیف سی آواز -

*whispering-gallery* : غار یا گنبد جس میں یہ خصوصیت ہو کہ جو بات ایک خاص مقام پر آہستہ سے کہی جائے دوسری جگہ زور سے سنائی دے -

**Whist**, *n.* : وھسٹ ؛ کوٹ پیس یا ترپ چال کی قسم کا تاش کا کھیل -

**Whistle** (-sl), *v. i.* & *t.* & *n.* : (۱) سیٹی بجانا - (۲) (ھوا کا یا بندوق کی گولی کا) سن سن کرنا - (۳) مخبری کرنا - (۴) سیٹی کے ذریعہ سے بلانا یا حکم دینا - (۵) سیٹی پر بجانا (گیت وغیرہ) - (۶) سیٹی کی آواز ؛ سن سن کی آواز - (۷) سیٹی -

*let one go w.* : کسی شخص کی خواہش کی پروا نہ کرنا -

*w. down the wind* : چھوڑ دینا -

*you may w. for it* : بیٹھے سیٹی بجاتے رہو ؛ یعنی تمھاری یہ خواہش بے کار ہے -

**Whit**, *n.* : ذرہ ؛ رتی -

*no w., not or never a w.* : رتی بھر بھی نہیں -

**Whit, whitsun**, *aa.* : سفید -

*Whit Sunday* : ایسٹر کے بعد کا ساتواں اتوار ؛ سفید اتوار ؛ جس میں اصطباغ کی رسم ادا ہوتی تھی اور سفید کپڑے پہنے جاتے تھے -

*Whitsuntide* : سفید اتوار کا زمانہ -

**White**, *n.* & *v. t.* : (۱) سفید - (۲) کانوری - (۳) شفاف ؛ بے رنگ - (۴) (مجاز) پاک دامن - (۵) بے ضرر - (۶) گوری قوموں کا - (۷) (سیاست) شاہ پسند ؛ رجعت پسند ؛ مخالف انقلاب -

*bleed w.* : خون چوس لینا ؛ مال و دولت وغیرہ چھین کر محتاج کر دینا -

*w. alloy* : مصنوعی چاندی -

*w. ant* : دیمک -

*w. -caps* : سمندر کی لہریں -

*w. ensign* : برطانوی جہازوں کا سفید

(۴) مسلم؛ پورا کا پورا - (۵) پوزا ؛ کامل
(۶) کل ؛ سارا - (۷) سالم چیز - (۸) ک
مقدار- (۹) کامل نظام ؛ کل ( جزوکی ضد ) -

*upon the w.* : بہ حیثیت مجموعی -

*w.-coloured* : یکرنگ -

*w.-length* : سروقد ؛ پورے جسم کی ( تصویر ) -

*w. meal* : بے چھنا آٹا -

**wholesale**, *n. adj & adv.* : (۱) تھوک - (۲) تھوک کا - (۳) تھوک کے حساب سے بڑے پیمانے پر -

**whole-hearted**, *a.* : مخلصانہ ؛ دلی -

**whole-hogger**, *n.* : انتہاپسند؛ خصوصاً کامل تجارتی تا بین کا حامی -

**Wholesome**, *a.* : صحت بخش ؛ مفید ( جسمانی یا اخلاقی حیثیت سے ) -

**Wholly**, *adv.* : (۱) پوری طرح سے ؛ بالکل - (۲) سراسر ؛ محض -

**Whoopee**, *n.* : ( امریکا ؛ بول چال ) دھما چوکڑی -

**Whop**, *v.t.* : (۱) ( عامیانہ ) تھونکنا - (۲) ( مجازاً ) مغلوب کرنا - (۳) کندی ؛ مرمت -

**whopper**, *n.* : (۱) بہت بڑی اور عمدہ چیز - (۲) سپا جھوٹ -

**Whore** ( hor ), *n. & v.i.* : (۱) ( غیر مہذب زبان ) رنڈی - (۲) ( مرد کا ) زناکار ہونا -

**Whorl**, *n.* : (۱) (نباتیات) حلقہ ، پتیوں وغیرہ کا تنے کے گرد- (۲) لچھے کا ایک چکر؛ مرغولے کا ایک حلقہ- (۳) تکیا کی شکل کی چیز جو چرخے کے تکلے میں لگی ہوتی ہے-

**Whose**, *possessive case of who* : (۱) جس کا - (۲) جس کا -

**Why**, *adv.* interrog. & rel. & *n.* (۱) کیوں ؛ کس لیے - (۲) جس وجہ سے ؛ جس لیے - (۳) ( pl. whys ) : ( اسم ) وجہ ؛ توجیہہ -

*whys & wherefore* : وجوہ -

**Why**, int. expr. : (۱) (حیرت واستعجاب کے موقع پر) ارے - (۲) (کسی چیز کو پہچان کر تعجب سے ) ارے ہاں ( *why of course* ) - (۳) ( کھلے ہوئے یا سیدھے سے سوال کے جواب میں ) واہ (کیا بات پوچھی ہے ) ( *w. a child can answer that* ) - (۴) ( تامل کے موقع پر ) ٹھہرئیے بتاتا ہوں - (۵) ( اعتراض کے طور پر ) کیوں - (۶) ( جملہ شرطیہ کے جزو کے طور پر ) تو پھر -

**Wick**, *n.* : (۱) فتیلہ - (۲) ( جراحی ) بتی جو زخم میں رکھی جاتی ہے -

**Wicked**, *a.* : (۱) بد اعمال؛ فاسق - (۲) دکار ؛ شریر ؛ ظالم ( شخص ) - (۳) کاری کا ( فعل ) -

**Wicker**, *n.* : بتی ہوئی بید کی ٹہنیاں جن سے ٹوکریاں ، کرسیاں وغیرہ بنتی ہیں -

**Wicket**, *n.* : (۱) (نیز *w.-gate, -door* ) چور کھڑکی (ج)؛ وہ جو بڑے پھاٹک کے ساتھ ہوتی ہے اور جس وقت پھاٹک بند ہو اس وقت کھلی رہتی ہے- (۲) پھرکی دروازہ (جو چار ڈنڈے افقی صلیب کی شکل میں لگا کر بناتے ہیں اور جس میں ایک وقت میں ایک آدمی داخل ہوتا ہے اور ڈنڈوں کو گھما کر اندر پہنچتا ہے)- (۳) (کرکٹ) وکٹ ؛ تین ڈنڈے جو برابر برابر گاڑے جاتے ہیں -

*5 ww. down* : پانچ کھلاڑی آوٹ ہوگئے -

*good, bad w.* : (کرکٹ) کی اچھی pitch یا بری حالت -

*keep one's w. up* : آوٹ نہ ہونا -

**Wide**, *a. & adv. & n.* : (۱) چوڑا - (۲) بڑا؛ کافی (*w. margin, interval*) - (۳) وسیع - (۴) ڈھیلا - (۵) عام؛ ہمہ گیر - (۶) پوری کھلی ہوئی (*staring with w. eyes*) - (۷) دور ہٹا ہوا - (۸) (کرکٹ) وائڈ بال -
*broke to the w.* : بالکل دیوالیہ -
*give w. berth to* : دور رہنا؛ بچنا -
*hazard a w. guess* : قیاس سے ایک عام بات کہنا -
*w. awake* : (بول چال) چوکس؛ ہوشیار -
**w.-awake** *n.* : نرم نمدے کی ٹوپی کی ہیئت -
*w. ball* : (کرکٹ) وائڈ بال؛ گیند جو دور ہٹ کر گرے -
*w. margin* : کافی سے زیادہ مقدار -
*w. of the mark* : نشان سے دور؛ بے تکا -
*w.-spread* : دور تک پھیلا ہوا؛ عام -
**Widen**, *v. t. & i.* : چوڑا کرنا؛ وسیع کرنا -
**Widgeon** (-jn), *n.* : ایک قسم کی جنگلی بط -
**Widow** (-o), *n. & v. t.* : (۱) بیوہ - (۲) رانڈ یا رنڈوا کر دینا - (۳) (شعر) دوسے وغیرہ سے جدا کرنا -
**Widower**, *n.* : رنڈوا؛ جس کی بیوی مرگئی ہو -
**Width**, *n.* : (۱) چوڑائی؛ وسعت (نظر، خیالات وغیرہ کی) - (۳) کسی خاص عرض کے کپڑے کا ٹکڑا -
**Wield**, *v. t.* : (۱) قبضے میں رکھنا؛ قابو میں رکھنا (اختیارات وغیرہ) - حکمرانی کرنا (ملک پر) - (۲) اٹھانا (ہتیار) -
*w. the sceptre, a kingdom* : حکمرانی کرنا -

**Wife**, *n.* (*pl.* -ves) : جورو؛ بیوی؛ زوجہ -
*old wives' tale* : بے بنیاد قصہ؛ توہم -
**Wifelike, wifely**, *aa.* : بیوی کے لیے مناسب -
**Wig**, *n.* : وگ؛ مصنوعی بالوں کا ٹوپ جو پہلے آرائش کے طور پر استعمال ہوتا تھا اب ججوں یا وکیلوں کے منصبی لباس یا خدمت گاروں کی وردی کا جزو ہوتا ہے -
*there will be ww. on the green* : خوب لڑائی ہوگی -
**Wig**, *v. t.* : ڈانٹنا؛ ڈپٹنا؛ لعنت ملامت کرنا -
**Wild**, *a. adv. & n.* : (۱) (جانور یا انسان) جنگلی؛ خود رو (پودا) - (۲) وحشی - (۳) سرکش؛ بے لگام؛ بے ضبط - (۴) بے ترتیب؛ پریشان (*w. hair*) - (۵) طوفانی (*w. wind, night &c.*) - (۶) مضطرب؛ آپے سے باہر؛ دیوانہ (شوق، خوشی یا رنج سے) - (۷) مجنونانہ لغو - (۸) اٹکل پچو؛ اندھا دھند - (۹) جنگل؛ صحرا؛ اجاڑ علاقہ -
*the w. men* : (کسی پارٹی وغیرہ کے) انتہا پسند اشخاص -
*w. about* (*person or subject*) : شیفتہ؛ دلدادہ -
*like wildfire* : نہایت تیزی کے ساتھ -
*wild-goose chase* : (مجازاً) فضول کوشش -
*w. times* : بدامنی کا زمانہ -
*w. work* : فتنہ و فساد -
*woodnotes w.* : سادہ اور فطری شاعری -
**Wilderness**, *n.* : (۱) بیابان؛ صحرا - (۲) باغ کا اجاڑ حصہ - (۳) (کسی چیز کا) جنگل کا جنگل -

(۴) مسلم؛ پورا کا پورا - (۵) پورا ؛ کامل - (۶) کل ؛ سارا - (۷) سالم چیز - (۸) کل مقدار - (۹) کامل نظام ؛ کل ( جزو کی ضد ) -
*upon the w.* : بہ حیثیت مجموعی -
*w.-coloured* : یکرنگ -
*w.-length* : سروقد ؛ پورے جسم کی ( تصویر ) -
*w. meal* : بے چھنا آٹا -
*wholesale, n. adj & adv.* :- (۱) تھوک - (۲) تھوک کا - (۳) تھوک کے حساب سے بڑے پیمانے پر -
**whole-hearted**, *a.* : - مخلصانہ؛ دلی -
**Whole-hogger**, *n.* : انتہاپسند؛ خصوصاً کامل تجارتی تبادلے کا حامی -
**Wholesome**, *a.* : صحت بخش ؛ مفید ( جسمانی یا اخلاقی حیثیت سے ) -
**Wholly**, *adv.* : ( ۱ ) پوری طرح سے ؛ بالکل - ( ۲ ) سراسر ؛ محض -
**Whoopee**, *n.* : ( امریکا ؛ بول چال ) دھما چوکڑی -
**Whop** ;*v.t.* : ( ۱ ) ( عامیانہ ) تھونکنا - ( ۲ ) ( مجازاً ) مغلوب کرنا - (۳) کندی ؛ مرمت -
**whopper**, *n.* : (۱) بہت بڑی اور عمدہ چیز - (۲) مہا جھوٹ -
**Whore** (hor) ; *n.* & *v.i.* : (۱) (غیر مہذب زبان) رنڈی - (۲) ( مرد کا ) زناکار ہونا -
**Whorl**, *n.* : (۱) (نباتیات) حلقہ ' پتیوں وغیرہ کا تنے کے گرد - (۲) لچھے کا ایک چکر؛ مرغولے کا ایک حلقہ - (۳) ٹکیا کی شکل کی چیز جو چرخے کے تکلے میں لگی ہوتی ہے -
**Whose**, *possessive case of who* : (۱) جس کا - (۲) جس کا -
**Why**, *adv.* interrog. & rel. & *n.* (pl. whys) : (۱) کیوں ؛ کس لیے - ؛ (۲) جس وجہ سے ؛ جس لیے - (۳) ( اسم ) وجہ ؛ توجیہہ -
*whys & wherefore* : وجوہ -
**Why**, int. expr. : (۱) (حیرت و استعجاب کے موقع پر) ارے - (۲) ( کسی چیز کو پہچان کر تعجب سے ) : ارے ہاں ( *why of course* ) - (۳) ( کھلے ہوئے یا سیدھے سے سوال کے جواب میں ) واہ (کیا بات پوچھی ہے ) ؛ (*w. a child can answer that* ) - (۴) ( تامل کے موقع پر ) ٹھہرئیے بتاتا ہوں - (۵) ( اعتراض کے طور پر ) کیوں - (۶) ( جملہ شرطیہ کے جز کے طور پر ) تو پھر -
**Wick**, *n.* : (۱) فتیلہ - (۲) ( جراحی ) بتی جو زخم میں رکھی جاتی ہے -
**Wicked**, *a.* : (۱) بد اعمال؛ فاسق - (۲) بدکار ؛ شریر ؛ ظالم ( شخص ) - (۳) بدکاری کا ( فعل ) -
**Wicker**, *n.* : بٹی ہوئی بید کی ٹہنیاں جن سے ٹوکریاں ' کرسیاں وغیرہ بنتی ہیں -
**Wicket**, *n.* ( *w. -gate,-door* نیز ) (۱) چور کھڑکی (چ)' وہ جو بڑے پھاٹک کے ساتھ ہوتی ہے اور جس وقت پھاٹک بند ہو اس وقت کھلی رہتی ہے - (۲) پھرکی دروازہ (جو چار ڈنڈے افقی صلیب کی شکل میں لگا کر بناتے ہیں اور جس میں ایک وقت میں ایک آدمی داخل ہوتا ہے اور ڈنڈوں کو گھما کر اندر پہنچتا ہے) - (۳) (کرکٹ) وکٹ ؛ تین ڈنڈے جو برابر برابر گاڑے جاتے ہیں -
*5 ww. down* : پانچ کھلاڑی آوٹ ہوگئے -
*good, bad w.* : (کرکٹ) *pitch* کی اچھی یا بری حالت -
*keep one's w. up* : آوٹ نہ ہونا -

**Wide**, *a.* & *adv.* & *n.* : - (۱) چوڑا (۲) بڑا؛ کافی (*w. margin, interval*) : (۳) وسیع - (۴) تعمیم - (۵) عام؛ ھمہ گیر - (۶) پوری کھلی ہوئی (*staring with w. eyes*) - (۷) دور ھٹا ہوا - (۸) (کرکٹ) زائد بال -
*broke to the w.* : بالکل دیوالیہ -
*give w. berth to* : دور رھنا ؛ بچنا -
*hazard a w. guess* : قیاس سے ایک عام بات کہنا -
*w. awake* : (بول چال) چوکس؛ ھوشیار -
*W.-awake n.* : نرم کنا رے کی ٹوپی -
*w. ball* : (کرکٹ) وائڈ بال ؛ گیند جو دور ھٹ کر گرے -
*w. margin* : کافی سے زیادہ مقدار -
*w. of the mark* : نشان سے دور؛ بےتکا -
*w.-spread* : دور تک پھیلا ہوا ؛ عام -

**Widen**, *v. t. & i.* : چوڑا کرنا ؛ وسیع کرنا -

**Widgeon** (*-jn*), *n.* : ایک قسم کی جنگلی بط -

**Widow** (*-o*), *n. & v. t.* : (۱) بیوہ (۲) رانڈ یا رنڈوا کر دینا - (۳) (شعر) دوسرے وغیرہ سے جدا کرنا -

**Widower**, *n.* : رنڈوا ؛ جس کی بیوی مرگئی ہو -

**Width**, *n.* : (۱) چوڑائی ؛ وسعت (نظر، خیالات وغیرہ کی) - (۲) کسی خاص عرض کے کپڑے کا ٹکڑا -

**Wield**, *v. t.* : (۱) قبضے میں رکھنا ؛ قابو میں رکھنا (اختیارات وغیرہ) ؛ حکمرانی کرنا (ملک پر) - (۲) اٹھانا (ھتیار) -
*w. the sceptre, a kingdom* : حکمرانی کرنا -

**Wife**, *n.* (*pl. -ves*) : بیوی ؛ جورو ؛ زوجہ -
*old wives' tale* : بے بنیاد قصہ؛ توھم -

**Wifelike, wifely**, *aa.* : بیوی کے لیے مناسب -

**Wig**, *n.* : وگ؛ مصنوعی بالوں کا ٹوپ جو پہلے آرائش کے طور پر استعمال ہوتا تھا اب ججوں یا وکیلوں کے منصبی لباس یا خدمت گاروں کی وردی کا جزو ہوتا ہے -
*there will be ww. on the green* : خوب لڑائی ہوگی -

**Wig**, *v. t.* : ڈانٹنا ؛ ڈپٹنا ؛ ملامت کرنا -

**Wild**, *a. adv. & n.* : (۱) جانور یا انسان) جنگلی ؛ خود رو (پودا) - (۲) وحشی - (۳) سرکش ؛ بے لگام ؛ بےضابطہ - (۴) بے ترتیب ؛ پریشان (*w. hair*) - (۵) طوفانی (*w. wind, night &c.*) - (۶) مضطرب ؛ آپے سے باہر ؛ دیوانہ (شوق، خوشی یا رنج سے) - (۷) مجنونانہ - (۸) اٹکل پچو؛ اندھا دھند - (۹) جنگل ؛ صحرا ؛ اجاڑ علاقہ -
*the w. men* : (کسی پارٹی وغیرہ کے) انتہا پسند اشخاص -
*w. about* (*person or subject*) : شیفتہ ؛ دلدادہ -
*like wildfire* : نہایت تیزی کے ساتھ -
*wild-goose chase* : (مجازاً) فضول کوشش -
*w. times* : بدامنی کا زمانہ -
*w. work* : فتنہ و فساد -
*woodnotes w.* : سادہ اور فطری شاعری -

**Wilderness**, *n.* : (۱) بیابان ؛ صحرا - (۲) باغ کا اجاڑ حصہ - (۳) (کسی چیز کا) جنگل کا جنگل -

... in the w.: مُصلح جس کی نصیحت کوئی نہ سنے ۔

...ding, n.: خود رو پودا یا پھل خصوصاً جنگلی سیب ۔

...ile, n. & v. t.: (۱) (عموماً جمع) مکر؛ فریب ۔ (۲) پھسلانا؛ ورغلانا ۔

**Wilful,** a.: (۱) بالقصد؛ بالارادہ؛ دیدہ و دانستہ ۔ (۲) بخود رائے؛ ضدی ۔

**Wilhelmstrasse** (vilhelmshtrahse), n.: جرمنی کی وزارت خارجہ ۔

**Will,** v. t. & aux: (۱) چاہنا (*what wilt thou?*) (۲) راضی ہونا (*would not do it for £ 100*) ۔ (۳) (کوئی بات) ضرور کرنا؛ ہو کر رہنا (*boys w. be boys*) ۔ (۴) (کوئی کام) وقتاً فوقتاً کرنا یا ہونا (*w. sit there for hours*) (۵) صیغہ ضمیر حاضر اور غائب کے ساتھ محض علامت مستقبل کا کام دیتا ہے ۔ (۶) (ضمیر متکلم کے ساتھ) فعل مستقبل یا جملہ شرطیہ میں متکلم کی مرضی یا ارادہ ظاہر کرتا ہے ۔

*a would-be gentleman*: وہ شخص جو شریف بننا چاہتا ہے ۔

**Will,** n.: (۱) ارادہ ۔ (۲) عزم ۔ (۳) منشا؛ مرضی ۔ (۴) (دوسروں کے متعلق اچھی یا بری) خواہش (*good, ill w.*) (۵) وصیت نامہ ۔

*freedom of the w., free w.*: اختیار (جبر کی ضد) ۔

*last w. & testament*: وصیت نامہ ۔

*the w. to live*: عزم للحیاۃ ۔

*the w. to power*: عزم للقوۃ ۔

*have one's w.*: اپنی خوشی پوری کرنا ۔

**Will,** v. t.: (۱) مرضی ہونا ۔ (۲) قوت ارادی سے کام لینا ۔ (۳) قوت ارادی کا اثر ڈال کر (کوئی کام) کرانا ۔ (۴) وصیت نامے کے ذریعے چھوڑ جانا یا دے جانا (جائداد وغیرہ کسی کو) ۔

**Willing,** a.: (۱) رضامند ۔ (۲) رضامندانہ ۔

**Will-o'-the-wisp,** n.: (۱) اگیا بیتال ۔ (۲) (مجازاً) چھلاوا؛ وہ شخص جو کبھی یہاں کبھی وہاں ہو اور جس کی صورت کبھی کچھ کبھی کچھ نظر آئے ۔

**Willow** (-o), n.: (۱) بید کا درخت ۔ (۲) کرکٹ کا بلا ۔ (۳) دھننے کی مشین ۔

*handle the w.*: بلا تھامنا ۔

*wear the w.*: سوگ منانا ۔

**Willowy,** a.: (۱) جہاں بید بکثرت ہوں ۔ (۲) پتلا اور لچک دار ۔

**Wilt,** v. t. & i.: (۱) خشک ہو جانا ۔ (۲) مرجھا دینا ۔

**Wily,** a.: مکار؛ عیار؛ چالاک ۔

**Wimple,** n. & v. t. & i.: (۱) تہ دار نقاب ۔ (۲) نقاب ڈالنا؛ تہ دار بنانا ۔

**Win,** v. t. & i. (won, wun), & n.: (۱) جیتنا؛ حاصل کرنا (انعام وغیرہ) ۔ (۲) کوشش کر کے پہنچنا (*w. the summit &c.*) (۳) کوشش کر کے ہو جانا (*w. free, clear*) ۔ (۴) آمادہ کر لینا (کسی بات پر) ۔ (۵) جیت (کھیل میں) ۔

*w. one's bread*: روزی کمانا ۔

*w. one's spurs*: (۱) سر کا خطاب پانا ۔ (۲) (مجازاً) شہرت حاصل کرنا (کسی فن میں) ۔

*w. one's way*: (۱) لڑتے ہوئے آگے بڑھنا ۔ (۲) بڑی کشمکش کے بعد حاصل کرنا ۔

*winning*: (*winning* ...) (۱) فیصلہ کن ...

(winning, دلکش (۲) ؛ stroke etc.)
(simile etc.)
winning-post : گھوڑ دوڑ کا پالا -
winnings, n. pl. : جیتا ہوا روپیہ -
Wince, v. i. & n. : (۱) جھرجھری آنا - (۲) جھر جھری -
Wincey, n. : ونسی؛ ایک مضبوط کپڑا جو اون اور سوت ملاکر یا صرف اون کا بنتا ہے -
Winch (-ish) n. : (۱) پہیے یا دھرے کی چکر ہُتھی ( جس کے گھرنے سے وہ چکر کھاتا ہے ) - (۲) آھنجھ -
Wind n. : (۱) جھکڑ؛ باد - (۲) وہ رخ جدھر ہوا ہو - ( مجازاً ) (دوسرے سے) بہتر موقع - (take or get the w. of) (۳) (جمع) چاروں سمتیں - (۴) خالی خولی الفاظ - (۵) ہوا جو بانسری وغیرہ میں ہوتی ہے - (۶) ( اسم مجموعی ) طائفے کے ہوا باجے - (۷) بو - ( مجازاً ) سن گن - (۸) ریاح؛ بائی - (۹) دم؛ سانس -
break w. : ریاح خارج کرنا -
fair w. : باد مراد؛ موافق ہوا -
find out how the w. blows or lies: واقعات کا یا عام رائے کا رخ دیکھنا -
get the w. up : ( عامیانہ ) چونک اٹھنا -
get w. of : پتہ چل جانا؛ سن گن پانا -
go like the w. : بہت تیز چلنا یا جانا -
in the w.'s eye, in the teeth of the w. : بالکل ہوا کے مخالف -
off the w. : اس طرح کہ دونوں پہلو ہوا کے رخ پر ہوں -
raise the w. : ( مجازاً ) زر مطلوبہ فراہم کرنا -
sail, be, close to or near the w. : (۱) تقریباً ہوا کے مخالف رخ پر چلنا -
(۲) بد تہذیبی یا بے ایمانی کے قریب قریب پہنچ جانا -
second w. : بے دم ہونے کے بعد پھر دم آنا -
take the w. out of one's sails : جو بات دوسرا شخص کہنے والا ہے وہ پہلے سے کہہ دینا یا جو دلیل وہ دینے والا ہے اس کی پہلے سے تردید کردینا -
there is something in the w. : کچھ دال میں کالا ہے -
take or get w. : مشہور ہو جانا -
windbag : لفاظ مقرر؛ بکی مقرر -
w.-bound : ناموافق ہوا کی وجہ سے رکا ہوا -
w.-colic : ریاحی درد؛ قولنج -
w.-egg : خاکی انڈا جس سے بچہ نہ پیدا ہو سکے -
windfall : (۱) پھل جو آندھی میں گرا ہو - (۲) نعمت غیرمترقبہ -
w.-flower : لالہ -
w.-hover : شکرا -
w.-instrument : ہوا باجا؛ جس میں آواز ہوا کے ذریعہ سے پیدا کی جاتی ہے مثلاً نے وغیرہ -
windmill : ہوا کی چکی؛ پون چکی -
fight windmills : خیالی دشمن پر تیزہ چلانا -
windpipe : نرخرا؛ سانس لینے کی نلی -
w.-screen : ہوا سے بچنے کا شیشہ جو موٹر کار کے آگے لگا ہوتا ہے -
get the ww. of : (۱) کسی چیز کی بدبو سے بچنا - (۲) کسی شخص کے اس پہلو پر آجانا جدھر ہوا ہو - (۳) دوسرے ... یا اس سے فائدے ...

**Wind** *v. t.* : (۱) پھونکنا ؛ بجانا ( بگل وغیرہ ) - (۲) بو پالینا ؛ (۳) ورزش سے دم بڑھانا - (۴) سانس پھلا دینا - ( ۵ ) تازہ دم کرنا -

**Wind,** *v. i. & t.* : ( ۱ ) چکر کھانا ؛ بہنا (دریا کا) ؛ چڑھنا (بیل کا) - ( ۲ ) ( *way* کے ساتھہ ) چالاکی سے کسی کے دل میں جگہ کرلینا - ( ۳ ) لپیٹنا ؛ گھیرنا - ( ۴ ) آھنچہ یا کسی اور کل کے ذریعہ سے اٹھانا یا گھمانا - ( ۵ ) کوک دینا ( گھڑی کو ) - (۶) چکر (چکر مشین کے دستے وغیرہ کا ) - (۷) بل - (۸) پیچ و خم ؛ موڑ -

*in winding* : ترچھا -

*w. off* : کھولنا ؛ پیچ کھولنا -

*w. person round one's fingers* : بالکل قابومیں کرلینا -

*w. up* : ( مجازاً ) شدت یا چستی پیدا کرنا؛ کسنا - (۲) ختم کرنا -

*w.-up* : خاتمہ -

*winding sheet* : کفن -

*winding staircase* : چکر دار زینہ -

**Winding-up,** *n.* : (۱) خاتمہ - (۲) تجارتی کمپنی کا تصفیۂ حساب یعنی بندھونا۔

**Windlass,** *n. & v. t.* : (۱) آھنچہ - (۲) آھنچہ سے اٹھانا یا کھینچنا -

**Window** (-o), *n.* : کھڑکی -

*have all one's goods in the w.* : اوچھا ھونا -

*w.-dressing* : ( مجازاً ) چیزوں کی پر تزیب نمائش -

**Windsor** ( -nzer ), *n.* : ونڈسر ؛ انگلستان کا ایک قصبہ -

*House of W.* : خاندان ونڈسر؛ انگلستان کے شاھی خاندان کا لقب سنہ ۱۹۱۷ء میں اختیار کیا گیا -

**Windy,** *a.* : (۱) جہاں تیز ھوا چلتی ھو ( *w. hill-top* ) - (۲) جھکڑ کا ( *w. day* ) - (۳) لفاظ ( مقرر ) ؛ الفاظ سے بھری ( تقریر ) - (۴) بادی -

**Wine,** *n.* : (۱) انگور کی شراب - (۲) پھلوں کی یا کسی اور چیز کی شراب -

*Adam's w.* : پانی -

*green w.* : شراب یکسالہ -

*in wine* : شراب کے نشے میں -

*new w. in old bottles* : نئی روح جو پرانے رسم و رواج کی دیوار میں قید نہیں رہ سکتی -

*winebag* : (۱) شراب کی مشک - (۲) پکا شرابی -

*winebibber* : پکا شرابی -

*wineglass* : (۱) شراب کا گلاس خصوصاً ایک خاص سائز کا - (۲) دوا کا پیمانہ چار بڑے چمچوں کے برابر -

*w.-palm* : کھجور جس سے شراب بنتی ھے -

*winepress* : انگور کا عرق نکالنے کی کل -

**Wing,** *n. & v.t. & i.* : (۱) ( پرند کا ) بازو ؛ بال ؛ پر - (۲) کسی چیز کا ایک طرف کو نکلا ھوا علحدہ حصہ مثلاً عمارت جماعت یا فوج کا بازو ؛ پہلو - (۳) (فٹ بال ھاکی وغیرہ) ونگ؛ وہ فارورڈ وغیرہ جس کی جگہ سینٹر کے دائیں یا بائیں ھوتی ھے - (۵) پرواز- (۶) پر لگانا؛ چلانا (تیز) - ( ۷ ) اڑ کر جانا -

*clip one's ww.* : کسی شخص کی نقل و حرکت حوصلے یا خرچ کو محدود کردینا-

*his wings are sprouting* : وہ فرشتہ ھوتا جاتا ھے -

*lend, add ww. to,* : تیز کردینا -

*w.-case* : بعض کیڑوں کا اوپر کا سخت

w. God : مرحوم -

Withal, (-ā'vl), adv. prep. : اس کے ساتھ ؛ برآں ؛ نیز ؛ یعنی

Withdraw, v. t. & i. : (ا) ہٹا دینا (۲) - (w. curtain, one's hand) (۳) - (w. boy from school) اٹھا لینا (۴) واپس لینا - (الفاظ وعدہ وغیرہ) چلے جانا -

withdrawl, n. : (ا) ہٹانا یا ہٹایا جانا - (۲) واپسی - (۳) علحدگی -

Withe (-dhi or widh), withy (dhi) n. (pl. -thes) : لچیلی شاخ : خصوصاً بید کی جس سے گٹھے باندھتے ہیں -

Wither (-dh-) v t. & i. : مرجھا جانا یا مرجھا دینا -

withering, a. : پژمردہ ؛ جاں کاہ -

Withers (-dh-), n. pl. : گھوڑے کا صدو ؛ شانہ -

my w. are unwrung : میں الزام سے بری ہوں -

Withhold, v. t. (-held), : روکے رکھنا -

w. one's hand, : کوئی کارروائی نہ کرنا -

Within, adv. n. & prep. : (ا) اندر ؛ اندرونی طور پر - (۲) باطن - (۳) اندر ؛ میں - (۴) حد کے اندر - (۵) قریب ؛ زد میں (was w. an ace of destruction)

make me pure w. : میرے نفس کو پاک کردو -

running w. himself : اپنی پوری طاقت یا رفتار سے کم دوڑتا ہے -

w. call : جہاں تک آواز پہنچ سکے -

w. doors : گھر کے اندر -

Without, adv. n. prep & conj : (ا) باہر ؛ گھر کے باہر - (۲) - (stands w.) خارج ؛ خارجی ذریعہ (the suggestion came from w.) (۳) (کسی مقام کے) خارج - (۴) بغیر ؛ بلا (came w. any hesitation)

goes w. saying : مانی ہوئی بات ہے -

w. end : غیر محدود ؛ لا متناہی -

Withstand, v. t. & i. : (ا) مزاحمت کرنا (۲) (شعر) مخالفت کرنا -

Witness, n. & v. t. & i. : (ا) گواہی (۲) تصدیق - (۳) گواہ - (۴) آنکھ سے دیکھنے والا - (۵) گواہ ہونا - (۶) علامت ہونا - (۷) دیکھنا - (۸) دستخط کی تصدیق کرنا -

call to w. : تصدیق چاہنا -

eye-w. : شاہد عینی -

w. Heaven : خدا گواہ ہے -

Witticism, n. : مسخرے پن کا فقرہ ؛ ٹھٹول -

Wive, v. t. & i. : (کسی کی) شادی کرنا -

Wizard, n. : ساحر ؛ جادوگر -

Wizened, wizen, weazen, a. : (ا) سوکھا ہوا ؛ چھوارا سا (چہرہ) - (۲) سوکھے ہوئے چہرے کا (شخص) -

Wo, whoa, int : بس ؛ ٹھہرجا (خصوصاً گھوڑے سے کہتے ہیں) -

Wobble, wabble v. i. & n. : (ا) (ڈگمگاتے ہوئے) چکر کھانا ؛ گھومنا (لٹو وغیرہ کا) - (۲) (گولی وغیرہ کا) تھرانا - (۳) لڑکھڑانا - (۴) (مجازاً) تلون سے کام لینا - (۵) (آواز کا) کانپنا - (۶) پلٹا ؛ گردش -

Woe, n. : (ا) (شعر یا مزاحاً) غم ؛ مصیبت - (۲) (جمع) آلام -

weal & w. : رنج و راحت -

w. be to : لعنت ہو -

woebegone : مغموم ؛ اندوہ گیں -

*w. is me*: افسوس ؛ وائے -

**Woeful**, *a.*: (۱) المناک؛ غم ناک - (۲) مغموم -

**Wold**, *n.*: میدان ؛ بیہڑ -

**Wolf**, (woo) *n.* (pl. ves) & *v. t.*: (۱) بھیڑیا - (۲) ظالم اور لالچی آدمی - (۳) نگل جانا -

*cry w. too often*: بار بار خطرے کا اعلان کرکے اعتبار کھو دینا -

*have, hold, w. by the ears*: ایسی حالت میں ہونا کہ نہ بھاگتے بنے اور نہ ٹھیرتے بنے -

*keep w. from door*: فاقے سے بچنا -

*w. in sheep's clothing*: ریا کار؛ رنگا سیار -

**Wolfish**, *a.*: گرگ سیرت ؛ ظالم اور لالچی -

**Woman**, (woo) *n.* (*pl.* women pr. wi) & *v. t.*: (۱) عورت - (۲) صنف نسواں - (۳) عورتوں کی سی طبیعت رکھنے والا مرد (۴) نسوانی جذبات - (۵) (بطور صفت عورت (*w. doctor,*) - (۶) (مرکب اسماء میں) والی: (جیسے گانو والی - (*country w.*):

*play the w.*: رونا یا خوف کا اظہار کرنا -

*single w.*: کنواری عورت -

*there's a w. in it*: آشنائی کا معاملہ ہے -

*tied to w.'s apron-strings*: کسی عورت مثلاً اپنی بیوی کا بچوں کی طرح دست نگر ہونا -

*womankind*: (۱) فرقۂ نسواں - (۲) گھر کی عورتیں -

*w. of the world*: پختہ کار عورت -

*w. suffrage*: عورتوں کا حق رائے دہندگی -

*w. with a past*: وہ عورت جس کی پچھلی زندگی بدنام ہو -

**Womanhood**, *n.*: (۱) نسوانیت ؛ بلوغ (عورتوں کا) - (۲) عورتیں -

**Womanish**, *a.*: (۱) (مرد کو حقارت کے طور پر) زنانہ - (۲) (مرد کے خیالات وغیرہ کو حقارت کے طور پر) عورتوں کا سا -

**Womanize**, *v. t.* & *i.*: (۱) (مردوں کو) زنانہ بنا دینا - (۲) عیاشی کرنا -

**Womanly**, *a.*: عورتوں کی صفات رکھنے والی -

**Womb**, (woom), *n.*: رحم؛ بچہ دانی -

*in the w. of time*: مستقبل کے پردے میں -

*fruit of the w.*: اولاد؛ بچے -

**Wonder**, (wu-) *n.*: (۱) عجوبہ چیز؛ کرامات؛ معجزہ - (۲) کامل نمونہ؛ - (*a w. of delicate workmanship*) (۳) حیرت ؛ تعجب؛ اچنبھا -

*did ww.*: کمال کردیا -

*Seven ww. of the world*: عجائبات ہفتگانہ -

*the child is a w.*: بڑا پیارا بچہ ہے -

*what w., it is no w.*: قدرتی طور پر؛ لازمی طور پر -

*w.-land*: (۱) پرستان - (۲) عجیب و غریب ملک؛ جو غیر معمولی طور پر زر خیز وغیرہ ہو -

*w.-struck, -stricken*: حیرت زدہ -

**Wonder**, *v. i.* & *t.*: (۱) حیرت ہونا - (۲) معلوم کرنے کا اشتیاق کرنا -

*I w. what the time is*: نہ جانے کیا وقت ہے -

**Wonderment**, *n.*: تحیر ؛ تعجب -

**Wonderful**, *a.*: عجیب ؛ نہایت عمدہ؛

w.-work : اون کی کشیدہ کاری -

**Woollen**, *a.* & *n.* : (۱) اونی - (۲) اونی کپڑا ؛ فلالین ؛ کمبل وغیرہ -

w.-draper : پشمینہ فروش -

**Woolly**, *a.* & *n.* : (۱) اون دار ؛ اون کا سا - (۲) - (w. flock) : (۳) (مصوری) دھندلی (سطح تصویر یا طرز مصوری) - (۴) (مجازاً) الجھا ہوا (دماغ) - (۵) (نباتیات) روئیں دار - (۶) اونی کپڑا ؛ خصوصاً سوئیٹر -

w. voice : بھرائی ہوئی آواز -

**Word**, *n.* : (۱) لفظ - (۲) تقریر - (۳) (عموماً جمع) قول ؛ بات ؛ مقولہ ؛ (۴) پیام - (۵) وعدہ ؛ قول - (۶) حکم ؛ کہان - (۷) لفظ شناخت - (۸) اصول عمل ؛ ماٹو -

*a man of his w.* : صادق القول -

*a w. & a blow* : پہلے لات پیچھے بات (تند مزاج آدمیوں کا طرز عمل) -

*a w. in season* : بر وقت نصیحت یا مداخلت -

*a w. out of season* : بے وقت نصیحت یا مداخلت -

*a w. with you* : تم سے زرا باتیں کرنا چاہتا ہوں -

*a w. to the wise* : عقلمند کو اشارہ کافی ہے -

*be as good as one's w.* : وعدہ پورا کرنا -

*big ww.* : شیخی ؛ دھونس -

*by w. of mouth* : زبانی -

*eat one's ww.* : اپنے الفاظ واپس لینا -

*give person one's good w.* : کسی عہدے کے لیے سفارش کرنا -

*God's w.* : کتاب الٰہی ؛ کلام الٰہی -

*hard ww. break no bones, fine ww. butter no parsnips,* صرف باتوں سے کیا ہوتا ہے -

*hasn't a w. to throw at a dog* : غرور کا یہ حال ہے کہ کسی سے بات تک نہیں کرتا ہے -

*my w. upon it* : میں تم سے اس کا وعدہ کرتا ہوں -

*in a or one w.* : مختصر یہ کہ -

*is not the w. for it* : یہ لفظ مفہوم ادا کرنے کے لیے کافی نہیں -

*man of few ww.* : خاموش ؛ کم سخن -

*on or with the w.* : یہ کہتے ہی -

*sharp's the w.* : (جلدی کی تاکید کے موقع پر) تیزی سے ؛ پھرتی سے -

*the last w.* : قول فیصل -

*upon my w.* : (۱) واللہ - (۲) لاحول ولاقوۃ -

w.-blind : جو الفاظ تو پڑھ لے مگر مفہوم نہ سمجھے ؛ معنی کا اندھا -

w.-book : فرہنگ -

w.-deaf : جو الفاظ سن لے مگر کسی دماغی بیماری کی وجہ سے اُن کا مفہوم نہ سمجھے ؛ معنی کا بہرا -

*w. for w.* : لفظ بہ لفظ -

w.-play : (۱) ضلع جگت - (۲) نوک جھونک -

**Wordless**, *a.* : (۱) بے الفاظ کا - (۲) بے زبان -

**Word**, *v. t.* : (۱) لفظوں میں بیان کرنا (۲) (کسی مطلب کے لیے) الفاظ کا انتخاب کرنا -

**Wording**, *n.* : (۱) طرز بیان - (۲) الفاظ کی ترتیب یا بندش -

**Wordy**, *a.* : (۱) لفاظ - (۲) الفاظی کا - (۳) لفظی -

w. warfare : حجت ؛ تکرار -

**Work** (*werk*), *n.* : (۱) کام ؛ کار - (۲) کام کا سامان (سینے کاڑھنے کا سامان ؛ کتابیں وغیرہ) - (۳) صنعت ؛ تصنیف ؛

کرتوت - (۴) (دیلیات، عموماً جمع) اعمال
(۵) معاملہ - (۶) روزگار ؛ شغل - (۷)
(عموماً جمع) قلعہ بندی - (۸) تعمیرات -
(۹) (جمع) کارخانہ - (۱۰) نقش و نگار
وغیرہ -

*a good day's w.* : ایک دن میں
بہت کافی کام -

*historical w.* : تاریخ کی کتاب -

*a w. of art* : صناعی کا نمونہ -

*all in the day's w.* : روز مرہ کے کام
میں شامل -

*an ill workman quarrels with his tools* : ناچ نہ جانے آنگن ٹیڑھا -

*have one's w. cut out for one* :
پورے وقت کا کام ہونا -

*make short w. of* : یا
ختم کردینا ؛ شکست دینا -

*mighty ww* : معجزات -

*the w. of God* : نظام قطرت ؛ صنعت
ایزدی -

*unit of w* : کام کی اکائی ؛ ایک پونڈ
وزن ایک فٹ اوپر اٹھانے کا کام -

*workaday* : معمولی ؛ کاروباری -

*workday* : اتوار یا چھٹی کے سوائے
اور دن ؛ کام کا دن -

*workhouse* : محتاج خانہ -

*workman* : (۱) مزدور ؛ قلی - (۲)
کاری گر -

*workmanship* : (۱) کاریگری - (۲)
عمدہ کام - (۳) صنعت -

*workshop* : کارخانہ -

*w.-shy* : کام چور -

*ww. of mercy* : خیرات کے کام -

**Workless**, *a.* : بے روزگار -

**Work**, *v. t. & i.* : (۱) کام کرنا
(۲) کوشش کرنا (*w. at social reform*) -
(۳) کسی چیز کا کاریگر ہونا (*w. in brass*) -
(۴) (مشین کا) چالو ہونا - (۵)
(تدبیر کا) کارگر ہونا - (۶) (مشین کو)
چلانا - (۷) کام دینا (آدمی یا جانور کا) -
(۸) چلانا (جہاز وغیرہ) - (۹) (چرخی
وغیرہ کا) گھومنا - (۱۰) انتظام کرنا
(*w. mine, scheme*) - (۱۱) اثر کرنا ؛
عمل کرنا - (۱۲) عمل میں لانا (*w. wonder,*)
(۱۳) حرکت میں ہونا - (۱۴) ہیجان ہونا
(خیالات وغیرہ میں) - (۱۵) بڑھنا ؛
گھسنا ؛ کھسکنا - (۱۶) اکسانا ؛ بھڑکانا -
(۱۷) حل کرنا (ریاضی کا سوال) -

*hard to w. with* : بے ڈھب -

*now let it w.* : اب اسے اپنا کام کرنے دو -

*w. in* : (مثال وغیرہ کو موقع سے) کھپانا -

*w. off* : (۱) کسی پر اتارنا (غصہ) -
(۲) اترجانا (نشے وغیرہ کا) - (۳) بیچ ڈالنا -
(۴) کسی کے سر منڈھنا -

*w. out* : (۱) حساب لگانا - (۲) حل
کرنا (سوال) - (*works out at £ 6*)
(۳) نکلنا - (۴) (سوال کا) حل نہ ہونا ؛
(۵) (آدمی کا کام سے) شل ہو جانا -
(۶) بڑی کوشش سے حاصل کرنا
(*w. out one's salvation*) - (۷) تمام
تفصیلات کے ساتھ تیار کرنا (*has worked*
*out a scheme of invasion*) -

*w. up* : (۱) (رفتہ رفتہ) مکمل کرنا -
(۲) رفتہ رفتہ انتہائی نقطے تک پہنچنا -
(۳) رفتہ رفتہ ابھارنا یا بھڑکانا (جذبات
وغیرہ) - (۴) اجزا کو ملاکر مرکب بنانا -

*wrought iron* : کوٹ کر ٹھیک کیا
ہوا لوہا -

*wrought-up state* : اعصابی ہیجان
کی حالت -

rkable, *a.*: قابل عمل -

rker, *n.*: *work* کا اسم فاعل خصوصاً مزدور -

orking, *n.*: (۱) حرکت (چارے وغیرہ کی)؛ جد و جہد- (۲) کان، کھدان وغیرہ

*w. capital, expenses*: (۱) کام چلانے کا سرمایہ - (۲) کارو بار کے مصارف -

*w.day*: (۱) کام کا دن (اتوار اور دوسری تعطیلوں کے علاوہ) - (۲) (روزانہ) کام کا وقت -

*w. drawing, plan*: عمارت کا خاکہ یا نقشہ -

*w.-out*: تفصیلات -

**Working**, *a.*: مزدوری کرنے والا -

*w. man*: مزدور -

*the w. class*: مزدوروں کا طبقہ -

**World**, *n.*: (۱) عالم؛ جہان- (۲) دنیا کے دھندے (*forsake the w.*) - (۳) کائنات - (۴) عالم خارجی - (۵) کرۂ ارض؛ زمین؛ سب لوگ - (۶) عملی زندگی - (۷) شرفا یا امرا کا طبقہ - (۸) دائرہ (*the w. of letters*) - (۹) (*a w. of*) بے شمار -

*a w. too wide*: بے انتہا چوڑا یا ڈھیلا -

*all the w. knows*: سب لوگ جانتے ہیں -

*begin the w.*: دنیا میں قدم رکھنا -

*bring child into the w.*: بچہ پیدا کرنا -

*carry the w. before one*: بہت جلد مکمل کامیابی حاصل کرنا -

*citizen of the w.*: پردیسی جو ساری دنیا کو اپنا وطن سمجھتا ہو؛ ہر دیسی -

*federation of the w.*:

*...e the w.*: تجربہ کار ہونا -

*let the w. slide*: (۱) دنیا جیسی چلتی ہے چلنے دو - (۲) لوگوں کی رائے کی پروا نہ کرو -

*make a noise in the w.*: شہرۂ آفاق ہونا -

*man of the w.*: تجربہ کار عملی آدمی -

*Prince of this w.*: شیطان -

*take the w. as it is*: دنیا سے نبھانا -

*the great w.*: اونچی سوسائٹی -

*the lower w.*: دوزخ؛ عالم سفلی -

*the New W.*: امریکا -

*the Old W.*: یورپ ایشیا و افریقہ -

*the or this w.*: حیات فانی؛ دنیوی زندگی -

*the other or next w.*:

*the wise old w.*: عام دستور اور تجربہ -

*what in the w. was it*: آخر یہ تھا کیا -

*w. politics*: عالمگیر سیاست -

*w.-power*: دولت عظمیٰ -

*w.-weary*: زندگی سے تنگ یا بیزار -

*w.-wide*: عالم گیر -

*w.-without end*: حیات ابدی -

**Worldling**, *n.*: دنیا دار آدمی -

**Worldly**, *a.*: (۱) دنیوی - (۲) دنیا وی نفسانی؛ مادی -

*w. goods*: املاک -

*w.-wisdom*: دنیا میں کامیاب ہونے کا ڈھب -

**Worldliness**, *n.*: مادیت؛ نفسانیت؛ دنیا پرستی -

**Worm** (Werm), *n.*: (۱) کیڑا - (۲) ...نی یا حقیر آدمی - (۳) پیچ کش کا پیچ- (...) کارتوس کا پیچ کش -

*a w. will turn*: ... وقت آتا ہے کہ ... نٹی بھی کاٹتی ہے -

*food for ww.*: ... کیڑوں کا کھاجا

*glow-w.* : جگنو -

*I am a w. to-day* : آج طبیعت بہت سست ہے -

*w.-eaten* : (مجازاً) فرسودہ؛ دقیانوسی -

*w.-hole* : لکڑی وغیرہ کا گھن -

*wormy, a.* : کیڑوں بھرا؛ کرم خوردہ -

**Worm**, *v.t.* & *i.* : (۱) خوشامد یا چالاکی سے چپکے چپکے (اعتماد؛ تقرب وغیرہ) حاصل کرنا - (۲) رینگ کر چلنا - (۳) کسی شخص کے پیچھے پڑ کر چالاکی سے راز معلوم کر لینا -

**Wormwood** (Wer-), *n.* : (۱) افسنتین؛ ایک قسم کی تلخ جڑی جو دوا وغیرہ کے کام آتی ہے - (۲) روحانی تکلیف یا ندامت - (۳) سوہان روح -

**Worry** (wu-), *v.t.* & *i.* & *n.* : (۱) (کتے کا کسی کو) بار بار کاٹنا - (۲) پریشان کرنا؛ ستانا؛ دق کرنا - (۳) پریشان ہونا؛ فکر مند ہونا - (۴) (عموماً جمع) پریشانیاں؛ تفکرات - (۵) تشویش؛ تردد -

*wears a worried look* : پریشان نظر آتا ہے -

*w. along* : باوجود رکاوٹوں کے آگے بڑھنا -

*w. oneself* : بے فائدہ زحمت اٹھانا -

**Worse** (wers), *a.* & *adv. comp.* & *n.* : (۱) بدتر - (۲) بدتر طریقے سے - (۳) زیادہ بیمار؛ بدتر حالت میں - (۴) بدتر حالت -

*have the w.* : شکست کھانا -

*put to the w.* : شکست دینا -

*the w.* : شکست -

*worsen, v.t.* & *i.* : بدتر ہونا؛ بدتر کرنا -

**Worship** (wer-), *n.* & *v.t.* & *i.* : (۱) عبادت؛ پوجا - (۲) پرستش؛ احترام - (۳) پوجنا؛ پرستش کرنا - (۴) مقدس سمجھنا - (۵) عبادت میں شریک ہونا -

*his w.* : والا قدر؛ عالی جناب -

*men of w.* : معزز لوگ -

*win w.* : عزت حاصل کرنا -

**Worshipful**, *a.* : محترم؛ معظم -

**Worshipper**, *n.* : بندہ؛ پرستار -

**Worst** (wer-), *a.* & *adv. sup.* *n.* & *v.t.* : (۱) بدترین حصہ؛ بدترین حالت یا کیفیت - (۲) غالب آنا؛ زک دینا -

*at the w.* : بدترین حالت میں -

*get the w. of it* : (۱) مغلوب ہونا - (۲) زک اٹھانا -

*have the w.* : شکست کھانا -

*if it comes to the w.* : اگر بدترین صورت پیش آئے -

*let him do his w.* : وہ جتنا نقصان پہنچا سکتا ہے پہنچالے -

**Worsted**, *n.* : بٹی ہوئی اون -

**Wort** (wert), *n.* : پودا؛ بوٹی (زیادہ تر مرکب اسما کا جز ہوتا ہے) -

**Worth** (werth), *pred. a.* & *n.* : (۱) قیمت کا (w. Rs 5) - (۲) مستحق؛ قابل (w. doing, notice) - (۳) حیثیت رکھنے والا آدمی - (۴) قدر؛ جوہر؛ قابلیت - (۵) کسی چیز یا کسی رقم کی قیمت (shilling's w. of stamps) -

*for all one is w.* : (عامیانہ) بے دریغ -

*w. 5 lacs* : پانچ لاکھ کا آدمی -

*w. one's salt* : اپنی اجرت یا تنخواہ کے لحاظ سے کافی کام کرنے والا -

*w.-while* : کارآمد؛ با معرف -

**Worthless**, *a.* : نکما؛ نا قابل؛ ناکس -

**Worthy**, (werdhi) *a.* & *n.* : (۱) لائق؛ قابل؛ معقول (w. man) - (۲) مستحق؛ لائق؛ (w. of remembrance)

(ھنود کے اعتقاد میں) ارواح کا دیوتا -

Yank (1) v.t. & i. & n.: (امریکہ اور عامیانہ) (۱) (بیرم وغیرہ کو) جھٹکا دیکر کھینچنا دینا - (۲) جھٹکا -

Yankee, n.: (انگلستان اور یورپ میں) امریکی ؛ امریکا کا باشندہ -

Y. Doodle: امریکا کی قومی لے -

Yap, v. i. & n.: (۱) تیز آواز سے یا کھیرا کھیرا کر بھونکنا - (۲) (بول چال) بک بک کرنا ؛ بکواس کرنا - (۳) (اسم) (کتے کی) بلند یا کھیرائی ھوئی بھونکنے کی آواز -

Yapp, n.: ایک قسم کی (کتاب کی) جلد جس پر نرم چمڑا لگایا جاتا ھے اور اس چمڑے کے کنارے کتاب کی لمبائی چوڑائی سے آگے نکلے رھتے ھیں -

Yard (1) n.: (۱) لمبائی کا پیمانہ ؛ گز - (۲) تین فٹ یا ۳۶ انچ کے برابر - (۳) سہارے کی بلی ؛ جو دونوں سروں پر گاو دم ھوتی ھے اور مستول میں بادبان کو سہارا دینے کے لیے لگائی جاتی ھے -

y.-arm: سہارے کی بلی کے دونوں سروں میں سے کوئی سرا -

y. measure: گز ؛ لکڑی ؛ فیتے یا لوھے کا گز بھر لمبا پیمانہ -

Yard (2), n.: صحن ؛ احاطہ ؛ باڑا

railway - y.: یارڈ؛ کسی ریلوے‌اسٹیشن کے پاس کھلا ھوا میدان جہاں ریل گاڑیاں کھڑی رھتی ھیں اور جوڑی جاتی ھیں -

stock-y.: مویشی باڑا -

Yarn, n. & v. i.: (۱) سوت - (۲) (بول چال) گھڑا ھوا قصہ ؛ حکایت - (۳) کہانی کہنا ؛ رام کہانی سنانا (spin a y. or yy.) -

Yashmak, n.: یشمک؛ نقاب جو مسلمان

وہ حصہ جہاں دو شاخیں بیچ کی پٹریوں سے آکر ملتی ھیں تاکہ انجن وغیرہ کو ایک شاخ سے درمیانی پٹری پر لاکر اور پھر دوسری پٹری پر اس کا رخ بدلا جا سکے -

-y, suf. forming adjj. f. nn. repr.: لاحقہ؛ عموماً اسمائے صفات اور مونث اسمائے ذات کے آخر میں آتا ھے اور حسب ذیل معنی پیدا کرتا ھے: (۱) بھرا ھوا (کسی چیز سے) ؛ کسی چیز پر مشتمل (thorny, milky, slangy) - (۲) (مرکب رنگ میں) مائل (pinky- white, whity-brown) - (۳) شعر وغیرہ میں بطور حرف زائد کے (stilly = still) -

-y, suf.: لاحقہ جو علامت تصغیر کے طور پر آتا ھے (johnny, lassie, cooky) -

Yacht, n. & v. i.: (۱) ایک ھلکی بادبانی کشتی جو عموماً کشتیوں کی دوڑ میں استعمال کی جاتی ھے ؛ دونگی - (۲) بجرا ؛ اگن بوٹ ؛ کشتی جو عموماً ذاتی سیر و سفر کے لیے استعمال ھوتی ھے - (۳) بجرے میں سیر کرنا ؛ کشتی دوڑ میں شریک ھونا -

y.-club: کشتی دوڑ کا کلب -

Yaffle, Yaffil, n.: سبز رنگ کا ھد ھد -

Yah, int.: اونہہ! (تحقیر کے موقع پر)

Yahoo (ay-), n.: (۱) بن مانس ؛ ایک فرضی قوم جس کا (Gulliver's Travels) میں ذکر ھے - (۲) اجڈ اور گندی طبیعت کا آدمی -

Yak, n.: یاک ؛ ملک تبت کا پالتو یا جنگلی بیل جس کے بال لمبے ھوتے ھیں اور کوھان بھی ھوتا ھے -

Yam, n.: ایک قسم کی ترکاری ؛ رتالو -

Yama, (yah -), n.: یم ؛ عزرائیل ؛

عورتیں گھر کے باہر چہرہ پر ڈالتی ہیں -

**Yataghan** (-gan), *n.* یتاغان ؛ تیغا -

**Yaw,** *v. i. & n.* : (۱) (جہاز کا) سیدھے رستے سے ہٹ کر چلنا - (۲) (اسم) جہاز کا اپنے راستہ سے ہٹ جانا ؛ انحراف -

**Yawl,** *n.* : (۱) ایک قسم کی چھوٹی کشتی خصوصاً جہاز کے ساتھ کی کشتی جس میں ۴ یا ۶ چپو ہوتے ہیں - (۲) دو مستولوں والی بادبانی کشتی جس کا پیچھے کا مستول اگلے مستول سے بہت چھوٹا ہوتا ہے -

**Yawn,** *v. i. & t. & n.* : (۱) (غار وغیرہ) پھیلا ہونا ؛ کھلا ہونا - (۲) (شخص یا جانور) جمائی لینا - (۳) (اسم) جمائی -

**Yclept,** *a.* (قدیم) موسوم بہ ؛ موسومہ بہ - (the dreadful beast y. crocodile)

**Ye,** (*ye or yi acc. to emphasis*). *pron. pl* : (۱) ضمیر جمع حاضر - (۲) (قدیم) اب صرف شعر مذہبی یا مزاحیہ عبارتوں اور گفتگو میں استعمال ہوتا ہے ؛ کبھی کبھی عام زبان میں بھی استعمال ہوتا ہے -

**Yea,** (ya) *particle & n.* (pl. yeas) : (قدیم) ہاں -

**Yean,** *v. t. & i.* : بھیڑ بکری کا بیانا -

**Yeanling,** *n.* : بھیڑ بکری کا چھوٹا بچہ -

**Year,** *n.* : (۱) سال فلکی ؛ وہ مدت جو زمین کو ایک بار سورج کے گرد گھومنے میں صرف ہوتی ہے ؛ ۳۶۵ دن پانچ گھنٹہ ۴۸ منٹ ۴۶ سیکنڈ - (۲) سال نجمی ؛ وہ مدت جو سورج کو کسی ستارے سے مقررہ فاصلے پر دوبارہ آنے میں صرف ہو (فلکی سال سے ۲۰ منٹ ۲۳ سکنڈ بڑا ہوتا ہے) (*astral or sidereal y.*) - (۳) سال ؛ برس - (۴) (جمع کے صیغے میں) عمر ؛ سن و سال -

*legal y., civil y., calender y.* : سال شمسی -

*fiscal y.* : مالی سال ؛ محصول کے محکموں میں یکم اپریل سے شمار کیا جاتا ہے -

*from y. to y., y. by y.* : سال بہ سال -

*in the y.* : (۱) سنہ ۔۔ میں - (۲) بہت مدت ہوئی -

*in yy.* : سال خوردہ ؛ بوڑھا -

*leap-y., bissextile y.* : سال کبیسہ جس میں ۳۶۶ دن ہوتے ہیں -

*y.-book* : سالنامہ ؛ کوئی ایسی سالانہ اشاعت جس میں کسی خاص مضمون کے متعلق سال بھر کی تمام معلومات جمع کر دی گئی ہوں -

*y. in y. out* : سال بھر ؛ برابر -

*young for his yy.* : باوجود زیادہ عمر کے جوان معلوم ہوتا ہے -

**Yearling** *n. & a.* : وہ جانور جس کی عمر ایک سال سے زیادہ مگر دو سال سے کم ہو -

**Yearly,** *a. & adv.* : سالانہ ؛ ہر سال

**Yearn,** (yern), *v. i. & t.* : دلی آرزو ہونا - (*y. to do*) -

**yearning,** *n.* : اشتیاق ؛ آرزو ؛ تمنا -

**yearning,** *a.* : مشتاق ؛ پر آرزو -

**Yeast,** *n.* : خمیر -

*y.-powder* : سفوف خمیر ؛ ایک سفوف جو آٹے میں خمیر پیدا کرنے کے لیے ملایا جاتا ہے -

**Yeasty,** (or yes-) *a.* : (۱) خمیر کی طرح جھاگ دار ؛ کف دار - (۲) پر ہیجان (*y. conscience,*) - (۳) فضول گو (آدمی) - طفلی ؛ چھچھوری (باتیں وغیرہ) -

**Yell,** *v. i. & t. & n.* : (۱) چیخنا ؛ چلانا ؛ بلبلا اٹھنا -(*y. with pain, fury*)

(۲) زور سے لگانا، (قہقہہ) : (خوشی کا نعرہ) بلند کرنا ۔ (۳) چیخ کر یا چلا کر کہنا یا پکارنا (*y. out an oath*)

**Yellow** (-o), *a.* (-er, -est) & *n.* & *v. t.* & *i.* : (۱) پیلا ؛ زرد ؛ سنہرا ۔ (۲) (مجازاً) رقیبانہ ؛ حاسدانہ ؛ رشک کی (نظریں ، کیفیت) ۔ (۳) (بول چال) نا مرد ۔ (۴) زردی ؛ پیلا پن ۔ (۵) زرد کردینا ؛ پیلا پڑ جانا ۔

*yellowback* : زرد سرورق کے سستے ناول جو انیسویں صدی کے وسط میں کثرت سے شایع ہوتے تھے ۔

*y. boy* : (عامیانہ) طلائی سکہ ۔

*the y. peril* : زرد خطرہ ؛ خطرہ کہ (ایک دن) زرد رنگ والی اقوام گورے رنگ کی قوموں پر یا دنیا پر اپنا تسلط جمالیںگی

(*y. press.*) اشتعال انگیز اخبارات ۔

*y. fever* or *Jack* : زرد بخار ؛ ایک قسم کا بخار جو گرم ممالک میں ہوتا ھے اور جس کے ساتھ یرقان بھی ہو جاتا ھے اور سیاہ رنگ کی قے ہوتی ھے ۔

*y. men, races* : چینی ، جاپانی ، منگولی وغیرہ اقوام جن کی کھال کا رنگ زردی مائل ہوتا ھے ۔

*y. spot* : آنکھ کے پردۂ اول میں وہ نقطہ جہاں نظر سب سے تیز ہوتی ھے ۔

*yellowy*, *a.* : زرد ؛ زردی مائل ۔

**Yelp**, *v. i.* & *n.* : (۱) (کتے کا) بھونکنا یا اشتیاق سے) بھونکنا ۔ (۲) بھونکنے کی آواز ۔

**Yen**, *n.* (*pl. yen*) : ین ؛ ایک جاپانی سکہ جس کی قیمت تقریباً 2 ½ پنس (آنہ) ہوتی ھے ۔

**Yeoman**, (*yō-*), *n.* (*pl. -men*) : (۱) کسان یا چھوٹا زمین دار ۔ (۲) رضا کار رسالے کا سپاھی ۔

*y. ('s) service* : ضرورت کے وقت امداد ۔

**Yeomanry**, *n.* : (۱) زراعت پیشہ طبقہ ۔ (۲) رضا کار سواروں کی فوج یا فوج جو زراعت پیشہ آبادی میں سے بھرتی کی جاتی ھے ۔

**Yes**, *particle* equivalent to affirmative sentence & *n.* (*pl. yeses*) : (۱) ھاں ؛ اچھا ۔ (۲) (پکارنے کے جواب میں) جی آیا ۔ (۳) ھاں ۔

*say y.* : راضی ہو جانا ۔

*yes?* : واقعی ؟

*y.?* : اچھا اور کیا کہنا ھے ؟

*y. & y. or* : بلکہ ۔

**Yesterday**, *n.* & *adv.* : کل (گزشتہ) ۔

*y.-even.(ing)* ; *yestreen* : (شاعری) گزشتہ شام ۔

*y.-morn* : (شاعری) گزشتہ صبح ۔

*y.-night* : (شاعری) شب گزشتہ ۔

*y.-year* : سال گزشتہ ؛ پچھلے سال ۔

**Yet**, *adv.* & *conj.* : (۱) اب بھی ؛ ھنوز ۔ (۲) (منفی جملوں میں) ابھی (*is he y. alive?*) (*it is not time y.*) ۔ (۳) اور بھی (*y. once more*) ۔ (۴) کے ساتھ ؛ اور نہ (*nor y.*) ۔ (۵) وقت ختم ہونے سے پہلے ؛ آگے وقت میں بھی ؛ اور بھی (*he will win y.*) ۔ (۶) اور بھی ۔ (۷) (*a y. more difficult task*) ۔ پھر بھی ؛ تاھم (*it is strange and y. it is true*) ۔ (۸) مگر (بھی کے) ساتھ (*a rough y. ready helper*) ۔

*as y.* : اب تک ؛ اس وقت تک ۔

**Yew**, *n.* : (۱) یو ؛ ایک قسم کا سرو پہاڑی درخت جو بہت آہستہ بڑھتا ھے اور

